

# ترجمۂ جوگ بششٹھ

## جلد پہلی

جسمین

شری مدرگھ بنشی کُل گرو بگیان ترہ برہم رکھ بششٹھ جی نے شری مدپر برہم پرماتما سچدانند گھن آنند کند شری رام چندر جی سے بیراگ جوگ گیان کا گیان برنن کیا ہے اس سنسار سمدر سے پار اُترنے کے لئے سادھو رام پرساد نرنجنی مہاراج پنجابی ویس نے بھاکھا مین

ترجمہ و ترتیب دیا تھا۔

جس کو حسب الایماے منشی نولکشور صاحب پنڈت پیارے لال صاحب بیکنٹھ باسی نے اِس ملک کی بھاشا مین آراستہ کیا تھا

اور

مکرر نظر ثانی لالہ بھگوانداس صاحب نے کی جن کی انشا پردازی قابل تعریف ہے

پھر نظر ثالث کی

اور بجنسہ اُسی مطبوعہ پستک دیوناگری سے حسب الایماے منشی صاحب موصوف لالہ سوامی دیال کائستھ سری باستو

رئیس لکھنؤ نے حرف فارسی مین لکھ کر شدہ کیا



بار چہارم

مطبع نامی منشی نولکشور واقع لکھنؤ مین چھپا

سنہ ۱۹۲۵ء

اس کتاب کی رجسٹری بنمبر ۲۴۸ - ۱۵ - مارچ سنہ ۱۹۰۱ء بموجب دفعہ ۱۸ و ۱۹ - ایکٹ ۲۵ سنہ ۱۸۶۷ء ہوگئی ہے

۱/۴ جزو کلان
۴ ورق

## اطلاع

اس مطبع مین ہر علم وفن کی کتب کا ذخیرہ سلسلہ وار موجود ہے جس کی فہرست مطول ہر ایک شائق کو چھاپہ خانہ سے مل سکتی ہے جس کے معائنہ و ملاحظہ سے شائقان اصلی حالات کتب کے معلوم فرما سکتے ہین قیمت بھی ارزان ہے اس کتاب کے ٹائٹل پیج کے تین صفحہ جو سادے رہتے تھے ان مین بعض کتب مذہب ہنود درج کرتے ہین تاکہ جس مذہب کی یہ کتاب ہے اُس مذہب کی اور بھی کتب موجودہ کارخانہ سے قدر دانون کو آگاہی کا ذریعہ حاصل ہو ۔

### کتب مذہب ہنود

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| بخط فارسی زبان بھاکھا اُردو دیوی بھاگوت۔ کا پورا ترجمہ بارھون اسکندھ مسمّی بہ بھگوتی اتہاس مترجمہ پنڈت پیارے لال مرحوم | ۱۲ر پ |
| گنیش پوران۔ منظوم از منشی شنکر دیال فرحت۔ | ۵ر |
| شیو پوران۔ منظوم خُرد از منشی شنکر دیال فرحت۔ | ۲ر |
| ترجمہ شیو پوران۔ نثر مین مترجمہ شیو سنگھ انسپکٹر پولیس۔ | ے ر پ |
| ترجمہ سریمد بھاگوت باتصویر۔ مترجمہ منشی رگھبر دیال یہ ترجمہ لفظ بلفظ شکھ ساگر بارھون اسکندھ مولفہ بابو لکھمن لال کاشی نواسی بیکنٹھ باسی ہے بزبان بھاکھا بخط فارسی عمدہ میل ہے جس کی خوبی معائنہ پر موقوف ہے کاغذ حنائی۔ | للعہ پ |
| ایضاً۔ کاغذ سفید چکنا۔ | ۵ر |
| کتھا نرسنگھ اوتار مع ملاوت کنھیاجی | ۰ر |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| منظوم دلاویز۔ بخط فارسی یعنی ترجمہ اُردو منظوم دسم اسکندھ سریمد بھاگوت مصنفہ منشی سردار سنگھ صاحب بھارگو سُرگباسی کاغذ سفید۔ | ۱۲ر |
| پریم ساگر نثر۔ باتصویر ترجمہ دسم اسکندھ سریمد بھاگوت مترجمہ لالہ سوامی دیال۔ | ۱۰ر |
| پریم ساگر منظوم۔ از منشی شنکر دیال فرحت | ۳ر |
| کتھا چتر گوپت۔ از منشی جگناتھ خوشتر | ۵ر |
| رامائن بالمیکی۔ اُردو بھاشا ساتون کانڈ مع فہرست مطالب ابواب مترجمہ لالہ پرمیشری دیال مختار۔ کاغذ سفید۔ | للعہ |
| رامائن بھاکھا تلسی کرت بخط فارسی باتصویر کاغذ سفید۔ | ۱۴ر |
| بھگت بھوبھنجن۔ معروف بہ بھونرنجن مصنفہ بختاور سنگھ کاغذ سفید۔ | ۰ر |
| گوپال سہسر نام۔ اُردو، ناگری مشمولہ ترمیم شدہ۔ | ۱ر |
| سری رام مہاتم۔ اُردو، ناگری | ۹ر |
| مجموعۂ نادر مسمّی بہ چودہ رتن اُردو، ناگری مشمولہ | ۱ر |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| سدامان چریتر منظوم مصنفہ منشی ہر نرائن اکبر آبادی۔ | ۵ر |
| ایشور دیپکا۔ باترجمہ اُردو، ناگری مترجمہ سوامی گوبند آنند سرسوتی جی جدید الطبع۔ | ۳ر |
| تلسی کرت رامائن فرحت۔ اُردو منظوم از منشی شنکر دیال لب لباب ساتون کانڈ رامائن تلسی کرت۔ | ۰۶ر |
| تلسی کرت رامائن خوشتر۔ اُردو منظوم از منشی جگناتھ خوشتر یہ انتخاب رامائن تلسی کرت ساتون کانڈ کا شاعرانہ کلام نہایت فصیح ہے۔ | ۱۲ر |
| اوبھت رامائن۔ منظوم مولفہ منشی جگناتھ خوشتر۔ | ۵ر |
| برجبلاس۔ بخط فارسی زبان بھاکھا مولفہ برجباسی لال۔ | ۱۴ر |
| آتما پوجن۔ از منشی ہیرا لال متخلص بہ عاجز سب انسپکٹر پولیس۔ | ۰ر |
| ترجمہ بھونرگیت۔ از سورساگر بزبان بھاشا مترجمہ منشی نتھو لال ... کاغذ حنائی۔ | ۸ر |




## تمہید

اُس ایشور سچد اَنند گھن پرماتمَا کا دھنیا د ہی کہ جس نے سنسار کو اُتپن کر کے اپنے پرکاش کے لیے بید انت آدیک بنائین جنمین انیک پرکار کے شاستر اور مت پرگٹ کیے ہین اور جنمین بہت طرح کی باتین ہین کوئی تو کرم کی پردھانتا کو مانتے ہین کوئی گیان کو اُتم جانتے ہین اور کوئی کہتے ہین کہ اُپاسنا ہی سے مُکت ہوتی ہی پر اس پُستک مین کرم اور گیان دونون کی پردھانتا لی گئی ہی ارتھات دونون کو تمہید کھا ہی شری اگست جی مہاراج نے شری مُکھ سے برنن کیا ہی کہ نہ کیول کرم ہی سے مکت ہوتی ہی نہ کیول گیان ہی سے مُکت ہوتی ہی بلکہ دونون کے ملنے سے مُکت ہوتی ہی کیونکہ انتہ کرن نرمل ہوئے بنا کیول گیان ہی سے مُکت نہین ہوتی کرم کر کے پہلے انتہ کرن شُدھ ہوتا ہی پھر گیان اُتپن ہوتا ہی تب مُکت ہوتی ہی جیسے پنچھی آکاش مین دونون پرون سے اُڑتا ہی اُسیطرح مُکت ہونے کے لیے کرم اور گیان دونون ضروری ہین اس پُستک مین خاصکر گیان کی باتون کی بابت شری پرماتما رُوپ دشرتھ کمار آنند کند شری رامچندر جی اور جگت گرو شری بششٹھ جی کا سمباد (کہنا سُننا) ہی اسکے دھارن کرنے سے مُکت ہوتی ہی مُکت کی راہ دکھانے کو یہ پُستک دیپک رُوپ ہی اور گیان اور جوگ کی تو مورت ہی ہی اسکی ہر ایک بات اور ہر ایک بیان سے بودھ ہو کر انتہ کرن شُدھ ہو جاتا ہی کلجگ باسیون کے اُدھار کے لیے آدکب شری بالمیک جی نے اسکو سنسکرت پد مین بنایا اور اُسکے وسیلہ سے سنسار ساگر سے پار اُترنے کے لیے آتم گیان رُوپ پرماتما کو دکھایا۔ یہ باتین اس پُستک مین پڑھنے اور پڑھانے سے معلوم ہوتی ہین۔

اِس پستک مین چھہ پرکرن ہین - پہلا بیراگ - دوسرا مُمکشُ یعنی مُکت چاہنے والا - تیسرا اُتپت یعنی پیدائش - چوتھا استھت - پانچوان اُپ شم - چھٹھا نربان - جنھین نام ہی کے موافق بیان بھی ہین -

اب اِس پستک کے بھاکھا ہونے کا حال بیان کیا جاتا ہی - اندازاً ڈیڑھ سو برس ہوے ہونگے کہ پٹیالہ کے راجا شری جسّت صاحب سنگھہ جی بیریش کی دو نو بہنین (ہمشیرگان) بدھوا ہوگئی تھین اسلیے اُنھون نے سادھو رام پرشاد جی نرنجنی سے کہا کہ شری جوگ بشسٹھ جو اَت گیان اَمرت ہی اُسکو آپ سنائیے تو بہت اچھا ہی تب اُنھون نے جوگ بشسٹھ کی کتھا سُنانا منظور کی اور اُن دونون بہنون نے دو لکھنے والے پوشیدہ بٹھا دیے جیون جیون پنڈت کتھا کہتے جاتے تھے تیون تیون وے حرف بحرف لکھتے جاتے تھے اسی طرح کچھ دنون مین جب وہ کتھا پوری ہوگئی تو یہ گرنتھ بھی تیار ہو گیا اس گرنتھ مین کتھا کی ریت تھی کچھ ترجمہ کا طریقہ نہ تھا اور پنجابی الفاظ ملے ہوئے تھے پہلے یہ گرنتھ اسیطرح شہر بمبئی مین اگہن سمبت ۱۹۲۲ مین چھپا جب اسکا اس طرح چلن چل نکلا اور گیانی لوگون کو اسکا سُکھ ملنے لگا تب سب طرف سے یہ اِچھا ہوئی کہ جو اس پستک سے پنجابی الفاظ نکالکر اور عبارت درست کرکے اسکو کوئی چھاپے تو بہت اچھی پستک ہو جاوے اس بات کو سنکر جناب منشی نولکشور صاحب سی - آئی - ای مالک مطبع اودھ اخبار نے پنڈت پیارے لال کشمیری براہمن کو اگیا دی کہ اسکی زبان بدلکر اور عبارت درست کرکے پیش کرو چنانچہ حسب ایما منشی صاحب موصوف کے ایسا ہی ہو کر دوبارہ چھپ چکا ہی جس سے اب منشی سوامی دیال کالیستھ مہری واستو (۲) لکھنؤ نے بخط فارسی نقل کرکے بہ تبدیل بعض الفاظ مشکل عبارت آسان و عام فہم مین تحریر کیا امید ہی کہ بھگت جن اسکے پڑھنے سے گیان پاکر سُکھی ہونگے اور ایسے پر اُپکاری دیال گُن گاہک او دار شری منشی نولکشور صاحب سی - آئی - ای مالک مطبع اودھ اخبار کی عمر و دولت و تندرستی و خوشی و خرمی کے واسطے آشیرباد دینگے کہ جنکی اولوالعزمی و عالی ہمتی کی وجہ سے یہ بڑا بھاری گرنتھ پڑھنے والون کے آنند کا کارن ہوا فقط -

---



# شری گنیش انیمہ

# ترجمہ جوگ بششٹھ

## پہلا بیراگ پرکرن

اُس سچدانند روپ آتما کو نمسکار ہے کہ جس سے سب بھاستے ہین اور جس مین سب لین اور استھت ہوتے ہین ارتھات جس سے گیاتا (جاننے والا) گیان (جاننا) گییئی (جانا گیا) درشٹا (دیکھنے والا) درشن (دیکھنا) درشیہ (دیکھا گیا) اور کرتا (کرنے والا) کارن (سبب) کریا (کرم) سدھ ہوتے ہین جس آنند کے سُمدر کے بوند ماتر سے سب سنسار آنند پاتا ہے اور جس آنند سے سب جیو جیتے ہین ۔ اگست جی کے چیلے سُتیکشن کے من مین ایک سندیہہ پیدا ہوا تب وہ اس کے مٹانے کے لئے اگست مُن کے پاس جاکر بدھ سے پرنام کرکے بہت ملائمت کے ساتھ پوچھنے لگے کہ ہے ناتھ آپ سب تتو اور سب شاسترون کے جاننے والے ہین ایک سندیہہ مجھکو ہے سو کرپا کرکے مٹا دیجئے موکش کا کارن کرم ہے یا گیان یا دونون ہین ۔ یہ سنکر اگست جی بولے کہ ہے براہمن کیول کرم ہی موکش کا کارن نہین ہے اور نہ کیول گیان ہی سے مکت ہوتی ہے بلکہ اِن دونون کے ملنے سے مکت ہوتی ہے کرم کرنے سے انتہ کرن شدھ ہوتا ہی کچھ مکت نہین ہوتی ہے اور انتہ کرن شدّھ ہوئے بنا کیول گیان سے بھی مکت نہین ہوتی اِس سے دونون کے ملنے سے مکت ہوتی ہے کرم کرکے پہلے انتہ کرن شدھ ہوتا ہے پھر گیان ہوتا ہے تب مکت ہوتی ہے جیسے پنچھی دونون پرون سے اکاش مین سکھ سے اُڑتا ہے تیسے ہی کرم اور گیان دونون کے وسیلے سے مکت ملتی ہے ۔ ہے براہمن اِسی بات کے موافق ایک پرانا اتہاس ہی وہ تم سنو ۔ کہ اگن بیش کا پتر کارن نام ایک براہمن گرو کے پاس جاکر چھ انگون سہت چارون بید پڑھ کر اپنے گھر آیا اور سندیہہ مین ہوکر سب کرمون کا کرنا چھوڑ دیا جب اُس کے باپ نے دیکھا کہ یہ سب کرمون کو تیاگ بیٹھا ہے تب اُس سے کہا کہ ہے پتر تم کرمون کو کیون نہین کرتے کرم کے نہ کرنے سے تم کیسے سدھ ہو جاؤ گے جس سبب سے

تم نے کرمون کو تیاگ کیا وہ سبب بیان کرو۔ کارن بولا کہ ہے پتا مجھکو ایک سندیہہ اُ[illegible] ہوا ہے
اس سبب سے مین کرمون سے الگ ہوا ہون وہ یہ ہے کہ بیدمین ایک جگہ تو یہ کہا ہے کہ جب تک جیتا رہے
تب تک کرم یعنی اگن ہوتر وغیرہ کرتا ہی رہے اور ایک جگہ یہ کہا ہے کہ نہ دھن سے مکت ہوتی ہے نہ سے مکت
ہوتی ہے نہ پترادک سے مکت ہوتی ہے اور نہ کیول تیاگ ہی سے مکت ہوتی ہے ان دونون مین کیا کرنا چاہیئے یہی مجھکو بہیہ ہے
سو آپ کرپا کرکے مٹا دیجیے اور تبلائیے کہ کیا کرنا چاہیئے۔ اگ[illegible]ی کہتے ہین کہ ہے ستیکشن جب کارن نے اپنے باپ
سے اِس طرح کہا تب اُس کا باپ اگن بیش نام بولا کہ ہے پتر ایک کتھا جو پہلے ہوئی ہے اُس کو سُن اپنے
دل مین سمجھ پھر جو تیری اچھا ہو وہ کرنا۔ کتھا ایک [illegible] سمے سرچی نام اپسرا جو سب اپسراؤن مین اچھی تھی ہمالی
پربت کی سندر چوٹی پر جہانکہ دیوتا [illegible]ر لوگ جن کے ہردے مین کوئی کامنا باقی نہ رہی تھی اپسراؤن کے
ساتھ کھیل بہار کر رہے تھے او[illegible] گنگاجی کے پوتر جل کی دھار الہرین لے رہی تھی بیٹھی تھی اُس نے راجہ اندر
کا ایک دوت اکاش سے جا[illegible] ہوا دیکھا جب وہ پاس آیا تب اُس نے دوت سے پوچھا کہ ہے بھاگوان دیو دوت تم
گنون مین اُتم ہو کہا[illegible] سے آتے ہو اور کہان جاتے ہو کرپا کرکے یہ ہم کو تبلا دو۔ دیو دوت بولا کہ ہے اپسرا۔ ارشٹ
[illegible] ایک [illegible] دھرماتما راجا نے اپنے پتر کو راج دے کر بیراگ لے لیا ہے۔ اور دنیا کی سب لذتون کو چھوڑ کر
گندھ مادن نام پربت پر جاکر تپسیا کر رہا ہے اُسی کے پاس میرا کچھ کام تھا اسی واسطے مین اُس کے پاس گیا تھا اب اجاندر
کے پاس جن کا مین دوت ہون سب حال کہنے جاتا ہون۔ اپسرا نے پوچھا کہ ہے مہاراج وہ حال کون ہے
مجھ سے کہدو تم میرے پیارے ہو یہ جان کر تم سے پوچھتی ہون اور مہاپرشون سے جو کوئی کچھ پوچھتا ہے وہ بے اندیشہ
اُس کو بتا دیتے ہین۔ دیو دوت بولا کہ ہے اپسرا وہ برتانت مین بستار سہت تم سے کہتا ہون من لگا کر سنو کہ جب
اُس راجا نے گندھ مادن پربت پر بڑی تپسیا کی تب دیوتاؤن کے راجا اندر نے مجھکو بلا کر یہ اگیا دی کہ ہے
دوت تم گندھ مادن پربت پر جو طرح طرح کے برچھون سے بھرا ہوا ہے بمان اپسرا اور طرح طرح کے سامان جیسے
گندھرب جچھ سدھ کنر تال مردنگ آد باجے ساتھ لے جاکر راجا کو بمان پر بٹھا کر یہان لے آؤ۔ اندر کی یہ بات
سنکر مین بمان اور سب سامان لے کر جہان راجا تھا وہان گیا اور راجہ سے کہا کہ ہے راجا تمھارے واسطے مین یہ
بمان لے کر آیا ہون اس پر چڑھ کر تم سورگ کو چلو اور دیوتاؤن کے سکھ بھوگ کرو یہ سنکر راجہ نے کہا کہ ہے
دیو دوت پہلے تم سورگ کا حال مجھکو سناؤ کہ تمھارے سورگ مین کیا کیا گن اور دوش ہین تو اُن کو سُنکر اپنے
جی مین بچار کر دن اِس کے پیچھے جو میری اچھا ہو گی تو چلونگا مین نے کہا کہ ہے راجا سورگ مین بڑے بڑے سندر بھوگ
ہین سورگ کو جیو بڑے پُن سے پاتا ہے جو بڑے پُن والے ہوتے ہین وہ سورگ کے اُتم سکھ کو پاتے ہین اور
جو مدھم پُن والے ہوتے ہین وے سورگ کے مدھم سکھ کو پاتے ہین اور جو تھوڑے پُن والے ہین وے سورگ
کے تھوڑے سکھ کو پاتے ہین یہ تو سورگ کے گن ہین جو تم سے کہے اب سورگ مین جو دوش ہین
وہ بھی سُنو۔ ہے راجا جو اپنے سے اونچے درجہ پر بیٹھے دیکھ پڑتے ہین اور اُتم سکھ بھوگ کرتے ہین اُن
کو دیکھ کر جلن پیدا ہوتی ہے کیونکہ اُن کی بڑائی سہی نہین جاتی ہے۔ اور جو لوگ اپنے برابر سکھ بھوگ کرتے
ہین اُن کو دیکھ کر غصہ پیدا ہوتا ہے کہ یہ میرے برابر کیون بیٹھے ہین اور جو اپنے سے نیچے بیٹھے ہین اُن کو

دیکھکر ابھمان اُپجتا ہی کہ ہین اِنسے بڑھ کر ہون ایک اور بھی دوش ہی کہ جب پُنیا تما کا پُن چُک جاتا ہی تب اُسکو اُسی سمے مرت لوک مین گرا دیتے ہین ایک چھن بھی نہین رہنے دیتے یہی سورگ کے گُنونکا دوش ہی۔ ہے اَپسرا جب اسطرح سے راجا سے کہا تب راجا بولا کہ ہے دیو دُوت اس سُورگ کے لائق ہم نہین اور ہمکو اسکی اچھا بھی نہین جیسے سانپ اپنی کینچلی پُرانی جانکر تیاگ کرتا ہی تیسے ہی ہم بڑا تپ کرکے اس دیہہ کو تیاگ کرینگے ہے دیو دُوت تم اپنے بمان کو جہانسے لائے ہو وہان ہی لیجاؤ ہمارا نمسکار ہی۔ ہے دیبی جب اسطرح راجانے مجھ سے کہا تب مین بمان اور اپسرا وغیرہ سب لیکر سورگ مین گیا اور سب حال راجا اندر سے کہا یہ حال سنکر راجا اندر بہت پرسن ہوئے اور سندر بانی سے مجھ سے کہا کہ ہے دوت تم پھر جہان راجا ہی وہان جاؤ وہ اب سنسار سے باہر ہوا ہی اُسکو آتم پد کی اچھا ہوئی ہی اسلیے تم اُسکو اپنے ساتھ ہی بالمیک جی کے پاس جنھون نے آتم تتو کو آتما کرکے جانا ہی لیجاکر میرا یہ سندیسا دینا کہ ہے مہا رکھ اِس راجا کو تتو بودھ کا اُپدیش کیجیے کیونکہ یہ تتو بُودھ کا ادھکاری ہی اسکو سورگ ور بدیا رتھون کی بھی اچھا نہین ہی اس سے آپ اسکو تتو بُودھ کا اُپدیش کیجیے کہ تتو بودھ کو پاکر سنسار کے دُکھ سے چھوٹ جاے۔ ہے اَپسرا جب اِسطرح راجا اندر نے مجھ سے کہا تب مین وہانسے چلکر راجا کے پاس آیا اور راجا سے کہا کہ ہے راجا تم سنسار سمدر سے پار ہو جانے کے لیے بالمیک جی کے پاس چلو وہ تمکو اُپدیش کرینگے۔ راجا کو ساتھ لیکر مین بالمیک جی کے استھان پر آیا اور اُس استھان مین راجا کو بٹھا کر اور پرنام کرکے اندر کا سندیسا دیا۔ تب بالمیک جی نے پوچھا کہ ہے راجا کشل ہی راجا بولا کہ ہے بھگون آپ پرم تتو کے جاننے والے اور بیدانت جاننے والون مین اُتم ہین مین آپکے درشن کرنے سے کرتارتھ ہوا اور اب مجھکو کُشل پراپت ہوئی۔ مین آپ سے پُوچھتا ہون کرپا کرکے تبلا دیجیے کہ سنسار بندھن سے جیو کیسے چھوٹ سکے۔ یہ سُنکر بالمیک جی بولے کہ ہے راجا مہا راماین اُوکھند مہ تمسے کہتا ہون اُسکو سُنکر اُسکا تاترج (خلاصہ) تم اپنے ہردے مین رکھنے کا جتن کرو جب اُسکا تاتپرج ہردے مین رکھوگے تب تم جیون مُکت ہو کر پھرا کروگے۔ ہے راجا وہ بششٹھ جی اور شری رامچندر جی کا سنباد ہی اسمین مُکت کی تدبیر کہی ہی اُسکو سنکر جیسے شری رامچندر جی اپنے سُبھاؤ مین استھت ہو کر جیون مُکت رہتے تھے تیسے ہی تم بھی رہوگے راجا بولا کہ ہے مہاراج شری رامچندر کون تھے اور کیسے تھے اور کسطرح جیون مُکت ہو کر رہتے تھے سو کرپا کرکے آپ کہیے۔ بالمیک جی بولے کہ ہے راجا شاپ کے بس ہو کر سچدانند بشن جی جو ادویت گیان سے بھرے ہوئے ہین اُنھون نے اگیان کو قبول کر منکھیہ کا شریر دھارن کیا اتنا سنکر راجانے پوچھا کہ ہے مہاراج سچدانند بشن جی کو شاپ کس کارن سے ہوا اور کسنے دیا یہ آپ کہیے۔ بالمیک بولے کہ ہے راجا ایک سمے سنت کمار جو نہ کام ہین برہم پُری مین بیٹھے تھے اور تینون لوک کے سوامی بشن بھگوان بھی بیکنٹھ سے اُتر کر برہم پُری مین آئے تب برہما جی سہت سب سبھا اُٹھ کھڑی ہوئی اور بشن بھگوان کا پوجن کیا پر سنت کمار نے پوجن نہین کیا یہ دیکھ کر بشن بھگوان بولے کہ ہے سنت کمار تمکو اپنے نہ کام (بلا خواہش) ہونے کا گھمنڈ ہی اِس سے تم کام سے بے چین ہوگے اور سوامی کارتک تمھارا نام ہوگا تب سنت کمار بولے کہ ہے بشن تمکو بھی اپنے سربگیہ یعنی ہمہ دان ہونے کا غرور ہی اسلیے کچھ دنون تک تمھاری سربگیتا (ہمہ دانی) دور ہو کر اگیانتا (نادانی) پراپت ہوگی۔ ہے راجا ایک تو یہ شاپ ہوا اور ایک شاپ اور بھی ہی سُنو۔ ایک سمے بھرگ جی کی استری جاتی رہی تھی اُسکے بجوگ سے

وہ رکھ دُکھی ہورہے تھے تب اُنکو دیکھکر بشن بھگوان ہنستے تھے تب بھرگ برہمن نے شاپ دیا کہ ہے بشن تمنے
میری ہنسی کی ہی اس سے تم بھی میری طرح استری کے بجوگ مین دُکھی ہوگے۔ اور ایک سمے دیوشرما نام
براہمن نے شری نرسنگھ جی کو شاپ دیا تھا وہ بھی سُنو کہ ایکدن نرسنگھ بھگوان گنگاجی کے کنارے پر گئے
اور وہان دیوشرما براہمن کی استری کو دیکھ نرسنگھ جی ڈراونی صورت دکھاکر ہنسے جس سے وہ ڈرکر مر گئی تب
دیوشرما نے شاپ دیا کہ تمنے میری استری چھڑادی اس سے تم بھی استری چھوٹ جانے کا دُکھ پاؤگے۔ ہے راجہ
سنت کمار اور بھرگ اور دیوشرما کے شاپ سے بشن بھگوان نے منُکھ کا شریر دھارن کیا اور مہاراجہ دشرتھ کے
گھر مین پرگٹ ہوئے۔ ہے راجہ یہ جو شریر دھارن کیا اور آگے جو حال ہوا وہ مین کہتا ہون ساؤدھان ہوکر سُنو۔
کہ ان بھواتمک میرا آتما جو ترلوکی کا پرکاش کرنے والا اور بھیتر باہر آتم تتو سے پُورن ہی اُس سرباتما کو نمسکار ہی۔
ہے راجا یہ شاستر جو مین نے شروع کیا ہی اسکا بشے اور پریوجن اور سمبندھ کیا ہی اور ادھکاری کون ہی وہ سُنو۔
یہ شاستر ست چت آنند روپ اور اچنتیہ (خیال سے باہر) چیتن آتما کو جتاتا ہی یہ تو بشے (بابِ مقدمہ) ہی
اور پرمانند آتما کی پراپت اور ان آتم ابھمان دکھ سے چھوٹ جانا یہ پریوجن ہی اور برہم بدیا اور موکش
اُپاے سے آتم پد کا پرت پاون (حاصل کرنا) یہ سنبندھ یعنی تعلق ہی۔ جسکو یہ نشچے ہوا ہی کہ مین ادویت (واحد)
برہم اناتم دیہہ سے باندھا ہوا ہون سو کسی پرکار سے چھوٹون وہ نہ ات گیانوان ہی نہ مورکھ ہی ایسا بکرت آتما
گیان ادھکاری ہی۔ اس شاستر کا موکش اُپاے پرمانند کا دینے والا ہی جو پرش اسکو بچاریگا وہ گیان والا ہوکر
پھر جنم مرن روپ سنسار مین نہین آویگا۔ ہے راجا یہ مہاراماین پوتر کرنے والی ہی صرف سُننے ہی سے سب پاپون کی
ناش کرنے والی ہی جسمین رام کتھا ہی۔ یہ مین نے پہلے اپنے چیلے بھاردواج کو سُنائی تھی ایک سمے بھاردواج
اپنے چت کو ایکاگر (یکسُو) کرکے میرے پاس آیا تھا تب مین نے اُسکو اُپدیش کیا تھا۔ وہ اُسکو سنکر بچن روپی
سمدر سے سار روپی رتن نکالکر اور ہردے مین دھرکر ایک سمے میرو پربت پر گیا وہان برھما جی بیٹھے تھے
اُسنے اُنکو پرنام کیا اور پاس بیٹھکر یہ کتھا سُنائی تب برہما جی نے پرسن ہوکر اُس سے کہا کہ ہے پُتر مین
تجھپر پرسن ہوا ہون کچھ بردان مانگ بھاردواج نے جسکا چت اُدار تھا اُسنے کہا کہ ہے بھوت بھوشیہ
(گذشتہ و آیندہ) کے مالک جو آپ مجھپر پرسن ہوے ہین تو یہ بردان دیجئے کہ سب جیو سنسار کے دُکھ سے
چھوٹ جائین یعنی مکت ہوجائین پرم پد پاوین اور اسیکا اُپاے بھی کہیے۔ برھما جی نے کہا کہ ہے پُتر تم
اپنے گرو بالمیک جی کے پاس جاؤ اُسنے آتم بودھ مہارامائن شاستر کا جو پرم پاون اور سنسار سمدر سے پار
اُتر جانے کے لیے پل ہی شروع کیا ہی اُسکو سُنکر جیو مہاموہ سمدر سے پار ہوجاینگے آخر کو پرم اُپکاری برھما جی جنکو
سب جیوون کے بھلے مین پریت ہی آپ ہی بھاردواج کو ساتھ لیکر میرے پاس آئے مین نے اچھی طرح سے اُنکا
پوجن کیا اُنھون نے مجھ سے کہا کہ ہے مہامُن بالمیک جی یہ جو شری رامچندر جی کے سُبھاؤ کا برنن کرنا تمنے شروع کیا ہی اُسکو
چھوڑ نہ دینا بلکہ اسکو آدسے انت تک پورا کردینا کیونکہ یہ موکش اُپاے سنسار روپی سمدر سے پار اُتار دینے کے لیے جہاز ہی
اس سے سب جیو کرتارتھ ہونگے اتنی بات کہکر جیسے سمدر مین گھڑی بھر تک بھونر (گرداب) اُٹھکر پھر غائب ہوجاے
تیسے ہی برھما جی انتردھیان ہوگئے۔ تب مین نے بھاردواج سے کہا کہ ہے پُتر برھما جی نے کیا کہا بھاردواج بولا کہ ہے

بھگون برھما جی نے آپ سے یہ کہا کہ ہے مہامنی یہ جو تمنے شری رام کے سبھاؤ کا برنن کرنا شروع کیا ہی اسکو چھوڑ نہ دینا بلکہ اسکو انت تک سماپت کرنا کیونکہ سنسار سمندر سے پار کرنے کو یہ کتھا جہاز ہی اور اس سے بہت جیو کرتارتھ ہو کر سنسار سنکٹ سے مکت ہونگے - اتنا کہکر پھر بالمیک جی بولے کہ ہے راجا جب اس پرکار برھما جی نے مجھ سے کہا تب انکی آگیا کے موافق مین نے گرنتھ بنا کر بھاردواج کو سنایا - ہے پتر بششٹھ جی کے اپدیش کو پاکر جس طرح شری راجچندر جی نشنک ہو کر رہتے تھے اسی طرح تم بھی رہا کرو - تب اسنے پوچھا کہ ہے بھگون جس طرح شری رامچندر جی جیون مکت ہو کر بچرے ہین وہ آپ آد سے سلسلہ کے موافق مجھ سے کہیے - بالمیک جی بولے کہ ہے بھاردواج شری رامچندر - لچھمن - بھرت - سترہن - سیتا - کوشلیا - سمترا - اور دشرتھ جی یہ آٹھ تو جیون مکت ہوئے ہین اور آٹھ منتری - اشٹ گن اور بششٹھ بامدیو - لیکر اٹھائیس جیون مکت ہوتے ہین انکے نام سنو - شری رامچندر جی سے لیکر شری دشرتھ جی تک تو یہ جیون مکت ہو کر بردودھ سے رہت پرم گیان وان ہوئے ہین اور کنت بھاشی - ستت بردھن سکھدھام ببھیکھن - اندر جیت - ہنومان بششٹھ - اور بامدیو یہ آٹھ منتری نشنک اور ایک نشٹھا والے ہوئے ہین - انکو کبھی سوروپ سے دوسرا بھاؤ نہین ہوا ہی یہ اناجی پد مین استھت رہ کر شدہ پد پرم پوتر ہوتے ہین -

## بیراگ کتھا برنن نام پہلا سرگ سماپت ہوا

بھاردواج نے پوچھا کہ ہے بھگون جیون مکت کی استھت کیسی ہی اور شری رامچندر جی کیسے جیون مکت ہوئے ہین وہ آپ آد سے لیکر انت تک سب کہیے بالمیک جی بولے کہ ہے پتر یہ جگت جو دیکھ پڑتا ہی درحقیقت کچھ نہین ہی اپچار سے پیدا ہوا جان پڑتا ہی اور بچار کیے سے جھوٹھ جان پڑتا ہی جیسے آکاش مین نیلاپن جان پڑتا ہی سو بھرم ہی سے جب بچار کر دیکھو تو وہ نیلاپن کا یقین دور ہو جاتا ہی ایسے بھگوت اپچار سے جگت بھاستا ہی اور بچار کرنے سے لین ہو جاتا ہی - ہے بھاردواج جب تک جگت کا ابھاو بالکل یقین ہوتا تب تک پرم پد نہین ملتا ہی - جب درشیہ (دیدہ شدہ) کا بالکل ابھاؤ (نہ ہونا) ہو جاے تب شدہ چداکاش آتم ستا دیکھ پڑے گی کوئی اس درشیہ کو مہاپرلے مین ابھاؤ ہو جانا کہتے ہین پرنتو مین تمکو تینون کال کا ابھاؤ کہتا ہون کہ جب اس شاستر کو آد سے انت تک شردھا سہت سنکر سمجھے رہیگا تو بھرم چھوٹ جائیگا اور اپنا کرت پد کی پراپت ہوگی - ہے شکھ سنسار بھرم ہی ماتر ہی اسکو بھرم ہی ماتر جانکر سمجھے رہنا ہی مکت ہی اسکے بندھن کا کارن باسنا (خواہش) اور باسنا ہی سے یہ جیو بھٹکتا پھرتا ہی جب باسنا کا ناس ہو جائے تب پرم پد کو پاوے باسنا کا ایک پتلا ہی اسکا نام من ہی جیسے پانی سردی کی ڈرھ جڑتا کو پاکر برف ہو جاتا ہی اور پھر سورج کی گرمی کو پاکر پگھلکر پانی ہو جاتا ہی تو صرف شدھ پانی رہتا ہی تیسے آتما روپی جل مین سنسار کے ست ہونے کی جڑتا یہی سردی ہی اور اس سے من روپی برف کا پتلا ہوا ہی جب گیان روپی سورج ادے ہوگا تب سنسار کے ست ہونے کی جڑتا اور سیتلتا (سردی) دور ہو جائیگی جب سنسار کی ستتا (یعنی سچا معلوم ہونا) اور باسنا یعنی خواہش دور ہو جائیگی تب من نشٹ ہو جائیگا اور جب من نشٹ ہوا یعنی من مر گیا تب پرم کلیان ہوا اس سے اسکے بندھن کا کارن باسنا ہی ہی

شدھ باسنا سے اپنے
اور باسنا کے مِٹ جانے سے مُکت ہوتی ہی۔ باسنا دو پرکار ہوتی ہی ایک شدھ دوسری اَشدھ۔ اَشدھ باسنا سے
یاستوک سوروپ (واقعی صورت) کے نہ جاننے سے آناتما جو دیہہ وغیرہ ہی اُسمین اہنکار کرتا ہی اور جب اناتم مین آتم ابھمان
ہوا تب طرح طرح کی باسنا پیدا ہوتی ہین جس سے چکر کی طرح بھرمتا پھرتا رہتا ہی ہے سادھو جو یہ پانچ تتو کا شریر تم دیکھتے
ہو سو سب باسنا روپ ہی اور باسنا ہی سے کھڑا ہی جیسے مالا کے دانے دھاگا کے سہارے سے گوندھے رہتے ہین اور جب
دھاگا ٹوٹ جاتا ہی تب الگ ہو جاتے ہین ٹھہرتے نہین ہین ویسے ہی باسنا کے ٹوٹ جانے سے پنچ تتو کا شریر بھی نہین
رہتا ہی اس سے سب برائیون کی جڑ باسنا ہی ہی۔ شدھ باسنا مین جگت کا ابھاؤ بالکل یقین ہو جاتا ہی۔ ہے شُکھیتا گیانی
کی باسنا ضرور جنم کا کارن ہو جاتی اور گیانی کی باسنا پھر جنم کے کارن سے نہین ہوتی ہی جیسے کچا بیج پھر جمتا
ہی اور بھونا ہوا بیج پھر نہین اگتا ہی تیسے ہی اگیانی کی باسنا رس سمیت ہی اس سے جنم کا کارن ہی اور گیانی کی باسنا رس سے
خالی ہی اس سے جنم کا کارن نہین ہی۔ گیانی کی چیشٹا سوابھاوک گُن سے ہوتی ہی وہ کسی گُن سے بلکہ اپنے
مین چیشٹا نہین دیکھتا وہ کھاتا پیتا دیتا لیتا چلتا پھرتا بولتا وغیرہ طرح طرح کے بیوہار کرتا ہی پر آنتہ کرن
مین ادویت (دو نہونے) کو سدا نشچے کیے رہتا ہی کبھی دوسرا بھاؤ نہین رکھتا ہی وہ اپنے سوبھاؤ مین ٹھہرا ہوا
ہی اس سے نرگُن اَروپ کی چیشٹا بھی اُسکو جنم کا کارن نہین ہوتی ہی جیسے کمھار کے چکر کو جب تک گھماوین
تب تک وہ گھومتا ہی اور جب گھما کر چھوڑ دیا تب وہ ٹھہرتے ٹھہرتے ٹھہر جاتا ہی ایسے ہی جبتک
اہنکار سہت باسنا ہوتی ہی تب تک جنم پاتا ہی اور جب اہنکار سے رہت (خالی) ہو گیا تب پھر جنم
نہین پاتا ہی۔ ہے سادھو اس اگیان روپی باسنا کے ناش کرنیکو ایک برہم بدیا ہی بڑا اچھا اُپائے
ہی جو موکش اُپائے کا شاستر ہی۔ جو اسکو چھوڑ کر اور کسی شاستر روپی گڑھے مین گر پڑیگا تو کلپ بھر تک بھی
پرم پد کو نہ پاویگا اور جو برہم بدیا کا آسرا کریگا وہ سُکھ سے آتم پد کو پاوے گا۔ ہے بھاردواج یہ موکش کا اُپائے
شری رامچندر اور بششٹھ جی کا سمباد ہی یہ بچارنے کے لائق ہی اور گیان کا پرم کارن ہی اسکو آدِ سے انت تک
سُنو اور جس طرح شری رامچندر جی جیون مُکت ہوئے ہین وہ بھی سُنو۔ ایکدن شری رامچندر جی پاٹھ شالا سے
بدیا پڑھ کر اپنے گھر آئے اور سب دن بچار سہت بتایا پھر من مین تیرتھ اور ٹھاکر دوارے کا بچار کر کے
اپنے پتا مہاراجہ دشرتھ جی کے پاس جو اُت پرجا پالک تھے آئے اور جیسے ہنس سُندر کمل کو پکڑتا ہی تیسے
ہی اُنھون نے اُنکے چرن پکڑے جیسے کمل کے پھول کے نیچے کومل تریان ہوتی ہین اور اُن تریون سہت کمل کو
ہنس پکڑتا ہی تیسے ہی دشرتھ جی کی اُنگلیون کو اُنھون نے پکڑا اور بولے کہ ہے پتا میرا چِت تیرتھ اور ٹھاکر دوارے کے درشن کو چاہتا
ہی آپ اگیا دیجئے تو مین درشن کر آؤن مین آپکا پتر ہون مجکو آپ کی سیوا ہی کرنا چاہئے اب تک مین نے کبھی نہین کہا یہ
پہلی پرار تھنا (عرض) ہی اس سے یہ بات میری نہ پھیرئے کیونکہ تینون لوک مین ایسا کوئی نہین ہی کہ جسکی کامنا
اس گھر سے پوری نہ ہوئی ہو اس سے مجکو بھی کرپا کر کے اگیا دیجئے۔ بالمیک جی کہتے ہین کہ ہے بھاردواج جس سمے
شری رامچندر جی نے اس پرکار کہا اُس سمے بششٹھ جی بھی پاس بیٹھے تھے اُنھون نے بھی مہاراجہ دشرتھ جی سے کہا کہ
ہے مہاراجہ شری رامچندر جی کا چِت اُٹھا ہی اس سے انکو اگیا دو کہ تیرتھ کر آوین اور فوج خزانہ منتری اور براہمن
بھی اُنکے ساتھ کر دو کہ بدھ کے موافق درشن کرین تب مہاراجہ دشرتھ نے اچھی ساعت دکھلا کر شری رام جی کو اگیا دی۔

جب دے چلنے لگے تو پتا اور ماتا کے چرنون پر گرے اور سبکے گلے لگا کر رونے لگے اور اس طرح سب سے ملکر لچھمن جی وغیرہ بھائیون اور منتری وغیرہ براہمنون کو جو بدھ کے جاننے والے تھے اور بہت سا خزانہ اور فوج ساتھ لیکر دان پُن کرتے ہوئے گھر کے باہر نکلے اُس سمے وہان کے لوگون اور استریون نے شری رام جی کے اوپر پھولون اور کلیون کی مالا ایسی برسائی جیسے برف برستی ہے اور شری رامچندر کی مورت ہردے مین دھرلی اس پرکار شری رامچندر جی وہان سے براہمنون اور نردھن لوگون کو دان دیتے ہوئے گنگا جمنا سرسوتی وغیرہ تیرتھون مین بدھ سے اسنان کرکے پرتھوی کے چار دن اور پکرما کرتے رہے اُتر دکھن پورب اور پچھم مین دان کیا اور سمُدر کے چارو طرف اسنان کیا سمیرا اور ہمائی پربت پر بھی گئے اور سالگرام بدری ناتھ کیدار ناتھ وغیرہ مین اسنان اور درشن کیے اسی طرح سب تیرتھون مین اسنان تپ دھیان اور بدھ سے جاترا کرتے کرتے ایک برس مین اپنے گھر آئے۔

## تیرتھ جاترا برنن نام دوسرا سرگ سماپت ہوا

بالمیک جی کہتے ہین کہ ہے بھاردواج جب شری رامچندر جی جاترا کرکے اپنی اجودھیا پُری مین آئے تو وہان کے پُرش اور استریون نے پھول اور کلیون کی برشا کی جے جے کار کرنے لگے بڑے پرسن ہوئے جیسے اندر کا پُتر اپنے سورگ مین آتا ہے تیسے ہی شری رامچندر جی اپنے گھر مین آئے شری رامچندر جی نے پہلے مہاراجہ دشرتھ کو پھر شری لبشسٹھ جی کو پرنام کیا اور سب سبھا کے لوگون سے جتھا جوگ ملکر آنند پر مین آکر کوشلیا آدماتاؤن کو جتھا جوگ نمسکار کیا اور بھائی بندھ کٹمب پردار سے بھی ملے - ہے بھاردواج اسطرح شری رامچندر جی کے آنے کا اُتساہ (جشن) سات دن تک ہوتا رہا اس انتر مین جو کوئی ملنے آوے اُس سے ملتے تھے اور جو کوئی کچھ لینے آوے اُسکو دان پُن دیتے تھے بہت سے باجے بجتے تھے بھاٹ وغیرہ اُستت کرتے تھے اسکے بعد شری رامچندر جی کا یہ دستور ہوا کہ پراتہ کال اُٹھکر اسنان سندھیا وغیرہ ست کرم کرکے بھوجن کرتے تھے اور پھر بھائی بندھون سے اپنے تیرتھ کی کتھا اور دیوتاون کے درشن کا حال کہتے تھے اسی طرح دن رات خوشی کے ساتھ بسر کرتے تھے۔

ایک دن شری رامچندر جی پراتہ کال اُٹھکر اپنے پتا مہاراجا دشرتھ کے پاس جنکا تیج چندرما کے سمان تھا گئے اُس سمے بشسٹھ آدک کی سبھا بیٹھی تھی وہان بشسٹھ جی کے ساتھ کتھا بارتا کی - مہاراجا دشرتھ نے شری رامچندر جی سے کہا کہ تم شکار کھیلنے جایا کرو اُسوقت شری رامچندر جی کی عمر سولہ برس مین کچھ مہینے کم تھی لچھمن جی اور سترہن جی ساتھ تھے اور بھرت جی ننہال کو گئے تھے نت اُنھین کے ساتھ بات چیت اسنان سندھیا وغیرہ نت کرم بھوجن اور شکار کرنے جاتے تھے وہان جو جانور جیون کو دُکھ دینے والے پاتے تھے اُنکو مارتے تھے اور سب کو پرسن کرتے تھے دن کو شکار کھیل کر رات کو باجے نشان سہت اپنے گھر مین آتے تھے اسیطرح بہت دن گذرے ایکدن شری رامچندر جی باہر سے اپنے انتہ پور مین آکر سوچ کرنے لگے - ہے بھاردواج شری رامچندر جی اپنی سب چیشٹا اور رس دائی اندریون کے بشیون کو چھوڑ بیٹھے (یعنے دُنیا کی لذتون کو ترک کردیا) تب اُنکا شریر دُبلا ہوگیا مُکھ کی شوبھا گھٹ گئی جیسے کمل کا پھول سوکھ کر پیلا پڑ جاتا ہے تیسے ہی شری رامچندر جی کا مُکھ پیلا ہوگیا اور جیسے سوکھے

کمل پر بھونرے بیٹھتے ہین تیسے ہی سوکھے مُکھ کمل پر نیتر روپی بھونرے دیکھ پڑنے لگے اور جیسے شرد رِتُ مین تال نِرمل
ہوتا ہی تیسے ہی اِچھا روپی کل سے رہت اُنکا چت روپی تال نِرمل ہوگیا اور دن پر دن شریر نِربل ہوتا گیا
وہ جہان بیٹھین تہان ہی سوچتے ہوئے بیٹھے رہ جاوین اور ہاتھ پر ٹھوڑھی (زنخدان) رکھ کر بیٹھین جب ٹہلوے
(خدمتگار) منتری لوگ بہت کہین کہ ہے پربھو اب اسنان اور سندھیا کا سمیٔ ہوا ہی اُٹھیے تب اُٹھ کر اسنان
وغیرہ کرین ارتھات کھانا پینا بولنا چلنا پھرنا پہننا وغیرہ سب اُنکو بے رس ہوگیا تب لچھمن جی اور شترگھن جی
بھی اُنکو چنتا مین دیکھکر آپ بھی اُسیطرح ہو بیٹھے۔ مہاراجا دشرتھ یہ حال سُنکر شری رامچندر جی کے پاس آئے
تو کیا دیکھا کہ شری رام چندر جی بہت دُبلے ہو رہے ہین تب تو مہاراجہ دشرتھ نے اس چنتا سے گھبرا کر کہ
ہاے ہاے انکی کیا دشا ہوگئی شری رام چندر جی کو گود مین بٹھایا اور کومل سُندر بانی سے پوچھنے لگے کہ ہے
پتر تمکو کون دُکھ پہونچا ہی جس سے تم سوچ مین پڑ گئے ہو۔ شری رامچندر جی نے کہا کہ ہے پتا جی ہمکو تو کوئی
دُکھ نہین ہی۔ ایسا کہ کر چپ ہو رہے جب اسیطرح کچھ دن گذرے تب راجا اور سب رانیون کو بڑا سوچ
ہوا راجا راج منتریون سے صلاح کرنے لگے کہ پُتر کا کہین بیاہ کرنا چاہیئے اور یہ بھی بچار کیا کہ کیا کارن
ہی جو میرے پُتر سوچ مین رہتے ہین تب اُنھون نے بششٹھ جی سے پوچھا کہ ہے مُنیشور میرے پُتر سوچ مین
کیون رہتے ہین۔ بششٹھ جی نے کہا کہ ہے راجن جیسے پرتھوی جل اگن پَون آکاش تھوڑے کارج مین بکاروان
نہین ہوتے جب جگت کی اُتپت اور پرلے ہوتی ہی تب بکاروان ہوتے ہین تیسے ہی مہاپُرش لوگ بھی تھوڑے کام مین
بکاروان نہین ہوتے۔ ہے راجن تم سوچ مت کرو شری رامچندر جی کسی مطلب کیواسطے سوچ مین پڑے ہونگے پیچھے
سے اُنکو سُکھ ملیگا۔ بالمیک جی کہتے ہین کہ بھاردواج ایسے ہی بششٹھ جی اور مہاراجا دشرتھ بچار کرتے تھے
کہ اُسی سمَی بسوامتر نے اپنے جگیّہ کیواسطے مہاراجا دشرتھ کے گھر پر آکر دوارپالک (دربان) سے کہا کہ
مہاراجہ دشرتھ سے کہو کہ گادھ کے پُتر بشوامتر باہر کھڑے ہین اور اُنھون نے کہا ہی کہ مہاراجا دشرتھ کے
پاس جاکر کہو کہ بشوامتر آئے ہین ہے بھاردواج جب اسطرح دوارپالک نے آکر کہا تب مہاراجہ دشرتھ جو منڈلیشورون
سہت بیٹھے تھے اور بڑے تیج وان تھے سونے کے سنگھاسن سے اُٹھ کھڑے ہوئے اور پیدل ہی چلے مہاراجہ
دشرتھ کے ایک طرف بششٹھ جی اور دوسری بامدیو جی اور سبھت کیطرح منڈلیشور اُستت کرتے چلے اور جہان
سے بسوامتر دیکھ پڑے وہان سے ہی پرنام کرنے لگے پرتھوی پر جہان مہاراجا دشرتھ کا ماتھا لگتا
تھا وہان پرتھوی ہیرے اور موتی کی ہوجاتی تھی اسی طرح ماتھا جھکا جھکا پرنام کرتے ہوئے چلے بسوامتر جی
کندھے پر بڑی بڑی جٹا دھارن کیے اور اگن کے سمان پرکاشمان پرم شانت روپ ہاتھ مین بانس کی تندری
لیے ہوئے تھے اُنکے چرن کمل پر مہاراجا دشرتھ اسطرح گرے جیسے سورج پدا شری شیوجی کے چرناربندون
پر گرے تھے۔ اور کہا کہ ہے پربھو میرے بڑے بھاگ ہین جو آپ کا درشن ہوا آج مجھے ایسا آنند ہوا
جو آدِ انت بدھ سے رہت ابناشی ہی۔ ہے بھگون آج میرے بھاگ اُدے ہوئے کہ مین بھی دھرماتماؤن
مین گنا جاونگا کیونکہ آپ میرے بھلے کے واسطے آئے ہین۔
ہے بھگون آپ نے بڑی کرپا کی جو درشن دیا آپ سب سے بڑھکر ہین کیونکہ آپ مین دو گن ہین ایک تو یہ کہ آپ

چھتری ہین پر براہمن کا سُبھاؤ آپ مین ہی اور دوسرے یہ کہ شُبھ گنون سے پرپُورن ہین- ہے مُنیشور ایسی کسی کو سامرتھ نہین ہی کہ چھتری سے براہمن ہو جاتے آپ کے درشن سے مجھکو بہت لابھ ہوا- پھر بششٹھ جی بشوامتر جی سے گلے لگ کر ملے اور منڈلیشورون نے بہت پرنام کیے- اِسکے بعد مہاراجہ دشرتھ بشوامتر جی کو اندر لیگئے اور سُندر سنگھاسن پر بٹھا کر بدھ سے پوجن کیا اور ارگھ پادیہ دیکر پکرما کی پھر بششٹھ جی نے بھی بشوامتر جی کا پوجن کیا اور بشوامتر جی نے اُنکا پوجن کیا اسیطرح اور لوگون نے بھی پوجن کیا اور جتھا جوگ اپنے اپنے استھان پر بیٹھے تب مہاراجہ دشرتھ بولے کہ ہے بھگون میرے بڑے بھاگ ہوئے جو آپ کا درشن ہوا جیسے کسی کو اَمرت ملجاے یا کسی کام اہوا بھائی بندھ بھان پر چڑھ کر آکاش سے آکر ملے اور اُسکو ملنے کا آنند ہو ویسا آنند مجھکو ہوا- ہے مُنیشور جس ارتھ کے لیے آپ آئے ہین وہ کرپا کر کے کہیے اور اپنا وہ ارتھ پُورن ہوا جانیے کیونکہ ایسا کوئی پدارتھ نہین ہی جو مجھکو دینا کٹھن ہی میرے یہان سب کچھ موجود ہی-

## بشوامتر آگمن نام تیسرا سرگ سمایت ہوا

بالمیک جی کہتے ہین کہ ہے بھاردواج جب مہاراجہ دشرتھ نے ایسا کہا تب مُنیون مین شریشٹھ بشوامتر جی ایسے پرسن ہوئے جیسے چندرما کو دیکھ کر چھیر ساگر پرسن ہوتا ہی اُنکے روئین کھڑے ہوگئے اور کہنے لگے کہ ہے راج شاردول تم دھن ہو اور ایسے کیون نہ ہو کیونکہ تم مین دو گُن ہین ایک تو یہ کہ تم رگھ بنشی ہو دوسرے یہ کہ تم بششٹھ جی ایسے گرو کے چیلے ہو کر اُنکی اگیا مین چلتے ہو- اب جو کچھ میرا منورتھ ہی وہ کہتا ہون کہ مین نے دس گاتر جگیہ کرنا شروع کیا ہی لیکن جب جگیہ کرنے لگتا ہون تب کھر اور دُوشن نشاچر آکر جگیہ کو بگاڑ دیتے ہین-

ہاڑ ماس لہو ڈال جاتے ہین جس سے وہ جگہ جگیہ کرنے کے قابل نہین رہتی اور جب مین اور جگہ جاتا ہون تو وہ وہان بھی جاکر اسیطرح اَشدھ کر جاتے ہین اسلیے اُنکے ناش کرنے کے لیے مین تمھارے پاس آیا ہون- جو تم یہ کہو کہ تم بھی تو سامرتھ وان ہو تو ہے راجن مین نے جس جگیہ کا آرنبھ (آغاز) کیا ہی اُسکا انگ چھما (عفو تقصیر) ہی جو مین اُنکو شاپ دون تو وے بھسم ہو جادین پر شاپ کرودھ بنا نہین ہوتا جو کرودھ کرون تو جگیہ نشپھل ہوتا ہی اور چپ ہو رہون تو راچھس لوگ اَشدھ بست ڈال جاتے ہین اِس سے اب مین آپ کی شرن مین آیا ہون -ہے مہاراج تم اپنے پُتر شری رامچندر جی کو میرے ساتھ کردو کہ وہ راچھسون کو بھی مارین اور جگیہ بھی سپھل ہو- یہ چنتا تم نہ کرنا کہ میرا پُتر بالک ہی یہ تو مہا اندر کے سمان شور بیر ہی جیسے سنگھ کے سامنے ہرن کا بچہ نہین ٹھہر سکتا- تیسے ہی انکے سامنے راچھس نہین ٹھہر سکین گے اُنکو میرے ساتھ کردینے سے تمھارا جش اور دھرم دونون رہینگے اور میرا کام ہوگا اسمین سندیہ نہین ہے راجن ایسا کام تینون لوک مین کوئی نہین جسکو شری رام چندر جی نہ کر سکین اسی لیے مین تمھارے پُتر کو لیے جاتا ہون اُنکی مین اپنے ہاتھ سے رچھا کرتا رہونگا کوئی بگھن نہ ہونے دونگا- جیسے تمھارے پُتر ہین تیسے ہی انکو ہم اور بششٹھ جی جانتے ہین بلکہ اور گیانی لوگ بھی جو تینون کال کا حال جانتے ہونگے وہ بھی انکو جانینگے- پر کسی کی سامرتھ نہین جو انکو جانے- ہے راجن جو کام سمے پر کیا جاتا ہی وہ

تھوڑی ہی محنت مین سدھ ہو جاتا ہی اور سمئے بنا بہت محنت کرنے سے بھی پورا نہین پڑتا کھراور دوشن بڑے
ویت ہین میری جگیہ کو کھنڈت کرتے ہین جب شری رامچندر جی جاوینگے تب کھراور دوشن بھاگ جاوینگے
اُنکو دیکھکر کھڑے نہ رہ سکینگے جیسے سورج کے تیج کے آگے ستارون کا تیج نہین رہ سکتا تیسے ہی شری رامچندر جی
کے آگے وہ ٹھہر نہ سکینگے۔ بالمیک جی کہتے ہین کہ ہے بھاردواج جب بشوامتر جی نے ایسے کہا تب مہاراجہ
دشرتھ چپ ہو کر گر پڑے اور گھڑی بھر تک پڑے رہے۔

## دشرتھ بکھاد نام چوتھا سرگ سماپت ہوا

بالمیک جی کہتے ہین کہ ہے بھاردواج ایک گھڑی بھر بعد مہاراجہ دشرتھ اُٹھے اور بلے دھیرج ہو کر
بولے کہ ہے منیشور آپ نے کیا کہا شری رامچندر جی تو ابھی کم رہین ابھی تو اُنھون نے شستر اور استر بدیا بھی نہین
سیکھی بلکہ پھولونکی سیجا پر سونے والے اور انتہ پُر مین اِستریون کے پاس بیٹھنے والے اور بالکون کے ساتھ کھیلنے
والے ہین اُنھون نے کبھی رن بھوم نہین دیکھی اور نہ بھوہین چڑھا کر کبھی جدھ ہی کیا وہ راچھسون سے کیا جدھ
کرینگے کبھی پتھر اور کمل کے پھول کا بھی جدھ ہوا ہی۔ ہے منیشور مین تو بہت برسون کا ہوا ہون اِس بڑھاپے
مین میرے گھر مین چار لڑکے ہوئے ہین اُن چارون مین شری رامچندر جی ابھی سولہ برس کے ہوئے ہین اور میرے
پران ہین اُنکے بنا مین ایک چھن بھی نہین رہ سکتا جو تم انکو لیجاؤگے تو میرے پران نکلجاینگے۔ ہے منیشور کیول
مجھے ہی اُنکا اتنا اسنیہہ نہین ہی بلکہ لچھمن شترہن بھرت اور ماتاؤن کے بھی پران ہین جو تم اُنکو لیجاؤگے تو سب ہی
مر جاینگے جو تم ہمکو شری رامچندر جی کے بجوگ سے مارنے آئے ہو تو لیجاؤ۔ ہے منیشور میرے چت مین تو رام جی
سمارہے ہین اُنکو مین آپ کے ساتھ کیونکر کر دون۔ مین تو انکو دیکھ کر پرسن ہوتا ہون اُنکے بجوگ سے میرے
پران کیسے بچینگے ہے منیشور ایسی پریت مجھکو استری دھن یا اور کسی چیز مین نہین ہی جیسی پریت شری رامچندر جی
پر ہی مین آپ کے بچن سُنکر بڑے سوچ مین ہو گیا ہون میرے بڑے بھاگ آئے جو آپ اِسواسطے میرے
پاس آئے ہین مین شری رامچندر کو کبھی نہین دے سکتا جو آپ کہیے تو مین ایک اکشوہنی سینا جو بڑی شوربیر
اور استر اور شستر بدیا مین پوری ہی ساتھ لیکر چلون اور اُنکو مارون جو کبیر کا بھائی اور بشروا کا پُتر راون ہی
تو اُس سے جدھ مین نہین کر سکتا پہلے مین بڑا پرکرمی تھا ایسا کوئی تینون لوک مین نہ تھا جو میرے
سامنے آتا پر اب بردھاوستھا آنے سے دیہہ نربل ہو گئی۔ ہے منیشور میرے بڑے بھاگ ہین جو آپ آئے
مین تو راون سے ڈرتا ہون کانپتا ہون اور کیول مین ہی نہین بلکہ اندر آدو یوتا بھی اُس سے کانپتے اور
ڈرتے ہین اور کس کی سامرتھ ہی جو اُس سے جدھ کرے اس سمے مین وہ بڑا شوربیر ہی۔ جو مجھی کو اُسکے ساتھ جدھ
کرنے کی سامرتھ نہین ہی تو شری رامچندر راجکمار کو کیا سامرتھ ہی۔ جن رامچندر کو تم لینے آئے ہو وہ تو ردگی بڑے
ہین اُنکو ایسی چنتا لگی ہی کہ جس سے وہ بہت دُبلے ہو گئے ہین اور انتہ پُر مین اکیلے ہی بیٹھے رہتے ہین کھانا پینا
وغیرہ جو راجکمارون کو چاہیئے وہ بھی سب بھول گئے اور مین نہین جانتا کہ اُنکو کیا دُکھ ہوا ہی جیسے پیلے رنگ کا
کمل ہوتا ہی ایسے ہی اُنکا مکھ ہو گیا ہی اُنکو جدھ کرنے کی سامرتھ نہین ہی اُنھون نے تو اپنے استھان سے باہر کی

پرتھوی بھی نہین ہی ہمارے پران وہی ہین اُنکے بنا ہم نہین جی سکتے۔

## دشرتھ بچن برنن نام پانچوان سرگ سماپت ہوا

بالمیک جی کہتے ہین کہ جب اِسطرح مہاراجہ دشرتھ نے بہت آدھین اور ادھیرج ہوکر کہا تب بشوامتر جی کرودھ کرکے بولے کہ ہے راجا تم اپنے دھرم کو یاد کرو کہ تمنے کہا تھا کہ مین تمھارا مطلب پورا کرونگا پر اَب تم اپنے دھرم کو چھوڑے دیتے ہو جو تم سنگھ کے سمان ہوکر ہرن کی طرح بھاگتے ہو تو بھاگو پر آگے رگھوبنسی کل مین ایسا کوئی نہ ہوا کہ جسنے بچن پھیرے ہون جو تم کرتے ہو سو کرو ہم چلے جائینگے پرنتو یہ تمکو واجب نہ تھا کیونکہ خالی گھر سے خالی ہی جاتا ہی تم بستے رہو اور راج کرتے رہو جیسا کچھ ہوگا ہم سمجھینگے۔ بالمیک جی کہتے ہین کہ جب اِسطرح بشوامتر جی کو کرودھ پیدا ہوا تب پچاس کروڑ جوجن پرتھوی کانپنے لگی اور اندر وغیرہ سب دیوتا ڈر گئے کہ یہ کیا ہوا تب بششٹھ جی بولے کہ ہے راجا۔ اچھواک کل مین سب پرمارتھی ہوتے ہین تم اپنا دھرم کیون چھوڑے دیتے ہو میرے سامنے بشوامتر جی سے تمنے کہا ہی کہ تمھارا کام پورا کرونگا پھر اَب کیون بھاگتے ہو شری رامچندر جی کو تم اُنکے ساتھ کردو۔ یہ تمھارے پتر کی رچھا کرینگے انکے سامنے کسیکا بل نہین چل سکتا یہ ساکشات کال کی مورت ہی ہین اور جو اِنکو تپسوی کہیے تو بھی انکے برابر کوئی دوسرا نہین ہی اور شستر استر بدیا بھی انکے برابر کوئی نہین جانتا ہی کیونکہ دچھ پرجاپت نے اپنی دولڑکیان جنکا نام جَے اور سُبھگا تھا بشوامتر جی کو دین جنھون نے پانچ پانچ سو پتر راچھسون کے مارنے کے لیے پیدا کیے وے دونون اِنکے سامنے مورت دھارکے کھڑی ہوتی ہین اِس سے انکو کون جیت سکتا ہی جسکے ساتھی بشوامتر جی ہون اُسکو کسی کا ڈر نہین۔ تم انکے ساتھ اپنے پُتر کو بے کھٹکے ہوکر کردو کسی کی کچھ سامرتھ نہین کہ اِنکے ہوتے ہوئے تمھارے پتر کو کچھ کہہ سکے جیسے سورج کے اُودے سے اندھکار کا ناش ہوجاتا ہی تیسے انکے درشٹ کے دیکھنے سے دُکھ کا ناش ہوجاتا ہی۔ ہے راجن اِنکے ساتھ تمھارے پُتر کو کوئی دُکھ نہوگا تم اِچھواک کے کُل مین پیدا ہوئے ہو اور دشرتھ تمھارا نام ہی جو تم ایسے اپنے دھرم پر نہٹھہرے رہیے تو اور جیو کیسے دھرم پر ٹھہرے رہینگے جو کچھ اچھے لوگ کرتے ہین اُسی کے موافق اور لوگ بھی کرتے ہین جو تم ایسے اپنے بچنون کو پالن نکروگے تو اور کسی سے کیا ہوگا تمھارے کل مین اپنے بچن سے کوئی نہین پھرا اِس سے تمکو اپنے دھرم کا چھوڑ دینا جوگ نہین جو تم راچھسون کے ڈر سے دُکھی ہو تو بھی دُکھ مت کرو کیونکہ جو کال بھی مورت دھر کر آوے تو بھی بشوامتر جی کے ہوتے ہوئے تمھارے پتر کو کچھ نہ ہوگا تم سوچ مت کرو اپنے پتر کو اِنکے ساتھ کردو۔ جو تم اپنے پتر کو نہ دوگے تو تمھارا دو طرح کا دھن جاتا رہیگا۔ ایک دھن تو یہ کنوان اور باؤلی اور تالاب وغیرہ جو تم بنوا رہے ہو اُنکا پُن سب جاتا رہیگا اور دوسرا دھن یہ کہ تپ برت جگیہ دان استان وغیرہ کا پھل مٹ کر تمھارا گھر لچھمی سے خالی ہو جائیگا۔ اِس سے موہ اور شوک کو چھوڑکر اور دھرم کو یاد کرکے شری رامچندر جی کو اِنکے ساتھ کردو تو تمھارے سب کارج سُپھل ہونگے۔ ہے راجن جو تمکو ایسا ہی کرنا تھا تو پہلے ہی سمجھکر کہتے کیونکہ بچار کیے بنا کام کرنے کا پرنام (انجام) دُکھ ہی ہوتا ہی۔ بالمیک جی کہتے ہین کہ ہے بھاردواج جب اِس طرح بششٹھ جی نے سمجھایا تب مہاراجہ دشرتھ کو دھیرج ہوا اور سیوکون مین جو اچھا سیوک یعنی خدمتگار تھا

اسکو بلا کر کہا کہ شری رامچندر جی کو وے آدجو نوکر باہر آنے جانیوالا اور چھل سے رہت تھا وہ مہاراجا دسترتھ کی
آگیا پا کر شری رامچندر جی کے پاس گیا اور ایک گھڑی بھر بعد آکر کہنے لگا کہ ہے مہاراج شری رامچندر جی تو بڑی
چنتا مین بیٹھے ہین جب مین نے شری رامچندر جی سے بار بار کہا کہ چلیے تب وے کہنے لگے کہ چلتے ہین ایسے
ہی کہہ کر چپ ہو رہتے ہین۔ دوت کا یہ بچن سنکر مہاراجا دسترتھ نے کہا کہ شری رامچندر جی کے منتری اور سب
نوکرون کو بلاؤ جب وے سب پاس آئے تب مہاراجہ دسترتھ نے اور اور جگت کے ساتھ کومل اور
سندر بچن منتری سے اسطرح کہے کہ ہے رام جی کے پیارے رام کی کیا دشا ہی اور ایسی دشا کیونکر ہوئی
سو سب بیورے سے کہو۔ منتری بولا کہ ہے مہاراج ہم کیا کہین ہم تو اُت چنتا سے کیول آکار اور پران ماتر دیکھ
پڑتے ہین بلکہ مُردہ کے برابر ہو رہے ہین کیونکہ ہمارے سوامی شری رامچندر جی بڑی چنتا مین ہین ہے
مہاراج جس دن سے شری رگھناتھ جی تیرتھ کر کے آئے ہین اُسدن سے چنتا مین پڑ گئے ہین۔ جب ہم کھانے
پینے پہرنے دیکھنے کے لیے اچھے اچھے پدارتھ لیجاتے ہین تو اُنکو دیکھ کر وہ کسیطرح پرسن نہین ہوتے وہ تو
ایسی چنتا مین ڈوبے ہوئے ہین کہ دیکھتے بھی نہین اور جو دیکھتے بھی ہین تو کرودھ کر کے سُکھ دینے والے
پدارتھون کا نرآدر کرتے ہین۔ انتہ پُر مین اُنکی ماتا طرح طرح کے ہیرے اور رتنون کے گہنے (زیور) دیتی ہین تو
اُنکو بھی ڈالدیتے ہین یا کسی برہمن کو دے دیتے ہین پرسنّ کسی پدارتھ مین نہین ہوتے سُندر سُندر استریان رنگ رنگ
کے گہنے کپڑے پہن پہنکر اُنکے پاس آکر اُنکے پرسنّ ہونے کے لیے مہا موہ کرنے والی باتین کرتی ہین پر وے
اُنکو بھی پشو کے برابر جانتے ہین جیسے پپیہا اور جل کو (یعنی سوائے سواتی کے جل کے اور کسی جل کو) دیکھتے بھی نہین۔
ویسے ہی وہ بھی جب انتہ پُر مین جاتے ہین تو اُنکو دیکھکر کرودھ کرتے ہین۔ ہے مہاراج اُنکو کچھ اچھا نہین لگتا وے
تو کسی بڑی چنتا مین ڈوبے ہوتے ہین پیٹ بھر کے بھوجن نہین کرتے بھوکھے رہتے ہین۔ نہ اُنکو کھانے کی اچھا ہی
نہ پہرنے کی اچھا ہی نہ راج کرنے کی اچھا ہی اور نہ کسی اندری (یعنی حواس خمسہ) کے سُکھ کی اچھا ہی
وہ تو مہا اُنمت کی نائین بیٹھے رہتے ہین اور جب ہم کوئی پدارتھ سُکھ دینے والے پھول وغیرہ لیجاتے
ہین تب وہ کرودھ کرتے ہین ہم نہین جانتے کہ کیا چنتا اُنکو ہوئی ہی جو ایک کوٹھڑی مین پدم آسن
لگائے (پلتھی مارے) ہاتھ پر مکھ دھرے بیٹھے رہتے ہین جو کوئی بڑا منتری آکر کہتا ہی تو اُسکو جواب دیتے
ہین کہ جسکو تم سمپدا مانتے ہو وہ آپدا ہی اور جسکو آپدا جانتے ہو وہ آپدا نہین۔ سنسار کے طرح طرح
کے پدارتھ جو سُکھ دیتے والے جانتے ہو وہ سب جھوٹے ہین پر اسی مین سب ڈوبے ہین جیسے سب
مرگ ترشنا کے جل (یعنی سراب) کیطرح ہین مورکھ ہرن اُنکو سچ جانکر دوڑتے ہین اور دُکھ پاتے ہین۔ ہے
مہاراج جب وہ کبھی بولتے ہین تو ایسا ہی بولتے ہین اور کوئی پدارتھ اُنکو سُکھ دینے والا نہین بھاتا جو ہم ہنسی
کی باتین کرتے ہین تو بھی وہ نہین ہنستے جس پدارتھ کو پریت سمیت لیتے تھے اُس پدارتھ کو اب ڈالدیتے ہین اور دن
پر دن وے دُبلے ہوتے جاتے ہین جیسے میگھ کے بوندسے پربت نہین ڈگتا ہی تیسے ہی وہ بھی نہین ڈگتے ہین
(اچل ہو گئے ہین) اور جو بولتے ہین تو ایسے بولتے ہین کہ نہ راج ست ہی نہ بھوگ ست ہی نہ بھائی ست ہی نہ متر
ست ہی نہ یہ جگت ست ہی اَست پدارتھون کے لیے مورکھ لوگ جتن کرتے ہین جنکو سب لوگ ست اور سُکھدا ایک

جانتے ہین وہ بندھن کے کارن ہین۔ جو کوئی راجا یا پنڈت اُنکے پاس جاتا ہی تو اُنکو دیکھکر کہتے ہین کہ یہ لوگ پَشُو
ہین آشارُوپی بندھن مین بندھے ہوے ہین۔ ہے مہاراج جو کچھ بھوگ کے پدارتھ ہین اُنکو دیکھ کر اُنکا چِت پرسن
نہین ہوتا ہی بلکہ دیکھ کر کرودھ کرتے ہین۔ جیسے پپیہا مارواڑ دیس مین بھی جاوے تو بھی میگھون کی بوندون
کو نہین دیکھتا اور بُرا مانتا ہی تیسے ہی شری رامچندر جی بشیون سے (دنیا کی لذتون سے) دُکھی ہوتے ہین۔ اِس
سے ہم جانتے ہین کہ اُنکو پرم پد پانے کی اِچھا ہی پرنت کبھی اُنکے مُکھ سے نہین سُنا۔ تیاگ کا بھی اَبھمان اُنکو کبھی
نہین ہی کیونکہ کبھی گاتے ہین اور بولتے ہین تو یہ بات کہتے ہین کہ ہاے ہاے مین اناتھ مارا گیا ارے مورکھ تم
سنسار سمندر مین کیون ڈوبتے ہو یہ سنسار بڑے انرتھ کا کارن ہی اِسمین سُکھ کبھی نہین ہی اِس سے چھوٹنے کا
اُپاے کرو۔ شری رامچندر جی کسی کے ساتھ نہ ہنستے ہین نہ بولتے ہین کسی بڑی چنتا مین ڈوبے ہوئے ہین اور وہ
کسی پدارتھ سے آشچرج مین نہین ہوتے جو کوئی کہے کہ آکاش مین باغ لگا ہی اور اُسمین پھول پھولے ہین اُنکو مین
لے آیا ہون تو اُسکو سُنکر بھی اشچرج مین نہین مرتے (یعنی تعجب نہین کرتے) سب بھرم ماتر سمجھتے ہین۔ اُنکو کسی پدارتھ
سے نہ سکھ ہوتا ہی نہ دکھ ہوتا ہی کسی بڑی چنتا مین پڑے ہین پر اُس چنتا کے مٹا دینے کی سامرتھ کسی مین
نہین دیکھتے۔ ہے مہاراج ہمکو یہ چنتا لگ رہی ہی کہ شری رام جی کھانے پینے پھرنے دیکھنے بولنے کی
اِچھا نہین رکھتے اور نہ کسی کرم کی اُنکو اِچھا ہی تو ایسا نہو کہ کہین اُنکا پران چھوٹ جائے جو کوئی کہتا ہی
کہ تم چکرورتی راجا ہو تمھاری بڑی عمر ہو اور بڑا سکھ پاؤ تو اُسکے بچن سُنکر بُرا مانتے ہین۔ ہے مہاراج کیول شری
رامچندر ہی کو ایسی چنتا نہین بلکہ لچھمن جی اور سترہن جی کو بھی ایسی ہی چنتا لگ رہی ہی اُنکو دیکھکر جو کوئی اُنکی
چنتا مٹانے والا ہو تو مٹا دے نہین تو وے بڑی چنتا مین ڈوبے رہینگے۔ ہے مہاراج اب آپ کیا کہتے ہین آپ کے
پُتر سب سے برکت ہو کر ایک کپڑا اوڑھے بیٹھے ہین اِس سے اب آپ وہی اُپاے کیجئے کہ جس سے اُنکی چنتا دور ہو
اتنا سنکر بسوامتر جی بولے کہ ہے سادھو جو شری رامچندر جی ایسے ہین تو تم اُنکو ہمارے پاس لاؤ ہم اُنکا دکھ مٹا دینگے
ہے مہاراجا دشرتھ تم دھن ہو جنکا پُتر بیکی اور بیراگی ہوا ہی ہم تمھارے پُتر کو پرم پد دی دیوینگے اور ابھی
اُنکے سب دُکھ مٹ جاوینگے ہم اور بششٹھ جی وغیرہ ایک تدبیر سے اُپدیش کرینگے اُس سے اُنکو آتم پدوی
ملے گی تب وہ دشا تمھارے پُتر کی ہو گی کہ وہ لوہا پتھر سونا سب کو برابر سمجھینگے جو کچھ تمھارے چھتریون
کے دستور ہین وہ سب کرینگے اور ہردے مین پریم سے اُداسی رہینگے اور اِس سے تمھارا کل کرت کریتہ
ہو گا تم شری رامچندر جی کو جلد بلاؤ۔ بالمیک جی کہتے ہین کہ ہے بھاردواج ایسے بچن بسوامتر جی کے
سنکر مہاراجا دشرتھ نے منتری اور نوکرون سے کہا کہ شری رام اور لچھمن اور سترہن کو ساتھ لے آؤ
جب منتری اور نوکرون نے شری رامچندر جی کے پاس جا کر کہا تو شری رامچندر جی آتے اور مہاراجا دشرتھ
اور بششٹھ جی اور بشوامتر جی کو دیکھا کہ تینون پرم چھل ہو رہی ہین اور بڑے بڑے منڈلیشور لوگ بیٹھے ہین
سب نے شری رامچندر جی کو دیکھا کہ اُنکا شریر دُبلا ہو رہا ہی جیسے مہادیو سوام کارتک جی کو آتے دیکھین تیسے ہی
مہاراجا دشرتھ جی نے شری رامچندر جی کو آتے دیکھا۔ شری رامچندر جی نے مہاراجہ دشرتھ جی کے چرنون
پر مستک لگا کر نمسکار کیا اور اسیطرح بششٹھ جی اور بشوامتر جی کو اور سبھا مین جو بڑے بڑے برہمن بیٹھے تھے اُنکو بھی

نمسکار کیا جو بڑے بڑے منڈلیشور لوگ بیٹھے تھے اُنھون نے اُٹھ کر شری رامچندر جی کو نمسکار کیا مہاراجہ دشرتھ نے
شری رامچندر جی کو گود مین بٹھا کر ماتھا چوما اور بڑے پریم مین مگن ہو کر شری رامچندر جی سے کہا کہ ہے پُتر - کیول بر کتتا
(صرف آزادی) سے پرم پد نہین ملتا ہی گرو بشسٹھ جی کے اُپدیش کی جُگتی سے پرم پد ملیگا - بشسٹھ جی بولے کہ ہے
رام جی تم دھنی ہو اور بڑے شور بیر (بہادر) ہو کہ بشے روپی شتر تمنے جیت لیے - بشوامتر جی بولے کہ کمل نین شری
رامچندر جی تم اپنے انتہ کرن کی چنچلتا کو چھوڑ کر جو کچھ تمھارا مطلب ہو کہو کہ تمکو موہ کیسے ہوا کس کارن ہوا اور کتنا ہی
اَب جو کچھ تم چاہتے ہو وہ بھی کہو ہم تمکو اُسی پد مین پہونچا دینگے جسمین کبھی دُکھ نہ ہو جیسے آکاش کو چوہا نہین کاٹ سکتا
تیسے ہی تمکو دُکھ کبھی نہ ہوگا ہے شری رامچندر جی ہم تمھارے سب دُکھ دور کر دینگے تم سندیہ مت کرو جو کچھ تمھارا
حال ہو ہمسے کہو - بالمیک جی کہتے ہین کہ ہے بھاردواج جیسے بادل کو دیکھ کر مور پرسن ہوتا ہی تیسے ہی بشوامتر جی
کے بچن سنکر شری رامچندر جی پرسن ہوئے اور اپنے من مین نشچے کیا کہ اَب مجھکو من مانی پدوی ملے گی -

## رام سماج برنن نام چھٹھا سرگ سماپت ہوا

شری رامچندر جی بولے کہ ہے بھگون جو کچھ حال ہی وہ مین سرے سے آپ سے کہتا ہون کہ مین مہاراجہ
دشرتھ کے گھر مین پیدا ہو کر اتنا بڑا ہوا اور چارون بید پڑھ کر برہم چرج وغیرہ برت دھارن کیے تسکے بعد گھر مین
آیا تو میرے جی مین آیا کہ تیرتھ اسنان کرون اور ٹھاکر دوارون مین جا کر اُنکے درشن کرون تب مین پتا جی کی اگیا
لیکر تیرتھون مین گیا اور گنگا جی وغیرہ سب تیرتھون مین اسنان اور شالگرام اور کیدار ناتھ وغیرہ سب ٹھاکرون کے
درشن بدھ کے ساتھ کر کے یہان آیا پھر اُتساہ ہوا تب یہ بچار کیا کہ پراتہ کال اُٹھ کر اسنان سندھیا وغیرہ کرم
کر کے بھوجن کیا کرون جب اِسطرح کرتے ہوئے کچھ دن گذرے تب میرے ہردے مین ایک بچار اور پیدا
ہوا جو میرے ہردے کو کھینچ لیگیا جیسے ندی کے کنارے پر گھاس پھوس ہوتا ہی اُسکو ندی کی دھارا کھینچ لیجاتی
ہی تیسے میرے ہردے مین جگت کے ست ہونے کا جو کچھ گھاس پھوس تھا اُسکو بچار روپی دھارا کھینچ لے گئی
تب مین نے جانا کہ راج کرنے سے کیا ہی بھوگ کرنے سے کیا ہی اور جگت کیا ہی سب بھرم ماتر ہی اِسکی
اچھا مورکھ لوگ رکھتے ہین یہ استھاور جنگم (ساکن و متحرک) جگت سب جھوٹھا ہی یعنی ناپائدار ہی - ہے بشوامتر جی
جتنے پدارتھ ہین سب من سے پیدا ہین سو من بھی بھرم ماتر ہی اُنھوتا من دُکھ کا دینے والا ہوا ہی من جو پدارتھون
کو ست جانکر دوڑتا ہی اور سُکھ دایک جانتا ہی سو مرگ ترشنا کے جل کی طرح ہی جیسے مرگ ترشنا کے جل کو دیکھکر
مرگ یعنی ہرن دوڑتے ہین اور دوڑتے دوڑتے تھک کر گر پڑتے ہین جل نہین پاتے تیسے ہی مورکھ لوگ
پدارتھون کو سُکھ دینے والے سمجھکر اُنکو بھوگ کرنے کا جتن کرتے ہین اور شانت نہین ہوتے -
ہے مُنیشور اندریون کے بھوگ سانپ کیطرح ہین جنکا مارا ہوا جنم اور مرن بار بار پاتا ہی بھوگ اور جگت سب بھرم ماتر
ہین اُن مین جو پھنستے ہین وہ مہا مورکھ ہین بچار کر کے ایسا جانتا ہون کہ سب آگما پائی ہین یعنے آتے بھی ہین اور جاتے
بھی ہین اِس سے جس پدارتھ کا ناش نہ ہو اُس پدارتھ کو پانا چاہیے اور اِسی کارن مین نے بھوگون کا تیاگ کیا ہی ہے
مُنیشور جتنے سمپدا روپ پدارتھ بھاستے ہین وہ سب آپدا ہین اِن مین ذرا بھی سُکھ نہین جب اُنکا جوگ ہوتا ہی تب

کانٹے کی طرح مَن مین چبھتے ہین جب اندریون کو بھوگ ملتے ہین تب جیو راگ اور دویش سے جلتا ہے اور جب نہین
ملتے ہین تب ترشنا سے جلتا ہے اِس سے بھوگ دُکھ کا روپ ہے جیسے پتھر کی سل مین چھید نہین ہوتا تیسے بھوگ
روپی دُکھ کی سل مین ذرا بھی سکھ روپی چھید نہین ہوتا۔ ہے منیشور مین بشئے کی ترشنا مین (یعنی دنیا کے مزون کی
ہوس مین) بہت دنون سے جلتا ہون جیسے ہرے برچھ کے چھید مین تھوڑی سی آگ رکھی ہوتی ہے اور
دُھوان ہو کر تھوڑا تھوڑا جلتا رہتا ہے تیسے ہی بھوگ روپی آگ سے مَن جلتا رہتا ہے۔ بشئے مین کچھ بھی سکھ
نہین ہے اور دُکھ بہت ہے اِس سے اِنکی اچھا کرنا مُورکھ پنا ہے جیسے کھائین کے اوپر گھاس اور پات
ہوتے ہین اور اُن سے کھائین ڈھک جاتی ہے اُسکو دیکھ کر ہرن کود کے دُکھ پاتا ہے تیسے ہی مورکھ لوگ
بھوگ کو سکھ رُوپ جان کر بھوگنے کی اچھا کرتے ہین اور جب اُن کو بھوگ کرتے ہین تب بار بار جنم اور
مَرن کی کھائین مین گرتے ہین اور دُکھ پاتے ہین۔ ہے مُنیشور بھوگ روپی چور اگیان روپی رات مین آتما
روپی دھن کو لوٹ لیجاتا ہے پر اُس کے بجوگ سے جیو بہت دُکھی رہتا ہے جس بھوگ کے واسطے یہ جتن کرتا ہے
وہ دُکھ کا روپ ہے اُس سے شانت نہین ہوتی اور جس شریر کا اُبھمان کر کے یہ جتن کرتا ہے وہ شریر چھن بھنگر
مِٹ جانے والا اور اَسار ہے جس پُرش کو سدا بھوگ کی اِچھا رہتی وہ مورکھ اور جڑ ہے اُس کا بولنا اور
چلنا بھی ایسا ہے جیسے سوکھے بانس کے چھید مین ہوا جاتی ہے اور اُس کے جانے سے آواز نکلتی ہے جیسے تھکا
ہوا اَنکھیہ پاروار کی راہ پر چلنے کی اچھا نہین کرتا تیسے ہی دُکھ جانکر مین بھوگ کی اِچھا نہین کرتا۔ لچھمی (دولت)
بھی بڑا انرتھ کا کارن ہے جب تک یہ نہین ملتی ہے تب تک اِسکے ملنے کا جتن ہوتا ہے اور یہ انرتھ کر کے
ملتی ہے اور جب ملتی ہے تب سب اچھے گنون کو ارتھات شیل سنتوکھ دھرم اُدارتا بیراگ بچار دیا وغیرہ کو
ناش کر دیتی ہے جب ایسے گنون کا ناش ہوا تب سُکھ کہان سے ہو تب تو بڑی بپت ہی آوے گی۔ اِس کو
پرم دُکھ کا کارن جان کر مین نے تیاگ کیا ہے۔ ہے مُنیشور اِس جیو مین گن تب تک ہین جب تک لچھمی
نہین پراپت ہوئی جب لچھمی آتی ہے تب سب گن جاتے رہتے ہین جیسے بسنت رت کی منجری تب تک ہری
رہتی ہے جب تک جیٹھ اساڑھ نہین آتا اور جب جیٹھ اساڑھ آیا تب منجری جل جاتی ہے تیسے ہی جب لچھمی آتی ہے تب
سب شبھ گن جل جاتے ہین میٹھے بچن تب ہی تک بولتا ہے جبتک لچھمی کی پراپت نہین ہوتی اور جب لچھمی پراپت ہوئی
تب کوملتا (ملائمت) جاتی رہتی ہے کٹھورتا (سختی) آجاتی ہے جیسے پانی پتلا تب ہی تک رہتا ہے جب تک اس مین سردی نہین
پہونچتی ہے اور جب سردی اُسمین آپہونچی تب برف ہو کر کٹھور دُکھ دینے والا ہو جاتا ہے تیسے یہ جیو لچھمی پانے سے جڑ ہو جاتا
ہے ہے منیشور جو کچھ سمپدا ہے وہ آپدا کی جڑ ہے یعنی بنیاد ہے کیونکہ جب لچھمی پاتا ہے تب بڑے بڑے سکھ بھوگ کرتا ہے اور جب
لچھمی نہین رہتی ہے تو ترشنا سے جلتا ہے اور جنم سے پھر جنم پاتا ہے لچھمی کی اِچھا ہی مورکھ پنا ہے یہ تو چھن بھنگ ہے اِس سے بھوگ
اُپجتے ہین اور ناش ہوتے ہین جیسے پانی سے لہر پیدا ہوتی اور مٹ جاتی ہے اور جیسے بجلی اُستھر (قائم) نہین رہتی تیسے ہی
بھوگ بھی اِستھر نہین رہتے پُرش مین شبھ گن تب ہی تک ہین جب تک اُسمین ترشنا (ہوس) کا لگاؤ نہین ہے اور جب
ترشنا ہوئی تب شبھ گن جاتے رہتے ہین جیسے دُودھ مین میٹھا پن تب ہی تک ہے جب تک اُسے سانپ نے نہین
چھوا ہے اور جب سانپ نے اُس کو چھوا تب وہی دُودھ بِش یعنے زہر ہو گیا یعنی ترشنا کرنے سے اچھا آدمی بھی بُرا

ہوجاتا ہی اِس سے اُسکا تیاگ کرنا اوشیہ (ضروری) ہی-

## شری رام مکھ بیراگ برنن نام ساتوان و آٹھوان سرگ سماپت ہوا

شری رامچندر جی بولے کہ ہے مُنیشور لچھمی دیکھنے ہی کو سُندر ہی جب یہ ملتی ہی تو اچھے گنون کا ناش کر دیتی ہی جیسے
بِش کی بیل دیکھنے ہی کو سُندر ہوتی ہی اور چھونے سے مار ڈالتی ہی تیسے ہی لچھمی کے پانے سے جیو آتم پد سے مر کر بہت دُکھی
ہو جاتا ہی جیسے کسی کے گھر مین چنتامن دبی ہو تو اُسکو کھود کر جب تک نہین لیتا ہی تب تک دردری رہتا ہی تیسے ہی اگیان
سے گیان بنا جیو دُکھی رہتا ہی اور آتم آنند کو نہین پاتا ہی آتم آنند پانے کی ناش کرنے والی لچھمی ہی اُسکے ملنے سے جیو
بہت اندھا ہو جاتا ہی- ہے مُنیشور جب دیپک جلتا ہی تب اُسکا بڑا پرکاش دیکھ پڑتا ہی اور جب بجھ جاتا ہی
تب وہ پرکاش نہین رہتا پر کاجل باقی رہ جاتا ہی تیسے ہی جب لچھمی ملتی ہی تب بڑے بڑے بھوگ بھگواتی ہی اور
ترشنا روپی کاجل اُس سے اُپجتا رہتا ہی جب لچھمی جاتی رہتی ہی تب ترشنا کا کاجل چھوڑ جاتی ہی اُس ترشنا کی
باسنا سے بہت سے جنم اور مرن پاتا ہی کبھی شانت کو نہین پاتا- ہے مُنیشور جب لچھمی آتی ہی تب شانت کے
بچانے والے گنونکا ناس کر دیتی ہے جیسے جب تک ہوا نہین چلتی تب تک بادل رہتے ہین اور جب ہوا چلتی
ہی تب بادل جاتے رہتے ہین تیسے ہی لچھمی جی کے آنے سے گُن جاتے رہتے ہین اور گرب (غرور) پیدا ہوتا
ہی- ہے مُنیشور جو شور بیر ہو کر اپنے مُکھ سے اپنی بڑائی نہ کرے وہ دُرلبھ ہی اور سامرتھ بھر کسی کے ساتھ
برائی نہ کرے سبکو برابر سمجھے وہ بھی دُرلبھ ہی تیسے ہی لچھمی وان ہو کر سب شبھ گنون سہت ہو وہ بھی درلبھ ہی-
ہے مُنیشور ترشنا روپی سرپ کے بڑھانے کو لچھمی روپی دودھ ہی اِسکو پیتے ہوئے اور پَون روپی بھوگ
کو اہار کرتے ہوئے کبھی نہین اگھاتا ہی اور وہ مہا موہ روپی مست ہاتھی ہی اِسکے بھرنے کا استھان پربت روپی لچھمی
ہی اور گُن روپی سورج مُکھی کمل کی لچھمی روپی رات ہی اور بھوگ روپی چندر مکھی کملونکا لچھمی روپی چندرما ہی اور
بیراگ روپ کملنی کی ناش کرنے والی لچھمی روپی برف ہی اور گیان روپی چندرما کو ڈھکنے والا لچھمی روپی
راہُو ہی اور موہ روپی اُلو کی لچھمی روپی رات ہی دُکھ روپی بجلی کو لچھمی روپی آکاش ہی اور ترشنا روپی بیل
کو بڑھانے والی لچھمی میگھ ہی ترشنا روپی گھڑیال کو لچھمی سمُدر ہی ترشنا روپی بھونرے کو لچھمی کمل ہی اور جنم
کے دُکھ روپی جل کو یہ لچھمی گڑھا (غار) ہی- ہے مُنیشور دیکھنے ہی کو یہ سُندر ہی پر دُکھ کا کارن ہی
جیسے تلوار کی دھار دیکھنے مین تو بہت اچھی لگتی ہی پر چھونے سے ناش کرتی ہی تیسے ہی بچار روپی میگھ کے ناش
کر دینے کو یہ لچھمی ہوا کے برابر ہی- ہے مُنیشور یہ مین نے بچار دیکھا ہی کہ اِسمین کچھ بھی سُکھ نہین ہی سنتوکھ روپی میگھ کے
ناش کر دینے کو یہ لچھمی شرد رِت ہی اِس آدمی مین گُن تب ہی تک دیکھ پڑتے ہین جب تک اِسکو لچھمی نہین ملتی ہی جب لچھمی ملتی ہی
تب سب اچھے گُن جاتے رہتے ہین- ہے مُنیشور لچھمی کو مین نے ایسی دُکھ دینے والی جانکر اِسکی اچھا تیاگ دی یہ بھوگ مُنھ روپی
ہی جیسے بجلی پرگٹ ہو کر چھپ جاتی ہی تیسے ہی لچھمی بھی پرگٹ ہو کر چھپ جاتی ہی جیسے جل ہی سو پالا (برف) ہی تیسے ہی لچھمی
کی جوت ہی سو مورکھ جڑ کے آسرے سے ہی اِسکو چھل روپ جانکر مین نے تیاگ کیا ہی-
شری رامچندر جی کہتے ہین کہ ہے مُنیشور جیسے پتے کے اوپر پانی کا بوند نہین ٹھہر سکتا ہی تیسے ہی لچھمی بھی نہین

ٹھہر سکتی جیسے پانی مین لہر اُٹھکر مٹ جاتی ہی تیسے ہی اِچھیا بھی ہوکر مٹ جاتی ہی۔ ہے منیشور ہوا کو روکنا کٹھن ہی وہ بھی
کوئی روکتا ہی اور آکاش کا پینا (یعنی سفوف کرنا) بہت مشکل ہی وہ بھی کوئی کرسکتا ہی اور بجلی کا روکنا بہت کٹھن
ہی وہ بھی کوئی روک سکتا ہی پرنت اِچھیا کو کوئی نہین روک سکتا ہی جیسے خرگوش کے سینگون سے کوئی مار
نہین سکتا اور آرسی کے اوپر جیسے موتی نہین ٹھہر سکتا اور جیسے لہر مین گانٹھ نہین پڑتی ہی تیسے ہی اِچھیا بھی ٹھہر
نہین سکتی اِچھیا بجلی کی چمک سی ہی ہوتی ہی اور مٹ جاتی ہی اور جو اِچھیا پاکر امر ہوا چاہے اُسکو مہا مورکھ جاننا اور
اِچھیا پاکر بھوگ کی اچھیا کرتا ہی وہ مہا آپدا کا گھر ہی اُسکا جینے سے مرنا اچھا ہی جینے کی آشا مورکھ لوگ کرتے ہین
جیسے استری گربھ کی اچھا اپنے ناش ہونے کے واسطے کرتی ہی تیسے ہی جینے کی آشا پُرش لوگ اپنے ناش ہونے
کیواسطے کرتے ہین اور گیانوان پُرش جو پرم پد مین پہونچے ہین اور اُس سے ترپت ہو رہے ہین اُنکا جینا سکھ کے
واسطے ہی اُنکے جینے سے اور دنکے کام بھی بنتے ہین اور اُنکا جینا چنتامن کیطرح اُتم ہی اور جنکو سدا بھوگ
کی اچھا رہتی ہی اور آتم پد سے دور ہین اُنکا جینا کسی سُکھ کے نمت نہین ہی وہ آدمی نہین گدھے ہین جیسے
برچھ پنچھی پشو کا جینا ہی تیسے ہی اُنکا بھی جینا ہی۔ ہے منیشور جو پرش شاستر پڑھا ہی اور اُسنے اپنے لائق پد نہین
پایا تو شاستر اُسکو بوجھا ہی جیسے اور بوجھ ہوتے ہین تیسے ہی پڑھنے کا بھی بوجھ ہی اور جو پڑھ کے بچار
اور چرچا کرتے ہین اور اُسکا سار نہین لیتے تو اُنکا بچار اور چرچا بھی بوجھ ہی ہی۔ ہے منیشور یہ من آکاش روپ
ہی جو من مین شانت نہ آئی تو من بھی اُسکو بھار ہی اور جو پرش شریر کو پاکر اُسکا ابھمان نہین تیاگ کرتا تو وہ
شریر بھی اُسکو بوجھ ہی ہی اِس شریر کا جینا تب ہی اچھا ہی جب آتم پد کو پاوے اور طرح پر جینا برتھا ہی آتم پد کا
پانا ابھیاس سے ہوتا ہی جیسے جل پرتھوی کھودنے سے نکلتا ہی تیسے آتم پد کا پانا ابھیاس سے ہوتا ہی جو آتم پد سے
بمکھ (منحرف) ہوکر آشا کی پھانسی مین پھنستے ہین وے سنسار مین بھٹکتے رہتے ہین ہے منیشور جیسے سنسار کے
ترنگ بہت دنون سے پیدا ہوکر مٹ جاتے ہین تیسے ہی یہ اِچھیا بھی چھن بھر مین مٹ جاتی ہی اِسکو پاکر
جو ابھمان کرتا ہی وہ مورکھ ہی جیسے بلی چوہے کو پکڑنے کے لیے پڑی رہتی ہی تیسے ہی اِچھیا اِنکو نرک مین ڈالنے
کے لیے گھر مین پڑی رہتی ہی جیسے انجلی مین پانی نہین ٹھہرتا ہی تیسے ہی اِچھیا نہین ٹھہرتی ہی ایسی چھن بھنگر
اِچھیا اور شریر کو پاکر جو بھوگ کی ترشنا کرتا ہی وہ مہا مورکھ ہی وہ موت کے مُکھ مین پڑا ہوا جینے کی آشا
کرتا ہی جیسے سانپ کے منھ مین پڑا ہوا مورکھ مینڈک مکھی کھانے کی اچھا کرتا ہی تیسے ہی جو جیو موت
کے مُنھ مین پڑا ہوا بھوگ کی اچھا کرتا ہی وہ مہا مورکھ ہی۔ جب جوانی کی عمر ندی کی دھار کیطرح
چلی جاتی ہی تب بڑھاپا آتا ہی اُسمین بڑے دُکھ ہوتے ہین شریر نربل ہوجاتا ہی اور مرتا ہی۔ موت
ایک چھن بھی اُسکو نہین بسارتی ہی جیسے مہا کامی پُرش کو سندر استری ملتی ہی تو وہ اُسکے دیکھنے کو تیاگ نہین کرتا تیسے
ہی موت آدمی کو دیکھے بنا نہین رہتی ہی۔ ہے منیشور مورکھ پُرس کا جینا دُکھ کے واسطے ہی جیسے بوڑھے آدمی کا
جینا دُکھ کا کارن ہی تیسے ہی اگیانی پرش کا جینا دکھ کا کارن ہی اسکے بہت جینے سے مرنا اچھا ہی جس کسی نے
منکھیہ کا شریر پاکر آتم پد کے پانے کا جتن نہین کیا اُسنے اپنا آپ ناش کیا اور وہ آتم ہتیارا ہی۔ ہے منیشور
یہ مایا بہت سندر جان پڑتی ہی پرانت مین ناش ہوجاتی ہی جیسے کاٹھ کو بھیتر سے گھُن کھا جاتا ہی اور باہر سے

بہت اَچھا دِکھ پڑتا ہی تیسے ہی یہ جیو باہر سے بہت اَچھا دیکھ پڑتا ہی اور بھیتر سے ترشنا اسکو کھاجاتی ہی جو سُکھ پیدا بھ
کو سَت اور سُکھ روپ جانکر اُسکا آسرا سُکھ کے واسطے کرتا ہی وہ سُکھی نہین ہوتا ہی جیسے کوئی ندی مین سانپ کو پکڑکر
پار اُترا چاہے تو پار نہین اُترتا ہو رکھتا سے ڈوب ہی جاتا ہی تیسے ہی سنسار کے پدارتھون کو سُکھ روپ جانکر جو کوئی آسرا
کرتا ہی وہ سُکھ نہین پاتا سنسار سمُدر مین ڈوب جاتا ہی ۔ ہے مُنیشور یہ سنسار اندر دھنکھ کی طرح ہی جیسے اندر دھنکھ
بہت رنگ کا دیکھ پڑتا ہی پر اِس سے مطلب کوئی نہین نِکلتا تیسے ہی یہ سنسار بھرم ماتر ہی اسمین سکھ کی اِچھا رکھنا
برتھا ہی اِس طرح مین نے جگت کو اَست روپ جانکر نرباسنا (بلا خواہش) ہونے کی اِچھا کی ہی -

## سنساری سُکھ نشیدھ برنن نام نوان سرگ سماپت ہوا

شری رامچندر جی کہتے ہین کہ ہے مُنیشور اہنکار اگیان سے اُودی ہوا ہی یہ مہادُسٹ ہی اور یہی بڑا دشمن ہی اِسنے
مجھکو دبا ڈالا ہی یہ متھیا ہی اور سب دُکھون کی کھان ہی جب تک اہنکار ہی تب تک دُکھ کے پیدا ہونے کی جڑ
کبھی نہین مِٹتی ہے مُنیشور جو کچھ مین نے بھجن اَور پُن اہنکار سے کیا اور جو کچھ لیا دیا اور جو کچھ کیا وہ سب برتھا ہی
اس سے پرمارتھ سِدھ نہین ہوتا جیسے راکھ مین آہُت دینا برتھا ہوتا ہی تیسے ہی مین اسکو جانتا ہون جتنے
دُکھ ہین اُنکا بیج (تخم) اہنکار (خودی) ہی جب اسکا ناش ہو تب کلیان ہو اس سے آپ اسکے مٹ جانے کا
اُپاے کہئیے ۔ ہے مُنیشور جو بستُ سَت ہی اُسکے تیاگ کرنے مین دُکھ ہوتا ہی اور جو بستُ (چیز) ناش ہونے
والی ہی اور بھرم ماتر دیکھ پڑتی ہی اسکے تیاگ کرنے مین آنند ہی شانپ روپ چندرما کے ڈھک دینے
کو اہنکار روپی راہ ہی جب راہُ چندرما کو پکڑتا ہی تب اُسکی ٹھنڈھک اور روشنی چھپ جاتی ہی تیسے ہی
جب اہنکار اُپجتا ہی تب سمتا (سب کو برابر جاننا) چھپ جاتی ہی ۔ جب اہنکار روپی میگھ گرج کر برستا ہی تب
ترشنا روپی کانٹے بڑھ جاتے ہین اور کبھی نہین گھٹتے جب اہنکار جاتا رہے تب ترشنا بھی جاتی رہے جیسے جبتک
میگھ ہی تب تک بجلی ہی جب بیبک روپی پوَن چلے تب اہنکار روپی میگھ ناش ہوکر ترشنا روپی بجلی کا بھی ناش ہو جاے
جیسے جب تک تیل اور بتی ہی تب تک دیپک کا پرکاش ہی جب تیل اور بتی کا ناش ہوتا ہی تب دیپک کا پرکاش بھی
ناش ہو جاتا ہی تیسے ہی جب اہنکار کا ناش ہوتا ہی تب ترشنا کا بھی ناش ہو جاتا ہی ۔ ہے مُنیشور پرم دُکھ کا کارن
اہنکار ہی جب اہنکار کا ناش ہو تب دُکھ کا بھی ناش ہو جاے ۔

ہے مُنیشور یہ جو مین رام ہون سو نہین اور اِچھا بھی کچھ نہین کیونکہ مین نہین تو اِچھا کِسکو ہو اور اِچھا
ہو تو یہی ہو کہ اہنکار سے رہت پد کی پراپت ہو ۔ جیسے جنیندر کو اہنکار نہین ہوا ایسا مین ہو جاؤن ایسی اِچھا
مجھکو ہی ۔ ہے مُنیشور جیسے کمل کو برف ناش کر دیتی ہی تیسے ہی اہنکار گیان کو ناش کرتا ہی جیسے بدھک جال
ڈالکر پچھی کو پھنسا لیتا ہی اور اس سے پچھی دُکھی ہو جاتا ہی تیسے ہی اہنکار روپی بدھک نے ترشنا روپی جال
ڈالکر جیو کو پھنسایا ہی اس سے وہ دُکھی ہو گیا ہی ۔ جیسے پچھی اناج کے دانہ کو سکھ روپ جانکر چُگنے لگتا ہی
اور چُگتے چُگتے جال مین پھنسکر بندھن سے دین یعنے (عاجز) ہو جاتا ہی تیسے ہی یہ جیو بشے بھوگ کی اِچھا
کرنے سے ترشنا روپی جال مین پھنسکر مہادین ہو جاتا ہی ۔

اس سے ہے مُنیشور مجھ سے وہی اُپاے کہیے جس سے اہنکار کا ناش ہو جاے جب اہنکار کا ناش ہوگا تب مین پرم
سُکھی ہونگا جیسے بندھیاچل پربت کے آشرے سے مست ہاتھی گرجتے ہین تیسے ہی اہنکار روپی بندھیاچل پربت کے
آشرے سے من روپی مست ہاتھی طرح طرح کے سَنکلپ بکلپ روپی شبد کرتا ہی اس سے آپ وہی اُپاے کہیے جس سے
اہنکار کا ناش ہو جو سب بُرائیون کی جڑ ہی۔ جیسے میگھ کی ناش کرنے والی شرد رِت ہی تیسے ہی بیراگ کا ناش کرنیوالا
اہنکار ہی۔ موہ آدک بکار روپ ساپنون کے رہنے کو اہنکار روپ بل ہی اور وہ کامی پُرشون کی طرح ہی جیسے کامی پُرش
کام کو بھوگ کرتا ہی اور پھولون کی مالا گلے مین ڈالکر پرسن ہوتا ہی تیسے ہی ترِشنا روپی تاگا ہی اور من روپی پھول ہین سو
ترِشنا روپی تاگے مین گُتھے ہین سو اہنکار روپی کامی پُرش اُنکو گلے مین ڈالتا ہی اور پرسن ہوتا ہی۔ ہے مُنیشور آتما روپی
سورج کو ڈھانکنے والا میگھ روپی اہنکار ہے جب گیان روپی شرد رِت آتی ہی تب اہنکار روپی میگھ کا ناش ہو جاتا ہی۔
اور ترِشنا روپی تُکھار (پالا) بھی ناش ہو جاتا ہی۔ ہے مُنیشور یہ مین نے نشچے کر دیکھا ہی کہ جہان اہنکار ہی وہان سب آپدا
آتی ہین جیسے سَمُدر مین سب ندیان آکر پراپت ہوتی ہین تیسے ہی اہنکار مین سب آپدا (مصیبت) آکر پراپت ہوتی
ہین اس سے آپ وہی اُپاے کہیے کہ جس سے اہنکار کا ناش ہو۔

## اہنکار دُراشا برنن نام دسوان سرگ سماپت ہوا

شری رامچندر جی بولے کہ ہے مُنیشور میرا چِت کام کرودھ لوبھ موہ ترِشنا آدک کے دُکھ سے نربل ہو گیا ہی اور اچھے
پُرشون کے جو گُن بیراگ بچار دھیرج اور سنتوکھ وغیرہ ہین اُنکی طرف نہین جاتا ہمیشہ بِشے کی گرد مین اُڑتا پھرتا ہی جیسے
مور کا پنکھ ہوا لگنے سے نہین ٹھہرتا تیسے ہی یہ چِت سدا بھٹکتا پھرتا ہی پر کچھ فائدہ نہین حاصل ہوتا جیسے کُتّا دروازے
دروازے بھٹکتا پھرتا ہی تیسے ہی یہ چِت پدارتھون کے پانے کے لیے بھٹکتا پھرتا ہی پر ملتا کچھ بھی نہین
اور جو کچھ ملتا ہے اُس سے آسودگی نہین ہوتی بلکہ اَنتہ کرن مین ترِشنا (یعنی ہوس) بنی رہتی ہی جیسے پٹارے
مین پانی بھریے تو وہ پٹارہ بھرتا نہین کیونکہ پانی چھید سے نکلجاتا ہی اور پٹارہ خالی کا خالی رہ جاتا ہی تیسے ہی
چِت بھوگ اور پدارتھون سے اگھاتا نہین سدا ترِشنا بنی رہتی ہی۔ ہے مُنیشور یہ چِت روپی مہا موہ کا سمدر
ہی اسمین ترِشنا روپی لہرین اُٹھتی رہتی ہین اور کبھی ٹھہرتی نہین جیسے سَمُدر مین لہر کے زور سے کنارے کے درخت
بہہ جاتے ہین تیسے چِت روپی سمدر مین بِشے بہہ جاتا ہی۔ باسنا روپی لہر کے زور سے میرا اَچل سُبھاؤ چلایمان
ہو گیا ہی اسلیے اس چِت سے مین بیاکُل ہوا ہون جیسے پانی مین پڑا ہوا پنچھی بیاکُل ہو جاتا ہی۔ تیسے
ہی چِت دِھیِنور (نام قوم شکاری) کے باسنا روپی جال مین بندھا ہوا بیاکُل ہو رہا ہون۔ جیسے
ہرن کے جھنڈ سے ہرنی بھولکر اکیلی ہو کر دُکھی ہوتی ہی تیسے ہی مین آتم پد سے بھولا ہوا چِت مین دُکھی ہو رہا
ہون۔ ہے مُنیشور یہ چِت سدا چنتا مین کھولتا رہتا ہی کبھی سچیت نہین ہوتا جیسے چھیرساگر مندراچل پربت کے
رگڑون سے کھولتا ہی تیسے ہی یہ چِت سَنکلپ اور بکلپ کے ہونے سے دُکھ پاتا ہی جیسے پنجڑے مین آیا ہوا
سنگھ پنجڑے ہی مین پھرتا ہی تیسے باسنا مین آیا ہوا چِت استھر نہین ہوتا۔ ہے مُنیشور جیسے بڑی تیز ہوا سے
سوکھا ہوا پتّا دور سے دور جا پڑتا ہی تیسے ہی اس چِت روپی پَون نے مجھکو آتمانند سے دُور پھینکا ہی۔

جیسے سوکھے پتے کو آگ جلاتی ہی تیسے ہی مجھکو چتّ جلاتا ہی جیسے آگ سے دھوان نکلتا ہی تیسے ہی چتّ روپی اگن سے ترشنا روپی دھوان نکلتا ہی اُس سے مین بڑا دکھ پاتا ہون - یہ چتّ ہنس نہین بنتا جیسے راج ہنس دودھ اور پانی ملے ہوئے کو الگ الگ کردیتا ہی اُسکی طرح مین اَناتما سے اگیان کے کارن ایکتا ہو گیا ہون اسکو الگ نہین کرسکتا اور جب آتم پد پانے کی تدبیر کرتا ہون تب اگیان اُسے پانے نہین دیتا جیسے ندی کی دھارا سمُدر کو جاتی ہی اور پربت اُسکو سیدھی چلنے نہین دیتا سمُدر کیطرف نہین جانے دیتا تیسے ہی مجھکو چتّ آتما کی طرف جانے سے روکتا ہی وہ پرم شتر یعنی دشمن ہی - ہے منیشور آپ وہی اُپاے کیجیے کہ جس سے اس شتر کا ناش ہو جیسے مُردار کو کُتا اور کُتیا کھاتی ہی تیسے ہی ترشنا مجھکو کھاتی رہتی ہی آتما کے گیان بنا مین مُردے کے برابر ہون جیسے بالک اپنی پرچھائین کو پریت سمجھکر ڈرتا ہی اور جب بچار کرکے سمجھ والا ہوتا ہی تب اُسکو نہین ڈرتا تیسے ہی چتّ روپی پریت نے پکڑ رکھا ہی اُس سے مین ڈرتا ہون اس سے آپ وہی اُپاے کیجئے کہ جس سے چتّ روپی پریت کا ناش ہو - ہے منیشور اگیان سے جھوٹھا پریت چتّ مین سما رہا ہی اُسکے ناش کرنے کو مین سامرتھ نہین رکھتا ہون - آگ مین بیٹھنا اور بڑے پہاڑ کے اوپر جانا اور بڑے بجر کو پیس ڈالنا مین سہج سمجھتا ہون پر چتّ کا جیت لینا مہا کٹھن ہی - چتّ سدا ہی چلایمان سُبھاؤ والا ہی - جیسے کھمبھے مین باندھا ہوا بندر کبھی استھر ہوکر ایک جگہ نہین بیٹھتا تیسے ہی چتّ باسنا کے مارے کبھی استھر نہین ہوتا ہے منیشور سمُدر کا پی جانا اور آگ کا کھا جانا اور سمیر پربت کا نانگھ جانا سہج ہی پرنت چتّ کا جیتنا مہا کٹھن ہی جو سدا اچل روپ ہی جیسے سمُدر اپنا بہنے کا سُبھاؤ نہین چھوڑتا اور اُس سے طرح طرح کی لہرین اُٹھتی ہین تیسے ہی چت بھی چنچل سُبھاؤ کو کبھی نہین چھوڑتا اور طرح طرح باسنا (یعنی خواہشین) پیدا ہوتی ہین - چتّ بالک کی طرح چنچل ہی سدا بشی بھوگ کی طرف دوڑتا ہی کہین پدارتھ ملتے ہین پرنتُ بھیتر سے سدا چنچل ہی رہتا ہی - جیسے سورج کے اُدے ہونے سے دن ہوتا ہی اور اَست ہونے سے دن کا ناش ہوتا ہی تیسے ہی چتّ کے اُدے ہونے سے دن ہوتا ہی اور اَست ہونے سے دن کا ناش ہوتا ہی تیسے ہی چتّ کے اُدے ہونے سے تینون لوک کی پیدایش ہی اور چتّ کے لین ہونے سے جگت لین ہو جاتا ہی - ہے منیشور چتّ روپی سمُدر ہی اور یہ باسنا روپی جل ہی اسمین چھل روپی سانپ ہی جب جیو اُسکے پاس جاتا ہی تب بھوگ روپی سانپ اُسکو کاٹتا ہی اور ترشنا روپی زہر اسکو چڑھ جاتا ہی تب وہ اُس سے مرتا ہی ہے منیشور بھوگ کو سُکھ روپ جانکر چتّ دوڑتا ہی پر وہ بھوگ دُکھ روپ ہی جیسے گھاس سے ڈھکی ہوئی کھائین کو دیکھ کر موُرکھ ہرن دوڑتا ہی تو کھائین مین گرکر دُکھ پاتا ہی تیسے ہی چتّ روپی ہرن بھوگ کو سُکھ جانکر بھوگنے لگتا ہی تب ترشنا روپی کھائین مین گر پڑتا ہی اور جنم جنم تک دُکھ بھوگتا رہتا ہی-

ہے منیشور یہ چتّ کبھی بڑا گمبھیر اور بلند ہمت بھی ہو جاتا ہی جیسے چیل پنچھی آکاش مین اونچے پر اُڑتا ہی پرنتُ جب پرتھوی پر مانس (گوشت) دیکھتا ہی تو وہان سے پرتھوی پر آکر مانس لیتا ہی تیسے ہی یہ چتّ تب تک اُدار اور بلند ہمت ہی جبتک بھوگ نہین دیکھتا اور جب بشے یعنی دنیا کے مزون کو دیکھتا ہی تب اَسکت یعنی فریفتہ ہوکر اسکے مزے مین پھنس جاتا ہی یہ چتّ باسنا روپی سجیا مین سویا رہتا ہی اور آتم پد کی طرف نہین جاتا اس چتّ کے جال مین پڑ گیا ہون وہ کیسا

جال ہی کہ اُسمین باسنا روپی سوت ہی سنسار کے ست ہونے کی سمجھ یہی اُس جال کی گانٹھ ہی اور بھوگ روپی دانہ ہی جسکو دیکھ کر مین پھنسا ہون اور کبھی پاتال کبھی آکاش مین باسنا روپی رسی سے بندھا گھٹی جنتر کیطرح پھرتا ہون اس سے ہے منیشر آپ وہی اُپاے کیجیے جس سے اِس چِت روپی شتر یعنے دشمن کو مین جیت لون اَب مجھکو کسی بھوگ کی اچھا نہین اور دنیا کی دولت مجھکو بیزہ معلوم ہوتی ہی جیسے چندرما بادل کی اِچھا نہین کرتا ہی پر چیتر ماسہ یعنے برسات مین ڈھک جاتا ہی تیسے ہی مین بھوگ کی اِچھا نہین کرتا اور جگت کی کچھی نہین چاہتا پر میرا چِت ہی میرا بڑا دشمن ہی مہا پُرش لوگ جب اُسکے جیتنے کا اُپاے کرتے ہین تب پرم پد پاتے ہین اِس سے آپ مجھ سے وہی اپاے کہیئے کہ جس سے مین مَن کو جیتون جیسے پربت کے اوپر کے بَن پربت کے آشرے سے رہتے ہین تیسے ہی سَب دکھ اِسکے آشرے سے رہتے ہین -

## چت دراتما برنن نام گیارھوان سرگ سماپت ہوا

شری رامچندر جی بولے کہ ہے براہمن چیتن روپی آکاش مین ترشنا روپی رات آئی ہی اور اُسمین کام کرودھ بوبھ موہ ادک اُتو پھرتے ہین جب گیان روپی سورج کا اُودی ہو تب ترشنا روپی رات کا ناش ہو اور جب رات کا ناش ہو تب کام کرودھ آدک اُتو بھی ناش ہون جیسے جب سورج کا اُودی ہوتا ہی تب برف گرم پگھل جاتی ہی تیسے ہی سنتوکھ روپی رس کو ترشنا روپی گرمی پگھلا جاتی ہی - آتم پد سے خالی چت بھیانک بَن ہی اُسمین ترشنا روپی پشاچنی موہ آدک پروار اپنے ساتھ لیے پھرتی رہتی ہی اور پرسن ہوتی ہی - ہے منیشور چت روپی پربت ہی اُسکے سہارے پر ترشنا روپی ندی کی دھارا بہتی ہی اور طرح طرح کے منورتھ روپی لہرون کو پھیلاتی ہی - جیسے میگھ کو دیکھ کر مور پرسن ہوتا ہی تیسے ہی ترشنا روپی مور بھوگ روپی میگھ دیکھ کر پرسن ہوتا ہی اس سے پرم دُکھ کی جڑ (بنیاد) ترشنا ہی جب مین کسی سنتوکھ وغیرہ گُن کو اختیار کرنا چاہتا ہون تب ترشنا اُسکو ناش کر دیتی ہی - جیسے سُندر سارنگی کو چوہا کاٹ ڈالتا ہی تیسے ہی سنتوکھ آدک گُن کو ترشنا ناش کر دیتی ہی - ہے منیشور سب سے اونچے پد پر اجنے کو جتن کرتا ہون پر ترشنا مجھکو بر اجنے نہین دیتی جیسے جال مین پھنسا ہوا پنچھی آکاش مین اُڑنے کا جتن کرتا ہی پرنتُ اُڑ نہین سکتا تیسے ہی اَنا تم پد سے آتم پد کو نہین پہونچ سکتا - استری پتر کٹمب کا جال اُسنے بچھایا ہی اُسمین پھنسا ہون نکل نہین سکتا اور آشا روپی پھانسی مین بندھا ہوا کبھی اوپر کو جاتا ہون اور کبھی نیچے کو گرتا ہون گھٹی جنتر کیطرح میری گت ہی - جیسے اندر کا دھنکھ میلے میگھ مین بڑا اور بہت رنگون سے بھرا ہوا ہوتا ہی پرنت بیچ مین خالی ہی ہوتا ہی تیسے ہی ترشنا میلے انتہ کرن مین ہوتی ہی اور وہ گُن روپی رنگ سے رہت ہی یہ اوپر ہی سے دیکھنے ہی کو سندر ہی پر اس سے کچھ کام نہین نکلتا ہے منیشور ترشنا روپی میگھ سے دُکھ روپی بوند برستے ہین اور ترشنا کالی ناگن ہی چھونے مین ملائم ہی پر زہر سے بھری ہی اسکے کاٹنے سے مَر جاتا ہی ترشنا روپی بادل آتما روپی سورج کو ڈھک لیتا ہی جب گیان روپی پوَن چلے تب ترشنا روپی بادل کا ناش ہو کر آتم پد کا درشن ہو - گیان روپی کمل کو بند کر دینے والی ترشنا روپی رات ہی اس ترشنا روپی مہا بھیانک کالی رات مین بڑے بڑے دھیرج والے بھی ڈر جاتے ہین اور آنکھ والون کو بھی اندھا کر ڈالتی ہی جب یہ آتی ہی تب بیراگ اور ابھیاس روپی آنکھون پر اندھیرا ڈالتی ہی اور ھقات سَت اَسَت بچارنے نہین دیتی ہے منیشور ترشنا

روپی ڈاکنی سنتوکھ وغیرہ پُترون کو مار ڈالتی ہی۔ ترِشنا روپی کندرا (غار) مین موہ روپی مست ہاتھی گرجتے ہین۔ ترِشنا روپی سمُدر مین بپت روپی ندی آکر گرتی ہی۔ ہے مُنیشور اس سے آپ وہ اُپاے کہیے کہ جس سے ترِشنا روپی دُکھ سے چھوٹون۔ ہے مُنیشور آگ اور تلوار اور اندر کے بجر سے بھی اتنا دُکھ نہین ہوتا جیسا دُکھ ترِشنا سے ہوتا ہی ترِشنا کے مارنے سے گھایل ہوا مین بڑا دکھ پاتا ہون اور ترِشنا روپی دیپک جلتا ہی اُسمین سنتوکھ آدک پتنگے جل جاتے ہین۔ جیسے پانی مین مچھلی رہتی ہی اور پانی مین کنکڑ بالو وغیرہ کو دیکھکر مانس سمجھکر منھ مین ڈالتی ہی پر اُس سے کچھ مطلب اُسکا نہین ہوتا تیسے ترِشنا بھی جو کچھ پدارتھ دیکھتی ہی اُسکے اوپر دوڑتی ہی اور آسودہ کسی سے بھی نہین ہوتی ترِشنا روپی ایک پنچھی ہی ادھر اُدھر اُڑا کرتی ہی استھر ہوکر نہین بیٹھتی ترِشنا ایک بندر ہی کبھی اِس برچھ پر کبھی اُس برچھ پر جاتا ہی استھر ہوکر کبھی نہین بیٹھتا جو پدارتھ نہین ملتا ہی اسکے واسطے جتن کرتا ہی اور بھوگ سے کبھی آسودہ نہین ہوتا جیسے گھی کے پانے سے اگ نہین آسودہ ہوتی تیسے ہی جو پدارتھ پانے کے جوگ نہین اُسکی طرف بھی ترِشنا دوڑتی ہی شانت نہین ہوتی ہے منیشور ترِشنا ایک بڑی ندی ہی جو بہتے ہوئے پُرشون کو کہان سے کہان لیجاتی ہی کبھی پہاڑون پر لیجاتی ہی کبھی جنگلون مین لیجاتی ہی۔ ترِشنا روپی ندی ہی اُسمین باسنا روپی طرح طرح کی لہرین اُٹھتی ہین کبھی مِٹتی نہین ترِشنا روپی نٹنی ہی اور جگت روپی اکھاڑا اُسنے لگایا ہی اسکو اونچا سر کرکے دیکھتی ہی اور مورکھ لوگ بڑے پرسن ہوتے ہین جیسے سورج کے نکلنے سے سورج مکھی کمل کھِلکر اونچا ہوتا ہی تیسے مورکھ لوگ بھی ترِشنا کو دیکھ کر پرسن ہوتے ہین۔ ترِشنا روپی بوڑھی استری ہی جو پُرش اسکو تیاگ کرتا ہی اُسکے پیچھے لگی پھرتی ہی کبھی اُسکو چھوڑتی نہین۔ ترِشنا روپی ڈور سے اُسمین جیو روپی پشُ بندھے ہوے بھرمتے پھرتے ہین۔ ترِشنا ایک دُشمنی ہی جب شُبھ گُن کو دیکھتی ہی تب اسکو مار ڈالتی ہی اُسکے سنجوگ سے مین دُکھی ہون جیسے پپیہا میگھ کو دیکھ پرسن ہوتا ہی اور بوندین لینے لگتا ہی اور میگھ کو جب ہوا اُڑا لیجاتی ہی تب پپیہا دُکھی ہو جاتا ہی تیسے ترِشنا جب شُبھ گنون کا ناش کرتی تب مین دُکھی ہو جاتا ہون ہے منیشور جیسے سوکھے پھوس پتے کو ہوا اُڑاکر دُور سے دور ڈالدیتی ہی تیسے ہی ترِشنا روپی پَون نے مجھکو دور سے دور ڈال دیا ہی اور آتم پد سے دور پڑا ہون۔ ہے منیشور جیسے بھونرا کمل کے اوپر اور کبھی نیچے بیٹھتا ہی اور کبھی آس پاس پھرتا ہی ایک جگہ نہین ٹھہرتا تیسے ہی ترِشنا روپی بھونرا سنسار روپی کمل کے نیچے اوپر پھرتا ہی کبھی ایک جگہ نہین ٹھہرتا جیسے موتی کے بانس سے بہت سے موتی نکلتے ہین تیسے ہی ترِشنا روپی بانس سے بہت سے جگت روپی موتی نکلتے ہین اُس سے تو بھی کا من نہین بھرتا ہی۔ ترِشنا روپی ڈبے مین بہت سے دُکھ روپی رتن بھرے ہین اس سے آپ وہی اُپاے کہیے جس سے ترِشنا کا ناش ہو۔

ہے منیشور یہ ترِشنا بیراگ سے ناش ہوتی ہی اور کسی اُپاے سے ناش نہین ہوتی جیسے اندھکار کا پرکاش سے ناش ہوتا ہی اور کسی اُپاے سے نہین ہوتا تیسے ہی ترِشنا کا ناش اور اُپاے سے نہین ہوتا ترِشنا روپی ہل گُن روپی پرتھوی کو کھود ڈالتا ہی اور ترِشنا روپی بیل گُن روپی رس کو پیتا ہی ترِشنا روپی دھول انتہ کرن روپی جل مین اُچھلکر اسکو میلا کر دیتی ہی۔ ہے منیشور جیسے برسات مین ندی بڑھتی ہی اور پھر گھٹ جاتی ہی تیسے ہی جب

اِشٹ بھوگ روپی جل پاتی ہی تب بڑھتی ہی اور جب وہ جل گھٹ جاتا ہی تب سوکھ جاتی ہی۔ ہے مُنیشور اس ترشنا نے مجھے بہت دُکھی کیا ہی جیسے سُوکھے پتے کو ہوا اُڑا لیجاتی ہی تیسے ہی مجھکو بھی ترشنا اُڑاتے پھرتی ہی اس سے آپ وہی اُپاے کیجیے جس سے ترِشنا کا ناش ہوکر آتم پد کی پراپت ہو اور دکھونکا ناش ہوکر آنند ہو۔

## ترِشنا نوارن برنن نام بارھوان سرگ سماپت ہوا

شری رامچندر جی کہتے ہین کہ ہے بشوامتر جی یہ امنگل روپ شریر جو جگت مین پیدا ہوا ہی بڑا ابھاگ روپ ہی اور سدا اپوتر بست ارتھات لہو مانس چربی وغیرہ سے بھرا ہوا ہی اس سے کچھ مطلب نہین نکلتا اس سے یہ اس اپوتر روپ شریر کی اچھا نہین کرتا یہ شریر نہ جڑ ہی نہ چیتن ہی جیسے آگ کے سنجوگ سے لوہا آگ کیطرح ہو جاتا ہی اور جلاتا ہی پرنتُ آپ نہین جلتا تیسے ہی یہ دیہہ نہ جڑ ہی نہ چیتن ہی جڑ اس سبب سے نہین ہی کہ اس سے کام بھی ہوتا ہی اور چیتن اس سبب سے نہین کہ اسکو آپ سے کچھ گیان نہین ہوتا اسلیے مدھم بھاؤ مین (بدرجۂ اوسط) ہی کیونکہ چیتن آتما اسمین موجود ہی پر آپ تو اپوتر روپ ہڈی لہو مانس مُوتر بشٹھا سے بھری ہوئی اور بکار وان ہی یعنی بگڑنے والی ہی ایسی ہی دیہہ دُکھہ کا استھان ہی من مانی چیز کے پانے سے سکھی ہوتی ہی اور بے من مانی چیز کے پانے سے دُکھی ہوتی ہی اس سے ایسی دیہہ کی مجھکو اچھا نہین یہ اگیان سے پیدا ہوتی ہی ہے منیشور ایسی اشُبھ روپ دیہہ مین جو اہنکار (خودی) ہے وہ دُکھ کی جڑ ہے یہ سنسار مین رہ کر طرح طرح کے بول بولتا ہی جیسے کوٹھری مین بیٹھا ہوا بلاؤ طرح طرح کی بولی بولتا ہی تیسے ہی اہنکار روپ بلاؤ دیہہ روپی کوٹھری مین بیٹھا ہوا اہنگ اہنگ (مین مین) کرتا ہی چپ کبھی نہین رہتا ہے منیشور جو شبد یعنی آواز کسی کے مطلب کی ہو وہی سُندر ہی اور سب شبد بے ارتھ ہین جیسے فتح کیواسطے ڈھول کی آواز اچھی ہی تیسے ہی اہنکار سے رہت جو پد ہی وہی اچھا ہی اور سب بر تھا ہی۔ دیہہ روپی ناو بھوگ روپی ریت (بالو) مین پڑی ہی اس سبب سے اسکا پار ہونا کٹھن ہی جب بیراگ روپی جل بڑھے اور دھارا چلے اور ابھیاس روپی ملاح کا زور لگے تب سنسار کے پار روپی کنارے پر پہونچے شریر روپی بیڑا ہی جو سنسار روپی سمُندر اور ترشنا روپی جل مین پڑا ہی جسکا پرواہ (جوش خروش) ہی اور بھوگ روپی نگر اسمین رہتے ہین وہ اس شریر روپی بیڑے کو پار نہین لگنے دیتے جب شریر روپی بیڑے کو بیراگ روپی ہوا اور ابھیاس روپی ملاح کا زور لگے تب شریر روپی بیڑا پار ہو۔

ہے منیشور جس پُرش نے اُپاے کرکے ایسے بڑے بیڑے کو سنسار سمُندر سے پار کیا ہی وہی سُکھی ہوا ہی اور جسنے پار نہین کیا وہی بڑی بپت مین پڑتا ہی وہ اس بیڑے سے اُلٹا (برخلاف اسکے کہ پار ہو) ڈوبیگا کیونکہ اس شریر روپی بیڑے مین ترشنا روپی چھید ہی اُس سے سنسار سمُدر مین ڈوب جاتا ہی اور بھوگ (یعنی حصول لذت دنیا) روپی نگر اسکو کھا لیتا ہی یہی اچنبھا ہی کہ بیڑا اپنے پاس نہین معلوم ہوتا اور مُنکھ مور کھ پنے سے اپنے کو بیڑا مانتا ہی اور ترشنا روپی چھید سے دُکھ پاتا ہی شریر روپی برچھ ہی اُسمین ہاتھ شاخین اُنگلیان پتے جانگھ تھمبھ (پیڑی - تنہ درخت) مانس روپی اندر کا بھوگ باسنا اُسکی جڑ اور سُکھ دُکھ اسکے پھول ہین ترشنا روپی گھُن اس شریر روپی برچھ کو کھاتا رہتا ہی جب اسمین سفید پھول لگتے ہین تب ناش کا سمے آتا ہی۔ شریر روپی برچھ کی بھجا روپی شاکھا ہین اور ہاتھ پانون پتے ہین

اِسکے گچھے اور دانت پھول ہین جانگھ استمبھ ہی اور کرم کے جل سے بڑھ جاتا ہی جیسے برچھ سے میلا پانی نکلتا ہی تیسے
ہی میلا پانی اِس شریر کے چھیدون سے نکلتا ہی اِسمین ترشنا روپی زہر سے بھری ہوئی ناگن رہتی ہی جو کامنا کے
لیے اِس برچھ کا آشرے لیتا ہی اُسکو ترشنا روپی ناگن ڈستی ہی تب اُسکے زہر سے وہ مرجاتا ہی۔ ہے منیشور ایسے امنگل
روپی شریر برچھ کی اچھا مجھکو نہین ہی یہ پرم دُکھ کا کارن ہی جب یہ پُرش اپنے پرداراتھات دیہہ اندری
پران من بُدھ اور اِن مین جو اہنگ بھاؤ (خودی) ہی اُسکو تیاگ کرے تب مُکت ہو اور طرح سے مُکت نہین
ہوتی۔ ہے منیشور جو اچھے لوگ ہین وہ پوتر استھان مین رہتے ہین اشُدھ استھان مین نہین رہتے وہ اشُدھ
استھان یہ دیہہ ہی اور اِس مین رہنے والا بھی اشُدھ ہی ہڈیان اِس گھر کی اینٹین (خشت) ہین لہو موتر بشٹھا
کا گارہ لگا ہی اور مانس کی کہگل کی ہی اہنکار روپی ڈوم اسمین رہتا ہی ترشنا روپی ڈومنی اسکی استری ہی
اور کام کرودھ لوبھ موہ اُسکے پتر ہین اور آنتون اور بشٹھا سے بھرا ہوا ہی ایسے اپوتر اشُدھ استھان امنگل روپ
شریر کو مین نہین چاہتا یہ شریر چاہے رہے چاہے نہ رہے اسکے ساتھ مجھکو اب کچھ پریوجن نہین ہے منیشور
شریر روپی بڑا گھر ہی اسمین اندری روپی پشُو ہین جب کوئی اس گھر مین آتا ہی تو بڑی ہیت کو پاتا ہی۔
تاتپرج یہ کہ جو کوئی اسمین آہنگ بھاؤ کرتا ہی تو اندری روپی پشُو بستر روپی سینگون سے مارتے ہین اور
ترشنا روپی دُھول اسکو میلا کر دیتی ہی۔ ہے منیشور ایسے شریر کو مین نہین چاہتا جسمین ہمیشہ لڑائی جھگڑا
پڑا رہتا ہی اور گیان روپی دولت اسمین نہین آتی ہی۔ دیہہ روپی گھر مین ترشنا روپی چنڈی استری رہتی ہی وہ
اندری روپی دروازے سے دیکھتی رہتی ہی اور سدا گھات مین لگی رہتی ہی اسکے مارے شم دم آدسمپد (دولت)
اندر جانے نہین پاتی اُس گھر مین ایک سُکھپت روپ سجیا ہی جب اُسکے اوپر جیو آرام کرتا ہی تب کچھ سُکھ پاتا
ہی پرنتُ ترشنا کا پرداراتھات کام کرودھ وغیرہ آرام نہین کرنے دیتے۔ ہے منیشور اب تو ایسے دُکھ
کے مول شریر روپی گھر کی اِچھا کو مین نے تیاگ دیا ہی یہ پرم دُکھ دینے والا ہی اسکی اچھا مجھکو نہین ہی۔
ہے منیشور شریر روپی برچھ پر ترشنا روپی کاگنی (مادہ زاغ) بیٹھی ہی جیسے کاگنی نیچ پدارتھ کے پاس
جاتی ہی تیسے ہی ترشنا بھوگ وغیرہ میلی چیزون کے پاس دوڑ کر جاتی ہی۔ ترشنا بندریا کی طرح شریر روپی
برچھ کو ہلایا کرتی ہی ٹھہرنے نہین دیتی اور جیسے مست ہاتھی دلدل مین پھنس جاتا ہی تو نکل نہین سکتا اور دُکھی
ہوتا ہی تیسے ہی اگیان روپی مد سے مست ہوا جیو شریر روپی دلدل مین پھنستا ہی نکل نہین سکتا پڑا ہوا دُکھ
پاتا ہی ایسا دُکھ پانے والا شریر ہی اسکو مین انگیکار نہین کرتا ہے منیشور یہ شریر ہڈی مانس لہو سے بھرا ہوا اپوتر ہی
جیسے ہاتھی کے کان ہمیشہ ہلا کرتے ہین تیسے ہی موت اسکو ہلایا کرتی ہی کچھ دنون کی دیر ہی پھر موت تو اِسکو کھا ہی لیگی
اس سے مین اس شریر کو انگیکار نہین کرتا۔ یہ شریر (جسم) کرتگھن (احسان فراموش) ہی بھوگ بھوگتا ہی اور بڑے
ایشوریج (عروج) کو پاتا ہی پرنت موت اس سے ساتھ نہین کرتی جیو اسکو اکیلا چھوڑ کر پرلوک کو جاتا ہی جیو اسکے سُکھ
کے واسطے بہت سے جتن کرتا ہی پرنت ساتھ مین ہمیشہ نہین رہتا ایسے کرتگھن شریر کو مین نے من سے تیاگ دیا
ہی۔ ہے منیشور اور آشچرج دیکھئے کہ یہ اُسی کا بھوگ کرتا ہی پر اُسکے ساتھ نہین چلتا جیسے ڈھول سے
راستہ نہین دیکھ پڑتا تیسے ہی یہ جیو جب چلنے لگتا ہی تب شریر کو تیاگ دیتا ہی اور باسنا روپی ڈھول ساتھ لیکر چلتا ہی

پرنت دیکھ نہین پڑتا کہ کہان گیا جب پرلوک مین جاتا ہی تب بڑا کشٹ ہوتا ہی کیونکہ شریر کے ساتھ رہا ہی - ہے منیشور جیسے پانی کی بوند پتے کے اوپر چھن ماتر رہتی ہی تیسے ہی شریر بھی چھن بھنگر ہی ایسے شریر پر من لگانا موہ رکھ پن ہی ایسے شریر کے ساتھ ابکار کرنا بھی دُکھ کے نمت ہی سُکھ کچھ نہین دولتمند آدمی اِس دیہہ سے بڑے بڑے سُکھ بھوگتے ہین اور غریب آدمی تھوڑا سُکھ بھوگتے ہین پرنت بڑھاپا اور موت دونون کو ہوتی ہی اسمین بشیکھتا (خصوصیت) کچھ نہین شریر کا اُپکار کرنا اور بھوگ بھگتنا ترشنا کے سبب سے اُلٹا دکھ کا کارن ہی جیسے کوئی ناگن کو گھر مین رکھ دودھ پلاوے تو انت مین وہ اُسکو کاٹ کر مارے گی تیسے ہی جیو نے ترشنا روپی ناگن کے ساتھ مترتا کی ہی وہ مریگا کیونکہ مرنہار ہی اِسکے واسطے بھوگ بھوگنے کا جتن کرنا ہو رکھ بنا ہی جیسے ہوا آتی ہی اور جاتی رہتی ہی تیسے ہی یہ دیہہ بھی آتی اور جاتی رہتی ہی اس سے پریت کرنا دُکھ کا کارن ہی جیسے کوئی برلا ہرن مُروبش کا رہنا تیاگتا ہی اور سب پڑے بھرمتے ہین تیسے ہی سب جیو اسکا رہنا نہین چھوڑتے اسکا تیاگ کسی برلے نے کیا ہی - ہے منیشور بجلی اور دیپک کا پرکاش بھی آتا جاتا دیکھ پڑتا ہی پر اِس شریر کا آد اور انت نہین دیکھ پڑتا کہ کہان سے آتا ہی اور کہان جاتا ہی جیسے سمندر مین بُلّے اٹھتے ہین اور مِٹ جاتے ہین اُسپر بھروسا کرنے سے کچھ لابھ نہین تیسے ہی یہ شریر ہی اسپر بھروسا کرنا اُچت نہین یہ بالکل مِٹ جانے والا ہی ٹھہرتا کبھی نہین جیسے بجلی استھر نہین ہوتی تیسے شریر بھی استھر نہین رہتا اسلیے اسپر مین بھروسا نہین کرتا اسکا ابھمان مین نے تیاگ دیا ہی جیسے کوئی سوکھے پتے کو تیاگ دیتا ہی تیسے ہی مین نے اہنکار ممتا تیاگ دی ہی ہے منیشور ایسے شریر کو پُشٹ کرنا دُکھ کے واسطے ہی یہ شریر کسی ارتھ مین نہین آتا جلا دینے کے جوگ ہی جیسے لکڑی جلا دینے کے سوا اور کسی کام مین نہین آتی تیسے ہی یہ شریر بھی جڑ اور گونگا جلا دینے کے قابل ہی - ہے منیشور جس پُرش نے کاٹھ روپی شریر کو گیان کی آگ سے جلا دیا ہی اُسکا بڑا مطلب پورا ہوا اور جسنے نہین جلایا اُسنے بڑا دُکھ پایا ہی - ہے منیشور نہ مین شریر ہون نہ میرا شریر ہی نہ اسکا مین ہون نہ یہ میرا ہی اب مجھکو کامنا کوئی نہین مین نراشی پُرش ہون شریر سے مجھکو کچھ مطلب نہین اسلیے آپ وہی اُپاے کیجے جس سے مین پرم پد پاؤن ہے منیشور جسنے شریر کا ابھمان تیاگ کیا ہی وہ پرم آنند روپ ہی اور جسکو دیہہ ابھمان ہی وہ پرم دُکھی ہی جتنے دُکھ ہین وہ سب شریر کے سنجوگ سے ہوتے ہین مان اپمان بڑھاپا موت دشٹ موہ بھرم آد سب بکار دیہہ کے سنجوگ سے ہوتے ہین جنکو دیہہ کا ابھمان ہی اُنکو دُکھ رہی اور سب آپدا بھی اُنھین کو پراپت ہوتی ہین جیسے سمندر مین سب ندیان آتی ہین تیسے ہی دیہہ ابھمان مین سب آتی ہین جنکو دیہہ کا ابھمان نہین ہی وہ سب منکھون مین اُتم اور نمسکار کرنے کے جوگ ہی ایسے پُرش کو میرا بھی نمسکار ہی اور سب سمپت بھی اُسکو ملتی ہین جیسے مان سرور مین سب ہنس آکر رہتے ہین تیسے ہی جہان دیہہ ابھمان نہین رہا وہان سب سمپت آکر رہتی ہین - ہے منیشور جیسے اپنی پرچھائین مین بالک بیتال سمجھ لیتا ہی اور اُس سے ڈرتا ہی پر جب اُسکو گیان آتا ہی یعنے سمجھنے لگتا ہی تب بیتال کا ابھاؤ (نہ ہونا) ہو جاتا ہی تیسے ہی اگیان سے مجھکو اہنکار روپی پشاچ نے شریر کا بھروسا بتایا ہی اسلیے آپ وہی اُپاے کیجے کہ جس سے اہنکار روپی پشاچ کا ناش ہو اور بھروسے کی پھانسی ٹوٹے ہے منیشور پہلے مجھکو اگیان سے اہنکار روپی پشاچ کا سنجوگ تھا اِسکے بعد شریر پر بھروسا پیدا ہوا جیسے

بیج سے پہلے انکر نکلتا ہی پھر انکر سے برچھ ہوتا ہی تیسے ہی اہنکار سے شریر کا ابھمان ہوتا ہی ہے منیشور جیسے بالک
اپنی پرچھائین مین بیتال دیکھ کر دین ہوتا ہی تیسے ہی اہنکار روپی پشاچ نے مجھکو دین کیا ہی۔ جیسے پرکاش سے اندھکار
ناش ہوتا ہی تیسے ہی بچار کرنے سے اہنکار ناش ہوتا ہی۔ ہے منیشور جس شریر مین آستھا رکھی ہی وہ پانی کی دھارا
کیطرح ہی استھر نہین ہوتا جیسے بجلی کا چمکنا استھر نہین اور گندھرب نگر کی آستھا برتھا ہی تیسے ہی شریر کی آستھا کرنی
برتھا ہی۔ ہے منیشور جو شریر کی آستھا کر کے اہنکار کرتے ہین اور جگت کے پدارتھون کے نمت جتن کرتے ہین
وے مہا مورکھ ہین۔ جیسے سپنا (خواب) جھوٹھا ہی تیسے ہی یہ جگت جھوٹھا ہی جو کوئی اس جگت کو سچا جانتا ہی
وہ اپنے بندھن کی جتن کرتا ہی ارتھات جنم مرن مین پھنستا ہی۔ جیسے گھران ارتھات کسواری کیڑا اپنے بندھن کے
واسطے گھر بناتا ہی اور پتنگ اپنے ناش کے نمت دیپک کے پاس جاتا ہی تیسے ہی اگیانی اپنی دیہہ کا ابھمان اور
بھوگ کی اچھا اپنے ہی ناش کیواسطے کرتا ہی۔ ہے منیشور مین تو اس شریر کو انگیکار (قبول منظور) نہین کرتا اس شریر
کا ابھمان پرم دکھ کا کارن ہی جسکو دیہہ کا ابھمان نہین رہا اسکو بھوگ کی اچھا بھی نہ رہیگی اس سے مین نراش ہون
اور مجھکو پرم پد کی اچھا ہی جسکے پانے سے پھر سنسار سمدر مین آنا نہین ہوتا۔

## دیہہ نراشا برنن نام تیرھوان سرگ سماپت ہوا

شری رامچندر جی کہتے ہین کہ ہے منیشور اس جیو کو سنسار سمدر مین جنم پا کر پہلے بال اوستھا ہوتی ہی وہ بھی بڑے
دکھ کی کھان ہی اس اوستھا مین بھی وہ مہا دکھی ہوتا ہی اور اتنے اوگن اس اوستھا مین ہوتے ہین ارتھات اسکت
ہونا مورکھ پنا۔ اچھا۔ چنچلتا۔ دینتا۔ دکھ۔ سنتاپ۔ اتنے کلیش اسکو ملتے ہین یہ بال اوستھا بہت بری ہی
بالک ایک چیز کو دیکھکر اسکی طرف دوڑتا ہی اور اسکو لیکر دوسری طرف دوڑتا ہی پھر اور ہی مین لگ جاتا ہی
استھر ہو کر نہین بیٹھتا جیسے بندر استھر ہو کر نہین بیٹھتا۔ اور جو کسی پر کرودھ کرتا ہی تو بھیتر سے جلتا ہی وہ بڑی بڑی
اچھا کرتا ہی پر اسکی اچھا پورن نہین ہوتی سدا ترشنا ہی رہتی ہی اور چھن بھر مین ڈر جاتا ہی شانت نہین ہوتا۔
جیسے کدلی بن کا ہاتھی زنجیر مین بندھ کر عاجز ہوتا ہی تیسے ہی یہ چیتن پرش بال اوستھا مین رہکر عاجز ہو جاتا ہی وہ
جو کچھ اچھا کرتا ہی سو بچار کیے بنا کرتا ہی اس سے دکھ پاتا ہی یہ اوستھا گونگی ہوتی ہی اس کارن کچھ کام
اوستھا سے نہین نکلتا اور جو کوئی چیز ملجاتی ہی تو چھن بھر اس سے سکھی رہتا ہی پھر جلنے لگتا ہی جیسے جلتی
ہوئی زمین پر پانی ڈالیے تو چھن بھر ٹھنڈھی رہتی ہی پھر اسیطرح جلنے لگتی ہی تیسے ہی وہ بھی جلتا رہتا ہی جیسے
رات کے انت مین سورج اُدے ہونے سے الّو وغیرہ دکھی ہوتے ہین تیسے ہی اس جیو کو اپنے سوروپ نہ جاننے
سے بال اوستھا مین دکھ ہوتا ہی ہے منیشور جو کوئی بال اوستھا کی سنگت کرتا ہی وہ بھی مورکھ ہی کیونکہ اس اوستھا مین
ببیک بچار نہین ہوتا اور سدا اپوتر ہی یعنے ہمیشہ ناپاک ہی اور ہمیشہ چیزون کی طرف دوڑتی ہی۔ ایسی اگیان روپی بس
اوستھا کی مجھکو اچھا نہین اسمین جس چیز کو دیکھتا ہی اُسی کی طرف دوڑتا ہی جیسے کتا چھن چھن پر دروازے دروازے
پر جاتا ہی اور اپمان (حقارت) پاتا ہی تیسے ہی بالک اپمان پاتا ہی۔ بالک کو ماتا پتا بھائی اور اپنے
سے بڑے لڑکے اور پشو پنچھی کا بھی ڈر رہتا ہی ہے منیشور ایسے دکھ روپ اوستھا کی اچھا مجھکو نہین ہی جیسے استری کے

نین اور ندی کا دھارا چنچل ہی اُس سے بھی اَدھک مَن اور بالک سب سے اَدھک چنچل ہین - ہے منیشور جیسے بیشیا
(پتریا) کا مَن ایک پرش پر نہین ٹھہرتا تیسے ہی بالک کا چِتّ ایک پدارتھ پر نہین ٹھہرتا اور اُسکو یہ بچار بھی نہین
ہوتا کہ اس چیز سے میرا ناش ہوگا یا بھلا ہوگا بالک ایسی ہی برتھا چیشٹا کرتا ہی سدا دکھی رہتا ہی اور سُکھ دکھ
کی اِچھا سے جلا کرتا ہی جیسے جیٹھ اساڑھ مین زمین جلا کرتی ہی تیسے ہی بالک جلتا رہتا ہی شانت کبھی نہین ہوتا - وہ
جب بدیا پڑھنے لگتا ہی تب گرو سے ایسا ڈرتا ہی جیسے کوئی جمراج کو دیکھ کر ڈرے اور جیسے گرڑ کو دیکھ کر سانپ ڈرے
جب اُسکی دیہہ مین کوئی کشٹ ہوتا ہی تب بھی وہ بڑا دکھ پاتا ہی اور اُس دُکھ کو نہ دور کر سکتا ہی اور نہ سہنے کی سامرتھ
رکھتا ہی اندر ہی اندر جلتا ہی اور مُنھ سے کچھ بول نہین سکتا اور جیسے پشُ پنچھی کیڑے مکوڑے دُکھ پاتے ہین نہ کچھ
کہہ سکتے ہین اور نہ اُس دُکھ کو دور کر سکتے ہین نہ سنگھار ہی کر سکتے ہین بھیتر ہی بھیتر جلتے ہین تیسے ہی بالک بھی اگیان
اور گونگے رہ کر دُکھ پاتے ہین - ہے منیشور ایسی بالک اوستھا کو اچھی کہنے والا مورکھ ہی اوستھا تو بڑے دُکھ
کا روپ ہی ہی اسمین بیبک اور بچار بھی کچھ نہین ہوتا بالک کھانے کو پاتا ہی اور روتا ہی ایسی اوگن روپ اوستھا
مجھکو نہین سُہاتی جیسے بجلی اور پانی کے بُلبُلے استھر نہین رہتے تیسے ہی بالک بھی استھر نہین رہتے - ہے منیشور یہ
مہا مورکھ اوستھا ہی اس اوستھا مین کبھی کہتا ہی کہ ہے پتا مجھکو برف کا ٹکڑا بھون دے اور کبھی کہتا ہی کہ مجھکو
چندرما اُتار دے - یہ سب مورکھپنے کی باتین ہین ایسی مورکھ اوستھا کو مین لینا نہین چاہتا جیسا دُکھ بالک
کو معلوم ہوتا ہی ویسا ہمارے سپنے مین بھی نہین آیا یہ بالک اوستھا اوگنون کا گہنا (زیور) ہی اور اوگنون سے
شوبھت ہی گن اُسمین کوئی بھی نہین اس سے ایسی نیچ اوستھا کو مین نہین لینا ہون -

## بال اوستھا برنن نام چودھوان سرگ سماپت ہوا

شری رامچندر جی کہتے ہین کہ ہے منیشور بال اوستھا کے بعد جو اوستھا آتی ہی سو نیچے سے اوپر کو چڑھتی
ہی وہ بھی اچھی نہین بڑی دُکھ دینے والی ہی جب جوان اوستھا (جوانی کی عمر) آتی ہی تب کام دیو روپ
پشاچ آ لگتا ہی وہ کام روپی پشاچ جوان اوستھا روپی گڑھے مین آکر ٹھہرتا ہی چِت کو بھرماتا ہی اور اِچھا کو
پھیلاتا ہی جیسے سورج کے نکلنے پر سورج مُکھی کمل کھل آتا ہی اور پنکھڑیون کو پھیلاتا ہی تیسے ہی
جوان اوستھا روپی سورج اُدے ہو کر چِت روپی اور اِچھا روپی پنکھڑیون کو کھِلاتا اور پھیلاتا ہی
پھر جیسے کسی کو اگن کے کُنڈ مین ڈال دیا ہو اور وہ دُکھ پاتا ہو تیسے ہی کام دیو کے بس مین آیا ہوا دُکھ پاتا ہی
ہے منیشور جو کچھ بُرائیان ہین سب جوان اوستھا مین آکر رہتی ہین جیسے دھن والون کو دیکھ کر نردھن لوگ
جمع ہو کر دھن کی آشا کرتے ہین تیسے ہی سب دوش جوان اوستھا مین آکر اکٹھے ہوتے ہین جو بھوگ کو سکھ روپ
جانکر اُسکے پانے کی اِچھا کرتا ہی وہ پرم دکھ کا کارن ہی جیسے شراب کا بھرا ہوا گھڑا دیکھنے ہی مین سندر لگتا ہی پرنت
جب اُسکو پیے تو متوالا ہو کر دکھی ہو جاتا ہی اور نرادر پاتا ہی تیسے ہی سنساری بھوگ دیکھنے ہی کو اچھے لگتے ہین
پرنت جب اُنکو بھوگتا ہی تب ترشنا سے متوالا ہو کر پرادھین ہو جاتا ہی - ہے منیشور یہ کام کرودھ لوبھ موہ وغیرہ سب
چور جو اوستھا روپی رات کو دیکھ کر لوٹتے ہین اور آتم گیان روپی دھن کو لیجاتے ہین تب جیو دکھی ہو جاتا ہی آتمانند کے

بچھڑنے سے یہ جیو دُکھی ہو جاتا ہی۔ ہے منیشور ایسی دکھ دینوالی جوا ادستھا کو مین لینا نہین چاہتا۔ شانت چیت کے
استھر کرنے کے لیے ہی پر جوا ادستھا مین چیت بشی بھوگ کیطرف دوڑتا ہی اور اُسکو پاکر ترشنا نہین ہٹتی اور ترشنا
ہی کے کارن بار بار جنم مرن کا دکھ پاتا ہی۔ ہے منیشور ایسی دُکھ دینے والی جوا ادستھا کی مجھکو اچھا نہین ہی۔ ہے
منیشور جیسے پرلے کال مین سب دکھ آکر رہتے ہین تیسے ہی کام کرودھ لوبھ موہ اہنکار آدسب دُکھ جوا ادستھا مین
آکر رہتے ہین جو سب بجلی کی چمک سے ہین ہوکر مٹ جاتے ہین جیسے سمُدر مین لہرین پیدا ہوکر مٹ جاتی ہین تیسے
ہی یہ چھن بھر مین مٹ جاتے ہین۔ اور تیسے ہی جوا ادستھا بھی ہوکر مٹ جاتی ہی جیسے سپنے مین کوئی استری بکار
سے چھل جاتی ہی تیسے ہی اگیان سے جوا ادستھا چھل جاتی ہی۔ ہے منیشور یہ جوا ادستھا جیو کی بڑی دشمن ہی
جو پرش اس دشمن کے ہتھیار سے بچے ہین وہی دھن ہین اسکے ہتھیار کام اور کرودھ ہین جو اُنسے بچا وہ بجر کے
مارنے سے بھی نہ چھیدا جائیگا اور جو اُن مین بندھا ہوا ہی وہ پشو ہی۔ ہے منیشور جوا ادستھا دیکھنے مین تو سندر ہی
پر بھیتر سے مارے ترشنا کے جھنجھری ہوتی ہی جیسے برچھ دیکھنے مین تو سُندر ہو اور بھیتر سے گھُن لگا ہو تیسے ہی جوا
ادستھا ہی جب تک اندریون اور بشی کا سنجوگ ہی یعنی جب تک اندریونکو بشی بھوگ کرنے کو ملتا ہی تب تک تو اپچار
بھلا لگتا ہی اور جب اُنکا بجوگ (جدائی) ہو جاتا ہی تب دُکھ ہوتا ہی اسلیے بھوگ کرکے مورکھ پرسن ہوتے ہین اور
اُنمت (مست) ہوتے ہین اُنکو شانت نہین ہوتی بھیتر سدا ہی ترشنا بنی رہتی ہی اور استری مین چیت لگا رہتا
ہی جب وہ استری چھوٹ جاتی ہی تب اسکو یاد کر کر جلتا ہی جیسے بن کا برچھ اگن سے جلتا ہی تیسے ہی
جوا ادستھا مین چاہی ہوئی چیز کے چھُٹ جانے سے جیو جلتا ہی جیسے مست ہاتھی زنجیر سے
بندھتا ہی تب ٹھہرا رہتا ہی کہین جا نہین سکتا تیسے ہی کام روپی ہاتھی کو زنجیر روپی جوا ادستھا باندھ رکھتی
ہی۔ جوا ادستھا روپی ندی ہی اُسمین اچھا روپی لہرین اُٹھتی ہین وہ کبھی مٹتی نہین۔ ہے منیشور یہ جوا ادستھا
بڑی دُشٹ ہی بڑے بڑے بُدھمان نرمل اور پرسن چیت پرشون کی بدھ کو بھی میلی کر ڈالتی ہی۔ جیسے نرمل
جل کی بڑی ندی برسات مین میلی ہو جاتی ہی تیسے ہی جوا ادستھا مین بدھ میلی ہو جاتی ہی۔ ہے منیشور شریر
روپی برچھ ہی اُسمین جوا ادستھا روپی شاکھا نکلتی ہی اور وہ پُشٹ ہوتی جاتی ہی تب چیت روپی بھونرا
آکر بیٹھتا ہی اور اُسکی ترشنا روپی سُگندھ سے مست ہو جاتا ہی اور سب بچار بھول جاتا ہی جیسے بڑی
تیز ہوا جب چلتی ہی تب سوکھے پتونکو اُڑا لیجاتی ہی تیسے ہی جوا ادستھا بیراگ اور سنتوکھ وغیرہ گنون
کو مٹا دیتی ہی۔ دُکھ روپی کمل کو جوا ادستھا روپی سورج ہی اُسکے اُدے ہونے سے سب دُکھ پھولنے
لگتے ہین اس سے سب دُکھون کی جڑ جوا ادستھا ہی جیسے سورج کے اُدے ہونے سے سورج مکھی کمل کھِل
آتے ہین تیسے ہی چیت روپی کمل سنسار روپی پنکھڑی اور ستیتا (یعنی جگت کو ست جاننا) روپی سُگندھ سے کھِل آتا
ہی اور ترشنا روپی بھونرا اُسپر آ بیٹھتا ہی اور بشی کی سگندھ لیتا ہی۔ ہے منیشور سنسار روپی رات ہی اُسمین جوا ادستھا روپی
تارے کھِل رہے ہین ارتھات شریر جوا ادستھا سے شوبھت ہوتا ہی جیسے دھان کے چھوٹے برچھ تبھی تک ہرے
رہتے ہین جب تک اُن مین پھل نہین آتا اور جب پھول آتا ہی تب برچھ سوکھنے لگتے ہین اور اُن پکنے لگتا ہی برچھ
کی ہریالی نہین رہتی تیسے ہی جب تک جوانی نہین آتی تب تک سُندر اور کومل شریر رہتا ہی اور جب جوانی آئی

تب شریر کٹھور (سخت) ہوجاتا ہی اور پھر پک کر بوڑھا ہوجاتا ہی اِس سے ہے منیشور ایسی دُکھ کی جڑ جوانی کی اچھا ہمکو نہین ہی جیسے سمُدر بہت پانی ہونے سے لہرون کو اُچھالتا اور پھیلاتا ہی پر تو بھی مرجادا (حد) کو نہین چھوڑتا کیونکہ ایشور کی اگیا مرجادا مین رہنے کی ہی اور جوانی کی عمر تو ایسی ہی کہ شاستر اور لوک کی مرجاداکو میٹ کر چلتی ہی اور اُسکو اپنا بچار نہین رہتا جیسے اندھیرے مین کچھ نہین سوجھ پڑتا تیسے ہی جوانی مین بھلی بُری بات کا بچار نہین رہتا۔ جسکو بچار نہین رہا اُسکو شانت کیسے ہو وہ سدا بیادھ تاپ مین جلتا رہتا ہی جیسے جل بنا مچھلی کو شانت نہین ہوتی تیسے ہی بچار بنا پُرش سدا جلتا رہتا ہی جب جوا اوستھا روپ رات آتی ہی تب کام روپ پشاچ آکر گرجتا ہی اور یہی خیال پیدا ہوتے ہین کہ کوئی کامی پُرس آوے تو مین اُسکے ساتھ یہی چرچا کرون کہ ہے متر یہ استری کیسی سُندر ہی اور اِسکی کٹاکش (یعنی حرکات دل فریب۔ ناز و ادا کرشمہ عشوہ وغیرہ) کیسے اچھے ہین وہ کسطرح مجھکو ملے۔

ہے منیشور اِس اچھا سے وہ سدا جلتا رہتا ہی جیسے مُراستھان کی ندی کو دیکھ کر ہرن دوڑتا ہی اور پانی کے نپانے سے جلتا ہی تیسے ہی کامی پُرش بشے کی باسنا سے جلتا ہی اور شانت نہین ہوتا۔ ہے منیشور سُنکھیا کا جنم بہُت اُتم ہی پر جنکے ابھاگ ہین اُنکو بشے بھوگ کے مارے آتم پد نہین ملتا جیسے کسی کو چنتامن ملجاے اور وہ اُسکا نِرادر کرے اُسکے گُن نہ جانکر ڈالدے تیسے ہی جسنے مُنکھیہ شریر پاکر آتم پد کو نہین پایا وہ بڑا ابھاگی ہی مورکھ پَن سے اپنے جنم کو کھو ڈالا وہ جوا اوستھا مین پرم دُکھ کا بیج اپنے واسطے بوتا ہی اور مان موہ مد آدبکارون سے اپنے پُرشارتھ کا ناش کرتا ہی ہے منیشور جوا اوستھا ایسے بکارون کو پہونچاتی ہی جیسے ندی ہوا سے بہت سی لہرین پیدا کرتی ہی تیسے ہی یہ جوا اوستھا چت مین بہت کامون کو اُٹھاتی ہی جیسے پنچھی پنکھ کے بل سے پش کو اور جیسے سنگھ بھجا کے بل سے پش کو مارنے دوڑتا ہی تیسے ہی یہ چت جوا اوستھا کے بل سے بُرے کامون پر دوڑتا ہی۔ ہے منیشور سمدر کا ترنا کٹھن ہی کیونکہ اُسمین جل اتھاہ ہی اور اُسکا لستار بھی بڑا ہی اور اُسمین کچھ مچھ بھی بڑے بڑے دہیہ دھاری جیو رہتے ہین پرنت مین اُسکا ترنا بھی سُگم مانتا ہون پرنت جوا اوستھا کا ترنا مہا کٹھن ہی ایسی کٹھن جوا اوستھا مین جو لوگ نہین بگڑتے وہ دھنی ہین اور نمسکار کرنے جوگ ہین۔ ہے منیشور یہ جوا اوستھا چت کو بگاڑ دیتی ہی جیسے جل کی باولی کے پاس راکھ اور کانٹے ہون اور ہوا لگنے سے وہ سب باولی مین آکر گرین اور پانی میلا ہوجاے تیسی ہی یون روپ جوا اوستھا وش روپی دُھول اور کانٹون کو چت روپی باولی مین ڈالکر اُسکو میلا کر دیتی ہی۔ ایسے اوگنون سے بھری ہوئی جوا اوستھا کو مین نہین چاہتا۔ ہے اوستھا مجھپر یہی کرپا کر کہ تیرا درشن نہ ہو۔ تیرا آنا مین دُکھ کا کارن مانتا ہون جیسے پُتر کے مرنے کا دُکھ پتا نہین سہہ سکتا اور سکھ کا کارن نہین دیکھتا تیسے ہی تیرا آنا مین سُکھ کا کارن نہین دیکھتا اِس سے مجھپر دیا کر اپنا درشن نہ دے ہے منیشور جوا اوستھا کا ترنا مہا کٹھن ہی۔ جوان آدمیون مین ملائمت نہین ہوتی (یعنی سخت مزاج ہوتے ہین) اور بیراگ بچار سنتوکھ اور سانت وغیرہ شاستر کے گُن بھی اُن مین نہین ہوتے جیسے آکاش مین باغ کا ہونا تعجب ہی تیسے ہی جوانی مین بیراگ بچار شانت اور سنتوکھ ہونا بھی بڑا تعجب ہی اِس سے آپ مجھسے وہی اُپاے کہیے کہ جس سے جوا اوستھا کے دُکھ چھوٹ کر آتم پد کی پراپت ہو۔ فقط ارتھات نہ جوا اوستھا

۱۔ یعنی جوانی میں عجب نہیں اگر انسان بیکل رہے ۱۲

ہو گی نہ چت بگڑیگا نہ بُرے کام کرنے پڑینگے۔

## جُوا او ستھا نوارن نام پندرھوان سرگ سماپت ہوا

شری رامچندر جی کہتے ہین کہ ہے بشوامتر جی جس کام کو بلاس کے لیے پرش استری کی چاہنا کرتا ہی وہ استری ہڈی مانس لہو موتر بشٹھا سے بھری ہوئی ہی اور اُنھین کی پتلی بنی ہوئی ہی جیسے جنتر (کل) کی بنی ہوئی پتلی تاگے کے سہارے سے سب کھیل کرتی ہی تیسے یہ ہڈی مانس آدکی پتلی ہی اسمین کچھ اور نہین ہی جو کوئی بچار سے نہین دیکھتا ہی اُسکو یہ بہت اچھی جان پرتی ہی جیسے پہاڑ کے کنگورے دُور سے بہت سُندر اور رنگ رنگ نال سہت دیکھ پڑتے ہین اور جو پاس جاکر دیکھو تو پتھر ہی پتھر ہی تیسے ہی استری گہنے اور کپڑے سے سُندر دیکھ پڑتی ہی اور جو انگ انگ کو الگ الگ بچار کرکے دیکھو تو سار کچھ بھی نہین جیسے ناگن کے انگ بہت کومل (نرم) ہوتے ہین پرنت جو اُسکو چھوے تو مار ڈالتی ہی تیسے ہی جو کوئی استری کو چھوتا ہی تو وہ اُسکو ناش کر دیتی ہی جیسے بکھ کی بیل دیکھنے ہی مین سندر ہوتی ہی اور چھونے سے مار ڈالتی ہی۔ جیسے ہاتھی کو زنجیر سے باندھین تو وہ جس استھان پر ہی وہان ہی کھڑا رہتا ہی وہان سے کہین نہین جاسکتا تیسے ہی اگیانی پرش کا چت روپی ہاتھی کام روپی زنجیر سے بندھا ہوا استری روپی ایک استھان مین کھڑا ہوا رہتا ہی وہان سے کہین جا نہین سکتا جب ہاتھی کو مہاوت آنکس سے مارتا ہی تب وہ زنجیر کو توڑ کرکے نکلجاتا ہی تیسے ہی اس چت روپی مورکھ ہاتھی کو جب مہاوت روپی گرو اپدیش روپی بار بار مارتا ہی تب وہ نربندھن ہو جاتا ہی۔ ہے منیشور کامی پرس استری کی چاہنا اپنے ناش کے واسطے کرتا ہی جیسے کدلی بن کا ہاتھی کاغذ کی ہتھنی کو دیکھ کر دھوکھا کھا کر بندھن مین آجاتا ہی اور اُس سے بڑا دکھ پاتا ہی تیسے ہی بڑے دُکھ کی جڑ استری کی سنگت ہی۔ ہے منیشور جیسے جنگل کے جلانے کی اگن جنگل کو جلاتی ہی تیسے ہی استری روپی اگن اُس سے بھی بڑھکر ہی کیونکہ وہ اگن تو اِسپرس کرنے سے جلاتی ہی اور استری روپی اگن تو اَسمرن ماتر ہی سے جلاتی ہی جو سُکھ اچھا لگتا ہی وہ اچھا نہین ہی جب اُس استری سُکھ کا بجوگ (جدائی) ہوتا ہی تب مردے کے برابر ہو جاتا ہی۔

ہے منیشور یہ تو ہڈی مانس لہو کا پنجرا ہی اور آگ مین جل جائیگا یا پشُ پنچھی اسکو کھا لینگے اور پران اکاش مین ملجاوینگے اس سے استری کی اچھا کرنی مورکھتا ہی جیسے آگ کے شعلہ (لپٹ) کے اوپر سیاہی ہوتی ہی تیسے ہی استری کے سر کے اوپر سیاہ بال ہین اور جیسے آگ چھونے سے جلاتی ہی تیسے ہی استری کو چھونے سے پرش جلتا ہی اس سے جلنا دونون مین برابر ہی۔ ہے منیشور جُوا او ستھا کو ناش کر دینے والی استری روپی اگن ہی جو استری کی اچھا کرتے ہین وہ مہا مورکھ اور اگیانی ہین وہ استری اچھا اپنے ناش کے نمت کرتے ہین جیسے پتنگے اپنے ناش کے نمت دیپک کی اچھا کرتے ہین تیسے ہی کامی پرش اپنے ناش کے نمت استری کی اچھا کرتے ہین۔ ہے منیشور استری روپی بکھ کی بیل ہی ہاتھ پاؤن کی اُنگلیان اُسکے پتے ہین بھجا ڈالیان ہین ہڈیان گچھے ہین اور آنکھ وغیرہ اندریان پھول ہین اسپر کامی پرش روپی بھونرے آبیٹھتے ہین۔ کام روپی دھینور (قوم مچھلی مار) نے استری روپی جال پھیلایا ہی اسمین کامی پرش روپی پنچھی آپھنسے ہین کام روپی دھینور اُنکو پھنسا کر بڑے دُکھ دیتا ہی ایسی دُکھ دینے والی استری کی

جو چاہنا کرتے ہیں وے مورکھ ہیں۔ ہے منیشور استری روپی ناگن کی جب پھنکار نکلتی ہی تب بیراگ روپی کمل جلجاتا ہی
جب ناگن ڈستی ہی تب کچھ چڑھ جاتا ہی استری روپی ناگن کا خیال کرتے ہی اندر سے آپ ہی آپ زہر چڑھ جاتا ہی
ہے منیشور جیسے بدھک چھل کر کے مچھلی کو پھنسا لیتا ہی تیسے ہی کامی پرش مچھلی کے سمان ہے سندر استری روپی
جال کو دیکھ کر پھنس جاتا ہی اور اسنیہہ روپی تاگے سے بندھ کر کھنچا چلا جاتا ہی تب ترشنا روپی چھری سے کام دیو
اسکو مار ڈالتا ہی۔ ہے منیشور ایسی دکھ دینے والی استری کی کامنا مجھکو نہیں ہی۔ کام روپی بدھک ناگ روپی
اندریوں سے جال بچھا کر کامی پرش روپی ہرن کو اشکت (فریفتہ) کر ڈالتا ہی۔ استری کی اسنیہہ روپی
ڈوری ہی اس سے کامی پرش روپ میں بندھا ہی۔ استری کا مکھ روپی چندرما ن دیکھ کر کامی پرش کو کابلی
کھل آتی ہی جیسے چندر مکھی کمل چندرما دیکھ کر پرسن ہوتے ہیں اور سورج مکھی کمل پرسن نہیں ہوتے تیسے ہی
کامی پرش بھوگ سے پرسن ہوتے ہیں اور گیانی پرش پرسن نہیں ہوتے۔ جیسے نیولا سانپ کو بل سے نکالکر
مارتا ہی تیسے ہی کامی پرش کو استری آتم آنند سے نکالکر مار ڈالتی ہی۔ پرش جب استری کے پاس جاتا ہی تب
وہ اسکو بھسم کر ڈالتی ہی جیسے سوکھے گھاس پھوس اور گھی کو اگن بھسم کر ڈالتی ہی تیسے ہی کامی پرش کو استری روپی
ناگن بھسم کر ڈالتی ہی۔ ہے منیشر استری روپی رات کا اسنیہہ روپی اندھکار ہی اور کام کرودھ آدک اہین
الو اور پشاچ ہیں۔ ہے منیشور جو کوئی استری روپی تلوار کی مار سے جو ادستھا روپی سنگرام میں بچا ہی وہ پرش
دھنیہ ہی اسکو میرا نمسکار ہی استری کا سنجوگ پرم دکھ کا کارن ہی اس سے مجھکو اسکی اچھا نہیں۔ ہے منیشور جو روگ
ہوتا ہی اسی کے موافق اگر دوا کیجاتی ہی تو وہ روگ چھوٹ جاتا ہی اور کپتھہ (غذا ناقص) سے اور روگ کا
ناش ہو جاتا ہی اس سے روگ کے موافق آپ دوا کیجیے۔ میرا روگ سنیئے کہ بڑھاپا اور موت مجھکو بڑا روگ
ہی اسکے ناش ہونے کی دوا مجھکو دیجئے استری آدک سب بھوگ تو روگ کے بڑھانیوالے ہیں جیسے اگن میں
گھی ڈالیے تو اگن بڑھ جاتی ہی تیسے ہی بھوگ سے بڑھاپا اور موت وغیرہ روگ بڑھتے ہیں اس سے روگ
کے چھوٹنے کی دوا آپ کیجیے نہیں تو سبکو چھوڑ کر میں جنگل میں جا رہونگا۔ ہے منیشور جسکے استری ہی اسکو بھوگ
کی اچھا بھی ہوتی ہی اور جسکے استری نہیں ہوتی اسکو استری کی اچھا بھی نہیں۔ جسنے استری کا تیاگ کیا ہی
اسنے سنسار کا بھی تیاگ کیا ہی اور وہی سکھی ہی سنسار کا بیج استری ہی اس سے مجھکو استری کی اچھا نہیں مجھکو
وہی دوا دیجئے جس سے بڑھاپا اور موت کا روگ دور ہو جاے

## استری دُرا شا برنن نام سولھواں سرگ سماپت ہوا

شری رامچندر جی بولے کہ ہے منیشور بالک اوستھا تو نہا جڑ اور اشکت ہی جب جوا اوستھا آتی ہی تب بالک اوستھا
کو لے لیتی ہی اور اسکے بعد جب بردھ اوستھا (بڑھاپا) آتی ہی تب نربل ہو جاتا ہی اور بدھ بھی گھٹ جاتی ہی تب
موت آتی ہی۔ ہے منیشور اسطرح اگیانی کا جینا برتھا ہی کوئی مطلب نہیں نکلتا ہی جیسے ندی کے کنارے کے
برچھ پانی کے بہاؤ سے نربل ہو جاتے ہیں تیسے ہی بردھ اوستھا میں شریر نربل ہو جاتا ہی جیسے ہوا سے پتے گر جاتے
ہیں تیسے ہی بردھ اوستھا میں شریر ناش ہو جاتا ہی جتنے کچھ روگ ہیں وہ سب بڑھاپے میں آ موجود ہوتے ہیں اور سر پر

ڈبلا ہو جاتا ہی اُس سمے استری پُتر آدک بھی سب بوڑھے آدمی کو تیاگ دیتے ہین جیسے پکے پھل کو برچھ تیاگ
دیتا ہی تیسے ہی بوڑھے کو اُسکے کٹمب والے تیاگ دیتے ہین اور جیسے مٹی دیوانے کو دیکھ کر سب ہنسکر کہتے ہین
کہ اسکی بدھ جاتی رہی تیسے ہی اُسکو بھی دیکھکر ہنستے ہین جیسے کمل کا پھول برف پڑنے سے کمھلا جاتا ہی تیسے ہی
بڑھاپے مین آدمی کمھلا جاتا ہی شریر کبڑا ہو جاتا ہی بال سفید ہو جاتے ہین طاقت گھٹ جاتی ہی جیسے پُرانے برچھ مین
گھن لگ جاتا ہی تیسے ہی اسمین کچھ شکت نہین رہتی۔ ہے منیشور اور بھی سب پراکرم گھٹ جاتے ہین کچھ بل باترہ جاتا
ہی جیسے بڑے برچھ پرالو وغیرہ آکر رہتے ہین تیسے ہی اسمین کرودھ کا بل آکر رہتا ہی اور سب بل جاتے رہتے ہین ہے
منیشور بڑھاپا دُکھ کا گھر ہی جب بڑھاپا آتا ہی تب سب دُکھ اکٹھے ہوتے ہین اُنسے پُرش مہا دکھی ہو جاتا ہی
جوانی مین جو کامدیو کا بل ہوتا ہی وہ بھی بڑھاپے مین گھٹ جاتا ہی اندریون کا بھی بل گھٹ جاتا ہی اور اُنکی
چنچلتا بھی جاتی رہتی ہی جیسے پتا کے نردھن ہو جانے سے پُتر نربل ہو جاتا ہی تیسے ہی شریر کے نربل ہونے
سے اندریان بھی نربل ہو جاتی ہین کیول ایک ترشنا (ہوس) البتہ بہت بڑھ جاتی ہی۔ ہے منیشور جب بڑھاپا
روپی رات آتی ہی تب کھانسی روپی سیار آکر بولتے ہین اور آدھ بیادھ (باطنی و ظاہری بیماری) روپی اُلو
آکر نواس کرتے ہین۔ ہے منیشور ایسی نیچ بردھ اوستھا کی اچھا مجھکو نہین ہی جیسے پکے پھل سے برچھ جھک جاتا
ہی تیسے ہی بڑھاپا آنے سے دیہہ کبڑی ہو جاتی ہی جوا اوستھا مین استری پُترادک سب چاہتے اور سیوا
کرتے ہین پر وہی لوگ سب اُسکو بڑھاپے مین ایسے تیاگ دیتے ہین جیسے بوڑھے بیل کو بیل والا تیاگ
دیتا ہی اور دیکھ کر ہنستے ہین اور اپمان (حقارت) کرتے ہین اونٹ کیطرح سمجھتے ہین یعنی بڈھے
کو اونٹ سا جانتے ہین۔ ہے منیشور ایسی نیچ اوستھا کی اچھا مجھکو نہین ہی۔ اب جو کچھ کرنے کے
قابل ہو وہ آپ مجھ سے کہیے کہ مین وہی کرون اِس شریر کی تین اوستھا مین کوئی بھی سکھ نہین دیتی ہی ارتھات
بال اوستھا تو مہا موڑھ ہی اور جوا اوستھا سب بُرائیون سے بھری ہی اور بڑھاپا مہا دکھ کا گھر ہی۔
بال اوستھا کو جوا اوستھا کھا لیتی ہی اور جوا اوستھا کو بردھ اوستھا کھا لیتی ہی اور بردھ اوستھا کو موت کھا لیتی
ہی یہ سب اوستھا تھوڑے دنون کی ہین انسے مجھکو کیا سکھ ملیگا۔ اِس کارن آپ مجھسے وہی اُپاے کہیے کہ جس
سے مین اِس دُکھ سے چھوٹ جاؤن ہے منیشور جب جرا اوستھا (بڑھاپا) آتی ہی تب موت بھی نزدیک آتی
ہی جیسے سندھیا (شام) کے آنے سے رات نزدیک ہو جاتی ہی جو لوگ سندھیا کے آنے سے دن کی
اِچھا کرتے ہین وہ مہا مورکھ ہین تیسے بڑھاپا آنے سے جینے کی آشا رکھنے والے مہا مورکھ ہین
ہے منیشور جیسے بلی دیکھا کرتی ہی کہ چوہا آوے تو پکڑ لون تیسے ہی موت دیکھا کرتی ہی کہ بڑھاپا
آوے تو مین اِسکو کھا لون۔ ہے منیشور یہ اوستھا بڑی نیچ ہی یہ جب آتی ہی تب شریر کو بے کام
کر دیتی ہی شریر کانپنے لگتا ہی نربل اور بدصورت ہو جاتا ہی جیسے کمل پر برف پڑے اور وہ بدصورت ہو جاوے تیسے ہی یہ
شریر بڑھاپا آنے سے بدصورت ہو جاتا ہی جیسے جنگل مین شیر آکر گرجتے ہین اور ہرن کا ناش کر دیتے ہین تیسے ہی کھانسی
روپی باگھ آکر ہرن روپی بل کا ناش کر دیتا ہی۔ ہے منیشور جب بڑھاپا آتا ہی تب جیسے چندرما کے اُدے سے
کملنی کھل آتی ہی تیسے ہی موت پرسن ہوتی ہی۔ یہ بڑھاپا بڑا دُشٹ ہی اسنے بڑے بڑے پہلوانون کو بھی دین بنے

عاجز و لاچار کر دیا ہی اگرچہ بڑے بڑے شور بیرون نے سنگرام مین دشمنون کو جیت لیا ہی پر بڑھاپے نے اُنکو بھی
جیت لیا ہی جو لوگ بڑے بڑے پہاڑون کو پیس ڈالتے ہین اُنکو بھی بڑھاپا روپ پشاچ نے نہا دین کر دیا ہی اس
پشاچ نے سبکو دین (عاجز) کر دیا ہی سبکو جیتنے والا ہی۔ ہے منیشور جیسے برچھ مین اگ لگتی ہی اور دھوان اُس سے
نکلتا ہی تیسے ہی شریر روپی برچھ مین بڑھاپا روپی اگن لگ کر ترشنا روپی دھوان نکلتا ہی جیسے ڈبے مین بڑے
رتن رہتے ہین تیسے ہی بڑھاپا روپی ڈبے مین بہت سے دکھ روپی رتن رہتے ہین۔ بڑھاپا روپی بسنت رت ہی
اس سے شریر روپی برچھ دکھ روپی زمین سے ہوتا ہی جیسے ہاتھی زنجیر سے بندھا ہوا لاچار ہو جاتا ہی اسیطرح سے
بڑھاپا روپی زنجیر سے بندھا ہوا پُرش لاچار ہو جاتا ہی۔ سب انگ اُسکے ڈھیلے ہو جاتے ہین بل جاتا رہتا ہی
اندریان بھی نربل ہو جاتی ہین شریر نربل ہو جاتا ہی پرنت ترشنا نہین گھٹتی وہ نت بڑھتی ہی چلی جاتی
ہی۔ جیسے رات کے آنے سے سورج مکھی کمل سب بند ہو جاتے ہین اور پشاچنی آکر پھرنے لگتی ہی
اور پرسن ہوتی ہی تیسے ہی بڑھاپا روپی رات کے آنے سے سب شکتی روپی کمل بند ہو جاتے ہین اور ترشنا
روپی پشاچنی پرسن ہوتی ہی ہے منیشور جیسے گنگا جی کے کنارے پر کے برچھ گنگا جل کے بہاؤ سے نربل
ہو جاتے ہین تیسے ہی جب یہ آیو روپی دھار چلتی ہی تو اُسکے زور سے شریر نربل ہو جاتا ہی۔ جیسے مانس
(گوشت) کے ٹکڑے کو دیکھ کر اُڑتی ہوئی چیل آکاش سے نیچے کو آکر لیجاتی ہی تیسے ہی بڑھاپے مین
مانس روپی شریر کو موت لیجاتی ہی ہے منیشور تو موت کا کور (لقمہ) بنا ہوا ہی جیسے برچھ کو ہاتھی کھاجاتا
ہی تیسے بوڑھے شریر کو کال کھا لیتا ہی۔

## برِدھاوستھا برنن نام سترھوان سرگ سماپت ہوا

شری رامچندر جی کہتے ہین کہ ہے منیشور بشوامتر سنسار ایک گڑھا ہی اُسمین اگیانی لوگ پڑے ہوے ہین پرنت سنسار روپی
گڑھا تو چھوٹا ہی اور اگیانی بڑا ہو گیا ہی طرح طرح کے ارادون اور خواہشون سے بڑھا ہی جو گیانی پُرش ہین وہ سنسار
کو متھیا جانتے ہین اور سنسار روپی جال مین نہین پھنستے اور جو اگیانی پُرش ہین وہ سنسار کو ست جانکر اُسکے بشو اش
جال مین پھنستے ہین اور بشی بھوگ کی اچھا کرتے ہین وہ ایسے ہین جیسے بالک درپن مین اپنی پرچھائین کو دیکھ کر اُسکو
پکڑ لینے کی اچھا کرتا ہی۔ اگیانی سنسار کو ست جانکر اُسکے پدارتھون کی اچھا کرتا ہی کہ یہ مجھکو ملے اور یہ نہ ملے
یہ سب شکھ ناس ہونے والے ہین اور تھات آتے ہین اور جاتے ہین استھر نہین رہتے انکو کال کھا لیتا ہی جیسے
پکے انار کو چوہا کھا جاتا ہی تیسے ہی سب چیزون کو کال کھا لیتا ہی۔ ہے منیشور سب چیزین کال کی کلیوا ہین جیسے
نیولا سانپ کو کھا جاتا ہی تیسے ہی بڑے بڑے بلوان سمیر پربت ایسے گُردے پرشون کو کال نے کھا لیا ہی
جگت روپی ایک گولر کا پھل ہی اُسمین گو دابرہما جی وغیرہ ہین اور اُسکا بن برہم روپ ہی اُس برہم روپ بن مین
جتنے بن ہین سو سب کال کا آہار ہین یہ کال سبکو کھا جاتا ہی۔ ہے منیشور یہ کال بڑا بلوان ہی جو کچھ دیکھنے مین آتا ہی
وہ سب گراس کر لیتا ہی تو اور کا کیا کہنا ہی اور ہمارے بڑے جو برہما وغیرہ ہین اُنکو بھی کال کھا جاتا ہی جیسے ہرن کو
سنگھ کھا لیتا ہی کال کسی سے جانا نہین جاتا چھن گھڑی پہر دن مہینہ برس وغیرہ سے جانیے کہ یہی کال ہی کال

اور بھول دن کی مورت پرگٹ نہین ہی۔ یہ کسی کو ٹھہرنے نہین دیتا۔ کال نے ایک بیل بوئی ہی جسکی دہیہ رات ہی اور بھول دن
ہی اور جیور دپی بھونرے اُسپر آبیٹھتے ہین۔ ہے منیشور یہ جگت گولر کا پھل اسمین جیور دپی بہت سے بھنگے رہتے
ہین جیسے طوطا انار کو کھا لیتا ہے تیسے ہی کال اس پھل کو کھا لیتا ہے۔ جگت ردپی برچھ ہے اُسکے پتے
ہین اور کال روپی ہاتھی اُسکو کھا لیتا ہی۔ شبھ اشبھ روپی بھینسے کو کال روپی سنگھ چھید چھید کے کھاتا ہی ہے
منیشور یہ کال بہت بڑا ہی کسی پر دیا نہین کرتا سب کو کھا لیتا ہی جیسے مرگ سب کملون کو کھا جاتا ہی اُس سے
کوئی نہین بچتا تیسے ہی کال بھی سبکو کھا جاتا ہی پرنت ایک کمل بچا ہی جس کمل کے شانت اور بیتری انکر ہین اور چیتنا ماتر
پرکاش ہی اس کارن وہ بچا ہی کال روپی مرگ اُس تک نہین پہونچ سکتا بلکہ اُسمین آکر کال بھی لین ہو جاتا ہی جو کچھ
جگت کا پرپنچ سب کال نے سمکھ مین ہی برہما بشن کبیر رودر آدسب مورت کال کی رکھی ہوئی ہین یہ اُنکو بھی انتردھیان
کر دیتا ہی۔ ہے منیشور اُتپت اور استھت اور پرلئے سب کال سے ہوتے ہین بہت بار اسنے مہا کلپ کو بھی کھا لیا
ہی اور بہت بار کھا ئیگا کال کو بھوجن کرنے سے کبھی ترپت (آسودگی) نہین ہوتی اور نہ کبھی ہونے والی ہی
جیسے اگن گھی کی آہت سے ترپت نہین ہوئی تیسے ہی سب جگت کا بھوجن کرکے بھی کال ترپت نہین ہوتا۔
اسکا ایسا سبھاؤ ہی کہ اندر کو دردری کر دیتا ہی سُمیر پربت کو رائی بنا دیتا ہی رائی کو سُمیر پربت بنا دیتا ہی
سب سے بڑے مرتبے والے کو نیچ کر ڈالتا ہی اور سب سے نیچ کو اونچ کر ڈالتا ہی بوند کو سمدر کر دیتا ہی سمدر کو بوند کر دیتا ہی
ایسی شکت (طاقت) کال مین ہی یہ جیور روپی مچھرون کو شبھ اشبھ کرم روپی چھُری سے چھیدتا رہتا ہی
کال کوپ کا چکر جیور روپی مہنڈیا کو شبھ اشبھ کرم روپی رسّی سے باندھ کر پھراتا ہی اور جیور روپی برچھ
کو رات اور دن روپی کلھاڑی سے چھیدتا ہی۔ ہے منیشور جتنا کچھ جگت بلاس دیکھ پڑتا ہی کال سب
کو لے لیگا۔ جیور روپی رتن کا کال روپی ڈبہ ہی سو سب کو اپنے پیٹ مین ڈالتا جاتا ہی۔ کال یون کھیلتا
رہتا ہی کہ چندرما اور سورج روپی گیندون کو کبھی اوپر کو اُچھالتا ہی اور کبھی نیچے کو ڈالتا ہی
جو مہا پُرش لوگ ہین وہ اُتپت اور پرلی کے پدارتھون مین سے کسی کے ساتھ اسنیہہ نہین کرتے
اور انکا ناش کال بھی نہین کر سکتا۔ جیسے مُنڈ کی مالا شری مہادیو جی اپنے گلے مین ڈالے ہین
تیسے ہی کال بھی جیوون کی مالا اپنے گلے مین ڈالتا ہی۔ ہے منیشور جو بڑے بڑے بلوان ہین اُنکو بھی کال
کھا لیتا ہی جیسے سمدر بڑا ہی اُسکو بڑوانل پی لیتی ہی اور جیسے ہوا بھوج پتر کو اُڑا لیجاتی ہی ویسے
ہی کال کو سامرتھ ہی کسی کی سامرتھ نہین کہ جو اُسکے آگے ٹھہرا رہے۔ ہے منیشو شانت گُن
کے پردھان دیوتا لوگ اور رجوگُن کے پردھان بڑے بڑے راجا لوگ اور تموگُن کے پردھان
دیت اور راچھس لوگ ہین ان مین کسی کو یہ سامرتھ نہین ہی جو کال کے آگے ٹھہرا رہے۔ جیسے تولی
مین اناج اور پانی بھر کر آگ پر چڑھا دینے سے اناج اُچھلتا ہی اور اُس اناج کے دانے کرچھل کے گھمانے
سے کبھی اوپر اور کبھی نیچے ہو جایا کرتے ہین تیسے ہی جیور روپی اناج کے دانے جگت روپی تولی مین پڑے ہوئے
راگ اور دویش روپی اگن پر چڑھے ہین اور کرم روپی کرچھل سے کبھی اوپر جاتے ہین اور کبھی نیچے آتے ہین ہے
منیشور یہ کال کسی کو رہنے نہین دیتا مہا کٹھور (سخت) ہی کسی پر دیا نہین کرتا اُسکا ڈر مجھکو رہتا ہی اس سے آپ

وہی اُپاے مجھ سے کہیے کہ جس سے مین کال سے بے ڈر ہو جاؤن اور تھات امر ہو جاؤن-

## کال بیوستھا برنن نام اٹھارھوان سرگ سماپت ہوا

شری رامچندر جی کہتے ہین کہ ہے منیشور یہ کال بڑا بلوان جیسے راجا کا پتر شکار کھیلنے کو بن مین جاتا ہی تو بن مین بڑے بڑے پشو بھی اُس سے دُکھ پاتے ہین تیسے ہی یہ سنسار روپی بن ہی اسمین سب جیو پشو بھی ہین جب کال روپی راج پتر اسمین شکار کھیلنے آتا ہی تب سب جیو ڈر جاتے ہین اور نربل ہو جاتے ہین اور وہ اُنکو مار ڈالتا ہی ہے منیشور یہ کال بڑا بھیانک ہی سب کو کھا لیتا ہی پرلی مین سب کا پرلی کر دیتا ہی اور اسکی جو چنڈ کا شکت ہی اُسکا بڑا پیٹ ہی وہ کالکا سب کو کھا کر پھر ناچنے لگتی ہی جیسے بن کے مرگ کو شہد اور سنگھی کھا کر ناچنے لگتے ہین تیسے ہی جگت روپی تن مین جیو روپی مرگ کو کھا کر کال اور کالکا ناچتے ہین - پھر انھین سے جگت کی اُتپت ہوتی ہی طرح طرح کی چیزون کو پیدا کرتے ہین زمین باغ باولی وغیرہ سب انھین سے پیدا ہوتے ہین سُندر سُندر جیوون کی اُتپت بھی انھین سے ہوتی ہی اور پھر ایک سمے مین اُنکا ناش بھی کر دیتے ہین - سُندر سمندر بنا کر پھر اُن مین اگن لگا دیتے ہین اور سندر کمل کو بنا کر پھر اسکے اوپر برف برساتے ہین جہان بڑے بڑے شہر بستے ہین اُنکو اُجاڑ ڈالتے ہین اور پھر اُجاڑ مین آبادی کر دیتے ہین اور ناش بھی کر دیتے ہین اِسطرح کسی کو نہین رہنے دیتے جیسے باغ مین بندر آ کر کسی برچھ کو ٹھہرنے نہین دیتا تیسے ہی کال روپی بندر کسی چیز کو ٹھہرنے نہین دیتا - ہے منیشور اِسطرح سب پدارتھ کال سے چھن ہو جاتے ہین اُنکا آسرا مین کس ریت سے کرون مجھکو تو یہ سب ناشوان دیکھ پڑتا ہی اِس سے اب مجھکو جگت کے کسی پدارتھ کی اچھا نہین -

## کال بلاس برنن نام اُنیسوان سرگ سماپت ہوا

شری رامچندر جی کہتے ہین کہ ہے منیشور اس کال کا پراکرم بہت بڑا ہی اسکے تیج کے سامنے کوئی نہین ٹھہر سکتا ہی یہ چھن مین اونچ کو نیچ اور نیچ کو اونچ کر ڈالتا ہی اِسکا نوارن کوئی نہین کر سکتا سب اِسکے ڈرتے کانپتے ہین یہ تو مہا بھیرو ہی سب کو کھا جاتا ہی اسکی چنڈکا روپ شکت ہی وہ بہت بلوان ہی اور رندی روپ ہی کوئی اُسکو لانگھ نہین سکتا ہی مہا کال روپ کالی ہی اُسکی صورت بڑی ڈراونی ہی کال روپ جو رُدر ہی اُس سے اُتپن روپی کالکا ہی وہ سبکو کھا لیتی ہی پھر دونون بھیرو اور بھیرو دی ناچتے ہین اِس کال اور کالکا کا بڑا بھاری آکار ہی آکاش مین شیش اور پاتال مین چرن ہی دشو دشا بھجا ہین منا تو سمندر اُسکے ہاتھ کے کنگن ہین سب پرتھوی اُسکے ہاتھ کا برتن ہی اور اُسپر جو جیو ہین وہ سب کھانے کی چیزین ہین ہمالی اور سُمیر پربت دونون کانون کے کنڈل ہین چندرما اور سورج دونون آنکھین ہین اور سب ستارے اُسکے ماتھے کے بندے (یعنی افشان) ہین - کال کے ہاتھ مین ترشول اور موسل وغیرہ ہتھیار ہین اور کالکا کے ہاتھ مین بدرا روپی پھانسی ہی اُس سے جیوونکو مارتی ہی ایسی کالکا دیی سب جیوونکو کھا کر مہا بھیرو کے آگے ناچتی ہی اور اٹ ہاس شبد کرتی ہی اور جیوون کو کھا کر اُنکے مُنڈون کی مالا اپنے گلے مین ڈال لیتی ہی - بھیرو جنکے سامنے رہنے کی سامرتھ کسی مین نہین وہ جہان اُجاڑ ہی وہان چھن مین بستی کر دیتا ہی اور جہان بستی ہی وہان چھن مین اُجاڑ کر دیتا ہی اسی سے اُسکا نام دیو کہتے ہین وہ بڑے بڑے پدارتھون کو اُتپن اور ناش کر دیتا ہی اسقدر کسی کو

رہنے نہین دیتا اِسی سے اسکا نام کرتانت ہی اور نِت روپ بھی یہی ہی کیونکہ پَرنام جسکا انت روپ ہی اسی سے اِسکا نام کرم ہی جب اِبھاوَروپی دھنکھ ہاتھ مین لیتا ہی تب اُس سے راگ دویش روپی بان چلتا ہی اور اُس بان سے نربل کرکے ناش کردیتا ہی جیسے بالک مٹی کی سینا (فوج) بناتا ہی اور اُٹھا کر ناش بھی کردیتا ہی ویسے ہی کال کو اپجانے اور ناش کرنے مین کچھ جتن نہین کرنا پڑتا۔ ہے منیشور کال روپی دھینور ہی اور اُسنے کریا روپی جال پھیلایا ہی اسمین جیو روپی پنچھی پھنسے ہوئے سانت نہین پاتے۔ ہے منیشور یہ تو سب ناش روپ پدارتھ ہین ان مین آشرے کِسکا کرون کہ جسمین مجھکو سُکھ ہو یہ جگت استھاور اور جنگم یعنی (ساکن ومتحرک) سب کال کے مُکھ مین ہین یہ سب ناش روپ مجھکو درشٹ آتے ہین اس سے جو نربھے پد ہو وہ آپ مجھ سے کہیے۔

## کال جگپسا برنن بیسوان سرگ سماپت ہوا

شری رامچندر جی کہتے ہین کہ ہے منیشور جتنے پدارتھ دیکھ پڑتے ہین سب ناش ہونے والے ہین تو مین کسکی اچھا کرون اور کسکا آشرے کرون اُنکی اچھا کرنا مُورکھ پن ہی جتنے کام اگیانی کرتا ہی وہ سب دکھ کی جڑ ہین اور جینے مین مطلب کچھ نہین نکلتا ہی کیونکہ بالک اوستھا مین مورکھتا رہتی ہی کچھ بچار نہین رہتا اور جب جوا اوستھا آتی ہی تب مورکھتا سے نکلکر بشی بھوگ مین پھنس جاتا ہی اور مان موہ آدک بکاروں سے مُوہا جاتا ہی اسمین بھی کچھ بچار نہین ہوتا اور استھر بھی نہین رہتا دین رہ کر بشی بھوگ کی ترشنا کرتا ہی شانت نہین ہوتا۔ ہے منیشور آیُربل مہا چنچل ہی اور موت تو پاس ہی ہی اُسمین کچھ ادر بچاؤ نہین ہوتا۔ ہے منیشور جتنے بھوگ ہین وہ سب روگ ہین جنکو سمپدا جانتے ہین وہ آپدا ہی جسکو ست کہتے ہین وہ اَست روپ ہی جن استری پُتر آدک کو متر جانتے ہین وہ بندھن کے کرنے والے ہین اور اندریان مہا شتر (دشمن) روپ ہین وہ سب مرگ ترشنا کے جل کیطرح ہین یہ دیہہ بکار روپ ہی من مہا چنچل اور سدا اشانت روپ ہی اور اہنکار مہا نیچ ہی اِسنے دین کردیا ہی اِس سے جتنے پدارتھ اُسکو سُکھدایک جان پڑتے ہین وہ سب دُکھ کے دینے والے ہین اس سے شانت کبھی نہین ہوتی اس سے مجھکو اُنکی اچھا نہین۔ اگرچہ یہ دیکھنے مین بہت سندر لگتے ہین پر اُن مین سُکھ کچھ نہین اور استھر بھی نہ رہینگے جیسے سمندر مین طرح طرح کی لہرین دیکھ پڑتی ہین اور سب بڑوا اگن سے ناش ہوجاتی ہین ویسے ہی یہ پدارتھ بھی ناش ہوجاتے ہین مین اپنی زندگی کا کیسے بھروسا کرون۔ ہے منیشور بڑے بڑے سمندر سُمیر پربت۔ راچھس دیت۔ دیوتا۔ سدھ۔ گندھرپ۔ پرتھوی۔ اگن۔ پون۔ جم۔ کبیر۔ برُن۔ اندر۔ دُھرو۔ چندرما۔ اور بڑے ایشر جگت کے کرتا برہما بشن رُدر اور کال جو سب کو کھاجاتا ہی اور کال کی استری اور سبکا ادھار آکاش اور جتنا جگت ہی یہ سب ناش ہوجائینگے تو ہماری کون گنتی ہی ہم کسکا بھروسا کرین اور کسکی پناہ لین یہ سب جگت بھرم ہی اگیانی اسپر بھروسا کرتے ہین ہم تو بھروسا نہین کرتے ہین یہ جانتا ہون کہ سنسار مین جیو کو اتنا دکھی اہنکار نے کیا ہی۔ ہے منیشو یہ جیو اپنے شتر (مہا بیری) اہنکار کے کارن بھٹکتا پھرتا ہی۔ جیسے ڈور سے بندھا ہوا پتنگ (کنکوا) کبھی اوپر اور کبھی نیچے کو جاتا ہی ٹھہرتا کبھی نہین ویسے ہی جیو اہنکار سے کبھی اوپر کو اور کبھی نیچے کو جاتا ہی استھر کبھی نہین ہوتا۔ جیسے گھوڑون کے رتھ پر بیٹھ کر سورج آکاش مین پھرتے ہین ویسے ہی یہ جیو بھرمتا ہی استھر کبھی

نہین ہوتا۔ ہے منیشور یہ جیو پرمارتھ ست سوروپ سے بھولا ہوا بھٹکتا ہی اگیان سے سنسار پر بھروسا کرتا ہی
اور بھوگ کو سُکھ روپ جانکر اُسمین ترشنا کرتا ہی پر جسکو سُکھ روپ جانتا ہی وہ روگ کے سمان ہی اور زہر سے
بھرا ہوا سانپ جیو کا ناش کرنیوالا ہی جسکو ست جانتا ہی وہ اَست ہی سب کال کے مُکھ مین پڑے ہوئے ہین۔ ہے
مُنیشور بچار بنا جیو اپنا ناش آپ ہی کرتا ہی کیونکہ اسکا بھلا کرنے والا گیان ہی جب ست بچار گیان کے شرن
مین جاوے تب اسکا بھلا ہو جتنے پدارتھ ہین وہ استھر نہین رہتے اُنکو ست جاننا دُکھ کے نمت ہی۔ ہے مُنیشور جب
ترشنا آتی ہی تب آنند اور دھیرج کو ناش کردیتی ہی۔ جیسے ہوا میگھ کا ناش کردیتی ہی تیسے ہی ترشنا گیان کا ناش
کردیتی ہی اس سے آپ مجھ سے وہی اُپاے کہیے کہ جس سے جگت کا بھرم مٹ جاوے اور ابناشی پد پراپت
ہو اس بھرم روپ جگت کا ٹھہرا رہنا مین نہین دیکھتا اس سے جیسی اچھا ہو ویسا کرے پرنتُ جو سُکھ دُکھ اسکو
ہوتے ہین وہ ضرور ہونگے کبھی نہ مٹینگے چاہے پہاڑ کی کھوہ مین بیٹھ رہے چاہے کوٹ (قلعہ) مین پرنتُ جو ہونے
کو ہی وہ ضرور ہوگا اسلیئے جتن کرنا مُورکھ پنا ہی۔

## کال بلاس برنن نام اکیسوان سرگ سماپت ہوا

شری رامچندر جی کہتے ہین کہ ہے منیشور یہ جو طرح طرح کی اچھی اچھی چیزین دیکھ پڑتی ہین سب ناشوان ہین
اُنپر بھروسا مورکھ لوگ کرتے ہین یہ تو من کی کلپنا سے رچی ہوئی ہین ان مین سے مین کسکا بھروسا کرون۔ ہے
منیشور اگیانی جیو کا جینا برتھا ہی کیونکہ جینے سے کچھ اُسکا مطلب نہین نکلتا۔ جب کُمار اوستھا ہوتی ہی تب بُدھ
موڑھ ہوتی ہی اسمین کچھ بچار نہین ہوتا۔ جب جوا اوستھا آتی ہی تب کام کرودھ آدک دوش پیدا ہوتے ہین یہ سدا
ڈھانپے رہتے ہین جیسے جال مین پنچھی بندھ جاتا ہی اور آکاش کی راہ کو دیکھ بھی نہین سکتا تیسے ہی کام کرودھ آدک
سے ڈھکا ہوا جیو بچار مارگ کو نہین دیکھ سکتا۔ جب برِدھ اوستھا آتی ہی تب شریر بہت نربل اور رھادین
ہو جاتا ہی اور جیو شریر کو بھی تیاگ دیتا ہی جیسے کمل پھول پر جب برف پڑتی ہی تب اُسکو بھونرا تیاگ کردیتا ہی
تیسے ہی جب شریر روپی کمل کو بڑھاپا آگھیرتا ہی تب جیو روپی بھونرا اُسکو تیاگ دیتا ہی۔ ہے مُنیشور یہ شریر
تب تک سندر ہی جب تک بڑھاپا نہین آتا ہی جیسے چندرما کا پرکاش تب تک رہتا ہی جب تک راہُو دیت نے
اُسکو نہین پکڑا جب راہُو دیت گھیر لیتا ہی تب پرکاش نہین رہتا تیسے ہی بڑھاپے کے آنے سے جوانی کی سُندرتا
جاتی رہتی ہی۔ ہے مُنیشور بڑھاپا آنے سے شریر دُبلا ہو جاتا ہی جیسے برسات مین ندی بڑھ جاتی ہی تیسے ہی بڑھاپے
مین ترشنا بڑھ جاتی ہی اور جس پدارتھ کی ترشنا کرتا ہی وہ پدارتھ بھی دُکھ کا روپ ہی اس سے ترشنا کرکے
آپ ہی دُکھ پاتا ہی۔ ہے منیشور ترشنا روپی سمُدر مین چت روپی بیڑا پڑا ہی اور راگ دویش روپی گرچھون
سے کبھی اوپر کو جاتا ہی اور کبھی نیچے کو آتا ہی استھر کبھی نہین رہتا۔ ہے منیشور کام روپی برچھ مین ترشنا روپی
لتا اور بشی روپی پھول ہین جب جیو روپی بھونرا اُسکے اوپر بیٹھتا ہی تب بشی روپی بیل سے مرجاتا ہی۔ ہے
مُنیشور ترشنا روپی ایک بڑی ندی ہی اُسمین راگ دویش آدک بڑے بڑے گرمچھ رہتے ہین اُس ندی
مین پڑے ہوئے جیو دُکھ پاتے ہین اور جو سنسار کی اچھا کرتا ہی وہ ناش روپ ہی۔

ہے منیشور مست ہاتھی اور رن روپی سمندر کی لہرون کے تیر جانے والے کو بھی مین شوربیر نہین مانتا
ہون پرنت جو کوئی اندری روپی سمندر کو جسمین منو برت روپی لہرین اُٹھتی ہین اُسکو تیر جاتا ہی اُسے مین شور بیر مانتا ہون
ایسی کریا اگیانی جیو آرمبھ (شروع) کرتے ہین کہ جسکے انت مین دُکھ ہوتا ہی اور جسکے انت مین سُکھ ہی اُسکا آرمبھ
وہ نہین کرتے اور کام کے ارتھ کی دھارنا کرتے ہین ایسے ارمبھ کرنے سے شریر کی شانت کے پیچھے
بھی سُکھ نہین ملتا وہ کامنا کرکے سدا جلتے رہتے ہین جوانا تم پدارتھ (بشی بھوگ وغیرہ) کی ترشنا کرتے ہین
اُنکو شانت کیسے ہو- ہے منیشور ترشنا روپی ندی بڑے زور سے بہتی ہی اُسکے کنارے پر بیراگ اور
سنتوکھ دو برچھ کھڑے ہین سو ترشنا ندی کے زور سے دونون کا ناش ہو جاتا ہی- ہے منیشور ترشنا روپی ندی بڑی
چنچل ہی کیسکو استھر نہین ہونے دیتی ہو روپی ایک برچھ ہی اُسکے چار دطرف استری- روپی بیل ہی سو بکھ سے
بھری ہوئی ہی اسپر چت روپی بھونرا آ بیٹھتا ہی تب چھوتے ہی وہ ناش ہو جاتا ہی جیسے مور کی دُم ہلتی رہتی ہی
تیسے ہی اگیانی کا چت چنچل رہتا ہی اسلیے وہ منکھیہ پشُ کے سمان ہی جیسے پشُ دنکو جنگل مین جاکر چرتے اور
چلتے پھرتے ہین اور رات کو گھر مین آکر کھونٹے سے باندھے جاتے ہین تیسے ہی مورکھ منکھیون کو گھر چھوڑ
کر بیوپار مین پھرتے ہین اور رات کو اپنے گھر مین آکر ٹھہرتے ہین پر اس سے کچھ پرمارتھ سِدّھ نہین ہوتا
وہ اپنا جینا برتھا گنواتے ہین- بال اوستھا مین تو کسی قابل نہین ہوتا ہی اور جوانی مین کامدیو کے سبب
سے مست رہتا ہی اس کامدیو کے سبب سے چت روپی مست ہاتھی استری روپی گڑھے مین جا گرتا ہی
پر وہ بھی چھن بھنگر ہی پھر جب بڑھاپا آتا ہی تب اُس سے شریر دُبلا ہو جاتا ہی جیسے برف سے کمل
کمھلا جاتا ہی تیسے ہی بڑھاپے مین شریر کمھلا جاتا ہی اور سب انگ بے کام ہو جاتے ہین پر ایک ترشنا بڑھ جاتی
ہی ہے منیشور یہ جیو منکھیہ روپی پربت پر آکر آکاش کے پھول روپی جگت کے پدارتھونکی اچھا کرتا ہی تب نیچے گر کر
راگ دویش روپی کانٹون کے برچھ مین جا پڑتا ہی- ہے منیشور جتنے جگت کے پدارتھ ہین وہ سب آکاش
کے پھول کی طرح ناشوان ہین ان مین چت لگانا مورکھتا ہی- یہ تو شبد ماتر ہین انسے ارتھ کچھ نہین سِدّھ ہوتا
جو گیانوان پرش ہین اُنکو بشی بھوگ کی اچھا نہین رہتی کیونکہ آتما کے پرکاش سے وہ اُنکو متھیا جانتے ہین-
ہے منیشور ایسے گیانوان پرش ہمکو تو سپنے مین بھی نہین دیکھ پڑتے ہین ایسے برکت آتما والے دُرلبھ ہین
کہ جنکو بھوگ کی اچھا نہین اور سدا برہم مین رہتے ہون ایسے پرشون کو سنسار کی اچھا کچھ نہین رہتی
کیونکہ یہ پدارتھ ناش روپ ہین- ہے منیشور جیسے پربت کو جس طرف سے دیکھیے پتھرون اور زمین مٹی
سے اور درخت کاٹھ سے اور سمندر پانی سے بھرا ہوا دیکھ پڑتا ہی تیسے ہی یہ شریر ہڈی مانس سے بھرا ہوا
ہی سب چیزین پنچ تتو سے بھری ہوئی اور ناش روپ ہین ایسا جانکر گیانی کسی کی اچھا نہین کرتا ہے منیشور
یہ جگت سب ناش روپ ہی دیکھتے ہی دیکھتے ناش ہو جاتا ہی اسمین مین کسکا آسرا کرکے سکھ پاؤن- جب جگ چوکڑی ہزار
چوکڑی گذرتی ہی تب برہماجی کا ایکدن ہوتا ہی اُسدن کے گذر جانے پر سب جگت کا پرلے ہو جاتا ہی اور برہماجی بھی کال
پاکر ناش ہو جاتے ہین- جتنے برہماجی ہو گئے ہین اُنکی گنتی نہین ہو سکتی بے گنتی برہما ناش ہو گئے ہین تو ہم ایسونکی
کون گنتی ہی ہم کسی بھوگ کی اچھا نہین کرتے کیونکہ سب چلے جانیوالے ہین استھر رہنے کے نہین سب ناش روپ ہین-

اسلیے انپر بھروسا مورکھ لوگ کرتے ہین اُنسے ہمکو کچھ مطلب نہین ہی جیسے مرتھل کو دیکھ کر ہرن پانی پینے کے واسطے دوڑتا ہی اور شانت نہین پاتا تیسے ہی مورکھ لوگ جگت کے پدارتھون کو ست جانکر ترشنا کرتے ہین پر شانت کو نہین پاتے کیونکہ سب اسار روپ ہین استری پتر آدک جب تک شریر یہ ناش نہین ہوتا تب ہی تک دیکھ پڑتے ہین اور جب شریر کا ناش ہو جائیگا تب جانا نہ جائیگا کہ کہان گئے اور کہان سے آئے تھے جیسے تیل اور بتی سے دیپک بڑا پرکاشمان دیکھ پڑتا ہی اور جب بجھ جاتا ہی تب جانا نہین جاتا کہ کہان گیا ایسے ہی بتی روپ کٹمب پروار ہین اور اُسمین اسنیہہ روپی تیل ہی اُس سے جو شریر دیکھ پڑتا ہی وہ پرکاش ہی جب شریر روپی دیپک کا پرکاش بجھ جاتا ہی تب جانا نہین جاتا کہ کہان گیا - ہے منیشور بھائی بندونکا ملنا ایسا ہی - جیسے کوئی تیرتھ جاترا کو سنگ چلا جاتا ہو سو سب ایک چھن بھر برچھ کی چھایا مین بیٹھتے ہین پھر الگ الگ ہو جاتے ہین جیسے ان جاتریون سے اسنیہہ کرنا برتھا ہی تیسے ہی اُنسے بھی اسنیہہ کرنا برتھا ہی - ہے منیشور اہم بُدھتا کی رسی کے ساتھ بندھے ہوئے گھٹی جنتر کیطرح سب جیو بھرتے پھرتے ہین اُنکو شانت کبھی نہین ہوتی یے دیکھنے ہی مین چیتن درشٹ آتے ہین پرنت پشو اور بندر اُنسے اچھے ہین جنکی بُدھ دیہہ اور اندریون کے ساتھ لگ رہی ہی اور آتما پائی ہین اُنکو آتم پد کا ملنا کٹھن ہی جیسے ہوا سے درخت کے پتے ٹوٹ کر اُڑ جاتے ہین اور پھر اُنکو درخت سے ملنا مشکل ہی تیسے ہی جو دیہہ آدک مین بندھے ہوئے ہین اُنکو آتم پد کا ملنا کٹھن ہی - ہے منیشور جب آتم پد سے بمکھ (محروم و منحرف) ہوتا ہی تب جگت کے بھرم دیکھتا ہی اور جب آتم پد کی طرف آتا ہی تب سنسار اُسکو بہت برس (بیمزہ) معلوم ہوتا ہی ایسا پدارتھ جگت مین کوئی نہین جو استھر رہے جو کچھ پدارتھ ہین سب ناش ہو جاتے ہین اِس سے مین کسکا بھروسا کرون اور کس پر چت لگاؤن سب تو ناش ہو جانے والے دیکھ پڑتے ہین اِس سے اب آپ وہ پدارتھ بتلائیے کہ جسکا ناش نہ ہو -

## سرب پدارتھ بھاؤ برنن نام بائیسوان سرگ سماپت ہوا

شری رامچندر جی کہتے ہین کہ ہے منیشور جتنا کچھ استھاور جنگم (ساکن و متحرک) جگت دیکھ پڑتا ہی وہ سب ناش روپ ہی کچھ بھی استھر (قایم) نہ رہیگا - جو کھائین تھی وہ پانی سے بھر گئی اور جو بہت جل سے بھرے ہوئے سمندر دیکھ پڑتے تھے وہ کھائین ہو گئے جو سُندر سُندر بڑے بڑے باغ تھے وہ آکاش کیطرح شون (خالی) ہو گئے اور جو استھان شون تھے وہ سُندر برچھ والے بن دیکھ پڑتے ہین جہان بستی تھی وہان اُجاڑ ہو گیا جہان اُجاڑ تھا وہان بستی ہو گئی جہان گڑھے تھے وہان پہاڑ ہو گئے جہان پہاڑ تھے وہان برابر زمین ہو گئی - ہے منیشور اسطرح سب پدارتھ دیکھتے دیکھتے اَور کے اَور (یعنی برخلاف) ہو گئے استھر نہین رہتے تو مین کسکا بھروسا کرون اور کسکے پانے کا جتن کرون یے سب پدارتھ تو ناش روپ ہین جو بڑے ایشور رج سے پورن بڑے پراکرمی بڑے شور بیر بڑے تیج دان تھے وہ بھی ناش ہو گئے تو ہم ایسون کی کون بات ہی سب ناش ہوتے ہین تو ہمکو بھی گھڑی پل مین چلے جانا ہی ہے منیشور یہ پدارتھ بڑے چنچل ہین ایک رنگ پر کبھی نہین رہتے ایک چھن مین کچھ ہو جاتے ہین ایک چھن مین کچھ ہو جاتے ہین ایک چھن مین غریب ہو جاتے ہین ایک چھن مین امیر ہو جاتے ہین ایک چھن مین جیتے ہوئے دیکھ

پڑتے ہین دوسرے چھن مین مرجاتے ہین اور ایک چھن مین پھر وہی جی اُٹھتے ہین یہ سنسار استھر کبھی نہین رہتا ہی
گیا نوان اسپر بھروسا نہین کرتے ایک چھن مین سمندر کی جگہ مر استھل (خشکی) ہوجاتا ہی اور مر استھل مین جل
کی دھارا بہنے لگتی ہی۔ ہے منیشور اس جگت کا آبھاس استھر نہین رہتا جیسے بالک کا چت استھر نہین
رہتا ہی تیسے ہی جگت کے پدارتھ استھر نہین رہتے جیسے نٹ طرح طرح کے روپ بدلتا ہی تیسے ہی جگت کے
پدارتھ اور کبھی استھر نہین رہتی ہی کبھی پرش استری ہوجاتا ہی کبھی استری پرش ہوجاتی ہی کبھی منکھیہ پشو ہوجاتا
ہی کبھی پشو منکھیہ ہوجاتا ہی استھاور کا جنگم ہوجاتا ہی جنگم کا استھاور ہوجاتا ہی منکھیہ دیوتا ہوجاتا ہی دیوتا منکھیہ ہوجاتا ہی
اسی طرح گھٹی جنتر کے سمان جگت کی کبھی استھر نہین رہتی ہی کبھی اوپر کو جاتی ہی کبھی نیچے کو جاتی ہی استھر
کبھی نہین رہتی سدا پھرتی رہتی ہی۔ ہے منیشور جتنے پدارتھ دیکھ پڑتے ہین سب ناش ہوجائین گے
کسی طرح نہ ٹھہرینگے یہ سب ندیان بڑوا اگن مین لین ہوجائینگی اور جتنے پدارتھ ہین سب ابھاؤ (عدم)
روپی بڑوا اگن مین مل جائین گے۔ بڑے بڑے بلوان بھی میرے دیکھتے ہی دیکھتے مٹ گئے جو بڑے
بڑے سندر استھان تھے وہ سب شون (خالی) ہوگئے اور سندر سندر تالاب اور باغ جو آدمیون
سے بھرے ہوے تھے خالی ہوگئے مر استھل کی بھوم سندر ہوگئی اور گھوٹ کے پٹ ہوگئے ہین۔ بردان
کے شاپ ہوجاتے ہین اور شاپ کے بردان ہوجاتے ہین۔ اسی پرکار ہی براہمن جو جگت دیکھ پڑتا ہی
وہ کبھی سمپت والا اور کبھی بپت والا ہوجاتا ہی اور مہا چپل ہی۔ ہے منیشو ایسے ٹڈی روپ پدارتھ کا بنا بچار
ہوے ہین کیسے آسرا کرون اور کسکی اچھا کرون سب تو ناش روپ ہین یہ سورج جو پرکاشمان دیکھ پڑتے ہین
یہ بھی اندھکار روپ ہوجائینگے امرت سے بھرا ہوا چندرما بھی خالی ہوجائے گا اور سمیر آدی پربت سب لوگ
منکھیہ دیوتا۔ جچھ۔ راچھس سب ناش ہوجائین گے۔ اس سے ہے منیشور اور کسی کا کیا کہنا ہی جبکہ جگت
کے ایشور برھما بشن رودر بھی انتر دھیان ہوجاینگے جو کچھ جگت دیکھ پڑتا ہی استری پتر بھائی بندھو ایشور ج
بل تیج والے طرح طرح کے جیو یہ سب ناش روپ ہین پھر مین کس چیز کا بھروسا کرون اور کس کی اچھا کرون
ہے منیشور جو پرش دیرگھ درشٹی (دور دیکھنے والا) ہی اسکو تو سب پدارتھ برس (بیمزہ) ہین وہ کسی پدارتھ کی
اچھا نہین کرتا کیونکہ اسکو تو سب پدارتھ ناش روپ دیکھ پڑتے ہین اور وہ اپنی عمر کو بجلی کی چمک سی دیکھتا
ہی جس کو اپنی عمر معلوم ہوجاتی ہی وہ کسی چیز کی اچھا نہین کرتا جیسے کسی کو بلدان کے واسطے پالتے ہین تو وہ
کھانے پینے بھوگ کرنے کی اچھا نہین کرتے اسیطرح جسکو اپنا مرنا سامنے (یعنی قریب) دیکھ پڑتا ہی اسکو
بھی کسی چیز کی اچھا نہین رہتی یہ سب پدارتھ آپ ہی ناش روپ ہین تو ہم کس کا بھروسا کرکے سکھی ہون
جیسے کوئی پرش سمدر مین مچھلی کا بھروسا کرکے کہے کہ مین اسپر بیٹھکر سمندر کے پار اُتر جاؤن گا تو وہ مورکھ
پنے سے ڈوب ہی مریگا تیسے ہی جس پرش نے ان پدارتھون کا آشری لیا ہی اور انکو اپنے سکھ کے لیے
جانتا ہی وہ ناش ہوگا۔ ہے منیشور جو پرش جگت کو بچارتا رہتا ہی اسکو یہ جگت بہت اچھا جان پڑتا ہی اور جو بہت
اچھا جانکر طرح طرح کے کرم کرتا ہی اور طرح طرح کے خیالات کرکے جگت مین بھٹکتا ہی اسکو یہ بھٹکاتا ہی جیسے ہوا
سے ڈھول کبھی اوپر کبھی نیچے آتی ہی استھر نہین رہتی تیسے ہی یہ جیو بھٹکتا پھرتا ہی استھر کبھی نہین رہتا

اور جس پدارتھ کی اچھا کرتا ہی وہ سب ناش روپ ہین ایندھن روپی جگت بن مین کال روپی اگن لگی ہی اُسنے سبکو کھالیا جوان پدارتھون کی اچھا کرتے ہین وہ مہامورکھ ہین جنکو آتم گیان ہی اُنکو یہ جگت بھرم روپ دیکھ پڑتا اُور جنکو آتم گیان کا بچار نہین انکو یہ جگت بھلا دیکھ پڑتا ہی جگت تو دیکھتے ہی دیکھتے ناش ہوجاتا ہی اِس کارن دت جگت کی اچھا مین کیونکر کرون یہ تو دُکھ کا کارن ہی جیسے زہر ملی ہوئی مٹھائی کے کھانے والے مرجاتے ہین تیسے ہی بشے بھوگ والے ناش ہوجاتے ہین-

## جگت بپریت برنن نام تیئسوان سرگ سماپت ہوا

شری رامچندر جی کہتے ہین کہ ہے منیشور اس جگت مین بھوگ روپی اگن ہی اس سے سب جلتے ہین جیسے تالاب مین ہاتھی کے پانوُن سے کمل کے پھول پس جاتے ہین تیسے ہی بھوگ سے منکھیہ بے کام ہوجاتے ہین جیسے ہوا سے بادل سب مٹ جاتے ہین تیسے ہی کام کرودھ اور دُراچار (بدچلنی) سے اچھے اچھے گُن مِٹ جاتے ہین جیسے بھٹ کٹیّا کے پھل اور پتون مین کانٹے ہوتے ہین تیسے ہی منکھیہ کے بشے باسنا کے کانٹے آلگتے ہین - ہے منیشور یہ سب جگت ناش روپ ہی کوئی پدارتھ استھر نہین باسنا روپی جل اور اندری روپی گانٹھ ہی اُس مین پُرش کال سے پھنسا ہی سو بڑے دُکھ پاویگا ہے منیشور باسنا روپی سوُت مین جیو روپی موتی پروئے ہوئے ہین اور من روپی نٹ آکر پرو کر چیتن روپی آتما کے گلے مین ڈالتا ہی جب باسنا روپی تاگا ٹوٹ جاتا ہی تب یہ بھرم بھی چھوٹ جاتا ہی- ہے مُنیشور اس جیو کو بھوگ کی اچھا ہی بندھن کا کارن ہی اسی سے یہ بھٹکتا ہی اور شانت کو نہین پاتا اِس سے مجھکو کسی بھوگ کی اچھا نہین نہ راج کی اچھا ہی نہ گھر کی اچھا ہی نہ بن کی اچھا ہی نہ مرنے کا دکھ جانتا ہون نہ جینے کا سکھ مانتا ہون مجھکو کسی پدارتھ کا سُکھ نہین سُکھ تو آتم گیان سے ہوتا ہی اور کسی پدارتھ سے نہین ہوتا جیسے سورج کے اُدے بنا اندھکار کا ناش نہین ہوتا تیسے ہی آتم گیان بنا سنسار دُکھ کا ناش نہین ہوتا- اِس سے آپ وہی اُپاے کہیے جس سے موہ کا ناش ہو اور مین سُکھی ہوُن- ہے منیشور بھوگ کے بھوگنے والے اہنکار کو مین نے تیاگ کیا پھر بھوگ کی اچھا کیسے ہو- ہے منیشور بشے روپ سانپ جسکو چھوُ جاتا ہی وہ ناش ہوجاتا ہی سانپ جسکو کاٹتا ہی تو ایکبار اُسکو مار ڈالتا ہی اور بشے روپی جسکو کاٹتا ہی وہ کتنے ہی جنم تک اُسکو مارتا ہی چلا جاتا ہی اس سے پرم دُکھ کا کارن بشے بھوگ ہی اور بڑا بھاری زہر یہی ہی- ہے منیشور آرے سے بدن چروانا اور بجر سے شریر کو پیس ڈالنا مین سہونگا پرنت بشے کا بھوگ کرنا مجھ سے کسی طرح سہا نہین جاتا یہ مجھکو بڑے دُکھ دایک جان پڑتے ہین اِس سے آپ مجھ سے وہی اُپاے کہیے جس سے میرے ہردے سے اگیان روپی اندھکار جاتا رہے اور جو نہ کہوگے تو مین اپنی چھاتی پر دھیرج روپی شِلا رکھ کر بیٹھا رہونگا پرنت بھوگ کی اچھا نہ کرونگا- ہے منیشور جتنے پدارتھ ہین سب ناش روپ ہین جیسے بجلی کی چمک نہین ٹھہرتی اور انجلی مین پانی نہین ٹھہرتا تیسے ہی بشے بھوگ اور عمر نہین ٹھہرتی ناش ہوجاتی ہی جیسے کانٹے سے مچھلی دُکھ پاتی ہی تیسے ہی بھوگ کی ترشنا سے جیو دُکھ پاتے ہین اِس سے مجھکو کسی پدارتھ کی اِچھا نہین جیسے کوئی چمکتی ہوئی سوکھی بالو کو پانی سمجھکر پینے کی اچھا سے دوڑتا ہی اُور پانی نہین پاتا ہی ایسا ہی مین سمجھکر کسی پدارتھ کی اچھا نہین کرتا-

## ہربانت برنن نام چوبیسوان سرگ سماپت ہوا

شری رامچندر جی کہتے ہین کہ ہے منیشور سنسار روپی گڑھے اور موہ روپی کیچڑ مین مورکھ کا من گرجاتا ہی اُس سے وہ دُکھ ہی پاتا ہی شانت نہین پاتا۔ جب بڑھاپا آتا ہی تب جیسے پُرانے برچھ کے پتّے ہوا لگنے سے ہلتے ہین تیسے ہی سب انگ ہلتے ہین پرنت ترشنا بڑھ جاتی ہی جیسے نیم کا برچھ جیون جیون پُرانا ہوتا ہی تیون تیون کڑوا پن بڑھتا ہی تیسے ہی ترشنا بڑھتی ہی۔ ہے منیشور جس کسی نے دیہہ اندری آدک کا آشرے اپنے سُکھ کے واسطے لیا ہی وہ مورکھ سنسار روپی اندھے کنوئین مین گرتا ہی اور نکل نہین سکتا اگیانی کا چت بشے بھوگ کو کبھی نہین چھوڑتا ہی ہے منیشور جگت کے پدارتھون سے میری بدھ میلی ہو گئی ہی جیسے برسات مین ندی میلی ہو جاتی ہی جیسے اگہن مہینہ مین منجری سوکھ جاتی ہی تیسے ہی جگت کی شوبھا دیکھتے دیکھتے میری بدھ میلی ہو گئی ہی جیسے جگت کے پدارتھ مورکھ کو اچھے جان پڑتے ہین اور جیسے پانی کا گڑھا ہری ہری گھاس سے چھایا ہوا ہوتا ہی اور ہرن کا بچہ اُسکو بہت اچھی جانکر کھانے جاتا ہی تو اُسمین گر پڑتا ہی تیسے ہی یہ مورکھ جیو بشے کو بہت اچھا جانکر اُسکو بھوگ کر گر پڑتا ہی پھیر دُکھ پاتا ہی۔ ہے منیشور جگت کے پدارتھون سے میری بدھ چنچل ہو گئی ہی اس سے آپ وہی اُپاے کہیے جس سے میری بدھ پربت کیطرح اچل ہو جاوے اور پرم آنند جو نربھے اور نراکار ہی اور جسکو پاکر پھیر کسی پد کی اچھا نہین رہتی پاؤن۔ ہے منیشور ایسے پد سے میری بدھ شون ہی اس سے مین شانت نہین پاتا یہ سنسار اور سنسار کے کرم موہ روپ ہین اسمین پڑے ہوئے لوگ شانت نہین پاتے راجا جنک وغیرہ اور شانت والے لوگ سنسار مین رہ کر بے لگاؤ رہتے ہین جیسے پانی مین کمل بے لگاؤ رہتا ہی۔ اُنکی بدھ کیسی ہی کرپا کرکے کہیے اور آپ ایسے سنت مہاتما لوگ بشے بھوگ کرتے ہوئے دیکھ پڑتے ہین اور جگت کے سب بیوہاردن کو بھی کرتے ہین اور اُس سے بے لگاؤ رہتے ہین وہ جگت کہیے کہ کیسے آپ بے لگاؤ یعنے بے لوث رہتے ہین جیسے تالاب مین ہاتھی کے جانیسے تالاب کا پانی میلا ہو جاتا ہی تیسے ہی یہ بدھ موہ سے میلی ہو جاتی ہی اس سے آپ وہی اُپاے کہیے کہ جس سے بدھ نرمل ہو یہ سنتوکہ بدھ استھر کبھی نہین رہتی۔ جیسے کلھاڑے سے کاٹا ہوا برچھ جڑ سے استھر نہین رہتا تیسے ہی باسنا سے کٹی ہوئی بدھ استھر نہین رہتی۔ ہے منیشور سنسار روپی روگ مجھکو لگا ہی اب آپ وہی اُپاے کہیے جس سے اس روگ کا ناش ہو اسنے مجھکو بڑا دُکھ دیا ہی آتم گیان کا پرکاش کب ہوگا جس کے ہونے سے موہ روپی اندھکار کا ناش ہوتا ہی۔ ہے منیشور جیسے بادل سے چندرما ڈھک جاتا ہی تیسے ہی میلی بدھ سے مین ڈھک گیا ہون اس سے آپ وہی اُپاے کہیے جس سے یہ پردہ دور ہو جاوے اور آتمانند جو نت ہی پراپت ہو اسکے پانے سے پھر کچھ پانے کی ضرورت نہین رہتی اور اس سے سب دُکھ ناش ہو جاتے ہین اور انتہ کرن شیتل ہو جاتا ہی ایسے پد کے ملنے کا اُپاے مجھ سے کہیے۔ ہے منیشور آتم گیان روپی چندرما کی مجھکو اچھا ہی جس کے پرکاش سے بدھ روپی کملنی کھل آتی ہی اور جسکی امرت روپی کرنون سے ترپت برت ہوتی ہی۔ ہے منیشور اب مجھکو گھر مین رہنے کی اچھا نہین اور بن مین جانے کی بھی اچھا نہین مجھکو تو اُس پد کی اچھا ہی جسکے پانے سے انتہ کرن شدھ اور شانت ہو جاتا ہی۔

## بیراگ پریوجن برنن نام پچیسوان سرگ سماپت ہوا

شری رامچندر جی کہتے ہین کہ ہے مُنیشور جو زندگی کا بھروسا کرتے ہین وہ مُورکھ ہین جیسے پتے پر پانی کا
بوند نہین ٹھہرتا تیسے ہی آیُردا بھی چھن بھنگر ہی جیسے برسات مین مینڈھک بولتے ہین اور انکا کنٹھ چنچل سدا اپھڑکتا
ہی تیسے ہی آیُردا چھن چھن مین چلی ہی جاتی ہی جیسے شری شوجی کے مستک پر چندرما کی ریکھا چھوٹی سی ہی تیسے ہی
یہ شریر ہی۔ ہے مُنیشور جسکو اسپر بھروسا ہی وہ مورکھ ہی یہ تو کال کا گراس ہی ہی جیسے بلی چوہے کو پکڑ لیتی ہی تیسے
ہی کال سب کو پکڑ لیتا ہی جیسے بلی چوہے کو سنبھلنے نہین دیتی تیسے ہی کال سب[نقشہ ۱۲] کو اچانک پکڑ لیتا ہی اور کسی کو دیکھ نہین
پڑتا۔ ہے مُنیشور جب اگیان روپی میگھ گرجتا ہی تب لوبھ روپی مور پرسن ہو کر ناچتا ہی جب اگیان روپی میگھ برستا ہی
تب دُکھ روپی بیل بڑھنے لگتی ہی لوبھ روپی بجلی چھن چھن مین چمک چمک کر مٹ جاتی ہی اور ترشنا روپی جال مین
پھنسے ہوئے جیو روپی پنچھی پڑے دُکھ پاتے ہین شانت نہین پاتے۔ ہے مُنیشور یہ جگت روپی بڑا روگ لگا ہی
اسکے دور ہونے کا کونسا جتن ہی جو کرنا چاہئے جس سے بھرم روپی روگ چھوٹ جاے اس سے آپ وہی
اُپاے کہیے یہ جگت مورکھ کو بہت سندر دیکھ پڑتا ہی۔ ایسے پدارتھ پرتھوی آکاش دیولوک مین بھی نہین جو
گیانی کو سُندر دیکھ پڑین گیانی کو تو سب بھرم روپ دیکھ پڑتا ہی اور اگیانی جگت پر بھروسا کرتا ہی۔ ہے مُنیشور
چندرمان مین جو کلنک ہی اس سے اُسکی شوبھا سُندر نہین لگتی جب کلنگ دور ہو جاے تب سندر لگے تیسے
ہی میرے چت روپی چندرمان مین کام روپی کلنک لگا ہی اس سے وہ نرمل نہین دیکھ پڑتا تو آپ وہی اُپاے
کہیے جس سے یہ کلنک دور ہو جاے ہے مُنیشور چت بڑا چنچل ہی استھر کبھی نہین ہوتا جیسے آگ مین پڑا ہوا پارہ
نہین ٹھہرتا اُڑ جاتا ہی تیسے ہی چت بھی نہین ٹھہرتا ہی بشی بھوگ کیطرف دوڑتا ہی اس سے آپ وہی اُپاے کہیے
جس سے چت استھر ہو۔ سنسار روپی بن مین بھوگ روپی سانپ رہتے ہین اور جیو کو کاٹتے ہین اُنسے بچنے کا
اُپاے کہیے۔ جتنے کرم ہین وہ سب راگ دویش سے ملے ہوے ہین اس سے آپ وہی اُپاے کہیے جس سے
راگ دویش نہ آنے پاوے اور سنسار روپی سمندر مین پڑ کر ترشنا روپی جل کا اسپرش نہ ہو اور ایسا اُپاے
بھی کہیے جس سے راگ دویش کا بھی اسپرش نہ ہو۔ من مین جو مین روپی ستا ہی وہ جگت سے دور ہوتی ہی اور
طرح سے دور نہین ہوتی اُسکے دور ہونے کی جگت آپ مجھ سے کہیے اور آگے جسکو جس طرح دور ہوئی ہی
اور جس طرح آپ کے انتہکرن مین شیتلتا ہوئی ہی وہ بھی کہیے۔ ہے مُنیشور جیسا آپ جانتے ہین و کہیے
اور جو آپ ہی نے وہ جگت نہین پائی تو مین کچھ نہین جانتا مین سب چھوڑ کر نراہنکار ہی ہو رہونگا اور جب تک
مجھکو وہ جگت نہ ملیگی تب تک مین بھوجن جلپان اسنان آدک کرم اور کسی اچھے برے کام کو نہ کرونگا نراہنکار ہو
رہونگا یہ نہ میری دیہہ ہی نہ مین دیہہ ہون سب تیاگ کرکے بیٹھ رہونگا جیسے کاغذ پر لکھی ہوئی تصویر ہوتی ہی تیسے ہی
ہو جاونگا۔ سوانس (دم) آتے جاتے آپ ہی گھٹ جائینگے۔ جیسے تیل کے نہ رہنے سے دیپک بجھ جاتا ہی
تیسے ہی انرتھ والی دیہہ نربان ہو جائیگی تب مہا شانت کو پاؤنگا۔ اتنا کہکر بالمیک جی بولے کہ ہے بھاردواج
ایسے کہکر شری رامچندر جی چپ ہو رہے جیسے بڑے میگھ کو دیکھ کر مور بولنے سے چپ ہو جاتا ہی۔

## اُتپنیہ تیاگ درشن نام چھبیسوان سرگ سماپت ہوا

اتنا کہکر بالمیک جی بولے کہ ہے پُتر جب اس پرکار رگھبنش روپی آکاش کے چندرما شری رامچندر جی بولے تب سب لوگ چپ ہوگئے اور سب کے رو‌ئین کھڑے ہوگئے مانو روئین بھی کھڑے ہوکر شری رامچندر جی کے بچن سننے لگے اور سبھا مین جتنے بیٹھے تھے وہ سب نربا سنا روپی سمُندر مین مگن ہوگئے۔ بششٹھ۔ بامدیو۔ بشوامتر آدجو منیشور تھے اور سومنترآدمنتری۔ مہاراجہ دشرتھ۔ اور منڈلیشور۔ نوکر۔ چاکر۔ اور ماتا کوشلیا آدک سب چپُ ہوگئے اورحقات اچل ہوگئے پنجڑے مین جو طوطے اور باغ مین جو پشُ آدک تھے اور پنچھی آلون (طاقون) مین بیٹھے تھے وہ بھی سُنکر چپ ہوگئے آکاش کے پنچھی جو پاس تھے وہ بھی استھر ہوگئے اور آکاش مین دیوتا سدھ گندھرب بدیادھر اور کنرا بھی آکر سننے لگے اور پھولون کی برکھا کرکے دھن دھن کہنے لگے اُس سمے پھولون کی ایسی برشا ہوئی کہ جیسے برف برستی ہی اور چھیر ساگر کی لہرین اُچھلتی تھین جیسے موتی کی مالا برستی تھین جیسے ماکھن کے بوند اُڑتے ہون اسطرح آدھی گھڑی تک پھولون کی برشا ہوئی اور بڑی سُگندھ پھیل گئی پھولون پر بھونرے پھرنے لگے اور بڑا آنند اُس سمے ہوا سب نمونہ کہنے لگے اور دیوتا لوگ کہنے لگے کہ ہے کمل نین رگھبنشی آکاش کے چندرما تم دھن ہو تمنے اچھے بڑے بڑے اُتم استھان دیکھے ہین اور بہت طرح کے بچن سُنے ہین جیسے بچن تمنے کہے ہین ویسے ہمنے کبھی نہین سُنے یہ بچن سُنکر ہمارا جو دیوتا پن کا ابھمان تھا وہ سب جاتا رہا اور امرت روپی بچن سُنکر ہماری بُدھ بھرگئی۔ ہے شری رامچندر جی جیسے بچن تمنے کہے ہین ایسے بچن ہمارے گرو برہسپت جی بھی نہین کہ سکتے تمھارے بچن پرمانند کے دینے والے ہین اس سے تم دھن ہو۔

## سدّھ سماج برنن نام ستائیسوان سرگ سماپت ہوا

بالمیک جی کہتے ہین کہ ہے بھاردواج سدھ لوگ ایسے بچن کہ کر بچارنے لگے کہ رگھوبنش کا کُل (خاندان) پوبتر جوگ ہی جسمین شری رامچندر جی نے بڑے اُتم بچن منیشورون کے سامنے کہے ہین اب جو منیشور لوگ جواب دینگے وہ بھی ضرور سننا چاہئے۔ جیسے پھول کے اوپر بھونرا ٹھہر جاتا ہی ویسے ہی بیاس۔ نارد۔ پلہہ پُلست آدسب سادھ سبھا مین بیٹھے تب بششٹھ اور بسوامتر آدمنیشور اُٹھ کھڑے ہوئے اور اُنکی پوجا کرنے لگے پہلے مہاراجہ دشرتھ نے پوجا کی پھر سب نے انیک پرکار سے اُنکی پوجا کی اور جیتھا جوگ آسن پر بیٹھے اُن مین نارد جی بہت سُندر بین ہاتھ مین لیے اور شیام مورت بیاس جی رنگ رنگ کے کپڑے پہنے جیسے ستارون مین مہاشیام گھٹا آدے تیسے براجمان تھے ایسے ہی دُرباسا بامدیو۔ پلہہ پلست۔ برہسپت کے پتا انگرا۔ بھرگ اور رین بھی وہان تھا اور برہم رکھہ۔ دیورکھہ۔ راج رکھہ۔ دیوتا منیشور۔ سب آکر اُس سبھا مین بیٹھے کسی کی بڑی جٹا کوئی مُکٹ پہنے کوئی رُدراکش کی مالا کوئی موتیون کی مالا پہنے تھے کسی کے گلے مین رتن کی مالا اور ہاتھ مین کمنڈل اور مرگ چھالا کسی کے مہا سندر بستر کسی کی کمر مین کوپین اور کسی کے کمر مین سونے کی زنجیر تھی ایسے بڑے بڑے تپسوی جو وہان آکر بیٹھے تھے اُن مین کوئی راجسی اور کوئی ساتوکی سبھاو والے تھے اور سب بدیادان بید پڑھنے والے تھے کوئی سورج کیطرح کوئی چندرما کی طرح کوئی ستارونکی طرح کوئی رتن کی طرح پرکاشمان اور پُرشارتھ پر جتن کرنے والے جیتھا جوگ آسن پر بیٹھے۔ موہنی مورت اور دین سبھاو والے

شری رامچندر بھی ہاتھ جوڑ کر سبھا مین بیٹھے اور اُنکی سب پوجا کرکے کہنے لگے کہ ہے رام جی تم دھن ہو- نارد جی سب کے سامنے کہنے لگے کہ ہے رام جی تمنے بڑے ببیک اور بیراگ کے بچن کہے جو سب کو پیارے لگے اور سب کے کلیان کرنیوالے اور پرم گیان کے کارن ہین- ہے رام جی تم بڑے بدّھمان اور اُدار آتما دیکھ پڑتے اور مہا باک کا ارتھ تمسے پرگٹ ہوتا ہی ایسا اُجّل پاتر سادھو اور اننت تپسیون مین کوئی برلا ہوتا ہی جتنے منکھ ہین سب پشُو سے دیکھ پڑتے ہین کیونکہ جسکو سنسار سُمدر سے پار اُترنے کی اچھا ہی اور جو پرمارتھ پر جتن کرتا ہی وہی مُنکھ ہی-

ہے سادھو برچھ تو بہت ہوتے ہین پرنت چندن کا برچھ کوئی ہوتا ہی تیسے ہی شریر دھاری تو بہت ہین پرنت ایسا کوئی ہوتا ہی اور سب ہڈی مانس لہو کے پتلے بنے ہوئے بھٹکتے پھرتے ہین جیسے کل کی پتلی ہوتی ہی تیسے ہی اگیانی جیو ہین ہاتھی تو بہت ہین پرنت برلی کے مستک سے موتی نکلتا ہی تیسے ہی مُنکھ تو بہت ہین پرنت پرمارتھ پر جتن کرنے والا کوئی برلا ہی ہوتا ہی جیسے برچھ تو بہت ہین پرنت لونگ کا برچھ کوئی برلا ہی ہوتا ہی تیسے ہی مُنکھ تو بہت ہین ایسا کوئی برلا ہی ہوتا ہی ایسے پاتر سے تھوڑا ارتھ کہا بھی بہت ہو جاتا ہی جیسے تیل کی بوند تھوڑے ہی پانی مین ڈالیے تو وہ پھیل جاتی ہی تیسے ہی تمھارے ہردے مین تھوڑے بچن بھی بہت ہوتے ہین تمھاری بُدھ بہت اُتم ہی اور دیپک سی پرکاش کرنے والی اور گیان کا پرم پاتر ہی کہتے ہی تمکو گیان جلد آجائیگا اور ہمارے سامنے تمکو گیان نہ ہو تو تم جاننا کہ سب مورکھ بیٹھے ہین-

**مُن سماج برنن نام اٹھائیسوان سرگ سماپت ہوا**

**اور یہ پرکرن بھی سماپت ہوا**

**شری پرماتمنے نمہ**

**دوسرا پرکرن مُمکشُ کے برنن مین**

بالمیک جی کہتے ہین کہ ہے سادھو یہ بچن پرم آنند کے روپ ہین اور کلیان کے کرنے والے ہین اُن مین سننے کی رُچ تب ہوتی ہی جب جنمون کے بڑے پُن اکٹھے ہوتے ہین جیسے کلپ برچھ کے پھل کو بڑے پُن سے پاتے ہین تیسے ہی جسکے بڑے پُن اکٹھے ہوتے ہین اُسکو رُچ ان بچنون کے سننے مین ہوتی ہی اور طرح سے نہین ہوتی- یہ بچن پرم بودھ کے کارن ہین- بیراگ پرکرن کے ایکہزار پانچ سو اشلوک ہین- ہے بھاردواج اسطرح جب نارد جی نے کہا تب بشوامتر جی نے کہا کہ ہے گیان والون مین اُتم شری رامچندر جی جتنا کچھ جاننے کو چاہیئے وہ سب تم جانتے ہو اس سے اَب تمکو جاننے کو کچھ باقی نہین رہا پر اسمین بشرام کرنے کے لیے کچھ مارجن (جاروب کشی- صفائی) کرنا باقی ہی جیسے شُدھ درپن کا میلا پن دور کرنے سے مکھ اشپشٹ (صاف) دیکھ پڑتا ہی تیسے ہی کچھ اُپدیش کی ضرورت تمکو ہی- ہے شری رامچندر جی آپ ہی کے برابر بھگوان بیاس جی کے پتر شُکدیو جی بھی ہوئے ہین وہ بھی بڑے

بدّھمان تھے اُنھون نے جو جاننے کے قابل تھا اُسکو جانا تھا پر بشرام کی ضرورت اُنکو بھی باقی تھی پھر بشرام کو پاکر شانت وان ہوئے۔ اتنا سنکر شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے ناتھ شُکدیو جی کیسے بدّھمان اور گیا نوان تھے اور بشرام کی ضرورت اُنکو کیسی تھی اور پھر کیسے اُنھون نے بشرام یعنے آرام پایا سو کرپا کر کہیے۔ بشوامتر جی بولے کہ ہے شری رامچندر جی انجن کے پربت کے سمان اور سورج کے برابر پرکاشمان بھگوان بیاس جی سونے کے سنگھاسن پر مہاراجہ دشرتھ کے پاس بیٹھے تھے بیاس جی کے پُتر شُکدیو جی سب شاسترون کے جاننے والے تھے اور سَت کو سَت اور اَسَت کو اَسَت جانتے تھے پر اُنھون نے شانت پر مانند روپ آتما مین بشرام نہ پایا تب اُنکو سندیہہ ہوا کہ جسکو مین نے جانا ہی وہ نہ ہوگا کیونکہ مجھکو آنند نہین جان پڑتا یہ سندیہہ کر کے ایک سمے بیاس جی جو سُمیر پربت کی کھوہ مین بیٹھے تھے اُنکے پاس گئے اور کہنے لگے کہ ہے بھگون یہ سنسار سب بھرماتمک کہان سے ہوا ہی اور اسکی نبرت کیسے ہوتی ہی یعنی بھرم کیسے چھوٹیگا اور آگے کبھی اسکی نبرتّ بھی ہوتی ہی سو کہیے ہے رام جی جب اس طرح شُکدیو جی نے کہا تب بید جاننے والون مین شرومن شری بید بیاس جی نے اُنکو ترنت اُپدیش کیا تب شُکدیو جی نے کہا کہ بھگون جو کچھ آپ کہتے ہین وہ تو مین پہلے ہی سے جانتا ہون اس سے مجھکو شانت نہین ہوتی۔ ہے رام جی تب شری بید بیاس جی بچار کرنے لگے کہ اس کو میرے بچن سے شانت نہ ہوگی کیونکہ پتا اور پُتر کا ناتا ہی ایسا بچار کر سب تتو کے جاننے والے بیاس جی کہنے لگے کہ ہے پُتر مین سب تتو کو نہین جانتا ہون تم راجا جنک کے پاس جاؤ وہ سب تتو کے جاننے والے اور شانت آتما ہین وہ تمھارا موہ چھڑا دینگے تب شُکدیو جی وہان سے چلکر متھلا پُری مین آئے اور راجا جنک کے دروازے پر آکر کھڑے ہوئے تب تو دوارپال نے جا کر راجا جنک سے کہا کہ بیاس جی کے پُتر شُکدیو جی کھڑے ہین راجا جنک نے جانا کہ اُنکو جگیاسا ہی اسلیے کہا کہ کھڑے رہنے دو۔ اسیطرح دوارپال نے جا کر کہا اور سات دن اُنکو کھڑے ہی بیت گئے تب راجا نے پوچھا کہ شُکدیو جی کھڑے ہین کہ چلے گئے۔ دوارپال نے کہا کہ کھڑے ہین۔ راجا نے کہا کہ آگے لے آو تب وہ اُنکو آگے لے آیا اُس دروازے پر بھی وہ سات دن کھڑے رہے۔ پھر راجا نے پوچھا کہ شُکدیو جی ہین۔ دوارپال نے کہا کہ ہان کھڑے ہین راجا نے کہا کہ انتہ پور (خاص محل) مین لے آؤ اور طرح طرح کے سُکھ بھوگ کراؤ۔ تب وہ اُنکو انتہ پور مین لے گیا وہان استریون کے پاس بھی وہ سات دن تک کھڑے رہے پھر راجا نے دوارپال سے پوچھا کہ شُکدیو جی کی اَب کیسی دشا ہی اور آگے کیسی دشا تھی دوارپال نے کہا کہ آگے وہ نرادر کرنے سے نہ دُکھی ہوے تھے اور نہ اب سُکھ بھوگ کرنے سے سُکھی ہوئے ہین وہ تو بھلے بُرے دونون مین برابر ہین۔ جیسے مندیون سے سُمیر پربت چلایمان نہین تیسے ہی یہ بڑے بھوگ اور نرادر سے چلایمان نہین ہوتے۔ جیسے پپیہا کو میگھ کے جل کے سوا ندی اور تالاب آدکے جل کی اچھا نہین ہوتی تیسے ہی انکو بھی کسی پدارتھ کی اچھا نہین ہی۔ تب تو راجا جنک نے کہا کہ انکو یہان لے آؤ جب شُکدیو جی آئے تب راجا جنک نے کھڑے ہو کر پرنام کیا جب دونون بیٹھ گئے تب راجا جنک نے کہا کہ ہے مُنیشور تم کس نمت آئے ہو اور تمھاری کیا اچھا ہی وہ کہو مین تمھاری اچھا پورن کردون شُکدیو جی بولے کہ ہے گرو جی یہ سنسار کا آڈمبر کیسے اُتپن ہوا ہی اور کیسے شانت ہوگا سو آپ کہیے

اتنا کہکر بشوامتر جی بولے کہ ہے شری رامچندر جب اِس پرکار شُکدیو جی نے کہا تب راجا جنک نے شاستر کے موافق
اُپدیش جیسا بیاس جی نے کیا تھا ویسا ہی کہا سو سنکر شُکدیو جی نے کہا کہ ہے ناتھ جو کچھ آپ کہتے ہین وہی میرے
پتا جی بھی کہتے تھے اور وہی شاستر بھی کہتا ہی اور مین بھی بچار سے ایسا ہی جانتا ہون کہ یہ سنسار اپنے چت سے ہی اُتپن
ہوتا ہی اور چت کے نِروید ہونے سے بھرم چھوٹ جاتا ہی پر مجھکو بشرام نہین پراپت ہوتا - راجا جنک جی بولے
کہ ہے مُنیشور جو کچھ مین نے کہا اور جو تم جانتے ہو اسکے سواے اور اُپاے نہ جاننا اور نہ کہنا ہی یہ سنسار چت کے
سمبندھ سے ہوا ہی جب چت پھرنے سے رہت ہوتا ہی تب بھرم چھوٹ جاتا ہی آتم تو نِت مُکت شُدھ پرم آنند روپ
کیول چیتن ہی جب اُسکا ابھیاس کروگے تب تم بشرام پاؤگے تم مُکت روپ ہو کیونکہ تمھارا جتن آتما کی طرف
ہی سنسار کی طرف نہین اس سے تم بڑے اُدار آتما ہو ہے مُنیشور مجھکو بیاس جی سے بڑھکر سمجھکر میرے
پاس آئے ہو پر تم مجھ سے بھی بڑھکر ہو کیونکہ ہماری حالت تو باہر سے دیکھ پڑتی ہی اور تمھاری حالت باہر
سے کچھ بھی نہین پر بھیتر سے ہماری بھی اِچھّا نہین ہی - اتنا کہکر بشوامتر جی بولے کہ ہے رام جی جب اسطرح
راجا جنک نے کہا تب شُکدیو جی نے نہ سنگ نہ پرجتن اور نِربھے ہوکر سُمیر پربت کی کھوہ مین جاکر
دَس ہزار برس تک نِربکلپ سمادھ لگائی جیسے تیل بنا دیپک نِربان ہو جاتا ہی تیسے ہی وے بھی نِربان ہو گئے
جیسے سمُدر مین بوند لین ہو جاتا ہی اور جیسے سندھیا کے سمے سُورج کا پرکاش سورج مین لین ہو جاتا ہی تیسے
ہی کلنا روپ کلنک کو تیاگ کر وہ برہم پد کو پا گئے -

## اِتی شُکدیو نِربان برنن نام پہلا سرگ سماپت ہوا

بشوامتر جی بولے کہ ہے مہاراج دشرتھ جیسے شکدیو جی شُدھ بُدھ والے تھے تیسے ہی شری رامچندر جی بھی ہین جیسے
شانت کے لیے شکدیو جی کو کچھ مارجن کرنے کو چاہئے تھا تیسے ہی شری رامچندر جی کو بھی بشرام کے واسطے کچھ مارجن
کی ضرورت ہی کیونکہ آبرن کرنے والے جو بھوگ ہین اُنکی اِچھّا اب چھوٹ گئی ہی اور جو کچھ جاننے کے جوگ تھا اُسکو
جان لیا ہی اب ہم کوئی ایسی جُگت کرینگے کہ جس سے اُنکو بشرام ہوگا جیسے شکدیو جی کو تھوڑے ہی سے مارجن مین
شانت کی پراپت ہوئی تھی تیسے ہی اُنکو بھی ہوگی - ہے مہاراجہ دشرتھ جیسے گیانوان کو ادھیاتمک آدھ دُکھ اسپرس
نہین کرتے تیسے ہی رام جی کو بھی بھوگ کی اِچھّا اسپرس نہین کرتی - بھوگ کی اِچھّا سبکو لاچار کر دیتی ہی اسی کا نام بندھن
ہی اور بھوگ کی اچھّا کا ناش کر دینا اسیکا نام موکش ہی جیون جیون بھوگ کی اِچھّا کرتا ہی تیون تیون وہ بگڑتا جاتا ہی
اور جیون جیون بھوگ کی اچھا مِٹتی جاتی ہی تیون تیون شُدھ ہوتا جاتا ہی جب تک آتمانند کا پرکاش نہین ہوتا تب تک
بشی بھوگ کی اچھّا دور نہین ہوتی اور جب آتمانند پراپت ہو جاتا ہی تب بِشی باسنا کوئی نہین رہتی - جیسے مرُستھل مین
لتا (بیل) نہین اُتپن ہوتی تیسے ہی گیانوان کو بشی باسنا اُتپن نہین ہوتی - ہے سادھو گیانوان کسی پھل کی اِچھّا
سے بشی بھوگ کا تیاگ نہین کرتا ہی بلکہ سُبھاؤ ہی سے اُسکی بشی باسنا جاتی رہتی ہی - جیسے سورج کے اُدے ہونے
سے اندھکار کا ناش ہو جاتا ہی تیسے ہی شری رامچندر جی کو اب کسی پدارتھ کے بھوگ کی اِچھّا نہین رہی اتو وہ بید
بدت ہوتے جاتے ہین آپ ہی بشرام کی اِچھّا رکھتے ہین اِس سے جو کہو وہی کرون کہ جس سے اُنکو بشرام ملے

ہے مہاراج شری بششٹھ جی کی جُگت سے یہ شانت ہونگے اور آگے سے بھی رگھ بنش کُل کے گرُو ہین اُنکے اپدیش سے
آگے بھی رگھ بنشی گیا نوان ہوتے ہین یہ سربگیہ اور ساکشی روپ ہین اور ترکال اور گیان کے سورج ہین اُنکے
اُپدیش سے شری رامچندر جی آتم پد کو پراپت ہونگے۔ ہے بششٹھ جی جب ہمسے تمسے جھگڑا ہوا اور برہما جی نے
سندر اچل پربت پر جو رکھیشرون اور طرح طرح کے برچھون سے بھرا ہوا تھا سنساری باسنا کے ناش ہونے اور
ہمارے تمھارے جھگڑے کو مٹانے اور جیون کے بھلے کے نمت جو اُپدیش کیا تھا وہ تمکو یاد ہی۔ اب وہی اُپدیش
تم شری رامچندر جی کو کرو کیونکہ یہ بھی نرمل گیان کے پاتر (ظرف) ہین گیان بگیان اور نرمل جُگت وہی ہی جو شدہ پاتر
مین ارپن ہو کیونکہ پاتر کے بنا اُپدیش برتھا ہی جسمین شکھ بھاو اور برکتا (آزادی) نہ ہو ایسے کُپاتر مورکھ کو اُپدیش
کرنا برتھا ہی اور جو برکت ہو پرنت شکھ بھاو نہ ہو تو بھی اُپدیش نہ کرنا چاہئیے دونون گنون سے سنجگت ہو اُسکو
اُپدیش کرنا چاہئیے پاتر بنا اُپدیش برتھا ہی ارتھات اَشدھ ہو جاتا ہی جیسے گئو کا دودھ مہا پوتر ہی پر جو اُسکو کُتّا کی
کھال مین ڈالیے تو اپوتر ہو جاتا ہی ویسے ہی کُپاتر کو اُپدیش کرنا برتھا ہی۔ ہے مُنیشور جو شکھ بیراگ سہت اور
اُدار آتما ہی وہ تمھارے اُپدیش کے جوگ ہی اور تم راگ دویش بھی اور کرودھ سے رہت پرم شانت
روپ ہو اسلیے تمھارے اُپدیش کے پاتر شری رامچندر جی ہین۔ اتنا کہکر بالمیک جی بولے کہ جب اِس پرکار
بشوامتر جی نے کہا تب نارد جی اور بیاس جی وغیرہ نے سادھ سادھ کہا ارتھات بھلا بھلا کہا کہ یہی ٹھیک ہی
اِس سمے مہاراجہ دشرتھ جی کے پاس بہت طرح کے سادھو بیٹھے ہوئے تھے برہما جی کے پُتر بششٹھ جی نے کہا
کہ ہے مُنیشور جو کچھ آپ نے اگیا دی ہی وہ ہمنے مانی۔ ایسی کسی کی سامرتھ نہین ہی کہ جو سنت کی اگیا کو نہ مانے
ہے سادھو مہاراجا دشرتھ کے جتنے پُتر ہین اُن سب کے ہردے مین جو اگیان روپی اندھکار ہی اُسکو
مین گیان روپی سورج سے اِس طرح نکال دونگا جس طرح سورج کے پرکاش سے اندھکار دور ہو جاتا ہی۔
ہے مُنیشور جو کچھ برہما جی نے اُپدیش کیا تھا وہ مجھکو سب یاد ہی کچھ ذرا بھی نہین بھُولا۔ وہی اُپدیش کرونگا
جس سے شری رامچندر جی نِہ سندیہہ ہو جائینگے۔ اتنا کہکر بالمیک جی بولے کہ اِس پرکار بششٹھ جی بشوامتر جی
سے کہکر شری رامچندر جی سے موکش کا اُپاے کہنے لگے۔

## بسوامتر اُپدیش نام دوسرا سرگ سماپت ہوا

بششٹھ جی بولے کہ ہے شری رامچندر جی برہما نے جیوون کے بھلے کے لیے جو مجھکو اُپدیش کیا تھا وہ سب مجھکو
اچھی طرح یاد ہی وہی مین تمسے کہتا ہون۔ اتنا سنکر شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے ناتھ کچھ آپسے مین پوچھنا چاہتا ہون
ایک سندیہہ مجھکو ہوا ہی اُسے دور کیجیے موکش کا اُپاے تو آپ ضرور کہیے گا پرنت یہ جو آپ نے کہا کہ مہاراج شکدیو جی
بدیہہ مکت ہو گئے تو بھگوان بیاس جی جو سربگیہ تھے وہ بدیہہ مکت کیون نہ ہوئے۔ یہ سنکر بششٹھ جی بولے کہ ہے
شری رامچندر جی جیسے سورج کی کرن کے ساتھ ترسرینُ (ذرہ) اُڑتی ہوئی دیکھ پڑتی ہی اور اُسکی گنتی کچھ نہین
ہو سکتی ویسے ہی پرم سورج کے سمبندھ روپی کرن مین ترلوک روپی ترسرینُ بے گنتی ہین بے گنتی یعنے بے انتہا
ہو کر مٹ جاتے ہین بے انتہا ہوتے ہین۔ اننت ترلوکی برہم سمُدر مین ہین (انکی سنکھیا (تعداد) کچھ نہین

شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے ناتھ پیچھے جو ہو گئے ہین اور آگے جو ہونگے انکی گنتی سنکھیا (تعداد) برتمان (موجود)
کو تو مین جانتا ہون۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے شری رامچندر جی اننت کوٹ ترلوک آ بچے ہین اور مٹ گئے ہین
کتنے ہی ہوتے ہین اور کتنے ہی ہووینگے انکی کچھ گنتی نہین ہی کیونکہ جیو بے گنتی ہین اور ہر ایک جیو کی اپنی اپنی سرشٹ
ہی جب یہ جیو مر جاتے ہین تب اُسی استھان مین اپنی باسنا کے موافق پھر پیدا ہوتے ہین اور اسی استھان
مین پرلوک دیکھ پڑتا ہی پرتھوی جل تیج بایو آکاش پنچ بھوت دیکھ پڑتے ہین اور طرح طرح کی باسنا کے
موافق اپنی اپنی سرشٹ دیکھ پڑتی ہی پھر جب دہان سے مرتا ہی تب بھی وہی سرشٹ ہوتی ہی نام روپ سہت
وہی جاگرت ست ہو کر کے دیکھ پڑتا ہی پھر جب دہانسے مرتا ہی تب اس پنچ بھوت سرشٹ کا ابھاو ہو جاتا ہی
اور دیکھ پڑتی ہی اور دہان جو جیو ہوتے ہین اُنکو بھی اسی پرکار جان پڑتا ہی اسی طرح ایک ایک جیو کی
سرشٹ ہوتی ہی اور مٹ جاتی ہی اسکی سنکھیا کچھ نہین تب برہما جی کے سرشٹ کی سنکھیا کیسے ہو سکے۔
جیسے منکھ آپ گھومتا ہی تو اُسکو سب چیز گھومتی ہوئی جان پڑتی ہی اور جیسے ناؤ مین بیٹھنے سے ندی کے کنارے
کے برچھ چلتے ہوئے دیکھ پڑتے ہین اور جیسے آنکھ کے دوش سے آکاش مین موتیون کی مالا دیکھ پڑتی ہی
اور جیسے سپنے مین سرشٹ دیکھ پڑتی ہی تیسے ہی جیو کو بھرم سے یہ لوک اور پرلوک دیکھ پڑتا ہی اصل
مین جگت کچھ اُپجا ہی نہین ایک اکیلا پرم آتم تو اپنے آپ مین استھت ہی تسمین دو ہونے کا بھرم ابدیا
سے ہوتا ہی جیسے بالک کو اپنی پرچھائین مین بیتال دیکھ پڑتا ہی اور وہ اُس سے ڈرتا ہی تیسے ہی اگیانی کو اپنی
باسنا جگت روپ ہو کر دیکھ پڑتی ہی۔ ہے شری رامچندر جی بیاس جی کو بتیس ۳۲ آکار (صورت) سے مین نے
دیکھا ہی اُنمین دس ایک آکار اور کریا اور نشچے روپ ہین اور دس سم سمان ہوتے ہین اور بارہ ۱۲ اکار کریا اور
چیشٹا مین بلکشن (عجیب و غریب) ہوئے ہین۔ جیسے سمندر مین لہرین پیدا ہوتی ہین تو اُن مین کوئی سم اور کوئی
بلکشن اُپجتی ہین تیسے ہی بیاس ہوئے ہین۔ سم جو دس ہوئے ہین اُن مین دس بیاس یہی ہین اور آگے بھی آٹھ بار
یہی ہونگے اور مہابھارت کہین گے۔ نوین بار برہما ہو کر بدیہہ مکت ہونگے ہم اور بالمیک۔ بھرگ۔ برہسپت
کے پتا انگرا آد بھی مکت ہونگے ہے رامچندر ایک سم ہوتے ہین اور ایک بلکشن ہوتے ہین منکھ
دیوتا پشو پنچھی وغیرہ کتنے بار سمان ہوتے ہین اور کتنے بار بلکشن ہوتے ہین کتنے جیو سمان آکار آگے
سے کل کریا سہت ہوتے ہین کتنے سنکلپ (خواہش) سے اُڑتے پھرتے ہین۔ آنا جانا جینا مرنا سپنے اور بھرم
کی طرح دیکھ پڑتا ہی پر حقیقت مین نہ کوئی آتا ہی نہ جاتا ہی نہ پیدا ہوتا ہی نہ مرتا ہی یہ بھرم اگیان سے جان
پڑتا ہی پرنت جو کھود کر دیکھو تو سار (ہیر) کچھ بھی نہین نکلتا ہی تیسے ہی جگت بھرم اُبچار سے سدھ ہی بچار کئیے
سے کچھ نہین بھاستا۔ ہے رامچندر جی جو پرش آتما کی ست مین جگا ہی اُسکو دو ہونے کا بھرم نہین ہوتا وہ آتم درشی
سدا شانت آتما پرمانند سوروپ اچھا سے رہت ہی۔ جیسے جیون مکت کو کوئی چلا نہین سکتا تیسے ہی بیاس دیو جی
کو سدیہہ مکت اور بدیہہ مکت کی اچھا نہین وہ تو سدا اَدویت روپ ہین۔ ہے شری رامچندر جیون مکت کو
سب کہین سم باتما پورن بھاستا ہی اور اپنا ہی سوروپ ہی وہ تو سوروپ اور سار اور شانت روپ امرت سے
پورن اور نربان مین استھت ہی۔

## اُگنت سرشٹ برنن نام تیسرا سرگ سماپت ہوا

اتنا کہکر بششٹھ جی بولے کہ ہے شریرامچندر جی جیون مُکت اور بدیہہ مُکت مین کچھ بھید نہین ہی جیسے پانی ٹھہرا ہوا ہی تو
بھی پانی ہی اور لہر ہی تو بھی پانی ہی تیسے ہی جیون مُکت اور بدیہہ مُکت ایک ہی ہین - ہے رامچندر جی جیون مُکت اور
بدیہہ مُکت کا اَن بھو ہر یک تمکو نہین بھاستا کیونکہ سُو سمبید ہی اور اُن مین جو بھید بھاستا ہی سو اَسمیک درشی کو بھاستا ہی
گیانوان کو کچھ نہین بھاستا ہی - ہے شریرامچندر جی جیسے بایو اسپند رُوپ ہوتی ہی تو بھی بایو ہی اور جو نہ اسپند رُوپ
ہوتی ہی تو بھی بایو ہی نشچے کرکے کچھ بھید نہین پر اور جیو کو اسپند ہوتی ہی تو بھاستی ہی اور نہ اسپند ہوتی ہی
تو نہین بھاستی تیسے ہی گیانوان پُرش کو جیون مُکت اور بدیہہ مُکت مین کچھ نہین وہ سدا اَدویت اور اچھا
رہتا ہی جب جیو کو اُسکا شریر دیکھ پڑتا ہی تب جیون مُکت کہتے ہین اور جب شریر نہین دیکھ پڑتا ہی
تب اُسکو بدیہہ مُکت کہتے ہین اُسکو دونون برابر ہین - ہے رامچندر جی اب پُرکرت پرسنگ کو جو شرون کا
بھوشن ہی اُسکو سُنیئے - جو کچھ سِدّھ ہوتا ہی وہ اپنے پُرشارتھ سے سِدّھ ہوتا ہی پُرشارتھ بنا کچھ سِدّھ نہین ہوتا - لوگ
جو کہتے ہین کہ جو دیو کریگا سو ہوگا یہ مورکھتا ہی - چندرما جو ہردے کو شیتل اور آنند دینے والا جان پڑتا ہی اُسمین یہ شیتلتا
پُرشارتھ سے ہوئی ہی - ہے رام جی جس کام کے کرنے کی تدبیر کرے اور اُس سے پھرے نہین تو وہ کام ضرور پورا
ہوجائے گا - پُرش پرجتن کسکا نام ہی سو سُنیئے - سنت جن اور ست شاستر کے اُپدیش رُوپ اُپاے سے اُسکے انسار
چِت کا پچرنا پُرشارتھ پرجتن ہی اور اُسکے بپریت جو چیشٹا ہی اُسکا نام اُنمت چیشٹا ہی - جسکے واسطے جتن کرتا ہی وہی پاتا
ہی - ایک جیو پُرشارتھ پرجتن کرکے اندر کی پدوی پاکر تینون لوک کا پت ہوکر سنگھاسن پر بیٹھا - ہے رامچندر جی آتم تتو
مین جو چیتن سمپت ہی سو سمپت روپ ہوکر دیکھ پڑتی ہی اور سوئی اپنے پُرشارتھ سے برہما کے پد کو پراپت ہوئی ہی -
تیسے دیکھ کر جسکو جو سدھتا ہوئی ہی وہ اپنے پُرشارتھ ہی سے ہوئی ہی - کیول چیتن آتم تتو ہی اُسمین چِت سمبیدن اسپند
رُوپ ہی یہ چیتن سمبیدن اپنے پُرشارتھ سے گُرڑ پر سوار ہوکر بشن روپ ہوتا ہی اور پُرشوتم کہاتا ہی اور یہی چیتن سمبیدن
اپنے پُرشارتھ سے رُودر روپ ہوکر آدھے انگ مین پاربتی مستک مین چندرما اور نیل کنٹھ پرم شانت روپ کو دھارن
کرتا ہی اِس سے جو کچھ سِدّھ ہوتا ہی وہ پُرشارتھ ہی سے ہوتا ہی - ہے رامچندر جی پُرشارتھ سے جو سُمیر پربت
کو پیس ڈالنا چاہے تو وہ بھی کرسکتا ہی جو پہلے دن مین بُرا کرم کیا ہو اور اگلے دِن مین اچھا کرم کرے تو بُرا کرم دُور
ہوجاتا ہی جو اپنے ہاتھ سے چرنامرت بھی نہ لے سکتا ہو وہ اگر پُرشارتھ کرے تو وہی پرتھوی کو ٹکڑے ٹکڑے
ارتھات کھنڈ کھنڈ کرسکتا ہی ایسی سامرتھ ہوجاتی ہی -

## پُرشارتھ مہابرنن نام چوتھا سرگ سماپت ہوا

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے رامچندر جی چِت جو کچھ اچھا کرتا ہی اور شاستر کے انسار پُرشارتھ نہین کرتا وہ سُکھ نہ پاویگا
کیونکہ اُسکی اُنمت چیشٹا ہی - پُرشارتھ بھی دو طرح کے ہین ایک شاستر کے موافق دوسرا شاستر کے برخلاف جو شاستر کو
چھوڑ کر اپنی اچھا کے موافق کرتا ہی وہ سدھتا کو نہین پاتا اور جو شاستر کے موافق پُرشارتھ کرے گا وہ سِدھتا کو پراپت

ہوگا کبھی دُکھ نہ پاویگا اُن تجھو سے اَشمرن ہوتا ہی اور اَشمرن سے اُن بھو ہوتا ہی یہ دونون اِسی سے ہوتے ہین دیئو تو
کچھ نہ ہوا۔ ہے رامچندر جی اَوَر دیئو کوئی نہین اِسکا کیا ہوا اسی کو ملتا ہی پرنت جو بلوان ہوتا ہی اُسی کے انسار پھرتا
ہی جسکے پہلے کے سنسکار بلوان ہوتے اُسی کی جے ہوتی ہی اور جو بدیا وان پُرش بلی ہوتا ہی تب اُسکو جیت لیتے ہین
جیسے ایک پُرش کے دو پُتر ہین تو وہ اُن دونون کو لڑاتا ہی پر دونون مین سے جو بلی ہوتا ہی اُسی کی جے ہوتی ہی
پرنتُ دونون اُسی کے ہین تیسے ہی دونون کرم اُسکے ہین جسکا پورب کا سنسکار بلی ہوتا ہی اُس کی جے ہوتی ہی
ہے رامچندر جی یہ جیو جو ست سنگ کرتا ہی اور ست شاستر کو بھی بچار کرتا ہی پر پھر بھی پچھی کے سمان جو سنسار
برچھ کی اور اُڑتا ہی تو پوُرب کا سنسکار بلی ہی اُس سے اَستھر نہین ہو سکتا ایسا جانکر پُرش پرجتن کا تیاگ نکرے
پورب کے سنسکار سے انیتھا یعنے برخلاف نہین ہو سکتا پرنت پوُرب کا سنسکار بلی بھی ہو اور ست سنگ کرے
اور ست شاستر کو بھی اچھی طرح کام مین لاوے تو پورب کے سنسکار کو پُرش پرجتن سے جیت لیتا ہی۔ جیسے
پورب کے سنسکار مین بڑا کام کیا ہی۔ اور آگے اچھا کرم کرے تو پچھلے کا ابھاؤ ہو جاتا ہی سو پُرش پرجتن
ہی سے ہوتا ہی۔ پُرشارتھ کیا ہی اور اُس سے کیا سدھ ہوتا ہی سو سُنئیے۔ گیانوان جو سنت ہین اور ست
شاستر جو برہم بدیا ہی اُسکے موافق پرجتن یعنے تدبیر د کوشش کرنے کا نام پُرشارتھ ہی اور پُرشارتھ سے
پانے کے لائق آتما ہی جس سے سنسار سمُدر سے پار ہوتا ہی۔ ہے رامچندر جی جو کچھ سدھ ہوتا ہی سو اپنے پُرشارتھ
ہی سے سدھ ہوتا ہی دوسرا کوئی دیئو نہین ہی جو شاستر کے انسار پُرشارتھ کو تیاگ کرکے کہتا ہی کہ جو کچھ
کرے گا سو دیئو کریگا وہ منکھون مین گدھا ہی اُسکا سنگ کرنا دکھ کا کارن ہی۔ منکھیہ کو پرتھم تو یہ کرنا چاہئے
کہ اپنے برن آشرم کے شُبھ دھرم کرم پر چلے اور اشُبھ کو تیاگ کرے پھر سنتون کا سنگ اور ست شاسترونکو
بچارنا اُنکو بچار کر اپنے گُن دوش کو بھی بچار کرنا چاہئے کہ دن اور رات مین کیا شُبھ اور اشُبھ کیا ہی
آگے پھر گُن اور دوشون کا بھی ساکشی ہو کر سنتوکھ۔ دھیرج۔ بیراگ۔ بچار اور ابھیاس آد جو گُن ہین
اُنکو بڑھاوے اور جو دوش ہین اُنکا تیاگ کرے جب ایسے پُرشارتھ کو اختیار کریگا تب پرم آنند رُوپ
آتم تتو کو پاویگا۔ اس سے ہے شری رامچندر جی جیسے بن کا گھائل ہوا ہرن گھاس تُرن اور پتونکو رسیلا
جانکر کھاتا ہی تیسے ہی استری پُتر بھائی بندھ دھن دولت وغیرہ مین ڈوبا رہنا نہ چاہئے انسے برکت (آزاد)
رہنا اور دانتون سے دانتون کو چبا کر سنسار سمُدر سے پار ہونے کا جتن کرنا چاہیے جیسے کیشری سنگھ بل کرکے
پنجرے سے نکلجاتا ہی تیسے ہی نکلجانا اسی کا نام پُرشارتھ ہی ہے رامچندر جی جسکو کچھ سدھتا ہوئی ہی اُسکو پُرشارتھ
ہی سے ہوئی ہی پُرشارتھ بنا نہین ہوتی۔ جیسے پرکاش بنا کسی پدارتھ کا گیان نہین ہوتا۔ جس نے اپنا پُرشارتھ
تیاگ دیا ہی اور دیئو کے آسرے ہو کر یہ سمجھتا ہی کہ ہمارا اَبھلا دیئو کریگا وہ کبھی سدھ نہ ہوگا جیسے پتھر سے تیل
نکالا جاے تو نہین نکلتا تیسے ہی اُسکا کلیان دیو سے نہ ہوگا۔ اسلیے ہے رامچندر تم دیو کا آسرا چھوڑ کر اپنے پُرشارتھ کا آسرا کرو
جسنے اپنا پُرشارتھ چھوڑ دیا ہی اُسکو سُندر شوبھا اور لچھمی بھی چھوڑ دیتی ہی جیسے بسنت رُت کی منجری بسنت رُت کے چلے جانے
سے بے رس ہو جاتی ہی تیسے ہی اُنکی شوبھا تھوڑی ہو جاتی ہی۔ جس پُرش نے ایسا نشچے کیا ہی کہ ہمارا پالنے والا دیئو ہی
وہ پُرش ایسا ہی جیسے کوئی اپنی بھجا کو سانپ جانکر ڈر کر دوڑتا ہی اور ڈر جاتا ہی۔

اور پُرشارتھ یہ ہی کہ سنت کا سنگ اور سَت شاستروں کا بچار کرکے اُنکے موافق کام کرے جو اُنکو چھوڑ کر اپنی
اِچھا کے موافق کام کرتے ہین وہ سُکھ اور سِدھتا نہ پاوینگے اور جو شاستر کے موافق کام کرتے ہین وہ اِس لوک
اور پرلوک مین سُکھ اور سِدھتا پاوینگے اِس سے سنسار روپی جال مین نہ گرنا چاہیئے - پُرشارتھ وہی ہی کہ سنت
لوگون کا سنگ اور بودھ روپی قلم اور بچار روپی سیاہی سے ست شاستروں کے ارتھ ہردے روپی کاغذ پر لکھا
جب ایسے پُرشارتھ کرکے لکھوگے تب سنسار روپی جال مین نہ گروگے - ہے رامچندر جی جیسے یہ پہلے مقرر ہوا
ہی کہ جو پٹ ہی سو پٹ ہی جو گھٹ ہی سو گھٹ ہی ہی - جو گھٹ ہی سو پٹ نہین اور جو پٹ ہی سو گھٹ نہین تیسے ہی
یہ بھی مقرر ہوا کہ اپنے پُرشارتھ بنا پرم پد نہین ملتا ہی - ہے رام جی جو سنتون کی سنگت کرتا ہی اور ست شاستر کو بھی
بچارتا ہی پر اُنکے ارتھ مین پُرشارتھ نہین کرتا اُسکو سِدّھتا نہین ملتی جیسے کوئی اِمرت کے پاس بیٹھا ہو تو بغیر امرت
پیئے امر نہین ہو سکتا تیسے ہی ابھیاس کیے بنا امر نہین ہوتا اور سِدّھتا بھی نہین ملتی - ہے رام جی اگیانی جیو اپنا جنم
برتھا ہی کھوتے ہین - جب بالک ہوتے ہین تب موڑھ اوستھا مین رہتے ہین جُوا اوستھا مین بشی بھوگ کرتے
ہین اور بڑھاپے مین نربل ہوکر کسی کام کے نہین رہتے اسیطرح اپنا جینا برتھا کھوتے ہین اور جو اپنا پُرشارتھ
تیاگ کر دیوتا آدکا آسرا لیتے ہین وہ اپنے مارنیوالے ہوتے ہین وہ سُکھ نہ پاوین گے - ہے رامچندر جی جو لوگ
بیوہار اور پرمارتھ مین آلسی ہوکر اور پرمارتھ کو تیاگ کر موڑھ ہو رہے ہین وہ دین ہوکر پشُ کیطرح دُکھ پاوینگے
یہ مین نے بچار کرکے دیکھا ہی اِس سے تم پُرشارتھ کا آسرا کرو اور ست سنگ اور ست شاستر روپی درپن
کے دوارا اپنے گُن اور دوش کو دیکھ کر دوش کا تیاگ کرو اور شاستروں کے سِدھانت پر ابھیّاس کرو
جب ورڑھ ابھیاس کروگے تب جلد آنند پاؤگے اِتنا کہکر بالمیک جی بولے کہ جب اِس پرکار بششٹھ جی
نے کہا تب سائنکال کا سمے ہوا تو سب سبھا اسنان کے لیے اُٹھ کھڑی ہوئی اور آپسمین نمسکار کرکے اپنے اپنے
گھر کو گئے اور سورج کے نکلتے ہی پھر سب آکر بیٹھے -

## پُرشارتھ برنن نام پانچوان سرگ سماپت ہوا

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامچندر جی اِس پرکار جو پہلے کا کیا ہوا پُرشارتھ ہی وہی دَیو ہی اور دَیو کوئی نہین ہی جب یہ
ست سنگ اور ست شاستر کا بچار پُرشارتھ سے کرے تب پُورب کے سنسکار کو جیت لیتا ہی جس اِشٹ پُرش کے پانے کا
جتن شاستر کے موافق کریگا وہ ضرور پاویگا پر اپنے ہی پُرشارتھ سے پاویگا اور طرح سے کچھ نہین ہوتا نہ ہوا ہی نہ ہوگا
پُورب جو کچھ پاپ کیا ہی اُسکا پھل دُکھ ہی جب وہ دُکھ پاتا ہی تو مورکھ کہتا ہی کہ ہاے دَیو ہاے دَیو ہاے کشٹ ہاے کشٹ
ہے رامچندر جی اُسکا جو پُورب کا پُرشارتھ ہی اُسی کا نام دَیو ہی اور دَیو کوئی نہین جو لوگ دَیو سمجھتے ہین وہ مورکھ
ہین - جو پُورب کے جنم مین اچھا کرم کر آیا ہی وہ اچھا کرم سُکھ ہو کر دکھائی دیتا ہی اور جسکی پُورب جنم کی
سُکرت جلی ہوتی ہی اُسی کی جے ہوتی ہی اور جو پُورب جنم کے بُرے کرم بلوان ہوتے ہین اور اچھے کرم کا پُرشارتھ
کرتا ہی اور ست سنگ کرتا ہی اور اچھے شاستروں کو بچارتا اور سُنتا اور کرتا ہی تو پُورب جنم کے سنسکار کو جیت لیتا ہی
جیسے پہلے دن پاپ کیا ہو اور دوسرے دن بڑا پُن کرے تو پُورب کا پاپ چھوٹ جاتا ہی تیسے ہی جب یہان

درڑھ پُرشارتھ کرتا ہی تب پُورب کے سنسکار کو جیت لیتا ہی اس سے جو کچھ سِدّھ ہوتا ہی وہ پُرشارتھ ہی سے سِدّھ ہوتا ہی ایکتر بھاؤ سے پرجتن کرنے کا نام پُرشارتھ ہی جو ایکتر بھاؤ سے جتن کریگا وہ ضرور اُس کو پاویگا اور جو پُرش اور کسی کو دیو جانکر اپنا پُرشارتھ چھوڑ بیٹھیگا وہ دُکھ پاکر کبھی شانت نہوگا۔ ہے رامچندر جی متھیا دَیو کو چھوڑ کر تم اپنے پُرشارتھ کو اختیار کرو سنت لوگوں کا ست سنگ اور ست شاستر کے بچنوں کے انُسار اور جُگت سہت جتن اور ابھیاس کرکے آتم پد کو پانا اُسیکا نام پُرشارتھ ہی جیسے پرکاش سے سب پدارتھوں کا گیان ہوتا ہی تیسے ہی پُرشارتھ سے آتم پد ملتا ہی جو کوئی پُورب کرم کے انُسار بڑا پاپی ہوتا ہی تو یہاں درڑھ پُرشارتھ کرنے سے اُسکو جیت لیتا ہی جیسے بڑے میگھ کو پون ناش کردیتی ہی اور جیسے برس دن کے پکے ہوئے کھیت کو برف ناش کردیتی ہی تیسے ہی پُرش کا پورب سنسکار پرجتن سے ناش ہوجاتا ہی ہے رامچندر جی آتم پُرش وہی ہی جس نے ست سنگ اور ست شاستر کے دوارا بدھ کو بڑھا کر سنسار ساگر سے ترنیکا پُرشارتھ کیا ہی اور جس نے ست سنگ اور ست شاستر کے دوارا اپنی بُدھ کو نہیں بڑھایا اور اپنے پُرشارتھ کو تیاگ بیٹھا ہی وہ پُرش نیچ سے بھی نیچ گت کو پاویگا اور جو اُتم پُرش ہیں وہ اپنے پُرشارتھ سے پرمانند پد کو پاوینگے جسکے پانے سے پھر دُکھی نہ ہونگے جو کوئی دیکھنے میں دین (عاجز ولاچار) ہوتا ہی وہ بھی ست سنگ اور ست شاستر کے انُسار پرشارتھ کرنے سے اُتم پد ہی کو پاجاتا ہی۔ ہے رامچندر جی جس پُرش نے پُرشارتھ کیا ہی اُسکو سب سمپت ملتی ہیں اور پرمانند سے بھرا رہتا ہی جیسے سمدر رتن سے بھرا ہی تیسے ہی وہ بھی پرمانند سے بھرا رہتا ہی اس سے جو اُتم پُرش ہیں وہ اپنے پُرشارتھ دوارا اسنسار بندھن سے نکلجاتے ہیں جیسے کیسری سنگھ اپنے بل سے پنجرے سے نکلجاتا ہی۔ ہے رامچندر جی یہ پُرش اور کچھ نہ کرے تو یہ ضرور کرے کہ اپنے برن آشرم کے دھرم کے موافق چلا کرے اور سار پُرشارتھ کرے جب سنت اور ست شاستر کے آسرے ہوکر اُسکے انُسار پُرشارتھ کریگا تب سب بندھن سے مُکت ہوگا۔ جس پُرش نے اپنے پُرشارتھ کا تیاگ کیا ہی اور کسی اور دیوتا کو مانکر کہتا ہی کہ وہ میرا بھلا کریگا وہ جنم اور مرن میں پڑکر کبھی شانت وان نہ ہوگا ہے رامچندر جی اس جیو کو سنسار روپی روگ لگا ہی اُسکے دور ہونے کا اُپاے میں کہتا ہوں کہ سنت جنوں اور ست شاستروں کے ارتھ میں درڑھ بھاونا کرکے جو کچھ سنا ہی اُسکا بار بار ابھیاس کرکے اور سب کلپنا تیاگ کرکے ایکانت ہوکر اُسکا چنتون کرے تب پرم پد کی پراپت ہوگی اور دوئیت بھرم چھوٹ کر ادوئیت روپ بھاسیگا اسیکا نام پُرشارتھ ہی۔

## پرم پُرشارتھ برنن نام چھٹوان سرگ سماپت ہوا

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامچندر جی پُرشارتھ سے اسکو ادھیاتمک آدِ تاپ آگر گھیرتے ہیں اس سے شانت نہیں پاتا تم بھی روگی نہ ہونا اپنے پرشارتھ کے دوارا جنم مرن کے بندھن سے مُکت ہونا اور کوئی دیو مُکت نہیں کریگا اپنے پُرشارتھ ہی کے دوارا سنسار کے بندھن سے مُکت ہوتا ہی جس پُرش نے اپنے پُرشارتھ کو تیاگ کیا ہی اور کسی اور دیو کو مانکر اُسکے بھروسے پر رہا ہی اُسکا دھرم ارتھ کام سب ہی نشٹ ہوا ہی اور نیچ سے نیچ گت کو پہونچا ہی۔

ہے رامچندر جی شُدّھ چیتن جو اُسکا اپنا آپ واستو (اصلی) روپ ہی اُسکے آسرے جو آدِ چِت سمبیدن پھُرتا ہی سو اہسم ممتو سمبیدن ہوکر پھُرنے لگتی ہی اندریاں بھی آہسم آہسم پھُرتی ہیں جب یہ پھُرنا سنتوں اور شاستر کے انسار ہو تب

پُرش پرم شدھ ہو جاتا ہی اور جو شاستر کے اُنسار نہو تو باسنا کے اُنسار بھاؤ ابھاؤ روپ پھر جال مین پڑا ہوا گھٹی جنتر کی طرح بھٹکتا پھرتا ہی شانت نہین پاتا ہے رام چندر جی جس کیسکو سدھتا پراپت ہوئی ہی پُرشارتھ ہی سے ہوئی ہی بغیر پُرشارتھ کے کوئی سِدّھ نہین ہوتا۔ جب کسی چیز کو لینا ہوتا ہی تب ہاتھ کے پھیلانے سے ہی لینا ہوتا ہی اور جو کسی دیش کو جانا چاہے تو چلنے ہی سے پہونچتا ہی اور طرح سے نہین تیسے ہی پُرشارتھ بنا کچھ سِدّھ نہین ہوتا جو کہتا ہی کہ دَیؤ کرے گا سو ہوگا ایسا کہنے والا مورکھ ہی۔ ہے رام جی اور دَیؤ کوئی نہین ہی اِس پُرشارتھ ہی کا نام دَیؤ ہی یہ دَیؤ شبد مورکھون کا چلایا ہوا ہی جب کسی کشٹ سے دُکھ پاتے ہین تو کہتے ہین کہ دَیؤ کا کیا ہوا ہی۔ پر کوئی دَیؤ نہین ہی۔ ہے رامچندر جی جو اپنے پُرشارتھ کو تیاگ کر دَیؤ کے بھروسے پر رہیگا وہ کبھی سدھتا کو نہ پاوے گا کیونکہ اپنے پُرشارتھ بنا سِدّھتا کسی کو پراپت نہین ہوتی جب برہسپت نے درڑھ پرشارتھ کیا تب سب دیوتاؤن کے راجا اندر کے گرُو ہوتے اور شکر جی اپنے پُرشارتھ سے سب راچھسون کے گرُو ہوئے ہین اور اَور جو سمان جیو ہین اُن مین جس پُرش نے پرجتن کیا ہی وہ اُتم ہوا ہی۔ جس کو جتنی سِدّھتا پراپت ہوئی ہی وہ اپنے پُرشارتھ ہی سے ہوئی ہی۔ اور جس پُرش نے سنتون اور شاسترون کے اُنسار پرشارتھ نہین کیا ہی اُسکا بڑا راج پرجا دھن دولت میرے دیکھتے ہی دیکھتے ناش ہوگیا ہی اور نرک مین جلا ہی۔ جس سے کوئی ارتھ سِدّھ ہو اُسکا نام پُرشارتھ ہی اور جس سے انرتھ ہو اُسکا نام اپُرشارتھ ہی ہے رامچندر جی منکھیہ کو ست شاسترون اور سنتون کی سنگت سے شُبھ گنون کو پشٹ کرکے دیا دھیرج سنتوکھ اور بیراگ کا ابھیاس کرنا چاہئے جیسے بڑے تالاب سے میگھ پشٹ ہوتا ہی اور پھر جل برسا کر تالاب کو پشٹ کرتا ہی تیسے ہی شُبھ گنون سے بدّھ پشٹ ہوتی ہی اور پشٹ بدھ سے شُبھ گُن پشٹ ہوتے ہین۔ ہے رامچندر جی جو کوئی بالک اوستھا سے ابھیاس کیے ہوتا ہی اُسکو شدھتا پراپت ہوتی ہی ارتھات درڑھ ابھیاس بنا سِدھتا پراپت نہین ہوتی۔ جو کسی دیش یا تیرتھ کو جانا چاہے تو راستہ مین آلس نکر کے چلا جاوے تبھی جا پہونچیگا۔ جب بھوجن کرے گا تبھی بھوکھ مٹیگی اور طرح نہ مٹیگی۔ جب مُکھ مین جبھیا (زبان) شدھ ہوگی تبھی صاف پاٹھ ہوگا گونگے سے پاٹھ نہین ہوتا اسلیے جو کچھ کارج سِدّھ ہوتا ہی سو اپنے پُرشارتھ ہی سے سِدّھ ہوتا ہی چپ ہو رہنے سے کوئی کارج سِدّھ نہین ہوتا۔ یہان سب گرُو بیٹھے ہین ان سے پوچھ دیکھو۔ آگے جو تمھاری اچھا ہو وہ کرو۔ اور جو مجھ سے پوچھو تو مین سب شاسترون کا سِدھانت کہتا ہون جس سے سِدّھتا کو پراپت ہوگے۔ ہے رامچندر جی سنتون ارتھات گیانی پرشون اور ست شاسترون ارتھات برہم بدّیا کے اُنسار ہمیشہ من اندریون کا بچار رکھنا اور جو اِن سے برودھ (برخلاف) ہون اُنکو نہ کرنا اِس سے تمکو سنسار کا راگ دویش اسپرش نہ کرے گا اور سب سے نرلیپ (بے لَوث) رہوگے۔ جیسے جل سے کمل نرلیپ رہتا ہی تیسے ہی تم بھی نرلیپ رہوگے۔ ہے رامچندر جی جس پُرش سے شانت پراپت ہو اُسکی اچھی طرح سیوا کرنی چاہیئے اُسکا بڑا اُپکار ہی کہ سنسار سمُدر سے نکال لیتا ہی۔ ہے رامچندر جی سنت جن اور ست شاستر بھی وہی ہین جنکے بچار اور سنگت سے سنسار سے چت اُٹھ کر اُس کی طرف لگ جاے اور موکش کا اُپاے بھی وہی ہی جس سے اور سب کلپنا کو چھوڑ کر اپنے پُرشارتھ کو اختیار کرے جس سے جنم مرن کا جھگڑا چھوٹ جاے۔

ہے رامچندر جی جس پدارتھ کی اچھا منکھیہ کرتا ہی اور اُسکے نمت درڑھ پُرشارتھ کرتا ہی تو وہ اُسکو ضرور پاتا ہی - جو کوئی بڑا تیج والا اور بڑے دھن دولت والا تمکو دیکھ پڑتا ہی یا سُنا جاتا ہی وہ اپنے ہی پُرشارتھ سے ایسا ہوا ہی اور جو بڑے بڑے سانپ کیڑے وغیرہ تمکو دیکھ پڑتے ہین وے اپنے پُرشارتھ کو چھوڑ دینے سے ایسے ہوتے ہین -
ہے رامچندر جی تم اپنے پُرشارتھ کا آسرا کرو نہین تو سانپ کیڑے وغیرہ کی نیچ جون مین پیدا ہوگے جس پُرش نے اپنا پُرشارتھ تیاگ دیا اور کسی دیو کا آسرا لیا ہی وہ مہا مُورکھ ہی کیونکہ یہ بات لوک بیوہار مین بھی پرسدھ ہی کہ بغیر اپنے جتن کیے کوئی چیز نہین ملتی ہی تو پرمارتھ کیسے مِل سکتا ہی اس سے پرم پد پانے کے نمت دیو کا بھروسا چھوڑ کر سنت لوگون اور ست شاسترون کے بچنون کے انسار جتن کرو تو جتنے دُکھ ہین سب چھوٹ جائینگے ہے رامچندر جی بشن بھگوان اوتار لیکر کتنون کو مارتے ہین اَور اَور کام بھی کرتے ہین پرنتُ اُنکو پاپ نہین لگتا کیونکہ وے اپنے پُرشارتھ سے اکشے پد (لازوال درجہ) کو پاتے ہوتے ہین اس سے تم بھی پُرشارتھ کا آسرا کرو اور اپنے پُرشارتھ سے سنسار سمُدر کے پار اُتر جاؤ -

## پُرشارتھ اُپمابرنن نام ساتوان سرگ سماپت ہوا

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامچندر جی یہ جو کہاوت ہی کہ دیو ہماری رچھا کرو - سو کسی مورکھ کی بنائی ہوئی ہی ہمکو تو دیو کی صورت کوئی دیکھ نہین پڑتی اور نہ کوئی دیو کا کال ہی جان پڑتا ہی اور نہ دیو کچھ کرتا ہی مُورکھ لوگ دیو کو کہتے ہین پر دیو کوئی نہین ہی اسکا پُورب کرم ہی دیو ہی - ہے رامچندر جی جس پُرش نے اپنے پُرشارتھ کو تیاگ دیا ہی اور دیو کا بھروسا لیا ہی کہ وہ ہمارا بھلا کریگا وہ مُورکھ ہی کیونکہ آگ مین گر پڑے اور دیو نکال لے تب جانیے کہ کوئی دیو بھی ہی سو ایسا تو نہین ہوتا اور اسنان دان بھوجن وغیرہ سب کرم چھوڑ کر بیٹھ رہے اور آپ ہی دیو آکر کرا جاوے سو بھی کیے بنا نہین ہوتا اس سے اور دیو کوئی نہین ہی اپنا پُرشارتھ ہی سب بھلا کرتا ہی - ہے رامچندر جی جیو کا کیا کچھ نہین ہوتا اَور دیو ہی کرنے والا ہوتا تو شاستر اور گرو کا اُپدیش بھی نہ ہوتا اس سے ظاہر ہی کہ ست شاستر کے اُپدیش سے اپنے پُرشارتھ کے دوارا اسکو من مانا پد ملتا ہی - اس سے دیو کہنا بِرتھا ہی اِس بھرم کو تیاگ کرکے سنتون اور شاستر کے انسار پُرشارتھ کرے تب دُکھ سے چھوٹ جائیگا - ہے رامچندر جی اور دیو کوئی نہین ہی اسکا پُرشارتھ جو ہی وہی دیو ہی - ہے رامچندر جی جو کوئی اور دیو کرنے والا ہوتا تو جب جیو شریر کو تیاگ کرتا ہی اور شریر ناش ہو جاتا ہی - کچھ کریا نہین ہوتی کیونکہ چیشٹا کرنے والا تیاگ جاتا ہی تو سبھی شریر سے چیشٹا کراتا ہو تو چیشٹا کچھ نہین ہوتی اس سے جانا جاتا ہی کہ دیو شبد برتھا ہی - ہے رامچندر جی پُرشارتھ کی بات اگیانی لوگ بھی جانتے ہین کہ اپنے پُرشارتھ بنا کچھ نہین ہوتا گوپال بھی جانتا ہی کہ جو مین گئوون کو نہ چراونگا تو گئووین بھوکھی رہینگی اس سے وہ اَور دیو کے آسرے پر بیٹھا نہین رہتا آپ ہی جاکر چرا لاتا ہی - ہے رامچندر جی دیو کی کلپنا بھرم سے کرتے ہین ہمکو تو دیو کوئی بھی نہین دیکھ پڑتا اور ہاتھ پاؤن شریر بھی دیو کا کوئی نہین دیکھ پڑتا اپنے پُرشارتھ ہی سے سِدھ ہوتا دیکھ پڑتی ہی اور جو کوئی دیو آکار سے رہت (بلا صورت وشکل) ٹھہرایئے تو بھی نہین بنتا کیونکہ بنا آکار اور ساکار (صورت وبلا صورت) کا

سنجوگ کیسے ہو ہے رامچندر جی اور دَیو کوئی نہین ہی کیول اپنا پُرشارتھ ہی دَیُو روپ ہی۔ جو راجا رِدّھ سِدّھ سمپت دیکھ پڑتا ہی وہ بھی اپنے پُرشارتھ ہی سے ہوا ہی۔ ہے رامچندر یہ جو بشوامتر جی ہین اُنھون نے دیو شبد دور ہی سے تیاگ دیا ہی۔ یہ بھی اپنے پُرشارتھ ہی سے چھتری سے براہمن ہوگئے ہین اور اَور جو بڑے بڑے مرتبہ کے لوگ ہوئے ہین وہ بھی اپنے ہی پُرشارتھ سے ہوتے ہین۔ ہے رامچندر جی جو دَیو پڑھے بنا پنڈت کر دے تو جانیے کہ دَیو نے کیا پر پڑھے بنا تو کوئی بھی پنڈت نہین ہوتا اور جو گیانی سے گیانوان ہوتے ہین سو بھی اپنے پُرشارتھ ہی سے ہوتے ہین اِس سے اور دَیُو کوئی نہین۔ متھیا بھرم کو تیاگ کر کے سنت جنون اور ست شاسترون کے موافق سنسار سمدر سے پار اُترنے کا جتن کرو۔ تمھارے پُرشارتھ بنا اور دَیو کوئی نہین جو اَور دَیو ہوتا تو بہت بیر کریا بل بھی کریا کو تیاگ کر کے سو رہتا کہ آپ دَیو کریگا پر ایسا تو کوئی بھی نہین کرتا۔ اس سے اپنے پُرشارتھ بنا کچھ سدھ نہین ہوتا اور جو کچھ اسکا کیا نہ ہوتا تو پاپ کرنے والے نرک نہ جاتے اور پُن کرنے والے سُورگ نہ جاتے پرنت پاپ کرنے والے نرک مین جاتے ہین اور پُن کرنے والے سُورگ مین جاتے ہین اِس سے جو کچھ پراپت ہوتا ہی سو اپنے پُرشارتھ ہی سے ہوتا ہی۔ ہے راچندر جی جو کوئی ایسا کہے کہ اَور کوئی دَیو کرتا ہی تو اُسکا سر کاٹ ڈالیے تب وہ دَیو کے آسرے جیتا رہے تو جانیے کہ کوئی دَیو ہی سو جیتا کوئی نہین رہتا۔ اِس سے دَیو شبد کو متھیا بھرم جانکر سنت جنون اور ست شاسترون کے موافق اپنے پُرشارتھ سے آتم پد کو حاصل کرو۔

## پرم پُرشارتھ برنن نام آٹھوان سرگ سماپت ہوا

اِتنا سنکر شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے ناتھ سب دھرمون کے جاننے والے آپ کہتے ہین کہ دَیُو کوئی نہین ہی پر اِس لوک مین پرسِدّھ ہی کہ براہمن بھی دَیو ہی اور دَیو کا کیا سب کچھ ہوتا ہی۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے راجندر جی مین تمکو اِسلیے کہتا ہون کہ تمھارا بھرم چھوٹ جاے۔ اپنے ہی کیے ہوے شُبھ یا اَشُبھ کرم کا پھل ضرور بھوگنا ہوتا ہی۔ اسکو دَیو کہو چاہے پُرشارتھ کہو اور دَیو کوئی نہین ہی کرتا کریا کرم آدک مین تو دَیو کوئی نہین اور نہ کوئی دَیو کا استھان ہی اور نہ رُوپ ہی تو اور دَیُو کیا کہیے۔ ہے رامچندر جی مورکھون کے سمجھانے کے لیئے دیو شبد کہا گیا ہی جیسے آکاش کچھ نہین ہی تیسے دَیُو بھی کچھ نہین ہی۔ پھر شری رامچندر جی بولے کہ ہے بھگون سب دھرمون کے جاننے والے آپ کہتے ہین کہ اور دَیو کوئی نہین ہی آکاش کی طرح شُون ہی سو آپ کے کہنے سے بھی دَیُو کا ہونا پایا جاتا ہی کیونکہ آپ کہتے ہین کہ مُنکھیہ کے پُرسارتھ کا نام دَیو ہی اور جگت مین بھی دَیُو شبد پرسِدّھ ہی۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رامچندر جی مین اِسلیے تم سے کہتا ہون کہ جس سے دَیو شبد تمھارے ہردے سے اُٹھ جاے۔ دَیو نام اپنے پُرشارتھ کا ہی اور پُرشارتھ نام کرم کا ہی اور کرم نام باسنا کا ہی باسنا من سے ہوتی ہی اور مَن روپی پُرش جسکی باسنا (چاہنا۔ تمنّا) کرتا ہی وہ اُسکو مِلتی ہی جو گانون ملنے کی باسنا کرتا ہی اُسکو گانون ملتا ہی جو اور چیز کی باسنا کرتا ہی وہ اور چیز کو پاتا ہی اس سے اور دَیو کوئی نہین پورب جنم کا کیا ہوا درِڑھ پُرشارتھ شُبھ یا اَشُبھ جو ہی اُسکا پرنام (انجام) سُکھ یا دُکھ ضرور ہوتا ہی اُسی کا نام دَیو ہی سے رامچندر جی تم بچار کر کے دیکھو کہ اپنا پُرشارتھ کرم (عمل) سے الگ نہین ہی تو سُکھ دکھ دینے والا اور لینے والا کوئی

دیو نہین ہوا۔ جیو جو پاپ کی اِچّھا اور شاستر کے برودھ بُرے کرم کرتا ہی سو کیون کرتا ہی پورب جنم کے درڑھ پُرشارتھ
کرم سے ہی پاپ کرتا ہی اور جو پورب جنم مین پُن کرم کیا ہوتا ہی تو اچھی راہ پر چلتا ہی۔ پھر شری رامچندر جی نے پوچھا کہ
ہے ناتھ جو پورب کی درڑھ باسنا کے انُسار جیو سب کرم کرتا ہی تو مین کیا کرون مجھکو پورب کی باسنا نے دین دُکھی کر رکھا
ہی اب مجھکو کیا کرنا چاہیے بششٹھ جی بولے کہ ہے رامچندر جی جو کچھ پورب کی درڑھ باسنا ہو رہی ہی اُسکے انُسار یہ
جیو کام کرتا ہی پرنت جو مہاتما ہی وہ اپنے پُرشارتھ سے پورب کے میلے سنسکارون کو شُدھ کرتا ہی تو اُس کے پاپ
دور ہو جاتے ہین جب تم ست شاسترون اور گیانوان کے بچنون کے انُسار درڑھ پرشارتھ کروگے تب تمھاری
میلی باسنا دور ہو جایگی ہے رامچندر جی پورب کے اچھے اور بُرے سنسکارون کو کیسے جانیے سو سنو۔ کہ جو
چیت بشی بھوگ کرے اور شاستر کے برودھ مارگ کی اور جاوے اور اچھے کرم کی طرف نہ جاوے تو جانیے
کہ کوئی بُرا کرم پورب جنم مین کیا ہی اور جو سنت جنون اور ست شاستر کے موافق کرم کرے اور سنسار سے
برکت (یعنی تارک الدنیا) ہو تو جانیے کہ پورب کا کرم شُدھ ہی اس سے ہے رام جی تم کو دونون سے شُدھتا
ہی کہ پورب کا سنسکار شُدھ ہی جس سے تمھارا چیت ست سنگ اور ست شاسترون کے بچنون کو پکڑ کر جلد آتم
پد کو پاویگا اور جو تمھارا چیت شُبھ مارگ مین نہین ٹھہرتا تو تم درڑھ پرشارتھ کرکے سنسار سمُدر سے پار اُتر جاؤ
ہے رام چندر جی تم چیتن ہو جڑ تو نہین ہو اپنے پُرشارتھ کا آسرا کرو اور میرا بھی یہی آشیرباد ہی کہ تمھارا
چیت جلد شُدھ آچرن اور برہم بدیا کے سدھانت سار مین لگ جاے۔ ہے رامچندر اُتم پُرش وہی ہی کہ جس کا
پورب سنسکار اگرچہ بُرا تھا پر اُسنے سنتون اور ست شاسترون کے انُسار درڑھ پُرشارتھ کرکے اُسکو شُدھ کر لیا
ارتھات سِدھ ہو گیا۔ اور مُورکھ جیو وہ ہی جسنے اپنا پُرشارتھ تیاگ دیا ہی جس سے سنسار سے مکت نہین ہوتا۔
پورب کا جو کوئی پاپ کرم کیا ہوتا ہی اسکے میلے پن سے پاپ مین دوڑتا ہی اور اپنے پُرشارتھ کے تیاگ دینے
سے اندھا ہو جاتا ہی تب اور بھی دوڑتا ہی۔ جو اُتم پُرش ہی اُسکو یہ کرنا چاہیے کہ پہلے تو پانچ اندریون کو بس
کرے پھر شاستر کے انُسار انکو برتاوے اور شُبھ باسنا کو درڑھ کرے اشُبھ کو تیاگ کرے اگرچہ تیاگ کرنے کے
قابل دونون باسنا ہین پرنت پہلے شُبھ باسنا کو اکٹھی کرے پھر اشُبھ کو تیاگ کرے جب شُدھ باسنا سے انتہ کرن شُدھ
ہوگا تب سنتون اور شاسترون کے سدھانت کا بچار پیدا ہوگا اُس سے تمکو گیان پراپت ہوگا اس گیان سے آتما
کا درشن ہوگا پھر کریا اور گیان بھی چھوٹ جائینگے اور کیول شُدھ اکیلا اپنا آپ روپ باقی دکھ پڑیگا اس سے ہے
رامچندر اور سب کلپنا کو تیاگ کر سنت لوگون اور ست شاسترون کے انُسار پُرشارتھ کرو یہی مُکھیہ ہی۔

## پرم پُرشارتھ برنن نام نوان سرگ سماپت ہوا

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے رامچندر جی تم ہمارے بچن کو یاد رکھو۔ یہ بچن بھائی سدھ کے برابر ہین ارتھات
تمھارے بڑے ہتر ہونگے اور دُکھ سے تمھاری رچھا کرینگے۔ ہے رامچندر جی یہ جو موکش اُپاے تم سے کہتا ہون اُسکے انُسار تم
پُرشارتھ کرو تب تمھارا پرم ارتھ سِدھ ہوگا چیت جو سنسار کے بھوگ کیطرف جاتا ہی اُس بھوگ مین چیت کو گرنے نہ دو۔ بھوگ
کا تیاگ دو طرح سے ہوتا ہی وہ تیاگ تمھارا پرم ہتر ہوگا اور تیاگ بھی ایسا کرو کہ پھر کبھی اسکو نہ گرہن کرو ہے رامچندر جی

یہ موکش اُپاے سنگھتا ہی اِسکو ایک چیت ہوکر سُنو اِس سے تمکو پرمانند ملیگا۔ پہلے شم اور دم کو اختیار کرو۔ سنسار
کی سب باسنا کو چھوڑکر اُدارتا سے تربیت رہنے کا نام شم ہی اور باہر کی اندریونکو بش کرنے کو دم کہتے ہین۔ جب
پہلے اِنکو اختیار کروگے تب پرم تتو کا بچار آپ سے آپ پیدا ہوگا اور بچار سے ببیک کے دوارا پرم پد
ملیگا جس پد کو پاکر پھر کبھی دُکھ نہ ہوگا اور اناشی سُکھ تم کو ملیگا اِس لیے اس موکش اُپاے سنگھتا کے موافق
پرُشارتھ کرو تب آتم پد پاؤگے آگے جو کچھ برہما جی نے ہمکو اُپدیش کیا تھا وہی ہم تم سے کہتے ہین۔ اتنا سنکر
شری رامچندر جی بولے کہ ہے منیشور آپ کو جو برہما جی نے اُپدیش کیا تھا وہ کس واسطے کیا تھا اور کیسے
آپ نے اُسکو اختیار کیا تھا وہ کہیے۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رامچندر جی شُدّھ چداکاش ایک ہی اور اننت
ابناشی پرمانند چدانند سوروپ برہم ہی تسمین سمبیدن اسپندروپ ہوتا ہی وہی بشن ہوکر استھت ہوا ہی وہی
بشن جی اسپند اور بے اسپند مین ایک رس ہین کبھی دوسرے بھاؤ کو نہین اختیار کرتے ہین جیسے سمدر مین لہرین
پیدا ہوتی ہین تیسے ہی شُدّھ چداکاش سے اسپند کرکے بشن جی پیدا ہوئے ہین اُن بشن جی کی سونے کی طرح
کرن نابھ کے کمل سے برہما جی پیدا ہوگئے ہین ان برہما جی نے رکھ اور منیشور دن سہت استھاور جنگم پرجا
پیدا کی اور اس منوراج سے جگت کو پیدا کیا اُس جگت کے کونے مین جو جمبودیپ بھرت کھنڈ ہی اُسمین منکھیہ کو
دُکھ سے بیاکل دیکھ کر برہما جی کو دیا لگی جیسے پُتر کو دیکھ کر پتا کو دیا لگتی ہی تب منکھیون کے سُکھ کے لیے برہما جی
نے تپ (تپسیا ریاضت) پیدا کیا کہ جسمین وہ سکھی ہون اور اگیا دی کہ تپ کرو تب وہ تپ کرنے لگے اور تپ
کرنے سے سرآدک مین سُکھ پانے لگے پر اُن سکھونکو بھوگ کر دی پھر گرے اور دُکھی ہوئے تب برہما جی نے
اُنکو دکھی دیکھ کر ست باک دھرم کو پیدا کیا اور اُنکے سُکھ کیواسطے اگیا دی اِس دھرم پر چلنے سے بھی لوگون کو
سُکھ ہونے لگا وہان بھی کچھ دنون تک سُکھ بھوگ کر پھر گرے اور دُکھی کے دُکھی رہے پھر برہما جی نے دان اور
تیرتھ وغیرہ پُن کرم پیدا کرکے اُنکو اگیا دی کہ اسکو کرو تو تم سکھی رہوگے جب وہ جیو سب ایسا ہی کرنے لگے
تب بڑے پُن لوک مین پہونچکر وہانکے سُکھ بھوگ کرنے لگے پھر کچھ دنون مین اپنے کرم کے انُسار بھوگ بھوگ کر گرے
تب اُنھون نے ترشنا کی کہ بہت سُکھ دُکھ ہوئے اور دُکھ سے گھبرائے اُس سمے برہما جی نے دیکھا کہ یہ لوگ جنم اور مرن
کے دُکھ سے بہت دُکھی ہوتے ہین اِس سے ایسا اُپاے کیجئے کہ جسمین انکا دُکھ دور ہو۔ ہے رامچندر جی برہما جی نے بچارا
کہ انکا دُکھ آتم گیان بنا دور نہ ہوگا اِس سے آتم گیان کو پیدا کیجے جس سے یہ سکھی ہون تب آتم گیان کو پیدا کرکے
اگیا دی تب وہی لوگ آتم تتو کا دھیان کرنے لگے اِس دھیان کے کرنے سے شُدّھ تتو گیان کی مورت ہوکر مین پرگٹ
ہوا۔ مین بھی برہما جی کے برابر ہون جیسے اُنکے ہاتھ مین کمنڈل ہی تیسے میرے ہاتھ مین بھی ہی جیسے اُنکے کنٹھ مین رودراکش
کی مالا ہی تیسے میرے کنٹھ مین بھی ہی جیسے اُنکے اوپر مرگ چھالا ہی تیسے میرے اوپر بھی ہی۔ میرا شُدّھ گیان
سوروپ ہی اور مجھکو جگت کچھ نہین بھاستا اور بھاستا بھی ہی تو سُکھپت کیطرح بھاستا ہی۔ تب برہما جی نے بچار کیا کہ
اسکو مین نے جیون کے بھلے کے لئے پیدا کیا ہی پر یہ تو شدھ گیان سوروپ ہی اور اگیان مارگ کا اُپدیش تب ہو جب
کچھ سوال جواب ہو اور کبھی متھیا کا بچار ہو۔ ہے رامچندر جی تب جیون کے بھلے کے لیے برہما جی نے مجھکو گود
مین بٹھایا اور سر پر ہاتھ پھیرا تب جیسے چاند کی چاندنی سے ٹھنڈھک ہوتی ہی تیسے مجھکو اس سے ٹھنڈھک

ہوئی پھر برہماجی نے مجھکو جیسے ہنس سے ہنس کہے تیسے کہا کہ ہے چر جیوون کے بھلے کے واسطے تم ایک مہورت تک اگیانی ہوجاؤ جو اچھے پرش ہین وہ اور ون کے بھلے کے لیے آپ برے بنجاتے ہین جیسے چندرما بہت نرمل ہی پرنتو امتا (چھائین) کو لیے ہوئے ہی تیسے ہی تم بھی ایک مہورت تک اگیان کو اختیار کرو۔ ہے راجچندر جی اسطرح برہماجی نے کہکر مجھکو شاپ دیا کہ تو اگیانی ہوجا۔ تب مین نے برہماجی کی اگیا مانکر شاپ کو قبول کرلیا اور میرا جو شدھ آتم تتو اپنا آپ تھا وہ اور طرح کا ہوگیا میرا اسٹ سبھاؤ مجھکو بھولگیا اور میرا من جاگ آیا تب بھاؤ ابھاؤ روپ جگت مجھکو بھاسنے لگا اور اپنے کو مین بشسٹھ اور برہماجی کا پتر جاننے لگا اور طرح طرح کے پدارتھون سہت جگت کو جانکر اُنکی طرف من چلنے لگا تب مین نے سنسار جال کو دُکھ روپ جانکر برہماجی سے پوچھا کہ ہے بھگون یہ سنسار کیسے پیدا ہوتا ہی اور کیسے مٹ جاتا ہی۔ ہے راجچندر جی جب مین نے اس طرح پتا برہماجی سے پوچھا تب اُنھون نے اچھی طرح سی مجھکو اُپدیش کیا اُس سے میرا اگیان جاتا رہا۔ جیسے سورج کے نکلنے سے اندھکار جاتا رہتا ہی اور جیسے درپن مانجنے سے صاف ہوجاتا ہی تیسے ہی مین شدھ ہوگیا۔ ہے راجچندر جی اُس اُپدیش سے مین برہماجی سے بھی ادھک ہوگیا۔ اُس سمی مجھکو برہماجی نے اگیا دی کہ ہے پتر جمبودیپ کے بھرت کھنڈ مین تمکو آٹھ پرجاپت کا ادھکار دیتا ہون تم وہان جاکر جیوونکو اُپدیش کرو۔ جسکو سنسار کے سُکھ کی اچھا ہو اُسکو کرم مارگ کا اُپدیش کرنا جس سے وہ سُرگ وغیرہ کا سکھ بھوگ کرین اور جو سنسار سے برکت ہو اور آتم پد کی اچھا رکھتا ہو اُسکو گیان اُپدیش کرنا۔ ہے راجچندر جی اس طرح میرا اُپدیش اور اُتپت ہوئی اور اسطرح میرا آنا ہوا۔

## بشسٹھ اُپدیش گمن نام دسوان سرگ سماپت ہوا

اتنا سنکر شری راجچندر جی بولے کہ ہے بھگون اُس گیان کے پیدا ہونے سے بے انتہا جو کیسے شدھ ہوگئے سو کرپا کرکے کہیے۔ بشسٹھ جی بولے کہ ہے راجچندر جی جو شدھ آتم تتو ہی اُسکا سبھاؤ روپ سمبیدن پھرنا ہی۔ وہ برہما روپ ہوکر استھت ہوا ہی۔ جیسے سمدر اپنی دروتا (روانی) سے ترنگ روپ ہوتا ہی تیسے ہی برہماجی ہوئے ہین اُنھون نے سب جگت کو پیدا کرکے تینون کال پیدا کیے جب کچھ کال بیت گیا تب کلجگ آیا اُس سے جیوون کی بُدھ میلی ہوگئی اور پاپ کرکر بید اور شاستر کی اگیا کو میٹنے لگے جب اسطرح دھرم کی مرجادا چھپ گئی اور پاپ پھیل گیا تب جتنی کچھ راج دھرم کی مرجادا تھی وہ بھی جاتی رہی اور اپنی اچھا کے موافق سب لوگ کرم کرکے دُکھ پانے لگے اُنکو دُکھی دیکھکر برہماجی کو دیا لگی اور دیا کرکے مجھ سے اور سنت کمار اور نارد مُن سے بولے کہ ہے پتر دتم بھولوک مین جاکر جیوون کو شدھ اُپدیش کرکے دھرم کی مرجادا کو استھاپن کرو۔ جس جیو کو بھوگ کی اچھا ہو اُسکو کرم کانڈ اور جپ تپ اسنان سندھیا جگیہ وغیرہ کا اُپدیش کرنا اور جو سنسار سے برکت ہوئے ہون اور موکش چاہتے ہون اور جنکو پرم پد پانے کی اچھا ہو اُنکو برہم بدیا کا اُپدیش کرنا یہ اگیا دیکر برہماجی نے ہمکو بھولوک مین بھیجا تب ہم سب رکھیشور اکٹھے ہوکر بچار کرنے لگے کہ جگت کی مرجادا کس طرح پر ہو اور جیو شبھ مارگ پر کیسے چلین تب ہمنے یہ بچار کیا کہ پہلے کسیکو راجا بناؤ کہ اسکی اگیا پر سب لوگ چلا کرین تب ہمنے دنڈ دینے والا

راجا مقرر کیا جو راجہ بڑے بلوان تیج وان اور اُدار آتما تھے ہم انکو بھی ہمنے ادھیاتم بدیا کا اُپدیش کیا جس سے وہ
پرم پد کو پہونچے اور پرمانند روپ ابناشی پد برہم بدیا کے اُپدیش سے اُنکو ملا تب وہ سکھی ہوئے- اس کارن
سے برہم بدیا کا نام راج بدیا ہی تب ہمنے بید شاستر پران سے دھرم کی مرجادا استھاپن کرکے جپ تپ جگیہ
دان اسنان آدک کریا پرگٹ کین اور اُپدیش کیا کہ جیو اسکے کرنے سے سکھی ہوگا تب سب پھل کو پاکر اُس کو
کرنے لگے پر اُن مین کوئی برلا اہنکار کو چھوڑکر ہردے شُدھ ہونے کے لیے سیوّن (استعمال) کرتا تھا- ہے
رام جی جو مورکھ تھے وہ کامنا کے ہِت (یعنے بغرض حصول مراد) اپنے مَن مین پھول پھول کر کرم کرتے تھے اور
گھٹی جنتر کیطرح بھٹک کر کبھی اوپر کبھی نیچے کو جاتے آتے تھے اور جو نہ کام کرم کرتے تھے اُنکا ہردے شُدھ ہوتا
تھا اور برہم بدیا کے اِدھکاری ہوتے تھے اُس اُپدیش سے آتم پد کو پاکر کتنے تو جیون مُکت ہوتے اور کئی راجا
لوگ بید بدت سِدھ ہوتے سو راج کا سلسلہ چاکر ہمارے اُپدیش سے گیانی ہوتے- راجہ دشرتھ بھی گیانوان
ہوئے اور تم بھی اسی دشا مین آپہونچے ہو جیسے تم برکت ہوتے ہو ایسے ہی آگے بھی سوابھاوک برکت ہوئے ہین
سو سبھاؤ ہی سے دیہہ شُدھ ہی اسی کارن تم سریشٹھ (بہت اچھے) ہو جو کوئی انِشٹ دکھ پہونچتا ہی اُس سے
برکت پن اُپجتا ہی سو تمکو نہین ہوا تمکو تو سب اندریون کے سکھ موجود ہونے پر بیراگ ہوا ہی اس سے تم
بہت اچھے ہو- ہے رامچندر جی مرگھٹ وغیرہ ڈروانے استھانون کو دیکھ کر تو سب کو بیراگ پیدا ہوتا ہی
کہ دنیا کچھ نہین ہی ایکدن مرجانا ہی پر اُن مین جو اچھے لوگ ہوتے ہین وہ بیراگ کو مضبوط رکھتے ہین
جانے نہین دیتے اور جو مورکھ ہین وہ تو پھر دنیا کے سُکھون مین آکر بھول جاتے ہین اس سے
جن کو بغیر کسی سبب کے بیراگ اُپجتا ہی وہ بہت اچھے ہین- ہے رامچندر جی جو اچھے لوگ ہین وہ اپنے
بیراگ اور ابھیاس کے بل سے سنسار بندھن سے مُکت ہو جاتے ہین- جیسے ہاتھی بندھن کو توڑکر اپنے
بل سے نکلجاتا ہی اور سُکھی ہوتا ہی تیسے ہی گیانی اپنے بیراگ اور ابھیاس کے بل سے مُکت ہو جاتا ہی-
ہے رام جی یہ سنسار بڑا انرتھ روپ ہی جس پُرش نے اپنے پُرشارتھ سے اس بندھن کو نہین توڑا
اُسکو راگ دویش روپی اگن جلاتی ہی اور جس پُرش نے اپنے پُرشارتھ سے شاستر اور گرو کے پرمان
سے گیان سادھن کیا ہی وہ اُس پد کو پہونچا ہی- جیسے برسات مین بہت پانی کے برسنے سے بن کو اگن نہین
جلا سکتی تیسے ہی گیانی کو ادھیاتمک اور آدھِ دیوک اور ادھبھوتک تاپ کچھ کلیش نہین دے سکتے-
ہے رام جی جن پُرشون نے سنسار کو برس (بیمزہ) جانکر تیاگ دیا ہی اُنکو سنسار کے پدارتھ گرا نہین سکتے
اور جو مورکھ ہین اُنکو گرا دیتے ہین- جیسے بڑی تیز ہوا کے چلنے سے سب درخت گر جاتے ہین پر کلپ برچھ
نہین گرتا تیسے ہی ہے رام جی اُتم پُرش وہی ہی جو سنسار کو برس جانکر کیول آتم تتو کی اِچھا کرے آپ سے
ہو رہے اُسی کو برہم بدیا کا ادھکار ہی اور وہی اُتم پُرش ہی- ہے رام جی تم بھی ویسے ہی اُجّل
پاتر ہو- جیسے نرم زمین مین بیج بوتے ہین تیسے ہی مین تمکو اُپدیش کرتا ہون- جسکو بھوگ کی اِچھا
ہی اور سنسار کی اور جتن کرتا ہی وہ پشُ کے سمان ہی اُتم پُرش وہی ہی جسکو سنسار سے ترنے کا پُرشارتھ ہوتا ہی
ہے رامچندر جی سوال اُس سے کیجیے جسکو جانیے کہ یہ جواب دینے کی طاقت رکھتا ہی اور جسکو جواب دینے کی

سامرتھ نہو اُس سے کبھی نہ پوچھے اور جو جواب دینے کی سامرتھ رکھتا ہو پرنت اُسکے بچن مین بھاؤنہ ہو تو اُس سے بھی نہ پوچھے کیونکہ ایسے پوچھنے سے پاپ ہوتا ہی۔ گرد بھی اُسکو اُپدیش کرتا ہی جو سنسار سے برکت او رجس کو کیول آتم پدپراپت ہونے کی شردھا اور آستِک بھاؤ ہو۔ ہے رامچندر جو گرو اور شِکھ دونون اُتم ہوتے ہین تو بچن سوہتے ہین تم اُپدیش کے شدھ پاتر ہو جتنے گُن شِکھ کے واسطے شاسترین کہے ہین وہ سب تم مین پائے جاتے اور مین بھی اُپدیش کرنے مین سامرتھ وان ہون اِس سے کام جلد ہوگا۔ ہے رامچندر جی شُبھ گُنون سے تمھاری بُدھ نرمل ہو رہی ہی اِس سے میرا بچن جو سِدھانت کا سار ہی تمھارے ہردے مین بیٹھ جائے گا جیسے سفید کپڑے مین کیسر (زعفران) کا رنگ جلد چڑھ جاتا ہی تیسے ہی تمھارے نرمل چِت مین اُپدیش کا رنگ جلد چڑھ جایگا۔ جیسے سورج کے اُدے ہونے سے سورج مکھی کمل کھِلتا ہی تیسے ہی تمھاری بُدھ شُبھ گُنون سے کھِل آتی ہی۔ ہے رامچندر جی جو کچھ شاستر کا سِدھانت آتم تتو مین تم سے کہتا ہون اُس مین تمھاری بُدھ جلد ہی پہونچ جائے گی۔ جیسے نرمل جل مین سورج کی چمک پہونچتی ہی تیسے ہی تمھاری بُدھ آتم تتو مین شُدھتا سے پہونچیگی۔ ہے رامچندر جی مین تمھارے آگے ہاتھ جوڑ کے کہتا ہون کہ جو کچھ مین تمکو اُپدیش کرتا ہون اُس مین ایسی آستِک بھاؤ نا کرنا کہ اِن بچنون سے میرا بھلا ہوگا اور جو تمکو کرنا نہ ہو تو پوچھنا مت جس شِکھ کو گرو کے بچنون مین آستک بھاؤ نا (راستی کا یقین) ہوتی ہی اُسکا جلد ہی بھلا ہو جاتا ہی۔ اب جس سے تمکو آتم پد ملے وہ مین کہتا ہون کہ اگیانی جیو مین جو آست بُدھ ہی اُسکا سنگ تیاگ کرو اور موکش دوار کے چارون دوار پالون سے متر بھاؤنا کرو جب اُنسے متر بھاو (دوستی) ہوگی تب وہ تمکو موکش دوار مین پہونچا دینگے اور تبھی تمکو آتما کا درشن ہوگا اِن دوار پالونکے نام شَند۔ شم۔ سنتوکھ۔ بچار۔ اور ست سنگ۔ یے چارون دوار پال ہین جس پُرش نے اِنکو بس مین کر لیا ہی اُنکو یے موکش کے دوار کے اندر جلد پہونچا دیتے ہین ہے رامچندر جی جو چارون بش مین نہ کر سکو تو تین ہی کو بس کر دیا دو ہی کو بس مین کر لو یا ایک ہی کو اپنے بس کر لو جو ایک بھی بش ہوگا تو چارون بش ہو جائینگے اِن چارون کا آپسمن اِستھنہ ہی جہان ایک آتا ہی وہان چارون آکر رہتے ہین جن لوگون نے اُنسے اِستھنہ کیا ہی وہ سُکھی ہوتے ہین اور جنھون نے اسکا تیاگ کیا وہ دُکھی ہین۔ ہے رامچندر جی جو پران جاتے ہون تو بھی ایک سادھنا کو بل کرکے اپنے بش کرنا چاہئے ایک کے بس ہونے سے چارون بس ہو جائینگے تمھاری بُدھ مین سب شُبھ گُن آکر رہے ہین جیسے سورج مین سب پرکاش آکر جمع ہو جاتے ہین تیسے ہی سنتون اور شاسترون کے کہے ہوئے سب نرمل گُن تم مین پائے جاتے ہین۔ ہے رامچندر جی تم میرے بچنون کے ایسے ادھکاری ہوئے ہو جیسے تندری کے سُننے کو اندورا ادھکاری ہوتا ہی۔ جیسے چندرما کے اُدے ہونے سے چندر بنشی کمل کھِل آتا ہی تیسے شُبھ گُنونسے تمھاری بُدھ کھِل آتی ہی۔ ہے رامچندر جی ست سنگ اور ست شاستر کے دوار بُدھ کو بڑھانے سے جلدی آتم تتو مِلتا ہی اِس سے اُتم پُرش وہی ہی جسنے سنسار کو برس جانکر تیاگ دیا ہی اور سنتون اور ست شاستر کے بچنون کے دوار آتم پد پانیکا جتن کرتا ہی۔ وہ ابناشی پد کو پاتا ہی۔ جو شُبھ مارگ کو تیاگ کرکے سنسار کی اور لگا ہی وہ مہا مورکھ اور جڑ ہی جیسے سردی سے پانی برف ہو جاتا ہی تیسے ہی اگیانی مورکھتا سے دِڑھ آتم مارگ سے جڑ ہو جاتا ہی

ہے رامچندر جی اگیانی کے ہردے روپی بل مین ترشنا روپی سانپ رہتا ہی اس سے وہ کبھی شانت نہین پاتا
اور کبھی آنند سے مگن نہین ہوتا وہ آشا کے مارے ایسا سکڑا سمٹا ہوا رہتا ہی جیسے اگن مین مانس سکڑا سمٹا رہتا
ہی۔ ہے رامچندر جی آتم پد کے ساکشات درشن مین بڑا پردہ آشا ہی کا پڑا ہوا ہی جب آشا روپی پردہ اُٹھ جاوے
تب آتم پد کا ساکشات ہو جیسے سورج کے آگے میگھ کا پردہ (اوٹ) ہوتا ہی تیسے ہی آتم تتو کے آگے ترشنا کا
پردہ ہی ہے رامچندر جی ترشنا تب دور ہو جب سنتون کی سنگت اور ست شاسترون کا بچار ہو۔ ہے رامچندر جی
سنسار روپی بڑا برچھ ہی سو بدھ روپی کلھاڑی سے کاٹا جاسکتا ہی جب ست سنگ اور ست شاستر سے بدھ روپی
کلھاڑی تیز ہوجاتی ہی تب اس سے سنسار روپی بھرم کا برچھ کٹ جاتا ہی جب شبھ گن ہوتے ہین تب آتم گیان
آکر براجتا ہی جہان کمل ہوتے ہین وہان بھونرا بھی آکر ٹھہرتا ہی تیسے ہی شبھ گنون مین آکر آتم گیان رہتا ہی۔ ہے
رامچندر جی جب شبھ گن روپ پون سے اچھا روپی میگھ دور ہو جائین تب آتما روپی چندرما کا ساکشات
درشن ہوتا ہی۔ جیسے چندرما کے اُدے ہونے سے آکاش شوبھا دیتا ہی تیسے ہی آتما کے ساکشات درشن
ہونے سے تمھاری بدھ کھلے گی۔

## بشسٹھ اُپدیش نام گیارھوان سرگ سماپت ہوا

بشسٹھ جی بولے کہ ہے رامچندر جی اب تم میرے بچن کے ادھکاری ہو مورکھ لوگ میرے بچن کے ادھکاری نہین
کیونکہ جپ تپ بیراگ بچار سنتوکھ وغیرہ جگیاسُ کے شبھ گن جو شاسترون اور سنت لوگون نے کہے ہین اُنسے تم
بھرے ہوئے ہو اور جتنے گن گرو کے واسطے شاسترن مین کہے ہین وہ سب مجھ مین ہین جیسے رتنون سے سمُدر بھرا ہی
تیسے ہی گنون سے مین بھرا ہوا ہون اس سے تم میرے بچن کو رجوگن اور تموگن وغیرہ گنون کو چھوڑ کر شُدھ ستوگنی ہو کر سنو۔
ہے رامچندر جی جیسے چندرما کے اُدے ہونے سے چندرکانت نام من سے امرت نکلتا ہی اور پتھر کی شلا مین سے نہین
نکلتا تیسے ہی جو موکش کا ادھکاری ہوتا ہی اُسی کو پرمارتھ کا بچن لگتا ہی اگیانی کو نہین لگتا۔ جیسے نرمل چندرمکھی
کمل ہو پر چندرما نہ ہو تو وہ کمل کھلتا نہین تیسے ہی جو شکھ شُدھ پاتر ہو اور اُپدیش کرنیوالا گیاوان نہ ہو تو اُسکو آتما
کا درشن نہین ہوتا۔ اسلیے تم موکش کے پاتر ہو اور مین پرم گرو ہون میرے اُپدیش سے تمھارا اگیان دور ہو جائیگا۔
اب مین موکش کا اُپاے کہتا ہون جو تم اُسکو اچھی طرح بچاروگے تو جیسے دوپہر کے سورج سے مندراچل پربت جلجاتا
ہی تیسے ہی تمھارے من کا میل جل جائیگا اس سے ہے رامچندر جی بیراگ اور ابھیاس کے بل سے اس من کو اپنے
مین لین کرکے شانت آتما ہو۔ تمنے بال اوستھا سے ابھیاس کر رکھا ہی اس سے من آپ شم پاکر آتم پد پاوگے۔
ہے رامچندر جی جنھون نے ست سنگ اور ست شاسترون کے دوارا آتم پد کو پایا ہی وہ سکھی ہوتے ہین پھر اُنکو دکھ نہین ہوا
کیونکہ دکھ تو دیہہ کے ابھمان سے ہوتا ہی سو دیہہ کا ابھمان تمنے تیاگ ہی دیا ہی جسنے دیہہ کا ابھمان تیاگ دیا ہی اور
دیہہ کا آتما سے پھر گرہن نہین کرتا وہ سکھی رہتا ہی۔ ہے رامچندر جی جس نے آتما کا بل رکھ کے بچار کے دوارا
آتم پد پایا ہی وہ لوگ اگرچہ ترم آنند سے سدا پورن ہی اور سب جگت اُسکو آنند روپ بھاتا ہی جو سمُدر رشی نہین
ہین اُنکو جگت اترکھ روپ بھاستا ہی ہے رامچندر جی یہ سنسار روپ سانپ اگیانیون کے ہردے مین گھس رہا ہی

وہ جوگ روپی منتر سے دور ہوجاتا ہی اور کسی طرح سے دور نہین ہوتا- سانپ کے زہر سے تو ایک ہی جنم مین مرتا ہی اور
سنسار روپی زہر سے کتنے ہی جنم تک مرتا چلا جاتا ہی کبھی شانت نہین ہوتا ہے رامچندر جی جس پرش نے ست سنگ اور
سَت شاستر کے بچن سے آتم پد کو پایا ہی وہ سُکھی ہوا ہی اسکو بھیتر باہر ہی سب جگت آنند روپ بھاستا ہی اور سب کرم
کرنے مین اُسکو آنند ہی آنند ہی جس نے ست سنگ اور ست شاستر کا بچار تیاگ کر دیا ہی اور سنسار مین لگ رہا ہی اُسکو
سنسار انرتھ روپ اور دُکھ دینے والا ہی کوئی سانپ کے کاٹنے سے دُکھ پاتے ہین کوئی ہتھیار سے گھائل
ہوتے ہین کتنے آگ مین پڑے ہوئے ان کی طرح جلتے ہین کتنے رسی کے ساتھ بندھے ہوتے ہین کتنے اندھے
کنوین مین گر کر دُکھ پاتے ہین- ہے راجی جن پرشون نے سَت سنگ اور ست شاسترون کے دوارا آتم پد
کو نہین پایا انکو نرک روپ اگن مین جلنا- چکی مین پیسا جانا- پتھرون کی بوچھار سے چور چور ہونا- کولھو مین پیرا جانا-
اور ہتھیار سے کاٹا جانا وغیرہ بڑے بڑے دُکھ ملتے ہین- ہے رامچندر جی ایسا دُکھ کوئی نہین جو اس جیو
کو نہ ہوتا ہو آتما کے نہ ملنے سے سب دُکھ ملتے ہین- جن پدارتھون کو یہ اچھا سمجھتا ہی وہ چکر کی طرح چنچل
ہین کبھی استھر نہین رہتے- سَت مارگ کو تیاگ کر جو انکی اِچھا کرتے ہین وہ تھا دُکھ پاتے ہین اور اُنکا دُکھ
اس سبب سے دور نہین ہوتا کہ وہ گیان کے نِمت پرشارتھ نہین کرتے جو پرش سنسار کو نِرس جانکر
پرشارتھ کی طرف درڑھ کرتا ہی اُس کو آتم پد ملتا ہی- ہے رامچندر جی جس پرش کو آتم پد ملا ہی اُسکو پھر دُکھ
نہین ہوتا- اگیانی کو سنسار دُکھ روپ ہی اور گیانی کو آنند روپ ہی اُس کو کچھ بھرم نہین رہتا- ہے
رامچندر جی گیا نوان مین بہت پرکار کی چیشٹا بھی دیکھ پڑتی ہین تو بھی وہ سدا شانت اور آنند
روپ ہی سنسار کا دُکھ اُسکو اسپرس نہین کر سکتا کیونکہ اُس نے گیان روپی کوُچ (زرہ بکتر) پہنا ہی-
ہے رامچندر جی گیا نوان کو بھی دُکھ ہوتا ہی بڑے بڑے برہم رکھ اور راج رکھ بہت گیا نوان ہوئے
ہین اُنکو بھی دُکھ ہوتے رہے ہین پرنت وہ ایسے بے چین نہین ہوتے تھے وہ تو سدا آنند روپ ہین جیسے
برہما بشن رُدر آدک انیک پرکار کی چیشٹا کرتے ہوئے دیکھ پڑتے ہین پر بھیتر سے وہ سدا شانت روپ
ہین اُنکو کرتا کا کچھ ابھمان نہین- ہے رامچندر جی اگیان روپی میگھ سے پیدا ہوا موہ روپی کُہرا کا برچھ
گیان روپی شر درِت سے ناش ہوجاتا ہی اُس سے اپنی ستّا کو پراپت ہوتا ہی اور سدا آنند سے بھرا ہوا
رہتا ہی وہ جو کچھ کرتے ہین سو اُن کو آنند روپ ہی سب جگت آنند روپ ہی- شریر روپی رتھ ہی اور اندری
روپی گھوڑے ہین من روپی لگام سے اُن گھوڑون کو کھینچتے ہین- بُدھ روپی رتھ بھی وہی ہی جس رتھ مین وہ
پرش بیٹھا ہی اور اندری روپی گھوڑے اُسکو کھوٹے مارگ مین ڈالدیتے ہین گیا نوان کے اندری روپی
گھوڑے ایسے ہین کہ جہان جاتے ہین وہان آنند روپ ہین کسی جگہ دُکھ نہین پاتے سب کام مین اُنکو بلاس ہی
اور سدا آنند سے ترپت رہتے ہین-

## تتو گیتہ ما اتم بارھوان سرگ سماپت ہوا

یعنے تتو جاننے والیکا ماتم ۱۲

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے رامچندر جی تم اسی بات کا آسرا کرو کہ جسمین تمھارا ہردے پشٹ ہوکر پھر سنسار کی

بھلی بری باتون سے چلائمان نہ ہو جس پُرش کو اِس پرکار آتم پد ملا ہی وہ آنندت ہوا ہی وہ نہ دُکھ کرتا ہی نہ اچھا کرتا ہی اور سب اُپادھیون سے رہت ہو کر پرم شانت روپ امرت سے پورن ہو رہا ہی وہ پرُش طرح طرح کی چیشٹا کرتا ہوا دیکھ پڑتا ہی پر حقیقت مین کچھ نہین کرتا جہان اُسکے مَن کی برت جاتی ہی وہان اسکو آتما کی ستّا دیکھ پڑتی ہی جیسے پورنماشی کا چندرما امرت سے بھرا رہتا ہی تیسے گیانوان پرم آنند سے بھرا رہتا ہی۔ ہے رامچندر جی یہ جو مین نے تمسے امرت روپی برت کہی ہی اِسکو تب جانوگے جب تمکو شاکشات درشن ہوگا۔ جیسے چندرما کے منڈل مین گرمی نہین ہوتی تیسے ہی آتم گیان کے ملنے ز سب دُکھ دور ہو جاتے ہین۔ اگیانی کو کبھی شانت نہین ہوتی وہ جو کچھ کرتا ہی اُسمین دُکھ پاتا ہی جیسے کٹیلے برچھ مین کانٹے ہی پیدا ہوتے ہین تیسے اگیانی کو دُکھ ہی پیدا ہوتے ہین۔ ہے رام جی اِس جیو کو مورکھتا اور اگیانتا سے بڑے بڑے اَدبھت دُکھ ہوتے ہین جنکے برابر اور دُکھ نہین جو آتم ملنے کے جتن مین ہاتھ مین ٹھیکرا لیکر چانڈال کے گھر کی بھیکھ لیوے تو وہ بھی اور ایشور جون سے اُتم ہی پرنت مورکھ کا جینا برتھا ہی اُس مورکھتا کے دور کرنے کو مین موکش اُپاے کہتا ہون یہ موکش اُپاے پرم گیان کا کارن ہی اسکے لیے کچھ سنسکرت بدیا بھی جاننا چاہیے جس سے پدون کا ارتھ سمجھ مین آوے اور موکش اُپاے کے شاستر کو بچارے تو اُسکی مورکھتا نشٹ ہوکر آتم پد کی پراپت ہوگی۔ طرح طرح کے ڈرشٹانتون سمت جیسا آتم گیان کا کارن یہ شاستر ہی ویسا کوئی شاستر تینون لوک مین نہین ہی اِس کو جب بچاروگے تب پرمانند کو پاؤگے یہ شاستر اگیان روپی اندھکار کے دور کرنے کو گیان روپی سورج ہی جیسے اندھکار کو سورج ناش کرتا ہی تیسے ہی اگیان کو اِس شاستر کا بچار ناش کرتا ہی۔ ہے رامچندر جی جس طرح پر اِس جیو کا بھلا ہوتا ہی وہ سُنیئے۔ جب گیانوان گرو ست شاسترون کا اُپدیش کرے اور شکھیہ اپنے اَنُبھو سے گیان پاوے ارتھات گرو اور اَنُبھو شاستر جب یہ تینون اکٹھے ہون تب بھلا ہوتا ہی جب تک پرم آنند نہ ملے تب تک درڑھ ابھیاس کرے اُس پرم آنند کو پراپت کرنے والا مین گرو ہون جیو ماتر کا مین پرم متر ہون میری سنگت جیو کو پرم آنند دلانے والی ہی اِس لیے جو کچھ مین کہتا ہون وہ تم کرو سنسار کے چھن بھر کے بھوگون کو تیاگ کرو کیونکہ بشے بھوگ کے انت مین بہت طرح کے دُکھ ہین مجھ ایسے گیانوان کا سنگ کرو میرے بچنون کے بچار سے تمھارے سب دُکھ دور ہو جائینگے جس پُرش نے میرے ساتھ پریت کی ہی اُسکو مین نے آنند کی پراپت کرادی ہی جس آنند مین برہمادک مگن ہو رہے ہین۔ گیانوان آنندت ہوئے ہین اور دُکھ سے رہت پد کو پراپت ہوتے ہین۔ ہے رامچندر جی آتما سے بیمکھ رہنا جیو کو دُکھی کر دیتا ہی جس نے سنتون اور شاسترون کے بچار کے دوارا درشیہ کو ادرشیہ (یعنے جگت کو جھوٹھا) جانا ہی وہ نربھی ہوا ہی۔ اگیانی کا ہردے کمل تب تک کمھلایا رہتا ہی جب تک ترشنا روپی رات نہین مٹتی اور تب تک ہردے کمل آنند سے نہین کھلتا۔ ہے رامچندر جس پُرش نے پرمارتھ کی راہ چھوڑ دی اور سنسار کے کھانے پینے آد بھوگون مین مگن ہو رہا ہی اُس کو تم مینڈھک جانو جو کیچڑ مین پڑا ہوا بولتا ہی۔ ہے رامچندر جی یہ سنسار بڑا آپدا کا سمندر ہی اسمین جو کوئی اُتم پرُش ہی وہ ست سنگ اور ست شاستر کے بچار سے اُس سمندر کو نانگھ جاتا ہی اور پرمانند نربھی پد کو جو آد اور انت اور مدھ سے

رہت ہی اُسکو پاتا ہی اور جو سنسار سمدر مین پڑا ہی وہ دُکھ سے دُکھ روپ پد کو پاتا ہی اور کشٹ سے کشٹ روپ
نرک کو پاتا ہی جیسے زہر کو زہر جانکر اُس کو کھاتا ہی اور وہ زہر اُس کو ناش کر دیتا ہی تیسے ہی جو پُرش سنسار کو است
جانکر پھر سنسار مین پھنسا رہتا ہی وہ موت کو پاتا ہی - ہے رام جی جو پُرش آتم پد سے الگ ہی پر اُسمین اپنی بھلائی
جانتا ہی اور اُس کے ابھیاس کو چھوڑکر سنسار کیطرف دوڑتا ہی وہ اس طرح ناش ہوگا اور جنم مرن کو پاویگا جیسے
کسی کے گھر مین آگ لگے اور وہ پھوس کے گھر اور پھوس کی سیجیا پر شین کرے تو وہ مر جاوے - جو سنسار کے
پدارتھ دیکھ کر بھولے ہوتے ہین وے اُس کو بجلی کی سی چمک سمجھین کیونکہ وہ سُکھ ہو کر مٹ جاتے ہین استھر
نہین رہتے سنسار کا دُکھ آگما پائی ہی ہے رامچندر جی یہ سنسار اپچار سے بھاستا ہی اور بچار کرنے سے لین
نہ ہو جاتا تو تمکو اپدیش کرنے کی ضرورت نہ تھی اسی کارن پُرشارتھ چاہئے - جیسے ہاتھ مین چراغ ہو اور
اندھا ہو کر کنوئین مین گر پڑے تو مور کھتا ہی تیسے ہی سنسار بھرم کے دور کرنے والے گرو اور شاستر موجود
ہین جو اُنکی شرن مین نہ آوے وہ مورکھ ہی - ہے رام جی جس پُرش نے سنتون کی سنگت اور ست شاستر
کے بچار سے آتم پد کو پایا ہی وہ پُرش شدھ چیتن بھاؤ کو پراپت ہوا ہی اور اسکا سنسار بھرم مٹ گیا ہی
یہ سنسار مَن کے مان لینے سے اُپجا ہی جیو کا بھلا بھائی بندھ دھن دولت پر جا تیرتھ دیو دوار اور ایشور بچ
سے نہین ہوتا کیول ایک من کے جیتنے سے ہی ہوتا ہی ہے رام جی جس کو گیان پرم پد رسائن کہتے
ہین جسکے پانے سے جیو کا ناش نہ ہو اور جسمین سب سُکھ ہون اسیکا سادھن سمتا اور سنتوکھ ہی ان سے
گیان پید اہوتا ہی آتم گیان روپی ایک برچھ ہی اُس کا پھول شانت ہی اور استھت پھل ہی جس پُرش
کو یہ گیان ملا ہی وہ شانت وان ہو کر نرلیپ رہتا ہی اُسکو سنسار کا بھاو ابھاو کچھ نہین جان پڑتا ہی
جیسے اکاش مین سورج کے اُدے ہونے سے جگت کی کریا ہوتی ہی اور جب سورج است ہو جاتا ہی
تب سب کریا لین ہو جاتی ہی اور جیسے اُس کریا کے ہونے اور نہ ہونے مین آکاش جیون کا تیون ہی تیسے ہی
گیان وان سدا نرلیپ یعنی بے لوث ہی اِسی آتم گیان کے پیدا ہونے کا اُپاے یہ میرا اُتم شاستر
ہی - ہے رام جی جو پُرش اِس موکش اُپاے شاستر کو سردھا سہت پڑھے یا سُنے تو اُسی دن سے وہ موکش
(نجات) کا بھاگی (حصہ دار) ہو - موکش کے چار دوار پال یعنی دربان ہین وہ مین تمسے کہتا ہون جب
ان مین سے ایک بھی بس مین ہو گا تب موکش کے دروازہ مین جلد پہونچنا ہو گا - اُن چارون کے نام
سنو - ہے رام جی شم جیو کو پرم بشرام کا کارن ہی یہ سنسار جو دیکھ پڑتا ہی سو مرتھل (یعنی سراب مرگ ترشنا
خشک زمین کی چمکتی ہوئی بالو) کی ندی کیطرح ہی اُسکو اگیانی لوگ سکھ روپ پانی سمجھکر ہرن کیطرح دوڑتے
ہین اور شانت (یعنے آسودگی) کو نہین پاتے جب شم روپی میگھ کی برکھا ہو تب سکھی ہون -
ہے رام جی شم ہی پرم آنند پرم پد اور شوپد ہی جس پُرش نے شم پایا ہی وہ سنسار سمدر سے پار ہوا ہی اسکے دشمن بھی
دوست ہو جاتے ہین - ہے رام جی جیسے جب چندرما اُدے ہوتا ہی تب امرت ٹپکنے سے ٹھنڈھک ہوتی ہی تیسے
ہی جسکے ہردے مین شم روپی چندرما اُدے ہوتا ہی اسکے سب تاپ مٹ جاتے ہین اور پرم شانت وان ہو جاتا ہی
ہے رام جی شم کے برابر کوئی امرت نہین ہی شم سے پرم شوبھا ملتی ہی جیسے پورنماشی کے چندرما کی چاندنی بہت اُجل

ہوتی ہی تیسے ہی شم کو پاکر جیو کی اُجّل چمک ہوتی ہی جیسے بشن بھگوان کے ۲ دو ہردے ہین ایک تو اپنے شریر مین
دوسرا استنون مین تیسے ہی جیو کے بھی دو ہردے ہوتے ہین ایک اپنے شریر مین دوسرا شم مین۔ جیسا آنند
شم والے کو ہوتا ہی ویسا امرت کے پینے والے کو بھی نہین ہوتا۔ ہے رام جی کوئی پران سے بھی پیارا کھوکر پھر
ملجاوے تو جیسا آنند اُس کو ہوتا ہی اُس سے بھی بڑھکر آنند شم والے کو ہوتا ہی اُس کے درشن سے بھی جیسا
آنند ہوتا ہی ویسا آنند راجا اور منتری اور سندر استری کو بھی نہین۔ ہے رام جی جس پُرش کو شم کی پراپت
ہوئی ہی وہ نمسکار کرنے اور پوجنے کے جوگ ہی جس کو شم کی پراپت ہوتی ہی اُس کو گھبراہٹ نہین ہوتی ہی اور
اور لوگون سے بھی گھبراہٹ نہین پاتا اُس کے سب کرم اور بچن امرت کی طرح میٹھے اور چندرما کی کرن
کی طرح شیتل اور ہردے کو آرام دینے والے ہوتے ہین۔ ہے رام جی جیسے بالک اپنی ماتا کو پاکر آنندت
ہوتا ہی تیسے ہی جسکو شم پراپت ہوا ہی اُسکے سنگ سے جیو بہت آنند پاتا ہی۔ جیسے کسی کا مرا ہوا بھائی بندھ
پھر آوے اور اُسکو آنند ہو اُس سے بھی بڑھ کر آنند شم والے کو ہوتا ہی۔ ہے رام جی ایسا آنند چکرورتی
اور تینون لوک کا راج پانے سے بھی نہین ہوتا۔ جس کو شم کی پراپت ہوئی اُسکے ستر بھی متر ہو جاتے ہین
اُس کو سانپ اور سنگھ کا بھی ڈر نہین رہتا بلکہ کسی کا بھی ڈر نہین رہتا سدا نربھے اور شانت روپ رہتا ہی
ہے رام جی جو کوئی کشٹ آپہونچے اور کال کی اگن بھی آلگے تو وہ چلائمان نہین ہوتا سدا شانت روپ رہتا
ہی جیسے شیتل چاندنی چندرما مین رہتی ہی تیسے ہی جو کچھ شُبھ گُن اور سمپت ہین وہ سب شم والے کے ہردے
مین آکر رہتے ہین۔ ہے رام جی جو پُرش ادھیاتمک آدتاپ سے جلتا ہی اُسکے ہردے مین جو شم آجاوے تو سب
تاپ مٹ جاتے ہین جیسے گرم زمین پانی برسنے سے ٹھنڈی ہو جاتی ہی تیسے ہی اُسکا ہردے ٹھنڈھا ہو جاتا
ہی جس کو شم پراپت ہوا ہی اُس کو سب کرم آنند روپ ہین اُسکو کوئی دُکھ نہین لگتا۔ جیسے بجر کی شِلا مین
بان نہین بیدھ سکتا تیسے ہی جس پُرش نے شم روپی کوَچ پہنا ہی اُسکو ادھیاتم آدتاپ بیدھ نہین سکتے وہ سدا
شیتل روپ رہتا ہی ہے رام جی تپسوی پنڈت جگیہ کرنے والا اور دولتمند پوجا مین مان کرنے کے جوگ
ہین پرنت جس کو شم کی پراپت ہوئی ہی وہ سب سے اُتم اور سب کے پوجنے کے جوگ ہی اُس کے من
کی برتّی آتم تتو مین لگی رہتی ہی اور سب کریا مین سوہتی ہی۔ جس پُرش کو شبد اسپرش روپ رس گندھ کریا
کے بشیون کے اشٹ انشٹ مین راگ دویش نہین ہوتا اُس کو شانت آتما کہتے ہین۔ ہے رام جی جو سنسار
کے رمنیک پدارتھ مین نہین پھنستا اور آتمانند سے پورن ہی اُسکو شانت وان کہتے ہین اُسکو سنسار کے
شُبھ اشُبھ کا میلاپن نہین لگتا وہ تو سدا نرلیپ رہتا ہی جیسے آکاش سب پدارتھون سے نرلیپ رہتا
ہی تیسے ہی شانت وان پُرش سدا نرلیپ رہتا ہی۔ ہے رام جی ایسا پُرش اِشٹ پدارتھ (مرغوب چیز)
کے ملنے مین سُکھی نہین ہوتا اور انشٹ (نامرغوب) کے ملنے مین دُکھی نہین ہوتا وہ انتہ کرن
سے سدا شانت رہتا ہی اور اُس کو کوئی دُکھ لگ نہین سکتا وہ اپنے آپ مین سدا پرمانند روپ رہتا ہی
جیسے سورج کے اُدے ہوتے ہی اندھکار ناش ہو جاتا ہی تیسے ہی شانت کے پانے سے سب دُکھ ناش ہوکر سدا
نربکار (بے عیب) رہتا ہی۔ ہے رام جی وہ پُرش سب کرم کرتے دیکھ پڑتا ہی پر وہ سدا نرگُن روپ ہی کوئی کرم

اُسکو چھو نہین جاتا جیسے پانی مین کمل نرلیپ رہتا ہی تیسے ہی شانت وان پُرش سدا نِرلیپ (بے لگاو- بے لوث) رہتا ہی- ہے رام جی جو پُرش بڑی راج سمپت اور بڑی بپت کو پاکر بھی جیون کا تیون الگ رہتا ہی ارتھات نہ دکھی ہوتا ہی نہ سکھی ہوتا ہی اسکو شانت وان کہیے- ہے رام جی جو پُرش شانت نہین رکھتا ہی اُسکا چت چھن چھن مین راگ دویش سے جلتا ہی اور جسکو شانت ہی اُسکا چت بھیتر اور باہر سے شیتل اور سدا ایک رس رہتا ہی جیسے ہمالے پربت سدا شیتل رہتا ہی تیسے ہی وہ سدا شیتل رہتا ہی اُسکے مُکھ کی کانت (چمک روشنی) بہت شوبھائمان ہوتی ہی جیسے نہ کلنک چندرما ہی تیسے ہی وہ نہ کلنک رہتا ہی- ہے رامچندر جی جسکو شانت پراپت ہوئی ہی اُسکو بڑا آنند ملا ہی اور اُسی کو پرم کا بھیتہ ہوتا ہی گیانی لوگ اُسی کو پرم پد کہتے ہین جسکو پُرشارتھ کرتا ہی اُسکو شانت پراپت کرنی چاہیئے- ہے رام جی جیسے مین نے کہا ہی اس کرم سے شانت کو تم اختیار کرو تب سنسار روپی سمدر کے پار اُتر جاؤ گے-

## شم مہما برنن نام تیرھوان سرگ سماپت ہوا

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے رامچندر جی اب بچار کا برنن سُنیئے کہ جب ہردے شُدّھ ہوتا ہی تب بچار ہوتا ہی اور شاستر ارتھ کے بچار کرنے سے بُدھ بڑھتی ہی- ہے رام جی اگیان روپی بن مین آپدا روپی بیل پیدا ہوتی ہی اُسکو بچار روپی تلوار سے جب کاٹوگے تب آتما ہوگے- ہے رامچندر جی موہ روپی ہاتھی جیو کے ہردے کمل کو ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالتا ہی ارتھات اشٹ انشٹ پدارتھ مین راگ دویش سے چھیدا جاتا ہی جب بچار روپی سنگھ آوے تب موہ روپی ہاتھی ناش کرکے شانت آتما ہو- ہے رام جی جس کو سدھتا ملی ہی اُس کو بچار اور پُرشارتھ ہی سے ملی ہی جب راجا پہلے بچار کرکے پُرشارتھ کرتا ہی تب اُس کو راج ملتا ہی پہلے بل دوسرے بُدّھ تیسرے تیج چوتھے پدارتھ کا آنا پانچوین پدارتھ کا ملنا- ان پانچون کی پراپت بچار سے ہی ہوتی ہی ارتھات اندریون کا جیتنا بُدھ اُتم بیاپنی اور تیج کا آنا یہ سب بچار ہی سے ملتے ہین- ہے رامجی جس پُرش نے بچار کا آشرے لیا ہی وہ بچار کے درڑھ ہونے سے جسکی اچھا کرتا ہی وہ اُس کو پاتا ہی اس سے بچار پُرش کا پرم متر ہی بچار والا پُرش بپت مین نہین پڑتا جیسے تونبی پانی مین نہین ڈوبتی تیسے ہی بچار والا پُرش آپدا مین نہین ڈوبتا ہے رامجی وہ جو کچھ کرتا ہی بچار کرکے کرتا ہی اور بچار ہی سے دیتا لیتا ہی اسکے سب کرم سِدّھتا کارن روپ ہوتے ہین اور دھرم ارتھ کام موکش بچار کے درڑھ ہونے سے ہی سدّھ ہوتے ہین- بچار روپی کلپ برچھ مین جسکا ابھیاس ہوتا ہی وہی پدارتھ کی سدھتا کو پاتا ہی- ہے رامجی شُدّھ برہم کا بچار کرکے آتم گیان کو پاؤ- جیسے دیپک سے سب پدارتھون کا گیان ہوتا ہی تیسے ہی پُرش بچار سے ست اَست کو جانتا ہی جو اَست کو تیاگ کر ست کی اور جتن کرتا ہی اُسی کو بچاروان کہتے ہین- ہے رام جی سنسار روپی سمدر مین آپدا کی لہرین اُٹھتی ہین بچار والا پُرش اُنکے ہونے نہ ہونے مین دُکھ نہین پاتا جو کچھ کرم بچار سہت کیا جاتا ہی اُسکا انت سُکھ ہی اور جو بچار بنا ہوتا ہی اُس سے دُکھ پراپت ہوتا ہی- ہے رام جی ابچار رُوپ برچھ سے دُکھ روپ بڑے بڑے کانٹے ہی پیدا ہوتے ہین- ابچار روپی رات مین ترشنا روپی پشاچنی پھرتی ہی اور جب بچار روپی

سورج اُدے ہوتا ہی تب اچار روپی رات اور ترشنا روپی پشاچنی کا ناش ہو جاتا ہی۔ ہے رام جی ہمارا یہی اشیرباد ہی کہ تمھارے ہردے سے اچار روپی رات جاتی رہی بچار روپی سورج سے اچار روپی سنسار دُکھ کا ناش ہو جاتا ہی جیسے بالک اچار سے اپنی پرچھائیں کو بیتال سمجھ کر ڈر جاتا ہی اور بچار کرنے سے وہ ڈر مٹ جاتا ہی تیسے ہی اچار سے سنسار دکھ دیتا ہی اور ست شاستر کے موافق تدبیر اور بچار کرنے سے سنسار کا ڈر مٹ جاتا ہی۔ ہے رام جی جہان بچار ہی تہان دُکھ نہین ہی جیسے جہان اُجیرا ہی تہان اندھیرا نہین ہوتا اور جہان اُجیرا نہین تہان اندھیرا رہتا ہی۔ تیسے ہی جہان بچار ہی وہان سنسار کا ڈر نہین رہتا اور جہان بچار نہین تہان سنسار کا ڈر رہتا ہی جہان آتم بچار پیدا ہوتا ہی وہان سُکھ کے دینے والے شُبھ گُن رہتے ہین جیسے مان سرور مین کمل کے پھول پیدا ہوتے ہین تیسے ہی بچار مین شُبھ گُن پیدا ہوتے ہین جہان بچار نہین ہی وہان دُکھ کا آگمن ہوتا ہی ہے راگھو جی جو کچھ کرم اچار سے کیے جاتے ہین وہ دُکھ کے کارن ہوتے ہین جیسے چوہا بل کو کھود کر مٹی نکالتا ہی وہ مٹی جہان اکٹھی ہوتی ہی وہان بل کی اُتپت ہوتی ہی تیسے ہی اچار سے جیو مٹی روپی پاپ کرم کو اکٹھا کرتا ہی اور اُس سے آپدا روپی بل پیدا ہوتا ہی۔ اچار روپی گھُن کے کھائے ہوئے سوکھے برچھ سے سُکھ روپی پھل نہین نکلتے۔ اچار اُسکا نام ہی جس مین شُبھ اور شاستر کے موافق کرم نہ ہو۔ ہے رام جی ببیک روپی راجا ہی اور بچار روپی اُسکی دُھجا ہی جہان ببیک روپی راجا آتا ہی وہان بچار روپی دُھجا بھی اُسکے ساتھ پھرتی ہی اور جہان بچار روپی دُھجا آتی ہی وہان ببیک روپی راجا بھی آتا ہی جو پُرش بچار وان ہی وہ پوچنے کے جوگ ہی جیسے دوتیج کے چندرمان کو سب نمسکار کرتے ہین بچار وان کو بھی سب نمسکار کرتے ہین۔ ہے رام جی ہمارے دیکھتے دیکھتے تھوڑی بُدھ والے بھی بچار کے درڑھ ہونے سے موکش پد کو پا گئے ہین اِس سے بچار سب کا پرم متر ہی جیسے ہمالے پربت بھیتر باہر سے شیتل رہتا ہی دیکھو بچار سے جیو ایسے ایسے پد کو پاتا ہی جو نِت نرمل اننت اور پرمانند روپ ہی اِسکو پاکر پھر اُسکے تیاگ کی اچھا نہین ہوتی اور نہ اور ہی کے لینے کی اچھا ہوتی ہی اُسکو بھلا بُرا سب ایک سا ہی جیسے لہر کے پیدا ہونے اور مٹ جانے مین سمُدر ایک سا رہتا ہی تیسے ہی ببیکی پُرش اچھی بُری بات مین ایک ہی طرح رہتا ہی اور سنسار کا بھرم چھُوٹ جاتا ہی کیول ادویت تو (شئے واحد) اُسکو پراپت ہوتا ہی۔ ہے رام جی یہ جگت اپنے من کے موہ سے اُپجتا ہی اور اچار سے دُکھ دینے والا دیکھ پڑتا ہی جیسے اچار سے بالک کو بیتال بھاستا ہی تیسے ہی اِسکو جگت بھاستا ہی جب برہم بچار پراپت ہو تب جگت کا بھرم چھُوٹ جاے۔ ہے رام جی جس کے ہردے مین بچار ہوتا ہی اُسکو سمتا (سکو برابر جاننا) پیدا ہوتی ہی جیسے بیج سے انکُر پیدا ہوتا ہی تیسے ہی بچار سے سمتا ہو آتی ہی اور بچار وان پُرش جسکی طرف دیکھتا ہی اُس طرف آنند ہی دیکھ پڑتا ہی دُکھ نہین بھاستا جیسے سورج کو اندھکار نہین دیکھ پڑتا تیسے ہی بچار وان کو دُکھ نہین دیکھ پڑتا جہان اچار ہی وہان دُکھ ہی جہان بچار ہی وہان سُکھ ہی جیسے اندھکار کے نہ ہونے سے بیتال کا ڈر جاتا رہتا ہی تیسے ہی بچار کرنے سے دُکھ دور ہو جاتا ہی۔ ہے رام جی سنسار روپی کٹھن روگ کے دور کرنے کو بچار بڑی اوکھد (دوا) ہی جیسے پورنماشی کے چندرما کی اُجّل کانت ہوتی ہی تیسے ہی بچار وان کے مُکھ کی اُجّل کانت ہوتی ہی ہے راگھو جی بچار ہی سے پرم پد

ملتا ہی - جس سے ارتھ سدھ ہو اُسکا نام بچار ہی اور جس سے انرتھ سدھ ہو اُسکا نام ابچار ہی - جو ابچار روپی مدرا (شراب) کو پیتا ہی وہ متوالا ہو جاتا ہی اُس سے شُبھ بچار کوئی نہین ہوتا اور شاستر کے موافق کرم بھی اُس سے نہین ہوتے - ہے رام جی ابچار روپی روگ بچار روپی اوکھد سے دور ہو جاتا ہی - جس پُرش نے بچار کے دوار ا پرم ارتھ سَتّا کا آشرے لیا ہی وہ پرم شانت ہو جاتا ہی اور دُر بُدّھ اُسکو نہین رہتی وہ سب چیز کو ساکشی بھُوت ہو کر دیکھتا ہی اور سنسار کے بھاؤ ابھاؤ مین جیُون کا تیُون رہتا ہی وہ اُدی است سے رہت نیہ سنک رُوپ ہی - جیسے سُمُدر پانی سے بھرا ہی تیسے ہی بچار والا پُرش آتم تتو سے بھرا ہی جیسے اندھے کنوئین مین پڑا ہوا ہاتھ کے سہارے سے نکلتا ہی تیسے ہی سنسار روپی اندھے کنوین مین گرا ہوا بچار کے سہارے بچار وان ہی نکلتا ہی - ہے رام جی راجا کو جو کچھ کشٹ ہوتا ہی تو وہ بچار کرکے جتن کرتا ہی تب اُسکا کشٹ نوارن ہو جاتا ہی اس سے تم بچار کرکے دیکھو کہ جو کسی کو دُکھ ہوتا ہی تو وہ دُکھ بچار ہی سے دور ہوتا ہی تم بھی بچار کا آشرے کرکے سِدھ کو پراپت ہو - وہ بچار اسطرح پر پراپت ہوتا ہی کہ بید اور بیدانت کے سدھانت کو سنکر پاٹھ کرے اور اچھی طرح سے بچارے تب بچار کے درڑھ ہونے سے آتم تتو کو پاوے گا - جیسے پرکاش سے پدارتھ کا گیان ہوتا ہی تیسے گرو اور شاستر کے بچنون سے آتم تتو کا گیان ہوتا ہی جیسے پرکاش بن اندھے کو کوئی چیز نہین ملتی تیسے ہی گرد اور شاستر اور بچار کے نہ ہونے سے اُسکو آتم پد نہین ملتا - ہے رام جی جو بچار کی انکھین رکھتے ہین وہی دیکھتے ہین اور جو بچار کی آنکھین نہین رکھتے وہ اندھے ہین - ہے رام جی ایسا بچار کرے کہ مین کون ہون یہ جگت کیا ہی اسکی اُتپت کیسے ہوئی اور کیسے مِٹ جاتا ہی - اسطرح سنتون اور ست شاستر کے موافق بچار کرکے ست کو ست اور است کو است جانکر جسکو است جانے اُسکو تیاگ کرے اور جسکو ست جانے اُسمین استھت (قائم) ہو اُسی کا نام بچار ہی اِس بچار سے آتم پد کی پراپت ہوتی ہی - ہے رام جی بچار روپی دِبیہ درشٹ جس کو ہوئی ہی اُسکو سب پدارتھون کا گیان ہوتا ہی اور بچار ہی سے آتم پد ملتا ہی جس کے پانے سے اچل ہو جاتا ہی پھر سنسار کے شُبھ اَشُبھ مین چلایمان نہین ہوتا جیُون کا تیُون رہتا ہی - جب تک پرار بدھ کا بل رہتا ہی تب تک اُسکا شریر رہتا ہی اور جب تک اپنی اچھا رہتی ہی تب تک شریر رہتا ہی پھر شریر کو تیاگ کر کیول شدھ روپ ہو جاتا ہی اس سے ہے رامچندر جی برہم بچار کا آشرے کرکے سنسار سمُدر کو تیر جاؤ روگی اور دکھی پُرش بھی اتنا نہین روتا ہی جتنا ابچار سے رہت پُرش روتا ہی - ہے رام جی جو پُرش بچار سے رہت ہی اُس کو سب دُکھ آکر گھیرتے ہین جیسے سب ندیان آپ ہی آپ سمُدر مین چلی آتی ہین تیسے ہی ابچار سے سب آپدا بھی چلی آتی ہین - ہے رام جی کیچڑ مین کیڑا اور گڑھے مین کانٹا اور اندھیرے بل مین سانپ کا ہونا اچھا ہی پر بچار سے رہت (خالی) ہونا اچھا نہین - جو پُرش بچار سے رہت ہو کر سنساری بھوگ بلاس مین دوڑتا ہی وہ کُتّا ہی - ہے رام جی بچار سے رہت پُرش بڑا کشٹ پاتا ہی اس سے ایک چھن بھی بچار بنا رہنا نہ چاہیئے بچار سے درڑھ ہو کر نر بھی رہنا چاہیئے مین کون ہون اور جگت کیا ہی - ایسا بچار کرکے اور ست روپ آتما کو جانکر جگت کا تیاگ کرنا چاہیئے - ہے رام جی جو پُرش بچار وان ہین وہ جگت کے بھوگون مین نہین گرتے ست ہی مین استھت رہتے ہین جب بچار آتا ہی تب

تتوگیان ہوتا ہی اور جب تتوگیان سے بشرام ہوتا ہی تب بشرام سے چت کا اُپ شم ہوکر دُکھ کا ناش ہوجاتا ہی۔

## بچار مہابرنن نام چودھوان سرگ سماپت ہوا

بشسٹھ جی کہتے ہین کہ ہے اجگار روپی شتر کے ناش کرنے والے شری رامچندر جی جس پُرش کو سنتوکھ ہوا ہی وہ پرم آنندت ہوکر تینون لوک کی دولت کو تنکے کی طرح بے حقیقت اور ناچیز سمجھتا ہی۔ ہے رامچندر جی جو آنند امرت کے پینے سے اور تینون لوک کا راج پانے سے نہین ہوتا ہی وہ آنند سنتوکھ والے پُرش کو ہوتا ہی۔ ہے رامچندر جی اِچھّا روپی رات ہردے روپی کمل کو کمھلا دیتی جب سنتوکھ روپی سورج کا اُدی ہوتا ہی تب اچھّا روپی رات کا ناش ہوجاتا ہی جیسے چھیر سمُدر اُجل ہونے سے شوبھایمان ہی تیسے ہی سنتوکھ وان کی کانت شوبھایمان ہوتی ہی۔ ہے رامچندر جی جو تینون لوک کے راجا کی بھی اِچھّا نہ کُیٔ تو وہ درد دری ہوکر سنتوکھ وان ہی وہ سب کا مالک ہی۔ سنتوکھ اسکا نام ہی جو نہ پائی ہوئی چیز کی اِچھّا نہ کرے اور پائی ہوئی چیز کے اِشٹ انشٹ مین راگ دویش نہ کرے۔ سنتوکھ والا پُرش سدا آنند مین رہتا ہی اور آتما کے ٹھہرے رہنے سے ترپت رہتا ہی اسکو اور اِچھّا کچھ نہین سنتوکھ ہونے سے اُسکا ہردے کھلا رہتا ہی۔ جیسے سورج کے اُدی ہونے سے کمل کھلتا ہی تیسے ہی سنتوکھ رکھنے والا کھِلا (یعنی خوش) رہتا ہی جو نہ ملی ہوئی چیز کی اِچھّا نہین کرتا اور بغیر اِچھّا کے ملی ہوئی چیز کو شاستر کے موافق سِلسِلہ سے لیتا ہی اُسکا نام سنتوکھ وان ہی۔ جیسے پورنماشی کا چندرما امرت سے پورن رہتا ہی تیسے سنتوکھ والے کا ہردے سنتوکھ سے پورن رہتا ہی جسکو سنتوکھ نہین ہی اُسکے ہردے روپی بن مین سدا دکھ اور چنتا روپی پھُول پھل پیدا ہوتے ہین۔ ہے رامچندر جی جبکا چت سنتوکھ سے رہت ہی اُسکے اِچھّا روپی سمُدر مین طرح طرح کی لہرین پیدا ہوتی ہین۔ سنتشٹ آتما والے کو پرم آنند ہوتا ہی اُسکی بُدّھ جگت کے پدارتھون مین نہین پھنستی ہے رامچندر جی جیسا آنند سنتوکھ والے کو ہوتا ہی ویسا آنند آٹھ سِدھیون کے ایشورج اور امرت کے پینے سے بھی نہین ہوتا ہی۔ سنتوکھ وان سدا شانت روپ اور نرمل رہتا ہی اِچھّا روپی دُھول سدا اُڑتی رہتی ہی سو سنتوکھ روپی برسات سے شانت ہوجاتی ہی اِس سے سنتوکھ وان نرمل ہی۔ ہے راجی جیسے آم کا پکّا ہوا پھل سندر ہوتا ہی اور سبکو پیارا لگتا ہی تیسے ہی سنتوکھ وان پُرش سبکو پیارا لگتا ہی اور استُتت کرنے کے جوگ ہی۔ جس پُرش کو سنتوکھ ہوا ہی اُسکو بڑا لابھ ہوا ہی۔ ہے راجی جہان سنتوکھ ہی وہان اِچھّا نہین رہتی اور سنتوکھ وان بھوگ مین دین ہوکر نہین رہتا وہ اُدار آتما سدا آنند سے ترپت رہتا ہی۔ جیسے میگھ پون کے آنے سے جاتے رہتے ہین تیسے ہی اِچھّا سنتوکھ کے آنے سے جاتی رہتی ہی۔ جو پُرش سنتوکھ وان ہی اُسکو دیوتا اور رکھیشور سب نمشکار کرتے ہین اور دھن دھن کہتے ہین ہے راجی جب تم سنتوکھ کو رکھوگے تب پرم شوبھا کو پاوگے۔

## سنتوکھ مہابرنن نام پندرھوان سرگ سماپت ہوا

بشسٹھ جی کہتے ہین کہ ہے رامچندر جی جتنے دان اور تیرتھ آدک سادھن ہین اُنسے آدم پد نہین ہی تو سادھون کی سنگت سے ملتا ہی۔ سادھ سنگت روپی ایک برچھ ہی اُسکا پھل آتم گیان ہی۔ جس پُرش نے پھول کی اِچھّا کری ہی

وہ اُس بھوگ روپی پھل کو پاتا ہی جو پُرش آتمانند سے رہت ہی وہ ست سنگ کرکے آتمانند سے پورن ہوتا ہی جو اگیان
سے موت کو پاتا ہی وہ سنت کے سنگ سے گیان کو پاکر اَمر ہوا ہی اور جو آپدا سے دُکھی ہی وہ سنت کے
سنگ سے سمپدا کو پاتا ہی۔ آپدا روپی کمل کی ناش کرنے والی ست سنگ روپی برف کی برشا ہی ست سنگ
ہی سے آتم گیان ہوتا ہی جس سے موت نہین ہوتی اور سب دُکھون سے چھوٹ کر پرمانند ملتا ہی۔ ہے راجی
سنت کی سنگ سے ہردے مین گیان روپی دیپک جلتا ہی جس سے اگیان روپی اندھکار مٹ جاتا ہی اور
بڑے بڑے ایشورج کو پاتا ہی پھر اُسکو کسی بھوگ کی اِچھا نہین رہتی اور گیان وان ہوکر سب سے اُتم پد
مین براجتا ہی۔ جیسے کلپ برچھ کے پاس جانے سے مَن مانے پھل کی پراپت ہوتی ہی تیسے ہی سنسار سمُدر
کے پار اُتارنے والے سنت لوگ ہین۔ جیسے ملاح ناؤ سے پار لگاتا ہی تیسے ہی سنت لوگ جُگت کرکے
سنسار سمدر سے پار کرتے ہین۔ ہے راجی موہ روپی میگھ کا ناش کرنے والا سنت کا سنگ پَوَن روپ ہی
جسکو اناتم دیہہ ادک سے اسنیہہ چھوٹ گیا ہی اور شُدھ آتما مین آکر ٹھہرا ہی وہ اِس سے ترپت ہوا ہی
پھر سنسار کے بھلے بُرے مین اُسکی بُدھ چلایمان نہین ہوتی وہ سدا سَمان بھاؤ مین رہتا ہی۔ سنت لوگ سنسار
سمُدر سے پار اُتارنے مین پُل کے سَمان ہین اور آپدا روپی بیل کو جڑ سمیت ناش کر دیتے ہین۔ ہے رام جی
سنت لوگ پرکاش روپ ہین اُنکے سنگ سے پدارتھ ملتے ہین اور جو اپنے پُرشارتھ روپی آنکھونسے رہت ہین اُنکو
پدارتھ نہین ملتے۔ جس پُرش نے ست سنگ کو تیاگ کیا ہی وہ نرک روپی اگن مین لکڑی کی طرح جلتا ہی اور جس
پُرش نے ست سنگ کیا ہی اُسکو نرک کی آگ کو بجھانے والا ست سنگ روپی میگھ ہی۔ ہے راجی جسنے ست سنگ
روپی گنگا کا اسنان کیا ہی اُسکو تپ دان آدک سادھنون کا پھر کچھ پریوجن نہین رہتا وہ ست سنگ ہی سے
پرم گت کو پاویگا اِس سے اور سب اُپایون کو چھوڑ کر ست سنگ ہی کرنا چاہئے جیسے نردھن مُنکھیہ چنتامن آدک
دھن کو کھوجتا ہی تیسے ہی موکش چاہنے والا ست سنگ کو کھوجتا ہی۔ جو ادھیاتمک آد تینون تاپونسے جلتا ہی
اُسکو شیتل کرنے والا ست سنگ ہی ہی۔ جیسے جلتی ہوئی زمین پانی برسنے سے ٹھنڈھی ہو جاتی ہی تیسے ہی
ہردے ست سنگ سے شیتل ہوتا ہی۔ ہے رام جی موہ روپی برچھ کا ناش کرنے والا ست سنگ روپی
کلھاڑا ہی۔ ست سنگ ہی سے مُنکھیہ اِبناشی پد کو پاتا ہی جس پد کو پاکر پھر اور کچھ پانے کی اِچھا نہین رہتی
اِس سے سب سے اُتم ست سنگ ہی ہی جیسے سب اپسراون مین لچھمی جی اُتم ہین تیسے ہی ست سنگ
کرنے والا سب سے اُتم ہی اِس سے اپنے بھلے کے واسطے ست سنگ ہی کرنا اُتم جوگ ہی۔ ہے رام
جی یے جو موکش کے چار دن دوارپال ہین اُنکا حال تمسے کہا جس پُرش نے اِنکے ساتھ پریت کی ہی
وہ جلد آتم پد کو پراپت ہوا ہی اور جو اِنکی سیوا نہین کرتے وہ موکش نہین پاوینگے۔ ہے راجی ان چارون مین
سے ایک بھی جہان آتا ہی وہان تینون اور بھی آجاتے ہین جیسے جہان سمُدر رہتا ہی وہان اور بھی سب ندیان
آجاتی ہین تیسے ہی جہان شم آتا ہی وہان سنتوکھ بچار ست سنگ یے تینون بھی آجاتے ہین اور جہان سادھ
سنگم ہوتا ہی وہان سنتوکھ بچار شم یہ تینون آجاتے ہین۔ جہان کلپ برچھ ہوتا ہی وہان سب پدارتھ ہوتے
ہین جیسے پورنماشی کے چندرما مین گن اور کلا سب اکٹھا ہو جاتے ہین تیسے ہی جہان سنتوکھ آتا ہی وہان اور تینون

کبھی آتے ہین اور جہان بچار آتا ہی وہان سنتوکھ اور آپ شم اور ست سنگ بھی آکر رہتے ہین۔ جیسے اچھے منتری سے راج لچھمی آکر رہتی ہی تیسے ہی جہان بچار ہوتا ہی وہان اور کبھی تینون آکر رہتے ہین۔ اِس سے ہے رامجی جہان یہ چارون اکٹھے ہوتے ہین اُسکو اَتِ اُتم جاننا۔ ہے رامجی جو یہ چارون نہو سکین تو ایک تو ضرور لانا چاہیے جب ایک آویگا تب چارون آکر موجود ہونگے۔ موکش ملنے کیواسطے یہ چارون بڑے سادھن ہین اور طرح سے مکت نہ ہوگی۔ اشلوک۔

श्लोक ॥ सन्तोषः परमो लाभः सत्सगः परमोधनः।
विचारः परमं ज्ञानं शमंच परमं सुखम् ॥

اشلوک کا ارتھ۔ سنتوکھ پرم لابھ ہی ست سنگ پرم دھن ہی۔ بچار پرم گیان ہی شم پرم سُکھ ہی۔ ہے رامجی یے پرم سُکھ کے دینے والے ہین جسمین یہ چار گُن ہین اسکی برہما آدک اُستت کرتے ہین اِس سے دانت لگاکر (مضبوط ہوکر) اِنھون کا آشرے کرکے اپنے من کو بس کرے۔ ہے رامجی من روپی ہاتھی بچار روپی آنکس سے بس مین آتا ہی۔ من روپی بن مین باسنا روپی ندی بہتی ہی اُسکے شُبھ اشُبھ دو کنارے ہین۔ پرُشارتھ یہ ہی کہ اشُبھ کی اُور سے من کو روک کر شُبھ کی اُور چلاوے۔ جب انترمکھ آتما کے سُنمکھ برت کی دھارا بہیگی تب پرم پد کو پاؤگے۔ ہے رامچندرجی پہلے تو پرُشارتھ کرنا یہی ہی کہ اچار روپی اُنچائی کو دور کرے جب اچار روپی اُنچائی دور ہوگی تب آپ ہی دھارا چلے گی۔ ہے رام جی سنسار کی طرف جو دھارا چلتی ہی وہ بندھن کا کارن ہی جب آتما کی طرف انترمکھ دھارا چلے تب موکش کا کارن ہو جاے آگے جو تمھاری اِچھا ہو وہ کرو۔

## سادھ سنگت مہابرنن نام سولھوان سرگ سماپت ہوا

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے رامچندرجی یہ میرے بچن ات پوتر ہین بچار وان شُدھ ادھکاری کے یہ بچن میرے پرم گیان کے کارن ہین شُدھ پاتر پرُش ان بچنون کو پاکر سوہتے ہین اور بچن بھی اُنکو پاکر شوبھا پاتے ہین جیسے شرد رِت مین میگھ کے نہ ہونے سے چندرما اور اکاش شوبھا دیتے ہین تیسے ہی شُدھ پاتر ہین یہ بچن سوہتے ہین اور موکش چاہتے والا نرمل بچنون کی مہا شُنکر پرسن ہوتا ہی۔ ہے رام جی تم پرم پاتر ہو اور میرے بچن ات اُتم ہین یہ مہارامائن موکش کے اُپاے کا شاستر ہی آتم گیان کا پرم کارن ہی اِس مین پرم پوتر بچنون کی سِدھتا اور جگت اور جگُت کے ارتھ کہتے ہین اور طرح طرح کے درشٹانت کہے ہین جس کے بہت جنم کے پُن اکٹھے ہوتے ہین اُسکو کلپ برچھ ملتا ہی اور پھل سے جھک پڑتا ہی تب اُسکو یہ شاستر سُننے کو ملتا ہی نیچ کو اس کا سننا نہین مِلتا ہی اور نہ اُسکا چت اسکے سُننے مین لگتا ہی جیسے دھرماتما راجا کی اِچھا نیاے شاستر کے سُننے مین ہوتی ہی اور پاپ آتما کی نہین ہوتی تیسے ہی پُنیاتما کی اِچھا اِسکے سننے مین ہوتی ہی اور ادھم کی اِچھا نہین ہوتی جو کوئی اِس مہارامائن کو آدسے انت تک پڑھیگا یا بغیر کسی کامنا کے سنت کے مُکھ سے شردھا سہت سنکر ایک بھاؤ ہوکر بچاریگا اُسکا سنسار بھرم چھوٹ جائیگا جیسے رسی کے جاننے سے سانپ کا بھرم دور ہو جاتا ہی تیسے ہی ایک روپ آتما کے جاننے سے اسکا سنسار بھرم دور ہو جائیگا۔ اس موکش اُپاے والے شاستر کے بتیس ہزار اشلوک ہین اور چھ پرکرن

ہین - پہلا بیراگ پرکرن بیراگ کا پرم کارن ہی - ہے رام جی جیسے مرُو استھل مین برچھ نہین ہوتا اور جو بڑی برکھا ہو تو وہان بھی برچھ ہوتا ہی تیسے ہی اگیانی کا ہردے مرُو استھل کیطرح ہی اُسمین بیراگ روپی برچھ نہین ہوتا ہی پر جو اس شاستر کی بڑی برکھا ہو تو بیراگ روپی برچھ اُسمین پیدا ہوتا ہی - اس بیراگ پرکرن مین ایک ہزار پانچ سو اشلوک ہین اُسکے بعد ممکش بیوہار پرکرن ہی اسکے پرم نرمل بچن ہین جیسے میلا درپن مانجنے سے اُجل ہوجاتا ہی تیسے ہی ان بچنون سے اگیانی کا ہردے نرمل اور بچار کے بل سے اُتم پد پانے کو سمرتھ ہوجاتا ہی - اس کے ایک ہزار اشلوک ہین - اس کے بعد اُتپت پرکرن کے پانچہزار اشلوک ہین اسمین بڑی سندر کتھا درشٹانتون سہت کہی ہی جس کے بچار سے جگت کی اُتپت کا بھاؤ من سے چلا جاتا رہتا ہی یعنی اس جگت کا نہ ہونا بالکل جان پڑتا ہی - ہے راجی اس جگت مین جو منکھیہ دیوتا دیت پربت ندی تھورگ لوک پرتھوی جل اگن بایو آکاش آدسب جگت اگیان سے دیکھ پڑتے ہین انکی اُتپت کیسے ہوئی - جیسے رسی مین سانپ سیپی مین روپا سورج کی دھوپ مین پانی اکاش مین تارے اور دوسرا چندرما گندھرب نگر اور منوراج کی سرشٹ دیکھ پڑتی ہی اور جیسے سمدر مین لہرین اکاش مین نیلاپن اور ناؤ مین بیٹھنے سے کنارے کے برچھ اور پربت چلتے ہوئے دیکھ پڑتے ہین اور جیسے بادل کے چلنے سے چندرما چلتا ہوا دیکھ پڑتا ہی کھمبے مین پتلی دیکھ پڑتی ہی اور سب جھوٹھے پدارتھ سچے معلوم ہوتے ہین تیسے ہی سب جگت ہی اگیان سے مطلب کا دیکھ پڑتا اور اگیان ہی سے اُسکی اُتپت دیکھ پڑتی ہی اور گیان سے لین ہوجاتا ہی جیسے نیند مین سوپن سرشٹ کی اُتپت ہوتی ہی اور جاگنے سے مٹ جاتی ہی تیسے اَبدیا سے جگت کی اُتپت ہوتی ہی اور سمیک گیان سے مٹ جاتی ہی وہ اَبدیا کچھ چیز ہی نہین ہی - سرب برہم جو چد اکاش روُپ شُدھ اننت اور پرمانند سوروُپ ہی اُس سے نہ جگت اُپجتا ہی نہ لین ہوتا ہی جیون کا تیون آتم ستا اپنے آپ مین استھت ہی اسمین جگت ایسا ہی جیسے دیوار مین نقش ہوتا ہی یا جیسے کھمبے مین پتلی ہوتی ہی جو ہوئے بغیر جان پڑتی ہین تیسے ہی یہ سرشٹ من مین ہی درحقیقت کچھ بھی نہین سب آکاش روپ ہی جب چت سمبید اسپند روپ ہوتا ہی تب طرح طرح کا جگت دیکھ پڑتا ہی اور جب اسپند نہین ہوتا ہی تب مٹ جاتا ہی اس طرح جگت کی اُتپت کہی ہی اسکے بعد استھت پرکرن ہی اُسمین جگت کی استھت کہی ہی جیسے اندر دھنکھ مین اپچار سے رنگ ہین اور جیسے سورج کے پرکاش مین جل اور رسی مین سانپ دیکھ پڑتا ہی اور وہ سمیک درشٹ سے مٹ جاتا ہی تیسے ہی اگیان سے جگت کا ہونا نشچے کیا جاتا ہی - کیول منوراج سے جگت رچ لیتا ہی کچھ پیدا نہین ہوتا ہی یہ جگت سنکلپ ماتر ہی جیسے جبتک منوراج ہی تب تک وہ نگر ہوتا ہی جب منوراج کا ابھاؤ ہوا تب نگر کا بھی ابھاؤ ہوجاتا ہی تیسے ہی جبتک اگیان ہوتا ہی تب تک جگت کی اُتپت ہوتی ہی اور جب سنکلپ کا ابھاؤ ہوتا ہی تب جگت کا بھی ابھاؤ ہوجاتا ہی جیسے برہما جی کے دس پتر دنکی اُتپت سنکلپ سے ہوئی تھی تیسے ہی یہ جگت بھی ہی - کوئی چیز مطلب کی نہین - ہے راجی اسطرح استھت پرکرن کہا ہی اُسکے تین ہزار اشلوک ہین تنکے بچار سے جگت کا ست ہونا مٹجاتا ہی - اسکے بعد اُپ شم پرکرن ہی اسکے پانچہزار اشلوک ہین - جیسے سوپن سے جاگے سے باسنا جاتی رہتی ہی تیسے اسکے بچار کرنیسے مین اور توکی باسنا جاتی رہتی ہی کیونکہ اُسکے نشچے مین جگت نہین رہتا - جیسے ایک پرش سوتا ہی اور اُسکو سپنے مین جگت دیکھ پڑتا ہی اور اُسکے پاس

ہو جاگتا ہوا پُرش ہی اُسکو سپنے کا جگت آکاش روپ ہی تو جب آکاش روپ ہوا تب باسنا کیسے رہی اور جب باسنا مٹ گئی تب مَن کا آپ شم ہو جاتا ہی تب دیکھنے ہی کو اُسکی چیشٹا ہوتی ہی من مین ارتھ روپ اِچھا نہین ہوتی جیسے اگن کی مورت دیکھنے ہی کو ہوتی ہی مطلب کی نہین ہوتی۔ تیسے ہی اُسکی چیشٹا ہی۔ ہے رامجی جیسے بناتیل کے دیپک نِربان ہو جاتا ہی تیسے ہی بنا اِچھا کا مَن نِربان ہو جاتا ہی اسکے بعد نِربان پرکرن ہی اسمین پرم نِربان بچن کہے ہین اگیان سے چت اور چت کا سمبندھ ہی بچار کرنے سے نِربان ہو جاتا ہی جیسے شرورت مین میگھ کے نہ ہونے سے آکاش نِرمل ہوتا ہی تیسے ہی بچار سے جیو نِرمل ہوتا ہی ہے رامجی اہنکار روپی پشاچ بچار سے مٹ جاتا ہی اور جتنی اِچھا پھُرتی ہی وہ نِربان ہو جاتی ہی۔ جیسے پتھر کی شلا پھوڑنے سے رہت ہوتی ہی تیسے ہی گیانوان اِچھا سے رہت ہوتا ہی تب جتنی اُسکی جگت کی جا تر ا ہی وہ ہو چکتی ہی اور جو کچھ کرنا ہی وہ کر چکتا ہی۔ ہے رامچندرجی شریر کے ہوتے ہی وہ پُرش شریر کا ہو جاتا ہی طرح طرح کا جگت اُسکو نہین بھاتا ہی جگت کی نیت سے وہ رہت ہوتا ہی اور رین تو آد اندھکار روپ جگت اُسکو نہین بھاتا جیسے سورج کو اندھکار نہین دیکھ پڑتا تیسے ہی اُسکو جگت نہین دیکھ پڑتا ہی اور بڑے پد کو پاتا ہی۔ جیسے میرو پربت کے کسی کونے مین کمل ہوتا ہی اور اُسپر بھَونرے ٹھہرے رہتے ہین تیسے ہی برہم کے کسی کونے مین جگت کمھار روپ ہی اور اُسپر جیو روپی بھَونرے ٹھہرے ہوئے ہین وہ پُرش اچنت اور چیتن روپ ہی دیکھنا اور مَن اُسکا آکاش روپ ہو جاتا ہی وہ اُس پد کو پراپت ہو جاتا ہی جس پد کی اُپما برہما بشن اور رُدّر بھی نہین کہہ سکتے۔

## کھٹ پرکرن برنن نام ستر ھوان سرگ سماپت ہوا

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامچندرجی یہ بچن پرم اُتم ہین اِنکو بچار کرنیوالا اُتم پد کو پاتا ہی جیسے اُتم کھیت مین اُتم بیج بونے سے اُتم پھل پیدا ہوتا ہی تیسے ہی اِنکا بچار نیوالا اُتم پد کو پاتا ہی یہ بچن جگت سہت ہین جو بچن جگت سے رہت ہون تو اُنکا تیاگ کرنا چاہیے جگت والے ہی بچن کو لینا چاہیے۔ ہے رامجی جو برہماجی کے بھی بچن جگت سے رہت ہون تو اُنکو بھی سوکھے پتے کیطرح تیاگ کرنا چاہیے۔ اور جو بالک کے بھی بچن جگت سہت ہون تو اُنکو بھی لینا چاہیے جیسے پتا کے کوین کا پانی کھاری ہو تو اُسکو تیاگ کر نزدیک کے میٹھے کوین کا پانی پیتے ہین ایسے بڑے اور چھوٹے کا کچھ بچار نہ کرے جگت سہت بچن کا ماننا چاہیے۔ ہے رامجی ہمارے سب بچن جگت سہت اور گیان کے پرم کارن ہین جو پُرش ایک چت ہو کر اس شاستر کو آد سے انت تک پڑھیگا یا پنڈت سے سُنکر بچاریگا تب اُسکی بُدھ کا سنسکار ہوگا۔ جب پہلے بیراگ پرکرن کو بچاروگے تب بیراگ اُپجیگا۔ جگت کے جتنے سُندر پدارتھ ہین اُنکو بے رس جانکر کسی پدارتھ کی اِچھا نہ کروگے جب بھوگ مین بیراگ ہوتا ہی تب شانت روپ اُتم تتو مین پرتیت ہوتی ہی اور جب بچار سے بُدھ سنسکارت ہوگی تب شاستر کا سِدھانت بُدھ مین استھت (قائم) ہوگا۔ جیسے سرد رِت مین بادل کے نہ ہونے سے آکاش سب اُور سے نِرمل ہو جاتا ہی تیسے ہی سنسار کے بکار چھوٹکر بُدھ نِرمل ہوگی اور پھر آدھ بیادھ (ظاہری و باطنی بیماری) کی پیڑا (تکلیف و درد) نہ ہوگی ہے رامجی جیون جیون بچار پکا ہوگا تیون تیون آتما شانت ہوگا اس سے جتنے سنسار کے چِہن ہین اُنکو تیاگ کر اِس شاستر کے بار بار بچار کرنے سے چیتن شتا اُدے ہوگی اور تیون ہی تیون لوبھ موہ آدک بکار کی شتابٹ جاینگی جیسے

جیُون جیُون سورج اُدے ہوتا ہی تیُون تیُون اندھکار مٹتا ہی تیسے ہی بکار مٹتا ہی تب وہ پد ملیگا جسکے پانے سے
سنسار کے بھرم ہٹ جائینگے جیسے شردرُت مین میگھ نہین رہتے ہین تیسے ہی سنسار کے بھرم نہین رہتے۔ ہے
رامچندر جی جس پُرش نے کوُچ (زرہ بکتر) پہنا ہوا اُسکو بان نہین چھید سکتے تیسے ہی گیا نوان پُرش کو سنسار کے
راگ دویش نہین لگ سکتے اُسکو بھوگ کی بھی اچھا نہین ہوتی اور جب بِنا بُلائے بھوگ آتے ہین تب اُنکو بشی بھوت
جانکر بُدھ نہین قبول کرتی ہی۔ جیسے پت برتا اِستری اپنے انتہ پُر سے باہر نہین نکلتی تیسے ہی اُسکی بُدھ بھیتر سے باہر
نہین نکلتی۔ ہے رامجی باہر سے تو وہ بھی پرکرت جنم کے سمان دیکھہ پڑتا ہی اور جو کچھ بے اِچھا کے ملتا ہی اُس کو
بھوگ کرتے ہوئے دیکھ پڑتا ہی پر بھیتر سے اُسکو راگ دویش نہین ہوتا۔ ہے رامجی جو کچھ جگت کی اُتپت اور
پرلے کا بھرم ہی وہ گیا نوان کو بگاڑ نہین سکتا جیسے لکھی ہوئی بیل کو (یعنے نقش تحریری کو) آندھی اُڑا نہین سکتی
تیسے ہی اُس کو جگت کا دُکھ کچھ نہین کر سکتا وہ سنسار کی اور سے جڑ ہو جاتا ہی اور برچھ کے سمان گمبھیر
پربت کی طرح استھر اور چندرما کے سمان شیتل ہو جاتا ہی۔ ہے رامجی وہ آتم گیان سے ایسے پد کو پاتا ہی
جس کے پانے سے پھر اور کچھ پانے کے قابل باقی نہین رہتا آتم گیان کا کارن یہ موکش اُپاے شاستر ہی
اِس مین طرح طرح کے درشٹانت کہے ہین۔ جو چیز دیکھنے مین نہ آوے اور اُس کا نیاے دیکھنے مین ہو تو اُسکو
اُپما سے اچھی طرح سمجھانے کا نام درشٹانت ہی۔ ہے رام جی یہ جگت کارج کارن سے رہت ہی تو آتما
اور جگت ایک کیسے ہو۔ اِس مین مین جو درشٹانت کہونگا اُس کا ایک انش لینا سب انش نہ لینا۔ ہے
رامچندر جی کارج کارن تو مورکھ لوگون نے سمجھ رکھا ہی اُسکے مٹنے کے لیے مین سو پن درشٹانت کہتا
ہون اس کے سمجھنے سے تمھارے من کا سندیہ جاتا رہیگا درگ آدر درشیہ کا بھید مورکھ کو بھاستا ہی
(نظر ۱۲) (دیدہ شدہ ۱۲)
اِس کے دور کرنے کے لیے مین سوپن درشٹانت کہتا ہون جس کے بچار کرنے سے مِتھیا بھاگ کلپنا (خیالات
باطل) دور ہو جائیگی۔ ہے رامچندر جی ایسی کلپنا کا ناش کرنے والا یہ میرا موکش اُپاے شاستر ہی جو پُرش
آد سے انت تک اسکو بچاریگا وہ سنسکاری ہوگا جو پد دن کے ارتھ کا جاننے والا ہوا ور درشیہ (دیکھی گئی
چیز یعنی جگت) کو بار بار بچارے گا تو اُس کا درشیہ بھرم ناش ہوگا اِس شاستر کے بچار مین کسی تیرتھ
تپ دان وغیرہ کی ضرورت نہین جہان جگہ ہو وہان بیٹھے اور جیسا بھوجن گھر مین ہو ویسا بھوجن کرے
اور بار بار اس کا بچار کرے تو اگیان دور ہو کر آتم پد ملے گا۔ ہے رام جی یہ شاستر پرکاش رُوپ
ہی۔ جیسے اندھیرے مین کوئی چیز نہین دیکھ پڑتی اور دیپک کے پرکاش سے آنکھ والا دیکھ سکتا ہی
تیسے شاستر روپی دیپک بچار روپی آنکھ سہت ہو تو آتم پد کا درشن ہو۔ ہے رامچندر جی آتم گیان
بچار بنا بر دان اور شاپ سے نہین ملتا ہی جب بچار کر کے درڑھ ابھیاس کرو تب آتم پد ملتا ہی۔ اس سے
اِس موکش اُپاے شاستر کے بچار سے جگت بھرم چھوٹ جائیگا اور جگ دیکھتے دیکھتے جگت کا بھاو مٹ جائیگا جیسے
سانپ کی لکھی ہوئی مورت مین بچار نہ کرنے سے بھرم ہوتا ہی اور بچار کر کے دیکھو تب وہ سانپ کا بھرم مٹ جاتا
ہی تیسے ہی یہ جگت بھرم بچار کیے سے مٹ جاتا ہی اور جنم مرن کا ڈر بھی نہین رہتا ہی ہے رامجی جنم مرن کا ڈر بھی بڑا
دُکھ ہی پر اِس شاستر کے بچار سے وہ بھی مٹ جاتا ہی جنھون نے اُسکا بچار تیاگ کیا ہی وے ماتا کے گربھ مین

کیرا ہوکر بھی دُکھ سے نہ چھوٹینگے اور بچار والے پرش اُتم پدکو پا دینگے جو آتم گیانی ہی اُسکو بے گنتی سرشٹ اپنا ہی رُوپ دیکھ پڑتی ہی کوئی چیز اپنے سے الگ نہین دیکھ پڑتی جیسے جسکو جل کا گیان ہی اُسکو لہرا اور بھونر (موج وگرداب) سب جل رُوپ ہی دیکھ پڑتی ہی تیسے ہی گیانی کو سب اپنا ہی روپ دیکھ پڑتا ہی اور وہ اندریون کے اسٹ اور انشٹ (مرغوب ونامرغوب) چیز کے ملنے مین سکھی اور دُکھی نہین ہوتا ہی من کے سنکلپ سے رہت ہوکر سدا ایک رس شانت رُوپ رہتا ہی جیسے مندراچل پربت کے نکلنے سے چھیر سمندر شانت ہوا ہی تیسے ہی سنکلپ بکلپ سے رہت منکھ شانت روپ ہوتا ہی۔ ہے راجی اور تیج تو جلانے والے ہوتے ہین پرنت گیان کا تیج جس گھٹ مین ہوتا ہی وہ شیتل اور شانت روپ ہو جاتا ہی اور پھر اسمین سنسار کا بکار کوئی نہین رہتا جیسے کلجگ مین شکھا والا تارا یعنی دُمدار ستارہ نکلتا ہی اور کلجگ کے نہ ہونے مین نہین نکلتا ہی تیسے ہی گیانوان کے چت مین بکار نہین پیدا ہوتا۔ ہے راجی سنسار کا بھرم آتما کے پرماد سے پیدا ہوتا ہی پر آتم گیان کے ہونے سے وہ بنا جتن ہی شانت ہو جاتا ہی۔ پھول اور پتی کے کانٹنے مین بھی کچھ جتن ہوتا ہی پرنت آتما کے پانے مین کچھ جتن نہین ہوتا کیونکہ بودھ روپی بودھ ہی سے جانتا ہی۔ ہے راجی جو جاننے ماتر گیان سوروپ ہی اس مین استھت ہونے کا کیا جتن ہی آتما شُدھ اور ادویت روپ ہی اور جگت بھرم ماتر ہی جسکا ست ہونا پہلے اور پیچھے بچار کیے سے نہ پایئے اسکو بھرم ماتر جانیے اور جسکا آد اور انت بچار کرنے سے ست پایا جاے اُسکو ست روپ جانیے سو یہ جگت آد اور انت مین ست نہین ہی یعنی است ہی اس سے سپنے کیطرح ہی جیسے سپنا آد اور انت مین کچھ نہین ہوتا تیسے جگت بھی آد اور انت مین کچھ نہین ہی اِس سے جگت اور سپنا دونون برابر ہین۔ ہے راجی یہ بات بالک بھی جانتا ہی کہ جسکی آد اور انت مین سچائی نہ ہو وہ سپنے کے برابر ہی۔ جسکا آد بھی نہ ہو اور انت بھی نہ رہے اُسکا مدھ (درمیان) بھی جھوٹھا جانیے اسکا درشٹانت یہ ہی کہ سنکلپ پُری کی طرح۔ دھیان نگر کی طرح۔ سپنے کی پُری کیطرح۔ بردان اور شاپ سے جو پیدا ہوتا ہی اُسکی طرح اور اوکھد سے اُپج کی طرح۔ اِن چیزونکا سچا ہونا نہ آد مین ہوتا ہی اور نہ انت مین ہوتا ہی اور مدھ مین جو بھاستا ہی وہ بھی بھرم ماتر ہی تیسے ہی یہ جگت اکارن ہی کارج کارن بھاؤ مین بھاستا ہی تو کارج کارن جگت ہوا پر آتم ستا اکارن ہی۔ جگت ساکار اور آتما نراکار ہی اِس جگت کا درشٹانت جو آتما مین دینگے اُسکا ایک انس تمکو لینا چاہئے جیسے سپن کی سرشٹ کا پہلا پچھلا بھاؤ آتم تتو مین ملتا ہی کیونکہ اکارن ہی اور مدھ بھاؤ کا درشٹانت نہین ملتا کیونکہ اُسمی اکارن ہی تو اُسکا درشٹانت اسکے برابر کیسے ہو سکتا ہی اس سے اپنے سمجھنے کے واسطے درشٹانت کا ایک انس لینا چاہیے۔ ہے رام جی جو بچاروان پُرش ہین وہ گرُ اور شاستر کے بچن سُنکر بودھ کے واسطے درشٹانت کا ایک ایک انش لیتے ہین تو اُن کو آتم تتو ملتا ہی کیونکہ وسے سار سار لیتے ہین اور جو اپنے سمجھنے کے لیے درشٹانت کا ایک انش نہین لیتے اور جھگڑا کرتے ہین وسے آتم پدکو نہین پاتے اِس سے درشٹانت کا ایک انش سار سار اپنے مطلب کا لیکر درشٹانت کے سب بھاؤ کو نہ لینا چاہئے اور پرتھک کو دیکھ کر ترک (اعتراض) نہ کرنا چاہئے جیسے اندھیرے مین کوئی چیز پڑی ہو تو دیپک کے پرکاش سے دیکھ لیتے ہین کیونکہ دیپک کے ساتھ پریوجن ہی یہ نہین

کہتے کہ دیپک کرسکا ہی اور تیل بتی کیسی ہی اور کس استھان کی ہی تیسے ہی درشٹانت کا ایک انش آتم گیان کے نمت
لینا چاہیے ہے راجی جس سے بچن کا ارتھ سدھ ہو اور جو اُن بھو کو پرگٹ کرے اُس بچن کو لینا چاہیے اور جس سے بچن
کا ارتھ سدھ نہ ہو اُس کو تیاگ کرنا چاہیئے جو پرش اپنے سمجھنے کے لیے بچن کو لیتا ہی وہی اُتم ہی اور جو جھگڑے کے
واسطے لیتا ہی وہ مورکھ ہی جو کوئی ابھمان کو لیکر بچن کو لیتا ہی وہ ہاتھی کے سمان اپنے سر پر مٹی ڈالتا ہی اُسکا ارتھ
سدھ نہیں ہوتا اور جو اپنے سمجھنے کے لیے بچن کو لیکر بچار سہت اُسکا ابھیاس کرتا ہی اُسکا آتما شانت ہوتا ہی-
ہے راجی آتم پد پانے کے لیے ضرور ابھیاس کرنا چاہیئے- جب شم- بچار- سنتوکھ اور سنت سماگم سے گیان
کو پراپت ہو تب پرم پد کو پاتا ہی- ہے راجی جو کوئی درشٹانت دیتا ہی وہ ایک دیش لیکر کہتا ہی سرب مکھ کہنے
سے اکھنڈتا کا اکھاؤ ہو جاتا ہی سرب مکھ درشٹانت مکھیہ کو جانیے وہ ست روپ ہوتا ہی- ایسے تو نہیں ہوتا
کہ آتما تو ست روپ- کارج کارن سے رہت شدھ اور چیتن ہی اسکے بتانے کے لیے کارج کارن جگت کا درشٹانت
کیسے دیجیے جو کوئی جگت کا درشٹانت دیتا ہی وہ کیول ایک انش لیکر ملتا ہی اور بدھ مان بھی درشٹانت کے
ایک انش کو لیتے ہین- اُتم پرش اپنے سمجھنے کے لیے ساری کو لیتے ہین جیسے بھوکھے کو پکے ہوئے چاول ملین تو
اُسکو صرف کھا لینے سے کام ہی تیسے مکت چاہنے والے کو بھی چاہیے کہ اپنے سمجھنے کے لیے مار کو لیکر جھگڑا نہ کرے
کیونکہ اُسکی اتپت اور استھت کا جھگڑا کرنا برتھا ہی- ہے راجی بچن وہی ہی جو اُن بھو کو پرگٹ کرے اور جو بچن اُن بھو کو پرگٹ نہ کرے اُسکو
تیاگ کرنا چاہیے- جو کبھی استری کا بچن آتم اُن بھو کو پرگٹ کرنے والا ہو تو اُسکو بھی لیتا ہی اور جو پرم گرو کے
بید بچن ہوں اور اُن بھو کو پرگٹ نہ کرتے ہوں تو اُنکا بھی تیاگ کرنا چاہیے جبتک بشرام کو نہ پاوے
تب تک بچار کرنا چاہیے- بشرام کا نام تورج پد ہی جیسے مندراچل پربت کے بوجھ سے چھیرساگر شانت
ہوا تھا تیسے ہی بشرام کے ملنے سے اگنی شانت ہوتی ہی- ہے راجی تورج پد والے پرش کو بید شاستر
کے کہے ہوئے کرموں کے کرنے سے کچھ پریوجن نہیں سدھ ہوتا اور نہ کرنے سے بھی کچھ اکاج نہیں ہوتا-
وہ سدیہہ ہو چاہے بدیہہ ہو گرہستھ ہو چاہے برکت ہو اُسکو کچھ نہیں کرنا ہی وہ پرش تو سنسار سمدر سے پار
ہی ہی- ہے راجی اُپیسئی کی اُچا ایک انش سے لیکر جانتا ہی تب گیان پراپت ہوتا ہی اور گیان کے بنا مکت
کو نہیں پاتا وہ کیول برتھا باد (جھگڑا) کرتا ہی- ہے رام جی جس کے گھٹ مین شدھ سروپ آتما کی
ستتا براجمان ہی وہ اُسکو تیاگ کر اور بکلپ اُٹھاتا ہی مورکھ ہی- ہے رام جی پرتچھ پرمان مانے
جوگ ہی کیونکہ انمان اور ارتھاپت آد پرمانوں سے اُسکی ستتا پرتچھ کی ہوتی ہی جیسے سب ندیوں کا ادھشٹھان
سمدر ہی تیسے ہی سب پرمانوں کا ادھشٹھان پرتچھ پرمان ہی- وہ پرتچھ کیا ہی سو سنیئے- ہے رام جی
چکش روپی گیان سمت سمبیدن ہی جو اُس چکش سہت ہوتا ہی اُسکا نام پرتچھ پرمان ہی- ان پرمانوں کو بشتی
کرنیوالا جیو ہی اپنے واستو روپ کے نہ جاننے سے اناتم روپی درشیہ بنا ہی اُسمین اہنکار سے ابھمان ہوا ہی اور ابھمان
سب درشیہ ہی اُس سے اشدھ بدھ ہوتی ہی جس سے راگ دویش کرکے جلتا ہی اور آپکو کرتا مانکر دکھ ہوا بھٹکتا پھرتا
ہی- ہے راجی جب بچار کرکے سمبیدن انترمکھی ہو تب آتم پد پرتچھ ہو کر اپنے بھاؤ کو پراپت ہوتا ہی- اور پھر
پرچھن بھاؤ نہیں رہتا شدھ شانت کو پراپت ہوتا ہی جیسے چلنے سے جاگ کر سپنے کا شریر اور درشیہ بھرم ناش

ہوجاتا ہی تیسے ہی آتما کے پرتچھ ہونے سے سب بھرم مٹجاتے ہین اور شدھ آتم ستتا بھاستی ہی۔ ہے رام جی یہ درشیہ (یعنی جگت) اور درشٹا (یعنے دیکھنے والا) متھیا ہی جو درشٹا ہی سو درشیہ ہوتا ہی اور جو درشیہ ہی سو درشٹا ہوتا ہی یہ بھرم متھیا آکاش روپ ہی۔ جیسے پون مین اسپند شکت رہتی ہی تیسے ہی آتما مین سمبیدن رہتی ہی جب سمبیدن اسپند روپ ہوتی ہی تب درشیہ روپ ہوکر استھت ہوتی ہی۔ جیسے سپنے مین انُ بھو ستتا درشیہ روپ ہوکر استھت ہوتی ہی تیسے ہی یہ درشیہ ہی۔ سب آتم ستتا ہی ہی ایسا بچار کرکے آتم پد کو پراپت ہو جاؤ اور جو ایسے بچار کرکے آتم پد کو نہ پاسکو تو اہنکار کو تیاگ کردو پیچھے باقی رہیگا وہ شدھ گیان آتم ستتا ہی۔

جب تم شدھ بودھ کو پراپت ہوگے تب ایسی حالت ہوگی جیسے کل کی تپلی بنا سمبیدن چیشٹا کرتی ہی تیسے ہی دیہہ روپی تپلی کا چلانیوالا من روپی سمبیدن ہی اُسکے بنا پڑی رہیگی اور اہنکار جاتا رہیگا اس سے جتن کرکے اس پد کے پانے کا ابھیاس کرو جو نت شدھ اور شانت روپ ہی۔ ہے رام جی دیو شبد کو تیاگ کر اپنا پرشارتھ کرو اور آتم پد کو پراپت ہو جو کوئی پرشارتھ کرنے مین شور بیر ہی وہ آتم پد کو پاتا ہی اور جو کوئی نیچ پرشارتھ کا بھروسا کرتا ہی وہ سنسار سمندر مین ڈوبتا ہی۔

## ورشانت پرمان نام اٹھارھوان سرگ سماپت ہوا

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے رام جی جب ست سنگ کرکے منکھ اپنی بدھ کو شدھ کرے تب آتم پد پانے کو سمرتھ ہوتا ہی پھر ست سنگ یہ ہی کہ جسکی چیشٹا شاستر کے انسار ہو اُسکا سنگ کرے اور اُسکے گنون کو اپنے ہردے مین رکھے پھر مہا پرشون کے شم اور سنتوکھ وغیرہ گنون کا آشرے کرے۔ شم اور سنتوکھ آدک سے گیان اُپجتا ہی جیسے میگھ سے ان اُپجتا ہی ان سے جگت اُپجتا ہی اور جگت سے میگھ ہوتا ہی تیسے ہی شم اور سنتوکھ آدک گن اور آتم گیان آپسمین ہوتے ہین شم آدک گنون سے گیان اُپجتا ہی اور آتم گیان کرنے سے شم ادک گن استھت ہوتے ہین جیسے بڑے تالاب سے میگھ اور میگھ سے تالاب پشٹ ہوتا ہی تیسے ہی شم آدک گنون سے آتم گیان اور آتم گیان سے آدک گن پشٹ ہوتے ہین ایسے بچار کرکے شم سنتوکھ آدک گنون کا ابھیاس کرو تب جلد آتم پد کو پاؤگے۔ ہے رام جی گیانوان پرش شم آدک گن سوابھاوک پراپت ہوتے ہین اور جگیاسو ابھیاس کرکے پراپت ہوتے ہین جیسے کھیتی کو جب استری پالتی ہی اور اونچے شبد سے پچھیون کو اُڑاتی ہی تب پھل کو پاتی ہی اور اس سے پشٹ ہوتی ہی تیسے ہی شم سنتوکھ آدک کے پالنے سے آتم تتو کو پاتا ہی ہے رام جی اس موکش اُپائے شاستر کو آدسے لیکر انت تک بچارے تو بھرم چھوٹ کر دھرم ارتھ کام موکش سب پرشارتھ اسکے سدھ ہوتے ہین۔ یہ شاستر موکش اُپائے کا پرم کارن ہی جو شدھ بدھ والا پرش اسکو بچاریگا وہ جلد آتم پد کو پاویگا اس سے اس موکش اُپائے شاستر کا اچھی طرح سے ابھیاس کرو۔

## آتم پراپت برنن نام اُنیسوان سرگ سماپت ہوا

## ممکش پرکرن دوسرا سماپت ہوا

شری پرماتمنے نمہ

# تیسرا پرکرن اُتپت (پیدائش) کے برنن مین

## پہلا سرگ بودھ ہیت برنن

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے رامجی برہم اور برہم جاننے والون مین (تم) (ر ا د م) (سہ) آدسب شبد آتم ستتا کے آشرے سے پھُرتے ہین جیسے سپنے مین سب اُن ہوستتا مین شبد ہوتے ہین تیسے ہی یہ بھی جانو اور جاقسمین یہ بکلپ ہوتے ہین کہ جگت کیا ہی۔ کیسے پیدا ہوا ہی۔ اور کسکا ہی وغیرہ برتھا ہین۔ ہے رام جی سب جگت برہم رُوپ ہی یہان سپنے کا درشٹانت بچار لینا چاہیئے اس کے پہلے ممکش پرکرن مین مین نے تم سے کہا ہی اب سلسلہ سے اُتپت پرکرن کہتا ہون اُس کو سنو جو گیان بست سبھاؤ ہی۔ ہے رام جی جو پدارتھ اُپجتا ہی وہی بڑھتا گھٹتا بندھتا کھلتا نیچ اونچ ہوتا ہی اور جو اُپجتا نہین اُسکا بڑھنا گھٹنا بندھنا کھلنا نیچ اونچ ہونا بھی نہین ہوتا۔ ہے رامچندر جی اَستھاور جنگم (ساکن و متحرک) جگت جو کچھ دیکھ پڑتا ہی وہ سب اکاش رُوپ ہی۔ درشٹا کا درشیہ کے (دیکھنے والا کا دیکھا ہوا کے) ساتھ جو سنجوگ ہی اسی کا نام بندھن ہی اور اُسی سنجوگ کے نِبرتّ ہونے کا نام موکش ہی اُس نِبرتّ کا اُپاے مین کہتا ہون۔ وہ یہ روپی جگت چنماتر روپ ہی اور کچھ اپجا نہین اور جو اُپجا جان پڑتا ہی وہ ایسے ہی جیسے سُکھپت مین سپنا جیسے سپنے مین سُکھپت ہوتی ہی تیسے ہی جگت کا پرلی ہوتا ہی اور جو پرلی مین باقی رہتا ہی اس کی سنگیا بیوہار کے نِمتّ رکھتا ہی۔ نِت ست برہم آتما سچدانند آدک جسکے نام رکھے ہین وہ سب کا اپنا آپ رُوپ ہی چیتن ہونے سے اُسکا نام جیو ہوا اور شبد ارتھون کا گرہن کرنے لگا ہی۔ ہے رامجی چیتن مین جو اسپندتا ہوتی ہی سو کلپ بکلپ روپی مَن ہو کر استھِت ہوا ہی اُسکے سنسّر نے سے دیش کال ندی پربت استھاور اور جنگم روپ جگت ہوا ہی۔ جیسے سُکھپت سے سوپن ہو تیسے ہی جگت ہوا ہی اُسکو کوئی اَبدیا کوئی جگت کوئی مایا کوئی سنکلپ کوئی درشیہ کہتے ہین اصل مین سب برہم رُوپ ہی اور کچھ نہین۔ جیسے سونے سے گہنا (زیور) بنتا ہی تو گہنا سونا رُوپ ہی سونے سے سوائے گہنا کوئی چیز نہین تیسے ہی جگت اور ہم مین کچھ بھید نہین بھید تو تب ہو جب جگت اُپجا ہو جو اُپجا ہی نہین تو بھید کیسے جان پڑے اور جو بھید جان پڑتا ہی وہ مرگ ترشنا کے جل کی طرح ہی ارتھات جیسے مرگ ترشنا کی ندی کے ترنگ (لہر) دیکھ پڑتے ہین پر وہان سورج کی چمک پانی کے سمان جان پڑتی ہی پانی کا نام بھی نہین تیسے ہی آتما مین جگت بھاستا ہی۔ چیتن کے اَن اُن پرت (ذرہ ذرہ مین) سرشٹ آبھاس روپ ہی کچھ اُپجی نہین۔ ادویت تت سربدا اپنے آپ مین استھت ہی پھر اُسمین جنم مرن بندھ موکش کیسے ہو۔ جتنی کلپنا بندھ موکش آدک بھاستی ہین وہ درحقیقت کچھ نہیں آتما کے اگیان سے بھاستی ہین۔ ہے رامجی جگت کوئی نہین اُپجا اپنی کلپنا ہی سے روپ ہو کر

جان پڑتی ہی اور پرمادسے ست ہو رہی ہی اُسکا نبرتّ ہونا کٹھن ہی۔ نیت اور انیت شبد جو کہے ہین سو بھاارتھ
ہین ایسے بچنون سے تو جگت دور نہین ہوتا۔ ہے رامجی ارتھ جگت بچنون کے بنا درشیہ کا بھرم نہین مٹتا۔
جو ترکون (اعتراضات) سے یا تپ تیرتھ دان اسنان دھیان آدک سے جگت کے بھرم کو دور کیا چاہے
وہ مورکھ ہی اسطرح سے تو اور بھی درڑھ ہوتا ہی کیونکہ جہان جایگا وہان دیش کال اور کریا سہت نت پنچ تتو
کی سرشٹ ہی دیکھ پڑیگی اور کچھ نہ دیکھ پڑے گا اس سے اسکا ناش نہ ہوگا اور جگت سے باہر ہوکر سمادھ
لگاکر بیٹھے گا تب بھی بہت دنون بعد اُتریگا اور پھر بھی جگت کا شبد اور ارتھ جان پڑیگا جو پھر بھی انرتھ
روپ سنسار دیکھ پڑیگا تو سمادھ کا کیا سُکھ ہوا کیونکہ جب تک سمادھ مین رہیگا تب ہی تک سُکھ رہیگا ان
اُپایون سے جگت نبرتّ نہین ہوتا جیسے کمل کی کوڑی مین بیج ہوتا ہی اور جب تک اُس بیج کا ناش نہین ہوتا
تب تک پھر پیدا ہوتا رہتا ہی اور جیسے برچھ کے پتے توڑیے تو بھی بیج کا ناش نہین ہوتا تیسے ہی تپ دان
آدک سے جگت نبرتّ نہین ہوتا اور تبھی تک اگیان روپی بیج بھی نشٹ نہین ہوتا جب گیان روپی بیج نشٹ
ہوگا تب جگت روپی برچھ کا بھی ابھاؤ ہوجایگا۔ اور اُپاے کرنا جیسے پتون کا توڑنا ہی ان اُپایون سے اکشی پد
اور اکشی سمادھ نہین ملتی ہی۔ ہے رامجی ایسی سمادھ تو کسی کو نہین ملتی کہ شلا کے سمان ہوجائے مین سب
استھان دیکھ رہا ہون جو ایسے بھی سمادھی ہون تو بھی سنسار کا ست معلوم ہونا نہ مٹے گا کیونکہ اگیان روپی
بیج نہین مٹا۔ سمادھ ایسی ہوتی ہی جیسے جاگنے سے سپنا ہوتا ہی کیونکہ اگیان روپی باسنا کے کارن سکھپت
سے پھر جاگرت آتی ہی تیسے ہی اگیان روپی باسنا سے سمادھ مین بھی جاگ آتا ہی کیونکہ اُسکو باسنا کھینچ لے آتی
ہی۔ ہے رامجی تب سمادھ آدک سے سنسار بھرم نبرت نہین ہوتا جیسے کانجی سے بھوکھ کسی کی نہین مٹتی ہی تیسے
ہی سمادھ اور تپ سے چت کی برت ایکاگر ہو جاتی ہی پرنت سنسار نبرت نہین ہوتا جب تک چت
سمادھ مین لگا رہتا ہی تب تک سُکھ رہتا اور جب چت اُچٹ جاتا ہی تب پھر طرح طرح کے
شبد اور ارتھ سہت سنسار دیکھ پڑتا ہی۔ ہے رامجی اگیان سے جگت دیکھ پڑتا ہی اور بچار کرنے
سے نبرت ہو جاتا ہی جیسے بالک کو اگیان سے اپنی پرچھائین مین بیتال دیکھ پڑتا ہی اور گیان آنے
سے نبرت ہو جاتا ہی تیسے ہی یہ جگت ابچار سے بھاستا ہی اور بچار سے نبرت ہو جاتا ہی۔ ہے رامجی اصل
مین جگت پیدا نہین ہوا است روپ (جھوٹھا) ہی جو سو روپ سے اُپجا ہوتا تو نبرت نہ ہوتا پر یہ تو بچار
سے نبرت ہوتا ہی اس سے جانا جاتا ہی کہ کچھ نہین بنا جو بستُ ست ہوتی ہی اُسکی نبرت نہین ہوتی اور جو
است ہوتی ہی وہ بھی نہین رہتی۔

ہے رامجی بستُ سو روپ آتما کا ابھاؤ کبھی نہین ہوتا اور است روپ جگت کبھی استھر نہین ہوتا۔ جگت
آتما مین ابھاس روپ ہی آرمبھ اور پرنام (آغاز و انجام) سے کچھ نہین اُپجا۔ جہان چیتن نہین ہوتا وہان سرشٹ بھی
نہین ہوتی ہی کیونکہ ابھاس روپ ہی آتما روپ درپن مین اننت سرشٹ دیکھ پڑتی ہین اور درپن مین عکس تب دیکھ پڑتا
ہی جب دوسرا پاس ہوتا ہی پر آتما کے پاس دوسرا کوئی نہین اور عکس دیکھ پڑتا ہی کیونکہ آبھاس روپ ہی ایک ہی
آتم ستتا چیتن ہونے سے دوسرے کی طرح ہو کر بھاستی ہی پر کچھ بنا نہین۔ جیسے پھول مین سُگندھ ہوتی ہے

تلون مین تیل ہوتا ہی اور آگ مین گرمی ہوتی ہی اور جیسے منوراج کی سرشٹ ہوتی ہی تیسے ہی آتما مین جگت ہی جیسے منوراج سے منوراج کی سرشٹ الگ نہین ہوتی تیسے ہی یہ جگت آتما سے الگ نہین بنا۔

## دوسرا پرکرن پرتھم سرشٹ برنن

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے رامجی ایک آکاشج کا اتہاس جو شردن کا بھوکھن اور بودھ کا کارن ہی اُسکو سُنیے کہ اکاشج نام ایک براہمن شُدھ چیت کے انش سے پیدا ہوا تھا وہ دھرما تما سدا آتما مین استھت رہتا تھا اچھی طرح پرجا پالتا تھا اور بہت دن جینے والا تھا تب موت بچار کرنے لگی کہ مین ابناشی ہون اور جو جیو پیدا ہوتے ہین اُنکو مارتی ہون پر اس براہمن کو مین نہین مار سکتی جیسے تلوار کی دھار پتھر مارنے سے گوٹھل ہو جاتی ہی تیسے ہی میری برچھی اس براہمن پر نہین چلتی ہی۔ ہے رامجی یہ بچار کر کے موت براہمن کے مارنے کو اُٹھی اور جیسے اچھے پُرش اپنے آچار کرم کو نہین چھوڑتے تیسے ہی موت بھی اپنے کرمون کو بچار کر چلی جب براہمن کے گھر مین پہونچی تو جیسے پرلی کال مین بڑے تیج سمیت اگن سب چیزون کو جلانے لگتی ہی تیسے ہی اگن اسکے جلانے کو اُٹھی اور آگے دوڑ کر انتہ پُر مین جہان براہمن بیٹھا تھا وہان جاکر پکڑنے لگی پر جیسے بڑا بلوان پُرش بھی اور رسکے سنکلپ رُوپ پُرش کو نہین پکڑ سکتا تیسے ہی موت براہمن کو نہ پکڑ سکی تب موت نے دھرم راج سے جاکر کہا کہ ہے بھگوان جو کوئی پیدا ہوتا ہی اُسکو مین ضرور کھا لیتی ہون پر ایک براہمن جو آکاش سے پیدا ہی اُسکو مین نہین کھا سکتی ہون اسکا کیا باعث ہی۔ جمراج بولے کہ ہے مرت تم کسی کو نہین مار سکتی ہو جو کوئی مرتا ہی وہ اپنے کرمون سے مرتا ہی جو کوئی کچھ کرم کرتا ہی اُسکو تم بھی مار سکتی ہو پر جسکا کوئی کرم نہین اُسکو تم نہین مار سکتی ہو۔ اس سے تم جاکر اُس براہمن کے کرم ڈھونڈھو جب کرم پاؤ گی تب اُسکو تم مار سکو گی اور طرح سے نہین مار سکتی ہو۔ ہے رامجی جب اسطرح جمراج نے کہا تب موت اُسکے کرم ڈھونڈھنے کو چلی۔ کرم باسنا کا نام ہی وہان جاکر براہمن کے کرمون کو ڈھونڈھنے لگی اور دسو دشا مین تالاب باغ سمُدر دیپ دیپانتر آدسب استھان دیکھتی پھری پرنت براہمن کے کرمون کا پتہ کہین نہ پایا۔ ہے رام جی مرت بڑی بلوان ہی پرنت اس براہمن کے کرمون کو اُس نے نہ پایا تب وہ پھر دھرم راج کے پاس گئی جو سب سندیہون کے ناش کرنے والے اور گیان رُوپ ہین اور اُن سے کہنے لگی کہ ہے سب سندیہون کے ناش کرنے والے اس براہمن کے کرم مجھکو کہین نہین دیکھ پڑتے ہین مین نے بہت طرح سے ڈھونڈھا جتنے شریر دھاری ہین سب کرم کرنے والے ہین پر اسکا تو کرم کوئی بھی نہین ہی اسکا کیا کارن ہی۔ جمراج بولے کہ ہے مرت اس براہمن کی پیدایش شُدھ چداکاش سے ہی جہان کوئی کارن نہ تھا جو کارن بنا پدارتھ مین بھاستا ہی وہ ایشور ہی۔ شُدھ آکاش سے یہ پیدا ہی تو یہ بھی وہی رُوپ ہی یہ براہمن بھی شُدھ چداکاش رُوپ ہی اور اسکا چیتن ہی شریر ہی اسکا کرم کوئی نہین اور نہ کوئی کریا ہی اپنے سورُوپ سے آپ ہی اسکا ہونا ہوا ہی اس سے اسکا نام سویمبھو ہی اور سدا اپنے آپ مین استھت ہی اسکو جگت کچھ نہین بھاستا سدا ادویت (ایک) رُوپ ہی۔ مرت بولی کہ ہے بھگوان جو یہ اکاش رُوپ ہی تو دیہہ دھاری کیون دیکھ پڑتا ہی۔ جمراج بولے کہ ہے مرت یہ سدا نراکار چیتن رُوپ ہی

اور اسکے ساتھ آکار اور اہسم بھاؤ بھی نہین ہی اس سے اسکا ناش کیسے ہو یہ تو مین اور تو جانتا ہی نہین اور جگت کا نشچے بھی اسکو نہین ہی یہ براہمن اچیت چنماتر جسکے من مین پدارتھون کا ست بھاؤ ہوتا ہی اسکا ناش بھی ہوتا ہی اور جس کو جگت بھاستا ہی نہین اُسکا ناش کیسے ہو۔ ہے مرتُ جو بڑا کوئی بلوان بھی ہو اور سیکڑون زنجیرین بھی ہون تو بھی آکاش کو باندھ نہ سکے گا تیسے ہی براہمن آکاش رُوپ ہی اسکا ناش کیسے ہو اس سے تو اسکے ناش کرنے کا اُپاے مت کر دیہہ دھاریونکو جاکر مار یہ تجھ سے نہ مرے گا۔

ہے رام جی یہ سُنکر مرتُ اشچرج کرکے اپنے گھر لوٹ آئی۔ شری رامچندر جی بولے کہ ہے مہاراج یہ تو ہمارے بڑے بابا برہماجی کی بات آپ نے کہی ہی۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی یہ بات تو مین نے برہماجی کی کہی ہی پرنت مرتُ اور جمراج کے جھگڑے کیواسطے یہ کتھا مین نے تمکو سُنائی ہی۔ جب اسطرح بہت دن گذر گئے اور کلپ کا انت ہوا تب مرتُ سب جیوون کو کھا کر پھر برہماجی کو کھانے گئی جیسے کسی کا کام ہو اور ایک بار سدھ نہ ہوا تو وہ اُسکو چھوڑ نہین دیتا پھر جتن کرتا ہی تیسے ہی مرتُ بھی برہماجی کے سامنے گئی تب دھرم راج نے کہا کہ ہے مرتُ یہ برہماجی ہین آکاش روپ اور آکاش ہی انکا شریر ہی آکاش کو تم کیسے پکڑ سکوگی یہ تو پنچ تتو کے شریر سے رہت ہین جیسے سنکلپ (خیال) کا پُرش ہوتا ہی تو اُسکا آکاش ہی شریر ہوتا ہی تیسے ہی یہ آکاش رُوپ آدانت مدھ تینوسے رہت اور اچیت چنماتر ہین انکو تم کیسے مار سکوگی یہ جو انکا شریر دیکھ پڑتا ہی سو ایسا ہی جیسے کاریگر کے من مین کھمبے کی پتلی ہوتی ہی پر وہ کچھ ہوئی نہین تیسے سوروپ سے باہر انکا ہونا نہین ہی یہ تو برہم رُوپ ہین ہمارے تمھارے من مین انکی مورت ہوئی ہی یہ تو نردیہہ ہین جو پُرش دیہہ والا ہوتا ہی اس کو پکڑ لینا سہج ہوتا ہی اور بانجھ کے پُتر کو پکڑنا کٹھن ہی کیونکہ نردیہہ ہی تیسے ہی یہ برہماجی بھی نردیہہ ہین انکے مارنے کی کلپنا کو تیاگ کر دیہہ دھاریون کو جاکر مار۔

## تیسرا اپدکرن بودھ ہیت برنن

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے رامجی شدھ چنماتر ستتا ایسی سُوکشم ہی کہ اُسمین آکاش بھی پربت کے سمان موٹا ہی۔ اُس چت مین جو اہسم اسم چت یون مُکھ بنا ہوا ہی اُس سے اپنے ساتھ دیہہ کو دیکھا پر وہ دیہہ بھی آکاش روپ ہی۔ ہے رامجی شُدھ چنماتر مین چیتیہ الیکھ کسی کارن سے نہین ہوا سو تہ سوابھاوک ہی ایسے اُلیکھا پھر اُسی کا نام سوئمبھو برہما ہی اُس برہما کو سدا برہم کا نشچے ہی برہما اور برہم مین کچھ بھید نہین ہی۔ جیسے سمدر اور اُس کی لہرین اور آکاش اور شون ہونے مین اور پھول اور گندھ مین کچھ بھید نہین ہوتا تیسے ہی برہما اور برہم مین کچھ بھید نہین ہی۔ جیسے جل بہنے کے کارن ترنگ روپ ہوکر بھاستا ہی تیسے ہی آتم ستتا چیتن پنے سے برہما ہوکر بھاستی ہی برہما کو کوئی دوسری نسبت نہین ہی سدا چیتن آکاش ہی اور پرتھوی وغیرہ تتونسے رہت ہی۔ ہے رامجی نہ کوئی اسکا کارن ہی نہ کوئی کرم ہی۔ شری رامچندر بولے کہ ہے بھگون آپ نے کہا کہ برہماجی کا بپُ پرتھوی وغیرہ تتون سے رہت ہی اور سنکلپ ماتر ہی تو اسکا کارن اسمرت سنسکار

کیون نہ ہوا جیسے ہمکو اور اور جیو دن کی اسمرت ہی تیسے ہی برہماجی کو بھی ہونی چاہیے۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے
رامچندر جی اسمرت سنسکار اُسی کا کارن ہوتا ہی جو آگے بھی دیہہ رکھتا ہو جو پدارتھ آگے دیکھا ہوتا ہی اُسکی
اسمرت سنسکار سے ہوتی ہی اور جو دیکھا نہین ہوتا اُسکی اسمرت سنسکار سے بھی نہین ہوتی۔ برہماجی اور دیت
اجنما آدمدھ آنت سے رہت ہین انکی اسمرت کارن سے کیسے ہووے۔ وے شُدھ بودھ روپ ہین اور آتم تتو
برہما روپ ہوکر استھت ہوتے ہین اپنے آپ سے جو انکا ہونا ہوا ہی اسی سے انکا نام سویمبھو ہی شُدھ بودھ
ہین چیت الیکھ ہوا ہی ارتھات چیت چیتن سروپ کا نام ہی اپنا چیت سمبت ہی کارن ہی اور دوسرا کوئی
کارن نہین سدا نراکار اور سنکلپ روپ انکا شریر ہی اور پرتھوی آدتتو ون سے شُدھ انت باہک شریر
ہی۔ شری رامچندر جی بولے کہ ہے منیشور جتنے جیو ہین انکے دو دو شریر ہین ایک انت باہک دوسرا
آدھبوتک برہماجی کا ایک ہی انت باہک شریر کیسے ہی یہ بات صاف صاف کہئے۔ بششٹھ جی بولے
کہ ہے رامچندر جو جیو کارن سے ہین اُنکے دو دو شریر ہین اور برہماجی اکارن ہین اس سے انکا ایک ہی
شریر انت باہک ہی۔ ہے رامچندر سُنئیے جیو دنکا کارن برہماجی ہین اس کارن یہ جیو دو دو شریر دھرتے
ہین اور برہماجی کا کارن کوئی نہین ہے اپنے آپ ہی اُپجے ہین اُنکا نام سویمبھو ہی آد جو انکا پراُدربھاؤ
ہوا ہی سو انت باہک شریر ہی۔ وے اپنے سروپ کو نہین بھولے سدا اپنے واستو (اصلی) روپ مین استھت
ہین اس سے انت باہک ہین اور جگت کو اپنا سنکلپ ماتر جانتے ہین جنکو جگت مین درڑھ پرتیت ہوتی
ہی انکو آدھبوت کہتے ہین۔ جیسے جڑتا سے جل کی برف ہوتی ہی تیسے ہی جگت کی درڑھتا سے آدھبوتک ہوتے
ہین۔ ہے رامجی جتنا جگت تمکو دیکھ پڑتا ہی سو سب آکاش روپ ہی کسی پرتھوی آدتتو دن سے نہین ہوا کیول
بھرم سے آدھبھوتک بھاستے ہین جیسے سپنے کا جگت اکاش روپ ہوتا ہی کسی کارن سے نہین اُپجا اور نہ
کسی پرتھوی آد تتو سے اُپجا ہی کیول آکاش روپ ہی اور نِدرادوش سے آدھبوتک ہوکر بھاستا ہی
تیسے ہی یہ جاگرت جگت بھی اگیان سے آدھبوتک آکاش بھاستا ہی جیسے اگیان سے سوپن ارتھاکار
بھاستا ہی تیسے ہی یہ جگت اگیان سے ارتھاکار بھاستا ہی۔ ہے رام جی یہ سمپورن جگت سنکلپ ماتر
ہی اور کچھ بنا نہین جیسے منوراج کے پربت آکاش روپ ہوتے ہین تیسے ہی جگت بھی آکاش روپ
ہی در حقیقت کچھ بنا نہین۔ سب پُرش کے سنکلپ ہین اور من سے اپجے ہین جیسے بیج سے دیش اور
کال کے ملنے سے انکر نکلتا ہی تیسے ہی سب جگت من سے اُپجتا ہی وہ من روپی برہما ہی اور برہمادک
من روپ ہین اُنکے سنکلپ مین جو سمپورن جگت استھت ہی وہ سب آکاش روپ ہی آدھبھوتک
کوئی نہین۔ ہے رام جی آدھبھوتک جو آتما مین بھاستا ہی سو بھرم ہی ماتر ہی۔ جیسے بالک کو اپنی پرچھائین
مین بیتال بھاستا ہی تیسے ہی اگیانی کو جو آدھبھوتک بھاستے ہین سو بھرم ماتر ہی واستو مین کچھ نہین۔ ہے رامجی
جتنے جیو ہین سب انت باہک ہین پرنت اگیانی کو انت باہک ہونا چھوٹ کر آدھبھوتک ہونا درڑھ ہو گیا ہی
جو گیانوان پُرش ہین وہ انت باہک روپ ہی ہین۔ ہے رامجی جن پرشون کو پرماد نہین ہوا وہ سدا آتما مین
استھت اور انت باہک روپ ہین اور سب جگت آکاش روپ ہی جیسے سنکلپ پُرش۔ گندھرب نگر اور سوپن نگر

ہوتے ہین تیسے ہی یہ جگت ہی۔ جیسے کاریگر خیال کرتا ہی کہ اِس کھمبھے مین اتنی پُتلیان ہین سو پُتلیان اُپجی نہین کھمبھا جیونکا تیون کھڑا ہی تپلی کا ہونا کیول کاریگر کے مَن مین ہوتا ہی تیسے ہی سب جگت مَن مین ہی اُسکا سروپ کچھ نہین بنا جیسے لہر پانی رُوپ اور پانی لہر رُوپ ہی تیسے ہی جگت بھی مَن رُوپ ہی اور مَن ہی جگت رُوپ ہی۔ ہے راجی جبتک مَن کا سدبھاؤ ہی تب ہی تک جگت ہی جگت کا بیج مَن ہی جیسے کمل کی بوڑی کا سدبھاؤ اُسکے بیج مین ہوتا ہی اور اُس سے کمل کی بوڑی پیدا ہوتی ہی تیسے ہی جگت کا بیج مَن ہی سب جگت مَن سے پیدا ہوتا ہی۔ ہے رامچندر جی جب تمکو سپنا ہوتا ہی تب تمھارا ہی چِت جگت کو خیال کرتا رہتا ہی اور تو کوئی کارن نہین ہوتا تیسے ہی یہ جگت بھی جاننا یہ تمھارے اَنُبھو کی بات کہی ہی کیونکہ یہ تمکو نِت اَنُبھو ہوتا ہی۔ ہے رامجی مَن ہی جگت کا کارن ہی اور کوئی نہین جب مَن اُپ شم ہوگا تب جگت کا بھرم مٹ جائیگا جب تک مَن اُپ شم نہین ہوتا تب تک جگت بھرم نہین مٹتا اور جب تک جگت نِبرت نہین ہوتا تب تک شدھ بودھ نہین ہوتا اور جب تک شدھ بودھ نہین ہوتا تب تک آتم آنند بھی نہین ہوتا۔

## چوتھا سرگ بودھ ہیت برنن

اتنا کہکر بالمیک جی بولے کہ اِس پرکار شری بشسٹھ جی کہکر چُپ ہوگئے اور سب سُننے والے بشسٹھ جی کے بچنون کو سنکر اور اُنکے ارتھونکو سمجھ کر اندریون کی چنچلتا کو تیاگ کر برت کو ٹھہراتے بھئے لہرین ہلنے سے ٹھہر گئین پنجڑون مین جو طوطے تھے وہ بھی سُنکر چُپ ہوگئے استریان جو چنچل تھین اُنھون نے بھی اُس سمے اپنے چنچل پنے کو چھوڑ دیا اور بن کے پشُ پنچھی جو پاس تھے وہ بھی سُنکر چُپ ہوگئے۔ جب مدھیان کال ہوا تب راجا کے بڑے سیوکون نے کہا کہ ہے مہاراج اب اسنان سندھیا کا سمے ہوا اُٹھکر اسنان سندھیا کیجیے۔ تب بشسٹھ جی بولے کہ ہے راجن جو کچھ ہمکو کہنا تھا وہ ہم کہ چکے اب کل پھر کچھ کہین گے راجا نے کہا بہت اچھا اور اُٹھکر ارگھ پادیہ نیبید سے بشسٹھ جی کا پُوجن اور اَور جو برہم رکھ تھے اُنکی بھی جتھا جوگ پُوجا کی تب بشسٹھ جی اُٹھ کھڑے ہوئے اور آپس مین نمسکار کرکے اپنے اپنے گھر کو چلے۔ آکاش مین پھرنے والے آکاش کو پرتھوی پر رہنے والے برہم رکھ اور راج رکھ پرتھوی پر پاتال کے رہنے والے پاتال کو اور سورج بھگوان دن رات کی کلپنا کو چھوڑکر ٹھہر گئے اور نرم نرم ہوا سگندھ سہت چلنے لگی مانو پون بھی کرتارتھ ہونے کو آئی ہی جب سورج اَست ہوکر اور جگہ پر کاشش کرنے لگے کیونکہ سنت لوگ سب جگہ اپنا پرکاشش پھیلاتے ہین تب رات ہوئی اور ستارے نکل آئے اور اِمرت بھری کرنون سہت چندرما اُدے ہوا اندھکار سب جاتا رہا راجا کا دوار بھی چندرما کی چاندنی سے شیتل ہوگیا مانو بشسٹھ جی کے بچن سنکر انکی گرمی مٹ گئی سب سُننے والون نے بچار سہت رات کو بتایا۔ جب سورج اُدے ہوئے تو اندھکار جاتا رہا جیسے سنتون کے بچنون سے اگیانیون کے ہردے کا اندھکار جاتا رہتا ہی اور سب جگت کی کریا پرگٹ ہو آئی تب آکاش پاتال پرتھوی کے رہنے والے سب شروتا لوگ اسنان سندھیا کرکے اپنی اپنی جگہون مین آئے اور آپسمین نمسکار کرکی پہلے پرسنگ کو (یعنی گذشتہ تذکرہ کو) چھیڑکر شری رامچندر جی سمیت بولے کہ ہے بھگون ایسے مَن کا روپ کیا ہی جس سے سنسار

روپی دکھون کی بیل بڑھتی ہی۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی اِس من کا روپ کچھ دیکھنے مین نہین آتا ہی یہ مَن نام ماتر ہی واستو مین اسکا روپ کچھ نہین ہی آکاش کیطرح شون ہی۔ ہے رامجی مَن آتما مین کچھ نہین اُپجا۔ جیسے سورج مین بیج بالو مین اسپند جل مین ترنگ سُبرن مین بھوکھن سورج کی چمک (سراب) مین پانی ہی اور آکاش مین دوسرا چندرما ہی تیسے ہی مَن بھی آتما مین کچھ واستو نہین ہی۔ ہے رام جی یہ اَشچرج کی بات ہی کہ درحقیقت کچھ پیدا ہوا نہین پر آکاش کی طرح سب گھٹون مین موجود ہی اور سب جگت مَن ہی سے بھاستا ہی است روپی جگت جس سے بھاستا ہی اُسیکا نام مَن ہی۔ ہے رامجی آتما شُدھ اور ادویت ہی دُویت روپ جگت جسمین بھاستا ہی اُسی کا نام مَن ہی۔ اور سنکلپ بکلپ جو پھرتا ہی وہ مَن کا روپ ہی جہان جہان سنکلپ پھرتا ہی دہان دہان من ہی۔ جیسے جہان جہان ترنگ پھُرتے ہین تہان تہان جل ہی تیسے ہی جہان جہان سنکلپ پھرتا ہی تہان تہان مَن ہی۔ من کے اور بھی نام ہین اَسمرتِ۔ اَبدیا۔ ملینتا۔ اور تم یہ سب اسی کے نام گیان رکھنے والے پُرش جانتے ہین۔ ہے رامجی جتنا جگت جال بھاستا ہی سب من سے پیدا ہوا ہی اور سب جگت مَن روپ ہی کیونکہ من کا رَچا ہوا ہی واستو مین کچھ نہین ہی۔ ہے رام جی من روپی دیہہ کا نام اَنتَ باہک شریر ہی وہ سنکلپ روپ ست جیون کا آدِ بپُ ہی اُس سنکلپ مین جو دِرڑھ آبھاس ہوا ہی اُس سے آدھ بھوتک بھاسنے لگا ہی اور آدِسروپ کا پرَماد ہوا ہی۔ ہے رامجی یہ جگت سب سنکلپ روپ ہی اور سروپ کے پرماد سے پنڈاکار بھاستا ہی جیسے سوپن دیہہ کا آکار اکاش روپ ہی اُس مین پرتھوی آدتتو نہین ہوتے پرنت اگیان سے آدھ بھوتک جان پڑتی ہی سو مَن ہی کا سنسرنا ہی تیسے ہی یہ جگت ہی مَن کے پھرنے سے بھاستا ہی۔ ہے رام جی جہان من ہی وہان جگت ہی اور جہان جگت ہی وہان من ہی جب من نہ ہو تب جگت بھی نہ ہو شُدھ بوُدھ ماتر مین جو درشیہ بھاستا ہی وہی من ہی جب تک جگت بھاسیگا تب تک مُکت نہ ہوگی جب جگت بھرَم مٹ جائیگا تب شُدھ بودھ ہوگا۔ سری رامجی درشٹا درشن درشیہ یہ ترپُٹی من سے بھاستی ہی اور جب جاگ اُٹھا تب وہ ترپُٹی نہین رہتی ہی آپ ہی بھاستا ہی تیسے ہی آتم ستتا مین جاگے ہوئے کو اپنا آپ اَدویت ہی بھاستا ہی جب تک شُدھ بودھ نہین پراپت ہوتا تب تک جگت بھرم نہین چھوٹتا وہ باہر دیکھتا ہی تو بھی سرشٹ ہی دیکھہ پڑتی ہی اندر سے دیکھے گا تو بھی سرشٹ ہی دیکھہ پڑے گی اور اُم سکو ست جاننے سے راگ دویش پیدا ہوتا ہی۔ جب مَن آتم پد کو پاتا ہی تب جگت بھرم چھوٹ جاتا ہی جیسے جب ہوا کا چلنا مٹا تب برچھون کے پتون کا ہلنا بھی مٹ جاتا ہی اِس سے مَن روپی جگت ہی بندھن کا کارن ہی۔ سری رامچندر جی بولے کہ ہے بھگون یہ جگت روپی روگ کیسے چھوٹے سو کرپا کرکے کہیے۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی سنسار روپی روگ جسکو لگا ہی وہ یکایک چھوٹ جاتا ہی پہلے تو بچار کرکے جگت کا روُپ جانو اُسکے بعد جب آتم پد مین بشرام پاؤگے تب تم سرباتما ہوگے۔

ہے رامجی جگت بھرَم جو تمکو بھاستا ہی اُسکو مین اُتر گرنتھ سے چھڑاونگا اسمین سندیہ نہین سنیے یہ جگت مَن سے اُپجا ہی اور اسکا ست ہونا من ہی سے سمجھا گیا ہی جیسے کمل کی بوڑی کا اُپجنا کمل کی بوڑی کے بیج مین ہی

تیسے ہی سنسار کا اُپجنا اُسمرت سے ہوتا ہی وہ اُسمرت اَن بھو آکاش مین ہوتی ہی۔ ہے راجی اُسمرت اُس پدارتھ کو ہوتی ہی جس کا اَن بھو سد بھاؤ روپ گرہن ہوتا ہی جتنا کچھ جگت تمکو بھاستا ہی وہ سب سنکلپ روپ ہی کوئی پدارتھ ست روپ نہین جو پدارتھ است روپ ہی وہ استھر نہین رہتا اور جو پدارتھ ست روپ ہی وہ کبھی ناش نہین ہوتا جتنا کچھ جگت بھاستا ہی وہ سب است روپ ہی مَن کے سمجھنے سے پیدا ہوا ہی جب مَن پھرنے سے رہت ہو تب جگت بھرم چھوٹ جاے۔ ہے رام جی پرتھوی اور پربت آد جو است روپ نہ ہوتے تو مکت بھی کوئی نہ ہوتے مکت تو جگت بھرم سے ہوتی ہی جو جگت بھرم نہ مٹتا تو مکت بھی کوئی نہ ہوتا۔ پرنت برہم رکھ راج رکھ دیوتا آد بہتیرے مکت ہوتے ہین اس کارن کہتا ہون کہ جگت است روپ مَن کے سنکلپ مین رہتا ہی۔ ہے راجی ایک مَن کو استھر کر دیکھو پھر مین تو آدِ جگت تمکو کچھ نہ بھاسیگا چیت روپی درپن مین سنکلپ روپی درشیہ ملینتا ہی جب ملینتا (میلاپن) دور ہو تب آتما کا ساکشات درشن ہو۔ ہے راجی یہ جگت بھرم متھیا اُدی ہوا ہی جیسے گندھرب نگر اور سپنے کا نگر ہی تیسے ہی یہ جگت بھی ہی جیسے شُدھ درپن مین پہاڑ کا عکس ہوتا ہی تیسے ہی چیت روپی درپن مین یہ جگت کا عکس دیکھ پڑتا ہی درپن مین جو پہاڑ کا عکس دیکھ پڑتا ہی وہ آکاش روپ ہی اُسمین کچھ پربت سد بھاؤ نہین تیسے ہی آتما مین جگت کا سد بھاؤ نہین۔ جیسے بالک کو بھرم سے پرچھائین مین پشاچ دیکھ پڑتا ہی تیسے ہی اگیانی کو جگت دیکھ پڑتا ہی۔ اصل مین جگت کچھ نہین ہی۔ ہے راجی نہ کچھ مَن اُپجا ہی نہ کچھ جگت اُپجا ہی دونون است روپ ہین جیسے آکاش مین دوسرا چندرما بھاستا ہی تیسے ہی آتما مین جگت بھاستا ہی جیسے آکاش اپنی شونیتا سے اور سمدر جل سے پورن ہی تیسے برہم ستتا اپنے آپ مین استھت اور پورن ہی اور اُس مین جگت کا بالکل اَبھاؤ ہی۔ اتنا سُنکر شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون یہ آپ کے بچن ایسے ہین جیسے کوئی کہے کہ بانجھ کے پُتر نے پربت کو پیس ڈالا یا خرگوش کے سینگ بہت سُندر ہین یا بالو مین تیل نکلتا ہی یا پتھر کی شلا ناچتی ہی یا تصویر کا بادل گرجتا ہی یہ پتھر کی پتلیان گاتی ہین۔

تم کہتے ہو کہ جگت کچھ اُپجا ہی نہین اور ہی ہی نہین۔ اور مجھکو یہ بڑھاپا اور موت آد بکارون سے بہت جگت پرتچھ بھاستا ہی اس سے میرے من مین تمھارے بچن ست ہوکر ٹھہرتے نہین جو تمھارے نشچے مین اسیطرح ہی تو اپنا نشچے مجھکو بتلا دیجئے۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رامچندر ہمارے بچن ست ہین ہمنے است کبھی نہین کہا۔ تم بچار کرکے دیکھو کہ یہ جگت بنا کارن ہی جب مہا پرلی ہوتا ہی تب شُدھ چیتن روپ رہ جاتا ہی اور اُس مین کارج کارن آد کوئی کلپنا نہین رہتی ہی اُس مین پھر یہ جگت کارن بنا پھرتا ہی۔ جیسے سُکھپت مین سُوپن سرشٹ پھُرتی ہی اور جیسے سُوپن سرشٹ اکارن ہی تیسے ہی یہ سرشٹ بھی اکارن ہی۔ ہے راجی جسکا سم بائے کارن اور نمت کارن نہو اور پرتچھ بھاسی اُسے جانیے کہ بھرم روپ ہی جیسے تمکو نِت سپنا ہوتا ہی اور اُسمین طرح طرح کے پدارتھ کارج کارن سہت بھاستے ہین پرنت کارن بنا ہین تیسے ہی یہ جگت بھی کارن بنا ہی اس سے آدِ کارن بنا ہی جگت اُپجا ہی جیسے گندھرب نگر اور سُوپن نگر اور آکاش مین دوسرا چندرما بھاستا ہی تیسے ہی یہ جگت بھاستا ہی کوئی پدارتھ ست

نہین جیسے سپنے مین راج تپ اور طرح طرح کے پدارتھ بھاستے ہین کسی کارن سے تو نہین اُپجے کیول آکاش رُوپ من کے سنسرنے سے بھاستے ہین تیسے ہی یہ جگت چت کے سنسرنے سے بھاستا ہی جیسے سپنے مین اور سپنا بھاستا ہی اور پھر اُسمین اور سپنا بھاستا ہی تیسے یہ جگت بھاستا ہی اور تیسے ہی جاگرت جگت جال من کی کلپنا بھاستا ہی- ہے رامجی چلنا دوڑنا دینا لینا بولنا سننا سونگھنا آدک بشی اور راگ دویش آدک بکار سب من کے پھُرنے سے ہوتے ہین آتما مین کوئی بکار نہین جب من اُپ شم ہوتا ہی تب سب کلپنا مٹ جاتی ہی اس سے سنسار کا کارن من ہی ہی-

## پانچوان سرگ برجتن اُپدیش برنن

شری رامچندر نے پوچھا کہ ہے بھگون من کا روپ کیا ہی وہ تو مایا ست ہی اُسکا ہونا جس سے ہی سوکون پدہی بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی جب مہاپرلے ہوتا ہی تب سب جگت کا ابھاؤ ہوجاتا ہی اور پیچھے جو باقی رہتا ہی وہ ست رُوپ ہی آدسرگ کا بھی ست روپ ہوتا ہی اُسکا ناش کبھی نہین ہوتا وہ سدا پرکاش روپ پرم دیو شدھ پرم آتم تتو اجنما ابناشی اور ادویت ہی اسکو بانی نہین کہہ سکتی وہ پدجیون مُکت پاتا ہی- ہے رامجی آتم آدک شبد اُدیش مین کلپت ہین سوابھاؤک کوئی شبد نہین ہوتا۔ شکھ کو بتانے کے لیے شاستر بنانے والون نے دیو کے بہت سے نام رکھے ہین مُکھ نام دیو کا تو پرُش ہی بیدانت جاننے والے اُسی کو برہم کہتے ہین اور بگیان بادی اُسکو بگیان سے بودھ کہتے ہین کوئی کہتے ہین کہ نرمل روپ ہی شون بادی کہتے ہین کہ شون ہی باقی رہتا ہی- کوئی کہتے ہین کہ پرکاش روپ ہی جس کے پرکاش سے سورج آدک پرکاش کرتے ہین ایک اُسکو بکتا کہتے ہین کہ آدبید کا بکتا وہی اور اسمرت کرتا کہتے ہین کہ سب کچھ وہ اسمرت سے کرتا ہی اور سب کچھ اُس کی اچھا سے ہوا ہی اس سے سب کا کرتا سرب آتما ہی- ہے رام جی اسی طرح بہت سے نام شاستر بنانے والون نے کہے ہین ان سب کا آدھشٹھان پرم دیو ہی اور است آدکھٹ بکارون سے رہت شُدھ چیتن اور سورج کی طرح پرکاش روپ ہی وہی دیو سب جگت مین پوُرن ہورہا ہی- ہے رام جی آتما روپی سورج ہی اور برہما بشن رُدر آدک جس کی کرن ہین برہم روپی سمُدر مین جگت روپی ترنگ اور ببُلے اُٹھتے ہین اور لین ہوجاتے ہین اور سب پدارتھ اُس آتما کے پرکاش سے پرکاشوان ہین جیسے دیپک اپنے آپ سے پرکاش کرتا ہی اور اور ونکو بھی پرکاش دیتا ہی تیسے ہی آتما اپنے پرکاش سے پرکاشتا ہی اور سب کو ستّا دینے والا ہی- ہے رامجی برچھ آتم ستا سے اُپجتا ہی- آکاش مین شونیتا اُسی کی ہی اور اگن مین گرمی اور پانی مین دروتا اور پون مین اسپرش اُسی کی ہی سب پدارتھون کی ستا وہی ہی مورُون کے پنکھون مین رنگ آتم ستا ہی سے ہوا ہی ہیرے مین مونگا اور پتھرون مین جڑتا اُسی کی ہی اور استھاور جنگم جگت کا سوامی وہی برہم ہی ہے رامجی آتم چندرما کی کرنون مین برہمانڈ روپی ترسرین یعنی ذرہ پیدا ہوتا ہی وہ چندرما شیتلتا اور امرت سے پوُرن ہی برہم روپی میگھ ہی اُس سے جیو روپی بوندیان ٹپکتی ہین جیسے بجلی کا پرکاش ہوتا ہی اور چھپ جاتا ہی تیسے ہی جگت پرگٹ ہوتا ہی اور چھپ جاتا ہی سب کا سوامی آتم ستا ہی اور وہ نت شدھ بُدھ اور پرمانند

روپ ہی ست است رُوپ سب پدارتھ اُسی آتم سُتّا سے ہوتے ہین۔ ہے رامجی اُس دیو کی ستّا سے جڑ بھی چیتن ہو کر چیشٹا کرتا ہی۔ جیسے چمبک پتھر کی ستا سے لوہا چیشٹا کرتا ہی تیسے ہی چیتن روپی چمبک من سے دیہہ چیشٹا کرتی ہی وہ آتما نت چیتن اور سب کا کرتا ہی اُس کا کرتا اور کوئی نہین وہ سب سے اپھید روپ سمان ستا ہی اور اُدی است سے رہت ہی۔ ہے رامجی جو پُرش اُس دیو کو شاکشات کرتا ہی اسکی سب کریا نشٹ ہو جاتی ہین اور جڑ جڑ گرنتھ چھد جاتی ہی اور کیول بودھ رُوپ ہوتے ہین۔ جب سُو بھاو ستا مین من استھت ہوتا ہی تب موت کو سامنے دیکھ کر بھی گھبراتا نہین۔ اتنا کہکر پھر بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی وہ دیو کسی استھان مین نہین رہتا اور کہین دور بھی نہین ہی وہ تو اپنے آپ ہی مین استھت ہی۔ ہے رامجی گھٹ گھٹ مین وہ دیو ہی پر اگیانی کو دور بھاستا ہی۔ اسنان دان تپ آدسے وہ نہین ملتا ہی کیول گیان ہی سے ملتا ہی کرتب سے نہین ملتا ہی۔ جیسے مرگ ترشنا کی ندی بھاستی ہی تو وہ کرتب سے دور نہین ہوتی کیول گیان سے دور ہوتی ہی تیسے ہی جگت کی نبرت آتم گیان سے ہوتی ہی۔ ہے رامجی کرتب وہی ہی جو پراپت ہونے کا گیا تبئیہ رُوپ ہی ارتھات یہ کہ جس سے گیا تبئیہ سوُروپ کی پراپت ہوتی ہی۔ شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون جس دیو کے جاننے سے پُرش پھر جنم مرن کو نہین پاتا وہ دیو کہان رہتا ہی اور کس تپ اور کلیش سے وہ ملتا ہی۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی وہ دیو کسی تپ سے نہین ملتا کیول اپنے پُرش پر جتن ہی سے ملتا ہی جتنا کچھ راگ دویش کام کرودھ تسر اور ابھمان ست تپ ہی وہ نشپھل ہی ہی انسے آتم پد دور ہوتا ہی پرتھم اسکی پرم ادھیست سنگ اور ست شاسترون کا بچار ہی جس سے سنسار روپی روگ دور ہوتا ہی پرتھم اسکا آچار بھی شاستر اور لوک کے اُنسار ہوا اور بھوگ روپی گڑھے مین نہ گرے دوسرے سنتوکھ دیکھتے جتنا کچھ ملے اُسی مین آسودہ رہکر بے اِچھّا والون بھوگون کو بھوگ کرے اور جو شاستر کے اُنسار ہو وہی لیوے اور جو شاستر کے برُدھ ہو اُسکو تیاگ کرے اِنسے دین (عاجز) نہ ہو ایسے اُدار آتما والے کو جلد ہی آتم پد مِلتا ہی۔ ہے رام جی آتم پد پانے کا کارن ست سنگ اور ست شاستر ہی سنت وہ ہی جسکو سب لوگ بھلا سادھ کہتے ہین اور ست شاستر وہی ہی جسمین برھم کا برنن ہو جب ایسے سنتون کا سنگ اور ست شاسترون کا بچار ہو تو جلد ہی آتم پد ملتا ہی۔ جب مُنکھیہ بید بچار کے دوارا اپنے پرم سُبھاؤ مین استھت ہوتا ہی تب برہما بشن رُدر بھی اُسپر دیا کرنا چاہتے ہین اور کہتے ہین کہ یہ پُرش پربرھم ہوا ہی۔ ہے رامجی سنتون کا سنگ اور ست شاسترون کا بچار نرمل کرنے والا اور جگت رُوپ میل کو کاٹنے والا ہوتا ہی جیسے نرملی ریت سے پانی کا میل دُور ہوتا ہی تیسے ہی یہ پُرش نرمل اور چیتن ہو جاتا ہی۔

## چھٹھا سرگ جگت است برنن

اتنا سنکر شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون وہ دیو جو تمنے کہا کہ اُسکے جاننے سے مُنکھیہ سنسار بندھن سے مکت ہو جاتا ہی سو کہان رہتا ہی اور کس طرح سے منکھیہ اُسکو پاتا ہی۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی وہ دیو دُور نہین ہی نت چیتن رُوپ سب مین پورن اور سب سے الگ ہی۔ چندرما کو مستک مین دھارن کرنے والے شری

سداشوا در برہما جی اور بشن جی اور اندر آدک سب چنماتر رُوپ ہین بلکہ سب جگت چنماتر روپ ہی- شری رامچندر
جی بولے کہ ہے بھگون یہ تو اگیان بالک بھی کہتے ہین کہ آتما چنماتر روپ ہی تمھارے اُپدیش سے کیا سِدھ
ہوا- بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی اِس سنسار کے چنماتر جاننے سے تم سنسار سمدر کو نہین نانگھ سکتے اِس چیتن
کا نام سنسار ہی یہ چیتن جیو پش ہین سنسار نام رُوپ ہی اِس سے جرا مَرن رُوپ ترنگ اُٹھتے ہین کیونکہ ہیئر روپ
دُکھ پاتا ہی- ہے رام جی چیتن ہو کر جو چیتنا ہی سو انرتھ کا کارن ہی اور چیتن سے رہت جو چیتن ہی وہ پرماتما
ہی اُس پرماتما کو جانکر مکت ہوتا ہی تب چیتنا مِٹ جاتی ہی- ہے رام جی پرماتما کے جاننے سے ہردے کی
چد چِدگرنتھ ٹوٹ جاتی ہی ارتھات مَین اور تو کا بھاؤ مٹ جاتا ہی سب سنشے چھوٹ جاتے ہین اور سب کرم
چھین ہو جاتے ہین- شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون چت چیتن اُنمکھ ہوتا ہی تب آگے درشیہ
اسپشٹ بھاستا ہی اُس کے ہوتے ہوئے چت کے روکنے کو کیونکر سمرتھ ہوتا ہی اور درشیہ (یعنی جگت)
کیونکر نبرت ہوتا ہی- بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی درشیہ سنجوگی چیتن جیو ہی وہ جنم روپی جنگل مین بھٹکتا بھٹکتا
تھک جاتا ہی اِس چیتن کو جو چیتن ارتھات چِدابھاس جیو پرکاشی کہتے ہین سو پنڈت بھی مورکھ ہین یہ تو
سنساری جیو ہی اِسکے جاننے سے کیسے مُکت ہو مُکت پرماتما کے جاننے سے ہوتی ہی اور سب دُکھ
ناش ہوتے ہین جیسے بشوچکا روگ بہت اچھی اوکھد ہو تو دور ہوتا ہی- تیسے ہی پرماتما ہی کے جاننے
سے مُکت ہوتی ہی- شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون پرماتما کا کیا روپ ہی کہ جس کے
جاننے سے جیو موہ روپی سمُندر کو تر جاتا ہی- بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی دیش سے دیشانتر کو دور جو سمبت
نمیکھ مین جاتا ہی اُس کے مدھ جو گیان سمبت ہی وہ پرماتما کا رُوپ ہی اور جہان سنسار کا بالکل آبھاؤ
ہوتا ہی اُس کے پیچھے جو بودھ ماتر باقی رہتا ہی وہ پرماتما کا رُوپ ہی- ہے رام جی ایسا آکاش جہان
درشٹا درشن درشیہ کا ابھاؤ ہوتا ہی وہ بھی پرماتما کا رُوپ ہی اور جو شون نہین ہے اور شون کی طرح
اِستھت ہی اور جس مین سرشٹ کا سموہ شون ہی ایسی اَدویت ستا پرماتما روپ ہی- ہے رامجی مہاچیتن
روپ بڑے پربت کی طرح جو اِستھت ہی اور آجڑ ہی پر جڑ کے سمان اِستھت ہی وہ پرماتما کا روپ
ہی اور سب کے بھیتر باہر اِستھت ہی اور سب کو پرکاشتا ہی سو پرماتما کا روپ ہی ہے رامجی جیسے سورج
پرکاش رُوپ ہی اور آکاش شون رُوپ ہی تیسے ہی یہ جگت آتم رُوپ ہی- شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے
بھگون جو سب پرماتما ہی ہی تو کیون نہین بھاستا اور جو سب جگت بھاستا ہی تو اُسکا نوارن کیسے ہو- بششٹھ جی بولے
کہ ہے رامجی یہ جگت بھرم سے پیدا ہوا ہی حقیقت مین کچھ نہین ہی- جیسے آکاش مین نیلا پن بھاستا ہی تیسے ہی آتما
مین جگت بھاستا ہی جب جگت کا بالکل نہ ہونا جانوگے تب پرماتما کا تمکو ساکشات درشن ہوگا اور کسی
اُپاے سے نہ ہوگا جب جگت کا بالکل نہ ہونا سمجھوگے تب جگت اُسی پرکار اِستھت رہیگا پرنت تمکو پرمارتھ
ستا ہی بھاسے گی- ہے رامجی چت روپی درپن جگت کے پرتبمب (عکس) بنا کبھی نہین رہتا جب تک جگت کا
بالکل ابھاؤ نہین ہوتا تب تک پرم بودھ کا ساکشات درشن نہین ہوتا- اتنا سُنکر شری رامچندر جی نے پھر پوچھا
کہ ہے بھگون یہ جگت جال مَن مین کیسے اِستھت ہوا ہی- جیسے سرسون کے دانہ مین سمیر پربت کا آنا اچرج ہی

تیسے ہی جگت کا من مین آنا بھی اشچرج ہی۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی ایکدن تم بید دھرم کے ساتھ سکام جگیہ
جوگ آدِک ترگُن سے رہت ہوکر اور ست سنگ اور ست شاستر کے آشرے ہوجاؤ تب مین ایک ہی چھن مین
جگت روپی بیل کو دور کر دونگا جیسے سورج کی چمک نہ پڑنے سے پانی ہونے کا دھوکھا مٹ جاتا ہی
تیسے ہی تمھارا بھرم ہٹ جایگا جب جگت کا ابھاؤ ہوگا تب دیکھنے والا بھی شانت ہوگا اور جب
دونونکا ابھاؤ ہوا تب تو پھر شُدّھ آتم ستّا ہی بھاسے گی۔ ہے رامجی جب تک درشٹا ہی تب درشیہ ہی
اور جبتک درشیہ ہی تب تک درشٹا ہی جیسے ایک کی اپیکشا سے دو ہوتے ہین دو ہین تو ایک ہی اور ایک
ہی تب وہ بھی ہین ایک نہ ہو تب دو کہان سے ہون تیسے ہی ایک کے ابھاؤ سے دونون کا ابھاؤ
ہوتا ہی درشٹا کی اپیکشا سے ہی درشیہ کی اپیکشا کرکے درشٹا ہی ایک کے ابھاؤ سے دونون کا ابھاؤ
ہوجاتا ہی۔ ہے رام جی اہم (خودی) سے آدلیکر جو درشیہ ہی سو سب دور کر دونگا۔ ہے رامجی انا تما سے
آدلیکر جو درشیہ ہی وہی میل ہی اس سے رہت ہوکر چِت رُوپی درپن نرمل ہوگا جو پدارتھ است ہی وہ کبھی
ست نہین ہوتا اور جو پدارتھ ست ہی وہ کبھی است نہ ہوگا جو دراصل ست نہین ہی اُسکا مارجن (صاف) کرنا
کیا بات ہی۔ ہے رامجی یہ جگت آد سے پیدا نہین ہوا جو کچھ دیکھ پڑتا ہی وہ بھرم ہی ہی سب نرمل برہم چیتن ہی جیسے
سُبرن سے بھوکھن ہوتا ہی تو وہ سُبرن بھوکھن سے الگ نہین تیسے ہی جگت اور برہم مین کچھ بھید نہین۔ ہے
رامجی جگت روپی بیل دور کرنے کیلئے مین بہت سے جتن تمسے بستار سہت کہونگا اس سے تمکو آد وہیت ستّا بھاسیگی
یہ جگت جو تمکو بھاستا ہی وہ کسی کے دوارا نہین اُپجا۔ جیسے مُرواستھل کی ندی بھاستی ہی اور آکاش مین دوسرا
چندرما بھاستا ہی تیسے ہی یہ جگت بنا کارن بھاستا ہی۔ جیسے مرواستھل مین جل نہین اور بانجھ کے پُتر نہین
اور جیسے آکاش مین برچھ نہین تیسے ہی یہ جگت ہی جو کچھ دیکھتے ہو وہ نرا نِربرہم ہی۔ یہ بچن تمکو کیول بانی ماتر
نہین کہے بلکہ جگت کے ساتھ کہے ہین۔ ہے رامجی جو لوگ گرو کے بچن کو مورکھتا سے تیاگ کرتے ہین اُنکو
سِدھانت نہین پراپت ہوتا ہی ارتھات اپنے مطلب کو نہین پاتے ہین۔

## ساتوان سرگ ست شاستر نِربرنن

اتنا کہکر شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے مُنیشور وہ مُجگت کون ہی اور کیسے ملتی ہی جس کے دھارن کرنے سے
پُرش آتم پد کو پاتا ہی۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی ہتھیا گیان سے جو بشو چکار روپی جگت بہت دنونکا دیکھ پڑتا ہی
وہ بچار روپی منتر سے شانت ہوتا ہی۔ ہے رامجی گیان سِدّھ ہونے کے لیے مین تمسے ایک اتہاس کہتا ہون
اُسکو سُنکر تم مُکت آتما ہوگے اور جو اردھ پربدّھ ہوکر تم اُٹھ جاؤگے تو ترجگ آدک دھرم کو پاؤگے۔
ہے رامجی جس ارتھ کے پانے کی جیو اچھا کرتا ہی اُسکے پانیکے اُنسار پر جتن بھی کرے اور تھک کر بیٹھ نہ رہے تو
ضرور اُسکو پاتا ہی اس سے ست سنگ اور ست شاستر کا آشرے کرو جب تم اُنکے ارتھ مین دِرڑھ ابھیاس کروگے تب
کچھ دنون مین پرم پد کو پاؤگے۔ پھر شری رامچندر نے پوچھا کہ ہے بھگون آتم گیان کا کارن کون شاستر ہی اور شاسترون
مین سبت اچھا شاستر کون ہی کہ اُسکے جاننے سے دُکھ نہ رہے۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے مہامت رامجی۔ مہابودھ کا کارن

شاسترون مین پرم شاستر مہارامائن ہی اُسمین بڑے بڑے اتہاس ہین جنسے پرم گیان ملتا ہی - ہے رام جی سب اتہاسون کا سار مین تمسے کہتا ہون جسکو سمجھکر جیون مُکت ہوکر یہ جگت تمکو نہ بھاسیگا جیسے سپنے سے جاگے ہوئے کو سپنے کے پدارتھ بھاستے ہین - جو کچھ سدھانت ہی اُن سب کا سدھانت اسمین ہی اور جو اسمین نہین وہ اور مین بھی نہین ہی اسِکو بُدھمان لوگ سب شاسترگیان کا بھنڈار جانتے ہین - ہے رامجی جو پُرش اسکو شردھا سمیت سنے اور نِت سُنکر بچاریگا اُسکی بُدھ اُدار ہوکر پرم گیان کو پاوے گی - اسمین سندیہ نہین ہی - جبکو اس شاستر مین رُچ نہین ہی وہ پاپاتما ہی اُسکو چاہیے کہ پہلے اور شاسترونکو بچارے تو جیون مُکت ہوگا - جیسے اُتم اُوکھد سے روگ جلد چھوٹ جاتا ہی تیسے ہی اِس شاستر کے سننے اور بچار کرنے سے جلد اگیان دور ہوکر آتم پد ملتا ہی - ہے رامجی آتم پد بر دان اور شاپ سے نہین ملتا ہی جب بچار سے ابھیاس کرے تو آتم گیان پراپت ہوتا ہی - ہے رامجی دان دینے اور تپشیا کرنے اور بید کے پڑھنے سے بھی آتم پد نہین ملتا ہی کیول آتم بچار سے ہی ہوتا ہی یہ سنسار بھرم اور کسی طرح سے دور نہین ہوتا ہی -

## آٹھوان سرگ پرم کارن برنن

بشِشٹھ جی کہتے ہین کہ ہے رامجی جس پُرش کے چت اور پرانو کی چیشٹا اور پرشپر بودھ آتما کا ہی اور جو آتما کو کہتا بھی ہی آتما سے سنتوکھ وان ہی اور آتما ہی مین رہتا بھی ہی ایسا گیان رکھنے والا جیون مُکت ہوکر پھر بدیہہ مُکت ہوتا ہی - شری رامچندر جی بولے کہ ہے مُنیشور جیون مُکت اور بدیہہ مُکت کا لچھن کیا ہی کہ اُس درشٹ کو لیکر مین ویسا ہی ہو جاؤن - بشِشٹھ جی بولے کہ ہے رامجی جو پُرش جگت کے سب بیوہار کرتا ہی اور جسکے ہردے مین دویت بھرم شانت ہو گیا ہی وہ جیون مُکت ہی - جو شُبھ کرم کرتا ہی اور ہردے سے آکاش کی طرح نِرلیپ (بے لوث) رہتا ہی وہ جیون مُکت ہے - جو پُرش سنسار کی دشا سے سکھپت ہوکر سُوروپ مین جاگرت ہوا ہی اور جسکا جگت بھرم چھوٹ گیا ہی وہ جیون مُکت ہی - ہے رامجی اچھی چیز کے ملنے سے جسکے مُنھ کی شوبھا نہین بڑھتی اور بُری چیز کے ملنے مین کم نہین ہوتی وہ پُرش جیون مُکت ہی - اور جو پُرش سب بیوہار کرتا ہی اور ہردے سے کرودھ رہت اور شیتل رہتا ہی وہ جیون مُکت ہی - ہے رامجی جو پُرش راگ دویش اُدک سہت دیکھ پڑتا ہی اشٹ مین راگ وان دیکھ پڑتا ہی اور انشٹ مین دویش وان دیکھ پڑتا ہی پر ہردے سے سدا شانت رُوپ ہی وہ جیون مُکت ہی - جس پُرش کے مین تو کا بھاؤ نہین ہی اور جس کی بُدھ کسی مین نہین لگتی یعنے بے لوث وا زاد رہتی ہی وہ کرم کرے یا نہ کرے پرنت جیون مُکت ہی - ہے رامجی جس پُرش کو مان اپمان بھی اور کرودھ مین کوئی بکار نہین پیدا ہوتا اور اکاش کی طرح سُون ہو گیا ہی وہ جیون مکت ہی - جو پُرش بھوگتا بھی ہی پر ہردے سے بھوگتا نہین ہی اور سخت دیکھ پڑتا ہی پرنت اچِت ہی وہ جیون مکت ہی - جس پُرش سے کوئی دکھی نہین ہوتا اور لوگون سے وہ دُکھی نہین اور راگ دویش بھی اور کرودھ سے رہت ہی وہ جیون مکت ہی - ہے رام جی جو پُرش چت کے پھرنے سے جگت کی اُتپت جانتا ہی اور چت کے نہ پھرنے سے جگت کا پرلی جانتا ہی اور سب مین سم بُدھ رکھتا ہی وہ

جیون مکت ہی۔ جو پُرش بھوگون سے جیتا ہوا دیکھ پڑتا ہی اور مردہ کی طرح رہتا اور سب کام کرتا ہوا دیکھ پڑتا ہی
پرنت پربت کے سمان اَچل ہی وہ جیون مکت ہی۔ ہے رام جی جو پرش سب بیوہار کرتا ہوا دیکھ پڑتا ہی اور
اسکے چت مین اِشٹ انِشٹ بکار کوئی نہین ہی وہ جیون مکت ہی۔ جس پُرش کو سب جگت آکاش روپ دیکھ
پڑتا ہی اور جسکو کوئی باسنا نہین ہی وہ جیون مکت ہی کیونکہ وہ سدا آتم سبھاؤ مین استھت ہی اور سب جگت
کو برہم رُوپ جانتا ہی۔ اتنا سُنکر شری رامچندر بولے کہ ہے بھگون جیون مکت کی تو کٹھن گت آپ نے
کہی اِشٹ اَنِشٹ مین سم اور شیتل بُدھ کیسے رہتی ہی۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی اِشٹ اَنِشٹ روپی
جگت اگیانی کو جان پڑتا ہی اور گیانی کو سب آکاش رُوپ جان پڑتا ہی اسکو راگ دویش کسی مین نہین ہوتا
اور کے دیکھنے مین وہ چیشٹا کرتے ہوئے دیکھ پڑتا ہی پرنت جگت کی باتون سے وہ سکچپت ہی۔ ہے
رامجی جیون مکت جب کچھ دنون بعد شریر کو تیاگ کرتا ہی تب برہم پد کو پاتا ہی جیسے پون اسپند کو تیاگ
کرنہ اسپند ہوتا ہی تیسے ہی وہ جیون مکت پد کو تیاگ کر بدیہہ مکت ہوتا ہی تب وہ سورج ہوکر تپتا ہی
برہما ہوکر سرشٹ کو پیدا کرتا ہی بشن ہوکر پالتا ہی رُدر ہوکر سنگھار کرتا ہی پرتھوی ہوکر سب جیوونکو رکھتا
اور اوکھد اور اَن آدِک کو پیدا کرتا ہی پربت ہوکر پرتھوی کو رکھتا ہی جل ہوکر بہتا ہی اگن ہوکر جلتا ہی
پون ہوکر پدارتھون کو سکھاتا ہی چندرمان ہوکر اوکھدھیون کو پُشٹ کرتا ہی آکاش ہوکر سب چیزون کو جگہ دیتا ہی
بادل ہوکر برستا ہی اور استھاور جنگم جتنا کچھ جگت ہی سب مین آتما ہوکر رہتا ہی۔ شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے
بھگون بدیہہ مکت شریر دھارن کرنے سے چھوبھ وان ہوکر جگت مین آتا ہی تو ترلوکی کا بھرم کیون نہین مٹتا۔
بششٹھ جی بولے کہ ہے رامچندر جی یہ جگت اگیانی کے ہردے مین استھت ہی اور گیانوان کو سب چدا کاش
روپ ہی بدیہہ مکت وہی روپ ہوتا ہی جہان اُدے است کچھ نہین ہوتا کیول شدھ بودھ ماتر ہی۔ ہے رامجی
یہ جگت آدسے اُپجا نہین کیول اگیان سے بھاستا ہی مین تم اور سب جگت آکاش روپ ہین جیسے آکاش مین
نیلاپن اور دوسرا چندرما بھاستا ہی اور جیسے مرو استھل مین جل بھاستا ہی تیسے ہی آتما مین جگت بھاستا ہی۔
ہے رام جی جیسے سُپن مین بھوکھن کچھ اُپجا نہین اور جیسے سمُدر مین لہر ہوتی ہی تیسے ہی آتما مین جگت
اُپجا نہین یہ سب جگت جال من کے پھرنے سے بھاستا ہی سورُوپ سے کچھ بنا نہین گیانی کو سدا ہی
نشچے رہتا ہی پھر جگت کا چھوبھ اُسکو کیسے ہلاسے۔ ہے رامجی یہ بھی مین نے تمھارے جاننے ماتر کو کہا ہی نہین
تو جگت کہان ہی جگت تو بالکل ہی ہی نہین۔ اتنا سنکر شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون جگت
کے بالکل ابھاؤ ہوئے بنا آتم بودھ نہین پراپت ہوتا۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی درشیہ اور درشٹا
کا متھیا بھرم پیدا ہوا ہی جب دونون مین سے ایک کا ابھاؤ ہوا اور جب دونون کا ابھاؤ ہو تب شدھ
بودھ ہی باقی رہے۔ جسطرح سے جگت کا بالکل ابھاؤ ہو وہ جگت مین تمسے کہتا ہون۔ ہے رامجی بہت دنون کا پرانا
جگت جو دڑھ ہو رہا ہی وہ متھیا گیان روپی روگ ہی وہ بچار روپی منتر سے دور ہوتا ہی۔ جیسے پربت پر چڑھنا اور اُترنا
آہستہ آہستہ ہوتا ہی تیسے ہی اَبدھ کا بھرم جو بہت دنون سے دڑھ ہو رہا ہی وہ بچار کے اُن کرم سے دُور ہوتا ہی جگت
کے بالکل ابھاؤ ہوئے بنا آتم بودھ نہین ہوتا اُس کے بالکل ابھاؤ ہونے کا جتن مین تمسے کہتا ہون اسکے سمجھنے سے

جگت بھرم مٹ جائیگا اور جیون مکت ہوکر پھرو گے۔ ہے رامجی بندھن مین وہی بندھتا ہی جو اپجا ہو اور مکت بھی
وہی ہوتا ہی جو اُپجا ہو یہ جگت جو تمکو بھاستا ہی وہ اُپجا نہین جیسے مُردا استھل مین ندی بھاستی ہی وہ بھی اپجی نہین
ہی بھرم سے بھاستی ہی تیسے ہی آتما مین جگت بھاستا ہی اُپجا نہین ہی جیسے اردھ بلست نیتر پرش کو آکاش
مین تردر بھاستے ہین تیسے ہی بھرم سے جگت بھاستا ہی۔ ہے رام جی جب مہاپرلی ہوتا ہی تب
استھاور جنگم دیوتا کنّر دیت منکھیہ برہما لشن رُدر آدک جگت کا ابھاؤ ہو جاتا ہی اسکے بعد جو رہتا
ہی وہ اندریون سے جاننے کے لائق ستا نہین اور اَست بھی نہین اور نہ شُون نہ پرکاش نہ اندھکار نہ
درشٹا نہ درشیہ نہ کیول نہ اکیول نہ جڑ نہ چیتن نہ گیان نہ اگیان نہ ساکار نہ نراکار اور نہ کنچن اور نہ اکنچن
ہی وہ تو سب شبدون سے رہت ہی اُسمین بانی کی گم نہین اور جو ہی تو چیتن سے رہت چیتن آتم تتو ماتر ہی
جس مین تین تو کا بھاؤ کچھ نہین ایسے باقی رہتا ہی اور پورن اپورن آدمدھ انت سے رہت ہی سوئی
ستا جگت روپ ہوکر بھاستی ہی اور کچھ جگت بنا نہین جیسے سُورج کی چمک مین جل بھاستا ہی تیسے ہی آتما
مین جگت بھاستا ہی۔ ہے رامجی جب چت کی شکت اسپند روپ ہوکر بھاستی ہی تب جگت کا رُوپ
بھاستا ہی اور جب اسپند ہوتی ہی تب جگت نہین بھاستا ہی پر آتم ستا سدا ایک رس رہتی ہی جیسے ہوا
جب اسپند روپ ہوتی ہی تب بھاستی ہی اور نہ اسپند رُوپ نہین بھاستی پرنت ہوا ایک ہی ہی تیسے
ہی جب چت سمبیدن اسپند روپ ہوتا ہی تب جگت رُوپ ہوکر بھاستا ہی اور جب نہ اسپند رُوپ ہوتا ہی
تب جگت مٹ جاتا ہی۔ ہے رامجی چیتن جب جانا جاتا ہی جب سمبیدن اسپند رُوپ ہوتا ہی جیسے سُگندھ کا گرہن
آدھار بھُوت سے ہوتا ہی اور جو آدھار بھُوت دربیہ نہ ہو تو سُگندھ کا گرہن نہین ہوتا جیسے کپڑا سفید ہوتا
ہی تو رنگ کو گرہن کرتا ہی اور طرح پر رنگ نہین چڑھتا تیسے ہی آتما کا جاننا اسپند سے ہوتا ہی اسپند بنا جاننے
کی کلپنا بھی نہین ہوتی۔ جیسے آکاش مین شونتا اور اگن مین گرمی بھاستی ہی تیسے ہی آتما مین جگت بھاستا
ہی وہ ایک رُوپ ہی۔ جیسے جل دروتا سے ترنگ رُوپ ہوکر بھاستا ہی تیسے ہی آتم ستا جگت رُوپ
ہوکر بھاستی ہی وہ آکاش کی طرح شُدھ ہی اور کان ناک آنکھ کھال دیت شبد اسپرش رُوپ
رس گندھ سے رہت ہی اور سب طرف سے دیکھتا سنتا بولتا سونگھتا چھوتا اور رس لیتا بھی آپ
ہی ہی آتما روپی سورج کی چمک مین جل روپی تینون لوک پھرتے بھاستے ہین۔ جیسے پانی مین بھونر (یعنی
گرداب) پھرتے بھاستے ہین سو پانی سے الگ نہین پانی ہی ہین تیسے ہی جگت آتما سے الگ
نہین آتما کا روپ ہی ہی آتما ہی جگت روپ ہوکر بھاستا ہی۔ زبان نہین پر بولتا ہی آنکھ نہین پر دیکھتا ہی
پر بھوکتا ہوکر بھاستا ہی اکھُرہی پر پھُرتا بھاستا ہی ادویت پر دویت ہوکر بھاستا ہی۔ ہے رامجی آتم ستا ست
شبد ونسے اُتپت ہی پر وہی سب شبدون کو دھارتی ہی ان درشٹا ہوکر بھاستی ہی اور کچھ ہی نہین۔ کئی سرشٹ سمان
ہوتی ہین اور کئی بلکشن ہوتی ہین پرنت سو روپ سے کچھ الگ نہین سدا آتم رُوپ ہین۔ جیسے سُبرن مین بھوکھن
سمان آکار کے بھی ہوتے ہین اور بلکشن بھی ہوتے ہین اور کنگن آدجو بھوکھن ہین سو سُبرن سے الگ نہین ہوتے
ارتھات سُبرن کا روپ ہی ہین تیسے ہی جگت بھی آتما کا روپ ہی ہی اور شُدھ آکاش سے بھی نرمل بودھ

ماتر ہی۔ ہے رامچندر جب تم اسمین استھت ہوگے تب جگت بھرم مِٹ جایگا جگت اصل مین کچھ نہین ہی
سدا جیونکا تیئون اپنے آپ مین استھت ہی کیول من کے پھُرنے ہی سے بھاستا ہی مَن کے پھُرنے سے رہت ہو تب
سب کلپنا مِٹ جاتی ہین اور آتم سَتّا جیون کی تیئون بھاستی ہی وہ سَتّا جیون کی تیئون ہی ہی اور سبکی ادھشٹھان روپ
ہی یہ سب جگت اُسی سے ہوا ہی اور وہی رُوپ ہی سبکا کارن آتم سَتّا ہی اور اُسکا کارن کوئی نہین۔ اکارن
ادویت اجر امر اور سب کلپنا سے رہت ہی شدھ چنماتر روپ ہی۔

## نوان سرگ پرماتما رُوپ برنن

اتنا سُنکر شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون جب مہا پرلی ہوتا ہی اور سب پدارتھ ناش ہو جاتے ہین اُس کے پیچھے جو کچھ رہتا ہی اُسکو شون کہیے یا پرکاش کہیے کیونکہ تم یعنی اندھکار تو ہی نہین چیتن ہی یا جیو ہی من ہی یا بدھ ہی ست است کنچن اکنچن ان مین سے کوئی تو ہوگا آپ کیسے کہتے ہین کہ بانی کی گم نہین بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی یہ تمنے بڑا پرشن کیا ہی اس بھرم کو مین بنا جتن ہی ناش کرونگا۔ جیسے سورج کے اُدے ہونے سے اندھکار مٹ جاتا ہی تیسے ہی تمھارا اسندیہ مٹ جایگا۔ ہے رامجی جب مہا پرلی ہوتا ہی تب سب جگت مِٹ جاتا ہی پیچھے جو باقی رہتا ہی وہ شون نہین کیونکہ جگت کا بھاس اُسمین سدا رہتا ہی اور اصل مین کچھ ہوا نہین جیسے کاریگر خیال کرتا ہی کہ اس کھمبھے مین اتنی پتلیان نکلین گی سو اُس کھمبھے مین کاریگر خیال کرتا ہی جو کھمبھا نہو تو کاریگر پتلیان کس مین خیال کرے تیسے ہی آتم روپی کھمبھہ مین من روپی کاریگر جگت روپی پتلیان کلپتا ہی جو آتما نہو تو پتلیان کس مین کلپے جیسے کھمبھہ مین پتلیان کھمبھہ روپ ہین تیسے ہی سب جگت برہم رُوپ ہی برہم سے الگ جگت نہین ہی جیسے پتلیون کا ہونا اور نہ ہونا کھمبھہ مین ہی کیونکہ ادھشٹھان روپ کھمبھا بنا پتلیان نہین ہوتی ہین تیسے جگت آتما بنا نہین ہوتا۔ ہے رام جی سد بھاؤ ہو جاتا ہی وہ ست سے ہوتا ہی است سے نہین اور است بھاؤ سِدّھ ہوتا ہی وہ ست ہی مین ہوتا ہی است مین نہین ہوتا اس سے ست شون نہین جو شون ہوتا تو کس مین بھاستا جیسے سوم جل مین ترنگ کا ست بھاؤ اور است بھاؤ بھی ہوتا ہی۔ است بھاؤ اس کارن ہوتا کہ ترنگ الگ کچھ نہین اور ست بھاؤ اس کارن ہوتا ہی کہ جل ہی مین ترنگ ہوتا ہی تیسے ہی جگت کا ست بھاؤ اور است بھاؤ آتما مین ہوتا ہی شون مین نہین ہوتا۔ جیسے سوم جل مین کہنے کو ترنگ ہین نہین تو جل ہی ہی تیسے ہی جگت کہنے ہی کو ہی ہوا کچھ نہین ایک سَتّا ہی ہی اور شون اور اشون بھی نہین کیونکہ شون اور اشون یہ دونون شبد اسمین کلپت ہوتے ہین۔ شون اُسکو کہتے ہین جو ست بھاؤ سے رہت ابھاؤ رُوپ ہو اور اشون اُسکو کہتے ہین جو موجود ہو پرستا سے ان دونون سے رہت ہی اشون بھی شون کا پرت یوگی ہی جو شون نہین تو اشون کہان سے ہووے دونون ہی ابھاؤ ماتر ہین۔ ہے رامجی یہ سورج تارا دیپک آدک بھی تک پرکاش بھی وہان نہین کیونکہ پرکاش اندھکار برودھی ہی جو یہ پرکاش ہوتا تو اندھکار سِدّھ نہ ہوتا اس سے وہان پرکاش بھی نہین ہی اور اندھکار بھی نہین ہی کیونکہ سورج آدک جس سے پرکاش پاتے ہین وہ اندھکار کیسے ہو سکتا ہی۔ آتما کے پرکاش بنا

سورج آدک بھی اندھکار روپ ہین اس سے وہ نہ شون ہی نہ اَشون ہی نہ پرکاش ہی نہ اندھکار ہی کیول آتم تتو ماتر
ہی جیسے کھمبھہ مین پتلیان کچھ ہین نہین تیسے ہی آتما مین جگت ہوا کچھ نہین۔ جیسے بلی اور بلی کی تجا (چربی) مین کچھ بھید نہین
تیسے ہی آتما اور جگت مین کچھ بھید نہین اور جیسے جل اور ترنگ مین اور مٹی اور گھڑے مین کچھ بھید نہین نام ماتر بھید
ہی۔ ہے رام جی جل اور مٹی کا جو درشٹانت دیا ہی ایسے بھی آتما مین نہین۔ جیسے جل مین ترنگ ہوتا ہی اور مٹی
مین گھڑا ہوتا ہی سو بھی پرنام روپ ہوتا ہی آتما مین جگت بھان نہین ہی اور جو انسک ہی تو آکاش روپ ہی اس
سے جگت کچھ الگ نہین ہی۔

روپ۔ اولوکن۔ منسا۔ کارجتا۔ جو کچھ بھاستا ہی وہ سب آکاش روپ ہی آتم ستّا چِت کے پھُرنے
سے جگت رُوپ ہو کر بھاستی ہی جگت کچھ دوسری بست نہین ہی جیسے سورج کی چمک مین جل کا بھرم ہوتا ہی
تیسے ہی آتما مین جگت بھاستا ہی۔ ہے رام جی کھمبھہ مین جو پتلیان کاریگر خیال کرتا ہی وہ بھی نہین ہوتی ہین اور
یہان خیال کرنے والا بھی بیچ کی پُتلی ہی وہ بھی ہوتے بنا بھاستی ہی۔ ہے رامجی جس سے یہ جگت بھاستا ہی
اُسکو شون کیسے کہیے اور جو کہیے کہ چیتن ہی تو بھی نہین کیونکہ چیتن بھی تب جانا ہوتا ہی جب چِت کلا پھُرتی
ہی جہان پھُرنا نہ ہونا وہان چیتنا کیسے رہے۔ جیسے جب کوئی مرچ کو کھاتا ہی تو اُس کی کڑوائی
بھاستی ہی کھائے بنا نہین بھاستی تیسے ہی چیتن جاننا بھی اسپند کلا مین ہوتا ہی آتما مین جاننا بھی
نہین ہوتا۔ چیتنا سے رہت چنماتر اکشی شکھمت رُوپ ہی اُس کو جو تُریہ کہتا ہی وہ نہین (جانا گیا)
گیانوان سے گمیہ ہی۔ ہے رام جی جو پرش اس مین استھت ہوا ہی اُس کو سنسار روپی سانپ
نہین ڈس سکتا ہی وہ اچنتیہ چنماتر ہوتا ہی اور جو آتما مین استھت نہین ہوتا اُسکو جگت روپی سانپ
ڈستا ہی آتم ستّا مین دویت نہین ہوا آتم ستّا تو آکاش سے بھی نرمل ہی انکا درشٹا درشن درشیہ
سوتہ اُن بھوسا آتما کا روپ ہی اور وہ ابھیاس کرنے سے پراپت ہوتی ہی۔ ہے رام جی اُسمین دویت
کلپنا کچھ نہین ہی ادویت ماتر ہی وہ نہ ڈرشٹا ہی نہ جیو ہی نہ کوئی بکار نہ موٹا نہ پتلا ہی ایک شُدھ
ادویت رُوپ اپنے آپ مین استھت ہی جو یہ چیتیہ کا پھُرنا ہی آدمین نہین ہوا تو چیتن کلا کا جیو کیسے
ہو اور جو جیو ہی نہین تو بُدھ کیسے ہو جو بُدھ ہی نہ ہو تو مَن اور اندریان کیسے ہون جو اندریان نہین
تو دیہ کیسے ہو اور جو دیہہ نہ ہو تو جگت کیسے ہو۔ ہے رام جی آتم ستّا مین سب کلپنا مِٹ جاتی ہین
اسمین کچھ کہنا نہین بنتا وہ پوُرن اپوُرن ست اَست سے نیارا ہی بھاؤ ابھاؤ کا بھی اسمین کچھ بچار نہین اَدِمدھ انت
کی بھی کوئی کلپنا اسمین نہین وہ تو اجر امر آنند انت چِت سُو روپ اچیت چنماتر اور اباکیہ پد ہی وہ
باریک سے بھی باریک ہونے سے بھی موٹا آکاش سے بھی اَدھک شون ایک ادویت انت چد
روپ ہی اتنا سُنکر شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون یہ اَچنت چنماتر اور پرمارتھ ستّا جو آپ
نے کہی اُس کا رُوپ سمجھنے کے لیے مجھ سے پھر کہیے۔ بشسٹھ جی بولے کہ ہے رامجی جب مہاپرلی ہوتا ہی
تب سب جگت مِٹ جاتا ہی پرنت برہم ستّا باقی رہتی ہی سو رُوپ مین کہتا ہون من روپی برہما ہی مَن کی برت
جو چھین ہوتی ہی وہ ایک پرمان دوسری بپرجے تیسری بکلپ چوتھی ابھاؤ اور پانچوین اسمرن ہی۔ پرمان برت

تین پرکار کی ہین ایک پرتچھ دوسری اُنمان جیسے دھوان سے اگن جاننا تیسری شبد روپ - یے تینون پرمان برت
اُپت کا مکا ہین - دوسری بپریے برت ہی - ہادا در بھاؤ سے تیسری بکلپ برت ہی جس سے شبد گیان اور ارتھ
گیان ہوتا ہی جیسے چیتن پُرش کہا تو اس سے یہ گیان ہوا کہ جو ایک پُرش ہو اور اُسکا دوسرا چیتن سوروپ
ہو تو یہ چیتن پُرش کہا جاتا ہی چیتن ایشور روپ ہی اور ساکشی پُرش روپ ہی جیسے سیپی پڑی ہو اور اُسمین
سنشی برت چاندی کی ہو کر ساکشی سیپی بھاسی تو اُس کا نام بکلپ ہی - چوتھی نیند - ابھاؤ برت ہی اور پانچوین
اسمرن برت ہی یہی پانچون برت ہین اور اِنکا اُبھمانی من ہی جب تینون شریرون کا ابھمانی اہنکار ناش
ہو تب پیچھے جو رہتا ہی سو نشچل ستا آننت آتما ہی - مین است نہین کہتا ہون - ہے رامجی جاگرت کے
ابھاؤ ہوئے پر جبتک سُکھپت نہین آتی وہ روپ پرماتما ہی انگوٹھے کو جو سرد گرم کا اُسپرش ہوتا ہی اسکو
ان بھو کرنے والا پرم آتم ستا ہی جسمین درشٹا درشن اور درشیہ اُپجتا ہی اور پھر لین ہوتا ہی وہ پرماتما
کا روپ ہی اُس ستا مین چیتنا بھی نہین ہی - ہے رامجی جسمین چیتن ارتھات جیو اور جڑ ارتھات دیہہ
آدک دونون نہین ہین وہ اچیت چنماتر پرماتما روپ ہی - جو سب بیوہار ہوتا ہی اور جسکے اَنتر آکاش
روپ ہی کوئی چھوبھ نہین ایسی ستا پرماتما کا روپ ہی وہ شون ہی پر شونتا سے رہت ہی - ہے رام جی
جس مین درشٹا درشن اور درشیہ تینون پرتبمب (عکس) ہین اور آکار ہی ایسی ستا پرماتما کا روپ ہی جو استھاور
مین استھاور بھاؤ اور چیتن مین چیتن بھاؤ سے بیاپ رہا ہی اور من بدھ اندریان جس کو نہین پاسکتی ہین ایسی ستا پرماتما
روپ ہی - ہے رام جی برہما بشن رودر کا جہان ابھاؤ ہو جاتا ہی اُس کے پیچھے جو باقی رہتا ہی اور جسمین کوئی
بکلپ نہین ایسی اچیت چنماتر ستا پرماتما کا روپ ہی -

## دسوان سرگ پرمارتھ روپ برنن مین

اتنا سنکر شری رامچندر بولے کہ یہ درشیہ (جگت) جو صاف دیکھ پڑتا ہی سو مہاپرلی مین کہان جاتا ہی - بششٹھ جی
بولے کہ ہے رامجی بانجھ استری کا پُتر کہان سے آتا ہی اور کہان جاتا ہی اور آکاش کا بن کہان سے آتا ہی اور کہان جاتا
ہی جیسے آکاش کا بن ہی تیسے ہی یہ جگت ہی - پھر شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے منیشور بانجھ کا پُتر اور آکاش کا بن تو
تینون کال مین نہین ہوتا کہنے ہی کو ہی اُپجا کچھ نہین پر یہ جگت تو صاف صاف دیکھ پڑتا ہی بانجھ کے پُتر کے سمان
کیسے ہو سکتا ہی - بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی جیسے بانجھ کا پُتر اور آکاش کا بن اُپجا نہین تیسے ہی یہ جگت بھی
اُپجا نہین - جیسے سنکلپ پر ہوتا ہی اور جیسے سوپن نگر پرتچھ بھاستا ہی پرنت آکاش روپ ہی ان مین سے کوئی
پدارتھ ست نہین تیسے ہی یہ جگت بھی آکاش روپ ہی کچھ اپجا نہین ہی - جیسے پانی اور لہر مین - کاجل اور سیاہی
مین - آگ اور گرمی مین - چندرما اور سیتلتا مین - بایو اور اسپند مین اور آکاش اور شونتا مین بھید نہین
تیسے ہی برہم اور جگت مین کچھ بھید نہین سدا اپنے سُبھاؤ مین استھت ہی - ہے رامجی جگت کچھ بنا نہین آتم
ستا ہی اپنے آپ مین استھت ہی اور اُسمین اگیان سے جگت بھاستا ہی جیسے آکاش مین دوسرا چندرما
مُرد استھل مین جل اور آکاش مین ترور بھاستے ہین تیسے ہی آتما مین اگیان سے جگت بھاستا ہی -

اتنا سنکر پھر شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون جگت کے بالکل ابھاؤ ہوئے بنا گیان پراپت نہین ہوتا
اور جگت پرتچھ بھاستا ہی درشٹا اور درشیہ جو من سے اُدے ہوتے ہین سو بھرم سے ہوتے ہین جو ایک
بھی ہی تو دونون بندھ ہوتے ہین اور جب دونون مین سے ایک کا بھی ابھاد ہو تو دونون مکت ہون کیونکہ
جہان درشٹا ہی وہان درشیہ بھی ہی اور جہان درشیہ ہی وہان درشٹا بھی ہی جیسے شدھ درپن بنا پرتبمب (عکس)
نہین ہوتا ہی تیسے درشٹا بھی درشیہ بنا نہین ہوتا ہی اور درشیہ درشٹا بنا نہین۔ ہے مُنیشور جو دونون مین سے ایک
بھی نہ رہے تو دونون نہ رہین اِس سے آپ وہی اُپاے کہیے جس سے درشیہ کا بالکل ابھاؤ ہو کر آتم بودھ پراپت
ہو۔ کوئی یہ بھی کہتے ہین کہ درشیہ آگے تھا اب ناش ہوا ہی تو اُسکو بھی سنسار بھاؤ دکھاویگا اور جسکو موجود نہین دیکھ
پڑتا اور اُسکا انت ست بھاؤ ہی تو پھر سنسار دیکھیگا جیسے سوکشم بیج مین برچھ کا ست بھاؤ ہوتا ہی تیسے ہی اُسمرت پھر
سنسار کو دکھاویگی اور آپ کہتے ہین کہ جگت کا بالکل ابھاؤ ہوتا ہی اور جگت کا کارن کوئی نہین ابھاس ماتر ہی
اُپجا کچھ نہین۔ ہے منیشور جسکا بالکل ابھاؤ ہوتا ہی وہ چیز اصل مین کچھ نہین ہوتی اور جو ہے ہی نہین تو بندھن
کسکو ہوا تب تو سب مکت سُوروپ ہوتے پر جگت تو پرتچھ بھاستا ہی۔ اِس سے آپ وہی اُپاے کہیے جس
سے جگت کا ابھاؤ ہو بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی درشیہ کے بالکل ابھاؤ کے نِمت مین ایک کتھا سناتا
ہون جس کے ارتھ نشچے کر سمجھنے سے درشیہ شانت ہو کر پھر سنسار کبھی نہ اُپجیگا۔ جیسے سمُدر مین دھول نہین اُڑتی
تیسے ہی تمھارے ہردے مین سنسار نہ رہیگا۔ ہے رام جی یہ جگت جو تمکو بھاستا ہی سو اکارن روپ ہی
اسکا کارن کوئی نہین۔ ہے رامجی جسکا کارن کوئی نہ ہوا در بھاؤ سے اُس کو جانیے کہ بھرم ماتر ہی
اُپجا کچھ نہین جیسے سپنے مین سرشٹ بھاستی ہی وہ کسی کارن سے نہین اُپجی کیول سمبت رُوپ ہی تیسے ہی
سرگ آدکارن سے نہین اُپجا کیول ابھاس رُوپ ہی پرماتما کا کچھ نہین۔ ہے رام جی جو پدارتھ
کارن بنا بھاستا ہی تو جسمین وہ بھاستا ہی وہی بست اسکا ادھشٹھان رُوپ ہی جیسے تمکو سپنے مین
کا نگر ہو کر بھاستا ہی پر وہان تو کوئی پدارتھ نہین کیول ابھاس روپ ہی اور سمبت گیان ہی چیتنا
سے نگر ہو کر بھاستا ہی تیسے ہی جگت اکارن ابھاس آتم ستا سے ہو کر بھاستا ہی۔ جیسے جل مین
دَرَوتا بایو مین اسپند جل مین رس اور تیج مین پرکاش ہی تیسے ہی آتما مین چِت سمبیدن ہی۔
جب چِت سمبیدن اسپند رُوپ ہوتا ہی تب جگت رُوپ ہو کر بھاستا ہی جگت کوئی بست
نہین ہی۔ ہے رامجی جیسے اور تتون کے اَنُ (ذرّہ) اور جگہ بھی پائے جاتے ہین اور آکاش کے
اَن اور جگہ نہین پائے جاتے کیونکہ آکاش شون رُوپ ہی تیسے ہی آتما سے الگ اِس کا بھاؤ کہین نہین پاتے
کیونکہ یہ ابھاس روپ ہی اور کسی کارن سے نہین اُپجا۔ جو تم کہو کہ پرتھوی آدِ تتون سے جگت اپجا ہی
تو یہ کہنا بھی نہین ہو سکتا۔ جیسے چھایا سے دُھوپ نہین اُپجتی تیسے ہی تتون سے جگت نہین اُپجا کیونکہ جب
پہلے آپ ہی نہین اُپجے تو کارن کسکا ہو۔ اِس سے برہم ستا سدا اپنے آپ مین استھت ہی ہے رام جی آتم
ستا جگت کا کارن نہین کیونکہ وہ اَبھوت اور اجڑ روپ ہی سو بھوتک اور جڑ کا کارن کیسے ہو جیسے دھوپ
پرچھائین کا کارن نہین تیسے ہی آتم ستا جگت کا کارن نہین اِس سے جگت کچھ ہوا نہین وہی ستا جگت رُوپ

ہوکر بھاستی ہی۔ جیسے سُبرن بھوکھن رُوپ ہوتا ہی اور بھوکھن کچھ اُپجا نہین تیسے ہی برہم ستا جگت رُوپ ہوکر
بھاستی ہی جیسے انبھو سمبت سُوپن نگر روپ ہوکر بھاستا ہی تیسے ہی یہ سرشٹ کنچن روپ ہی دوسری بست نہین
برہم ستا سدا اپنے آپ مین استھت ہی اور جتنا کچھ جگت استھاور جنگم روپ بھاستا ہی وہ آکاش روپ ہی۔

## گیارھوان سرگ جگت اُتپت برنن

بشسٹھ جی بولے کہ ہے رامچندر جی آتم ستا نت شُدھ اجر امر اور سدا اپنے آپ مین استھت ہی اسمین جس طرح
سرشٹ اُدے ہوتی ہی وہ سنیئے اُسکے جاننے سے جگت بھرم مٹ جائیگا۔ ہے رامجی بھاؤ ابھاؤ گرہن تیاگ چھوٹا
بڑا جنم مرن آد پدارتھون سے جیو چھیدا جاتا ہی اُس سے تم چھوٹ جاؤگے۔ جیسے چوہے سمیر پربت کو توڑ پھوڑ
نہین کر سکتے تیسے ہی تمکو سنسار کے بھاؤ ابھاؤ پدارتھ توڑ پھوڑ نہ سکینگے۔ ہے رامجی آد شُدھ دیوا چیت
چنماتر ہی اُسمین چیتن بھاؤ سدا رہتا ہی کیونکہ وہ چیتن روپ ہی۔ جیسے پون مین اسپند شکت سدا رہتی ہی
تیسے ہی چنماتر مین چیتیہ کا پھُرنا رہ کر اہم اسم بھاؤ کو پراپت ہوا ہی اِسکارن اُسکا نام چیتن ہی۔

ہے رامجی جب تک چیتن سمبت اپنے سُوروپ کی جگہ پر نہین آتا تب تک اُسکا نام جیو ہی اور سنکلپ
کا نام بیج چت سمبت ہی اُسی سے سب سرشٹ پیدا ہوئی ہی اِس سے سبکا جیو چت سمبت ہی۔ جب جیو
سمبت چیتہ کو چیتتا ہی تب پرتھم شون ہوکر اسمین شبد گُن ہوتا ہی اُس آد شبد تنماترا سے پد باکیہ اور پرمان
سنت بید پیدا ہوئے جتنا کچھ جگت مین شبد ہی اُس کا بیج تنماترا ہی جس سے سرب بایو ارتھ پرس ہوتا ہی
پھر روپ تنماترا ہوئی تس سے سورج اگن آدک پرکاشش ہوئے پھر رس تنماترا ہوئی جس سے جل
ہوا اور سب جلون کا بیج وہی ہی پھر گندھ تنماترا ہوتی جس سے پورن پرتھوی ہوئی اور سب پرتھوی کا بیج وہی
ہی۔ ہے رام جی اِس طرح سے پانچو تتو پیدا ہوئے پھر پرتھوی جل تیج بایو آکاش سے جگت ہوا ہی سو بھوت
پنچی کرت اور اپنچی کرت ہی۔ یہ بھوت شُدھ چداکاش روپ نہین کیونکہ سنکلپ میل جگت ہوئے ہین
اِس پرکار چدان مین سرشٹ بھاستی ہی جیسے برگد کے بیج مین برگد کا برچھ ہوتا ہی تیسے ہی چدان مین جگت
ہی کہین چھن مین جگ اور کہین جگ مین چھن بھاستا ہی۔ چدان مین آننت سرشٹ بھاستی ہی۔ جب چت
سمبت اچیت ہوتا ہی تب انیک سرشٹ ہوکر بھاستی ہین اور جب چت سمبت آتما کی جگہ پر آتا ہی تب
آتما کے ساکشات درشن ہونے سے سب سرشٹ پنڈاکار ہوکر جاتی ہی ارتھات سب آتم روپ ہوتی ہی
اِس سے اِس جگت کا بیج سوکشم بھوت ہی اور اُنکا بیج چدان ہی۔

ہے رامجی جیسا بیج ہوتا ہی تیسا ہی برچھ ہوتا ہی اِس سے سب جگت چداکاش روپ ہی سنکلپ سے یہ جگت ہوتا
ہی اور سنکلپ کے مٹنے سے سب چداکاش ہوتا ہی جیسے سنکلپ آکاش روپ ہی تیسے ہی جگت بھی آکاش روپ
ہی جو سب آتم انبھو آکاش رُوپ ہی اور جس سے چھن مین ایک رُوپ ہوتا ہی۔ جیسے سنکلپ نگر اور سپنے کا پھُرنا
ہی تیسے ہی یہ جگت ہی۔ ہے رامجی اِس جگت کی جڑ بیج تتو ہین جنکا بیج سمبت اور سو روپ چداکاش ہی اِس سے
سب جگت چداکاش ہی دوسرا اور کچھ نہین۔

## بارھوان سرگ سوَیمبھو اُتپت برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی پر برہم سَم شانت نرمل اننت چنماتر اور سدا اکال اپنے آپ مین استھت ہی۔ اُسمین سَم اُسم رُوپ جگت پیدا ہوتا ہی۔ سَم ارتھات سجاتی رُوپ اور اسم ارتھات بھید رُوپ کیسے ہوتے سو بھی سُنیے کہ پہلے تو اُسمین چیت کا پھُرنا ہوا ہی اُسکا نام جیو ہوا اور اُس نے جگت کو سمجھا اُس سے تنماترا شبد اَسپرشس رُوپ رَس اور گندھ پیدا ہوئے اُنھین سے پرتھوی جل تیج اور آکاش پنچ بھوت روپی برچھ ہوا اور اُس برچھ مین برہمانڈ روپی پھل لگا اِس سے جگت کا کارن پنچ تنماترا ہوئی ہین اور تنماترا کا بیج آد سمبت آکاش ہی اور اسی سے سب جگت برہم رُوپ ہوا۔ ہے رام جی جیسا بیج ہوتا ہی ویسا ہی پھل ہوتا ہی اسکا بیج پر برہم تو یہ بھی پر برہم ہوا۔ جو آدا چیت چنماتر سو روپ پرم آکاش ہی اور جس چیتن سمبت مین جگت بھاستا ہی وہ جیو آکاش ہی وہ بھی شُدّھ نرمل ہی کیونکہ وہ پرتھوی آدک تیج بھوتونسے رہت ہی۔ ہے رام جی یہ جگت جو تمکو بھاستا ہی سو سب چد اکاش روپ ہی اور اصل مین دوسرا کچھ نہین بنا ہی مین نے تمسے برہم اکاش اور جیو اکاش کہا اب جس سے اُسنے شریر کو پایا وہ سُنیے ہے رام جی شُدھ چنماتر مین جو چیتنا سے کچھ اہسم اَسم ہوا اور اُس اہسم بھاؤ سے آپ کو جیو اَن جاننے لگا اپ واستو سوروپ دوسرے بھاؤ کیطرح ہو کر جیو اَن مین جو اہسم بھاؤ درڑھ ہوا اُسی کا نام اہنکار ہوا اُس آہنکار کی درڑھتا سے نشچے آتمک بُدھ ہوئی اور اُس سے سنکلپ روپی من ہوا جب من اسکی طرف لگا تب سننے کی اچھا کی اس سے شروَن اندری پرکٹ ہوئی جب روپ دیکھنے کی اِچھا کی تب آنکھ اندری پرکٹ ہوئی جب چھونے کی اِچھا کی تب کھال اندری پرکٹ ہوئی اور جب رس لینے کی اچھا کی تو جیبھ اندری پرکٹ ہوئی اسی پرکار دیہہ اندری جیتنے سے بھاسیں اور اُن مین یہ جیو اہسم پرتیت کرنے لگا۔ ہے رامچندر جیسے درپن مین پربت کا پرتبمب (عکس) ہوتا ہی وہ پربت سے باہر ہی تیسے ہی دیہہ اور اندریان جگت سے باہر ہین پر اپنے مین بھاسی ہین اِس سے اُن مین اہسم پرتیت ہوتی ہی۔ جیسے کنوین مین مُنکھیہ اپنے کو دیکھے تیسے ہی دیہہ مین آپ کو دیکھتا ہی جیسے ڈبے مین رتن ہوتا ہی تیسے ہی دیہہ مین آپ کو دیکھتا ہی وہی چد اُن دیہہ کے ساتھ ملکر جگت رچتا ہی اُس اہسم سے روپ مین کریا بھاسنے لگی جیسے سپنے مین دوڑے اور جیسے استھت مین اسپند ہوتی ہی تیسے ہی آتما مین جو اسپند کریا ہوئی وہ چت سمبت سے ہی ہوئی ہی اور اُسیکا نام سوَیمبھو برہما ہوا جیسے سنکلپ سے دوسرا اور بھی چندر بھاستا ہی تیسے ہی منومَے جگت بھاستا ہی۔ جیسے خرگوش کے سینگ نہین ہوتے ہین تیسے ہی یہ جگت ہی کچھ اُپجا نہین کیول چت کے اسپند مین جگت پھُرتا ہی جیسے جیسے چت پھُرتا ہی تیسے تیسے دیش کال دربیہ استھاور جنگم جگت کی مرجادا ہوتی ہین اِس سے سب جگت سنکلپ روپ ہی سنکلپ سے باہر جگت کا آکار کچھ نہین ہی جب سنکلپ پھُرتا ہی تب جگت بھاستا ہی اور جب سنکلپ بے اسپند ہوتا ہی تب جگت کا ابھاؤ ہو جاتا ہی۔ ہے رام جی اِس پرکار سے یہ برہما نربان ہو کر بھے اور اُپجتے ہین اِس سے سب سنکلپ ماتر ہی ہین۔ جیسے نٹ

طرح طرح کے پردہ کے سوانگ کرکے باہر نکل آتا ہی تیسے ہی دیکھو یہ سب مایا ماتر ہی- ہے رام جی جب چت کی اور سنسرتا ہی تب جگت کا انت نہین آتا اور جب انترمکھ ہوتا ہی تب سب جگت آتم روپ ہوتا ہی- چت کے سنہ اسپند ہونے سے ایک چھن مین جگت نبرت ہوتا ہی کیونکہ سنکلپ ہی ہی اس سے یہ جگت آکاش رُوپ ہی اُپجا کچھ نہین اور آتم ستا اپنے آپ مین استھت ہی جیسے سپنے مین پربت اور ندیان وغیرہ بھرم سے دیکھ پڑتی ہین تیسے ہی یہ جگت بھی بھرم سے بھاستا ہی جیسے سپنے مین اپنے کو مرا دیکھتا ہی سو بھرم ہی ہی تیسے ہی یہ جگت بھرم ہی ہی ہے رام جی یہ جگت استھاور جنگم سب چدا کاش ہی ہمکو تو سدا چدا کاش ہی بھاستا ہی آد براٹ رُوپ مین برہما جی بھی واستو مین کچھ اُپجے نہین تو جگت کیسے اُپجا جیسے سپنے مین طرح طرح کے دیش کال اور بیوہار دیکھ پڑتے ہین سو اکارن رُوپ ہین اُپجے کچھ نہین اور آبھاس ماتر ہین تیسے ہی یہ جگت آبھاس ماتر ہی کارج کارن بھاستی ہین تو بھی اکارن ہی- ہے رامجی ہمکو جگت ایسا بھاستا ہی جیسے سپنے سے جاگے ہوئے منکھ کو بھاستا ہی جو بست اکارن بھاستی ہی وہ بھرم ماتر ہی جو کسی کارن سے جگت نہین اُپجا تو سپنے کی طرح ہی جیسے سنکلپ پر اور گندھرب نگر بھاستے ہین تیسے ہی یہ جگت بھی جانو- آد براٹ آتما انت باہک رُوپ ہی اور وہ پرتھوی آد تتون سے رہت آکاش رُوپ ہی تو یہ جگت آد بھوت سے کیسے ہو سب اکاش رُوپ ہی ارتھات کچھ نہین ہی بھرم ماتر ہی-

## تیرھوان سرگ سرب برہم برنن مین

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی یہ جگت متھیا است روپ ہی جو ہی سو نراکی برہم ہی وہ برہم آکاش جیو کیطرح ہوا ہی جیسے سمدر درو تا (روانی) سے ترنگ رُوپ ہوتا ہی تیسے ہی برہم جیو روپ ہوتا ہی- آد سمبت اسپند رُوپ برہما ہوا ہی اور اُس برہما سے آگے جیو ہوئے ہین جیسے ایک دیپک سے بہت سے دیپک ہوتے ہین اور جیسے ایک سنکلپ کے بہت سنکلپ ہوتے ہین تیسے ایک آد جیو سے بہت سے جیو ہوئے ہین- جیسے کھمبھ مین کاریگر بہت سی پتلیان خیال کرتا ہی وہ پتلیان کاریگر کے من مین ہوتی ہین کھمبھا جیو نکا تیون ہی کھڑا ہی تیسے ہی سب پدارتھ آتما مین من خیال کرتا ہی اصل مین آتما جیو نکا تیون برہم ہی ہی اُن پتلیون مین بڑی پتلی برہما جی ہین اور چھوٹی پتلی جیو ہی جیسے درحقیقت کھمبھا ہی ہی پتلی کوئی نہین اوپجی تیسے درحقیقت آتم ستا ہی ہی جگت کچھ اپجا نہین سنکلپ ہی سے بھاستا ہی اور سنکلپ کے مٹنے سے جگت کلپنا مٹ جاتی ہی- اتنا سنکر شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون ایک جیو سے جو بہت جیو پیدا ہوئے ہین تو کیا دے پہاڑ مین پتھر کی طرح پیدا ہوتے ہین یا جیوؤن کی کوئی کھان ہی کہ اسطرح اتنے جیو پیدا ہو آتے ہین یا میگھ کی بوندون یا آگ کی چنگاریون کی طرح پیدا ہوتے ہین سو کرپا کرکے کہیے- اور ایک جیو کون ہی جس سے سب جیو پیدا ہوتے ہین- بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی نہ ایک جیو ہی اور نہ بہت جیو ہین یے بچن ایسے ہین جیسے کوئی کہے کہ مین نے خرگوش کے سینگ اُڑتے دیکھے ہین ایک جیو بھی تو نہین اپجا مین بہت سے جیو کیسے کہون- شُدھ اور اَدویت آتم ستا اپنے آپ مین استھت ہی

وہ اننت آتما ہی اُسمین بھید کی کوئی کلپنا نہین ہی - ہے راجی جو کچھ جگت تمکو بھاستا ہی سو سب اکاش
رُوپ ہی کوئی پدارتھ اُپجا نہین کیول سنکلپ کے پھُرنے سے جگت بھاستا ہی جیو شبد اور اُسکا ارتھ
آتما مین کوئی نہین اُپجا یہ کلپنا بھرم سے بھاستی ہی آتم ستا ہی جگت کیطرح بھاستی ہی اُس مین نہ ایک جیو ہی نہ
بہت سے جیو ہین - ہے راجی آد براٹ آتما آکاش رُوپ ہی تس سے اور جگت اپجا ہی - مین تمکو کیا کہون
جگت براٹ رُوپ ہی براٹ جیو رُوپ ہی پھر اور جگت کیا رہا اور جیو کیا ہوا سب چداکاش رُوپ ہی
یہ جتنے جیو بھاستے ہین سو سب برہم سو رُوپ ہین دوسرا کوئی نہین اور نہ اُن مین کچھ بھید ہی - شری رامچندر
جی نے پوچھا کہ ہے منیشور آپ کہتے ہین کہ آد جیو کوئی نہین تو اِن جیوون کا پالنے والا کون ہی وہ کون ہی
جسکی اگیا مین سب رہتے ہین جو کوئی ہوا ہی نہین تو یہ سب کچھ جاننے والے اور تھوڑا جاننے والے کیونکر
ہوتے ہین اور ایک مین کیسے ہین - بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی جسکو تم آد جیو کہتے ہو وہ برہم رُوپ ہی وہ
نت شُدھ اور اننت شکت سہت اپنے آپ مین استھت ہی اُس مین جگت کلپنا کوئی نہین - ہے راجی
جو شُدھ چداکاش اننت شکت مین آد چیت کنچن ہوا ہی وہی شُدھ چداکاش برہم ستا جیو کی طرح بھاسنے
لگی ہی اسپند دورا ہوئے کی طرح بھاستی ہی پر اپنی سُوروپ سے باہر کچھ ہوا نہین چیتن سمبت آد
اسپند سے براٹ آتما برہما رُوپ ہو کر استھت ہوا ہی اور اُس نے سنکلپ کر کے جگت رچا ہی
اُسی مین شُبھ اشُبھ کرم رچے ہین اور اُنسے نیت رچی ہی ارتھات یہ شُبھ ہی اور یہ اشُبھ ہی وہی آد نیت
مہا پرلے تک جیون کی تیون چلی جاتی ہی - ہے رام جی وہ اننت شکت والا جس سے آد پھُرنا ہوا
ہی ویسے ہی استھت ہی جو آد سرب شکت پھُری ہی وہ تیسے ہی ہی - جو تھوڑا جاننے والا پھُرا ہی وہ تھوڑا
جاننے والا ہی - ہے رام جی سنسار کے پدارتھون مین نیت شکت پردھان ہی اُس کے نہ لانگھنے
کو کوئی بھی سمرتھ نہین ہی جیسی رچی ہی تیسی ہی مہا پرلے تک رہتی ہی - ہے رام جی آد نت براٹ پرش
اننت باہک رُوپ پرتھوی آد تتون سے رہت ہی اور یہ جگت بھی انت باہک رُوپ پرتھوی آد تتون
سے نہین اپجا سب سنکلپ رُوپ ہی - جیسے منوراج کا نگر شُون ہوتا ہی تیسے ہی یہ جگت شُون ہی -
ہے رام جی اِس جگت کا نمت کارن اور سمباے کارن کوئی نہین جو پدارتھ نمت کارن اور سمباے
کارن بنا درشٹ آوے اُس کو بھرم ماتر جانیے وہ اپجا نہین جو پدارتھ اُپجتا ہی وہ
اُنھین دونون کارن سے اُپجتا ہی پر وہ جگت کا کارن اِن مین سے کوئی نہین برہم ستا نت شُدھ
اور اَدویت ستا ہی اِس مین کارج کارن کی کلپنا کیسے ہو - ہے رام جی یہ جگت اکارن ہی کیول بھرم
سے بھاستا ہی جب تمکو آتم بچار اُپجیگا تب جگت بھرم سب مٹ جائیگا جیسے دیپک ہاتھ مین لیکر اندھکار
کو دیکھیے تو کچھ نہین درشٹ آتا ہی تیسے ہی جو بچار کر کے دیکھوگے تو جگت بھرم مٹ جائیگا - جگت بھرم
مَن کے پھُرنے ہی سے اُدے ہوا ہی اِس سے سنکلپ ماتر ہی اِسکا ادھشٹھان برہم ہی سب نام رُوپ اُس
برہم ستّا مین کلپت ہین اور کھٹ بکار بھی اُسی برہم ستا مین پھُرے ہین - پر سب سے رہت اور شُدھ چداکاش
رُوپ ہی اور جگت بھی وہی رُوپ ہی جیسے سمدر مین دروتا سے ترنگ اور ببلے اور پھین بھاستے ہین تیسے ہی

آتم ستا مین چت کے پھُرنے سے جگت بھاستا ہی جیسے آدچت مین پدارتھ ستا درڑھ ہوئی ہی تیسے ہی استھت ہی اور آتما کے ساتھ ابھید ہی اور کچھ نہین سب چداکاش ہی۔ اچھا دیوتا سمدر پربت یے سب آکاش رُوپ ہین۔ ہے رام جی ہمکو چداکاش روپ ہی بھاستا ہی اور آتم ستا ہی من بُدھ پربت کندرا سب جگت ہوکر بھاستا ہی جب چیت سنمکھ ہوتا ہی تب جگت بھاستا ہی جیسے پون جب اسپند رُوپ ہوتا ہی تب بھاستا ہی اور جب اسپند نہین ہوتا ہی تب نہین بھاستا ہی تیسے ہی جب چت سمبیدن اسپند روپ ہوتا ہی تب جگت بھاستا ہی اور چت سمبیدن اسپھرن روپ ہوتا ہی تب جگت نہین بھاستا ہی ہے رامجی چن ماتر مین جو چیت بھاؤ ہوا ہی اسی کا نام جگت ہی جب چیت سے رہت ہوا تب جگت مٹ جاتا ہی جب جگت ہی نہ رہا تو بھید کلپنا رہی سو بھید کلپنا آتما مین کیسے ہو اسس سے نہ کوئی کارج ہی نہ کارن ہی اور نہ جگت ہی سب بھرم ماتر کلپنا ہی شدھ چنماتر اپنے آپ مین استھت ہی۔ ہے رامجی شدھ چنماتر مین چت سدا کنچن رہتا ہی جیسے مرچون کے بیچ مین کڑوائی سدا رہتی ہی پرنت جب کوئی کھاتا ہی تب کڑوائی بھاستی ہی اور طرح نہین بھاستی تیسے ہی جب چت سمبیدن چیت سنمکھ ہوتا ہی تب جیو کو جگت چیتن بھاستا ہی۔ اور سمبیدن سے رہت جیو کو جگت کلپنا نہین بھاستی۔ ہے رامجی جب سمبیدن کے ساتھ پرچھن سنکلپ ملتا ہی تب جیو ہوتا ہی اور جب اس سے رہت ہوتا ہی تب شدھ چدآتما برہم ہوتا ہی جس پُرکھ کی سب کلپنا مٹ گئی ہی اور جس کو شدھ نربکار برہم ستا کا ساکشات درشن ہوا ہی وہ پرکھ سنسار بھرم سے مکت ہوا ہی۔ ہے رامجی یہ سب جگت آتما کا ابھاس رُوپ ہی وہ آتما اچھید آداہ نت شدھ سرب گت استھان کی طرح اچل اہم رُوپ ہی اور سب جگت چداکاش روپ ہی۔ ہمکو تو سدا ایسا ہی بھاستا ہی پر اگیانی بر تھا بواد کیا کرتے ہین ہمکو بادبواد کوئی نہین کیونکہ ہمارا سب بھرم مٹ گیا ہی۔ ہے رام جی یہ سب جگت برہم روپ ہی اور دوسرا کچھ نہین جسکو یہ نشچے ہوا ہی اُس کے سب انگ اپنا سوروپ ہی ہین تو نراکار اور نرلیپ ستا کے انگ اپنا سوروپ کیون نہ ہون یے سب پرپنچ چداکاش روپ ہین پرنت اگیانی کو الگ الگ اور جنم مرن آدبکار بھاستے ہین اور گیانی کو سب آتم روپ ہی بھاستے ہین۔ پرتھوی جل تیج بایو اور آکاش سب آتما کے آشرے پھرتے ہین اور چت شکت ہی ایسی ہوکر بھاستی ہی۔ جیسے بسنت رت جب آتی ہی تب رسا شکت سے برچھ اور بیل سب پھولے ہوئے بھاستے ہین تیسے ہی چت شکت اسپند ہونے سے جگت روپ ہوکر بھاستی ہی۔ ہے رامجی جیسے پون اسپند ہونے سے بھاستا ہی تیسے ہی جگت پھرنے مین بھاستا ہی اور تیسے ہی چت سمبت جگت روپ ہوکر بھاستا ہی اُس پھرنے سے ہی جگت ہی اور کوئی چیز نہین ہی اسی ست جگت کچھ نہین ہی جیسے سمدر لہر رُوپ ہوکر بھاستا ہی تیسے ہی آتما جگت روپ ہوکر بھاستا ہی اس سے جگت درشیہ بھاؤ سے بھاستا ہی پر سمبت سے کچھ نہین۔ بایو جڑ ہی اور آتما چیتن ہی اور جل بھی پرنام سے ترنگ روپ ہوتا ہی آتما نراکار ہی۔ ہے رامجی چیتن روپ رتن ہی اور جگت اُسکا چمتکار ہی یا چیتن روپی اگن مین جگت روپی گرمی ہے۔

ہے راجی یہ چیتن پرکاش ہی بھوتک پرکاش روپ ہوکر بھاستا ہی اِس سے جگت ہی اور چیز سے نہین۔ چیتن ستا
ہی شون اکاش رُوپ ہوکر بھاستا ہی اِس بھاؤ سے جگت ہی در حقیقت نہین ہوا ہی۔ اِس سے جگت کچھ نہین
چیتن ستا ہی پرتھوی رُوپ ہوکر بھاستی ہی درشیہ مین آتا ہی اِس سے جگت ہی پر آتم ستا سے باہر کچھ نہین
ہوا چیتن بن گھن اندھ کار ہین جگت روپی شیاما ہی یا چیتن روپی کا جل کا پہاڑ ہی اور جگت روپی
اُس کا پرمان بھرم ہی اور چیتن روپی سورج مین جگت روپی دن ہی آتم روپی سمُدر مین جگت
روپی ترنگ ہی آتم روپی پھُول مین جگت روپی سُگندھ ہی آتم رُوپی برَف مین جگت روپی سُفیدی
اور ٹھنڈھک ہی آتم روپی بیل مین جگت روپی پھول ہی آتم روپی سُبرن مین جگت روپی بھوکھن ہی آتم
روپی ٹمپ مین جگت روپی جٹر سگھنتا ہی آتم روپی اگن مین جگت روپی پرکاش ہی آتم روپی آکاش
مین جگت روپی شونتا ہی آتم روپی اُوکھ مین جگت روپی مٹھائی ہی آتم روپی دُودھ مین جگت روپی گھی
ہی آتم روپی شہد مین جگت روپی مٹھائی ہی یا آتم روپی سورج مین جگت روپی جلا بھاش ہی اور نہین
ہی۔ ہے راجی اِس طرح دیکھو کہ جو سرب برہم نت شدھ پرمانند سُو روپ ہی وہ سدا اپنے آپ مین
استھت ہی بھید کلپنا کوئی نہین۔ جیسے جل دروتا سے ترنگ روپ ہوکر بھاستا ہی تیسے ہی برہم ستا جگت رُوپ ہوکر
بھاستی ہی نہ کوئی اُپجتا ہی نہ کوئی نٹتا ہی۔ ہے راجی آد جو چیت شکت اسپند روپ ہی وہ براٹ روپ برہم ہی اور
چداکاش رُوپ ہی آتم ستا سے اور بھاؤ کو نہین پراپت ہوا جیسے پتّے پر لکیرین ہوتی ہین سو پتّے سے الگ نہین پتّے
کا رُوپ ہی ہین تیسے ہی برہم مین جگت ہی کچھ اور نہین ہی بلکہ پتّے کے اوپر کی لکیرین تو اکار ہین پرنت برہم مین جگت
کوئی اکار نہین سب آکاش رُوپ من مین پھرتا ہی جگت کچھ ہوا نہین۔ جیسے مثلاً مین کاریگر پتلیان کلپتا ہی تیسے ہی
آتما مین من نے جگت کلپنا کی ہی در حقیقت کچھ ہوا نہین مثلاً بجر کیطرح ہوتی ہی اور سب جگت کو دھرتی ہی اور آکاش
کی طرح بستار رُوپ ہوکر شانت رُوپ ہی ہوا کچھ نہین جو کچھ ہی سو پربرہم رُوپ ہی اور جو برہم ہی ہی تو کلپنا کیسے ہو۔
اِتنا کہکر بالمیک جی بولے کہ جب اِس طرح بششٹھ جی نے کہا تب سائنکال کا سمے ہوا اور سب سبھا والے آپس مین
نمسکار کرکے اپنے اپنے گھر کو گئے پھر سورج نکلتے ہی سب آکر اپنے اپنے استھان پر بیٹھ گئے۔

## چودھوان سرگ منڈپ اِتہاس پرمارتھ برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی آتما مین کچھ اپجا نہین بھرم سے بھاس رہا ہی جیسے آکاس مین بھرم سے ترور اور مکتا
مال بھاستی ہین تیسے ہی اگیان سے آتما مین جگت بھاستا ہی جیسے کھمبھے مین پتلیان کاریگر کے من مین بھاستی ہین
کہ اِتنی پتلیان اِس کھمبھ مین ہین سو پتلیان کوئی نہین کیونکہ کسی کارن سے نہین اپجی ہین تیسے ہی چیتن روپی کھمبھ
مین من روپی کاریگر ترلوکی روپی پتلیان کلپتا ہی پرنت کسی کارن سے نہین اُپجی ہین برہم ستا جیون کی تیُّون
استھت ہی۔ جیسے سوم جل مین ترکال ترنگ ونکا سد بھاؤ ہوتا ہی اصل مین جگت کا ہونا کچھ چت کے پھرنے
سے ہی جگت بھاستا ہی۔ جیسے سورج کی کرن جھروکھون مین آتی ہی اور اُسمین باریک ذرّہ ہوتے ہین
اُنسے بھی باریک زیادہ چداَنُو ہین جیسے ذرہ کے آگے سمیر پربت موٹا ہی تیسے ہی چداَنُو کے آگے ذرہ موٹا ہی

ایسے باریک چدانُ سے یہ جگت پھُرتا ہی سو وہ اکاش رُوپ ہی کچھ اُپجا نہین اور پھُرنے سے بھاستا ہی
ہے راجی آکاش پربت سمدر اور پرتھوی آدک جو کچھ جگت بھاستا ہی سو کچھ اپجا نہین تو اور پدارتھ
کہان سے اُپجا ہو۔ سب اکاش رُوپ ہی۔ داستو مین کچھ اُپجا نہین اور جو کچھ اَنُ بھو مین ہوتا ہی وہ بھی
است ہی۔ جیسے سوپن سرشٹ اَنُ بھو سے ہوتی ہی وہ اُپجی نہین اَست روپ ہی تیسے ہی یہ جگت است
روپ ہی۔ شدھ نربکار ستا اپنے آپ مین استھت ہی اُس ستّا کو تیاگ کرکے جو اَدیو ادیوی کے بکلپ
اُٹھاتے ہین اُنکو دھکار ہی یہ سب جگت آکاش روپ ہی اور اَدھ بھوتک جگت جو بھاستا ہی سو گندھرب
نگر اور سوپن سرشٹ کی طرح ہی۔ ہے راجی پربتون سہت جو یہ جگت بھاستا ہی سو رتی برابر بھی نہین۔
جیسے سپنے کے پربت جاگنے کی رتی برابر بھی نہین ہوتے کیونکہ کچھ ہوتے نہین تیسے ہی یہ جگت
آتم رُوپ ہی اور بھرم سے بھاستا ہی۔

جیسے سنکلپ کا میگھ کچھ نہین ہوتا ہی تیسے ہی یہ جگت آتما مین کچھ نہین ہی جیسے خرگوش کے سینگ است
ہوتے ہین تیسے ہی یہ جگت است ہی اور جیسے مرگ ترشنا کی ندی است ہوتی ہی تیسے ہی یہ جگت اَست
ہی اسمیک گیان سے ہی بھاستا ہی اور بچار کرنے سے شانت ہو جاتی ہی جب شُدھ چیتن ستا مین چت سمبید ن
ہوتا ہی تب وہی سمبیدن جگت رُوپ ہو کر بھاستا ہی پرنت جگت ہوا کچھ نہین۔ جیسے سمدر اپنی دروتا
سے ترنگ رُوپ ہو کر بھاستا ہی پرنت ترنگ کوئی اور چیز نہین ہی جل کا رُوپ ہی ہی تیسے ہی برہم ستا
جگت روپ ہو کر پھرتی ہی سو جگت کوئی اور چیز نہین ہی برہم ستا ہی کہن دوارا ایسی بھاستی ہی۔ جسا بیج ہوتا
ہی تیسا ہی انکر نکلتا ہی اسلیے جیسی آتم ستا ہی تیسے ہی جگت ہی دوسری بست کوئی نہین آتم ستا اپنے آپ مین
ہی استھت ہی پرچت سمبیدن کے اسپند سے جگت روپ ہوتا ہی۔ ہے رام جی اب ہی پر ایک اتہاس
تمکو سناتا ہون جو شترون کا بھوکھن ہی اور اُسکے سمجھنے سے سب سندیہہ مٹ جائین گے
اور بشرام ملیگا۔ اتنا سُنکر شری رامچندر جی بولے کہ ہے بھگون میرے سمجھنے کے لیے منڈپ کا اتہاس
جس بدھ سے ہوا ہی وہ آپ سنکھیپ سے کہیے **اتہاس** بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی اس پرتھوی پر ایک
مہا تیجوان راجا پدم ہوا تھا وہ لچھمی وان سنتان وان مرجادا رکھنے والا بڑا استوگنی اور دشٹون کا ناش کرنے والا
پرجا کا پالنے والا اشترکا ناش کرنے والا اور مترون کا پیارا تھا اور سمپورن راجسی اور ساتوکی گنون سے بھرا ہوا
مانو کُل کا بھوکھن تھا۔ اُسکی استری بھی بہت سندر اور پت برتا لیلا نام تھی مانو لچھمی کا اوتار تھی اسکے ساتھ راجا
کبھی باغون تالابون اور کدم کے برچھون اور کلپ برچھون مین جایا کرتا تھا کبھی سُندر سُندر استھانون مین
جاکر سیر کرتا تھا کبھی برف کا مندر ہو کر اُسمین رہتا تھا اور کبھی رتن اور من کے جڑے ہوئے استھانون
مین سیجیا بچھوا کر آرام کرتا تھا اسیطرح دور اور نزدیک کے ٹھاکر دوارون مین جاکر اور تیرتھون مین جاکر دونون
سیر کرتے تھے اور راجسی اور ساتوکی استھانون مین بچرتے تھے اور وہ دونون آپسمین اشلوک بھی بناتے
تھے ایک پد کہے اور دوسرا اُسکو اشلوک ہی مین جواب دے اور اشلوک بھی ایسے پڑھین کہ پڑھنے مین تو
بھاکھا اور ارتھ مین سنسکرت ہون اسیطرح دونونکا آپسمین بڑا اسنیہہ تھا۔

ایک سمے رانی نے بچار کیا کہ راجا مجھکو اپنے پران کے برابر پیارے اور بہت سُندر ہین اسلیے کوئی
ایسا جتن جگّیہ یا تپ یا دان کرون کہ جس سے انکی ہمیشہ جوانی بنی رہے کبھی بوڑھے نہ ہون اور مرین بھی نہین
اور کبھی آپس مین جُدائی بھی نہ ہو- ایسا بچار کرکے رانی نے براہمنون اور رکھیشورون اور مُنیشورون سے
پوچھا کہ ہے براہمنو مُنکھیہ کس جتن سے اجر اور امر ہوتا ہی جس جتن کرنے سے ہوتا ہو وہ ہمسے کہو- براہمن بولے
کہ ہے دیبی جپ تپ آدے سے سدھتا ہوتی ہی پرنت امر نہین ہوتا سب جگت ناش روپ ہی اس شریر سے
کوئی استھر نہین رہتا- ہے رام جی اسطرح براہمنون سے سنکر اور پت کے بچھڑنے سے ڈر کر رانی بچار کرنے
لگی کہ پت سے پہلے مین مرون تو میرے بڑے بھاگ ہون اور سُکھ پاؤن اور جو راجا پہلے مرین تو وہ اُپاے
کرون کہ جس سے راجا کا جیو میرے انتہ کرن مین ہی رہے باہر نہ جاوے اور مین درشن کرتی رہون اس
سے سرستی کی سیوا کرون- ہے رام جی رانی ایسا بچار کر شاستر کے انُسار تپ روپ سرسوتی کی پوجا
کرنے لگی تین دن رات نراہار رہکر چوتھے دن برت کا پارن کرے اور دیوتون براہمنون پنڈتون گرو
اور گیانیون کی پوجا کرکے اسنان دھیان تپ دان نت پرت کیرتن کری پر جسطرح آگے رہتی تھی اُسیطرح
رہ کر راجا کو نہ دکھاوے اسی پرکار نیم سنجگت کلیش رہت تپ کرنے لگی جب تین سو دن بیت گئے تب پریت
سہت سرسوتی کی پوجا کرنے سے باگیشوری دیبی نے درشن دیا اور کہا کہ ہے پتری تونے اپنے پت کے نمت
نرنتر تپ کیا ہی اس سے مین پرسن ہون جو بر دان چاہے مانگ لے- لیلا بولی کہ ہے دیبی تیری جے ہو مین اناتھ
تیری سرن ہون میری رچھا کر- اس جنم کو بڑھاپا روپی اگن بہت طرح سے جلاتی ہی اُس کے شانت کرنے
کو تم چندرما ہو اور ہردے کے اندھکار دور کرنے کو تم سورج ہو- ہے داتا مجھکو ٢ بردان دو- ایک
یہ کہ جب میرا پت مرے تب اُسکا پُریشٹک بپ باہر نہ جاوے انتہ پُرہی مین رہے اور دوسرا یہ کہ جب میری
اچھا تمھارے درشن کی ہو تب تم درشن دو سرسوتی نے کہا کہ ایسا ہی ہوگا- ہے رام جی ایسا بردان دیکر جیسے
سمندر مین لہر پیدا ہوکر ملجاتی ہی تیسے ہی دیبی انتردھیان ہوگئی اور لیلا بردان پاکر بہت پرسن ہوئی- کال روپی
چکر مین چھن روپی آرے لگے ہوتے ہین اور اُسکی تین سو ساٹھ کیلین ہین وہ چکر برس دن تک پھر کر پھر اسی جگہ
ہی اُسی کال چکر کے چلنے سے راجا پدم رن بھوم سے لشی روپی گھر مین پڑا ہوا مر کر ایسا ہوگیا جیسے سوکھے
پتے سے رس نکلجاتا ہی- پُریشٹک کے نکلنے سے راجا کا شریر کمھلا گیا اور رانی اُسکے مرنے سے بہت
دکھی ہوئی جیسے کملنی جل بنا کمھلا جاتی ہی تیسے ہی اُس کے مکھ کی شوبھا جاتی رہی اور بلاپ کرنے
لگی کبھی بلند آواز سے روئی اور کبھی چپ رہ جاوے جیسے چکوا کے بچھڑنے سے چکئی دکھی ہوتی ہی اور
جیسے سانپ کی پھنکار لگنے سے کوئی مورچھت ہو جاتا ہی تیسے ہی راجا کے بجوگ سے لیلا مورچھت
ہوگئی اور بیاکل ہوکر پران دینے لگی- تب سرسوتی جی نے دیا کرکے آکاش بانی کی کہ ہے سُندری
یہ جو تیرا پت مرگیا ہی اُسکو تو سب طرف سے پھولوں سے ڈھک کر رکھ تجھکو پھر تیرا پت ملیگا- اور یہ پھول
نہ کمھلاوینگے- تیرے پت کی ایسی اوستھا ہی جیسی آکاش کی نرمل کانت ہی اور وہ تیرے ہی مندر مین ہی کہین
گیا نہین ہی- ہے رام جی اس پرکار کرپا کرکے جب دیبی نے بچن کہے تو جیسے جل بنا مچھلی تڑپتی ہوئی پانی کے

برسنے سے کچھ شانت ہوتی ہی تیسے ہی لیلا کچھ شانت ہوئی پھر جیسے دھن ہو اور کنجوسی سے دھن کا سُکھ نہو تیسے
پھُولون سے اُسکو شانت ہوئی اور پَت کے درشن بنا جب شانت نہ ہوئی تب اُس نے اپنے پت کو پھولون
سے اوپر اور نیچے سے ڈھک دیا اور اُسکے پاس آپ دُکھی ہو کر بیٹھ کر رونے لگی پھر دیبی جی کی آرادھنا کی تو
آدھی رات کے سمے دیبی جی نے آکر کہا کہ ہے سُندری تو نے مجھکو کسواسطے یاد کیا ہی اور تو دُکھ کسواسطے کرتی
ہی یہ تو سب جگت بھرم ماتر ہی جیسے مِرگ ترشنا کی ندی ہوتی ہی تیسے ہی یہ جگت ہی- یہ تو یہ آدک جو کچھ
جگت بھاستا ہی سو سب کلپنا ماتر ہی اور بھرم سے بھاستا ہی آتما مین ہوا کچھ نہین تو کسواسطے دُکھ کرتی ہی- لیلا
بولی کہ ہے پرمیشوری میرا پت کہان ہی اور اُس نے کون روپ پایا ہی- اُسکو مجھے مِلا دو اُس کے بنا مین اپنا
جینا نہین دیکھ سکتی- دیبی جی بولین کہ ہے لیلا آکاش تین ہین ایک بھُوت آکاش دوسرا چِت آکاش تیسرا چد
آکاش- بھُوت آکاش چِت آکاش کے آشری ہی اور چِت آکاش چداکاش کے آشرے ہی تیرا پت اب
بھُوت آکاش کو تیاگ کر چِت آکاش کو گیا ہی- چِت آکاش چداکاش کے آشرے ہی اس سے جب تو چد
آکاش مین استھت ہوگی تب سب برہما تجھکو بھاسے گا سب اسی مین پرتبمب (سایہ افگن) ہوتے
ہین وہان تجھکو پت کا اور سب جگت کا درشن ہوگا- ہے لیلا دیش سے چھن مین سمبت دیشانتر کو چلتا
ہی اُس کے بیچ جو اُنبھو آکاش ہی وہ چداکاش ہی جب تو سنکلپ کو تیاگ دے تو اس سے جو باقی رہیگا
وہ چداکاش ہی- ہے لیلا یہان جو جیو رہتے ہین وہ پرتھوی کے آشرے ہین اور پرتھوی آکاش کے
آسرے ہی اس سے یہ سب جیو پھرتے ہین سو بھُوتاکاش کے آشرے پھرتے ہین- اور چِت جس کے
آسرے سے ایک چھن مین دیش دیشانتر بھٹکتا ہی سو چِت آکاش ہی- ہے لیلا جب جگت کا بالکل ابھاؤ
ہوتا ہی تب پرم پد مِلتا ہی سو بہت دنون کے ابھیاس کرنے سے ہوتی ہی اور میرا یہ بردان ہی کہ تجھکو
جلد ہی ملے- ہے راجہ جب اِس پرکار کہکر ایشوری انتردھیان ہو گئی تب لیلا رانی نربکلپ سمادھ
مین استھت ہوئی اور چِت سہِت دیہ کا اہنکار تیاگ کر پنچھی کی طرح اپنے گھر سے اُڑ کر ایک
چھن مین اکاش کو پہونچی جو نِت شُدھ انت آتما پرم شانت رُوپ اور سرب کال اَدِھشٹھان
ہی اُس مین جا کر پت کو دیکھا- رانی اِسپند کلپنا سے گئی تھی اِس سے اپنے پت کو وہان دیکھا اور بہت
منڈلیشور بھی سنگھاسن پر بیٹھے دیکھے- ایک بڑے سنگھاسن پر بیٹھے ہوئے اپنے پت کو بھی دیکھا جس کے
چارو اور جَے جَے شبد ہوتا تھا- اُسنے وہان بڑے سُندر مندر دیکھے اور دیکھا کہ راجا کے پورب دشا مین بہت
سے براہمن رکھیشور مُنیشور بیٹھے ہین اور بڑی دُھن سے پاٹھ کر رہے ہین دکھن دشا مین بہت سی سُندر استریان
طرح طرح کے گہنے پہنے بیٹھی ہین- اُتر دشا مین ہاتھی گھوڑے رتھ پیادے اور چار پرکار کی بے گنتی سینا
دیکھی- اور پچھم دشا مین منڈلیشور دیکھے- چارون دِشا مین منڈلیشور اسکے جیو کے آشرے براجتے ہوئے
دیکھ کر اچنبھے مین ہوئی پھر نگر اور پرجا دیکھی کہ سب اپنا اپنا کام کر رہے ہین اور راجا کی سبھا مین
جا بیٹھی پر رانی سب کو دیکھتی تھی اور رانی کو کوئی نہ دیکھتا تھا- جیسے اُور کے سنکلپ پُر کو اور نہین دیکھ
سکتا ہی تیسے ہی رانی کو کوئی نہ دیکھ سکے-

تب رانی نے اُسکا انتہ پُر دیکھا جہان ٹھاکر دوارے بنے تھے دیوتاؤن کی پوجا ہوتی تھی وہان کی گندھ دُھوپ
پَوَن تینون لوک کو مگن کرتی تھی اور راجا کا جش چندرما کی طرح پرکاش کر رہا تھا اتنے مین پورب دشا سے
ہرکارہ نے آکر کہا کہ ہے راجن پوُرب دشا مین اور کسی راجا کا چھوبھ ہوا ہی پھر اُتر دشا سے ہرکارہ نے
آکر کہا کہ ہے راجن اُتر دشا مین اور راجہ کا چھوبھ ہوا ہی اور تمھارے منڈلیشور جُدّھ کرتے ہین ایسی
پرکار دکھن دشا کی طرف سے بھی ہرکارہ آیا اور اُس نے بھی کہا کہ اور راجا کا چھوبھ ہوا ہی اور پچھم دشا سے
ہرکارہ آیا اُس نے کہا کہ پچھم دشا مین بھی چھوبھ ہوا ہی ایک اور ہرکارہ آیا اُس نے کہا کہ سمیر پربت پر جو دیوتون
اور سِدّھون کے رہنے کا استھان ہی وہان چھوبھ ہوا ہی اور استاچل پربت پر چھوبھ ہوا ہی۔ تب جیسے بڑے
میگھ آوین تیسے ہی بہت سی سینا راجا کی اگنیا سے آئی۔ رانی نے بہت سے منتری نند آدک ٹھلوے رکھیشور
اور متیشور وہان دیکھے۔ جتنے سیوَک لوگ تھے وے سب سندر اور بغیر پرکھا کے سفید بادلون کی طرح
سفید کپڑے پہنے ہوئے دیکھے اور بڑے بید پڑھنے والے برہمن بھی دیکھے جنکے شبد کے نقارہ کا شبد
کم معلوم ہوتا تھا۔ ہے رام جی اس پرکار سب رکھیشور منتری ٹھلوے اور بالک اُس مین دیکھے سو
پوُرب اور اپورب دونون دیکھے اور اشچرج مین ہو کر چت مین یہ سندیہ اُپجا کہ میرا پت ہی مرا ہی یا
سب نگر مر گیا ہی جو یے سب پرلوک مین آئے ہین۔ تب کیا دیکھا کہ مدھیان (وقت دوپہر) کا سورج
سر پر اُدے ہوا ہی اور راجا پہلے کے بڑھاپے کو تیاگ کر سولہ[16] برس کا ہو گیا ہی اور سُندر رنیا شریر
دھارن کیے ہوئے بیٹھا ہی ایسے اشچرج کو دیکھ کر رانی پھر اپنے گھر مین آئی اُس سمے آدھی رات کا سمے
تھا اپنی سہیلیونکو سوئی دیکھ کر جگایا اور کہا کہ جس سنگھاسن پر میرا پت بیٹھا تھا اُسکو صاف کر دین اُس
کے اُوپر بیٹھونگی اور جس طرح اُس کے پاس منتری اور سیوک لوگ آکر بیٹھے تھے اُسیطرح آوین۔ اتنا
سُنکر سہیلیون نے جاکر بڑے منتری سے کہا اور منتری نے سب کو جگایا اور سنگھاسن جھڑوا کر میگھ کی
طرح جل کی برکھا کی سنگھاسن پر اور اُسکے آس پاس بستر بچھائے اور مشعلین جلاکر بڑی روشنی کی
جیسے اگست مُن نے سمُدر کو پی لیا تھا تیسے ہی اندھکار کو جب پرکاش نے پی لیا تب منتری ٹھلوے
پنڈت رکھیشور گیانوان جتنے لوگ راجا کے پاس آتے تھے وے سب آکر سنگھاسن کے پاس بیٹھے
اور اتنے لوگ آئے کہ جیسے پرلی کے سمے سمُدر کا چھوبھ ہوا ہی اور جل سے بھری ہوئی پرلی ہوئی
سرشٹ جیسے بے انتہا پیدا ہوئی ہی لیلا اسطرح منتری ٹھلوے پنڈت اور بالکون کو پت کے بنا
دیکھ کر بڑے اشچرج مین ہوئی کہ ایک درپن کو بھیتر باہر دونون طرف دیکھتی ہی۔ اسطرح دیکھ کر ہردے
کی بات کسی کو نہ بتائی اور بھیتر آکر کہنے لگی کہ بڑا اشچرج ہی ایشور کی مایا جانی نہین جاتی کہ یہ کیا ہی۔ اس پرکار
اشچرج مین ہو کر اُسنے سرسوتی جی کی ارادھنا کی اور سرسوتی جی کماری کنیا کا روپ رکھکر آئین تب لیلا
نے کہا کہ ہے بھگوتی مین بارمبار پوچھتی ہون تم جلدی نہ کرنا بڑون کا سبھاو ہوتا ہی کہ جو کوئی سکھ بار بار
پوچھے تو بھی وہ بُرا نہین مانتے۔ اب مین پوچھتی ہون کہ یہ جگت کیا ہی اور وہ جگت کیا ہی۔ دونون مین کرترم
(بنایا ہوا) کون ہی اور اکرترم (بغیر بنایا ہوا) کون ہی۔ دیبی بولی کہ ہے لیلا تو نے پوچھا کہ کرترم کون ہی اور اکرترم

کون ہی سو مین پیچھے تمسے کہونگی۔ لیلا بولی کہ ہے دیبی جی جہان ہم اور تم بیٹھی ہین وہ اکرترم ہی اور وہ جو میرے پت کا سورگ ہی سو کرترم ہی کیونکہ وہ سرشٹ سورج استھان مین ہوئی ہی۔ دیبی بولی کہ ہے لیلا جیسا کارن ہوتا ہی تیسا ہی کارج ہوتا ہی جو کارن ست ہوتا ہی تو کارج بھی ست ہوتا ہی اور ست سے است نہین ہوتا اور است سے ست بھی نہین ہوتا اور نہ کارن سے انیہ کارج ہوتا ہی اس سے جیسے یہ جگت ہی تیسے ہی وہ جگت بھی ہی۔ اتنا شنکر لیلا نے پوچھا کہ ہے دیبی کارن سے انیہ کارج ستا ہوتی ہی کیونکہ مٹی پانی کے اٹھانے مین سمرتھ نہین ہوتی ہی اور جب مٹی کا گھڑا بنتا ہی تب پانی کو اٹھاتا ہی تو کارن سے انیہ کارج کی بھی ستا ہوئی دیبی بولی کہ ہے لیلا کارن سے انیہ کارج کی ستا تب ہوتی ہی جب سہاے کرنے والے الگ الگ ہوتے ہین جہان سہای کرنیوالا نہین ہوتا وہان کارن سے انیہ کارج کی ستا نہین ہوتی تیرے پت کی سرشٹ بھی کارن بنا بھاسی ہی اس کا جو پریشٹک آکاش روپ تھا وہان نہ کوئی سم باے کارن تھا اور نہ نمت کارن تھا اس سے اس کو کرترم کیسے کہیے جو کسی کا کیا ہو تو کرترم ہو پر وہ تو آکاش روپ پرتھوی آدک تتون رہت ہی جو سم باے کارن ہی نہ ہو تو نمت کارن اس کا کہان سے ہو اس سے تیرے پت کا سرگ اکارن ہی لیلا نے پوچھا کہ ہے دیبی اس سرگ کی جو اسمرت سنسکار ہی سو کارن کیون نہو دیبی بولی کہ ہے لیلا اسمرت تو کوئی بست نہین ہی اسمرت آکاش روپ ہی۔ اسمرت سنکلپ کا نام ہی سو وہ سنکلپ بھی آکاش روپ ہی۔ اور کوئی چیز نہین وہ منوراج روپ ہی اس سے اسکی ستا بھی کچھ نہین ہی کیول ابھاس روپ ہی۔ لیلا بولی کہ ہے مہیشوری جو وہ سنکلپ ماتر اکاش روپ ہی تو بھی آکاش روپ ہی اور جہان ہم تم بیٹھے ہین وہ بھی وہی ہی تو دونون برابر ہین دیبی بولی کہ ہے لیلا جیسا تم کہتی ہو تیسا ہی ہی تو یہ وہ سب جگت اکاش روپ ہی اور بھرم سے بھاستا ہی اپجا کچھ نہین سب آکاش ماتر ہی اور سو روپ سے انکا کچھ سدبھاؤ نہین ہوتا جو پدارتھ ست نہ ہووے اسکی اسمرت کیسے ست ہو۔ لیلا بولی کہ ہے دیبی امورت دت میرا پت تھا سو مورت دت ہوا اور اس کو جگت بھاسنے لگا سو کیسے بھاسا اس کا اسمرت کارن ہی یا کسی اور پرکار سے یہ میرے ہردے کے بھرم چھوٹنے کے واسطے مجھکو وہی روپک ہوا ہی۔ دیبی بولی کہ ہے لیلا یہ اور وہ سرگ دونون بھرم ہی ہین جو یہ ست ہو تو اسکی اسمرت بھی ست ہو پر یہ جگت است روپ ہی۔ جیسے یہ بھرم تمکو بھاستا ہی سو سنو۔ ایک مہا چداکاش ہی جس کا کچھ چدا انو ہی اور اس کے کسی انش مین جگت روپی برچھ ہی سمیر اس برچھ کی پیڑی ہی سات لوک ڈالی ہین آکاش پھنگی ہی سات سمدر اسمین رس ہین اور تینون لوک پھل ہین۔ سدھ گندھرب دیوتا منکھیا اور دیت روپ پنچھرا اسمین رہتے ہین اور ستارے اسکے پھول ہین اسی برچھ کے کسی چھید مین ایک دیش ہی اور اسمین ایک پربت ہی جس کے نیچے ایک نگر بستا ہی وہان ایک ندی کی دھارا چلتی ہی اور بششٹھ نام ایک براہمن جو بڑا دھرم والا ہی وہان پر سدا اگن ہوتر کرتا ہی دھن بدیا پراکرم اور گرہون مین بششٹھ جی رکھیشردن کے سمان تھا پرنت گیان مین بھید تھا جیسا آکاش کے بششٹھ کا گیان تھا تیسا ہی پرتھوی کے بششٹھ کا گیان نہ تھا اسکی استری کا بھی نام ارندھتی تھا وہ پت برتا اور

چندرما کے سمان سُندر تھی اور اُسی ارُندھتی کے سمان بدیا کرم کرآنت دھن چیشٹا اور پراکرم اس کا بھی اور گیان اور سب لچھن ایک سمان تھے وہ آکاش کی ارُندھتی تھی اور یہ پرتھوی کی ارُندھتی تھی۔ ایک سمے بششٹھ براہمن ایک پہاڑ کی چوٹی پر بیٹھے تھے وہ استھان سُندر ہری گھاس سے شوبھایمان تھا۔ ایک دن ایک بہت سُندر راجا طرح طرح کے گہنے پہنے ہوئے پرِوار سمت اُس پربت کے پاس شکار کھیلنے کو چلا جاتا تھا اُس کے سر پر سُندر چنور (مرچھل) ہوتا تھا وہ ایسا شوبھا دیتا تھا کہ مانو چندرما کی کرنیں پھیل رہی ہیں اور سر پر طرح طرح کے چھتروں کا سایہ مانو روپے کا آکاش پرکٹ ہو رہا تھا۔ رتن اور من کے گہنے پہنے ہوئے منڈلیشور اُس کے ساتھ تھے اور ہاتھی گھوڑے رتھ اور پیدل چار و طرح کی سینا جو آگے چلی جاتی تھی اُسکی دُھول ہو کر چھا رہی تھی نوبت اور نقارے بجتے ہوئے راجا کی سواری جاتی ہوئی دیکھکر بششٹھ براہمن اپنے من مین بچار کرنے لگے کہ راجا کو بڑا سُکھ ہوتا ہی کیونکہ سب طرح کے سوبھاگ سے بھرا ہوتا ہی اس طرح کا راج مجھکو بھی ملے۔ تب تو وہ بچار کرنے لگے کہ کب مین سب دشاؤن کو جیتونگا اور کب میرے جس سے سب دشا پورن ہونگی ایسے چھتر میرے سر پر کب دھرینگے اور چار و طرح کی سینا میرے آگے کب چلے گی سُندر مندرون مین سُندر استریون کے ساتھ مین کب بلاس کرونگا اور مند مند شیتل پون سگندھ کے ساتھ کب چلیگی۔ ہے لیلا جب اسطرح براہمن نے سنکلپ کو دھارن کیا اور جو اپنے سُکرم تھے وہ بھی کرتا رہا اتنے مین اُسکو بڑھاپا آگیا جیسے کمل کے اوپر برف گرتی ہی تو وہ کمھلا جاتا ہی تیسے ہی براہمن کا شریر کمھلا گیا اور مرنے کا سمے نکٹ آگیا۔ جب اُس کی استری اپنے پت کے مرنے کا سمے نکٹ دیکھ کر دُکھی ہوئی تو اُسنے میری ارادھنا جیسی تونے کی ہی کی۔ اور اپنے پت کے اجرامر ہونے کو دُرلبھ جانکر مجھ سے بردان مانگا کہ ہے دیبی مجھکو یہ بردان دو کہ جب میرا پت مرے تب اُسکا جیو باہر نہ جاوے تب مین نے کہا کہ ایسا ہی ہوگا۔ ہے لیلا جب بہت دن بیت گئے تب براہمن مرگیا پر اُس کا جیو مندر ہی مین رہا جیسے مندر مین آکاش رہتا ہی تیسے ہی اُسکا جیو بھی رہا۔ ہے لیلا جب وہ جیو آکاش روپ ہوگیا تب اس کی پُرلشٹک مین جو راجا کا درڑھ سنکلپ تھا اسلیے جیسے بیج سے انکر نکل آتا ہی تیسے ہی وہ سنکلپ آن پھُرا اور اس سے وہ اپنے کو تینون لوک کا راجا اور پرم سوبھاگ سے پورن ہو کر دیکھنے لگا کہ دسو دشا میرے جس سے پورن ہو رہی ہین مانو جس روپی چندرما کی یہ پورنماشی ہی۔ جیسے پرکاش اندھکار کو ناش کرتا ہی تیسے ہی شتر روپی اندھکار کا ناش کرنے والا پرکاش ہوا اور براہمنون کے چرنونکا سنگھاسن ہوا ارتھات براہمنون کو بہت پوجنے لگا۔ اور ارتھ چاہنے والونکو کلپ برچھ اور استریونکو کامدیو آدک جو ساتوکی اور راجسی گُن ہین اُنسے پورن ہوا پرنت اُس کی استری اسکو مرا ہوا دیکھ کر بہت دُکھی ہوئی جیسے جیٹھ اساڑھ کی منجری سوکھ جاتی ہی تیسے ہی وہ سوکھ گئی اور شریر کو چھوڑ کر انت باہک شریر سے اپنے پت کو اسطرح جا ملی جیسے ندی سمُدر کو جا ملتی ہی۔ اور براہمن کے بتر دھن سمیت اپنے گھر مین رہے اُس براہمن کو مرے ہوئے اب آٹھ دن ہوئے ہین۔ وہی بششٹھ براہمن تیرا پت راجا پدم ہوا اور ارُندھتی اُسکی استری تو لیلا ہوئی۔ جتنا کچھ آکاش پربت سمدر پرتھوی اور تینون لوک ہین سو سب بششٹھ براہمن کے

انتہ پُر کے ایک کونے مین ہی وہان تمکو آٹھ دن گذرے ہین اور ابھی سوتک بھی نہین گیا ہی پر یہان تمنے ساٹھ ہزار برس تک راج کر کے طرح طرح کے سُندر سُندر بھوگ بھوگے ہین سو ہے لیلا جس طرح تو نے جنم لیا ہی سو مین نے کہا پر وہ کیا ہی سب بھرم ہی جتنا کچھ جگت تجھکو بھاستا ہی سو سب آبھاس ماتر ہی سنکلپ سے پھُرتا ہی دراصل کچھ نہین ہی۔ ہے لیلا جو یہ جگت ست نہ ہوا تو اسکی اسمرت کیسے ست ہو۔ تم اور ہم اور سب اسی براہمن کے مندر مین استھت ہین۔ لیلا بولی کہ ہے دیبی تمھارے بچن کو مین است کیسے کہون پرنت تم جو کہتی ہو کہ اُس براہمن کا جیو اپنے گھر ہی مین رہا وہان ہم تم بیٹھے ہین اور دیش دیشانتر پربت سمندر لوک اور لوکپال سب جگت اُسی گھر مین ہی ہی تو وہ اُس مین سماتے کیسے ہین۔ یہ بچن تمھارے ایسے ہین جیسے کوئی کہے کہ سرسون کے دانہ مین مست ہاتھی باندھے ہوتے ہین سنگھون کے ساتھ مچھڑ جدھ کرتے ہین کمل کے بوڑے مین سمیر پربت سمایا ہی کمل پر بیٹھکر بھونرا رس پی گیا اور سپنے مین میگھ گرجتا ہی تصویر کے مور ناچتے ہین اور جاگرت کی مورت کے اوپر لکھا ہوا مور میگھ کو گرجتا دیکھ کر ناچتا ہی جیسے یہ سب باتین اسمبھو (غیر ممکن) ہین تیسے ہی تمھارا کہنا مجھکو اسمبھو بھاستا ہی۔ دیبی بولی کہ ہے لیلا مین نے تسے جھوٹھ نہین کہا میرا کہنا کبھی جھوٹھ نہین کیونکہ یہ آدپرماتما کی نیت ہی کہ مہاپُرش لوگ جھوٹھ نہین کہتے ہم تو دھرم کی پالنے والی ہین جہان دھرم کی ہان ہوتی ہی وہان ہم دھرم کی پالنا کرتی ہین اور جو ہم ہی دھرم کو نہ پالین تو اور لوگ کیسے مانین۔ ہے لیلا جیسے سوئے کے سپنے مین تینون لوک بھاس آتے ہین سو انتہ کرن ہی مین ہوتے ہین اور سپنے سے جاگرت ہوتی ہی تیسے ہی مرنا بھی جانو جب جہان مرتا ہی تب تہان ہی جیو پریشٹ آکاش روپ ہو جاتا ہی اور پھر باسنا کے انسار اُسکو جگت بھاس آتا ہی جیسے سپنے مین جگت بھاس آتا ہی وہ کیا روپ ہی۔ آکاش روپ ہی ہی تیسے ہی اسکو بھی جانو۔ ہے لیلا یہ سب جگت تیرے اسی انتہ پُر ہی مین کیونکہ جگت چت آکاش مین استھت ہی جیسے درپن پر تمبیہ (عکس) ہوتا ہی تیسے ہی چت مین جگت ہی اور آکاش روپ ہی اس سے جو چت انتہ پُر مین ہوا تو جگت بھی ہوا ہے لیلا یہ جگت جو تجھکو بھاستا ہی سو آکاش روپ ہی۔ جیسے سپنا اور سنکلپ نگر اور کتھا کے ارتھ بھاستے ہین تیسے ہی یہ جگت بھی ہی اور جیسے مرگ ترشنا کا جل بھاستا ہی تیسے ہی یہ جگت بھی جانو۔ ہے لیلا واستو مین کوئی پدارتھ اُپجا نہین بھرم سے سب بھاستے ہین۔ جیسے سپنے مین سپنا اور بھید اُس سے اور سپنا دیکھ پڑتا ہی تیسے ہی تجھکو بھی یہ سرشٹ بھرم سے سب بھاستی ہی۔ ہے لیلا یہ جگت آتم روپ ہی جہان چدانو ہی وہان جگت بھی ہی پرنت کیا روپ ہی آبھاس روپ ہی جیسے وہ آکاش روپ ہی تیسے ہی یہ جگت بھی آکاش روپ ہی۔ جس پرکار یہ چیتنا ہی اُس پرکار ہو بھاستا ہی اس سے سنکلپ ماتر ہی۔ جیسے سوپن پُر بھاستا ہی اور جیسے سنکلپ نگر ہوتا ہی تیسے ہی یہ جگت ہی اور جیسے مُرا تھل کی ندی کی لہرین بھاستی ہین تیسے ہی یہ جگت بھاستا ہی اس سے اسکی کلپنا کو چھوڑ کر رہو۔ اتنا سُنکر پھر لیلا نے یہ پوچھا کہ ہے دیبی اُس بششٹھ براہمن کو مرے آٹھ دن گذرے ہین اور مجھکو یہ ساٹھ ہزار برس گذرے ہین یہ بات کیسے سچ جان پڑے۔ تھوڑے سے مین بہُت سے کیونکر ہو گیا۔ دیبی بولی کہ ہے لیلا جیسے تھوڑے

دیش مین بہت دیش آتے ہین تیسے ہی تھوڑے کال مین بہت کال بھی آتا ہی مین تو آدک جتنا کچھ جگت ہی
سو سب ابھاس ماتر ہی اسکو کرم سے سُن - جب جیو مرتا ہی تب موہ چھا ہوتی ہی اور پھر موہ چھا سے جاگ
کر چیتن ہوتا ہی اور اُس مین یہ بھاستا ہی کہ یہ آدھار ہی تو یہ آدھیئی ہی یہ میرا ہاتھ یہ میرا شریر یہ ہی یہ میرا پتا ہی مین اسکا
پتر ہون اب اتنے برس کا مین ہوا یہ بھائی بندھ ہین انکے ساتھ مین اسنیہہ کرتا ہون یہ میرا گھر ہی
اور یہ میرا کُل (یعنی خاندان) بہت دنون سے چلا آتا ہی - مرنے کے بعد اتنے کرم کو دیکھتا ہی - ہے لیلا
جس طرح وہ دیکھتا ہی تیسے ہی یہ بھی جانو - ایک چھن مین اور کا اَور بھاسنے لگتا ہی یہ جگت چیتن کا کِنچن
ہی جیسے چیتن سمپت مین چیتیا ہوتی ہی تیسے ہی یہ جگت بھی بھاستا ہی اور جیسے سپنے مین درشٹا درشن درشیہ
تینون بھاستے ہین تیسے ہی آتم ستا مین یہ جگت کِنچن ہوتا ہی اور بھرم سے بھاستا ہی واستو مین کچھ نہین ہی
جیسے سپنے مین کارن بنا طرح طرح کا جگت بھاستا ہی تیسے ہی پرلوک مین طرح طرح کا جگت کارن بنا ہی
بھاستا ہی سو آکاش روپ ہی اور مَن کے بھرم سے ہی بھاستا ہی تیسے ہی یہ جگت بھی مَن کے بھرم
سے بھاستا ہی سو ین جگت اور پرلوک جگت اور جاگرت جگت مین بھید کچھ نہین جیسے وہ بھرم ماتر ہی
تیسے ہی یہ بھی بھرم ماتر ہی واستو مین اُپجا کچھ نہین - جیسے سمدر مین ترنگ کچھ واستو نہین
تیسے ہی آتما مین جگت کچھ واستو نہین است ہی ست کی طرح بھاستا ہی کسی کارن سے اُپجا نہین
اس کارن ابناشی ہی - ہے لیلا جیسے چیتن سمکھ ہوئے چیتن آکاش بھاستا ہی تیسے
ہی چیتا مین چیتن آکاش ہی کیونکہ کچھ ہوا نہین جیسے سمدر مین لہر ہوتی ہی تو وہ لہر کچھ پانی سے
الگ نہین پانی ہی ہی تیسے ہی آتما مین جگت کچھ اور نہین بلکہ پانی مین لہر کی طرح بھی آتما مین جگت
نہین جیسے خرگوش کے سینگ است ہوتے ہین تیسے ہی جگت است ہی کچھ اُپجا نہین - ہے
لیلا جب مرتا ہی تب اُس کو دیش کال کریا ایتیت ناش کُٹمب شریر برس آدک طرح طرح کے
روپ بھاستے ہین پر دیکھ سب ابھاس روپ ہین جیسے چھن چھن مین اتنے ابھاس آتے ہین تیسے ہی کارن
بنا یہ جگت بھاستا ہی تو درشیہ اور درشٹا بھی کوئی نہ دیش کال کریا درب اندریان پران مَن اور
بدھ سب بھرم سے بھاستے ہین آتما پادھ سے رہت آکاش روپ ہی اور اُسکے پرماد سے جگت بھرم
اُدے ہوا ہی - ہے لیلا بھرم مین کیا نہین ہوتا جیسے ایک رات مین راجا ہرشچندر کو بارہ برس بھرم سے
بھاسے تھے تیسے ہی یہان بھی تھوڑے کال مین بہت کال بھاسا ہی - دوادستھا مین اور کا اور بھاستا ہی سپنے مین اور
کا اور بھاستا ہی اور امرت ہوتے مین اور کا اور بھاستا ہی - بھوگ نہ کرنے والا اپنے کو بھوگ کرنے والا مانتا ہی اور بھرم
سے دُکھ اور سُکھ کو اکٹھا دیکھتا ہی کسی کو سُکھ ہوتا ہی اور سپنے مین مرے ہوئے کیطرح دُکھ کو دیکھتا ہی بچھڑا ہوا اپنے
مین ملا دیکھتا ہی اور جو ملا ہی سو اپنے کو بچھڑا ہوا جانتا ہی کال ہی اور بھرم کرکے اور کال دیکھتا ہی اس سے
دیکھو یہ سب بھرم روپ ہی - جیسے بھرم سے یہ بھاستا ہی تیسے ہی یہ جگت بھی بھرم سے بھاستا ہی پرنت برہم
سے الگ کچھ نہین ہی اس سے نہ بندھن ہی نہ موکش ہی جیسے مرچ مین کڑوائی تیسے ہی آتما مین جگت ہی جیسے کھمبھ
مین پتلی ہی تیسے ہی آتما مین جگت ہی اور جیسے کھمبھ مین پتلی کچھ ہوئی نہین جیون کا تیون ہی اور کاریگر کے

من مین پتلیان ہین تیسے ہی برہم مین جگت ہی نہین پر من روپی کاریگر نے جگت روپی پتلیان کلپی ہین آتم ستا
چھون کی تیون نت شدھ اجر امر اجنما اپنے آپ مین استھت ہی۔

## پندرھوان سرگ بشرانت برنن

دیبی بولی کہ ہے لیلا جب جیو کو مرنے سے مورچھا ہوتی ہی تب جلد ہی اُس کو پھر کچھ جنم اور دیش کال
کریا دربیہ اور اپنا پروار آدطرح طرح کا جگت بھاس آتا ہی پر اصل مین کچھ نہین۔ اُسمرت بھی است ہی
ایک اسمرت اَنُ بھوسے اور ایک اسمرت انُ بھو بنا بھی ہوتی ہی پر دونون اسمرت متھیا ہین جیسے سپنے مین
اپنا شریر دیکھتا ہی تو وہ انُ بھواست ہی کیونکہ وہ کچھ اپنے مرنے کی اسمرت سے نہین بھاسا اور اُس من کی اسمرت بھی
است ہی سپنے مین کوئی پدارتھ دیکھا تو جاگرت مین اُسکو اسمرن کرنا بھی است ہی کیونکہ واستو مین کچھ ہوا نہین
اس سے یہ جگت اکارن روپ ہی اور جو ہی سو چداکاش برہم روپ ہی نہ کچھ بدورتھ کی سرشٹ ست ہی نہ یہ سرشٹ
ست ہی سب سنکلپ ماتر ہی۔ اتنا سُنکر لیلا نے پوچھا کہ ہے دیبی جو یہ سرشٹ بھرم ماتر ہی تو وہ جو بدورتھ کی
سرشٹ ہی سو اس سرشٹ کے سنکار سے ہوئی ہی اور یہ سرشٹ اُس براہمن اور براہمنی کے اُسمرت سنکار
سے ہوئی ہی تو براہمنی اور براہمن کی سرشٹ کس کی اُسمرت مین ہوتی ہی۔ دیبی بولی کہ ہے لیلا وہ جو بششٹھ
براہمن کی سرشٹ ہی سو براہمن کے سنکلپ مین ہوئی ہی اور برہما براہمن مین پھُرا ہی پر نت اصل مین برہما
بھی کچھ نہین ہوا تو اسکی سرشٹ کیا کہون یہ جتنی کچھ سرشٹ ہی سو اُسی براہمن کے مندر مین ہی واستو مین
کچھ ہوتی نہین سب سنکلپ روپ ہی اور من کے پھُرنے سے بھاستی ہی جیسے جیسے سنکلپ پھرتا ہی تیسے ہی
تیسے ہوکر بھاستا ہی یہ سرشٹ جو تیرے چت کو بھاس آئی ہی وہ درڑھ سنکلپ کے بھاؤ سے بھاس آئی ہی۔
تھوڑے کال مین بہت بھرم ہوکر بھاستا ہی۔ لیلا نے پوچھا کہ ہے دیبی جہان براہمن کو مرے ہوئے آٹھ دن
ہوتے ہین اُس سرشٹ کو ہم کیسے دیکھین۔ دیبی نے کہا کہ ہے لیلا جب تو جوگ ابھیاس کرے تو دیکھے
بھو ئیگی تب تجھکو سب سرشٹ بھاس آویگی وہ جو سرشٹ ہی سو اور کے سنکلپ مین ہی جب اُسکے سنکلپ
مین پرویش کرے تب اُسکی سرشٹ بھاسے اور طرح نہین بھاستی جیسے ایک کے سپنے کو دوسرا نہین
جان سکتا تیسے ہی اور کی سرشٹ نہین بھاستی جب تو انت باہک رُوپ ہو تب وہ سرشٹ دیکھے جب تک
آدھ بھوتک استھول پنچ تتو کے شریر مین ابھیاس ہی تب تک اسکو نہ دیکھ سکے گی کیونکہ نراکار کو نراکار گرہن
کرسکتا ہی اکار نہین کرسکتا۔ اس سے یہ آدھ بھوتک دیہ بھرم ہی اسکو چھوڑکر چداکاش ستا مین استھت ہو۔
جیسے پنچھی گھر کو چھوڑکر آکاش کو اُڑتا ہی اور جہان اچھا ہوتی ہی وہان چلا جاتا ہی تیسے ہی چت کو ایکاگر
کرکے استھول شریر کو تیاگ دے اور جوگ ابھیاس کرکے آتم ستا مین استھت ہو۔ جب آدھ بھوتک کو تیاگ
کر ابھیاس کے بل سے چداکاش مین استھت ہوگی تب آبرن (پردہ) سے رہت ہوگی اور پھر جہان اچھا کریگی
وہان چلی جاے گی اور جو کچھ دیکھا چاہے گی وہ دیکھے گی۔ ہے لیلا ہم سدا اُس چداکاش مین استھت

ہین ہمارا ایپٹ (شریر) چدآکاش ہی اِس کارن ہمکو کوئی آبرن (پردہ) روک نہین سکتا ہم ایسے اُدار سدا
شورروپ مین استھت ہین اور ہم سدا اپنا آبرن سکے ہین کوئی کارج ہمکو آبرن نہین کرسکتا ہم اپنی اِچھا سے
جہان جانا چاہتے ہین جلتے ہین اور سدا اَنت باہک رُوپ ہین۔ توجب تک آدھ بھوتک روپ ہی تب
تک وہ سرشٹ تجھکو نہین بھاستی اور تو وہان جابھی نہین سکتی۔ ہے لیلا اپنا ہی سنکلپ منوراج ہوتا ہی اُس
مین جبتک چت کی برت لگی ہی اُس سمی اپنا یہ شریر نہین بھاستا تو اور کا کیسے بھاسے جب تجھکو انت باہک
ہونے کا ابھیاس درڑھ ہوا اور آدھ بھوتک استھول شریر کی اور سے بیراگ ہو تب آدھ بھوتکتا مٹ جایگی
کیونکہ آگے ہی سب سرشٹ انت باہک روپ ہی پر سنکلپ کے درڑھ ہونے سے آدھ بھوتک بھاستی ہی جیسے
جل درڑھ شیلتا سے برف ہوجاتا ہی تیسے ہی انت باہک ہونے سے آدھ بھوتک ہوجاتے ہین پر یادروپ
سنکلپ واستو مین کچھ ہوا نہین جب وہی سنکلپ اُلٹ کر شُوکشم انت باہک کیطرف آتا ہی تب آدھ بھوتکتا
مٹ جاتی ہی اور انت باہکتا آکر اُدی ہوتی ہی جب اِس پرکار تجھکو نرابرن روپ اُدی ہوگا تب دیکھنے ماتر
اور جاننے مین کچھ جتن نہ ہوگا۔ ساکار سے نراکار کو گرہن نہین کرسکتا نراکار کا ایک ہونا نراکار کے ساتھ
ہی ہوتا ہی اور کچھ نہین ہوتا جب تو اَنت باہک روپ ہوگی تب اُسکی سنکلپ سرشٹ مین تیرا پرویش ہوگا
ہے لیلا یہ جگت سنکلپ بھرم ماتر ہی واستو مین کچھ ہوا نہین ایک ادویت آتم ستا اپنے آپ مین
استھت ہی اور دوسرا کوئی نہین۔ لیلا بولی کہ ہے دیبی جو ایک ادویت آتم ستا ہی تو کلنا یہ
دوسری بست کیا ہی سو کہو۔ دیبی بولی کہ ہے لیلا جیسے سُبرن مین بھوکھن کچھ بست نہین سیپی مین روپا
کوئی دوسری چیز نہین اور جیسے رسّی مین سانپ دوسری بست نہین تیسے ہی کلنا بھی دوسری بست
کچھ نہین ہی۔ ایک ادویت آتم ستا سبھ جیون کی تیون استھت ہی اُسمین نانا تو (طرح طرح کا ہونا)
بھاستا ہی پر وہ بھرم ماتر ہی واستو مین اپنا آپ ایک اَنُبھو ستا ہی۔ اتنا سُنکر لیلا نے پھر پوچھا کہ ہے دیبی
جو ایک اَنُبھو ستا اور میرا اپنے آپ مین استھت ہی تو مین اِتنے دنون تک کیون بھرمتی رہی۔ دیبی
بولی کہ ہے لیلا تو اَبچار بھرم سے بھرمتی رہی ہی بچار کرنے سے بھرم شانت ہوجاتا ہی بھرم اور بچار
بھی دونون تیرے ہی سوروپ ہین اور تجھ سے اُپجے ہین جب تجھکو اپنا بچار ہوگا تب بھرم مٹ
جائیگا۔ جیسے دیپک کے پرکاش سے اندھکار مٹ جاتا ہی تیسے ہی بچار سے دویت اُدی ہونے کا
بھرم مٹ جایگا اور جیسے رسّی کے جاننے سے سانپ کا بھرم مٹ جاتا ہی اور سیپی کے جاننے
سے روپے کا بھرم مٹ جاتا ہی تیسے ہی آتما کے جاننے سے آدھ بھوتک بھرم مٹ جایگا جب جگت کا
بالکل نہ ہونا جانکر درڑھ بیراگ کریے اور آتم سورُوپ کا درڑھ ابھیاس ہو تب آتما کا ساکشات کار ہوکر بھرم
شانت ہوجاتا ہی اور اِسی سے کلیان ہوتا ہی۔ ہے لیلا جب اس جگت سے بیراگ ہوتا ہی تب باسنا چھی ہوجاتی
ہی اور شانت پراپت ہوتی ہی۔ ہے لیلا تو آتم ستا کا ابھیاس کر تو تیرا جگت بھرم شانت ہوجایگا بھرم بھی
کچھ بست نہین ہی کیونکہ دیہہ آدک بھرم بھی کچھ ہوا نہین جیسے رسّی کے جاننے سے دیہہ سپ کا ابھاؤ ہوجاتا
ہی تیسے ہی آتما کے جاننے سے دیہہ آدکا بالکل ابھاؤ ہوجاتا ہی۔

# سولھوان سَرگ بگیان اَبھیاس برنن

دیہی بولی کہ ہے لیلا جتنے شریر تجھکو بھاستے ہین سو سب سوپن پُری کی طرح ہین جیسے سپنے مین شریر بھاستا ہی پر جب اپنے سوروپ مین اَسمرت ہوتی ہی تب سپنے کا شریر واستو مین نہین بھاستا۔ جیسے سنکلپ کے تیاگ کرنے سے سنکلپ شریر نہین بھاستا تیسے ہی گیان آنے مین یہ شریر بھی نہین بھاستا اور جیسے منوراج کے تیاگ سے منوراج کا شریر نہین بھاستا تیسے ہی یہ شریر بھی نہین بھاستا جب سوروپ کا گیان ہوگا تب یہ بھی واستو نہ بھاسیگا۔ جیسے سوروپ کے اَسمرن ہونے پر سپنے کا شریر نہین رہتا ہی تیسے ہی بھاستا کے شانت ہونے سے جاگرت شریر بھی شانت ہو جاتا ہی۔ جیسے سپنے کا شریر ابھاؤ گیان سے است ہوتا ہی تیسے ہی جاگرت شریر کی بھاونا تیاگ سے یہ بھی است بھاستا ہی اُسکے ناش ہونے سے انت باہک شریر اُدے ہوگا جیسے نیند سے سپنے مین راگ دویش ہوتا ہی اور جب پدارتھون کی باسنا گیان سے نربیج ہو جاتی ہی تب اُنسے مکت ہو جاتا ہی تیسے ہی جس پرش کی باسنا جاگرت پدارتھون سے جاتی رہی ہی وہ پرش جیون مکت ہوتا ہی اور جو اُسمین پھر بھی باسنا دیکھ پڑے تو وہ باسنا بھی نرباسنا ہی جو سرب کلپناؤن سے رہت ہی اُس کا نام ستا سامانیہ ہی۔ ہے لیلا جس پرش نے باسنا روکی ہی اور گیان ندرا سے آورت ہوا ہی اُسکو سکھپت روپ جانو۔ اُسکی باسنا سکھپت ہی اور جسکی باسنا پرگٹ ہی اور جاگرت روپ سے بچرتا ہی اسکو ادھک موہ سے آورت جانیے۔ جو پرش چیشٹا کرتا ہوا درشٹ آتا ہی اور جسکی انتہ کرن کی باسنا مٹ گئی ہی اُسکو یا تریا جانو۔ ہے لیلا جو پرش پرتچھ چیشٹا کرتا ہی اور انتہ کرن کی باسنا سے رہت ہی وہ جیون مکت ہی۔ جس پرش کا چت ست پد کو پراپت ہوا ہی اس کو جگت کی باسنا نہین رہتی ہی اور جو باسنا پھُرتی ہوئی بھاستی ہی تو بھی ست جانکر نہین پھُرتی۔ جب شریر کی باسنا مٹ جاتی ہی تب آدھ بھوتکتا بھی مٹ جاتی ہی اور آنت باہکتا آ پہونچتی ہی۔ جیسے برف کی پتلی سورج کے تیج لگنے سے جل ہو جاتی ہی تیسے ہی آدھ بھوتکتا مٹ کر انت باہکتا پراپت ہوتی ہی۔ جب انت باہکتا پراپت ہوتی ہی تب شریر ابھیاس نرچیت روپ ہوتا ہی اور اپنے پچھلے جنمون اور گذری ہوئی سرشٹ اور سب کا گیان ہو آتا ہی تب وہ جہان جانے کی اچھا کرتا ہی وہان جا پہونچتا ہی اور جو کسی سدھ کے ملنے یا کسی کے دیکھنے کی اچھا کرے سو سب کچھ ہو جاتا ہی پرنت انت باہک پر تجھ بھاسیگا سو ہے لیلا جب آدھ بھوتک شریر کی باسنا مٹ جاتی ہی تب انت باہک دیہہ ہوتی ہی اور جب انت باہک مین پرتت استھت ہوتی ہی تب اور کے سنکلپ کی سرشٹ بھاستی ہی آپ سے تو باسنا گھٹانے کا جتن کر۔ جب باسنا نہ رہیگی تب تو جیون مکت پد کو پاویگی۔ ہے لیلا جبتک تجھکو پورا گیان نہین ہوتا تب تک تو اپنی اِس دیہہ کو یہان رکھ کر وہ سرشٹ چلکر دیکھ۔ جیسے انت باہک شریر سے مانس (گوشت) والی موٹی دیہہ کا ہونا نہین سدھ ہو سکتا اِس سے تو انت باہک شریر کا ابھیاس کر۔ جب ابھیاس کریگی تب وہ سرشٹ دیکھنے کو






سمرتھ ہوگی۔ ہے لیلا جیسے آنُ بھومین استھت ہوتی ہی سو مین نے تجھ سے کہی۔ یہ بات بالک بھی جانتے ہین کہ یہ بردان اور شاپ کی طرح نہین ہی جب اپنا آپ ہی ابھیاس کرے گی تب گیان کی پراپت ہوگی۔ ہے لیلا سب جگت اَنت باہک روپ ہی اربھات سنکلپ روپ اور اگیان رُوپ ہی سنکلپ کے ابھیاس سے آدھ بھوتک پیدا ہوا ہی اس سے سنسار کی باسنا درڑھ ہوئی ہی اور جنم مرن آدبکار چت مین بھاستے ہین جیو نہ مرتا ہی اور نہ جنم لیتا ہی جیسے سپنے مین جنم اور مرن بھاستے ہین اور جیسے سنکلپ مین بھرم بھاستا ہی تیسے ہی جنم مرن بھرم سے بھاستا ہی جب تم آتم پد کا ابھیاس کروگی تب بکار مٹ جایگا اور آتم پد ملیگا۔ لیلا نے پوچھا کہ ہے دیبی تمنے مجھ سے پرم نرمل اُپدیش کہا ہی جسکے جاننے سے جگت روگ دور ہوتا ہی پر وہ ابھیاس کیا ہی گیان کا سادھن کیسے ہوتا ہی ابھیاس پشٹ کیسے ہوتا ہی اور پشٹ ہونے سے پھل کیا ہوتا ہی۔ دیبی بولی کہ ہے لیلا جو کچھ کوئی کرتا ہی سو ابھیاس بنا سدھ نہین ہوتا سب کا سادھن ابھیاس ہی اس سے تو برہم ابھیاس کر۔ ہے لیلا چت مین آتم پد کی چیتنا۔ کہنا۔ آپس مین سمجھنا پر انھون کی چیشٹا اور آتم پد کے من کا نام برہم ابھیاس کہتے ہین۔ بُدھمان لوگ چیتنا کس کو کہتے ہین سو بھی سُنو۔ شاستر اور گرو سے جو مہا بچن سُنے ہین اُنکو جگت کے ساتھ بچارنا اور کہنا چیتنا کہلاتا ہی شِکھ کو ادر اور اُپدیش کرنا۔ آپسمین بودھ کرنا اور سمان دھرم چرچا اور نرنی نشچے کرکے کرنا۔ اِن تینون مین لگے رہنے کو برہم ابھیاس کہتے ہین جتنے پرشون کے پاپ انت کو پراپت ہوتے ہین اور پُن بچے ہین وے راگ دویش سے مُکت ہوتے ہین اُنکو تو برہم سیوک جان۔ ہے لیلا جن پرشون کے رات دن ادھیاتم شاستر کے چنتن مین گذرتے ہین اور باسنا کو نہین رکھتے ہین اُنکو برہم ابھیاسی جان۔ وے برہم ابھیاس مین لگے ہین ہے لیلا جنکی بھوگ باسنا مٹ گئی ہی اور سنسار کے ابھاؤ کی بھاونا کرتے ہین وے برکت چت مہاتما پُرش جلد ہی آتم پد کو پاتے ہین اور جنکی بُدھ بیراگ روپی رنگ مین رنگی ہی اور آتمانند کی طرف اُنکی برت دوڑتی ہی ایسے اُدار آتماؤن کو برہم ابھیاسی کہتے ہین۔ ہے لیلا جن پرشون نے جگت کا بالکل نہ ہونا جانا ہی کہ یہ آدسے پیدا نہین ہوا اور جگت کو است جانکر تیاگتے ہین پرم تتو کو ست جانتے ہین اور اس جگت مین ابھیاس کرتے ہین وہ برہم ابھیاسی کہاتے ہین جس پُرش کو اسمبھو جگت کا گیان ہوا ہی اور راگ دویش سے رہت ہی وہ جگت مین ہی ہی اس بُدھ کا بھی جو ابھاؤ کرکے پرم آتم پد مین پراپت کرتے ہین سو برہم ابھیاسی کہاتے ہین۔ ہے لیلا جگت کے ابھاؤ جانے بنا راگ اور دویش نہین مٹتے۔ راگ اور دویش اِس لوک مین دُکھ پہونچاتے ہین اور جس کو جگت نہ ہونے کی بُدھ پراپت ہوئی ہی اُسکو پرم آتم تتو کا گیان پراپت ہوتا ہی جب اُس پد مین درڑھ ابھیاس ہوتا ہی تب نِرمانند نربان پد کو پاتا ہی اور جو اس نمت جتن کرتا ہی وہ پراکرت ہی سو ہے لیلا گیان کا سادھن ابھیاس ہی ابھیاس شاستر سے ہوتا ہی پر جن سے پشٹ ہوتا ہی اور پشٹ ہونے سے آتم تتو ملتا ہی۔ ہے لیلا جنکو برہما بھیاسی یا برہم کے سیوک کہتے ہین وہ تین طرح کے ہین ایک اُتم دوسرے مدھم تیسرے پراکرت۔ اُتم ابھیاسی وہ ہی جسکو بودھ کلا پیدا ہوئی ہی اور جگت کا نہ ہونا سمجھ رکھتا ہی جسکو جگت کے نہونے کا

گیان ہوا ہی پر بودھ کلا نہین اُبھی اور وہ اُسکے ابھیاس مین ہی وہ مدھم ہی۔ جسکو جگت کا ابھاو گیان نہین ہوا اور سدا ہی ہردے مین رہتا ہی کہ جگت کا ابھاؤ ہو یہ پراکرت ہی۔ اس سے جس پرکار مین نے تجھکو ابھیاس کہا ہی تیسے ہی ابھیاس کرنے سے تو پرم پد کو پاوگی۔ اتنا کہکر بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی جیسے اگیان روپی نیند مین جیو سو رہا ہی تس سے جگت کو طرح طرح کا دیکھتا ہی تیسے ہی اَبِدّیا روپی نیند مین بیبیک روپی جل برسا کر جب دیوی جی نے لیلا کو جگایا تب اُسکی اگیان روپی نیند ایسی جاتی رہی جیسے شرد رتُ مین میگھ جاتے رہتے ہین۔ بالمیک جی کہتے ہین کہ جب اس طرح منیشور نے کہا تو سائنکال کا سمی ہوا اور سب سبھا آپس مین نمسکار کرکے اسنان کرنے کو گئی اور جب سورج اُدی ہوتے تب پھر سب آکر بیٹھے۔

## ستترھوان سرگ لیلا بگیان دیشٹا کاش سماگم برنن

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے رامجی اسطرح آدھی رات کے سمے دیبی اور لیلا کی بات چیت ہوتی اُس سمے سب لوگ اور سکھیان اور سہیلیان باہر پڑی سوتی تھین اور لیلا کا پت پھولون مین دبا ہوا تھا اُسکے پاس سُندر کپڑے پہنے ہوئے چندرما کی طرح پرکاشمان سُندر دیبیان سب کلنا دل کو تیاگ کر اور انگون کو سکوچ کر ایسی سمادھ مین استھت ہوئین کہ جیسے رتن کے کھمبے سے پتلیان پرکاش کیے کھڑی ہین اَنتہ پُر بھی اُنکے پرکاش سے پرکاشمان ہوا کو ذرو دی ایسی شوبھا دیتی تھین کہ مانو کاغذ کے اوپر تصویرین لکھی ہین اس پرکار سب جگت کلنا کو تیاگ کر دی نربکلپ سمادھ مین استھت ہوئین جیسے کلپ برچھ کی لتا دوسری رتُ کے آنے سے اگلے رس کو تیاگ کر دوسری رتُ کے رس کو لیتی ہی تیسے ہی وہ سب جگت بھرم کو تیاگ کر آتم تتو مین استھت ہوئین اور آہم ستتا سے آدلیکر انکا جگت بھرم شانت ہوگیا۔ جگت روپی میگھ کے شانت ہونے سے جیسے شرد رتُ کا آکاش نرمل ہوتا ہی تیسے ہی دی نرمل بھاؤ کو پراپت ہوئین۔ ہے رامجی یہ جگت خرگوش کے سینگ کیطرح اَست ہی۔ جو آدمین نہ ہوا اور انت مین بھی نہ رہے اور برتمان (یعنی بیچ) مین دیکھ پڑے وہ بھی اَست ہی۔ جیسے مرگ ترشنا کا جل اَست ہی یہ جگت بھی اَست ہی۔ اس طرح جب سو بھاؤ ستا اُنکے ہردے چدا کاش مین استھت ہوئی تب دوسری سرشٹ کے دیکھنے کا جو سنکلپ تھا سو آپھرا اُس پھرنے سے وی آکاش روپ دیہہ سے چدآکاش مین اُڑین اور سورج اور چندرما کے منڈلونکو نانگھ کر دُور سے دُور جا کر بلے اِنتہا جو جن استھان نانگھ کے پھر بھو تونکی سرشٹ دیکھی اُسمین پر دیش کیا۔

## اٹھارھوان سرگ آکاش گمن برنن

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے رامجی اسطرح وہ آپسمین ہاتھ پکڑے ہوئے دور سے دور گئین مانو ایک آسن پر دونون چلی جاتی ہین۔ جہان میگھون کے استھان اور اگن اور پون کے بیگ (زور) ندیون کی طرح چلتے تھے اور جہان نرمل آکاش تھا وہان سے بھی آگے گئین چندرما اور سورج کا پرکاش ہی نہ تھا اور کہین چندرمان اور سورج پرکاشمان تھے کہین دیوتا لوگ بمانون پر سوار تھے کہین سدّھ اُڑتے تھے اور کہین بدّیادھر کنر اور گندھرب گاتے تھے کہین سرشٹ پیدا ہوتی تھی کہین پرلے ہوتی تھی کہین شکھا دھاری تارے اُپدرو کرتے ہوئے اُدی تھے۔ لیکن پرانی اپنے بیوہار مین لگے ہوتے

تھے کہین بہت سے مہاپُرش لوگ دھیان کر رہے تھے کہین ہاتھی گھوڑے پشو پنچھی اور دیت ڈاکنی پھرتے تھے اور جوگینان لیلا کرتی تھین کہین اندھے گونگے رہتے تھے کہین گدھ پنچھی سنگھ اور گھوڑے کے مکھ والے گن پھرتے تھے اور کہین برہمن کمبھ اندر جم آدک لوکپال بیٹھے تھے۔ کہین بڑے پربت سمیر مندراچل آدک استھت تھے کہین جو جونون تک برچھ ہی برچھ چلے جاتے تھے۔ کہین بہت جوجن تک ابناشی پرکاش تھا۔ کہین بہت جوجن تک ابناشی اندھکار تھا کہین جل سے پورن استھان تھا کہین سندر پربت پر گنگا جی کی دھارا چلی جاتی تھی کہین سُندر باغ باؤلی تالاب تھے اور اُسمین کمل پھول رہے تھے۔ کہین بھوت بھوشیت ہوتا تھا۔ کہین کلپ برچھون کے بن کہین بے گنتی چنتامن کہین شون استھان تھے کہین دیوتا اور دیتون کے بڑے جُدھ ہوئے تھے اور نچھتر چکر پڑے پھرتے تھے۔ کہین پرلی ہوتا تھا کہین دیوتا لوگ بمانون مین چڑھے پھرتے تھے۔ کہین سوام کارتک کے رکھے ہوئے بہت سے مور پھرتے تھے۔ کہین مرغے اور مور آدک پنچھی بدیادھرون کے باہن (سواری) پھرتے تھے اور کہین جمراج کی سواری کے بہت سے بھینسے پھرتے تھے۔ کہین تھچھر سمیت پربت اور بھیرون کے گن ناچتے تھے۔ کہین بجلی چمکتی تھی۔ کہین کلپ برچھ تھے کہین مند مند شیتل پون سُگندھ سہت چلتا تھا اور کہین پربت رتن اور من سے سوبھاوے رہے تھے اسی طرح بہت سے جگتون کے جال اُن دیبیون نے دیکھے۔ جیو ردپی بھنگے ترلوک روپی گولرین بے انتہا درختون مین دیکھے اسکے بعد اُنھون نے پرتھوی منڈل کو دیکھ کر پرتھوی کے نیچے پرویش کیا۔

## اُنیسوان سَرگ بھولوک گمن برنن

بشسٹھ جی کہتے ہین کہ ہے راجی تب دیبیون نے بھوتل گرام مین آکر برھمانڈ کھپر مین پرویش کیا وہ برھمانڈ ترلوک روپی کمل ہی اور اُسکی آٹھ پکھریان ہین اسمین پربت بوڑا ہی چتینا سگندھ ہی اور ندیان سمدر پانی کے بوند مین جب رات روپی بھونرے اسپر آتے ہین تب دہ کمل بند ہوجاتے ہین وہ پاتال روپی کیچڑ مین لگے ہین تیر روپی منکھیا اور دیوتا ہین دیت راچھس اُس کے کانٹے ہین اور بوڑی اُسکی شیش ناگ ہین جب وہ ہلتا ہی تب بھوچال ہوتا ہی اور سورج سے پرکاشتا ہی اسکا بستار اس طرح ہی کہ ایک لاکھ جوجن جمبو دیپ ہی اور اُس سے پرے دوگنا کھاری سمندر ہی جیسے ہاتھ مین کنگن ہوتا ہی تیسے ہی اُس پانی سے وہ دیپ گھرا ہوا ہی۔ اُس سے آگے دوگنا شاک دیپ ہی اور اُس سے دوگنا چھیر سمدر (دودھ کا سمدر) اُسکو گھیرے ہوئے ہی۔ اُس سے آگے اُس سے دوگنی پرتھوی ہی جس کا نام کش دیپ ہی اور اس سے دوناگھی کا سمندر اُسکو گھیرے ہوئے ہی۔ اس سے آگے اُس سے دونی پرتھوی کا نام کرونچ دیپ ہی وہ اپنے سے دونی دہی کے سمدر سے گھری ہوئی ہی پھر شالملی دیپ ہی اور اُس سے دونا شہد کا سمدر اُسکے چارو طرف ہی۔ پھر پلکش دیپ ہی اُس سے دونا اوکھ کے رس کا سمدر اُسکو گھیرے ہی۔ پھر اُس سے دونا پشکر دیپ ہی اور اُس سے دونا میٹھے پانی کا سمدر اُسکو گھیرے ہی اس طرح سات سمدر ہین۔ اُس سے آگے دس کروڑ جوجن سونے کی پرتھوی پرکاشمان ہی اور اُس سے آگے لوکالوک پربت ہی اور اُسپر بڑا اشون بن ہے اُس سے پرے ایک بڑا اسمدر ہی سمدر سے پرے دس گنی اگن ہی اگن سے پرے دس گنی پایو یعنی ہوا ہی بایو سے پرے دس گنا

آکاش ہی اور آکاش سے پرے لاکھ جوجن تک گھن رُوپ برھمانڈ کا گندھا ہی اُسکو دیکھکر دونون پھر آئین -

## بیسوان سَرگ سِدھ درشن ہیت برنن

بشسشٹھ جی کہتے ہین کہ ہے راجی دہان سے پھر کر اُنھون نے بشسشٹھ براہمن اور آرندھتی کا منڈل اور گاؤن اور نگر دیکھا کہ شوبھا جاتی رہی ہی جیسے کملون دھول برسے اور کمل کی شوبھا جاتی رہی جیسے بن مین آگ لگے اور اُسکی شوبھا جاتی رہے اور جیسے اگست مُن نے سمدر کو پی لیا تھا اور سمدر کی شوبھا جاتی رہی تھی اور جیسے تیل اور بتی کے چُک جانے سے دیپک کا پرکاش جاتا رہتا ہی اور جیسے ہوا کے چلنے سے بادل جاتے رہتے ہین تیسے ہی گاؤن کی شوبھا جاتی رہی دیکھی جو کچھ شوبھا پہلے تھی وہ جاتی رہی تھی اور داسیان رو رہی تھین تب لیلا رانی کو جسنے بہت دنون تک تپ کیا تھا اور گیان کا ابھیاس بھی کیا تھا یہ اِچھا اپجی کہ مجھکو اور دیبی کو میرے باندھو (بھائی بند) دیکھین تب لیلا کے ست سنکلپ سے اُسکے باندھون نے اُنکو دیکھ کر کہا کہ یہ بن دیبی گوری اور لچھمی آئی ہین اُنکو نمسکار کرنا چاہیئے۔ بشسشٹھ جی کے بڑے پتر جیشٹھ شرما نے پھولون سے دونون کے چرن پوجے اور کہا کہ ہے دیبی تمھاری جی ہو یہان میرے پتا اور ماتا تھے وہ اب دونون کال کے بس ہو کر سورگ کو گئے ہین اس سے اب ہم بہت دُکھی ہوتے ہین ہمکو تینون لوک شون بھاستے ہین اور ہم سب ہی روتے ہین - برچھون پر جو پنچھی رہتے تھے وہ بھی اُنکو مرے ہوئے دیکھ کر بن کو چلے گئے۔ پربت کی کندرا سے پون مانو روتا ہوا آتا ہی اور ندی جو زور سے بہتی ہوئی آتی ہی اور لہرین اُچھلتی ہین وہ بھی مانو روتی ہی کمل کے پھولون پر جو پانی کے بوند ہین وہ مانو کمل کے نیترون سے رونے کا پانی نکلا ہی اور دشا سے جو گرم ہوا آتی ہی سو مانو دشا بھی گرم سوانس چھوڑتی ہی۔ ہے دیبی ہم سب ہی دُکھی ہو رہے ہین تم کرپا کرکے ہمارا دُکھ دور کرو کسواسطے کہ مہاپرشون کا ملنا نشپھل نہین ہوتا۔ اور اُنکا شریر اُپکار کے واسطے ہی۔ ہے راجی جب اِسطرح جیشٹھ شرما نے کہا تب لیلا نے کرپا کرکے اُسکے سر پر ہاتھ رکھا اور اُسکے ہاتھ رکھتے ہی سب تاپ اُسکا مٹ گیا۔ اور جیسے جیٹھ اساڑھ کے دنون مین تپی ہوئی پرتھوی میگھ کے برسنے سے شیتل ہو جاتی ہی تیسے ہی اُسکا انتہ کرن شیتل ہو گیا جو وہان کے نردھن تھے وہ اُنکے درشن کرنے سے لچھمی دان ہو کر شانت کو پراپت ہوئے اور دُکھ جاتا رہا اور سوکھے ہوئے برچھ پھلنے لگے۔ اتنا سنکر شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے ناتھ۔ لیلا نے اپنے پتر جیشٹھ شرما کو ماتا رُوپ ہو کر درشن کیون نہ دیا۔ اِسکا کارن مجھ سے کہیے۔ بشسشٹھ جی بولے کہ ہے راجی شُدھ آتم ستا مین جو اسپند سمبیدن ہوئی ہی سمبیدن بھوتون کا پنڈاکار ہو کر بھاستی ہی اور واستو مین آکاش رُوپ ہی بھرم سے پرتھوی آد سرشٹ بھاستی ہی جیسے بالک کو اپنی چھایا مین بھرم سے بیتال بھاستا ہی تیسے ہی سمبیدن کے پھرنے سے پرتھوی آد جگت بھاستا ہی جیسے سپنے مین بھرم سے پنڈاکار بھاستے ہین اور جاگنے پر آکاش روپ بھاستے ہین تیسے ہی بھرم کے مٹ جانے پر پرتھوی آدک سرشٹ آکاش روپ بھاستی ہی۔ جیسے سپنے کے نگر سپنے کے سمے مطلب کے جان پڑتے ہین اور اگن جلاتی ہی پھر جاگنے سے شون ہو جاتی ہی تیسے ہی اگیان کے دور ہو جانے سے یہ جگت آکاش روپ ہو جاتا ہی۔ جیسے سو رچھا تین طرح کے نگر پر لوگ جگت آکاش مین ترود اور موتیون کی مالا اور ناؤ پر بیٹھے ہوئے کنارے کے برچھ چلتے ہوئے

بھاستے ہین تیسے ہی یہ جگت بھرم سے اگیانی کو بھاستا ہی اور گیان وان کو سب چد آکاش بھاستا ہی جگت کی کلپنا کوئی نہین پھرتی اس سے لیلا اُسکو پتر بھاو اور اپنے کو ماتا بھاؤ کیسے دیکھتی اُسکا مین اور توکا بھاؤ تو جاتا ہی رہا تھا جیسے سورج کے اُدے ہونے سے اندھکار جاتا رہتا ہی تیسے ہی لیلا کا اگیان بھرم جاتا رہا تھا اور سب جگت اُسکو چد آکاش بھاستا تھا اس کارن اُس نے اپنے کو ماتا بھاؤ کرکے نہین جانا ہی اسمین کچھ مین پنا ہوتا تو اُسکو ماتا بھاؤ سے دیکھتی پر اُسکو یہ مین اور توکا بھاؤ نہ تھا اس کارن ماتا بھاؤ اور دیہی روپ مین دکھایا اور سر پر ہاتھ اسلیے رکھا تھا کہ سنت لوگون کا سو بھاؤ دیال ہی۔ ماتا اور پتر کی کلپنا اسمین کچھ نہ تھی اس کارن اسکے سر پر ہاتھ رکھا اور کلپنا کچھ نہ تھی کیول آتما روپ جگت اُسکو بھاستا تھا۔

## اکیسوان سرگ جنمانتر برنن

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے رامجی پھر وہان سے دیبی اور لیلا دونون انتردھیان ہوگئین تب وہان کے سب لوگ کہنے لگے کہ بن دیبیون نے ہمارے اوپر بڑی کرپا کرکے ہمارے دُکھ ناش کیئے اور انتردھیان ہوگئین ہے رامجی تب دونون آکاش مین آکاش روپ انتردھیان ہوئین اور آپسمین باتین کرنے لگین جیسے سپنے مین باتین ہوتی ہین تیسے ہی اُنکی سب باتین آپس مین ہوئین۔ دیبی جی نے کہا کہ ہے لیلا جو کچھ جاننا تھا وہ تونے جانا اور جو کچھ دیکھنا تھا وہ بھی دیکھا یہ سب برہم کی شکت ہی۔ اور جو کچھ پوچھنا ہو وہ پوچھو۔ لیلا نے پوچھا کہ ہے دیبی مین اپنے پت بدورتھ کے پاس گئی تو اُس نے مجھکو کیون نہ دیکھا اور میری اچھا سے جیشٹھ شرما آدنے مجھکو کیون دیکھا اس کا کارن کہو۔ دیبی نے کہا کہ ہے لیلا تب تیرا ادویت بھرم نہین مٹا تھا اور ابھیاس کرکے ادویت بھاؤ کو پراپت نہ ہوئی تھی جیسے دھوپ مین چھایا کا سکھ نہین اَنُبھو ہوتا تیسے ہی تجھکو ادویت کا اَنُبھو نہ تھا۔ ہے لیلا جیسے رت کا پھل میٹھا ہوتا ہی اور جیسے جیٹھ اسارھ آگیا ہوا اور برکھا نہ آئی ہو تیسے ہی تو بھی ارتھات یہ کہ سنسار مارگ کو نانگھی تھی پر ادویت بھاؤ کو نہ پراپت ہوئی تھی اس سے آتم شکت تجھکو نہ پرپچھ ہوتی تھی۔ آگے تیرا ست سنکلپ نہ تھا اور اب تو ست سنکلپ ہوئی ہی۔ اب تونے ست سنکلپ کیا ہی کہ تجھکو جیشٹھ شرما نے دیکھا اور اسی سے اُن سبھون نے تجھکو دیکھا اب تو بدورتھ کے پاس جا تو پہلے کی طرح تیرے ساتھ بیوہار ہوگا۔ لیلا بولی کہ ہے دیبی اس منڈپ آکاش مین میرا پت بششٹھ براہمن تھا جب وہ مرگیا تب اسی لوک منڈپ آکاش مین اُس کو پرتھوی لوک پھر آیا جس سے وہ پدم راجا ہوکر بہت دنون تک چارو دیپون کا راج کرتا رہا اور جب پھر مرا تب اسی منڈپ اکاش مین اُسکو جگت بھاست ہوکر پرتھوی پت ہوا اسکا نام بدورتھ ہوا۔ ہے دیبی اسی منڈپ آکاش مین بڑھاپا اور جنم مرن ہوا اور بے گنتی برہمانڈ اسمین استھت ہین۔ جیسے سمپٹ مین سرسون کے دانے بہت سے ہوتے ہین تیسے ہی اسمین سب برہمانڈ مجھکو پاس ہی پاس بھاستے ہین اور اپنے پت کی سرشٹ بھی مجھکو انتر بھاستی ہی۔ اب جو کچھ تم مجھکو اگیا کرو وہ مین کرون۔ دیبی بولی کہ ہے بھتل آرندھتی تیرے جنم تو بہت ہوتے ہین اور بہت پت بھی تیرے ہوچکے ہین پر اُن سب مین یہ پت اس منڈپ مین ہی ایک بششٹھ براہمن تھا سو مرگیا اور اُس کا شریر بھی بھسم

ہو گیا پھر پدم راجا ہوا وہ بھی مر گیا اُسکی نعش تیرے منڈپ مین پڑی ہی اور تیسرا پھر تا سنسار منڈپ مین بُدھا پت ہوا وہ سنسار سمدر مین بھوگ روپی کلول کر رہا کل ہی وہ راج مین چترہی پرآتم پد سے دور ہی اگیا سے جانتا تھا کہ مین ایشور ہون میری اگیا سب کے اوپر چلتی ہی اور مین بڑے بھوگون کا بھوگنے والا اور سدھ بلوان ہون۔ ہے لیلا وہ سنکلپ بکلپ روپی رسی سے باندھا ہوا ہی اب تو کون سے پت کے پاس چلتی ہی جہان تیری اچھا ہو وہان مین تجھکو لیجاؤن جیسے سُگندھ کو پون لیجاتی ہی تیسے ہی مین تجھکو لیجاؤنگی۔ ہے لیلا جس سنسار منڈل کو تو نزدیک کہتی ہی وہ چداکاش کے گیان سے نزدیک معلوم ہوتا ہی اور سرشٹ کے گیان سے بے گنتی کروڑ ون جوجنون کا بھید ہی اسکا بپُ اکاش روپ ہی ایسی بے گنتی سرشٹ پڑی پھرتی ہین سمدر اور مندراچل پربت آدک بے گنتی ہین اُنکے پرمان مین بے گنتی سرشٹ چداکاش کے آسرے پھرتی ہی چداُن مین رُچ کے انسار سرشٹ بڑے ارمبھ سے درشٹ آتی ہی اور بڑے بھاری پدبت اور پرتھوی درشٹ آتے ہین اور جو بچار کر دیکھے تو ایک چاول کے برابر بھی نہین ہین ہے لیلا طرح طرح کے رتنو ن سے بھرے ہوئے پربت بھی دیکھ پڑتے ہین پر آکاش روپ ہین۔ جیسے سپنے مین چیتن کا کنچن طرح طرح کا جگت دیکھ پڑتا ہی اُسیطرح یہ جگت چیتن کا کنچن ہی پرتھوی ادک تتون سے کچھ اُپجا نہین۔ ہے لیلا آتم ستا جیون کی تیون اپنے آپ مین استھت ہی جیسے ندی مین طرح طرح کی لہرین پیدا ہوتی ہین اور لین بھی ہوجاتی ہین تیسے آتما مین جگت جال اُپجتا ہی اور مِٹ بھی جاتا ہی پر آتم ستا اُنکے اُپجنے اور لین ہونے مین ایک رس ہی یہ سب کیول آبھاس روپ ہی واستو مین کچھ نہین۔ لیلا بولی کہ ہے ماتا اب پہلے کی سُدھ مجھکو ہو آئی ہی۔ پہلے مین نے برھماجی سے راجسی جنم پایا اور اُس سے آدلیکر طرح طرح کے جو آٹھ سو جنم پائے ہین وہ سب مجھکو پرتچھ دیکھ پڑتے ہین۔ پہلے جو چدآکاش سے میرا جنم ہوا اُسمین مین بدیادھر کی استری ہوئی اور اُس جنم کے کرم سے مین پرتھوی پر آکر دُکھی ہوئی پھر چڑیا ہوئی اور جال مین پھنسی اور اُس کے بعد بھیلنی ہوکر کدم کے بن مین پھرنے لگی۔ پھر بن کی لتا (بیل) ہوئی وہان کچھے میرے استن یعنی (پستان) اور پتے میرے ہاتھ ہوئے۔ جسکی پرن کُٹی مین مَن لتا تھی وہ رکھیشور مجھکو اپنے ہاتھ سے چھوا کرتا تھا اِس سے مین مرکر اُسکے گھر مین کنیا ہوئی وہان مجھ سے جو کرم ہو وہ پرش ہی کا کرم ہوا اِس سے مین بڑی کچھتی سے پورن ہوکر راجا ہوئی وہان مجھ سے دُشٹ کرم ہوئے اِس سے کوڑھ کا روگ پاکر بندریا ہوکر آٹھ برس وہان رہی۔ پھر مین بیل ہوئی تب مجھکو کسی دُشٹ نے کھیتی کے ہل مین چلایا اور اُس سے مین نے دُکھ پایا۔ پھر مین بھونری ہوئی کمل کے پھولون پر جاکر سُگندھ لینے لگی پھر ہرنی ہوکر بہت دنون تک جنگل مین رہی۔ پھر ایک دیش کا راجا ہوئی اور سو برس تک وہان سُکھ دُکھ پائے جیسے دیبی آٹھ سو جنم پاکر مین سنسار سمدر مین باسنا کے سبب سے گھٹی جنتر کی طرح بھرمتی رہی ہون اب مجھکو نشچے ہوا ہی کہ آتم گیان کے بنا جنمون کا انت کبھی نہین ہوتا ہو تمھاری کرپا سے اب مین نے بہت سنکلپ پد کو پاپا لیا یعنے اب کسی بات کی اچھا نہین رہی اور آتم ستا کو جانکر چدآکاش مین استھت ہوئی۔)

## بائیسوان سرگ گرگرام برنن

اتنی کہتا سنکر شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون بجر سار کیطرح وہ برہمانڈ کھپر جو اننت کوٹ جوجنون تک پھیلا ہوا تھا اسکو یہ دونون کیسے نانگھہ گئین- بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی بجر سار برہمانڈ کھپر کہان ہی اور وہان تک کون گیا نہ کوئی بجر سار برہمانڈ ہی اور نہ کوئی نانگھہ گیا ہی سب آکاش روپ ہی- اسی پربت کے گانون مین جسمین بششٹھ براہمن کا گھر تھا اسی منڈپ اکاش مین اسنے سرشٹ کا ابھو کیا- ہے راجی جب بششٹھ براہمن مرگیا تب اسی منڈپ آکاش کے کونے مین آپ کو چارون طرف سمندر دن تک پرتھوی کا راجا جاننے لگا کہ مین راجا پدم ہون اور ارندھتی کو لیلا روپ دیکھا کہ یہ میری استری ہی پھر وہ مرگیا تو اسی منڈپ آکاش مین اور جگت کا انبھو اسکو ہوا اور اسنے اپنے کو راجا بدورتھ جانا- اس سے تم دیکھو کہ کہان گیا اور کیا روپ ہی اسی منڈپ آکاش مین تو اسکو سرشٹ کا انبھو ہوا اس سے جو سرشٹ ہی وہ اسی بششٹھ کے چت مین استھت ہی تب گیان روپ دیبی کی کرپا سے اپنے ہی دیہا کاش مین لیلا انت باہک دیہہ سے جو آکاش روپ ہی اڑی اور برہمانڈ کو نانگھہ کے پھر اسی گھر مین آئی جیسے سپنے مین دوسرا سپنا دیکھے تیسے ہی دیکھہ آئی پر وہ گئی کہان اور آئی کہان- ایک ہی استھان مین ہوکر ایک سرشٹ سے دوسری سرشٹ کو دیکھا انکو برہمانڈ کے نانگھہ جانے مین کچھ جتن نہین کیونکہ انکا شریر انت باہک روپ ہی- ہے راجی جیسے کوئی من سے جہان نانگھنا چاہے وہان نانگھہ جاتا ہی تیسے ہی وہ بھی پر بتھہ نانگھہ گئی ہی- وہ ست سنکلپ روپ ہی اور کسی نسبت سے کہے تو کچھ نہین- ہے راجی جیسے سپنے کی سرشٹ طرح طرح کے بیوہارون سہت بڑی بھاری بھاستی ہی پر آبھاس ماتر ہی تیسے ہی یہ جگت دیکھنے ہی ماتر ہی نہ کوئی برہمانڈ ہی نہ کوئی جگت ہی اور نہ کوئی کنڈ ہی کیول چیتن ماتر کا کپھن ہی بنا کچھ نہین- جیسے چت سمیدن پھرتا ہی تیسے ہی ابھاس ہوکر بھاستا ہی کیول باسنا ماتر ہی جگت ہی پرتھوی آدک کوئی تتو اپجا نہین نرابرن گیان آکاش انت روپ استھت ہی جیسے اسپند اور نہ اسپند دونون روپ پون ہی ہین تیسے ہی پھرنا اور نہ پھرنا دونون روپ آتما ہی کے ہین کہ بن مین بھی جیون کا تیون ہی اور شانت اور سرب روپ چدا کاش ہی- جب چت کپھن ہوتا ہی تب آپ ہی جگت روپ ہوکر بھاستا ہی دوسرا کچھ نہین- جن پرشون نے آتما کو جانا ہی انکو جگت آکاش سے بھی ادھک شون بھاستا ہی اور جنھون نے آتما کو نہین جانا انکو جگت بجر سار کیطرح دڑھہ بھاستا ہی جیسے سپنے مین نگر بھاستے ہین تیسے ہی یہ جگت ہی- جیسے مرگ استھل مین جل اور سبرن مین بھوکھن بھاستے ہین تیسے ہی آتما مین جگت بھاستا ہی- ہے راجی اس پرکار دیبی اور لیلا نے سنکلپ سے طرح طرح کے استھانون کو دیکھا جہان جھرنون سے جل چلا آتا تھا تالاب باولی اچھے اچھے باغ باغیچے دیکھے جہان پنچھی بول رہے تھے اور سندر میگھون سہت دیکھے جیسے سرگ بیان ہی تھا-

## تیئیسوان سرگ پھر آکاش کے برنن مین

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی اس پرکار دیکھہ کر ان دونون نے شیتل چت گرام مین باس کیا اور بہت دنون تک

جو آتم ابھیاس کیا تھا اُس سے شدھ گیان روپ اور ترکال گیان سے پر پورن ہوئین اُس سے اُنکو پورب جنم کی یاد ہوئی اور جو کچھ ارندھتی کے شریر سے کیا تھا وہ سب دیبی سے کہا اور کہا کہ ہے دیبی تمھاری کرپا سے اب مجھکو پورب جنم کی یاد آئی جو کچھ اس دیش مین مین نے کیا وہ سب پرگٹ بھاستا ہی کہ یہان ایک براہمنی تھی اُسکا شریر برِدھ تھا اور ناڑیان (یعنے رگین اور نسین) دیکھ پڑتی تھین اور اپنے پت کی بہت پیاری اور پتر ون کی ماتا تھی وہ مین ہی ہون۔ ہے دیبی یہان دیوتون اور براہمنون کی پوجا کرتی تھی یہان دودھ رکھتی تھی یہان اناج وغیرہ کے برتن رکھتی تھی یہان میرے بیٹے بیٹی داماد ناتی بیٹھے تھے یہان مین بیٹھی تھی اور سیوا کرنے والیون سے کہتی تھی کہ جلد کام کرو۔ ہے دیبی یہان مین رسوئین کرتی تھی اور میرا پت ساگ اور گوبرلے آتا تھا اور سب مرجادا کہتا تھا۔ یہ برچھ میرے لگائے ہوئے ہین کچھ پھل اونسے مین نے لیئے ہین اور کچھ رہے ہین وہ یہ ہین یہان مین جل پان کرتی تھی۔ ہے دیبی میرا پت سب کرمون مین شدھ تھا پر آتم سوروپ کو نہ جانتا تھا سب کام مجھکو یاد ہوتے ہین یہان میرا پُتر جیٹھ شرمارو تا تھا۔ یہ بیل میرے گھر مین پھیلی ہی اور سُندر پھول لگے ہین ان کے گچھے چھتر کیطرح ہین اور جھروکھے بیل سے گھرے ہوئے ہین۔ یہ میرا منڈپ آکاش ہی اسمین میرے پت کا جو آکاش ہی۔ دیبی بولی کہ ہے لیلا اس شریر کے نابھ کمل سے دس انگل اوپر ہردے آکاش ہی اور سوانگشٹھ ماتر ہردے ہی اُسمین اسکا سمبت آکاش ہی اُسمین جو راجسی باسنا تھی اُس سے اُسکو چار و سمُندر تک پرتھوی کا راج پھر آیا کہ مین راجا ہون۔ یہان اُسکو آٹھ دن مرے ہوئے گذرے ہین اور یہان بہت دنون تک راج کا اُن بھو کرتا ہی۔ ہے دیبی اس پرکار تھوڑے کال مین بہت کال اَن بھو ہوتا ہی اور میرے ہی منڈپ مین وہ سب پڑا ہی اُسکی پرتیشٹک مین جگت پھرتا ہی اُسمین آپ کا راجہ بدورتھ ہی اس راج کے سنکلپ سے اسکی سمبت اسی منڈپ آکاش مین استھت ہی جیسے آکاش مین پون سگندھ کو لیکر استھت ہو تیسے ہی اسکی چیتن سمبت سنکلپ کو لیکر اسی منڈپ آکاش مین استھت ہی۔ اُسکی سمبت اس منڈپ آکاش مین ہی اس راجا کی سرشٹ مجھکو کروڑ جوجنون تک بھاستی ہی جو مین پربت اور میگھ بہت سے جوجنون تک نانگھتی جاؤن تب اپنے پت کے پاس پہونچون۔ اور چدآکاش کے سبب سے اپنے پاس ہی بھاستا ہی اب بیوہار درشٹ سے وہ کروڑ جوجنون تک ہی۔ اس سے چلو جہان میرا پت راجا بدورتھ ہی وہ استھان دور ہی تو بھی نزدیک ہی۔ اتنا کہکر بششٹھ جی بولے کہ ہے رامچندر اس پرکار کہکر وہ دونون جیسے تلوار کی دھار شیام ہوتی ہی۔ جیسے بھگوان کا انگ شیام ہی۔ جیسے کاجل شیام ہوتا ہی اور جیسے بھونرے کی پیٹھ شیام ہوتی ہی تیسے ہی شیام منڈپ آکاش مین پنچھی کی طرح انت باہک شریر سے اڑین اور میگھون اور بڑے پون کے استھان سورج چندرما اور برہم لوک تک دیوتون کے استھانون کو نانگھکر اس پرکار دور سے دور گئین اور شون آکاش مین اوپر جاکر اوپر کو دیکھا کہ سورج چندرما آدک وہان کوئی نہین بھاستا۔ تب لیلا نے کہا کہ ہے دیبی اتنا سورج آدک کا پرکاش سب کہان گیا یہان تو مہا اندھکار ہی ایسا اندھکار ہی کہ جیسے جگت مین گرہن ہوتا ہی۔ دیبی جی نے کہا کہ ہے لیلا ہم مہا آکاش مین آئی ہین یہان اندھکار کا استھان ہی سورج آدک کیسے بھاسین۔ جیسے اندھے کنوئین مین تہ مین پڑی ذرّہ نہین بھاستے تیسے ہی یہان سورج چندرما نہین بھاستے ہم بہت اوپر کو آستے ہین

لیلا نے پوچھا کہ ہے دیبی بڑا اشچرج ہم کہ ہر دور سے دور آئے ہین جہان سورج آدک کا پرکاش بھی نہین بھاستا اِس سے آگے اب کہان جاتا ہے۔ دیبی بولی کہ ہے لیلا اِس کے آگے اب برھمانڈ کپاٹ آدیگا وہ بڑا بجرسار ہے اور اننت کوٹ جو جنون تک اُسکا بستار ہے اور اُسکی دھول کی کنکا (ذرہ) بھی بجر کے سمان ہین۔ اتنا کہکر بششٹھ جی بولے کہ ہے رامچندر اسطرح دیبی کہتی ہی تھی کہ آگے مہا بجرسار برھمانڈ کپاٹ آیا اور اننت کوٹ جو جنون تک اُسکا بستار دیکھ کر اُسکو بھی دے نانگھ گئین پر اُنکو کچھ بھی کلیش نہ ہوا کیونکہ جیسا کسی کو نشچے ہوتا ہے ویسا ہی انبھو ہوتا ہے وہ نرآبرن آکاش روپ دیبیان برھمانڈ کپاٹ کو نانگھ گئین اُسکے آگے دس گنا جل کا آبرن اُسکے دس گنا اگن تتو اِس سے آگے دس گنا بایو (یعنی ہوا) اُسکے آگے دس گنا آکاش اور اُسکے آگے پرم آکاش ہے اسکا آد مدھ انت کچھ بھی نہین جیسے بانجھ کے پتر کی کتھا کی چیشٹا کا آد انت کچھ بھی نہین ہوتا تیسے ہی پرم اکاش ہے وہ نت شدھ اور اننت روپ ہے اور اپنے آپ مین استھت ہے اسکا انت لینے کو جو سدا شو جی من روپی چال سے اور بشن جی گرڑ پر سوار ہوکر کلپ تک دوڑین تو بھی اُسکا انت نہ پا دین اور یون ہوا انت لیا چاہے تو وہ بھی نہ پاوے وہ تو آد مدھ انت کلنا سے رہت بودھ ماتر ہے۔

## چوبیسوان سَرگ برھمانڈ کے برنن مین

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی جب دے پرتھوی جل اگن آدا برنون کو نانگھ گئین تب پرمان سے رہت پرم آکاش اُنکو بھاست ہوا اُسمین اُنکو دھول کی کنکا اور سورج کے ترسرین (ذرہ) کے سمان برھمانڈ بھاسے وہ مہا شونکو رکھنے والا پرم آکاش ہے اور آپ کنچدا اُس سرشٹ جسمین پھرتی ہے وہ ایسا مہا سمندر ہے کہ کوئی اُسمین نیچے جاتا ہے کوئی اوپر کو جاتا ہے اور کوئی ترجگ گت کو جاتا ہے۔ ہے رامجی چت سمبت مین جیسا جیسا اسپند پھرتا ہے تیسا ہی تیسا آکار ہوکر بھاستا ہے واستو مین نہ کوئی نیچے ہے نہ کوئی اوپر ہے نہ کوئی آتا ہے نہ کوئی جاتا ہے کیول آتم ستا اپنے آپ مین جیونکی تیون استھت ہے پھُرنے سے جگت بھاستا ہے اور پیدا ہوکر پھر مٹ جاتا ہے۔ جیسے بالک کا سنکلپ اُپجکر مٹ جاتا ہے تیسے ہی چیتن سمبت مین جگت پھُر کر مٹ جاتا ہے۔ شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے ناتھ نیچا اور اونچا کیا ہوتا ہے اور ترجگ کیا بھاستے ہین اور یہان کیا استھت ہے سو مجھ سے کہیے۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی پرم آکاش شُنا آبرن سے رہت شدھ بودھ روپ ہے اُسمین جگت ایسے بھاستا ہے جیسے آکاش مین بھرم سے برچھ دیکھ پڑتے ہین۔ اُسمین اونچا اور نیچا کلپنا ماتر ہے۔ جیسے بلون کے بنیٹ کے چوگرد چیٹیان پھرتی ہین اور اُنکو من مین اونچا نیچا بھاستا ہے۔ سو اُنکے من مین اونچے نیچے کی کلپنا ہوتی ہے۔ ہے رامجی یہ جگت آتما کا بھاس روپ ہے۔ جیسے سندراچل پربت کے اوپر ہاتھیون کے جھنڈ پھرتے ہین تیسے ہی آتما مین بہت سے جگت پھرتے ہین۔ جیسے مندراچل پربت کے آگے ہاتھی ہو تیسے ہی برہم کے آگے جگت ہے اور واستو مین سب برہم روپ ہے۔ کرتا کرم کارن سمپردان اپادان اور آدھکرن سب برہم ہی ہے اور یہ جگت برہم سمدر کے ترنگ ہین۔ اُن جگت برھمانڈ دنکو دیبیون نے دیکھا جیسے برھمانڈ اُنھون نے دیکھے ہین دی سنیئے۔ کئی سرشٹ تو اُنھون نے پیدا ہوتے دیکھین اور کئی پرلے ہوتے دیکھین کتنون کے اُپجنے کا آرمبھ (آغاز) دیکھا جیسے نیا انکر نکلتا ہے۔ کہین جل ہی جل ہے۔ کہین اندھکار ہی ہے پرکاش نہین کہین سب پولا

ہو رہے ہین کہین بید شاستر کے اپورب کرم ہین کہین آدایشور برہما جی اور بشن جی ہین اُنسے سب سرشٹ ہوتی ہی اور کہین آدایشور سداشو جی ہین اسی پرکار کہین اور پرجاپت سے اُپجتے ہین کہین ناتھ کو کوئی نہین مانتے سب کہتے ہین کہ ایشور کوئی نہین ہی۔ کہین ترجگ ہی جیو رہتے ہین کہین دیوتا ہی رہتے ہین کہین منکھیہ ہی رہتے ہین کہین بڑے آرمبھ سہت ہین کہین شون روپ ہین۔ سہے راجی اسی پرکار اُنھون نے چدآکاش مین بہت سی سرشٹ پیدا ہوتی دیکھین جنکی گنتی کرنے کو کوئی سامرتھ نہین رکھتا چدآتما کے آبھاس روپ پھرتی ہین اور جیسی پُھرنا ہوتی ہی اُسکے انُسار پھُرتی ہین۔

## پچپیسوان سرگ گگن نگر جُدھ برنن

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے راجی اس پرکار دونون دیبیان راجا کے جگت مین آئین اور اپنے منڈپ استھان کو دیکھا۔ جیسے سویا ہوا جاگ کر دیکھتا ہی تیسے ہی جب اپنے منڈپ مین وہ آئین تب کیا دیکھا کہ راجا کی نعش پھولون سے ڈھکی ہوئی پڑی ہی آدھی رات کا سمے ہی سب لوگ گھر مین پڑے سو رہے ہین اور راجا پدم کی نعش کے پاس لیلا کا شریر پڑا ہی اور انتہ پور مین دھوپ چندن کپور اور اگر کی سگندھ بھری ہی تب وے بچارنے لگین کہ وہان چلین جہان راجہ راج کرتا ہی اسکی پرتشٹک مین بدورتھ کا انُبھو ہوا تھا اُس سنکلپ کے انُسار بدورتھ کی سرشٹ دیکھنے کو دیبی کے ساتھ لیلا چلی اور انت باہک شریر سے آکاش کو اُڑی۔ جاتے جاتے برہمانڈ کی راہ کو نانگھ گئی تب بدورتھ کے سنکلپ مین جگت کو دیکھا۔ جیسے تالاب مین سوار ہوتی ہی تیسے ہی اُنھون نے جگت کو دیکھا۔ سات دیپ نو کھنڈ سمیر پربت آدک سب رچنا دیکھی اور اُسمین جمبو دیپ بھرت کھنڈ اور اُسمین بدورتھ راجا کا منڈپ استھان دیکھا۔ وہان اُنھون نے راجا سِدھ کو بھی دیکھا کہ راجا بدورتھ کی پرتھوی کی سیکھ جد اُس کے بھائیون نے دبائی تھی اور اُس کے لیے فوج بھیجی۔ راجا بدورتھ نے بھی سُنکر فوج بھیجی اور دونون طرف کی فوج ملکر لڑنے لگی۔ پھر اُنھون نے دیکھا کہ ترلوکی جُدھ کا تماشا دیکھنے کو آئی ہی دیوتا بمانون پر سوار اور سِدھ چارن گندھرب بدیادھر لوگ شاسترون کو چھوڑ کر دیکھنے کو کھڑے ہین۔ بدیادھرون کی استریان اور اپسرا بھی آئی ہین کہ جو سُور بیر جدھ مین مرجاوینگے اُنکو ہم سُورگ کو لیجاوینگی۔ لہو مانس کھانے کو بھوت راچھس پشاچ جوگنیان بھی آکر کھڑی ہین۔ سہے راجی شُورما لوگ تو سورگ کے بھوکھن ہین اور اگشٹی (لازوال) سورگ کو بھوگ کرینگے پرنت جنکا مرنا دھرم کے ساتھ سنگرام مین ہوگا وہ بھی سورگ کو جاوین گے۔ اتنا سنکر شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون شورما کسکو کہتے ہین اور جو جُدھ کرکے سُرگ کو نہین جاتے وہ کون ہین۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی جو شاستر کے موافق جُدھ کو نہین کرتے اور انرتھ روپی ارتھ کے لیے جُدھ کرتے ہین وہ نرک کو جاتے ہین اور جو لوگ دھرم گئو براہمن متر شرناگت اور پرجا کی پالنا کے لیے جُدھ کرتے ہین وہ سورگ کے بھوکھن ہین وہی شورما کہلاتے ہین اور مرکر سورگ مین جاتے ہین اور سُرگ مین اُنکا بڑا جشن ہوتا ہی۔ جو پُرش دھرم کے واسطے جُدھ کرتے ہین وہ ضرور سورگ کو پاتے ہین اور جو ادھرم سے جُدھ کرتے ہین وہ مرکر نرک مین جاتے ہین۔ ہے راجی جو پُرش کہتے ہین کہ سنگرام مین مرے سب سُرگ جاتے ہین وہ مورکھ ہین

سورگ کو وہی جاتے ہین جو دھرم کے ارتھ مرتے ہین اور جو کسی بھوگ کے ارتھ مرتے ہین وہ نرک کو جاتے ہین-

## چھبیسوان سرگ رن بھوم برنن

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے راجی دونون دیبیون نے رن سنگرام مین کیا دیکھا کہ ایک مہا شون بن ہی اُس مین جیسے دو بڑے سمُدر اُچھلکر آپس مین ملنے لگین تیسے ہی دونون فوجین ملی ہین تب اُنھون نے کیا دیکھا کہ سب پہلوان لوگ آکر کھڑے ہوتے ہین اور چھ بیوہ - چکر بیوہ - گرڑ بیوہ - الگ الگ بھاگ (یعنی حصہ) کر کے دونون فوجون کے پہلوان لوگ ایک ایک ہوکر جدھ کرنے لگے ہین - پہلے آپسمین دیکھ کر ایک نے کہا کہ یہ بان چلاوی اور دوسرے نے کہا کہ نہین پہلے تو چلا - اُس نے کہا کہ نہین پہلے تو ہی چلاؤ - ندان دوش درشٹ کر کے سب استھر ہو رہے - مانو چتر لکھ چھوڑے ہین اسکے بعد دونون فوجون کے پہلوان لوگ آئے مانو پرلی کال کے میگھ اُچھلے ہین اُنکے آنے سے ایک ایک جودھا (پہلوان) کی قدر جاتی رہی سب اکٹھے جدھ کرنے لگے اور بڑے بڑے ہتھیار چلنے لگے کہین تلوارین چلتی تھین کہین کلھاڑے ترشول بھالے برچھی کٹاری چھری چکر گدا آدک ہتھیار بڑے زور سے چلنے لگے جیسے برسات مین میگھ برستے ہین تیسے ہی ہتھیارون کی برکھا ہونے لگی - ہے راجی پرلی کال کے جتنے اُپدرو ہین سو سب وہان اکٹھے ہوئے جودھا لوگ جدھ کرنے لگے اور کایر لوگ بھاگ گئے - ایسا سنگرام ہوا کہ بہت سے جودھا لوگون کے سر کاٹے گئے اور اُنکے ہاتھی گھوڑے بھی مارے گئے جیسے کمل کے پھول کاٹے جاتے ہین تیسے ہی انکے سر کاٹے گئے - تب دونون فوجون کے راجا لوگ چنتا کرنے لگے کہ کیا ہوگا - ہے راجی اس جدھ مین لہو کی ندیان بہہ چلین اُن مین آدمی بہتے جاتے تھے اور چلاتے تھے جنکے آگے میگھون کا گرجنا کچھ نہ تھا - ہے راجی دونون دیبیان سنکلپ کے بمان کلپ کر آکاش مین استھت ہوئین - تو کیا دیکھا کہ ایسا جدھ ہوا ہی کہ جیسے مہا پرلی مین سمندر ایک روپ ہو جاتے ہین اور بجلی کی طرح ہتھیار چمکتے تھے - جو شور بیر ہین اُن کے بدن سے لہو کے بوند جو زمین پر گرتے ہین اور اُس بوند مین جتنے مٹی کے کنکا (ریزہ - ذرّہ) لگے ہوتے ہین اتنے ہی برس تک وہ سورگ کو بھوگ کرین گے - جو جو شورما لوگ جدھ مین مرتے تھے انکو بدیادھری استریان سورگ کو لیجاتی تھین اور دیوتا لوگ استت کرتے تھے کہ یہ شورما لوگ سورگ کو جاکر اکشی یعنے ہمیشہ سکھ بھوگ کرینگے - ہے راجی سورگ لوک کا سکھ اپنے من مین بچار کر شورما لوگ خوش ہوتے تھے اور جدھ مین طرح طرح کے ہتھیار چلاتے تھے اور مارتے تھے اور پھر جدھ کے سامنے دھیرج دھر کر کھڑے رہتے تھے - جیسے سمیر پربت دھیرج وان اور اچل استھت ہی اُس سے بھی ادھک وہ دھیرج وان اور اچل استھت ہی اُس سے بھی ادھک وہ دھیرج وان تھے - سنگرام مین جودھا لوگ ایسے پس جاتے تھے جیسے اوکھلی مین کوئی چیز کوٹی پیسی جاتی ہی پرنت پھر سنگھ ہوکر بڑے ہاہاکار شبد کرتے تھے - ہاتھی سے ہاتھی آپس مین لڑتے تھے چنگھاڑتے تھے - ہے راجی اسیطرح بہت سے جیو مرے - جو جو شورما مرتے تھے انکو بدیادھریان سورگ کو لیجاتی تھین - آپسمین بڑے جدھ ہوتے - تلوار والے سے تلوار والے ترشول والے سے ترشول والے لڑتے تھے جیسا جیسا ہتھیار جسکے پاس تھا تیسا ہی اُسکے ساتھ جدھ کرتے تھے اور جب ہتھیار نہ رہین

تب گھونسا مار مار کر جُدھ کرین اسی پرکار سے دَسو دشا جُدھ سے پُورن ہو گئین۔

## ستائیسوان سرگ دَوند جُدھ برنن

بشسٹھ جی کہتے ہین کہ ہے رامجی جب اسطرح بڑا جُدھ ہوا تو گنگا جی کی دھارا کے سمان شور بیر لوگون کے لہُو کی بڑی بھاری دھارا بہ چلی۔ اور اُس دھارا مین ہاتھی گھوڑے رتھ آدمی سب بہے جاتے تھے اور سب سینا (فوج) ناش ہوتی جاتی تھی۔ ہے رامجی اُس سمے بڑا اُپدرو ہوا راچھس پشاچ آدک تامسی جیو ماس کھاتے تھے اور لہُو پیتے تھے اور بڑے پرسن ہوتے تھے جیسے مندراچل پربت سے چھیر سمُدر بیاکل ہوا تھا تیسے ہی اُس جُدھ سنگرام مین جودھا لوگ بیاکل ہوئے اور لہُو کا سمُدر بہ چلا اُسمین ہاتھی گھوڑے رتھ اور شور بیر لوگ لہرون کیطرح اُچھلتے ہوئے دیکھ پڑتے تھے۔ رتھ والون سے رتھ والے گھوڑے والون سے گھوڑے والے ہاتھی والون سے ہاتھی والے اور پیادے سے پیادے جُدھ کرتے تھے۔ ہے رامجی جیسے پرلےکال کی اگن مین جیو جلتے ہین تیسے ہی جو جودھا رن بھوم مین آوین سو ناش ہو جائین جیسے دیپک مین پتنگ پرویش کرتا ہی اور جیسے سمُدر مین ندیان پرویش کرتی ہین تیسے ہی رن بھوم مین دسو دشا سے جودھا لوگ پرویش کرتے تھے کسی کا سر کٹ جاتا تھا اور دھڑ جُدھ کرتا تھا کسی کا ہاتھ کٹ جاتا تھا کسی کے اوپر رتھ چلے جاتے تھے اور ہاتھی گھوڑے اُلٹ اُلٹ پڑتے تھے اور ناش ہو جاتے تھے ہے رامجی دونون راجاؤن کی سہایتا یعنی مدد کرنے کو پورب دشا۔ کاشی۔ مدراس۔ بلیا۔ مالوہ۔ سکلا۔ کوٹا۔ کرات ملیچھ۔ پارسی کاشمیر۔ ترک پنجاب ہمالی پربت۔ سمیر پربت آدک کے بہت سے راجا لوگ جنکے بڑے بڑے بازو بڑے بڑے بال بھیانک روپ تھے جُدھ کے نمت آئے بڑی گردن والے ایک ٹانگ والے ایک آنکھ والے گھوڑی کے مکھ والے کُتے کے مکھ والے اور سُمیر پربت اور کیلاش پربت کے راجا اور جتنے راجا لوگ پرتھوی پر تھے سب ہی آئے۔ جیسے مہا پرلے کے سمُدر اُچھلتے ہین اور سب دشا استھان پانی سے بھر جاتے ہین تیسے ہی سینا سے سب استھان بھر گئے اور دونون طرف سے جُدھ کرنے لگے۔ چکر والے چکر والے سے اور تلوار۔ کلھاڑا۔ ترشول۔ چھُری کٹاری۔ برچھی۔ گرز بان آدک ہتھیار ونسے آپسمین جُدھ کرنے لگے ایک کہے کہ پہلے مین جاتا ہون دوسرا کہے کہ پہلے مین جاتا ہون۔ ہے رامجی اُس سمے ایسا جُدھ ہونے لگا کہ کہنے مین نہین آتا۔ دوڑ دوڑ کے جودھا لوگ رَن مین جاوین اور مَر مَر جاوین۔ جیسے اگن مین گھی کی آہُت جل جاتی ہی تیسے ہی جودھا لوگ رَن مین مَرتے تھے۔ ایسا جُدھ ہوا کہ لہو کا سمُدر بہ چلا اسمین ہاتھی گھوڑے رتھ آدمی تنکے کیطرح بہتے تھے اور سب پرتھوی لہُو سے بھر گئی۔ جیسے آندھی سے پھل پھول اور برچھ گرتے ہین تیسے ہی پرتھوی پر کٹ کٹ شبد کر کے سر گرتے تھے ہے رامجی جو اُس کال مین جُدھ ہوا وہ کہا نہین جاتا۔ ہزار مکھ والے شیش ناگ بھی اُس جُدھ کے سب کرمون کو برنن نہ کر سکینگے تو پھر اور کون کہہ سکتا ہی مین نے بھی اُسکو تھوڑا ہی سُنایا ہی۔

## اٹھائیسوان سرگ اَسمرت اَنُ بھو برنن

بشسٹھ جی کہتے ہین کہ ہے رامجی جب اسطرح جدھ ہوا تب سورج اَست ہوا مانو سورج کی کرنین بھی ہتھیارون کے لگنے سے کٹ گئین۔ تب راجا بدورتھ نے منتری اور سیناپت کو بُلا کر کہا کہ ہے منتر لو اب جُدھ کو بند کر دیو نکہ

سورج است ہوا ہی اور جودھا لوگ بھی جُدھ کرتے کرتے تھک گئے ہین رات کو سب آرام کرین دن کو پھر جُدھ کرینگے
اس سے اگلیا پھیرو کہ اب جُدھ شانت ہو۔ تب منتری نے دونون سینا کے بیچ مین اونچے پر چڑھ کر کپڑا گھمایا
کہ اب جُدھ کرنا بند کرو دِن کو پھر جُدھ کرینگے تب دونون سینا نے جُدھ کرنا بند کردیا اور اپنی اپنی فوج
مین نوبت نقارے بجانے لگے اور راجا بدورتھ بھی اپنے گھر مین آیا۔ جیسے سرد رُت مین میگھون کے نہ ہونے
سے آکاش نرمل ہوجاتا ہی تیسے رن بھوم مین سنگرام شانت ہوا۔ رات کو راچھس پشاچ گیدر بھیڑیے اور ڈاکنی
مانس کھانے اور لہو پینے لگے کتنے سر اور بدن کٹ جانے پر بھی جیتے تھے اور پڑے ہائے ہائے کرتے تھے
وہ نشاچرون کو دیکھکر ڈرتے تھے اور کتنے لوگون نے بھائی اور منترون کو دیکھا۔ ہے رامجی تب راجا بدورتھ
نے سونے کے مندر مین پھولون سمت چندرما کی طرح شیتل اور شندر سیجیا پر سب پٹ بند کرکے آرام کیا
اور منتریون کے ساتھ بچار کیا کہ پراتہ کال اُٹھکر ایسا کرینگے ایسا بچار کرکے راجا سویا پر ایک ہی گھڑی بھر تک
سویا اور پھر چلنتا سے جگ اُٹھا۔ ادھر ان دونون دیبیون نے آکاش سے اُتر کر جیسے سندھیا سمے کمل کے مُنھ
بند ہوجاتے ہین اور اُن مین پون پرویش کرجاتا ہی تیسے ہی مندرون مین بہت باریک راستہ سے پرویش کیا۔
اتنا سنکر شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون شریر کے پرمان کے چھید مین دیبیون نے کیسے پرویش
کیا وہ تو کمل کے تنت اور بال کی نوک سے سوائے باریک ہوتے ہین۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی
بھرم سے جو آدھ بھوتک شریر ہوا ہی اُس آدھ بھوتک شریر سے آپ سے باریک چھید مین کوئی نہین پرویش
کرسکتا ہی پرنت من روپی شریر کو کوئی نہین روک سکتا ہی۔ ہے رامجی دیبی اور لیلا کا انت باہک شریر تھا اُس
سے سوکشم پرمان کے مارگ سے اُنکو پرویش کرنے مین کچھ پرشرم نہ ہوا جو انکا شریر آدھ بھوتک ہوتا تو جتن بھی
ہوتا جہان آدھ بھوتک نہ ہو وہان جتن شنکا کیسے ہو۔ ہے رامجی اور بھی سب شریر چیت روپی ہین پر جیسا نشچی
اُن بھو سمبت مین ہوتا ہی تیسے ہی سدھتا ہوتی ہی اور طرح نہین ہوتی۔ جس کے نشچی مین یہ شریر آدک
آکاش روپ ہین اُسکو آدھ بھوتک ہونے کا اُن بھو نہین ہوتا اور جس کے نشچی مین آدھ بھوتک ہونا درڑھ
ہو۔ ہا ہی اُسکو انت باہک ہونے کا اَن بھو نہین ہوتا۔ جس پُرش کو پوربا ردھ کا اَن بھو نہین اُسکو اترا ردھ
مین گمن نہین ہوتا۔ جیسے بایو کا چلنا اوپر کو نہین ہوتا ترچھا اسپرش ہوتا ہی اگن کا چلنا نیچے کو نہین ہوتا اور پانی
کا چلنا اوپر کو نہین ہوتا۔ جیسے ادچیتن سمبت مین پربرت ہوئی ہی تیسے ہی اب تک استھت ہی اس سے
جسکو انت باہک شکست اُدی ہوتی ہی اُسکو آدھ بھوتکتا نہین رہتی اور جسکو آدھ بھوتکتا درڑھ ہوئی ہی اُسکو
انت باہک شکست اُدی نہین ہوتی۔ ہے رامجی جو پُرش چھایا مین بیٹھا ہو اُسکو دھوپ کا اَن بھو نہین ہوتا
اور جو دھوپ مین بیٹھا ہو اُسکو چھایا کا اَن بھو نہین ہوتا۔ اَن بھو اُسی کو ہوتا ہی جسکا چیت درڑھ ہوتا ہی اور
طرح سے کسی کو کبھی نہین ہوتا۔ ہے رامجی جیسا پرمان چیت سمبت مین ہوتا ہی تو جب تک اور پرت نہین ہوتی
تب تک تیسے ہی سدھتا ہوتی ہی۔ جیسے رسّی مین بھرم سے سانپ بھاستا ہی اور آدمی ڈر سے کانپنے لگتا ہی سو کانپنا
بھی تب ہی تک ہی جب تک سانپ کا اَن بھو نہین مٹتا جب رسّی کا اَن بھو اُدی ہوتا ہی تب سانپ کا بھرم جاتا
رہتا ہی تیسے ہی جیسا انبھو چیت سمبت مین درڑھ ہوتا ہی اُسی کا اَن بھو ہوتا ہی۔

یہ بات بالک بھی جانتا ہی کہ جیسی چت کی بھاونا ہوتی ہی تیسا ہی روپ بھاستا ہی نشچے اور انیھو اور طرح
ہوا ایسا کبھی نہین ہوتا۔ ہے رامجی جنکو یہ اکار سو پن سنکلپ پُری کی طرح ہوئے ہین سو آکاش روپ ہین جنکو ایسا
نشچے ہوا اُنکو کوئی روک نہین سکتا۔ اور ون کا بھی چت ماتر شریر ہی پر جیسا جیسا سمبیدن درڑھ ہوا ہی تیسا ہی
تیسا آپ کو جانتا ہی۔ ہے رامجی آد مین سب کچھ آتما سے سو بھاوک اُپجا ہی سو اکارن روپ ہی اور پیچھے سے
پرمادسے دویت کارج اکارن رُوپ ہو کر استھت ہوا ہی۔ ہے رامجی اکاش تین ہین ایک چداکاش دوسرا
چتاکاش تیسرا بھوتاکاش ان مین واستو (یعنی اصلی) ایک چداکاش ہی اور بھاونا کرکے الگ الگ سمجھے گئے
ہین۔ آدشدھ اچیت چنماتر چداکاش مین جو سمبیدن پھرا ہی اسکا نام چتاکاش ہی اور اسی مین یہ سمپورن جگت
ہوا ہی۔ ہے رامجی چت روپی شریر سرب گت ہو کر استھت ہوا ہی جیسا جیسا اسمین اسپند ہوتا ہی تیسا ہی تیسا
ہو کر بھاستا ہی جتنے کچھ پدارتھ ہین اُن سب مین بیاپ رہا ہی۔ ترسرینُ (ذرّہ) کے بھیتر بھی بہت باریک
سا موجود ہی اور آکاش کے بھیتر بھی بیاپ رہا ہی۔ پتے پھل اُسی سے ہوتے ہین پانی مین لہر ہو کر استھت
ہوا ہی پربت کے بھیتر بھی یہی پھرتا ہی میگھ ہو کر یہی برستا ہی اور پانی سے برف بھی یہ چت ہی ہوتا ہی انت
آکاش پرمان رُوپ بھیتر باہر سب جگت مین یہی ہی جتنا جگت ہی وہ چت رُوپ ہی ہی اور واستو مین آتما
سے انیہ روپ ہی جیسے سمدر اور ترنگ مین کچھ بھید نہین تیسے ہی آتما اور چت مین کچھ بھید نہین۔ جس پُرش کو
ایسے اکھنڈ ستا آتما کا انبھو ہوا ہی اور جس کا پیدایش کے شروع مین چت ہی شریر ہی ادھبھوتک کو نہین پراپت ہوا
ہی وہ مہا آکاش روپ ہی اُسکو پورب کا سو بھاؤ دیا در ہا ہی اس کارن اُسکا انت باہک شریر ہی۔ ہے رامجی جس پرش
کو انت باہکتا مین اہسم پرتیت ہوا ہی اُس کو جگت سب سنکلپ ماتر بھاستا ہی وہ جہان جانے کی اچھا کرتا ہی وہان
چلا جاتا ہی اور اُسکو کوئی آبرن (پردہ) روک نہین سکتا اور جس کو ادھبھوتکتا مین نشچے ہی اُسکو انت باہک
شکت نہین ہوتی۔ ہے رامجی سب ہی انت باہک رُوپ ہین اور بھرم سے ان ہوتا ادھبھوتک دیکھتے
ہین۔ جیسے سوکھی زمین مین پانی دیکھ پڑتا ہی اور جیسے سپنے مین بانجھ کے پُتر کا ہونا جان پڑتا ہی تیسے ہی آدھبھوتک
جگت بھاستا ہی۔ جیسے پانی سردی سے برف ہو جاتا ہی تیسے ہی جیو پرمادسے انت باہک سے آدھبھوتک
شریر ہوتا ہی۔ اتنا سُنکر شری رامچندر نے پوچھا کہ ہے بھگون چت مین لگیا ہی کیسے ہوتا ہی اور کیسے نہین ہوتا۔
یہ جگت سے چت رُوپ ہی اور چھن مین اور طرح کیسے ہو جاتا ہی۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی ایک ایک
جیو پیچھے چت ہوتا ہی جیسا جیسا چت ہی تیسی ہی شکت ہی چت مین جگت بھرم ہوتا ہی چھن مین کلپ اور
سب جگت اُدی ہو آتا ہی اور چھن مین سب ناش ہو جاتا ہی کسیکو پلک مارنے (لمحہ) مین کلپ ہوتا ہی اور
کسی کو سلسلہ سے جان پڑتا ہی سو من لگا کر سنیے۔ ہے رام جی جب مرنے کی مورچھا ہوتی ہی تب اُس
مہا پرلی رُوپ مرت مورچھا کے بعد طرح طرح کا جگت پھر آتا ہی جیسے سپنے مین سرشٹ پھر آتی ہی اور جیسے سنکلپ کا نگر
بھاستا ہی تیسے ہی مرنے کی مورچھا کے بعد سرشٹ بھاستی ہی۔ جیسے مہا پرلی کے بعد آد براٹ روپ برھما جی ہوتے ہین تیسی
ہی مرنے کے بعد اسکو انبھو ہوتا ہی یہ بھی براٹ ہوتا ہی کیونکہ اسکا من روپی شریر ہوتا ہی۔ شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے
ناتھ مرنے کے بعد جو سرشٹ ہوتی ہی وہ اسمرت سے ہوتی ہی بغیر اسمرت کے نہین ہوتی اسلیے مرنے کے بعد جو

سرشٹ ہوئی تو سکارن روپ ہوئی۔ بسشٹھ جی بولے کہ ہے راجی جب مہا پرلی ہوتا ہی تب ہرہر آدک سب ہی
بدیہہ مکت ہوتے ہین پھر اسمرت کا ہونا کیسے ہو سکتا ہی۔ ہمسے آدلیکر جو گیان آتما ہین جب بدیہہ مکت ہوتے ہین
تب اسمرت کیسے ہو سکتی ہی ایسے جو جیو ہین انکا جنم مرن اسمرت کے کارن سے ہوتا ہی کیونکہ موکش نہین ہوتی موکش
کا انکو ابھاو ہی۔ ہے رام جی جب جیو مرتے ہین تو انکو مورچھا ہوتی ہی پرکیو لیہ بھاؤ مین استھت نہین ہوتے۔
مورچھا سے انکا سمبت آکاش روپ ہوتا ہی تس سے پھر چیت سمبیدن پھٹرا آتا ہی تب انکو سلسلہ سے جگت
پھر آتا ہی جب بودھ ہوتا ہی تب تماترا در کال کریا بھاؤ ابھاؤ استھاور جنگم جگت سب آکاش روپ ہوجاتا
ہی جسکا سمبیدن ہردی کیطرف دوڑتا ہی انکے مرت مورچھا کے بعد اگیان سمبیدن پھر آتا ہی اس سے ان کو
شریر اور اندریان بھاس آتی ہین۔ وہ انت باہک شریر ہی پرنت بہت دن گذر جانے سے آدھبھوتک
ہوکر بھاستا ہی تب دیش کال کریا آدھار ادھیی ادی ہوکر استھت ہوتے ہین۔ جیسے بایو اسپند اور نہ اسپند
روپ ہی پر جب اسپند ہوتا ہی تب بھاستا ہی اور اسپند نہ ہونے پر نہین بھاستا تیسے ہی سمبیدن سے جگت
بھاستا ہی تب جانتا ہی کہ مین یہان اپجا ہون جیسے سپنے مین استری کا اسپرس ہونا بھاستا ہی پر وہ مثھیا ہی تیسے ہی
بھرم سے جو آپ کو اپجا دیکھتا ہی وہ بھی مثھیا ہی۔ ہے راجی جہان یہ جیو مرتا ہی وہین جگت بھرم دیکھتا ہی واستو
مین جیو بھی آکاش روپ ہی اور جگت بھی آکاش روپ ہی اگیان سے جیو اپنے کو اپجا مانتا ہی اور
طرح طرح کے جگت بھرم دیکھتا ہی کہ یہ نگر ہی یہ پربت یہ سورج اور چندرما ہین یہ ستارے ہین۔ اور
بڑھاپا اور جنم مرن ادھ بیادھ سنکٹ سے بیاکل ہوتا ہی۔ وہ بھاؤ ابھاؤ بھی استھول سوکشم
چر اچر پرتھوی ندیان پربت بھوت بھوشیہ برتمان پچھی اور بھوم کو دیکھتا ہی اور سمجھتا ہی کہ مین اپجا
ہون مین فلانے کا بیٹا ہون یہ میرا کل ہی یہ ماتا ہی یہ میرے بھائی بند ہین اتنا دھن مجھکو ملا ہی اسی طرح
بہت سے باسنا روپی جال مین پھنسکر دکھی ہوتا ہی۔ اور کہتا ہی کہ یہ سکرت ہی اور یہ دہاکرت ہی پہلے
مین بالک تھا اب میری یہ ادستھا ہوئی اور یہ میرا برن ہی اسیطرح بہت سی جگت کلپنا ہر ایک جیو
کو ادی ہوتی ہی۔ ہے راجی سنسار روپی ایک برچھ اگا ہی چیت روپی اس کا بیج ہی ستارے اس کے
پھول ہین اور چنچل میگھ اسکے پتے ہین جنگم جیو ارتھات منکھیہ دیوتا دیت آدک پنچھی اس پر بیٹھے ہین
اور رات اس کے اوپر دھول ہی سمندر اسکا تالاب ہی پربت اسمین ہل بٹے ہین اور انھو روپ
انکر ہین۔ جہان جیو مرتا ہی بہتان ہی چھن بھر مین یہ سب دیکھتا ہی۔ اسی طرح ایک ایک جیو کو کتنے
ہی جگت بھاستے ہین۔ ہے راجی کتنے کروڑ برہما بشن رودر اندر پون اور سورج آدک ہوتے ہین جہان
سرشٹ ہی وہان ہی یہ سب ہوتے ہین۔ اس سے جدا ان مین بے گنتی سرشٹ ہین جو بھی بے گنتی ہوتے ہین جو جیو
ان مین ہی سرشٹ کا انت نہین تو پربرہم مین انت کہانسے آوی۔ واستو مین ہی نہین۔ جیسے پہاڑ کی دیوار مین کاریگر
پتلیان خیال کرے تو پتلیان ہین نہین تیسے ہی جگت چدآکاش مین نہین ہی کیول من کے مان لینے سے ہی ہے
رام جی من اور اسمرن بھی چدآکاش روپ ہی اور چدآکاش مین من اور اسمرن ہی۔ جیسے لہر بھی جل روپ ہی
اور جل ہی مین ہوتی ہی جل سے باہر لہر کا ہونا کچھ چیز نہین ہی تیسے ہی من اور اسمرن بھی چدآکاش روپ جانو۔

ہے رامجی جگت کچھ دوسری چیز نہین ہی دیکھنے والا ہی جگت کیطرح ہو کر بھاستا ہی جیسے من کا آکاش طرح طرح کا ہو کر بھاستا ہی تیسے ہی چداکاش کا پرکاش طرح طرح سے جگت ہو کر بھاستا ہی یہ جگت سب چداکاش روپ ہی ہمکو تو ایسا ہی بھاستا ہی پر تمکو ادھا کار روپ بھاستا ہی اسی کارن کہا ہی کہ لیلا اور سرسوتی اکاش روپ سربگیہ نرمل سروپ اور نراکار تھین وی جہان چاہتی تھین وہان چلی جاتی تھین جیسی اچھا کرتی تھین تیسی سدھ ہوتی تھی کیونکہ جسکو چداکاش کا گیان بھو ہوا ہی اسکو کوئی روک نہین سکتا ہی سب روپ ہوئے جو اسِتھت ہوا ہی اسکو گھر مین جانا کون اشچرج ہی وہ تو انت باہک روپ ہی جہان چاہے چلا جاوے۔

## انتیسوان سرگ بھرم بچار برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی جب دونون دیبیان جنکی کانت چندرما کے سمان تھی راجا کے انتہ پُر مین سنکلپ سے پرویش کرکے سنگھاسن پر جا بیٹھین تو بڑا پرکاش انتہ پُر مین ہوا اور شیتلتا سے بیادھ تاپ شانت ہوئی۔ جیسے نندن بن ہوتا ہی تیسے ہی انتہ پُر ہو گیا اور جیسے پراتہ کال مین سورج کا پرکاش ہوتا ہی تیسے ہی دیبیون کے پرکاش سے انتہ پُر بھر گیا۔ مانو دیبیون کے پرکاش سے راجا پر امرت کی برکھا ہوئی۔ تب راجا نے دیکھا کہ مانو سُمیر پربت کے اوپر سے دو چندرما اُدی ہوئے ہین ایسا دیکھ کر وہ اشچرج مین ہوا اور سمجھا کہ یہ دیبیان ہین اسلیے جیسے شیش ناگ کی سیجیا سے بشن بھگوان اُٹھتے ہین تیسے ہی اُسنے اُٹھکر اور کپڑے ایک طرف کرکے ہاتھون مین پھول لیکر اور ہاتھ جوڑکر دیبیون کے چرنون پر چڑھائے اور ماتھا ٹیک کر پدم آسن باندھکر زمین پر بیٹھ گیا اور کہنے لگا کہ ہے دیبیو آپکی جے ہو تم جنم دُکھ تاپ کی شانت کرنے والی چندرما ہو اور انوکھے سورج ہو اور تھات پورب کے سورج کے پرکاش سے باہر کا اندھکار دور ہوتا ہی اور تمھارے پرکاش سے ہردے کا اگیان روپی اندھکار دور ہوتا ہی اس سے تم انوکھے سورج ہو۔ اسکے بعد دیبی نے منتری جو راجا کے پاس ندی کے کنارے کے پھلون کے برچھون کے سمان سویا تھا جنم اور کل کے کہلانے کے نمت سنکلپ سے جگایا اور منتری اُٹھکر پھلون سے دیبیون کی پوجا کرکے راجا کے پاس جاکر بیٹھ گیا۔ تب سرسوتی کہنے لگی کہ ہے راجن تو کون ہی کسکا پتر ہی اور کب تو نے جنم لیا ہی۔ ہے رام جی جب اس طرح دیبی نے پوچھا تب منتری جو پاس بیٹھا تھا بولا کہ ہے دیبی تمھاری کرپا سے راجہ کا جنم اور کل مین کہتا ہون کہ اچھواک کے کل مین ایک راجا ہوا تھا جس کے کمل ایسے نیتر تھے اور وہ لچھمی وان تھا اُسکا نام کندرتھ تھا اُسکا پتر بدھرتھ ہوا بدھرتھ سے سیندھرتھ ہوا۔ اُسکا پتر جہارتھ ہوا۔ جہارتھ کا پتر بشنرتھ ہوا۔ اُسکا پتر کلارتھ ہوا۔ کلارتھ کا پتر سیرتھ ہوا۔ سیرتھ کا پتر نبھرتھ ہوا اور اُس نبھرتھ کے بڑے پُن کرکے یہ بدورتھ پتر ہوا۔ جیسے چھیر سمُدر سے چندرما نکلا ہی تیسے ہی سُمترا ماتا سے یہ اُپجا ہی۔ جیسے گوری جی سے سوامی کارتک پیدا ہوئے ہین تیسے ہی یہ سُمترا سے پیدا ہوئے ہین۔ ہے دیبی اس طرح تو ہمارے راجا کا جنم ہوا ہی۔ جب یہ دس برس کا ہوا تو پتا اسکا اسکو راج دیکر آپ بن کو چلا گیا اور اُس دن سے اُسنے دھرم کے ساتھ پرتھوی کا پالن کیا اور بڑے پُن کیے ہین اُنھین پُنوان کے پھل سے تمھارا درشن اب اسکو ہوا ہی۔ ہے دیبی جو تمھارے درشن کے نمت بہت برسون تک

تپ کرتے ہین اُنکو بھی تمھارا درشن ہونا کٹھن ہی اِس سے اِسکے بڑے پُن ہین کہ تمھارا درشن پایا - ہے راجی جب اِسطرح
کہکر منتری چپ ہوا تب دیبی جی نے کرپا کرکے راجا بدورتھ کے سر پر ہاتھ رکھ کر کہا کہ ہے راجا تم اپنے پورب
جنم کو ببیک کی درشٹ سے دیکھو کہ تم کون ہو - دیبی جی کے ہاتھ رکھنے سے راجا کے ہردی کا اگیان روپی
اندھکار مٹ گیا ہردی پرسن ہوا اور دیبی جی کے پرساد سے راجا کو اگلے جنم کی یاد ہو آئی - لیلا اور پدم کا سب
حال یاد کرکے کہنے لگا کہ ہے دیبی بڑا اچرج ہی کہ یہ جگت من سے رچا ہی - یہ مین نے تمھاری پرساد سے جانا کہ مین
راجا پدم تھا اور لیلا میری استری تھی مجھکو مرے ہوئے ایک دن لیسے مین بھاسا ہی اور یہان مین سو برس کا ہوا ہون
سو اب تک بھرم سے مین نے نہین جانا اب پرتچھ جانتا ہون - ستو برس مین جو بہت سے کام مین نے سکتے ہین
وہ سب مجھکو یاد آتے ہین اور اپنے پرپتامہ (دادا) اور اپنی بال اوستھا اور جوانی اور متر اور بھائی بند بھی
یاد آتے ہین یہ بڑا اچرج ہوا سرسوتی بولی کہ ہے راجن جب جیو مرتے ہین تو اُنکو بڑی مورچھا ہوتی ہی اُس
مورچھا کے بعد اور لوگ کہاں آتے ہین اور ایک مہورت مین برسون کا انبھو ہوتا ہی جیسے سپنے مین ایک مہورت
مین بہت برسون کا انبھو ہوتا ہی تیسے ہی تجھکو مرنے کی مورچھا کے بعد یہ لوک بھرم بھاستا ہی - ہے راجن جہان
تم پدم راجا تھے اُس گھر مین مرے ہوتے تمکو ایک گھڑی گذری ہی اور یہان تمکو بہت برسون کا انبھو ہوا
ہی اُس سے پچھلا جو حال ہی وہ سنو - ہے راجن پہاڑ کے اوپر ایک گانون تھا اُس مین ایک بششٹھ براہمن
رہتا تھا اور ارُندھتی اُس کی استری تھی - وہ دونون مندر مین رہتے تھے ارُندھتی نے تجھ سے بردان
لیا کہ جب میرا پتی مرے تب اِسکا جیو اسی منڈپ آکاش مین رہے - جب وہ مرا تب اُسکی پرتشٹھا
اسی مندر مین رہی پر اُس کے سمبت مین راجا کی درڑھ باسنا تھی اِس سے اُس منڈپ اکاش مین اُسکو پدم
راجا سرشٹ پھر آئی اور ارُندھتی اُسکی استری لیلا نام ہوکر اُس کو ملی - راجا پدم کا منڈپ اُس براہمن کے
منڈپ آکاش مین استھت ہوا اور پھر اُس منڈپ مین جب تو راجا پدم ہوکر مرا تب تیرے سمبت مین
طرح طرح کے آرمبھ سمیت یہ جگت پھر آیا - ہے راجن یہ تیرا جگت راجا پدم کے ہردی مین پھر آیا ہی
اور راجا پدم کے منڈپ اکاش مین استھت ہی - اور راجا پدم کا جگت اُس بششٹھ براہمن کے منڈپ اکاش
مین استھت ہی اور وہی بششٹھ براہمن تم راجا بدورتھ ہوتے ہو - ہے راجن یہ سب جگت بر تھا ماتر ہی اور
من کی کلپنا سے بھاستا ہی اُپجا کچھ نہین - اتنا سُنکر بدورتھ بولا کہ بڑا اچرج ہی کہ جیسے میرا یہ جنم بھرم روپ ہوا تیسے
ہی اچھواک کا کُل اور میرے ماتا پتا سب بھرم روپ ہوئے ہین - تس مین جنم لیکر بالک ہوا اور جب
دس برس کا ہوا تب میرے پتا نے مجھکو راج دے کر آپ بن باس لیا پھر مین نے دگبجے کرکے پرجا کی پالنا کی
اور سو برس کا مجھکو انبھو ہوتا ہی پھر مجھکو وارن اوستھا جُدھ کی اچھا ہوتی اور جُدھ کرکے مین گھر مین رات
کو آیا تب تم دونون دیبیان میرے گھر مین آئین اور مین نے تمھاری پوجا کی تب تم مین سے ایک دیبی نے
کرپا کرکے میرے ماتھے پر ہاتھ رکھا اُسی سے مجھکو گیان کا پرکاش ہوا ہی جیسے سورج کے پرکاش سے کمل پھولتا
ہی تیسے ہی میرا ہردی دیبی کے پرکاش سے کھل رہا ہی اُنکی کرپا سے مین کرت کرتیہ ہوا اور اب میرا سب سنتاپ
دور ہوا اور نربان سمتا سکھ اور نرمل پد کو مین نے پایا - سرسوتی بولی کہ ہے راجن جو کچھ تجھکو بھاستا ہی

وہ بھرم ماتر ہی اور طرح طرح کے بیوہار اور لوکانتر بھی بھرم ماتر ہین کیونکہ وہان تجھکو مرے ہوئے ابھی ایک ہی گھڑی گذری ہی اور اسی بیچ مین منڈپ آکاش مین تجھکو یہ جگت بھاسا۔ پدم راجا کی وہ سرشٹ براہمن کے منڈپ مین استھت ہی اور یہان تجھکو ندیان پربت سمدر پرتھوی آدک سب جگت بھاس آئے ہین۔ ہے راجن مرت مورچھا کے بعد کبھی وہ جگت بھاستا ہی کبھی اور طرح کا بھاستا ہی اور کبھی پورب اپورب بھی بھاستا ہی یہ کیول من کی کلپنا ہی اصل مین است رُوپ ہی اور اگیان سے ست کی طرح بھاستا ہی۔ جیسے ایک گھڑی سو کر سپنے مین بہت برسون کا بھرم دیکھتا ہی تیسے ہی جگت کا انبھو ہوتا ہی۔ جیسے سنکلپ پُر مین اپنا جینا مرنا اور گندھرب نگر بھرم ماتر ہوتا ہی اور جیسے ناؤ مین بیٹھے ہوئے منکھیہ کو کنارے کے برچھ چلتے ہوئے بھاستے ہین اور گھومنے سے پربت پرتھوی اور مندر آدسب گھومتے ہوئے بھاستے ہین اور سپنے مین اپنا سر کٹا ہوا بھاستا ہی تیسے ہی یہ جگت بھرم سے بھاستا ہی۔ ہے راجن اگیان سے تجھکو متھیا کلپنا ہوئی ہی واستو مین نہ تو مرا ہی اور نہ تو نے جنم لیا ہی تیرا اپنا آپ جو شدھ بگیان شانت رُوپ آتم پد ہی اسی مین استھت ہی طرح طرح کا جگت اگیان سے بھاستا ہی اور سمیک گیان سے سب آتم ستا بھاستی ہی۔ آتم ستا ہی جگت کی طرح بھاستی ہی۔ جیسے بڑی من کی رُچ طرح طرح کی ہوکر بھاستی ہی سو وہ مَن سے الگ نہین تیسے ہی آتم ستا کا کنچن آکاش رُوپ جگت بھاستا ہی۔ پہاڑ اور گانوُن اور کنچن رُوپ ہوکر جتنا جگت بستار تمکو بھاستا ہی وہ لیلا اور پدم راجا کے منڈپ آکاش مین استھت ہی اور لیلا اور پدم راجا کی راجدھانی اس بششٹھ براہمن کے منڈپ آکاش مین استھت ہی۔ ہے راجن یہ جگت بششٹھ براہمن کے ہردی منڈپ آکاش مین پھُرتا ہی وہ منڈپ اکاش جو آکاش مین استھت ہی۔ اُسمین نہ پرتھوی ہی نہ پربت ہین نہ میگھ ہین نہ سمُدر ہین اور نہ کت چاہنے والا ہی کیول شوُن ہی شون استھت ہی اور نہ کوئی جگت ہی نہ دیکھنے والا ہی یہ سب بھرم ماتر ہی۔ ہے راجن یہ سب تیرے اُس منڈپ اکاش مین پھُرتے ہین بدورتھ بولے کہ ہے دیبی جو ایسا ہی ہی تو یہ میرے سب نوکر چاکر بھی اپنے آتم مین ست ہین یا است ہین یہ بھی کرپا کرکے کہیے۔ دیبی بولی کہ ہے راجن بدت بید جو پرُش ہی وہ شدھ بودھ روپ ہی اُسکو جگت کچھ بھی ست رُوپ نہین بھاستا سب چدآکاش رُوپ ہی بھاستا ہی۔ جیسے بھرم مٹ جانے پر رسّی مین سانپ نہین بھاستا تیسے ہی جن پرشون کو آتم گیان ہوا ہی اور جنکا جگت بھرم مٹ گیا ہی اُنکو جگت ست نہین بھاستا۔ جیسے سورج کی دھوپ کی چمک مین جل کو است جانے تو جل ستا نہین بھاستی تیسے ہی جنکو آتم گیان ہوا ہی اور جگت کو است جانتے ہین اُنکو ست نہین بھاستا۔ ہے راجن جیسے کوئی سپنے مین بھرم سے اپنا سر کٹ گیا دیکھے اور جاگنے پر سر کا کٹا ہوا ہونا نہین دیکھتا تیسے ہی گیا نوان کو جگت ست نہین بھاستا۔ جیسے سپنے مین مرنا بھرم سے دیکھتا ہی تیسے ہی اگیانی کو جگت ست بھاستا ہی پرنت واستو مین کچھ نہین شدھ بودھ مین جگت بھرم بھاستا ہی۔ جیسے شردرت مین بادل کے نہ ہونے سے آکاش نرمل ہوتا ہی تیسے ہی شدھ بُدھ والون کو مین اور تو آدک پرتھا شد کا ابھاؤ ہوتا ہی۔ ہے راجن تم اور تمھارے نوکر چاکر آدک جو یہ سرشٹ ہی وہ سب آتما مین پھُرے ہین واستو مین کچھ نہین ہوا کیول آتم ستا اپنے آپ مین استھت ہی اور بھرم سے اور کچھ بھاستا ہی پر شدھ بگیان گھن رُوپ ہی اُسکا

شیش ( باقی ) رہتا ہی اتنا کہکر بالمیک جی بولے کہ اِس پرکار دیبی جی اور بدورتھ کا سمباد بشنشٹھ جی نے شری رامچندر جی سے کہا تب سورج است ہو کر سانیکال کا سمی ہوا اور سب سبھا اپنے آپسمین نمشکار کر کے اسنان کرنے کو گئے جب رات گذر گئی تب سورج نکلتے ہی سب آکر اپنے اپنے استھان پر بیٹھے۔

## تیسوان سرگ سوپن پرش ستتا برنن

بشنشٹھ جی کہتے ہین کہ ہے راجی جو پُرش ابودھ ہین ارتھات پَرم پد کو نہین پہونچے ہین اُنکو جگت بجر سارؔ کی طرح درڑھ ہی۔ جیسے ابودھ بالک کو اپنی پرچھائین مین بیتال بھاستا ہی تیسے ہی اگیانی کو است رُوپ جگت ست ہو کر بھاستا ہی اور جیسے مرُاستھل مین ہرن کو است رُوپ جل آبھاس ست ہو کر بھاستا ہی۔ سپنے مین کریا ارتھ بھرم کر کے بھاستی ہی جبکو سُبرن بُدھ نہین ہوتی اُسکو بھو کھن بُدھ ست بھاستی ہی اور جیسے نیتر کے دوش سے آکاش مین موتیون کی مالا بھاستی ہین تیسے اسمیک درشٹی کو است رُوپ جگت ست بھاستا ہی۔ ہے راجی یہ جگت بہت دنون تک کا سپنا ہی اہم بھاؤ کے درڑھ ہونے سے جاگرت رُوپ ہو کر بھاستا ہی اور واستو مین کچھ اُپجا نہین پَرم چدا کاش سربدا اشانت اور اچیت چنماتر روپ سرپ شکتِ سرب آتما ہی ہی۔ جہان جیسا اسپند پھرتا ہی ویسا ہی جگت ہو کر بھاستا ہی۔ جیسے سوپن سرشٹ بھاستی ہی وہ سوپن بھرم چدا کاش مین استھت ہی اِس چدا کاش مین ایک سوپن پُر پھرتا ہی اور وہی دیکھنے والا ہو کر جگت کو دیکھتا ہی وہ دیکھنے والا اور جگت دونون جیتن سبت مین آبھاس رُوپ ہین تیسے ہی یہ جگت بھی آبھاس روپ ہی۔ ہے راجی پیدایش کی ابتدا جو شدھ آتم ستا تھی اُسمین آدسمبیدن اسپند ہوا ہی وہ برہما جی ہین اور اُنھین کے سنکلپ مین یہ سب جگت ہی یہ سب جگت سپنے کی طرح ہی اِس سپنے کو تمنے سچا سمجھ رکھا ہی جیسے تم ہو تیسے ہی اور بھی ہین۔ جیسے سپنے مین سپنا دیکھنے والے کو اور سپنا ہوا اور جیسے سپنے کا نگر واستو مین ست نہین ہوتا تیسے ہی یہ جگت بھی درشٹ آتا ہی بھرم ماتر ہی۔ جیسے سپنے مین است ہی ست ہو کر بھاستا ہی تیسے ہی یہ مین اور تو آدک بھاستے ہین اور جیسے سپنے مین سب کرم ہوتے ہین تیسے ہی یہ بھی جانو۔ اتنا سُنکر شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے ناتھ سپنے سے جب مَنکھیہ جاگتا ہی تب سپنے کی چیزین اسکو است روپ ہو کر بھاستی ہین پر یہ تو جیون کی تیون رہتی ہین اور جب دیکھیے تب سب چیزین ویسی ہین پھر آپ جاگرت اور سوپن کو کیسے برابر کہتے ہین۔ بشنشٹھ جی بولے کہ ہے راجی جیسا سوپن ہی ویسا ہی جاگرت اور سوپن اور جاگرت مین کچھ بھید نہین۔ سوپن کو بھی است تب جانتا ہی جب جاگتا ہی جب تک جاگتا نہین تب تک است نہین جانتا تیسے ہی مَنکھیہ بھی جب تک آتم پد مین نہین جاگتا تب تک اُس کو است نہین بھاستا اور جب آتم پد مین جاگتا ہی تب یہ جگت بھی است روپ بھاستا ہی۔ ہے راجی یہ جگت است روپ ہی اور بھرم سے ست کیطرح بھاستا ہی جیسے سپنے کی استری است روپ ہوتی ہی اور اُسکو پُرش ست رُوپ جانتا ہی تیسے ہی یہ جگت بھی است روپ ہی پرنت ست ہو کر دکھائی دیتا ہی۔ کیول آبھاس رُوپ جگت ہی اور آتم ستا سب کہین سدا ادویت رُوپ ہی جہان جیسا خیال کرتا ہی وہان ویسا ہی ہو کر دیکھ پڑتا ہی۔ جیسے ڈبے مین بہت سے رتن ہوتے ہین اُن مین سے جس کو چاہتا ہی تِسکو

لیتا ہی تیسے ہی سرب گت چداکاش ہی جہان جیسا خیال کرتا ہی وہان ویسا ہی ہو کر بھاستا ہی۔ ہے رامجی اب پہلی کتھا سنو۔ کہ جب دیبی جی نے بدورتھ پر امرت کے سمان گیان بچنون کی برکھا کی تب اسکے ہردے مین ببیک روپ سندر انکر پیدا ہوا تب سرسوتی نے کہا کہ ہے راجن جو کچھ مجھکو تمسے کہنا تھا وہ مین کہہ چکی۔ اب تم رن سنگرام مین مروگے یہ مین جانتی ہون۔ اب مین جاتی ہون لیلا آدکو دکھانے کے لیے مین آئی تھی سو سب دکھا چکی۔ اتنا کہکر بشسشٹھ جی بولے کہ ہے رامجی جب اس طرح مدھر بانی سے سرسوتی نے کہا تب بدھمان راجہ بدورتھ بولا کہ ہے دیبی بڑون کا درشن نشپھل نہین ہوتا وہ تو مہا پھل کا دینے والا ہی۔ ہے دیبی جو کوئی میرے پاس کچھ کامنا لیکر آتا ہی اُسکو مین نراس کرکے نہین جانے دیتا اُسکی کامنا سب پوری کر دیتا ہون تم تو ساکشات ایشری ہو اسلیے مجھکو یہ بردان دو کہ دیہہ کو تیاگ کر مین لوکانتر مین راجا پدم کی نعش مین سما جاؤن اور میرے منتری اور لیلا بھی میرے ساتھ ہون۔ ہے دیبی جو بھگت شرن مین آتا ہی اُسکو بڑے لوگ تیاگ نہین کرتے بلکہ اُسکے سب کام پورے کر دیتے ہین۔ سرسوتی جی نے کہا کہ ہے راجن ایسا ہی ہوگا۔ تو پدم راجا کے شریر مین سما جائیگا اور بودھ (گیان) سمت بے کھٹکے راج کریگا ہماری آرادھنا کسی کو برتھا نہین ہوتی۔ جیسی کامنا کرکے ہمکو سیوتا ہی تیسا ہی پھل پاتا ہی۔

## اکتیسوان سرگ اگن داہ برنن

سرسوتی جی نے کہا کہ ہے راجن اب تم رن مین مرکر پہلے کے راجا پدم کے شریر مین جاؤگے اور وہان تمھاری استری اور منتری بھی تمکو ملینگے۔ ہے راجن تم ایسے چلے جاؤگے جیسے ہوا چلی جاتی ہی۔ جیسے گھوڑا اور گدھا۔ ہرن اور اونٹ ہاتھی کا سنگ نہین کرتے تیسے ہی تمھارا ہمارا کیا سنگ ہی اس سے اب مین جاتی ہون۔ اتنا کہکر بشسشٹھ جی بولے کہ ہے رامجی جب اسطرح دیبی جی نے کہا تب ایک پُرش نے آکر کہا کہ ہے راجن جیسے پرلے کال مین مندراچل پربت اور استاچل پربت آدک سب پہاڑ ہوا سے اُڑتے ہین تیسے ہی دشمن لوگ چلے آتے ہین اور چکر گدا آدک ہتھیار ونکی برکھا کرتے ہین۔ جیسے مہاپرلے مین سب استھان پانی سے بھر جاتے ہین تیسے ہی فوج سے سب استھان بھر گئے ہین اور اُنھون نے آگ بھی لگا دی ہی اُس سے استھان جلنے لگے ہین وہ گرجتے ہین اور ندی کی دھارا کی طرح بان چلے آتے ہین آگ ایسی لگی ہی کہ جیسے مہاپرلے مین بڑوا اگن سمندر کو سُکھائے لیتی ہی۔ تب دونون دیبیان اور راجا اور منتری اونچے پر چڑھ کر جھروکھون مین بیٹھکر کیا دیکھنے لگے کہ جیسے پرلے کال مین میگھ چلے آتے ہین تیسے ہی فوج چلی آتی ہی اور جیسے پرلے کی اگن سے سب دشا بھر جاتی ہین تیسے ہی آگ کی لپیٹ سے سب دشا بھر گئی ہین اور اُس سے ایسی چنگاریان اُڑتی ہین کہ مانو ستارے گرتے ہین اور انگارون کی برکھا ہوتی ہی اُس سے جیو جلتے ہین سندر سندر استریان جو طرح طرح کے گہنے پہنے ہوئے تھین وہ پھوس کی آگ مین جلی جاتی ہین اور پرشون کی دیہہ اور کپڑے بھی جلے جاتے ہین سب ہائے ہائے کرتے ہین اور جلتے جلتے بھائیون اور پترون اور استریونکو ڈھونڈھتے ہین۔ ہے رامجی یہ اچرج دیکھو کہ ایسے اسنیہہ سے جیو باندھے ہوئے ہین کہ مرتے مرتے بھی اسنیہہ کو نہین چھوڑ سکتے پرنت سینا کے لوگ دوسرے لوگون کو مار کر استریون کو لیجاتے تھے۔ ہے رامجی اُس سمے رن بھوم مین چارون طرف شبد ہونے لگا

کوئی کہتا تھا کہ ہاے پتا کوئی کہتا تھا ہاے ماتا ہاے بھائی ہاے پُتر ہاے استری - گھوڑے بیل اونٹ گئو آدک پشو ایک مین مل گئے اور اگن کی لپٹ بڑھتی جاتی تھی اور بڑا اُپدرو ہو رہا تھا - جیسے مہا پرلی کی اگن ہوتی ہی ویسے ہی سب استھان اگن سے پُورن ہو گئے اور اُن مین بہت سے جیو اور استھان جلنے لگے -

## بتیسوان سَرگ اگن داہ برنن

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے راجی اس پرکار راجا اُس نگر کو دیکھ رہا تھا کہ اتنے مین لیلا اپنی سہیلیون کو ساتھ لیے ہوئے اپنے دوسرے استھان سے جہان راجا بدورتھ تھا وہان آئی - اُسکے مہا سُندر بھوکھن کچھ ٹوٹے ہوئے اور کچھ ڈھیلے ہو گئے تھے - ایک سہیلی نے کہا کہ ہے راجن تمھارے انتہ پُر مین جو استریان تھین اُنکو دشمن لوگ لے گئے پر اس لیلا رانی کو ہم بڑے جتن سے چُراکر لے آئی ہین اور اور لوگون کو اُن دشمنون نے بہت ستایا ہی تمھارے دروازی پر جو فوج بیٹھی ہی اُس کو بھی وے مارے ڈالتے ہین اور سب نگر کو جلاکر لوٹ لیا ہی - ہے راجی جب اسطرح سہیلی نے راجا سے کہا تب راجا نے سرسوتی جی سے کہا کہ ہے دیبی جی یہ لیلا تمھاری شرن مین آئی ہی اور تمھارے چرن کمل کی بھونری ہی اسکی رچھا کرو اور مین جُدھ کرنے کو جاتا ہون - جب اس طرح کہکر راجا کرودھ کرکے مست ہاتھی کیطرح رن کی اوُر چلا تب دیبی جی کے ساتھ جو پہلی لیلا تھی اُس نے کیا دیکھا کہ اُس لیلا کی صورت اپنی ہی صورت کی طرح سُندر ہی جیسے آرسی مین پرتبمب (عکس) ہوتا ہی ویسے ہی دیکھ کر کہنے لگی کہ ہے دیبی جی اس مین مین کیونکر سما گئی - جب مین پہلے آئی تھی تب تو مجھکو منتری اور سیوک اور بہت سے نگر کے لوگ دیکھ پڑتے تھے اور وہ سندیہہ مین نے تمسے مٹایا تھا پھر اب مین اس طرح کیونکر ہو گئی یہ جگت روپ درپن کیسا ہی کہ جس کے بھیتر باہر پرتبمب ہوتا ہی - یہ منتری اور سیوک اور میرا یہ سوروپ کیا ہی اور جگت بھاؤ ہوکر کیونکر بھاستا ہی میرا یہ سندیہہ مٹا دیجیے - دیبی جی نے کہا کہ ہے لیلا جیسے چت سمبت مین اسپند پھرتا ہی ویسے ہی ترنت سدھ ہوتا ہی - جس ارتھ کو چنتن کرنے والا چت سمبت شریر کو تیاگ کرتا ہی اُسی ارتھ کو پاتا ہی اور اُسی چھن مین دیش کال اور پدارتھ کا بڑھنا ہوتا ہی - جیسے سوپن سرشٹ پھر آتی ہی ویسے ہی پرلوک سرشٹ بھی بھاس آتی ہی ہے لیلا جب تیرا پت مرنے لگا تھا تب اُسکا سنسہ تجھ مین اور منتریون مین بہت تھا اِس سے وہی روپ ست ہوکر اپنی باسنا کے انسار اُسکو بھاسا ہی - جیسے سنکلپ پُر اور سپنے کی سینا بھاستی ہی ویسے ہی یہ دیس کال اور پدارتھ بھاسے ہین - ہے لیلا جو کوئی اسَت پدارتھ سَت روپ ہوکر بھاستے ہین وہ اگیان سے سب مین ہی بھاستے ہین گیان کے ہیئے سب برابر ہو جاتے ہین کم زیادہ کوئی نہین رہتا جاگرت مین سپنا متھیا بھاستا ہی اور سپنے مین جاگرت کا ابھاؤ ہو جاتا ہی - جاگرت کا شریر مرنے مین ناش ہو جاتا ہی اور مرنا جنم مین است ہو جاتا ہی اور مرنے مین جنم است ہو جاتا ہی - ہے لیلا جب اس طرح اُنکو بچار کر دیکھے تو سب اوستھا بھرم ماتر ہی اصل مین کوئی ست نہین ہی - لیلا پیدائش کے شروع سے مہا پرلی تک کچھ نہین ہوا سدا جیون کی تیون برہم ستا اپنے آپ مین استھت ہی جگت کلپنا آبھاس ماتر ہی اور اگیان سے بھاستا ہی - جیسے آکاش مین ترور بھاستے ہین ویسے ہی آتما مین جگت بھرم سے بھاستا ہی

اور در حقیقت کچھ بھی نہین ہی۔ جیسے سمدر مین لہر پیدا ہو کر ملجاتی ہی تیسے ہی آتما مین جگت پیدا ہو کر پھر اُسی
مین ملجاتا ہی اس سے مین اور تو کا بھاؤ بھرم ماتر ہی۔ ہے لیلا یہ جگت مرگ ترشنا کے جل کیطرح ہی اس پر
بھروسا کرنا اگیانتا ہی اور بھرم بھی کچھ نہین۔ جیسے گھن تم مین چچھ بھاستا ہی پرنت وہ چچھ کوئی لبست نہین ہی
برہم ستا جیون کی تیون ہی تیسے ہی بھرم بھی کچھ لبست نہین۔ جنم مرت اور موہ سب آست رُوپ ہین۔ مین
تو آدک جتنے شبد ہین اُنکا دھاپرلی مین ابھاؤ ہو جاتا ہی اسکے پیچھے جو شُدھ شانت رُوپ ہی اَب بھی وہی جان
کہ برہم ستا جیون کی تیون ہی۔ ہے لیلا یہ جو پرتھوی آدک جگت بھاستا ہی سو بھی سمبت رُوپ ہی کیونکہ
جب چت سمبت اسپند رُوپ ہوتا ہی تب جگت ہو کر بھاستا ہی اور اسی کارن سمبت رُوپ ہی۔ ہے لیلا
چیور وپ سمدر مین جگت رُوپ ترنگ اُپجتے ہین اور لین بھی ہوتے ہین پرواستو مین جل رُوپ ہین اور
کچھ نہین۔ جیسے آگ مین گرمی ہوتی ہی تیسے ہی جیو مین سَرگ (پیدایش) ہی جو گیانوان ہی اُسکو سرباتما بھاستا
ہی اور اگیانی الگ الگ جانتا ہی ہے لیلا جیسے سُورج کی دُھوپ مین ترسرینُ (ذرہ) دیکھ پڑتے ہین اور
پون مین اسپند ہوتا ہی اور اُسمین سُگندھ ہوتی ہی سو سب نراکار ہین تیسے ہی جگت بھی آتما مین نراکار
(بلا صورت) ہی۔ بھاو ابھاو ستوکشم اِستھول چراچر آدک سب برہم کے انگ ہین۔ ہے لیلا یہ
جگت جو ساکار رُوپ (جسم والا) بھاستا ہی سو آتما سے الگ نہین جیسے برچھ کے پتے پھل برچھ کے
انگ برچھ کے روپ ہی ہو کر بھاستے ہین تیسے ہی برہم ستا ہی جگت کا رُوپ ہو کر بھاستی ہی اور کچھ نہین
چیتن سمبت مین جیسا اسپند پھرتا ہی تیسا ہی ہو کر بھاستا ہی پر وہ آکاش رُوپ سمبت جیون کی تیون ہی اُس
مین اور کلپنا بھرم ماتر ہی۔ ہے لیلا یہ جو جگت بھاستا ہی وہ نہ ست ہی نہ است ہی جیسے رسّی مین سانپ بھرم سے
بھاستا ہی تیسے ہی آتما مین جگت بھاستا ہی۔ جسکو اسمیک گیان ہوتا ہی اُسکو رسّی مین سانپ بھاستا ہی تو وہ اسَت
اور جس کو سمیک گیان ہوتا ہی اُس کو سانپ ستَ نہین۔ ایسے ہی اگیان سے جگت اُست نہین بھاستا
اور آتم گیان ہوئے ست نہین بھاستا کیونکہ کچھ لبست نہین ہی۔ ہے لیلا جیسے جس کے انتہ کرن
مین اسپند پھرتا ہی اُسکا وہ انبھو کرتا ہی۔ جب یہ جیو مرتا ہی تب اسکو ایک چھن مین جگت پھر آتا ہی۔
کسی کو اپورب روپ پھر آتا ہی کسیکو پُورب روپ پھر آتا ہی اور کسی کو پُورب اپورب ملا ہوا
پھر آتا ہی اِسی کارن تیرے پت کو بھی وہی منتری اور استری اور سبھا والے باسنا کے انسار
پھر آئے ہین کیونکہ آتما سب رُوپ ہی جیسا جیسا اسمین اسپند سبت پھرتا ہی تیسا تیسا ہو کر بھاستا ہی۔
ہے لیلا جیسے اپنے منوراج مین جو برتھا اُدی ہوتی ہی وہ ست روپ ہو کر بھاستی ہی تیسے ہی یہ لیلا
جو تیرے سامنے بیٹھی ہی سو یہی ہوئی ہی اور تیرے پت کی جو تجھ مین سبت باسنا تھی اس سے اُسکو تیرا پرتمبب
رُوپ ہو کر یہ لیلا پراپت ہوئی اور تیرا ہی سا اسکو شیل آچار کل بھیس پرتمبت یعنے سایہ افگن ہوا ہی ہے لیلا
سرب گت سبت آکاش ہی جیسا جیسا اسمین پھُرنا ہوتا ہی تیسا ہی تیسا جد روپ درپن مین پرتمبب بھاستا ہی
اس سب جگت کا چیتن درپن مین پرتمبب ہوتا ہی واستو مین تو تین جگت آکاش بھون پرتھوی راجا آدک
سب آتم روپ ہین آتما ہی جگت ہو کر بھاستا ہی جیسے ملی سے حبا الگ نہین ہوتی ہی تیسے ہی یہ جگت

برہم سوروپ ہی -

## تینتیسوان سرگ ست کام سنکلپ برنن

دیبی جی نے کہا کہ ہے لیلا تیرا پت راجا بدورتھ رن مین سنگرام کرکے شریر کو تیاگ کریگا اور راجی انتہ پور
مین پراپت ہو کر راج کریگا اتنا کہکر بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی جب اسطرح دیبی جی نے کہا تب بدورتھ
کے پٹرانی لیلا نے ہاتھ جوڑ کر دیبی جی کو پرنام کیا اور کہا کہ ہے دیبی بھگوتی مین نے گپت روپ کا نت
پوجن کیا اور اُس نے سپنے مین مجھکو درشن دیا جیسے وہ ایشوری تھی تیسے تم بھی مجھکو دکھہ پڑتی ہو اس سے
مجھپر کرپا کرکے من بانچھت پھل دو - تب دیبی اپنے بھگت پر پرسن ہو کر بولی کہ ہے لیلا تونے آئینہ ہو کر
(بینے دوسرے کو نہ جانکر) میری بھگتی کی ہی اور اُس سے تیرا شریر بھی پُرانا ہو گیا ہی اب مین تجھ پر
پرسن ہون جو کچھ بردان چاہتی ہو مانگ لیلا بولی کہ ہے بھگوتی جب میرا پت رن مین شریر کو تیاگی
تو مین اسی شریر سے اُسکی استری ہون - دیبی بولی کہ تونے بھاونا سہت اچھی طرح سے پُن آدک
کرکے نربگھن میری سیوا کی ہی اس سے ایسا ہی ہوگا - تب پہلی لیلا نے کہا کہ ہے دیبی تم ستت سنکلپ ست
کام برہم سوروپ ہو مجھکو اسی شریر سے بدورتھ کے گھر مین بششٹھ براہمن کی سرشٹ مین تم کیون نہ لے
گئین - دیبی جی نے کہا کہ ہے لیلا مین کسی کا کچھ نہین کرتی سب جیوون کی دیہہ سنکلپ ماتر ہی اور مین گپت
روپ ہون ایک ایک جیو کے بھیتر چیتن ماتر دیوتا ہو کر رہتی ہون جو جو جیو جیسی جیسی بھاونا کرتا ہی تیسی ہی تیسی
اُسکو سدھتا ہوتی ہی - ہے لیلا جب تونے میری ارادھنا کی تھی تب تونے یہ بردان مانگا کہ میرے پت کا جیو اسی
اکاش منڈپ مین رہی اور مجھکو گیان بھی پراپت ہو اُسی کے انسار مین نے تجھکو گیان کا اُپدیش دیا اور تجھکو
گیان پراپت ہوا - اسی نمت تونے پوجن کیا تھا اس سے تجھکو یہ پراپت ہوا کہ دیہہ سہت اپنے پت کے ساتھ
جائیگی - جیسا جیسا چت سمبت مین اسپند درڑھ ہوتا ہی تیسی ہی سدھتا ہوتی ہی - ہے لیلا جو تپ کرتے ہین
اُنکی درڑھتا سے چدا تما ہی دیوتا روپ ہو کر پھل کو دیتے ہین جیسا جیسا سنکلپ درڑھ کسی کو ہوتا ہی اُسکو ویسا ہی
پھل چت سمبت سے ملتا ہی آتما سرب گت اور سب کے انتہ کرن مین استھت ہی جیسا اُسمین چیتنے کا جتن ہوتا
ہی ویسا ہی اُسکو شبھ اشبھ بھاو پراپت ہوتا ہی -

## چونتیسوان سرگ بدورتھ مرن برنن

شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون راجا بدورتھ جب دیبی جی سے کہکر سنگرام مین گیا تو اُسنے وہان جا کر کیا کیا
بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی جب راجا گھر سے نکلا تو ستارون مین چندرما کی طرح سب سینا مین شوبھائمان ہوا اور
رتھ پر چڑھ کر سبھا سہت سنگرام مین آیا وہ رتھ موتی اور منی سے جڑا ہوا تھا اور اُسمین آٹھ گھوڑے لگے تھے جو
ہوا سے بھی زیادہ تیز چلتے تھے اور اُسمین پانچ دھوجا تھین - اُس رتھ پر سوار ہو کر راجا اسطرح سنگرام مین آیا جیسے
سمیر پربت پرون سے اُڑتا ہوا سمدر جا دے - تب جیسے پرلے کال مین سمدر اکٹھے ہو جاتے ہین تیسے ہی دونون

سینا اکٹھے ہوگئین اور بڑا جُدھ ہونے لگا اور بادل کیطرح پہلوان لوگ گرجنے لگے - جیسے میگھ سے بوندین برستی ہین اور آگ سے چنگاریان نکلتی ہین تیسے ہتھیار برسنے لگے - جیسے پرلے کال کی بڑوانل اگن ہوتی ہی تیسے ہی ہتھیارون سے اگ نکلتی تھی اور اُن ہتھیارون سے بہت جیو مرتے تھے - جب اِسطرح بڑا جُدھ ہوا تب راجا بدورتھ کی سینا کچھ نربل ہوگئی - آکاش مین جو دونون لیلا تھین اور دیبی جی کی دتبیہ درشٹ سے دیکھتی تھین اُنھون نے کہا کہ ہے دیبی تمتو سب طرح کی شکت رکھتی ہو اور ہمارے اوپر بھاری دیا بھی ہی پھر ہمارے پت کی جے یعنے فتح کیون نہین ہوتی اِسکا کارن کہو دیبی بولی کہ ہے لیلا راجا بدورتھ کے دشمن سِدھ راجا نے جے کے واسطے بہت دنون تک میری پوجا کی ہی اور تمھارے پت نے جے کے نمت میری پوجا نہین کی موکش کے نمت کی ہی اِس سے جیت سِدھ راجا کی ہوگی اور تیرے پت کو مکت ملیگی - ہے لیلا جس نمت کوئی ہماری پوجا کرتا ہی اُس کو ہم وہی پھل دیتی ہین اِس سے راجا سِدھ بدورتھ کو جیت کر راج کریگا - بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے رام جی پھر سینا کو سب دیکھنے لگین اور دونون راجاؤن کا آپسمین بڑا جُدھ ہونے لگا دونون راجاؤن نے ایسے بان چلائے مانو دونون بشن ہوکر کھڑے ہین - بدورتھ نے ایک بان چلایا اُسکے ہزار بان ہوگئے اور اُسکے آگے جاکر لاکھ ہوگئے اور آپس مین جُدھ کرتے کرتے ٹکڑے ٹکڑے ہوکر گر پڑے ایسے دور سے بان چلے جاتے تھے کہ جیسے نربان کیا ہوا دیپک نہین بجھاتا ہی - تب راجا سِدھ نے موہ روپی بان چلایا اُسکے آنے سے بدورتھ کے سوائے اور سب سینا لوگ موہت ہوگئے جیسے متوالے کو کچھ سُدھ (یاد - خبر) نہین رہتی تیسے ہی اُنکو کچھ سُدھ نہ رہی ایک ایک کو دیکھتے ہی رہ گئے تصویر سے کھڑے رہ گئے تب راجا بدورتھ کو بھی موہ ہونے لگا تب اُس نے پربودھ روپی بان چلایا اُس سے سب کا موہ چھوٹ گیا اور جیسے سورج کے نکلنے سے سورج مکھی کمل کھل جاتا ہی تیسے ہی سب کے ہردے کھل گئے - تب سِدھ راجا نے ناگاستر بان چلایا اُسکے آنے سے ایسے ناگ نکل آئے جیسے پربت اُڑتے چلے آتے ہین - سب دشا ناگون سے اور اُنکے مکھون سے بش (زہر) اور آگ کی لپٹ نکلی جس سے بدورتھ کی سینا نے بہت دُکھ پایا - تب راجا بدورتھ نے گرڑاستر چلایا اِس سے بہت سے گرُڑ (مور - طاوس) پیدا ہوئے اور جیسے سورج کے نکلنے سے اندھکار کا ناش ہوجاتا ہی تیسے ہی سب ناگ یعنی سانپ ناش ہوگئے اور ناگون کو ناش کرکے گرُڑ بھی انتردھیان ہوگئے جیسے سنکلپ کے تیاگ کرنے سے سنکلپ سرشٹ نہین رہتی ہی تیسے ہی گرُڑ انتردھیان ہوگئے اور جیسے سپنے سے جاگے ہوئے کو سپنے کا نگر پھر نہین دیکھ پڑتا تیسے ہی سب گرُڑ بھی نہ دیکھ پڑے - پھر جب کوئی بان سِدھ راجا چلاوے تو بدورتھ اُسکو ناش کردے جیسے سورج اندھکار کو ناش کردیتا ہی - اور اُس نے بڑی بانون کی برکھا کی کہ جس سے سِدھ راجا کو بھی دُکھ ہوا - تب پچھلی لیلا نے جھروکھے سے دیکھ کر کہا کہ ہے دیبی جی اب میرے پت کی جے ہوتی ہی یہ سُنکر دیبی جی مسُکائین پرمُکھ سے کچھ نہ کہا اپنے ہردے مین کہا کہ جیو کا چت بڑا چنچل ہی ایسے دیکھتے ہی تھے کہ سورج اُدے ہوئے مانو سورج بھی جُدھ دیکھنے کو آئے ہین - تب تو راجا سِدھ نے اندھکار بان چلایا جس سے سب دشا مین اندھیالا ہوگیا کسی کو کچھ نہ سوجھ پڑتا تھا جیسے کاجل کی ڈھیری اکٹھی ہوئی ہی تب بدورتھ نے سورج کا ایسا پرکاش کرنے والا بان چلایا جس سے سب اندھکار سٹ گیا -

جیسے شرد رت مین سب گھٹا جاتی رہتی ہی کیول شدھ اکاش ہی رہتا ہی اور جیسے آتم گیان سے گیانی کے لوبھ آدک نہین رہتے اور جیسے لوبھ کا جل کے مٹ جانے سے گیانوان کی بدھ نرمل ہو جاتی ہی تیسے ہی پرکاش سے سب اندھکار مٹ گیا اور سب دشا نرمل ہو گئین۔ جیسے اگست منی سمدر کو پی گئے تھے تیسے ہی پرکاش اندھکار کو پی گیا تب سدھ راجا نے بیتال روپی بان چلایا جس سے بدورتھ راجا کی سب سینا موہت ہو گئی اور اُسمین سے بڑے بھیانک رُوپ اور پرچھائین کے سمان مُورت دھارن کیے ایسے کالے کالے بیتال دیکھ پڑنے لگے جو پکڑنے مین نہ آوین اور جیو کے بھیتر سما جاوین اور جنکے رہنے کی جگہ خالی مکان اور کیچڑ اور پربت تھے ہتھیار سے نکلکر بدورتھ راجا کی سینا کو دُکھ دینے لگے۔ پشاچ وہ ہوتے ہین جنکی کریا شاستر کے موافق نہین ہوتی اور جو مرکر بھوت پشاچ اور بیتال ہوتے ہین اور راگ دویش ترشنا اور بھوکھ سے جلتے رہتے ہین اُنکا کوئی بڑا اسردار بدورتھ کے پاس آنے لگا تب بدورتھ نے رودیکا نام استر چلایا اُس سے مہا بھیانک رُوپ ننگے بھیروپرگٹ ہوئے جنکے ناخن بال زبان پیٹ اور آدنٹھ بڑے بڑے تھے وہ بیتالون کو پکڑ پکڑ کر کھانے لگے اور کھپّر مین لہو بھر بھر کر پینے لگے اور ناچنے لگے اور سب کو دکھ دینے لگے۔ تب سدھ راجا نے کرودھ کرکے راچھس روپی استر چلایا جس سے ایک کروڑ راچھس بھیانک رُوپ کالے کالے پاتال اور سب دشاؤن سے نکلے جنکی جیبھ باہر نکلی ہوئی تھی اور ایسا چمکار کرتے تھے جیسے کالے بادل مین بجلی چمکار کرتی ہی۔ وہ جس کو دیکھتے تھے اُسکو اپنے مُکھ مین ڈالکر لیجاتے تھے اور اُن کو دیکھ کر بدورتھ کی سینا بہت ڈر گئی کیونکہ جس کے سامنے دے ہنسکر دیکھین وہ ڈر سے مر جاوے۔ تب راجا بدورتھ نے اپنی سینا کو دُکھی دیکھ کر کرشن استر چلایا جس سے سب راچھس ناش ہو گئے۔ پھر راجا سدھ نے اگن نام استر چلایا جس سے سب دشاؤن مین آگ ہی آگ پھیل گئی اور لوگ جلنے لگے۔ تب راجا بدورتھ نے برن روپی بان چلایا جس سے جیسے سنتون کے ست سنگ سے اگیانی کی تینون تاپ مٹ جاتی ہین تیسے ہی اگن کی تاپ مٹ گئی جل سے سب استھان بھر گئے اور سدھ راجا کی بہت سی سینا جل مین بہہ گئی۔ تب سدھ راجا نے شوکھن بان چلایا جس سے سب پانی سوکھ گیا کہین کہین کیچڑ رہ گئی اس سے اُس نے پھر تیجومئی بان چلایا جس سے کیچڑ بھی سوکھ گئی اور بدورتھ کی سینا مارے گرمی کے ایسی تپنے لگی جیسے مُورکھ کا ہردے کرودھ سے جلتا ہی۔ تب بدورتھ نے میگھ نام بان چلایا جس سے میگھ برسنے لگے اور ٹھنڈی نرم نرم ہوا چلنے لگی جیسے آتما کی طرف آنے سے جیو کا کلیش مٹ جاتا ہی تیسے ہی بدورتھ کی سینا شیتل ہو گئی پھر سدھ نے بایو روپی بان چلایا جس سے سوکھے پتے کی طرح بدورتھ پھرنے لگا تب بدورتھ نے پہاڑ روپی بان چلایا جس سے پہاڑ برسنے لگے اور ہوا کے آنے کا راستہ رُک گیا اور ہوا کے مٹ جانے سے سب پدارتھ ٹھہر گئے جیسے سمیدن سے رہت چت شانت ہوتا ہی تیسے ہی سب شانت ہو گئے جب پہاڑ اُڑ اُڑ کر سدھ کی سینا پر گرے تب سدھ نے بجر روپ استر چلایا جس سے پہاڑ نشٹ ہو گئے۔ جب اسطرح بجر برسے تب بدورتھ نے برہم بان چلایا جس سے بجر نشٹ ہو گئے اور برہم بان انتردھیان ہو گیا۔ ہے رامجی اسطرح آپسمین اُنکا جدھ ہوتا تھا کہ جو بان سدھ چلاوے اُسکو بدورتھ کاٹ ڈالے اور جو بدورتھ چلاوے اُسکو سدھ کاٹ ڈالے۔ آخر کو بدورتھ راجا نے ایک ایسا

استر چلایا کہ راجا سِدّھ کا رتھ ٹکڑے ٹکڑے ہو گیا اور گھوڑے بھی سب چوپٹ کر ڈالے تب سِدّھ راجا نے رتھ سے
استر کر الیسا استر چلایا کہ بدورتھ کا رتھ اور گھوڑے نشٹ ہو گئے تب دونون راجا ڈھال اور تلوار لیکر جُدھ
کرنے لگے پھر دونون کے رتھوان دوسرا رتھ لے آئے اسپر دونون سوار ہو کر جُدھ کرنے لگے۔ راجا بدورتھ
نے راجا سِدّھ کے اوپر ایک برچھی چلائی جو اُسکے ہردے مین لگی اور لہو بہنے لگا۔ تب اُسکو دیکھ کر لیلا نے کہا کہ
ہے دیبی جی اب میرے پتی کی جَے ہوئی ہی۔ ہے رامجی اس طرح لیلا کہتی ہی تھی کہ راجا سِدّھ نے بھی ایک برچھی
چلائی سو بدورتھ کے ہردے مین لگی اور اُسکو دیکھ کر بدورتھ کی رانی لیلا دُکھی ہو کر کہنے لگی کہ ہے دیبی میرا پتی مرتا ہی
سِدّھ دُشٹ نے بڑا دُکھ دیا۔ ہے رامجی پھر راجا سِدّھ نے ایک ایسی تلوار چلائی کہ جس سے راجا بدورتھ کے پانون
کٹ گئے اور گھوڑے بھی کٹ گئے پرنت راجا بدورتھ تو بھی جُدھ کرتا رہا۔ پھر راجا سِدّھ نے راجا بدورتھ کے سر پر
تلوار ماری تب وہ مورچھا کھا کر گر پڑا ایسا حال دیکھ کر اُسکے رتھوان رتھ کو گھر لیے آنے لگے تب سِدّھ اُس کے
پیچھے دوڑا کہ سر اُسکا مین لے آؤن پرنت پکڑ نہ سکا۔ جیسے آگ مین مچھر گھس نہین سکتا تیسے ہی دیبی جی کے پربھاؤ
سے وہ راجا بدورتھ کو نہ پکڑ سکا لاچار ہو کر رہ گیا۔

## پینتیسوان سَرگ مرت مورچھا انتر پرتما برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی تب رتھوان راجا بدورتھ کو گھر مین لے آیا تو استریان منتری بھائی بندھ اور
کٹمبی لوگ رونے لگے اور بڑے شبد ہونے لگے۔ راجا سِدّھ کی سینا لوٹنے لگی اور ہاتھی گھوڑے رتھ بے
مالک کے پھرنے لگے۔ پھر ڈھنڈھورا پھیر اگیا کہ راجا سِدّھ کی جَے ہوئی ہی تب سب طرف سے شانت
ہوئی راجا سِدّھ کے اوپر چھتر ہونے لگا اور سب پرتھوی بھر کا راجا وہی ہوا۔ جیسے چھیر سمندر سے نکلکر مندراچل
پربت شانت ہوا تھا تیسے ہی سب لوگ شانت ہو گئے۔ ہے رام جی جب راجا بدورتھ گھر مین آیا تب
اُس کی اور دوسری لیلا کو دیکھ کر پربُدھ لیلا کہنے لگی کہ ہے دیبی یہ لیلا اِس شریر سے وہان کیونکر جا کر پہونچیگی
یہ تو پتی کو ایسا دیکھ کر مردہ کے برابر ہو گئی ہی اور راجا بھی مرنے کے نِکٹ پڑا ہی کیول کچھ سوانس (انفاس)
آتے جاتے ہین۔ دیبی جی نے کہا کہ ہے لیلا یہ جتنا کچھ چمتر تو دیکھتی ہی کہ جُدھ ہوا اور طرح طرح کا جگت
ہی سب بھرم ماتر ہی اور تیرا پتی جو راجا پدم تھا اُسکا ہردے جو منڈپ آکاش مین تھا وہان ہی یہ سب
جگت استھت ہی۔ پدم کا منڈپ آکاش بششٹھ براہمن کے منڈپ آکاش مین استھت ہی اور بششٹھ براہمن
کا منڈپ آکاش چدآکاش آشرے استھت ہی۔ ہے لیلا یہ سب جگت بششٹھ براہمن کے منڈپ آکاش کی پرتھک
مین استھت ہی سو آکاش مین ہی آکاش استھت ہی۔ کنچن ہی اِس سے سب جگت پھرتا ہی پر واستو مین کنچن بھی کچھ
بستو نہین آتم ستا ہی اپنے آپ مین استھت ہی اُس آتم ستا مین تو آدجگت بھرم سے بھاستا ہی کچھ اُپجا نہین
ہے لیلا اُس بششٹھ براہمن کے منڈپ آکاش مین طرح طرح کے استھان ہین اور اُن مین پرانی آتے جاتے طرح
طرح کے کام کرتے ہوئے بھاستے ہین جیسے سُوپن سرشٹ مین طرح طرح کے پدارتھ بھاستے ہین سو سب اَنِت
رُوپ ہین تیسے ہی یہ جگت بھی اَست ہی۔ ہے لیلا نہ یہ جگت ہی اور نہ دیکھنے والا ہی سب بھرم رُوپ ہی دریشٹا

وہ درشٹن درشیہ ترپٹی پدارتھون مین ہی جو درشیہ نہین تو درشٹا کیسے ہو سب است روپ ہی انسے رہت جو پرم پد ہی
وہ اُدی استا سے رہت نِت آج شُدھ ابناشی اور ادویت روپ اپنے آپ مین استھت ہی جب اسکو جانتا ہی
تب درشیہ بھرم نشٹ ہو جاتا ہی - ہے لیلا درشیہ (یعنی جگت) بھرم سے بھاستا ہی نہ کچھ اُپجا ہی نہ اُپجے گا جتنے
سُمیر آدک پربت اور پرتھوی آدک تتو بھاستے ہین وی سب آکاش رُوپ ہین - جیسے سوپن سرشٹ پر تجھ
بھاستی ہی اور واستو مین کچھ نہین تیسے ہی اس جگت کو بھی جانو - ہے لیلا جیو جیو پیچھے اپنی اپنی سرشٹ ہی پرنت
اسمین سار کچھ نہین جیسے کیلے کے کھنبھ مین سار کچھ نہین نکلتا تیسے ہی اس سرشٹ مین بچار کرنے سے سار
کچھ نہین نکلتا - چرت سمبیدن کے پھُرنے سے بھاستی ہی - ہے لیلا تیرے پت راجا پدم کی جو سرشٹ ہی سو بششٹھ
براہمن کے منڈپ اکاش مین استھت ہی ارتھات بدورتھ کا جگت پدم کے ہردی مین استھت ہی وہان تیرا
شریر پڑا ہی اور راجا پدم کی بھی نعش پڑی ہی - ہے لیلا تیرے پت راجا پدم کی سرشٹ ہمکو پرادیش ماتر ہی اُس
پرادیش ماتر مین انگوٹھے برابر ہردی کمل ہی اس مین تیرے پت کا جیو آکاش ہی اور اُسی مین یہ جگت پھرتا
ہی سو پرادیش ماتر بھی ہی اور دور سے بھی دور کروڑون جو جنون تک ہی - راستہ مین بجر سار کی طرح تتون کا
آبرن ہی اس کو نانگھ کر تیرے پت کی سرشٹ ہی جہان وہ نعش پڑی ہی اس کے پاس یہ لیلا جا کر پہونچی ہی - لیلا
نے پوچھا کہ ہے دیبی جی ایسے راستہ کو نانگھ کر وہ چھن بھر مین کیسے پہونچ گئی اور جس شریر سے جانا
تھا وہ شریر تو یہان ہی پڑا ہی وہ کس روپ سے وہان گئی اور وہان کے لوگون نے اس کو دیکھ کر
کیسے جانا سو سنچھیپ سے کہو - دیبی جی بولین کہ ہے لیلا اس لیلا کے برتانت کی مہما ایسی ہی جسکے یاد رکھنے
سے جگت بھرم مٹ جاتا ہی اسکو مین سنچھیپ سے کہتی ہون - ہے لیلا جو کچھ جگت بھاشا ہی وہ سب بھرم
ماتر ہی یہ بھرم رُوپ جگت پدم راجا کے ہردی مین پھرتا ہی اسمین بدورتھ کا جنم بھی بھرم ماتر ہی لیلا
کا پہونچ جانا بھی بھرم ماتر ہی سنگرام کا ہونا بھی بھرم رُوپ ہی بدورتھ کا مرنا بھی بھرم رُوپ ہی اور
اُس کے بھرم رُوپ جگت مین ہم اور تم بیٹھے ہین - ہے لیلا تو بھی اور راجا بھی بھرم رُوپ ہی اور مین سرباتما
ہون مجھکو یہی سدا انشچے رہتا ہی - ہے لیلا جب تیرا پت مرنے لگا تھا تب تجھ سے اس کا اِستنیہہ بہت
تھا اسلیے تو مہاسندر گہنے پہنے ہوئے باسنا کے انسار اُسکو پراپت ہوئی - ہے لیلا جب جیو مرتا ہی
تب پہلے اُسکا شریر انت باہک ہوتا ہی پھر باسنا سے آدھ بھوتک ہوتا ہی اُسی کے انسار جب تیرا
پت مرا تب پہلے اُس کا انت باہک شریر تھا اُس سے آدھ بھوتک ہو گیا اور جب آدھ بھوتک
ہوا تب پہلے اُس کا جنم بھی ہوا اور مرن بھی ہوا جب تیرا پت مرا تب اُس کو اپنا جنم اور کُل اور لیلا
کا جنم اور ماتا پتا اور لیلا کے ساتھ بواہ ہونا یہ سب بھاس آیا جیسے تو پدم کو بھاس آئی تھی تیسے ہی وہ
سب بدورتھ کو بھاس آتے - ہے لیلا برہم سرباتما جیسا جیسا اسمین بہت اسپند ہوتا ہی تیسے ہی سدھ ہوتا ہی
مین گیان رُوپ چیتن شکت ہون مجھکو جیسی اچھا کر کے لوگ پوجتے ہین تیسا ہی پھل پاتے ہین ہے لیلا جیسی جیسی
اچھا کر کے کوئی ہمکو پوجتا ہی اُس کو ویسی ہی سدھتا پراپت ہوتی ہی - لیلا نے مجھ سے بردان مانگا تھا کہ مین
بدھوا (بیوہ) نہ ہوؤن اور اسی شریر سے اپنے پت کے پاس جاؤن اور مین نے کہا تھا کہ ایسا ہی ہوگا

اسلیئے مرنے کی مورچھا کے بعد اُسکو اپنا شریر بھاس آیا اور اپنے شریر سمیت جہان تیرے پت راجا پدم کی نعش پڑی تھی وہان منڈپ مین ویسے ہی شریر سے اُسکے پاس تو بھی جا پہونچی ہی۔ ہے لیلا اُسکو یہ نشچے رہا کہ مین ویسے ہی شریر سے آئی ہون۔

## چھتیسوان سرگ منڈپاکاشس گمن برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی جس طرح وہ لیلا راجا پدم کے منڈپ مین جا کر پہونچی ہی وہ سنیئے۔ جب وہ لیلا مرکر مورچھا مین ہوگئی تب اُس مورچھا کے بعد اُسکو پہلے شریر کیطرح باسنا کے انسار اپنا شریر بھاس آیا اور اُس نے جانا کہ مین دیبی جی کا بردان پاکر اُسی شریر سے آئی ہون وہ انت باہک شریر سے آکاش مین پنچھی کیطرح اُڑتی جاتی تھی تب اُسکو اپنے آگے ایک کنیان دیکھ پڑی اُس سے لیلا نے کہا کہ ہے دیبی تو کون ہی۔ دیبی جی نے کہا کہ مین گنپت دیبی کی پتری ہون اور تجھکو پہونچانے کے واسطے مین آئی ہون۔ لیلا نے کہا کہ ہے دیبی جی مجھکو میرے پت کے پاس لے چلو۔ ہے رامجی تب وہ کنیان آگے اور لیلا پیچھے دونون آکاش مین اُڑین اور بہت دنون تک آکاش مین اُڑتی گیئن پہلے میگھون کے استھان ملے پھر بایو کے استھان ملے پھر سورج کا منڈل اور تارا منڈل ملا۔ پھر اور لوکپالون کے استھان اور برہما اور بشن رودر کے استھان آئے ان سب کو نانگھ کر مہا بجر سار کی طرح برہمانڈ کپاٹ آیا اسکو بھی نانگھ گیئن جیسے گھڑے مین برف ملا لیے تو اُسکی ٹھنڈھک باہر پرگٹ ہوتی ہی تیسے ہی وہ برہمانڈ سے باہر نکل گیئن اُس برہمانڈ سے دس گنا جل کا تتو آیا اسیطرح وہ اگن بایو اور آکاش تتو کے آبرن کو بھی نانگھ گیئن۔ اُسکے آگے مہا چیتن آکاش آیا اُسکا انت کہین نہین وہ آد مدھ انت سے رہت ہی۔ ہے رامجی جو کروڑ کلپ تک گرڑجی اُڑتے جاوین تو بھی اُسکا انت نہ پاوین ایسے پرم آکاش مین وہ گیئن اور وہان اُنکو کروڑ برہمانڈ دیکھ پڑے جیسے بن مین بہت سے برچھون کے پھل ہوتے ہین اور وے آپسمین نہین جانتے تیسے ہی وہ سرشٹ اپنے کو نہ جانتی تھی پھر ایک برہمانڈ روپی پھل مین دونون گھس گیئن جیسے پھل کو مکھ مارگ مین پرویش کر جاتی ہین اُسمین پھر اُنھون نے برہما بشن رودر سہت تینون لوک دیکھے اُنکو بھی وے نانگھ گیئن اور اُنکے نیچے اور لوکپالون کے استھان نانگھے پھر وے چندرما تارا بایو اور میگھ منڈلون کو نانگھ کر اُڑین اور راجا کے نگر اور اُس منڈپ آکاش مین جہان پدم راجا کی نعش پھولون سے ڈھکی ہوئی پڑی تھی پرویش کر گیئن اُسکے بعد وہ کماری اس طرح انتردھیان ہوگئی جیسے کوئی مایا کی چیز ہو اور وہ انتردھیان ہو جاوے۔ لیلا پدم کے پاس بیٹھ گئی اور من مین بچار کرنے لگی کہ یہ میرا پت ہی وہان اُس نے سنگرام کیا تھا اب شوربیر لوگون کی گت کو پہونچا ہی اور اس پرلوک مین آکر سو یا ہی اس کے پاس مین بھی دیبی جی کے بردان سے اپنے شریر سے آپہونچی ہون میرے برابر اب کوئی نہین ہی اور مین نے بڑا آنند پایا ہی۔ ہے رامجی ایسا بچار کر ایک چنور پاس پڑا ہوا تھا اُسکو اُٹھا کر اپنے پت کے اوپر ہلانے لگی۔ جیسے چندرما کرنون سمت شوبھا پاتا ہی تیسے ہی اُسکے ہلانے سے وہ چنور شوبھا پانے لگا۔ دیبی جی سے لیلا نے پوچھا کہ ہے دیبی یہ راجا تو اب مرتا ہی اسکے سوانس اب تھوڑے سے رہے ہین جب یہانسے مرکر پدم کے شریر مین جائیگا تب راجا کے جاگے ہوئے منتری اور نوکر چاکر کیسے جانینگے۔ دیبی جی نے کہا کہ ہے لیلا تب منتری اور نوکر چاکر جو ہون گے اُنکو دو یت

کلنا کچھ نہ بھاسیگی کہ یہ کیا اچرج ہوا ہی اِس برتانت کو تو اور مین اور پہلی لیلا جانے گی اور کوئی نہ جانے گا کیونکہ اسکے سنکلپ کو اور کوئی کیونکر جانے - لیلا نے پھر پوچھا کہ ہے دیبی پہلی لیلا جو وہان جاکر پہونچی تھی اسکا شریر تو یہان ہی پڑا رہا تھا اور بھارتا بردان بھی اُس کو تھا تو پھر وہ اِس دیہہ کے ساتھ وہان کیون نہ گئی - دیبی بولی کہ ہے لیلا چھایا بھی کہین دھوپ مین گئی ہی اور سچ اور جھوٹھ بھی کبھی اکٹھے ہوتے ہین یہ آدنیت ہی جیسی آدنیت ہی ویسے ہی ہوتا ہی اور کسی طرح نہین ہوتا - ہے لیلا جو پرچھائین مین بیتال کلپنا مٹ جائے تو پرچھائین اور بیتال اکٹھے نہین ہوتے ویسے ہی بھرم روپ جگت کا شریر اُس جگت مین نہین جاتا - اور دوسرے کے سنکلپ مین وہ مہرا اپنے شریر سے نہین جا سکتا کیونکہ وہ شریر ہی اور یہ اور شریر ہی ویسے ہی راجا کے جگت دوین مین لیلا کے سنکلپ کا شریر نہین گیا - میرے بردان سے تب اُس دیہہ سے گئی تھی کہ جب اسکو مرت مورچھا ہوگئی تھی تب اُسکو اسکا سا ہی شریر بھی بھاس آیا اسکا شریر سنکلپ مین استھت تھا سو اپنا سنکلپ وہ ساتھ لے گئی - اِس سے اپنے اُسی شریر سے وہ گئی تھی اُس نے آپ کو ایسا جانا کہ مین وہی لیلا ہون - ہے لیلا آتم ستا ہریا تما روپ ہی جیسی جیسی بھاونا اسمین درڑھ ہوتی ہی ویسا ہی ویسا روپ ہو جاتا ہی - جسکو یہ نِشچے ہوا ہی کہ مین پنچ بھوتک روپ ہون اُس کو ایسا ہی درڑھ ہوتا ہی کہ مین اُڑ نہین سکتا - ہے لیلا یہ لیلا تو اگیان تھی اور اُس کا آدھ بھوتک بھرم نہین مٹا تھا پرنت میرا بردان تھا اِس کارن اُسکو مرت مورچھا کے بعد بھاس آیا کہ مین دیبی کے بردان سے چلی جاؤنگی اِس بھاسنا کے درڑھ ہونے سے وہ چلی گئی - ہے لیلا یہ جگت بھرم ماتر ہی جیسے رسّی مین بھرم سے سانپ بھاستا ہی ویسے ہی آتما مین بھرم سے جگت بھاستا ہی - سب جگت آتما مین ابھاس روپ ہی سب کا ادھشٹھان آتم ستا اپنے اگیان سے دور بھاستا ہی - ہے لیلا گیاوان پرش سدا شانت روپ اور آتمانند سے ترپت رہتے ہین پر اگیانی شانت کیسے پاوین جیسا جسکو تپ چڑھا ہوتا ہی ویسا اُسکا انتہ کرن جلتا ہی اور پیاس بھی بہت لگتی ہی ویسے ہی جسکو اگیان روپی تپ چڑھا ہوا ہی اُسکا انتہ کرن راگ دویش سے جلتا ہی اور بشیونکی ترشنا روپی پیاس بھی بہت ہوتی ہی - جس کا اگیان روپی اندھکار مٹ گیا ہی اُسکا انتہ کرن راگ دویش آدک سے نہین جلتا اور اُس کی بشیونکی ترشنا روپی پیاس بھی مٹ جاتی ہی یعنی دنیا کے مزون کی ہوس نہین رہتی -

## سینتیسوان سرگ مرت بچار برنن

دیبی بولی کہ ہے لیلا جو پرش ابرت بدھ ارتھات جس نے جاننے کے جوگ پد کو نہین جانا وہ برا پنڈت بھی ہو تو بھی وہ انت واہک نہین ہو سکتا - انت واہک شریر بھی جھوٹھ ہی کیونکہ سنکلپ روپ ہی اِس سے جتنا جگت تجھکو بھاستا ہی وہ کچھ اُپجا نہین ست بدھ چداکاش ستا اپنے آپ مین استھت ہی - پھر لیلا نے پوچھا کہ ہے دیبی جو یہ سب جگت سنکلپ ماتر ہی تو بھاو اور ابھاو روپ پدارتھ کیسے ہوتے ہین - آگ گرم روپ ہی پرتھوی استھر روپ ہی برف ٹھنڈی ہی آکاش کی ستا ہی کال کی ستا ہی کوئی موٹا ہی کوئی باریک ہی گرہن تیاگ جنم مرن ہوتا ہی اور مرا ہوا پھر پیدا ہوتا ہی یہ سب ستا کیسے بھاستی ہی - دیبی بولی کہ ہے لیلا جب مہاپرلی ہوتا ہی تب سب پدارتھ مٹ جاتے ہین

اور کال کی ستا بھی مِٹ جاتی ہی اُسکے پیچھے اننت چدآکاش سب کلناؤن سے رہت اور بُودھ ماتر برہم ستا ہی رہتی ہی اُس چیتن ماتر ستا سے جب چت سمبت چیتتا ہوتی ہی تب چیتن سمبت مین آپکو تیج وان جانتا ہی۔ جیسے سپنے مین کوئی اپنے کو پنچھی روپ اُڑتا ہوا دیکھے تیسے ہی دیکھتا ہی اُس سے استھولتا ہوتی ہی وہی استھولتا برھمانڈ روپ ہوتی ہی اُس سے تیج آن اپنے کو برھما جانتا ہی پھر یہ برھما رُوپ ہو کر جگت کو رچتا ہی۔ جیسے جیسے برھما چیتتا جاتا ہی تیسے ہی تیسے استھرتا روپ ہوتا جاتا ہی۔ آدر چنا سے جیسا نشچے کیا ہی کہ یہ ایسے ہو اور اتنے دنون تک رہی اُس کا نام نیت ہی۔

جیسی رچنا پہلے مقرر کی ہی وہ جیون کی تیون ہوتی ہی اُسکے مٹانے کی کسی کی سامرتھ نہین واستو مین آدبرھما بھی آکارن روپ ہی ارتھات کچھ اُپجا نہین تو جگت کا اُپجنا مین کیسے کہون۔ ہے لیلا کوئی سوُروپ اُپجا نہین پرنت چیتن سمبیدن کے پھرنے مین جگت اکار ہو کر بھاستا ہی اُس مین جیسے نشچے ہی تیسے ہی استھت ہی آگ گرم ہی ہی اور برف ٹھنڈی ہی ہی اور پرتھوی استھت رُوپ ہی ہی جیسے اُپجے ہین تیسے ہی استھت ہین۔ ہے لیلا جو چیتن ہی اُسپر بھی نیت ہی کہ وہ اُپدیش کا ادھکاری ہی اور جو جڑ ہی اُسمین وہی سوبھاؤ ہی۔ جو آدچت سمبت مین اکاش کا پھرنا ہوا تو آکاش رُوپ ہی ہو کر استھت ہوا۔ جب کال کا اسپند پھرتا ہی تب وہی چیتن سمبت کال رُوپ ہو کر استھت ہوتا ہی جب بایو کی چیتنا ہوتی ہی تب وہی سمبت بایو روپ ہو کر استھت ہوتی ہی۔ اسیطرح اگن جل پرتھوی طرح طرح کے رُوپ ہو کر استھت ہوئے ہین۔ استھول سوکشم رُوپ ہو کر چیتن سمبت ہی استھت ہو رہا ہی۔ جیسے سپنے مین چیتن سمبت ہی پربت اور برچھ رُوپ ہو کر استھت ہوتا ہی تیسے ہی چیتن سمبت جگت روپ ہو کر استھت ہوا ہی۔ ہے لیلا جیسے آدنیت مین پدارتھون کے سنکلپ روپ دھرے ہین تیسے ہی استھت ہین اُسکے ہٹانے کی کسی کو سامرتھ نہین کیونکہ چیتن کا بہت ابھیاس کیا ہی۔ جب وہی سمبت اُلٹ کر اور طرح کا اسپند ہو تب اور ہی طرح کا ہو رسکے سوائے اور نہین ہوتا۔ ہے لیلا یہ جگت ست نہین۔ جیسے سنکلپ نگر بھرم سے ہوتا ہی اور جیسے سوُپن پرُش اور دھیان نگر است رُوپ ہوتا ہی تیسے ہی یہ جگت بھی است روپ ہی اور اگیان سے ست کی طرح بھاستا ہی۔ جیسے سوپن سرشٹ کے آدمین سنماترستا ہوتی ہی اور اُس سنماترستا کا ابھاس کنچت سوپن سرشٹ کارن ہوتا ہی تیسے ہی یہ جاگرت جگت کے آدسنماترستا ہوتی ہی اور اُس سے کنچن اکارن رُوپ یہ جگت ہوتا ہی۔ ہے لیلا یہ جگت واستو مین کچھ اُپجا نہین است ہی ست کی طرح ہو کر بھاستا ہی۔ جیسے سپنے کی اگن سپنے مین است ہی ست کی طرح ہو کر بھاستی ہی تیسے ہی اگیان سے یہ است جگت ست رُوپ ہو کر بھاستا ہی اور جنم مرن اور کرمون کا پھل ہوتا ہی سو تو سُن۔ ہے لیلا بڑا اور چھوٹا جو ہوتا ہی سو دیش کال اور دربیہ ہوتا ہی ایک بال اوستھا ہی مین مرجاتے ہین اور ایک جوانی مین مرتے ہین جسکی دیش کال اور دربیہ کریا چیشٹا شاستر کے موافق ہوتی ہی اُسکی کریا بھی شاستر کے موافق ہوتی ہی اور جو چیشٹا شاستر کے برخلاف ہوتی ہی تو عمر بھی ویسی ہی ہوتی ہی۔ ایک کریا ایسی ہی جس سے عمر بڑھتی ہی اور ایک کریا سے گھٹ جاتی ہی اسی طرح دیس کال کریا دربیہ عمر کی گھٹانے اور بڑھانے والی ہین اُنھون مین سب جیوون کے شریر بڑی سوکشم اوستھا مین سوتے ہوئے ہین۔ یہ آدنیت رچی ہی۔ جگون کی مرجادا جیسے ہی تیسے ہی ہی

ایک سو دیبہ برس کلجگ ہی- دو سو دیبہ برس تک دواپر رہتا ہی- تین سو دیبہ برس تک تریتا ہی- چار سو دیبہ برس تک ست جگ رہتا ہی- یہ دیبہ برس ہین (یعنے دیوتون کے برس کے حساب سے ہین) اور منکھیہ کی برسون کے حساب سے چار لاکھ بتیس ہزار برس تک کلجگ رہتا ہی- آٹھ لاکھ چونسٹھ ہزار برس تک دواپر رہتا ہی- بارہ لاکھ چھیانوے ہزار برس تک تریتا جگ رہتا ہی اور سترہ لاکھ اٹھائیس ہزار برس تک ست جگ رہتا ہی- اِس پرکار جگون کی مرجادا ہی جنمین جیو اپنے کرمون کے پھل سے اپنی عمر پوری کرتے ہین- ہے لیلا جو پاپ کرنے والے ہین وہ جب مرتے ہین تب اُنکو مرتے وقت بھی بڑا کشٹ ہوتا ہی- پھر لیلا نے پوچھا کہ ہے دیبی مرنے پر سُکھ اور دُکھ کیسے ہوتے ہین اور کس طرح اُنکو بھگتتے ہین- دیبی بولی کہ ہے لیلا جیو کی مرت تین پرکار کی ہوتی ہی ایک مورکھ کی دوسری دھارنا بھیاسی کی- تیسری گیانوان کی- انکا الگ الگ برتانت سنو ہے لیلا جو دھارنا بھیاسی ہین وہ مورکھ بھی نہین اور گیانوان بھی نہین وہ جس اِشٹ دیوتا کی دھارنا کرتے ہین مرنے کے بعد اُسی دیوتا کے لوک مین اور جو برہم ابھیاسی ہین پر وہ پوری دشا کو نہین پہونچے اُنکا شریر سُکھ سے چھوٹتا ہی جیسے سُکھپت ہو جاتی ہی تیسے ہی دھارنا بھیاسی شریر تیاگتا ہی اور پھر سُکھ بھوگ کر آتم تتو کو پاتا ہی گیانوان کا شریر بھی سُکھ سے چھوٹتا ہی اُسکو بھی جتن کچھ نہین ہوتا اور اُس گیانی کے پران بھی وہان ہی لین ہوتے ہین اور یہ بدیہہ مُکت ہوتا ہی- جب مورکھ مرنے لگتا ہی تو اُس کو بڑا کشٹ ہوتا ہی مورکھ وہی ہی جسکی اگیانیون کی سنگت ہی- جو شاستر کے موافق نہین چلتا اور ہمیشہ بشیون کی طرف دوڑتا ہی اور پاپ کرم کرتا ہی ایسے پُرش کو شریر تیاگ کرنے مین بڑا کشٹ ہوتا ہی- ہے لیلا جب مُنکھیہ مرنے لگتا ہی تب پدارتھون سے آبرن ارتھ بُدھ جو سمبندھی تھی اُس سے بجوگ ہونے لگتا ہی اور گلا رُک جاتا ہی آنکھین پھٹ جاتی ہین اور شریر کی شوبھا ایسی بگڑ جاتی ہی جیسے کمل کا پھول کاٹا ہوا کمھلا جاتا ہی انگ ٹوٹنے لگتے ہین اور پران ناڑیون سے نکلتے ہین- جن انگون سے تداتم سمبندھ ہوا تھا اور پدارتھون مین بڑا اسنیہہ تھا اُنسے بجوگ ہونے لگتا ہی اس سے بڑا کشٹ ہوتا ہی- جیسے کسی کو اگن کے کنڈ مین ڈالنے سے کشٹ ہوتا ہی تیسے ہی اُسکو بھی کشٹ ہوتا ہی- سب پدارتھ بھرم سے بھاستے ہین پرتھوی آکاش رُوپ اور آکاش پرتھوی رُوپ بھاستے ہین بڑی برخلاف حالت مین پڑ جاتا ہی اور چت کی چیتنا گھٹ جاتی ہی جیون جیون چیتنا گھٹتی جاتی ہی تیون تیون پدارتھ کے گیان سے اندھا ہو جاتا ہی- جیسے سانیکال مین سورج است ہو جانے پر بھرم مین آتے ہوتے کو دشا کا گیان نہین رہتا تیسے ہی اُس کو پدارتھون کا گیان نہین رہتا اور کشٹ کا انبھو کرتا ہی- جیسے آکاش سے گرتا ہی اور پتھر سے پیسا جاتا ہی جیسے اندھے کنوئین مین گرتا ہی کولھو مین پیرا جاتا ہی- جیسے رتھ سے گرتا ہی اور گلے مین پھانسی ڈالکر کھینچا جاتا ہی اور جیسے ہوا کی تھپیڑون سے اُچھلتا ہوا اور بڑوانل اگن مین جلتا ہوا کشٹ پاتا ہی تیسے مورکھ مرنے کے سمے مین کشٹ پاتا ہی- جب پرلیشک کا بجوگ ہوتا ہی تب مور چھا سے جڑ ایسا ہو جاتا ہی اور شریر اکھنڈت پڑا رہتا ہی لیلا نے پوچھا کہ ہے دیبی جب جیو مرنے لگتا ہی تب اُسکو مورچھا کیسے ہوتی ہی شریر تو اکھنڈت (مسلم پورا) سمپورن پڑا رہتا ہی کشٹ کیسے پاتا ہی- دیبی بولی کہ ہے لیلا جو کچھ جیو نے اہنکار بھاؤ کو لیکر کرم کیے ہین وہ سب اُسکے

ہوتے جاتے ہیں اور سمی پاکر پرگٹ ہوتے ہیں جیسے بویا ہوا بیج سمی پاکر پھل دیتا ہے ویسے ہی اُسکو کرم باسنا سہت پھل
آکر پرگٹ ہوتا ہے۔ جب اِس پرکار شریر چھوٹنے لگتا ہے تب شریر کو بڑا تمتا اور پدارتھوں کے اسنیہہ کے بجوگ
سے اُسکو دُکھ ہوتا ہے۔ پران آپان کی جو کلا ہے اور جسکے آسرے شریر ہوتا ہے لوٹنے لگتا ہے۔ جن استھانوں میں
پران پھرتے تھے اُن استھانوں اور ناڑیوں سے نکلجاتے ہیں اور جن استھانوں سے نکلجاتے ہیں وہاں پھر نہیں
آتے جب ناڑیاں ستھل ہوجاتی ہیں اور سب استھانوں کو پران تیاگ جاتے ہیں تب یہ پُریشٹک شریر کو تیاگ
کر نربان ہوجاتا ہے جیسے دیپک نربان ہوجاتا ہے اور جیسے پتھر کی شلا جڑ ہوتی ہے پُریشٹک شریر کو تیاگ کر جڑ ہوجاتا
ہے اور پران آپان کی کلا ٹوٹ پڑتی ہے۔ ہے لیلا مرنا اور پیدا ہونا بھی بھرم سے بھاستا ہے۔ آتما میں کوئی نہیں۔
سبت ماتر میں جو سمبیدن پھرتا ہے سو اور سو بھاؤ میں ستا کی طرح ہو کر استھت ہوتا ہے اور مرن اور جنم اُس میں
بھاستے ہیں اور جیسی جیسی باسنا ہوتی ہے اُسکے انسار سکھ دُکھ کا انبھو کرتا ہے۔ جیسے کوئی پُرش ندی میں پرویش کرتا ہے تو اُسمیں
کہیں بہت جل کہیں تھوڑا جل ہوتا ہے کہیں بڑے ترنگ ہوتے ہیں کہیں سوم جل ہوتا ہے پر وے سب سوم جل میں ہوتے
ہیں ویسے ہی جیسی باسنا ہوتی ہے اُسی کے انسار سکھ دکھ کا انبھو ہوتا ہے اور اونچے نیچے مدھ باسنا روپی گڑھے میں
گرتے ہیں۔ شدھ چیتن ماتر میں کوئی کلپنا نہیں کتنے ہی شریر نشٹ ہوجاتے ہیں اور چیتن ستا جیوں کی تیوں رہتی
ہے جو چیتن ستا بھی مرتک ہو تو ایک کے نشٹ ہوئے سب نشٹ ہوجاویں پر ایسا تو نہیں ہوتا چیتن ستا سب
کچھ سدھ ہوتی ہے جو وہ نہ ہو تو کوئی کسیکو نہ جانے۔ ہے لیلا چیتن ستا نہ جنمتی ہے نہ مرتی ہے وہ تو سب کلپنا سے
رہت کیول چنماتر ہے اُسکا کسی کال میں کیسے ناش ہو۔ جنم مرن کی کلپنا سمبیدن میں ہوتی ہے اچیت چنماتر میں کچھ
نہیں ہوا۔ ہے لیلا مرتا وہی ہے جس کے نشچے میں موت کا سچا ہونا ہوتا ہے اور جس کے نشچے میں موت کا سچ ہونا نہیں وہ
کیسے مرے۔ جب جیو کو جگت کا بالکل ابھاؤ ہو تب بندھنوں سے مکت ہو۔ باسنا ہی اسکے بندھن کا کارن
ہے جب باسنا چھوٹ جاتی ہے تب بندھن کوئی نہیں رہتا۔ ہے لیلا آتم بچار سے گیان ہوتا ہے۔ اور گیان سے جگت
کا بالکل ابھاؤ ہوتا ہے جب جگت کا بالکل ابھاؤ ہوتا ہے تب سب باسنا مٹ جاتی ہیں۔ یہ جگت آدی
ہوا نہیں پرنت باسنا کے سبب سے اُدے ہوئے کی طرح بھاستا ہے اِس سے باسنا کو تیاگ کرو جب باسنا چھوٹ جائیگی
تب کوئی بندھن نہ رہیگا۔

## اٹھتیسواں سرگ سنسار بھرم برنن

لیلا نے پوچھا کہ ہے دیوی یہ جیو کیسے مرتا ہے اور کیسے جنم لیتا ہے میرے اچھی طرح سے سمجھنے کے لیے پھر کہو۔ دیوی بولی
کہ ہے لیلا پران آپان کی کلا کے آسرے سے یہ شریر رہتا ہے اور جب مرنے لگتا ہے تب پران بایو اپنے استھان کو تیاگ
کرتا ہے اور جس جس استھان کی ناڑی سے وہ نکلتا ہے وہ استھان ستھل ہوجاتا ہے جب پُریشٹک شریر سے نکلتا ہے تب پران کلا
ٹوٹ پڑتی ہے اور چیتنا جڑ ہوجاتی ہے تب پروار والے اُسکو پریت کہتے ہیں۔ ہے لیلا تب چیت کی چیتنا جڑ ہوجاتی ہے
اور کیول چیتن جو برہم ستا ہے وہ جیوں کی تیوں رہتی ہے جو استھاور جنگم سب جگت اور آکاش پربت برچھ اگنی
بایو آدک سب پدارتھوں میں بیاپ رہا ہے اور اُدے است سے رہت ہے۔ ہے لیلا جب مرت مورچھا ہوتی ہے تب

پران پون آکاش مین لین ہوتے ہین اُس پران مین چیتنتا ہوتی ہو اور چیتنتا مین باسنا ہوتی ہو ایسی جو پران اور چیتن
ستا ہو سو باسنا کو لیکر آکاش مین آکاش روپ ہو کر استھت ہوتی ہو۔ جیسے سُگندھ کو لیکر پون آکاش مین استھت ہوتا
ہو تیسے ہی باسنا کو لیکر چیتنتا استھت ہوتی ہو۔ ہے لیلا اُس اپنی باسنا کے انُسار اُسکو دیو استھان سہت
پھر جگت پھر آتا ہو اُس سے وہ دیش کال کریا اور دربیہ کو دیکھتا ہو۔ موت بھی دو طرح کی ہو ایک پاپاتما
کی دوسری پنیاتما کی۔ پاپی تین طرح کے ہین ایک مہاپاپی دوسرے مدھم پاپی تیسرے اَلپ پاپی۔ ایسے
ہی پُن وان بھی تین طرح کے ہین۔ ایک مہاپُن وان دوسرے مدھم پُن وان تیسرے اَلپ پُن وان۔ پہلے
پاپیون کی موت سُنو۔ کہ جب مہاپاپی مرتا ہو تب وہ اَسمر تھ ہو جاتا ہو پتھر کی طرح ہزارون برس تک
مُورچھا مین پڑا رہتا ہو کتنے ایسے جیو ہین جنکو اُس مورچھا مین بھی دُکھ ہوتا ہو۔ جیسے باہر اندریون کو دُکھ
ہوتا ہو تب اُس کے راگ دویش کو لیکر چیت کی برت ہردی مین آکر ٹھہرتی ہو تیسے ہی پاپ باسنا کا دُکھ ہردی
مین ہوتا ہو اور بھیتر سے جلتا ہو اسطرح جڑ ہو کر مورچھا مین رہتا ہو اسکے بعد اسکو پھر چیتنتا پھر آتی ہو تب
اپنے ساتھ شریر کو دیکھتا ہو پھر نرک کو بھوگتا ہو اور بہت دنون تک نرک بھوگ کر پشو وغیرہ کے بہت
سے جنم لیتا ہو اور مہانیچ اور دردری نردھنون کے گھر مین جنم لیکر وہان بھی دُکھون سے جلتا رہتا ہو۔ ہے لیلا یہ
مہاپاپیون کی موت تجھ سے کہی۔ اب مدھم پاپی کی موت سُن کہ جب مدھم پاپی مرتا ہو تو وہ بھی برچھ کی طرح جڑ
ہو کر مُورچھا مین رہتا ہو اور بھیتر دُکھ سے جلتا ہو پھر تھوڑے دنون مین چیتن ہو جاتا ہو پھر نرک کو بھوگ کر پھر ترجگ
آدک جُون بھگتتا ہو تسکے پیچھے باسنا کے انُسار منُکھیہ جنم پاتا ہو۔ اب اَلپ پاپی کی موت سنو۔ ہے لیلا
جب اَلپ پاپی مرتا ہو تب وہ مُورچھت ہو جاتا ہو پھر کچھ دنون بعد چیتن ہو جاتا ہو پھر نرک کو بھوگ کرتا ہو
پھر اپنے کرمون کے انُسار اور جنمونکو بھگتتا ہو پھر منُکھیہ کا جنم پاتا ہو۔ ہے لیلا یہ پاپاتما کی موت کہی اب
دھرماتما کا مرنا سُن کہ جو مہادھرماتما ہو وہ جب مرتا ہو تب اُس کے واسطے بمان آتے ہین اُسپر سوار کرا کر اُسکو
سُرگ کو لیجاتے ہین جس اِشٹ دیوتا کی باسنا اُسکے ہردی مین ہوتی ہو اُسکے لوک مین اُسکو لیجاتے ہین اور
وہان وہ اپنے کرم کے انُسار سُرگ کے سُکھ بھوگ کرتا ہو سُرگ کا سُکھ جو گندھرب بدیادھر اپسرا آدک
بھوگ کرتے ہین اُنکو بھوگ کر پھر سُرگ سے نیچے کو گرتا ہو اور کسی پھل مین آکر ٹھہرتا ہو جب اُس پھل کو
منُکھیہ کھاتا ہو تب وہ اُس کے بیج مین جاکر ٹھہرتا ہو اور اِس بیج سے ماتا کے گربھ مین آتا ہو وہان سے باسنا
کے انُسار جنم لیتا ہو جو سُکھ بھوگ کرنے کی کامنا ہوتی ہو تو لچھمی وان دھرماتما کے گھر مین جنم لیتا ہو اور جو
سُکھ بھوگ کرنے کی کامنا نہین ہوتی تو سادھ سنتون کے گھر مین جنم لیتا ہو۔ اب مدھم دھرماتما
کا مرنا سُنو۔ ہے لیلا جو مدھم دھرماتما مرتا ہو وہ جلدی چیتن ہو جاتا ہو اور وہ سورگ مین جاکر اپنے پُن کے
انُسار سُکھ بھوگ کر پھر وہان سے گرکر کسی پھل مین آکر ٹھہرتا ہو جب پھل کو کوئی پُرش بھوجن کرتا ہو تب
پتا کے بیج مین آکر ماتا کے گربھ مین آتا ہو اور باسنا کے انُسار جنم لیتا ہو۔ اَلپ دھرماتما جب مرتا ہو تب اُسکو
یہ پھرتا ہو کہ مین مر گیا ہون میرے بھائی بندون اور پُترون نے میری کریا کی ہو پنڈ دیا ہو اور مین پِتر لوک مین
جاتا ہون وہان وہ پِتر لوک کا انبھو کرتا ہو اور وہان کے سُکھ بھوگ کر گرتا ہو تب اناج مین آکر ٹھہرتا ہو جب

اُس اناج کو پُرش بھوجن کرتا ہی تب بیج روپ ہو کر استھت ہوتا ہی پھر اُس بیج سے ماتا کے گربھ مین آتا ہی اور باسنا
کے انُسار جنم لیتا ہی۔ ہے لیلا جب پاپی مرتا ہی تب اُسکو بڑا برُا راستہ دیکھ پڑتا ہی اور اُس راستہ پر چلتا ہی جہان
پانوُن مین کانٹے چبھتے ہین سر پر سورج تپتا ہی جس کی گرمی سے شریر دکھ پاتا ہی اور جو پُن وان ہوتا ہی اُسکو سُندر
چھایا کا انبھو ہوتا ہی اور باوَلی اور سُندر استھانون کے مارگ سے جم دوت اُسکو دھرم راج کے پاس
لیجاتے ہین دھرم راج چترگپت جی سے پوچھتے ہین تو چترگپت جی پُن والون کے پُن اور پاپ کرنیوالونکے
پاپ کہدیتے ہین اور وہ کرمون کے انُسار سُورگ یا نرک کو بھُگتتا ہی پھر وہان سے گر اناج یا کسی اور پھل
مین آکر ٹھہرتا ہی جب اُس اناج کو پُرش کھاتا ہی تب وہ سپنے کی باسنا کو لیکر بیج مین آکر ٹھہرتا ہی جب پُرش استری
کے پاس رہتا ہی تب وہ بیج سے ماتا کے گربھ مین آتا ہی وہان بھی اپنے کرمون کے انُسار ماتا کے گربھ کو پاتا ہی
اور اُس ماتا کے گربھ مین اُسکو اپنے بہت سے جنمون کی یاد آتی ہی پھر باہر نکلکر جہا موڑھ بال اوستھا کو پاتا ہی پچھلی
یاد بھُول جاتی ہی اور پرمارتھ کی کچھ شُدھ نہین رہتی صرف کھیل مین بھولا رہتا ہی اُس کے بعد جوانی آتی ہی تو کام دیو
کے مارے اندھا ہو جاتا ہی کچھ بچار نہین رہتا پھر بڑھاپا آتا ہی تو شریر بہت نربل ہو جاتا ہی بہت روگ
اُپجتے ہین اور بدصورت ہو جاتا ہی۔ جیسے کمل کے پھُول پر برف پڑتی ہی تو وہ کمھلا جاتے ہین تیسے ہی بڑھاپے
مین شریر کمھلا جاتا ہی اور سب شکت گھٹ جاتی ہی پرنت ترشنا بڑھ جاتی ہی پھر دُکھی ہو کر مرتا ہی تب
باسنا کے انُسار سُورگ یا نرک کو بھوگ کرتا ہی اس طرح سنسار چکر مین باسنا کے انُسار گھٹی جنتر کیطرح بھرمتا
ہی ٹھہرتا کبھی نہین۔ ہے لیلا اس پرکار جیو آتم پد کے نہ پانے سے جنم مرن پاتا ہی اور پھر ماتا کے گربھ مین آکر لڑکپن
جوانی بڑھاپا اور موت کو پاتا ہی پھر باسنا کے انُسار پرلوک دیکھتا ہی اور جاگرت سوپن کی طرح بھرم سے پھر
دیکھتا ہی جیسے سپنے مین سپنا دیکھتا ہی تیسے ہی اپنی کلپنا سے جگت بھرم پھرتا ہی سو روپ مین کسیکو کچھ بھرم نہین
آکاش روپ آکاش مین استھت ہی بھرم سے بکار بھاستے ہین لیلا نے پوچھا کہ ہے دیبی پر برھم مین یہ جگت
بھرم کیسے ہوا میرے درڑھ گیان کے لیے کہو دیبی بولی کہ ہے لیلا سب آتم روپ ہین پربت برچھ پرتھوی
آکاش آد استھاور جنگم جو کچھ جگت ہی وہ سب پرمارتھ گھن ہی اور پرشار تھ ستا ہی سر باتما ہے لیلا اُس
ستا سمبت اکاش مین جب سمبیدن آبھاس پھرتا ہی تب جگت بھرم بھاستا ہی آد سمبیدن جو سمبت ماتر مین
ہوا ہی سو برہم روپ ہو کر استھت ہوا ہی اور جیسا جیسا وہ چیتتا گیا ہی تیسا تیسا استھاور جنگم جگت ہو کر استھت
ہوا ہی۔ ہے لیلا شریر کے بھیتر ناڑی ہین ناڑی مین چھید ہین اُن چھیدون مین اسپندروپ ہو کر
پران رہتا ہی اُس کو جیو کہتے ہین جب وہ جیو نکلجاتا ہی تب شریر مردہ ہو جاتا ہی۔ ہے لیلا جیسے
جیسے آد سمبت ماتر مین سمبیدن پھرُا ہی تیسے ہی تیسے اب تک استھت ہی جب اُس نے چیتا کہ مین جڑ
ہو جاؤن تب وہ جڑ روُپ پرتھوی جل اگن بایو آکاش پربت برچھ آدک ہو گیا اور جب چیتن کی بھاونا
کی تب چیتن ہو گیا۔ ہے لیلا جس مین پران کریا ہوتی ہی وہ جنگم روپ (متحرک) بولتے چلتے پھرتے
ہین۔ اور جس مین پران اسپند کریا نہین پائی جاتی وہ استھاور رُوپ (ساکن) ہین پرنت آتم ستا مین
دونون برابر ہین جیسے جنگم ہین تیسے ہی استھاور ہین اور دونون چیتن ہین جیسے جنگم مین چیتنا ہی

تیسے ہی استھاورمین چیتنتا ہی - جو تو کہے کہ استھاورمین چیتنتا کیون نہین بھاستی تو اُسکا یہ جواب ہی کہ جیسے اُتردشا کے سمُدر والے منکھیّہ کی بولی کو دکھن دشا کے سمُدر والے نہین جانتے اور دکھن دشا کے سمدر والے کی بولی اُتردشا کے سمُدر والے نہین سمجھ سکتے تیسے ہی استھاورون کی بولی جنگم نہین سمجھ سکتے اور جنگمون کی بولی استھاور نہین سمجھ سکتے پرنت اپنی اپنی ذات مین آپسمین سب چیتن ہین اُس کا گیان اُسکو ہوتا ہی اور اُس کا گیان اُس کو ہوتا ہی جیسے ایک کنوئین کا مینڈھک دوسرے کنوئین کے مینڈھک کو نہین جانتا اور دوسرے کنوئین کا مینڈھک پہلے کنوئین کے مینڈھک کو نہین جانتا تیسے ہی جنگمون کی بولی استھاور نہین جانتے اور استھاورون کی بولی جنگم نہین جانتے ہے لیلا جو آدسمبت مین سمبیدن پھرتا ہی ویسا ہی روپ ہوکر مہاپرلے تک رہتا ہی اور طرح نہین جب اُس سمبت مین اکاش سمبیدن پھرتا ہی تب اکاش روپ ہوکر رہتا ہی جب اسپندتا کو چیتتا ہی تب بایوروپ ہو جاتا ہی جب گرمی کو خیال کرتا ہی تب اگن روپ ہوکر رہتا ہی جب بہنے کو خیال کرتا ہی تب جل روپ ہوکر رہتا ہی اور جب گندھ کا چیتون کرتا ہی تب پرتھوی روپ ہوکر رہتا ہی اسیطرح جس جس بات کو خیال کرتا ہی وہ وہ باتین پرگٹ ہوتی ہین آتم ستا مین سب پرتمبب (سایہ افگن) ہین اصل مین نہ کوئی استھاور ہی نہ جنگم ہی کیول برہم ستا جیون کی تیون اپنے آپ مین استھت ہی اور اُس مین بھرم سے جگت بھاستے ہین دوسری کوئی چیز نہین ہے لیلا اب راجا بدورتھ کو دیکھ کہ مرتا ہی - لیلا نے پوچھا کہ ہے دیبی یہ راجا پدم شو (مردہ) شریر والے منڈپ مین کس راستہ سے جائے گا اور اُس کے پیچھے ہم کس راستہ سے جائینگی - دیبی بولی کہ ہے لیلا اپنی باسنا کے انسار منکھیہ مارگ کی راہ سے جائیگا - ہی تو یہ چدا کاش روپ پرنت اگیان کے بش ہونے سے اُس کو دور استھان بھاسے گا اور ہم بھی اسی کے راستہ سے اِسکے سنکلپ کے ساتھ اپنا سنکلپ ملاکر جائینگی جبتک سنکلپ سے سنکلپ نہین ملتا تب تک ایک بھاؤ نہین ہوتا - اتنا کہکر بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی اِس پرکار دیبی جی نے لیلا کو پرم گیان کا کارن اُپدیش کیا کہ اتنے مین راجا جرجری بھوت ہونے لگا (یعنی سب انگ بے کام ہونے لگے) -

## انتالیسوان سرگ مرن اوستھا برنن

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے رامجی اِس پرکار دیبی اور لیلا دیکھ رہی تھین کہ راجا کے نیتر پھٹ گئے اور شریر بےرس ہوکر گر پڑا اور دم ناک کی راہ سے نکلگیا تب جیسے بے رس کا پتہ اور کاٹا ہوا کمل کا پھول بے رس ہو جاتا ہی تیسے ہی راجا کا شریر نرس ہوگیا جو کچھ چت کی چیتنتا تھی وہ سب جاتی رہی مرت مورچھا روپی اندھے کنوئین مین جا پڑا اور چیتنتا اور باسنا سہت پران آکاش مین جاکر ٹھہرے پران مین جو چیتنتا تھی اور چیتنتا مین باسنا تھی اُس چیتنتا اور باسنا سہت پران جیسے بایو گندھ کو لیکر استھت ہوتا ہی آکاش مین جاکر استھت ہوا - ہے رامجی راجا کی پرلشٹک تو جرجری بھوت ہوگئی تھی پرنت وہ دونون دیبیان دبیہ درشٹ سے اُسکو ایسے دیکھتی تھین جیسے بھونری سگندھ کو دیکھتی ہی راجا ایک گھڑی بھر تک مورچھا مین رہا پھر اُسکو چیتنتا پھر آئی تب اپنے ساتھ شریر دیکھنے لگا اُسنے

جانا کہ میرے بھائی بندون نے میری پنڈ کریا کی ہی اُس سے میرا شریر یہ ہوا ہی اور دھرم راج کے استھانکو مجھ دوت لیچلے ہین- ہے رامجی اِس پرکار انبھو کرتا ہوا دھرم راج کے اِستھان کو چلا اور اسکے پیچھے دیی جیسے بایو کے پیچھے سگندھ چلی جاتی ہی چلی جیسی سگندھ کی پاس بھونرا جاتا ہی تیسے ہی وہ راجا بدورتھ دھرم راج کے پاس پہونچگیا- دھرم راج جی نے چترگپت جی سے کہا کہ اس کے کرم بچار کر کہو- چترگپت جی نے کہا کہ ہے بھگون اسنے کوئی نیچ کرم نہین کیا بلکہ بڑی بڑی پُن کیے اور بھگوتی سرسوتی جی کا بردان اُسکو ملا ہی- اسکی نعش پھولونسے ڈھکی ہوئی ہی اُس شریر مین یہ بھگوتی کے بردان سے جاکر پرویش کریگا اس سے اب اور کچھ کہنا پوچھنا نہین یہ تو دیی جی کے بردان سے بندھا ہی- ہے رامجی ایسے کہکر جمراج جی نے راجا کو اپنے استھان سے جانے دیا تب راجا آگے چلا اور اُسکے پیچھے دونون دیبیان چلین- راجا کو یہ دیبیان دیکھتی تھین پر راجا اُنکو نہ دیکھ سکتا تھا تب تینون اُس برھمانڈ کو نانگھکر جسکا راج بدورتھ نے کیا تھا دوسرے برھمانڈ مین آگے اور اُسکو بھی نانگھ کر پدم راجا کے دیش مین آکر اُسکے مندر مین جہان نعش پھولونسے ڈھکی ہوئی تھی آئے جیسے بادل سے ہوا آملتی ہی تیسے ہی ایک چھن مین دیبیان آملین- شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون وہ راجا تو مرگیا تھا مرجانے پر اُس نے اُس مارگ کو کیسے پہچانا-

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی وہ بدورتھ جو مرگیا تھا اُسکی باسنا نہ مری تھی اُس باسنا سے یہ اپنے استھان کو پہونچا- ہے رامجی چداُن جیو کے پیٹ مین بھرم ماتر جگت ہی جیسے برگد کے بیج مین بے انتہا برگد کے برچھ ہوتے ہین تیسے ہی چداُن مین بے انتہا جگت ہین جو اپنے بھیتر استھت ہی اسکو کیون نہ دیکھے- جیسے جیو اپنے جیوتوکا اُنکر دیکھتا ہی تیسے ہی سو ابھاوک چداُن تینون لوک کو دیکھتا ہی- جیسے کوئی پُرش کسی استھان مین دھن کو دبا رکھے اور آپ دور دیش کو جا دے تو دھن کی باسنا سے دیکھتا ہی تیسے ہی باسنا کے درڑھ ہونے سے بدورتھ نے دیکھا اور جیسے کوئی جیو سوپن بھرم سے کسی بڑی دھنوان کے گھر مین جاکر پیدا ہوتا ہی اور بھرم کے مٹ جانے سے اُسکا ابھاؤ دیکھتا ہی تیسے ہی اُسکو انبھو ہوا شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون جسکی باسنا پنڈدان کریا کی نہین ہوتی وہ مرنے پر اپنے ساتھ دیہہ کو کیسے دیکھتا ہی بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی پُرش جو ماتا پتا کے پنڈ کرتا ہی اُنکی باسنا ہردی مین ہوتی ہی اور وہی پھل رُوپ ہوکر بھاستی ہی کہ میرا شریر یہ ہی میرے پیچھے بھائی بندون نے پنڈدان کیا ہی اِس سے میرا شریر ہوا ہی- ہے رامجی سدھیہ ہو یا بدھیہ اپنی باسنا ہی کے انسار انبھو ہوتا ہی بھاونا سے الگ انبھو نہین ہوتا- چیت مے پرش ہی چیت مین جو پنڈ کی باسنا درڑھ ہوتی ہی تو اپنے کو پنڈ والا ہی جانتا ہی اور بھاونا کے بش سے اَستت بھی ست ہوجاتا ہی اِس سے پدارتھ کا کارن بھاونا ہی ہی کارن بنا کارج کا اُدے نہین ہوتا تھا پرلی تک کارن بنا کارج ہوتا نہین دیکھا اور سُنا بھی نہین اس سے کہا ہی کہ جیسی باسنا ہوتی ہی تیسا ہی انبھو ہوتا ہی شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون جس پُرش کو اپنے پنڈدان آدک کرنے کی باسنا نہین ہوتی وہ جب مرتا ہی تب کیا پریت باسنا سنبنت ہوتا ہی کہ مین پاپی اور پریت ہون یا پیچھے اُس کے بھائی بندھ جو اُسکے نمت کریا کرم کرتے ہین اور جو باندھون نے پنڈ کریا کی ہی اُس سے اُسکو یہ بھاونا ہوتی ہی کہ میرا شریر یہ ہوا ہی وہ کریا اُسکو پہونچتی ہی یا نہین یا اُسکے باندھون کے من مین یہ درڑھ بھاونا ہوتی ہی کہ اُسکو سب کریا پہونچے گی اور وہ اپنے من مین دھن یا پتر وغیرہ کے نہونے سے نراش ہی اور کسی بھاؤ سے کسی نے پنڈ آدک کریا کی وہ اُسکو پہونچتی ہی یا نہین پہونچتی ہی آپ تو کہتے ہین کہ بھاونا کے بش سے

است بھی ست ہو جاتا ہی یہ کیسا ہی۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی بھاونا دیش کال کریا دربیہ اور سمپدا ان پانچون سے ہوتی ہی جیسی بھاونا ہوتی ہی ویسی سدھ ہوتی ہی جسکا کرتب بلی ہوتا ہی اُسکی جی ہوتی ہی استری پتر باندھو سب باسنا روپ ہین جو دھرم کی باسنا ہوتی ہی تو بدھ مین پرسنتا اُپج آتی ہی اور پُن کرمون سے پورب بھاونا سٹ کر شبھ گت کو پاتا ہی جو باسنا بہت بلی ہوتی ہی اُسکی جی ہوتی ہی اس سے اپنے بھلے کے واسطے شبھ کا ابھیاس کرنا چاہئے۔ شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون جو دیش کال کریا دربیہ اور سمپدا ان پانچون سے باسنا ہوتی ہی تو مہاپرلی سرگ کی آدمین دیش کال کریا دربیہ اور سمپدا کوئی نہین ہوتی تو جہان پانچون کارن نہین ہوتے اور اُنکی باسنا بھی نہین ہوتی پھر اس ادویت سے جگت بھرم کیونکر ہوتا ہی۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی مہاپرلی اور سرگ (پیدایش) کی آدمین دیش کال کریا دربیہ اور سمپدا کوئی نہین رہتی اور نمت کارن اور سمباے کارن بھی نہین ہوتا ہی چدآتم مین جگت کچھ اُپجا نہین اور ہی بھی نہین اصل مین جگت کا بالکل ابھاؤ ہی اور جو کچھ بھاستا ہی وہ برہم کا کنچن ہی وہ برہم ستا سدا اپنے آپ مین استھت ہی ایسے ہی انیک پرکار سے مین تمسے کہونگا اب تم پورب کتھا سُنو۔ ہے راجی جب وہ دونون دیبیان اس مندر مین پہونچین تو کیا دیکھا کہ پھولون سے سندر شیتل استھان بنے ہوئے ہین جیسے بسنت رُت مین شوبھایمان ہوتا ہی۔ اور پرات کال کا سمی ہی سُبرن کے منگل روپی گھڑے پانی سے بھرے ہوئے رکھتے ہین دیپکون کا پرکاش مٹ گیا ہی کیواڑے بند ہین مندرون مین سوئے ہوئے لوگون کے سوانس آتے جاتے ہین اور مہاسندر چھبر رکھے ہین۔ ایسے بنے ہوئے استھان شوبھا دیتے ہین جیسے سب کلاون سے پورن چندرما سوبھا دیتا ہی اور جیسے اندر کے استھان سندر ہین جس سندر کمل سے برھما جی پیدا ہوئے ہین تیسے ہی وہ کمل سندر ہین۔

## چالیسوان سرگ سوپن برنن

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے راجی تب دونون دیبیون نے اُس نعش کے پاس بدورتھ کی لیلا کو دیکھا کہ وہ اُسکی مرت سے پہلے وہان پہونچی ہی اور پہلے کے ایسے کپڑے گہنے پہنے ہوتے پہلے کا ایسا سبھاؤ کیے پہلے کی ایسی سندر ہی اور پہلے ہی کا ایسا اُسکا شریر ہی۔ اُسکا سندر مکھ چندرما کیطرح پرکاش کر رہا ہی اور مہاسندر پھولون کی بھوم پر بیٹھی ہی لچھمی کے سمان لیلا کو اور بشن کے سمان راجا کو دیکھا پر جیسے دن کے سمی چندرما کا پرکاش مدھم ہوتا ہی تیسے ہی اُنھون نے لیلا کو کچھ چنتا سمیت راجا کے بائین طرف ایک ہاتھ پر ٹھوڑھی رکھے ہوئے دوسرے ہاتھ سے راجا پر چنور کرتی ہوئی دیکھا لیلا نے اُنکو نہ دیکھا کیونکہ یہ دونون پربدھ آتما اور ست سنکلپ تھین اور لیلا اُنکے سمان پربدھ نہ تھی شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون اس منڈپ مین پہلی لیلا جو دیہہ کو استھاپن کرکے دھیان مین بدورتھ کی سرشٹ دیکھنے کو سرسوتی کے ساتھ گئی تھی اُس دیہہ کا آپ نے کچھ برنن نہ کیا کہ اُسکی کیا دشا ہوئی اور کہان گئی۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی لیلا کہان تھی اور لیلا کا شریر کہان تھا اور اُسکی ستا کہان تھی وہ تو ارندھتی کے من مین بھرم سے لیلا کا پرتمبب ہوا تھا جیسے مرُستھل مین جل کا بھرم ہوتا ہی تیسے ہی لیلا کے شریر کا بھرم اُسکو ہوا تھا ہے راجی یہ آدبھوتک اگیان سے بھاستا ہی اور گیان سے نبرت ہو جاتا ہی۔ جب اُس لیلا کو بودھ مین پرنام ہوا تب اُسکا آدھبوتک شریر

نبرت ہوگیا جیسے سورج کے تیج سے برف کا پتلا گل جاتا ہی اور انت باہکتا اُدے ہوئی ۔ ہے رامجی جو کچھ جگت ہی وہ سب
آکاش روپ ہی جیسے رسی مین سانپ بھرم سے بھاستا ہی تیسے ہی انت باہکتا مین ادھ بھوتکتا بھرم سے بھاستی ہی۔ ادھ شریر
انت باہک ہی ارتھات سنکلپ ماتر ہی اُسمین درڑھ بھاونا ہوگئی اُس سے پرتھوی ادتتونکا شریر بھاسنے لگا واستو مین
نہ کوئی بھوت ادتتو ہی نہ کوئی تتونکا شریر ہی اُسکا شو (نعش مردہ) خرگوش کے سینگونکی طرح اَست ہی ۔ ہے رامجی اگیان سے
آتما مین ادھ بھوتک بھاستے ہین جب آتما کا گیان ہوتا ہی تب ادھ بھوتک نشٹ ہوجاتا ہی ۔ جیسے کسی پرش نے سپنے مین اپنے
کو ہرن دیکھا اور جب جاگ اُٹھا تب ہرن کا شریر درشٹ نہ آیا تیسے ہی اگیان سے ادھ بھوتکتا درشٹ آئی ہی اور
آتم گیان ہونے پر ادھ بھوتکتا درشٹ نہین آتی ۔ جب ست کا گیان اُدے ہوتا ہی تب اَست کا گیان مین ہوجاتا
ہی ۔ جیسے رسّی کے نہ جاننے سے سانپ کا بھرم ہوتا ہی اور رسّی کے جاننے سے سانپ کا بھرم لین ہوجاتا ہی تیسے
ہی سب جگت من سے اُدے ہوا ہی اور اگیان سے آدھ بھوتک ہوا ہی جیسے سپنے مین جگت ادھ بھوتک ہوکر بھاستا
ہی اور جاگنے پر سپنے کا شریر نہین بھاستا تیسے ہی آتم گیان سے ادھ بھوتک نہین رہتا اور انت باہک شریر بھاستا ہی
شری رامچندر جی نے کہا کہ ہے بھگون جو گیشور جو انت باہک شریر سے برہم لوک تک آتے جاتے ہین اُنکے شریر
کیسے بھاستے ہین ۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی انت باہک شریر ایسے ہین کہ جیسے کوئی پرش سپنے مین ہو اور اُسکو پہلے
کی جاگرت شریر کی یاد ہو تب سپنے کا شریر بھی دیکھ پڑتا ہی پر اُس کو آکاش روپ جانتا ہی تیسے ہی ادھ بھوتکتا بودھ سے
نشٹ ہوجاتی ہی ۔ جیسے شرد رت کا میگھ دیکھنے ہی بھر کو ہوتا ہی تیسے ہی گیانوان جو گیشورون کا شریر بھی دیکھنے ہی بھر کو
ہوتا ہی اور آدرشیہ (غائب) روپ ہی اور کو شریر بھاستا ہی پر اُسکو آکاش روپ ہی بھاستا ہی ۔ ہے رامجی یہ دیہہ آدک آتما
مین بھرم سے بھاستے ہین اور آتم گیان ہونے سے نہین بھاستے ہین ۔ جیسے رسّی کے اگیان سے سانپ بھاستا ہی اور جب
رسّی کا پورا گیان ہوتا ہی تب سانپ کو نہین سمجھتا ہی تیسے تتو کے جاننے سے دیہہ کہان ہوئی اور دیہہ کی ستا کہان رہی
دونون کا ابھاو ہی ہو کیول ادویت برہم ستا بھاستی ہی ۔ شری رامچندر جی بولے کہ ہے بھگون انت باہک سے ادھ
بھوتک روپ ہوتا ہی یا ادھ بھوتک سے انت باہک روپ ہوتا ہی یہ مجھ سے کہیے ۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی مین نے
تُمسے بہت بار کہا تم میرے کہنے کو یاد کیون نہین رکھتے مینے آگے بھی کہا ہی کہ جتنے جیو ہین سب انت باہک ہین ادھ
بھوتک کوئی نہین آدمین جو شدھ سمبت ماتر سے سمبندن آبھاس اُٹھا ہی اُس سے اس جیو کا سنکلپ روپ
انت باہک ادشریر ہوا جب اُسمین درڑھ ابھیاس ہوتا ہی تب وہ سنکلپ روپی شریر ادھ بھوتک
ہوکر بھاسنے لگتا ہی جیسے جل درڑھ جڑتا سے برف ہوجاتا ہی تیسے ہی پرماد سے سنکلپ کے ابھیاس سے
ادھ بھوتک روپ ہوجاتا ہی اُس ادھ بھوتک کے تین لچھن ہوتے ہین بھاری شریر ہوتا ہی اور کٹھور بھاؤ ہوتا
ہی اور مشتعل ہوتا ہی اُس سے اہسم پرتیت ہوتی ہی اس کارن ادھ بھوتک کہاتا ہی جب تتو کا گیان ہوتا ہی
تب ادھ بھوتکتا آکاش روپ ہوجاتی ہی جیسے سپنے مین دیہہ سے لیکر جگت بڑا اسپشٹ روپ بھاستا
ہی اور جب سپنے مین سپنے کا گیان ہوتا ہی کہ یہ سپنا ہی تب وہ سپنے کا شریر الکھ ہوجاتا ہی ارتھات سنکلپ
روپ ہوجاتا ہی ۔ تیسے ہی پرماتما کے بودھ سے آدھ بھوتک شریر نبرت ہوجاتا ہی اور سنکلپ روپ بھاستا ہی
ہے رامجی ادھ بھوتکتا اگیان کے ابھیاس سے ہوتی ہی جب اُلٹ کر اُسی ابھیاس کا گیان ہو تب آدھ بھوتکتا نشٹ

ہو جاوے اور انت باکمتا اُدی ہو۔ ہے راجی جیو ایک شریر کو چھوڑ کر دوسری شریر کو لے لیتا ہی جیسے سپنے مین
اور سپنا ہوتا ہی اور جب گیان ہوتا ہی تب شریر اور کچھ بست نہین۔ وہی آدھبوتک شریر شانت ہو جاتا ہی جیسی
سپنے سے جاگ کر سپنے کا شریر شانت ہو جاتا ہی۔ ہے راجی جو کچھ جگت تمکو بھاستا ہی وہ سب بھرم ماتر ہی اگیان
سے ست کیطرح بھاستا ہی جب آتم گیان ہوگا تب سب آکاش روپ ہوگا۔ فقط

## اکتالیسوان سَرگ جیو جیوَن برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی جب وہ دونون دیبیان انتہ پُر مین گئین تب پربُدھ لیلا کہنے لگی کہ ہے دیبی جی سمادھ
مین لگے ہوئے مجھکو کتنے دن گذری۔ مین دھیان سے بھوپال کی سرشٹ مین گئی تھی اور میرا شریر یہان پڑا تھا
وہ کہان گیا دیبی بولی کہ ہے لیلا تجھکو سمادھ مین لگے ہوئے اکتیس دن گذرے ہین جب تو دھیان مین لگی تب
تیرا لیشٹک بدورتھ کی سرشٹ مین پھرتا رہا جب اس شریر کی باسنا تیری مٹ گئی تب جیسے رس سے رہت
ہو کر پتا سوکھ جاتا ہی تیسے ہی تیرا شریر بینہ جیو ہو کر گر پڑا اور جیسے کاٹھ پتھر ہوتا ہی تیسے ہی ہو کر برف کیطرح ٹھنڈھا ہو گیا
تب سب نے دیکھ کر بچار کیا کہ مر گئی اسکو جلا دینا چاہیے اور چندن اور گھی سے لپیٹ کر جلا دیا بھائی بندھ رونے
لگے اور پتّرون نے پنڈ کریا کی ہے لیلا جو دھیان سے اُترتی تو تجھکو دیکھ کر لوگ اچرج مانتے اور اب بھی دیکھ
لوگ اچرج کرینگے کہ رانی پرلوک سے پھر آئی ہی۔ ہے لیلا اب تجھکو گیان اُدی ہوا ہی اس سے اس شریر کی باسنا
مٹ گئی اور انت باہک مین درڑھ نشچے ہوا اس سے وہ شریر جیوت ہوا اب جو لیگے سمان تیرا شریر ہوا ہی وہ اس
کارن ہی کہ تجھکو لیلا کی باسنا مین بودھ ہوا ہی کہ مین لیلا ہون اس کارن تیرا شریر تیسا ہی رہا یہ لیلا شریر کی تیری باسنا مٹ
نہ گئی تھی اس کارن تو نربان نہ ہوئی نہین تو بدیہہ مکت ہو جاتی اب تو ست سنکلپ ہوئی ہی جیسی تیری اچھا ہوگی تیسا ہی
اُنبھو ہوگا۔ ہے لیلا جیسی یہ ستا جسکو ہوتی ہی اُسکے انسار اُسکو پراپت ہوتا ہی جیسے بالک کو اندھیرے مین جیسی بھاؤنا
ہوتی ہی تیسا ہی اُسکو جان پڑتا ہی جو بیتال کی بھاؤنا ہوتی ہی تو بیتال ہو کر بھاستا ہی پرنت واستو مین بیتال کوئی نہین تیسے جتنی آدھ
بھوتکتا بھاستی ہی وہ سب بھرم ماتر ہی سب جیو دن کا آد شریر اننت باہک ہی سو پرماد سے آدھبھوتک بھاستا ہی۔ ہے لیلا لنگ
شریر ہی ایک اننت باہک شریر ہی یہ دونون سنکلپ ماتر مین اور اِن مین اتنا بھید ہی کہ لنگ شریر
سنکلپ روپی من ہی اُس مین جس کو آدھبھوتکتا کا ابھمان ہوتا ہی اُسکو گرداپن اور تمھورپن اور برن
آشرم کا ابھمان ہوتا ہی جس پرش کو ایسے انا تما مین آتما کا ابھمان ہوا ہی جس کی آدھبھوتک لنگ دیہ
ہی اس کی چیتناست نہین ہوتی اور جس کو آدھبھوتک کا ابھمان نہین ہوتا وہ انت باہک شریر
ہی وہ جیسا چنتون کرتا ہی ویسا ہی سدھ ہوتا ہی۔ ہے لیلا تو اب انت باہک مین درڑھ ہوئی ہی اس کارن
تیرا شریر پھر ویسا ہی ہوا ہی تیری آدھبھوتک بدھ جاتی رہی اور وہ استھول شریر مردہ ہو کر گر پڑا ہی جیسے
جل سے رہت میگھ ہو اور جیسے سگندھ سے رہت پھول ہو تیسے ہی تیرا شریر ہو گیا ہی اور اب تو ست سنکلپ
ہوئی ہی جیسا چنتون کریگی تیسا ہی ہوگا۔ ہے لیلا یہ کمل نینی لیلا تیرے پت کے پاس بیٹھی ہی اور اُسکو اس انتہ پُر کے لوگ
اور سہیلیان جان نہین سکتی ہین کیونکہ مین نے اُنکو نیند مین موہت کر دیا ہی جب تک میرا درشن اُسکو نہوگا تب تک

اسکو اور کوئی نہ جان سکیگا اب یہ ہمکو دیکھیگی۔ اتنا کہکر بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی ایسا بچار کر دیبی اُسکو اپنے سنکلپ
سے دھیان کرنے لگی تب اُس لیلانے دیکھا کہ انتہ پُر مین بہت سے سورجونکا پرکاش ہو رہا ہی اور چندرما کی طرح شیتل
پرکاش ہی اسطرح دونون دیبیونکو دیکھ کر اُس نے نمسکار کرکے مستک نوایا اور دونون کو سونے کے سنگھاسن پر بٹھاکر کہنے
لگی کہ ہے جیو کی داتا تمھاری جے ہو تمنے مجھپر بڑی ہی کرپا کی تمھاری ہی پرساد سے مین یہان آئی ہون۔ دیبی بولی
کہ ہے پتری تو یہان کیسے آئی اور کیا برتانت تونے دیکھا سو کہہ۔ بدورتھ کی لیلا بولی کہ ہے دیبی جب میرا
پت سنگرام مین گھائل ہوا تب اُسکو دیکھ کر مین مورچھا کھا کر پڑی پر مری نہین اسکے بعد مجھکو چتینا پھری تو مین نے
اپنا ہی شریر دیکھا اور اس شریر سے مین آکاش کو اُڑی جیسے ہوا سگندھ کو لیکر اُڑتی ہی تیسے ہی ایک کماری مجھکو
اُڑا کر پرلوک مین پت کے پاس بٹھاکر آپ انتردھیان ہوگئی میرا پت جو سنگرام مین تھکا تھا وہ آکر سو رہا اور مین
دیکھتی بھالتی ہوئی راہ مین آئی ہون پر مین نے تمکو کہین نہ دیکھا یہان کرپا کرکے تمنے درشن دیا ہی۔ اتنا کہکر بششٹھ جی
بولے کہ ہے رامجی اس پرکار سنکر دیبی جی نے پربدھ لیلا سے کہا کہ اب مین راجا کی جیو کلا کو چھوڑتی ہون ایسا
کہکر دیبی جی نے ناک کی راہ سے جیو کلا کو چھوڑ دیا اور جیسے کمل کے اندر ہوا چلی جاے یا جیسے شریر مین ہوا گھس
جاے تیسے ہی شریر مین جیو کلا پرویش کر گئی۔ جیسے سمدر پانی سے بھرا ہوتا ہی تیسے ہی پرلیشٹک باسنا سے بھری
تھی شریر کی شوبھا بڑھ گئی اور جیسے بسنت رت مین پھول اور برچھون مین رس پھیلتا ہی تیسے ہی سب انگون مین
پران بایو پھیل گئی تب سب اندریان کھل آئین جیسے بسنت رت مین پھول کھل آتے ہین تب راجا پھولونکی
سیجیا پر سے اسطرح اُٹھ کھڑا ہوا جیسے رکا ہوا بندھیاچل پربت اُٹھ کھڑا ہو۔ تب دونون لیلا راجا کے
سامنے آکر کھڑی ہوئین تب راجانے کہا کہ میرے آگے تم کون کھڑی ہو۔ پربدھ لیلانے کہا کہ ہے سوامی مین تمھاری پہلی
پٹ رانی لیلا ہون۔ جیسے شبد (لفظ) کے ساتھ ارتھ (معنی) رہتا ہی تیسے سدا تمھارے ساتھ رہی ہون۔ جب تم یہان
شریر تیاگ کر پرلوک کو گئے تھے تب مجھ مین تمھارا بڑا اسنیہہ تھا اس سے میرا پرتمبب یہ لیلا تمکو بھاسی تھی اب جو اور کتھا کا
برتانت ہی وہ مین تمسے کہتی ہون۔ ہے راجن ہماری اوپر اس دیبی نے کرپا کی ہی جو ہمارے سر پر سونے کے سنگھاسن پر
بیٹھی ہی یہ سرسوتی سب جگت کی ماتا ہی اسنے ہمارے اوپر بڑی کرپا کی ہی اور پرلوک سے تمکو یہ آئی ہی۔ ہے رامجی ایسا
سنکر راجا بڑا پرسن ہو کر اُٹھ کھڑا ہوا اور سرسوتی کے چرنون پر مستک نوا کر بولا کہ ہے سرسوتی جی تمکو میرا نمسکار ہی تم سب کی ہتکاری
ہو اور تمنے میرے اوپر بڑی کرپا کی اب کرپا کرکے مجھکو بردان دو کہ میری عمر بڑی ہو اور بے کھٹکے راج کرون مجھی بہت ہو
کوئی روگ اور کشٹ نہ ہو اور آتم گیانی ہون ارتھات بھگت اور مُکت دونون دو۔ اتنا کہکر بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی
جب اسطرح راجانے کہا تب دیبی جی نے اسکے شریر پر ہاتھ رکھ کر آشیرباد دیا کہ ہے راجن ایسا ہی ہوگا۔ تیری عمر
بڑی ہوگی تیرا دشمن بھی کوئی نہ ہوگا بے کھٹکے راج کریگا کوئی آپدا نہ ہوگی دھن دولت سے بھرا پُرا رہیگا تیری
پرجا بھی سکھی رہ کر تجھکو دیکھ کر پرسن ہوگی تیری پرجا مین کسی کو اپدا نہ ہوگی اور تو آتمانند سے پورن ہوگا۔

## بیالیسوان سرگ نربان برنن

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے رام جی اس پرکار کہکر دیبی جی تو انتردھیان ہوگئین اور پراتہ کال کا سمے ہوا سب لوگ جاگ

اُٹھے سورج بھی اُدی ہوئے اور سورج مُکھی کمل کھل آئے راجا دونون لیلا کو گلے سے لگا کر پرسن ہوا اور تعجب کرنے لگا۔ مندر مین نقاری بجنے لگے اور طرح طرح کے شبد ہونے لگے۔ مندر مین بڑا آنند ہوا بہت سی استریان ناچنے لگین اور بڑا اُتساہ ہوا بدیا دھر سدھ دیوتا لوگ پھولونکی برکھا کرنے لگے اور لوگ بڑا اشچرج کرنے لگے کہ لیلا پرلوک سے پھر آئی۔ اور اپنے پت کو اور ایک دوسری لیلا اپنی سی ہی لے آئی۔ ہے راجی یہ کتھا دیش دیش مین پھیل گئی اور سب لوگ سنکر تعجب کرنے لگے۔ جب اسطرح یہ کتھا پرسدھ ہوئی تب راجانے بھی سنا کہ مین مرکر پھر جیا ہون اور بچار کیا کہ پھر میرا تلک ہو تب منتری اور منڈلیشورون نے اُتر دکھن پورب پچھم چارون طرف سے سب سمندر اور سب تیرتھونکا پانی منگوا کر راجا کو راج کا تلک کیا اور چارو سمندر تک راجا بےکھٹکے ہوکر راج کرنے لگا راجا اور لیلا یہ پہلی کتھا کو بچار بچار کر تعجب کرتے تھے سرسوتی جی کے اُپدیش اور پرساد سے اپنا پرمارتھ پاکر راجا اور دونون لیلا نے اسطرح جیون مُکت ہوکر ہزار برس تک راج کیا اور من بہت جہ اندریونکو بس کرکے جیتھالابھ مین سنتشٹ رہے اور جگت بھرم انکا مٹ گیا۔ یہ راجا ایسا سندر تھا کہ اسکی سُندرتا کی کرنکا ذرہ مانو چندرما تھا اور اسکے تیج کی کنکا مانو سورج تھے ایس راجا نے اپنی پرجا کو بہت اچھی طرح سے پالن کیا اور سب پرجا راجا کو دیکھ کر پرسن ہوتی تھی۔ اور بدیہ مُکت ہوکر دونون لیلا اور تیسرا راجا نروان پد کو پراپت ہوا (یعنی دیبی کے سب بردان پورے ہوے)۔

## تینتالیسوان سرگ پریوجن برنن

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے راجی یہ دونون کتھا ارتھات ایک اکاش براہمن کی اور دوسری لیلا کی مین نے تمکو ورشیہ دوش مٹ جانے کے واسطے بستارپوربک سُنائی ہے۔ ہے راجی ورشیہ کی دڑھتا جو ہورہی ہے اُسکو تیاگ کرو اب تم ان دونون اتہاسونکو سنجیت سے سُنو۔ یہ جگت جو تمکو بھاستا ہے سو آبھاس روپ ہے آدسے کچھ اُپجا نہین جو است ست ہوتی ہے اُسکے نوارن مین پرجتن ہوتا ہے اور جو بستو است ہی ہے اُسکے نبرت ہوتے مین کچھ جتن نہین۔ اس کارن گیانوان کو سب اکاش روپ بھاستا ہے اور آکاش کی طرح استھت ہوتا ہے۔ ہے راجی آد جو برہم ستا مین ابھاس سمبیدن پھُرا ہے سو برہم روپ ہوکر استھت ہوا ہے وہ برہم پرتھوی آد تتون سے رہت ہے۔ جو آپ ہی آبھاس روپ ہوا اُسکے اُپجانے جگت کیسے ست ہوں۔ ہے راجی گیانوان پُرش آکاش روپ ہے جس کو آتم پد کا ساکشات کار ہوتا ہے اُسکو ورشیہ بھرم نہین رہتا ہے اور جو اگیانی ہے اُسکو جگت بھرم صاف معلوم ہوتا ہے شدھ چد اکاش کا ایک انُ جیو ہے اور اُس جیوانُ مین یہ جگت بھاستا ہے۔ اس جگت کی سرشٹا مین تمکو کیا کہون۔ نیتی کیا کہون۔ باسنا کیا کہون۔ اور بیدارتھون کو کیا کہون۔ ہے راجی جگت کچھ اُپجا نہین کیونکہ سمبیدن کے پھُرنے سے جگت بھاستا ہے شدھ سمبت مین سمبیدن روپی ندی چلی ہے اُسمین یہ جگت پھرتا ہے جب سمبیدن کو جتن کرکے روکے تب ورشیہ بھرم مٹ جائیگا۔ پرجتن کرنا یہی ہے کہ سمبیدن کو انترمکھ کرے اور جبتک آتما کا ساکشات کار نہو تب تک شرون منن اور ندھیاسن سے درڑھ ابھیاس کرنا چاہئے جب ساکشات کار ہوتا ہے تب جگت بھرم مٹ جاتا ہے۔ ہے راجی یہ سب جگت جو تمکو بھاستا ہے سو تمکو اکھنڈ برہم ستا ہی بھاستا ہے جگت مایا ہی ہے جیسے پایا بھی کچھ اور بست نہین برہم ستا ہی اپنے آپ مین استھت ہے سر پرا بھٹکور جی بولے کہ برہم

اشچرج ہی ہے منیشور آپ نے مجھ سے پرم وشا کہی ہی آپ کا اُپدیش جگت بھرم روپی پھوس کا ناش کرنے والا اگن ہی اور ادھیا تمک اور ادھ بھوتک اور ادھ دیوک تینون تاپونکا ناش کرنے والا چندرما ہی - ہے منیشور آپکے اُپدیش سے اَب مین جاننے والی باتون کو جان گیا ہون اور پانچ بکلپ مین نے بچارے ہین ایک یہ کہ یہ جگت متھیا ہی اور اس کا سوروپ کہنے کے جوگ نہین ہی - دوسرے یہ کہ آتما مین آبھاس ہی - تیسرے یہ کہ سو بھاؤ پرناجی ہی - چوتھے یہ کہ اگیان سے اُپجا ہی پانچوین یہ کہ یہ انادہ اگیان تک ہی - ایسا جانکر مین گیانوان اور نربان مکتون کی طرح شانت آتما ہوا - ہے منیشور اور شاسترون سے یہ آپ کا اُپدیش اشچرج ہی - کان روپی برتن آپکے بچن روپی امرت سے بھرتے نہین اِس سے یہ میرا سندیہ دور کیجیے کہ لیلا کے پت کو پہلے بششٹھ پھر پدم پھر بدورتھ کی سرشٹ کا انبھو کیسے ہوا اور اُن مین اُسکو کہین دن ہوا کہین مہینہ کہین برسون کا انبھو کیسے ہوا یہ کال کا بتکرم (اختلاف وقت) کیسے ہوا - ہے منیشور ایسا صاف صاف کہیے کہ جس سے آپکی بات میرے ہردے مین آجاے ایکبار کہنے سے ہردے مین نہین آتی ہی اس سے پھر کہیے - بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی شدھ سمبت سب کا اپنا آپ ہی اُس سے جیسا سمبیدن پھرتا ہی تیسا ہی روپ ہوکر بھاستا ہی کہین تو ایک چھن مین بہت سے کلپ بیت گئے جان پڑتے ہین اور کہین کلپ بھر مین ایک ہی چھن ہوا جان پڑتا ہی - ہے راجی جسکو زہر مین امرت کی بھاونا ہوتی ہی اُسکو امرت ہی ہوکر بھاستا ہی اور جسکو امرت مین زہر کی بھاونا ہوتی ہی اُسکو وہی امرت زہر سا معلوم ہوتا ہی کوئی پرش کسیکا دشمن ہوتا ہی پر اُسمین وہ متر کی بھاونا کرتا ہی تو وہ اُسکو متر روپ ہی بھاستا ہی اور جس کو متر مین دشمن کی بھاونا ہوتی ہی اُسکو وہی دشمن معلوم ہوتا ہی ہے راجی جیسا سمبیدن پھرتا ہی تیسا ہی سوروپ ہوکر بھاستا ہی - جسکا سمبیدن تیبر (تیز - بہت) بھاؤ کے ابھیاس سے نرمل بھاؤ کو پراپت ہوتا ہی اُسکا سنکلپ ست ہوتا ہی اور جیسے چیتتا ہی تیسے ہی سدھ ہوتا ہی اس سے سمبیدن کی تیبرتا (تیزی) ہوئی ہے راجی روگی کو ایک رات کلپ کے سمان گذرتی ہی اور جس کو کوئی روگ نہین اُسکو ایک رات ایک چھن کے برابر گذرتی ہی ایک گھڑی بھر کے سپنے مین بہت برسون کا انبھو کرتا ہی اور جانتا ہی کہ مین اُپجا ہون یہ میرے ماتا پتا ہین اب مین بڑا ہوا ہون اور یہ میرے بھائی بندھ ہین - ہے راجی ایک مہورت مین اتنے بھرم دیکھتا ہی اور جاگنے پر ایک مہورت بھی نہین گذرتا راجا ہرشچندر کو ایک رات مین بارہ برس کا انبھو ہوا تھا اور راجا لون کو ایک چھن مین سو برس کا انبھو ہوا تھا اس سے جیسا جیسا روپ ہوکر سمبیدن پھرتا ہی تیسا ہی تیسا ہوکر بھاستا ہی - ہے راجی برھما کے ایک مہورت مین آدمی کی عمر گذرجاتی ہی - برہما جی جتنے کال مین ایک مہورت کا انبھو کرتے ہین مُنکھیہ اُتنی ہی مین پوری عمر کا انبھو کرتا ہی اور برہما جی جتنے کال مین اپنی تمام عمر کا انبھو کرتے ہین سو بشن کا ایک دن ہوتا ہی برھما جی کی عمر گذرجاتی ہی اور بشن جی کو ایک ہی دن جان پڑتا ہی اس سے جیسا جیسا سمبیدن ورڑھ ہوتا ہی تیسا ہی تیسا بھان ہوتا ہی - ہے راجی جو کچھ جگت تم دیکھتے ہو سو سمبیدن کے پھرنے سے استھت ہی جب سمبیدن ٹھہر جاتا ہی تب نہ دن بھاستا ہی نہ رات بھاستی ہی نہ کوئی پدارتھ بھاستے ہین نہ اپنا شریر بھاستا ہی کیول آتم تو ما تر ستا ہی رہتی ہی اِس سے تم دیکھو کہ سب جگت من کے پھرنے مین ہوتا ہی جیسا جیسا من پھرتا ہی تیسا روپ ہوکر بھاستا ہی - کڑوے مین جسکو میٹھے کی بھاونا ہوتی ہی تو کڑوا (تلخ) اُسکو

میٹھا ہوجاتا ہی اور میٹھے مین جسکو کڑوے کی بھاونا ہوتی ہی تب میٹھا بھی اُسکو کڑوا سا ہوجاتا ہی۔ سپنے مین شون استھان
مین طرح طرح کے بیوہار ہوتے بھاستے ہین اور استھر پڑا ہوا سپنے مین دوڑتا پھرتا ہی اس سے جیسا پھرنا من مین
ہوتا ہی تیسا ہی ہوکر بھاستا ہی۔ ہے رامجی ناؤ مین بیٹھے ہوئے پُرش کو ندی کے کنارے کے برچھ چلتے ہوئے
جان پڑتے ہین اور جو بچار وان ہین وہ اُن چلتے جان پڑتے برچھون کو استھر ہی جانتے ہین اور جو پُرش
گھومتا ہی اُسکو ٹھہرے ہوئے مندر بھی گھومتے ہوئے بھاستے ہین جو بچار مین درڑھ ہی اُسکو گھومتے جان پڑتے
مین بھی اچل بدّھ ہوتی ہی اس سے جیسا جیسا نشچے ہوتا ہی تیسا ہی تیسا ہوکر بھاستا ہی۔ ہے رامجی جسکے نیترون
مین دوش ہوتا ہی اُسکو سفید چیز بھی زرد جان پڑتی ہی اور جسکے شریر مین بات پت کف بہت ہوتا ہی اُسکو
سب چیزین برخلاف جان پڑتی ہین اسیطرح پرتھوی آکاش رُوپ بھاستی ہی۔ اور آکاش پرتھوی روپ
ہوکر بھاستا ہی چلتی ہوئی چیز اچل روپ بھاستی ہی اور اچل بست چلتی ہوئی بھاستی ہی۔ ہے رامجی جیسے سپنے
مین استری است روپ ہوتی ہی پرنت بھرم سے اُسکو ملکر پُرش پرسن ہوتا ہی تو اُس سمے وہ استری ست
ہی بھاستی ہی اور جیسے بالک کو پرچھائین مین بیتال بھاستا ہی سو است ہی ست روپ ہوکر بھاستا ہی۔
ہے رامجی شتر مین جو متر بھاؤنا ہوتی ہی تو وہ شتر دشمن بھی متر روپ ہوکر بھاستا ہی اور جو متر مین شتر بھاؤ
ہوتا ہی تو وہ متر بھی شتر روپ ہوکر بھاستا ہی۔ جیسے رسّی مین سانپ ہی نہین پرنت بھرم سے سانپ بھاستا
ہی اور ڈر لگتا ہی تیسے ہی کٹمب مین جو کٹمب کی باسنا نہ کرے تو کٹمب بھی بے کٹمب (یعنی غیر) معلوم ہوتا ہی
اور بے کٹمب بھی بھاونا کے نہ ہونے سے کٹمب ہوجاتے ہین۔ ہے رامجی شون استھان اور سپنے مین بڑے بھرم
ہوتے ہین اور پاس رہنے والے کو جاگنے پر کچھ نہین بھاستا۔ سپنے والے کو سپنے کا انبھو ہوتا ہی اور جاگنے والے کو
جاگنے کا انبھو ہوتا ہی ایسے ایسے پدارتھ بھرم سے اُلٹے بھاستے ہین۔ جب من پھرتا ہی تب ہی بھاستا ہی تیسے
ہی لیلا کے پت کو بھی ایسی ہی سرشٹ کا انبھو ہوا۔ جیسے جاگے کی ایک گھڑی کا سپنے مین بہت کال
کا انبھو ہوتا ہی تیسے ہی لیلا کے پت کو بھی ہوا تھا جیسی جیسی من کی پھرنا ہوتی ہی تیسا ہی تیسا روپ چیتن
سبت مین بھاستا ہی۔ ہمکو سدا برہم کا نشچے ہی اس سے ہمکو سب جگت برہم سوروپ ہی بھاستا ہی اور
جسکو جگت بھرم درڑھ ہی اسکو جگت ہی بھاستا ہی۔ ہے رامجی جو کچھ جگت بھاستا ہی سو کچھ آدی سے
اُپجا نہین سب آکاش روپ ہی ردے کے دالی کوئی دیوار نہین ہی بڑے بستار سے جگت ہی پرنت
سپنے کی طرح ہی۔ جیسے کھمبھ مین بنائے بنا پُتلی کاریگر کے من مین بھاستی ہی اور کھمبھ مین کچھ بھی نہین تیسے
ہی آتما روپی کھمبھ ہی اُس مین جگت روپی پتلی کو سمبید رچتا ہی پرنت وہ کچھ پدارتھ نہین ہی آتم
ستا ہی جیون کی تیون ہی۔ ہے رامجی جیسے ایک استھان مین دو پُرش لیٹے ہون اور اُن مین ایک جاگتا ہو اور
دوسرا سپنے مین ہو تو جو سپنے مین ہی اُسکو بڑے جدّھ ہوتے بھاستے ہین اور جاگے ہوئے کو آکاش روپ ہی تیسے
ہی جو پربودھ آتم گیان وان ہی اُسکو جگت کا ابھاؤ سنکھپت کی طرح ہی اور جو اگیانی ہی اُسکو طرح طرح کے بیوہار ون
سہت جگت صاف صاف دیکھ پڑتا ہی۔ جیسے بسنت رت مین پتّے اور پھل اور گچھے رس سہت بھاستے ہین
تیسے من تیسے آتم ستا چیتن ہونے سے جگت روپ بھاستی ہی۔ جیسے سمُدر مین درد تا سدا ہی رہتی ہی

یہ جب اگنی کا سنجوگ ہوتا ہی تب ہی بھاستی ہی۔ ہے رامجی آتما اور جگت مین کچھ بھید نہین۔ جیسے پرتھوی اور گندھ مین کچھ بھید نہین تیسے ہی آتما اور جگت مین کچھ بھید نہین برہم ستا ہی سمبیدن سے جگت روپ ہو کر بھاستی ہی اور دوسری کوئی بست نہین۔ جب مہاپرلی ہوتا ہی اور پیدایش نہین ہوتی تب کارج کارن کی کلپنا کوئی نہین ہوتی کیول چنماتر ستا ہوتی ہی اور اُسمین پھر چدآکاش جگت بھاستا ہی تو وہی روپ ہوا جو تم کہو کہ اِس جگت کا کارن اسمرت ہی تو سنو۔ جب مہاپرلی ہوتا ہی تب برہماجی تو بدیہہ مکت ہوتے ہین پھر وہ جگت کے کارن کیسے ہون اور جو تم اسمرت کا کارن مانو تو اسمرت بھی انھوین ہوتی ہی جو اسمرت سے جگت ہوا تو بھی انھو روپ ہوا۔ سشری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون پدم راجا کے منتری اور نوکر اور سب لوگ بدورتھ کو کیسے جا کر ملے یہ بات پھر کہئے بسشٹھ جی بولے کہ ہے رامجی کیول چیتن سمبت سبکا اپنا آپ ہی اُس سمبت کے آشرے سے جیسا سمبیدن پھرتا ہی تیسا ہی روپ ہو کر بھاستا ہی۔ ہے رام جی راجا بدورتھ مرنے لگا تب اُسکی باسنا اُن مین تھی اور منتری اور نوکر آور راجا کے انگ ہین اِس کارن ویسے ہی منتری اور نوکر راجا کو ملے۔ ہے رامجی جیسی بھاونا سمبیدن مین درڑھ ہوتی ہی تیسا ہی روپ ہو کر بھاستا ہی۔ ایک چل پدارتھ ہوتے ہین اور ایک اچل ہوتے ہین جو اچل پدارتھ ہین اُنکا پرتبمب درپن مین بھاستا ہی اور چل پدارتھ رہتا نہین بھاستا اِس سے اُسکا پرتبمب نہین بھاستا۔ تیسے ہی جس پدارتھ کی بہت باسنا ہوتی ہی اُسیکا پرتبمب چیتن درپن مین بھاستا ہی اور طرح نہین بھاستا۔ جیسے بہت تیز بڑا اندر سمندر مین جلد جا کر ملتا ہی اور دوسرے ند (دریاے عظیم) نہین پہونچ سکتے تیسے ہی جسکی درڑھ باسنا ہوتی ہی وہ اُسکے موافق جلد اُسکو پاتا ہی۔ ہے رامجی جس کے ہردے مین بہت سی باسنا ہوتی ہین اور بہت تیز ہوتی ہین اُسکی جو ہوتی ہی جیسے سمندر مین بہت سے ترنگ ہوتے ہین تو کوئی پیدا ہوتا ہی اور کوئی مٹ جاتا ہی کوئی سیدھا ہوتا ہی کوئی اُلٹا ہوتا ہی اسیطرح منتری اور نوکر بھی ہوئے۔ ہے رامجی ایک ایک چدانو مین بہت سی سرشٹ ہوتی ہین پر واستو مین کچھ نہین کیول چدآکاش ہی چدآکاش مین استھت ہی۔ یہ جو جگت بھاستا ہی سو آکاش ہی روپ ہی جو جاگرت سروپ ہو کر اَست ہی ست روپ کیطرح بھاستا ہی جیسے پتے پھل پھول سب برچھ ہی روپ ہین اور برچھ ہی ایسے روپ ہو کر استھت ہین تیسے ہی اننت شکت پرماتما بہت سے روپ ہو کر بھاستا ہی۔ ہے رامجی درشٹا درشن درشیہ ترپٹی گیانی کو اجنما پد بھاستا ہی اور اگیانی کو دویت روپ جگت ہو کر بھاستا ہی کہین شون بھاستا ہی کہین اندھکار بھاستا ہی کہین پرکاش بھاستا ہی۔ دیش کال کریا درب آدک سب جگت آد انت مدھ سے رہت نرمل آتم ستا اپنے آپ مین استھت ہی۔ جیسے سوم جل مین جو ترنگ ہوتے ہین سو جل ہی روپ ہین تیسے ہی مین تو آد سب جگت بھی بودھ روپ ہی اور سدا اپنے آپ مین استھت ہی اُسمین دویت کلپنا نہین۔

## چوالیسوان سرگ کنچن برنن

سشری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون مین تو آد جگت بھرم کارن بنا پرماتما سے کیسے پیدا ہوا ہی جسطرح مین سمجھون اُسیطرح مجھکو پھر سمجھایئے بسشٹھ جی بولے کہ ہے رامجی جو کچھ کارن کارج جگت بھاستا ہی وہ سب پرماتما سے پیدا ہوا ہی

ارتھات سمبیدن کے پھُرنے سے اکٹھے ہوکر پدارتھ بھاس آتے ہین اور سربدا سرب پرکار سرباتماج روپ
اپنے آپ مین استھت ہی۔ ہے رامجی یہ سرب شبد اور ارتھ روپ کلنا جو بھاسی ہی سو برہم سوروپ ہی برہم سے
کچھ الگ نہین اور برہم ستا سرب شبد ارتھ کی کلپنا سے رہت اپنے آپ مین استھت ہی۔ جیسے بھوکھن سُبرن سے
الگ نہین اور لہر پانی سے الگ نہین تیسے ہی برہم سے جگت الگ نہین برہم کا سوروپ ہی ہی۔ ہے رامجی ایشور جو آتما
ہی سو جگت روپ ہی جگت ایشور روپ ہی جیسے سُبرن بھوکھن روپ ہی اور بھوکھن سُبرن روپ ہی ارتھات سُبرن مین
بھوکھن شبد اور ارتھ کلپت ہین اصل مین نہین تیسے ہی جگت آتما کا ابھاس روپ ہی اصل مین کچھ نہین۔ ہے
رامجی جو کچھ جگت ہی سو برہم روپ ہی برہم سے الگ کچھ نہین جیسے آدیوادیوی سے الگ نہین تیسے ہی
آتما سے جو کچھ ادیوی جگت ہی سو الگ نہین آتما مین سمبیدن کے پھُرنے سے تنماترا پھُری ہی اور آتما مین
ہی اُنکا اُپجنا سم ہوا ہی پیچھے بھاگ کلپنا ہوئی ہی اسلیے اُنسے جو بھوت ہوتے ہین وے آتما سے الگ نہین
جیسے شِلا مین چیترا (نقاش) الگ الگ پتلیان کلپتا ہی سو شِلا کی روپ ہی ہین الگ کچھ نہین تیسے ہی مین
توآد جگت پدگھن آتما مین من روپی چیترے نے کلپنا ہی سو چدگھن روپ ہی ہی کچھ الگ نہین۔ جیسے پانی
مین لہر ہوتی ہی سو پانی کا روپ ہی ہی لہرون کا شبد اور ارتھ پانی مین کوئی نہین ہی تیسے ہی آتما مین جگت
استھت ہی پر جگت کے شبد اور ارتھ سے رہت ہی۔ ہے رامجی جگت پرم پد سے الگ نہین اور
پرم پد جگت بنا کیول چدروپ اپنے آپ مین استھت ہی۔ جیسے بایو اور اسپند مین کچھ بھید نہین
اسپند اور نہ اسپند دونون روپ بایو کے ہی ہین جب اسپند ہوتا ہی تب اسپرس روپ ہوکر بھاستا ہی
اور اسپند نہ ہونے سے اسپرش نہین بھاستا تیسے ہی جگت اور برہم مین کچھ بھید نہین جب سمبیدن
کنچت روپ ہوتا ہی تب جگت روپ ہوکر بھاستا ہی اور سمبیدن کے نہ اسپند ہونے سے جگت
نہین بھاستا پر آتم ستا سدا ایک روپ ہی۔ ہے رامجی جب سمبیدن پھُرنے سے رہت ہوکر آتم پد
مین استھت ہو تب اگرچہ سمبیدن روپ جگت پھر بھی بھاسے تو بھی آتم روپ ہی بھاسے۔ جیسے بایو
کے اسپند اور نہ اسپند دونون روپ اپنے آپ ہی بھاستے ہین تیسے ہی اسکو بھی بھاستا ہی
جیسے بایو مین اسپندتا بایو روپ استھت ہی تیسے ہی آتما مین جگت آتم روپ سے استھت
ہی جیسے تیج اُن کا پرکاش جب مندر مین ہوتا ہی تب باہر بھی پرگٹ ہوتا ہی تیسے ہی جب کیول
سمبت ماتر مین سمبیدن استھت ہوتا ہی تب پھُرنے مین بھی سمبت ماتر ہی بھاستا ہی
ہے رام جی جیسے رس تنماتر مین جل استھت ہوتا ہی تیسے ہی آتما مین جگت استھت ہی
جیسے گندھ تنماترا مین سمپورن پرتھوی استھت ہی تیسے ہی کنچن روپ جگت آتما مین
استھت ہی۔ وہ نراکار اور چنماتر روپ آتم ستا آدی اور انت سے رہت اپنے آپ
مین استھت ہی پرپنچ بھرم اُسمین کوئی نہین۔ ہے رامجی جو گیانوان پُرش ہین اُنکو دڑھ ہوا جگت بھی
آکاش روپ بھاستا ہی اور جو اگیان ہین انکو سہت روپ جگت بھی ست روپ اور بھاستا ہی۔ ہے رامجی جیسا
جیسا سمبیدن چت سمبت مین پھرتا ہی تیسا ہی تیسا روپ جگت ہوکر بھاستا ہی۔ جیسے تتو اور تنماترا مین

وے سب چت سمبیدن کے پھُرنے سے استھت ہوتے ہین جیسی جیسی پھُرنا اس سے ہوتی ہی تیسی تیسی ہوکر بھاستی ہی کیونکہ آتما سب شکت وان ہی اسیلیے جس پدارتھ کا پھُرنا پھرتا ہی۔ وہ انبھو مین ست رُوپ ہوکر بھاستا ہی۔ پانچ گیان اندری اور چھٹے من کا جو کچھ بشی ہی وہ سب اَستّ روپ ہی اور آتم ستا نسے الگ ہی جگت بھی کیا رُوپ ہی جیسے سمدر مین ترنگ ہوتے مین تیسے ہی آتما مین جگت ہی۔ جیسے تیج اور پرکاش ایک روپ ہی تیسے ہی آتما اور جگت ایک روپ ہی جیسے کھمبھ مین کاریگر پتلیان دیکھتا ہی جیسے مٹی کے پنڈ مین کمھار برتن دیکھتا ہی اور جیسے دیوار پر چتیرا (نقاش) رنگ کی مورتین لکھتا ہی سو ایک رُوپ ہین تیسے ہی پرماتما مین سرشٹ ایک رُوپ ہی۔ ہے رامجی جیسے مرا استھل مین مرگ ترشنا کا جل اور ترنگ است ہین پرست رُوپ ہوکر بھاستی ہین تیسے ہی آتما مین است رُوپ جگت ترو کی بھاستی ہی جب چت سمبت مین سمبیدن پھرتا ہی تب جگت بھاستا ہی اور جب سمبیدن نہین پھُرتا تب جگت بھی نہین بھاستا جگت کچھ برہم سے الگ نہین جیسے بیج اور برچھ مین۔ شہد اور میٹھا پن مین۔ مرچ اور کڑوا پن مین سمدر اور ترنگ مین۔ بایو اور اسپند مین کچھ بھید نہین ہوتا تیسے ہی آتما اور جگت مین کچھ بھید نہین جیسے آگ مین گرمی سو بھاو ہی سے استھت ہی تیسے ہی نراکار آتما مین سرشٹ سو بھاو ہی سے استھت ہی۔ ہے رامجی یہ جگت برہم روپی رتن کا کنگن ہی جیسا جیسا کنگن ہوتا ہی تیسا ہی تیسا ہوکر بھاستا ہی۔ اکارن پدارتھ اکارن ہی ہوتا ہی اور جس ادھشٹھان مین بھاستا ہی اُس سے ایک رُوپ ہوتا ہی ادھشٹھان سے الگ اُسکی ستا نہین ہوتی تیسے ہی یہ جگت آتما مین ایک ہی رُوپ ہوتا ہی کچھ اُپجا نہین پرنت سمبیدن کے پھُرنے سے بھاستا ہی جتنے جگت اور باسنا ہین اُن کا بیج سمبیدن ہی اس سے وہی بھرم ہین اسیلیے سمبیدن کے نہ ہونے کا اُپاے کرو جب سمبیدن نہ ہوگا تب جگت بھرم نہ رہیگا اصل مین نہ کچھ پیدا ہوا ہی نہ مٹتا ہی سرب شانت رُوپ چدگھن برہم شلا گھن کیطرح اپنے آپ مین استھت ہی۔ ہے رامجی چت پرمان مین جتنا سے انیک سرشٹ بھاستی ہین اُن سرشٹیون مین جو پرمان ہین اُن پرمانون کے بھیتر اور سرشٹ استھت ہین انکی کچھ سنکھیا یعنی تعداد نہین۔ جیسے جل مین بہت سے ترنگ ہوتے ہین اُن مین کوئی گپت اور کوئی پرگٹ ہوتے ہین پر وہ سب جل کی شکت رُوپ ہین اور جیسے جاگرت سوپن سکھپت اوستھا جیوون کے بھیتر استھت ہین پر کوئی گپت ہی کوئی پرگٹ رُوپ ہی۔ ہے رامجی جب تک سمبیدن دریت کے ساتھ ملا ہوا ہی تب تک سرشٹ کا انت نہین۔ جب چیت اُپشم ہوگا تب جگت بھرم مٹ جائیگا۔ جب بھوگون مین کچھ بھی پریت نہ اُپجے تب جانیے کہ آتم پد پراپت ہوگا یہ شرت کا نشچے ہی۔ ہے رامجی جیون جیون مین ہنا (خودی) دور ہوتا ہی تیون تیون بندھنون سے مکت ہوتا ہی۔ جب اہم بھاو اور بھاوت جیو تو بھاو نرباں ہوتا ہی تب جنمون سمبیدا نشٹ ہوتی ہی کیول شدھ رُوپ ہی ہوتا ہی اور تب استھاور جنگم سب جگت آتم رُوپ پرتیت ہوتا ہی جیسے سمدر کو ترنگ اور بلبلے سب اپنے آپ رُوپ بھاستے ہین تیسے ہی گیانی کو سب جگت آتم رُوپ بھاستا ہی۔ ہے رامجی شدھ آتم ستا مین جو سمبیدن پھُرا ہی اُسنے آپ کو برہم رُوپ جانا اور بھاونا کرکے سنکلپ کرکے طرح طرح کا جگت رچا ہی پر اسکو انتر انبھو است کیا اُسمین کہین پل بھر مین بہت سے جگون کا انتر بھاستا ہی اور کہین بہت سے جگون مین ایک پل بھر کا انبھو ہوتا ہی فقط

# پینتالیسوان سرگ دیو شبدارتھ بچار برنن

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے رامجی چد پرمان مین جو ایک پل ہوتا ہی اُس کے لاکھوین حصہ مین جگون کے کتنے ہی کلپ جان پڑتے ہین اور اُن سرشٹون مین جو پرمان ہین اُن مین سرشٹ پھُرتی ہین جیسے سمدر مین ترنگ پھُرتے ہین سو جل رُوپ ہی ہین ترنگ شبد اور اُسکا ارتھ بھرم روپ ہی تیسے ہی آتما مین بھرم رُوپ بہت سی سرشٹ پھُرتی ہین جیسے مرتھل مین مرگ ترشنا کی ندی چلتی دیکھ پڑتی ہی تیسے ہی آتما مین یہ جگت بھاستا ہی- جیسے سُوپن سرشٹ اور گندھرب نگر بھاستے ہین- جیسے کتھا کے ارتھ چت مین پھُرتے ہین اور سنکلپ پُر بھاستا ہی تیسے ہی جگت اَست رُوپ سَت ہو کر بھاستا ہی- اتنا سُنکر شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے گیانیون مین اُتم جس پُرش کو بچار کے دوارا سمیک گیان ہوا اور اُسکو نربکلپ آتم پد کی پراپت ہوتی ہی اُسکو اپنے ساتھ دیہہ کیسے رہتی ہی اور دیہہ پراربدھ سے اُسکا شریر کیسے رہتا ہی- بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی آد جو برہم شکت مین سمبیدن پھُرا ہی اُسکا نام نیت ہوا ہی اُسمین جو بھاونا کی ہی کہ یہ پدارتھ ایسے ہوگا اور اِتنے دنون تک رہیگا ویسے ہی بہت کلپون تک ہوتا ہی جتنا کال اُسنے دھارا ہی اُتنے کال کا نام نیت ہی مہاست بھی اُسی کو کہتے ہین اور مہا چیتنا بھی اُسیکو کہتے ہین مہا شکت بھی اُسیکا نام ہی اور مہا ادرشٹ یا مہا کریا بھی اُسیکا نام ہی اور مہا اَدبھو بھی اُسیکو کہتے ہین- ارتھ یہ کہ وہ نیت اَننت برہمانڈون کی اُپجانے والی ہی جیسے پھُرنا درڑھ ہوا ہی تیسا ہی رُوپ ہو کر استھت ہی یہ استھاور رُوپ ہی- یہ جنگم ہی- یہ دیت ہی- یہ دیوتا ہی- یہ ناگ ہی یہ ناگنی ہی- برہما جی سے لیکر تنکے جیسا اسمین ابھیاس ہی اُسی پرکار استھت ہی سو رُوپ سے برہم ستا کا بھچار کبھی نہین ہوا وہ تو سدا اپنے آپ مین استھت ہی- جو گیانی پرش ہی اُسکو سب برہم سو رُوپ بھاستا ہی اور جو اگیانی ہی اُسکو جگت اور نیت بھی الگ جان پڑتی ہی گیانوان کو سب اچل برہم ستا ہی بھاستی ہی اور اگیانیون کو چلن رُوپ جگت بھاستا ہی وہ جگت ایسا ہی جیسے آکاش مین برچھ بھاستے ہین اور پتھر کے پیٹ مین مورت ہوتی ہی جو گیانوان ہین سرگ اور نیت سب گیان رُوپ ہی بھاستے ہین جیسے آدیوی کے آدیو اپنا ہی روپ ہوتے ہین تیسے ہی برہم ستا کے آدیو برہم نیت سرگ آدک اپنا ہی رُوپ ہی ہے رامجی اسی نیت نیت کو دیو بھی کہتے ہین جو کچھ کسی کو پراپت ہوتا ہی وہ اُسی دیو کی اگیا سے پراپت ہوتا ہی کیونکہ آد سے یہی نشچے ہوا ہی کہ اس سادھن سے یہ پھل ملے گا جیسا سادھن ہوتا ہی تیسا ہی پھل ضرور سب کو اُسی دیو سے ملتا ہی- اسی کارن نیت کو دیو کہتے ہین اور دیو کو نیت کہتے ہین- ہے رامجی پُرش جو کچھ پرشارتھ کرتا ہی اُسکے انسار پھل ملتا ہی اسی کارن اسکا نام نیت ہی اور اسی کا نام پرشارتھ ہی تمنے جو مجھ سے دیو اور پرشوکار نے پوچھا اور مین نے کہا اُسی کی تم پالنا کرو اسیکا نام پرشارتھ ہی اور اسکا جو پھل تمکو پراپت ہو اُسکا نام دیو ہی- ہے رامجی جو پرش ایسا دیو کے آسرے ہوا ہی کہ مجھکو جو کچھ دیو کھلاوے گا وہی کھاؤنگا اور مون ہو کر اکریا ہو بیٹھے اُسکو جو کچھ آکر ملے وہ بھی نیت ہی اور جو پرش بھوگون کے واسطے پرشارتھ کرتا ہی وہ بھوگون کو بھوگ کر جب تک مکت نہ ہو تب تک

بہت سے جنم پاویگا یہ بھی نیت ہی - ہے رامجی جو آدسمبت مین سمبیدن پھُرنہ کر ہونہار رکھی ہی اُسی پرکار استھت ہی
اُسکا نام بھی نیت ہی اُس نیت کو برھما بشن اور رُدر بھی نہین اُلنگھن کر سکتے تو اور کوئی کیسے نہ مانے - ہے رامجی
جو پُرش پرشارتھ کو تیاگ بیٹھے ہین اُنکو پھل نہین ملتا یہ بھی نیت ہی اور جو پُرش پھل کے نمت پرشارتھ
کرتے ہین اُنکو پھل ملتا ہی یہ بھی نیت ہی جو پُرش بہ جتن کو تیاگ کر نہ کریا ہو بیٹھے ہین اور من سے بشیون کی
باسنا چت مین کرتے ہین وہ نشپھل ہی رہتے ہین اور جو پُرش کرتو کو تیاگ کر چت کی برت سے شون دیو
پراپت ہو رہے ہین اور بشیون کی باسنا چت مین نہین رکھتے اُنکو پھل ملتا ہی کیونکہ پھُرنے سے رہت ہونا بھی
پرشارتھ ہی یہ بھی نیت ہی کہ ارتھ جتنون کرنے والے کو نہین ملتا اور نہ چاہنے والے کو ملتا ہی - ہے رامجی
پرشارتھ نشپھل بھی نہین ہوتا جو آتم بودھ کے نمت نہ ہو - جب برہم ستا کی طرف بہت ابھیاس
ہوتا ہی تب پرم پد ضرور ملتا ہی اور جب پرم پد پایا تب جگت آکاش رُوپ بھاستا ہی نیت آدک
جو بستار کہے ہین سو سب بھرم رُوپ ہین کیول برہم ستا ہی ایسی ہو کر بھاستی ہی جیسے پرتھوی مین رس
ستا ہی اور تنکے کی طرح پچھتے اور پھول ہو کر وہ استھت ہی تیسے ہی نیت آدک سب جگت ہو کر برہم
ہی استھت ہی اور کچھ بستو نہین -

## چھیالیسوان سرگ بیج اوتار برنن

بشسٹھ جی کہتے ہین کہ ہے رامجی جو کچھ تمکو بھاستا ہی وہ سب پرکار سربدا اور سب اور سے برہم تتو ہی
سرباتما ہو کر استھت ہوا ہی وہ اننت آتما ہی جب اُسمین چت شکت پرگٹ ہوتی ہی ارتھات شُدھ چیتن ماتر مین
اہم پھُرتی ہی تب جگت بھاستا ہی کہین اُپجتا ہی کہین نشٹ ہوتا ہی کہین ہلاس کرتا ہی کہین چت بھاستا ہی کہین کنچن
ہی کہین پرکٹ ہی اور اپرکٹ بھاستا ہی طرح طرح کا جگت ہی جہان جیسا تیز ابھیاس ہوتا ہی وہان ویسا ہی ہو کر
بھاستا ہی کیونکہ آتما سرب شکت اور سرب رُوپ ہی جیسا جیسا پھُرنا اُسمین درڑھ ہوتا ہی وہی رُوپ ہو کر بھاستا
ہی ہے رامجی یہ جو طرح طرح کی شکتیان کہی ہین سو واستو مین آتما سے الگ نہین بُدھمانون نے سمجھانے کے
لیے طرح طرح بکلپ جال کہے ہین آتما مین بکلپ جال کوئی نہین جیسے جل اور اُس کی ترنگون مین اور سُبرن
اور بھوکھنون مین کچھ بھید نہین تیسے ہی آتما اور شکت مین کچھ بھید نہین - ہے رامجی ایک سمبت ہی
اور ایک سمبیدن ہی سمبت تو ٹھیک ٹھیک ہی اور سمبیدن بناوٹ ہی جب سمبت مین چناتر سمبیدن پھُرتا
ہی تو وہ جیسے چیتتا جاتا ہی تیسے ہو کر استھت ہوتا ہی شُدھ چناتر ستا مین بھیتر اور باہر کلپنا کوئی نہین جب
سُبھاؤ سے کنچن رُوپ سمبیدن ہوتا ہی تب آگے کچھ دیکھتا ہی اور اُس دیکھنے سے طرح طرح کے اکار (اشکال)
بھاستے ہین پر وہ اور کچھ نہین سرب برہم ہی ہی - ہے رامجی شکت اور شکتوان مین بھید اگیانی
دیکھتے ہین اور وادیوی اور وادیو بھید بھی کلپتے ہین پرمارتھ مین کچھ بھید نہین کیول برہم سمبت اپنے
آپ مین استھت ہی اُسکے آسرے سنکلپ ابھاس ہوتا ہی جب سنکلپ کی تیبرتا (یعنے خیالات
کی تیزی) ہوتی ہی تب وہ ست ہو یا است پرنت اُسکا بھان ہوتا ہی -

## سینتالیسوان سرگ بیج انکر برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی یہ جو سرب گت دیو پرماتما مہیشور ہی یہ نرمل انبھو پرمانند روپ اور ادانت سے رہت ہی اُس شدھ چنماتر پرمانند سے پرتھم جیو اُپجا اُس سے چت اُپجا اور چت سے جگت اُپجا ہی۔ شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون انبھو پرنام سے جو شدھ برہم تو سرب بیاپی دویت سے رہت استھت ہی اُسمین یہ ناچیز جیو کیسی ستتا (ست ہونا) کو پاتا ہی۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی برہم چدابھاس ہی اربھات است روپ جگت اُسمین ست بھاستا ہی اور نرمل ہی اربھات آبھاس روپی جگت سے بھی رہت ہی۔ بڑا ہی بڑا بھی دوپر کارکا ہی آبدیا کرت جگت سے جو بڑا ہی سو اُبدیا کی بڑائی بھی ہتھیا ہی برہم بڑائی سرباتمک روپ ہی سو سرب دیش سرب کال سرب بست سے پورن ہی اور اُبدیا کرت بڑائی دیش کال بست سے رہت نراکار ہی سو گیانی کا بشے ہی اس سے بڑا ہی اور پرم چیتن ہی بھیر ہی اربھات جس کے بھے سے چندرما سورج اگن بایو اور جل اپنی مرجادا مین چلتے ہین۔

پرمانند ہی اپناشی ہی سب اُور سے پورن ہی شدھ ہی اور اچنت ہی اربھات بانی سے نہین کہا جاتا اور چھو بھ سے رہت چنماتر ہی ایسی آتم ستا برہم کا جو سوبھاو سمبت ہی اُسیکا نام جیو ہی اربھات جو شدھ چنماتر مین اہم کی پھرنا ہی اُسی کا نام جیو ہی اُس انبھو روپی درپن مین آہم روپی پرتمب پھرنے کو جیو کہتے ہین جیو اپنے شانت پد کو تیاگے ہوئے کی طرح رہتا ہی سو چدا تما ہی پھرنے سے آپکو جیو روپ جانتا ہی۔ جیسے سمدر دروتا سے ترنگ روپ ہوتا ہی پر سمدر اور ترنگ مین کچھ بھید نہین تیسے ہی برہم ہی جیو روپ ہی جیسے بایو اور اسپند اور برف اور ٹھنڈھک مین کچھ بھید نہین تیسے ہی برہم اور جیو مین کچھ بھید نہین۔ ہے راجی چت روپی آتم تتو ہی کو اپنے سوبھاو بش سے مایا کرکے سمبیدن سہت جیو روپ کہتے ہین وہ جیو آگے پھرنے سے بڑا البتار کرتا ہی جیسے ایندھن سے آگ کی بہت چنگاریان ہوتی ہین اور بڑا اپرکاشس پاتا ہی تیسے ہی جیو پھرنے سے جگت روپ کو پاتا ہی جیسے آکاش مین نیلاپن جان پڑتا ہی سو نیلاپن کوئی الگ چیز نہین ہی تیسے ہی آہم بھاؤ سے برہم مین جیو روپ بھاستا ہی اور آہم کرت کو مانکر بناتے ہوئے روپ کی طرح رہتا ہی۔ جیسے بادل کے نہ ہونے سے آکاش مین نیلاپن جان پڑتا ہی تیسے ہی سو روپ کے نہ جاننے سے دیش کال بست کے پرچھید سہت اہنکار روپی جیو بھاستے ہین پرنت داستو مین چدآکاش ہی چدآکاش مین استھت ہی جیسے بایو سے سمدر ترنگ روپ ہوتا ہی تیسے ہی سمبیدن کے پھرنے سے آتم ستا جیو روپ ہوتی ہی جیو کے چیت انمکھتو ہونے کے کارن اتنی سنگیا ہین۔ چت۔ جیو۔ من۔ بدھ اہنکار۔ مایا پرکرت ہیت یہ سب اُسی کے نام ہین اُس جیو نے سنکلپ سے پنچ تتو تماترا کو چیتا تو ان پانچ تنماترا ادن کے آکار سے ان روپ ہو کر استھت ہوا اُس سے اُن بغیر اُپجے ہی اُپجے کی طرح استھت ہوئے اور بھاسنے لگے پھر اُسی چیت سمبیدن نے اُنکو انگیکار کرکے جگت کو رچا اور جیسے بیج سے ست انکر برچھ ہوتا ہی تیسے ہی سمبیدن نے لبتار پایا پہلے وہ انڈ روپ ہو کر استھت ہوا اور پھر اُسنے انڈے کو پھوڑا جیسے گندھرب نگر اور سوپن سرشٹ بھاستی ہی تیسے ہی اُسمین جگت بھاسنے لگا پھر اُس مین الگ الگ

دسیہ اور الگ الگ نام بنائے جیسے بالک مٹی کی فوج بناتا ہی اور اُنکا الگ الگ نام رکھتا ہی تیسے ہی استھاور
جنگم آدک نام رکھتے پرتھوی جل اگن بایو آکاش ان پانچون کی سرشٹ سنکلپ سے اُپجی ہی - ہے راجی آد برہم
سے جو جیو پھرا ہی اُسکا نام برہما ہی وہ برہما آتما مین آتم رُوپ ہوکر استھت ہی اور اُس سے کرم کرکے (یعنی سلسلہ
سے) جگت ہوا ہی - جیسے وہ چیتنا ہی تیسے ہی ہوکر استھت ہوتا ہی - جیسے سمدر مین دروتا سے ترنگ ہوتے
ہین تیسے ہی برہم مین چیت سو بھاؤ سے جیو ہوتا ہی وہ جیو جب پرماد سے اناتم بھاؤ کو دھارن کرتا ہی تب
کرمون سے بندھن مین پڑجاتا ہی جیسے جل جب دردھ جڑتا کو دھارن کرتا ہی تب برف روپ ہوکر پتھر
کے سمان ہوجاتا ہی تیسے ہی جیو جب اناتم مین ابھمان کرتا ہی تب کرمون کے بندھن مین آتا ہی - ہے راجی
کرمون کا بیج سنکلپ جیو سے پھرتا ہی - جیو تو کبھاؤ تب ہوتا ہی جب شدھ چیتن ماتر سوروپ سے اُتھان
ہوتا ہی - اُتھان کے ارتھ یہ ہین کہ جب پرماد ہوتا ہی تب جیو تو بھاؤ ہوتا ہی اور جب جیو تو کبھاؤ ہوتا ہی تب
انیک سنکلپ کلپنا پھرتی ہین اُن سنکلپ کلپناؤن سے کرم ہوتے ہین اور کرمونسے جنم مرن آد طرح طرح
کے بکار ہوتے ہین جیسے بیج سے انکر اور پتے ہوتے ہین پھر آگے پھول پھل اور ناس ہوتے جاتے ہین
تیسے ہی سنکلپ کرمون سے طرح طرح کے بکار ہوتے ہین جیسے جیسے کرم جیو کرتا ہی اُنکے انسار جنم مرن اور
اونچے نیچے کو پاتا ہی - ہے راجی من کے پھرنے کا کرم نام ہی پھرنے ہی کا نام چیت ہی پھرنے کا ہی نام کرم ہی
اور پھرنے کا ہی نام دیو ہی اُسی سے جیو کو شبھ اشبھ جگت پراپت ہوتا ہی سبکا ادکارن برہم ہی اُس سے پرتھم
من اُتپن ہوا پھر اُس من ہی نے ست جگت کی رچنا کی ہی جیسے بیج سے پہلے انکر نکلتا ہی پھر پتے اور پھل اور
ناس ہوتے ہین تیسے ہی برہم سے من اور جگت اُپجا ہی -

## اڑتالیسوان سرگ جیو بچار برنن

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے راجی آدِ کارن برہم سے مَن پیدا ہوا ہی وہ من سنکلپ روپ ہی اور من ہی سے سب
جگت پیدا ہوا ہی وہ من آتما مین منو بھاؤ سے استھت ہی اور اُس من ہی نے بھاؤ ابھاؤ روپی جگت کلپا ہی جیسے گندھرب
کی اچھا سے گندھرب نگر ہوتا ہی تیسے ہی مَن سے جگت ہوتا ہی - ہے راجی آتما مین دویت بھید کی کلپنا کچھ نہین
اِس من سے ہی ایسی سنگیا ہوئی ہی - برہم جیو من مایا کرم جگت اور درشٹا آد سب بھید من سے ہوگئے ہین آتما
مین کوئی بھید نہین جیسے سمدر مین ترنگ اُچھلتے ہین اور بڑا ابستار کرتے ہین تیسے ہی چیت روپی سمدر مین سمبید ن
سے جو طرح طرح کا جگت بستار پاتا ہی سو اسَت روپ ہی کیونکہ استھت نہین رہتا سدا چل رُوپ ہی اور جو ادھشٹھان
سوروپ بھاؤ سے دیکھے تو ست روپ ہی اِس سے دوسرا کچھ نہ ہوا - جیسے سپنے کا جگت ست اسَت روپی
چیت سے بھاستا ہی تیسے ہی ست اسَت روپ یہ جگت بھاستا ہی واستو مین کچھ اُپجا نہین - چیت کے بھرم سے
بھاستا ہی جیسے اندرجال کے تماشے مین طرح طرح کے برچھ اور ادکھدھ بھاستے ہین سو بھرم ماتر ہین تیسے ہی
یہ جگت بھرم ماتر ہی - ہے راجی یہ جگت سبت دنونکا سپنا ہی اور من کے بھرم سے ست ہوکر بھاستا ہی - جیسے
بالک بھرم سے پرچھائین کو بھوت کلپتا ہی اور ڈرتا ہی تیسے ہی یہ پُرش چیت کے سنجوگ سے دوسرا سمجھکر

ڈرتا ہی جیسے بچار کرنے سے بیتال کا ڈر مٹ جاتا ہی تیسے ہی آتم گیان سے ڈر آدک بکار مٹ جاتے ہین ہے راجی
آتما اناد دبیہ سوروپ اور انناشی بھاؤ سے رہت شدھ چیتن روپ ہی جب وہ چیتن سمبت چیت آن مکھ ہوتا ہی
تب چیت ارتھات جو چیتن ہونے کا لچھن ہی اُس سے جیو کلپنا ہوتی ہی اُس جیو مین جب اہم بھاؤ ہوتا ہی کہ مین ہون
تب اُس سے چیت پھُرتا ہی چیت سے اندریان ہوتی ہین اُن اندریون سے دیہہ بھاؤ ہوتا ہی اور اُس دیہہ سے پیدا
ہوکر نرک سورگ بندھن موکش آدک کلپنا ہوتی ہی۔ جیسے بیج سے انکر پتے پھول پھل اور ناش ہوتے ہین تیسے ہی آہم
بھاؤ سے جگت بستار ہوتا ہی۔ ہے راجی جیسے دیہہ اور کرمون مین کچھ بھید نہین تیسے ہی برہم اور چیت مین کچھ بھید
نہین جیسے چیت اور جیو مین کچھ بھید نہین تیسے ہی چیت اور دیہہ مین کچھ بھید نہین جیسے دیہہ اور کرمون مین کچھ
بھید نہین تیسے ہی جیو اور ایشور مین کچھ بھید نہین تیسے ہی ایشور اور آتما مین کچھ بھید نہین۔ ہے راجی سرب
برہم سوروپ ہی دوسرا کچھ نہین۔

## انچاسوان سرگ سنسرت اپشم جوگ برنن

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے راجی یہ جو طرح طرح کا جگت بھاستا ہی سو اصل مین ایک برہم کا روپ ہی ہی جیتنے
ہی سے ایک کا انیک روپ بھاستا ہی۔ جیسے دیپک سے انیک دیپک ہوتے ہین تیسے ایک پربرہم
سے انیک روپ بھاستے ہین۔ ہے راجی یہ است روپی جگت جسمین آبھاس ہی اُس آتم تتو کا جب یدارتھ گیان
ہوتا ہی تب چیت مین جو آہسم بھاؤ ہی وہ جاتا رہتا ہی اور اُس آہسم بھاؤ کے جاتے رہنے سے سب دُکھ جاتے رہتے
ہین۔ ہے راجی جیو چیت روپی ہی اور چیت مین جگت ہوا ہی جب چیت نشٹ ہو تب جگت بھرم بھی نشٹ
ہو جاوے۔ جیسے اپنے پاؤن مین چمڑے کی جوتی پہنتے ہین تو سب پرتھوی چمڑے سے منڈھی ہوئی جان پڑتی ہی
اور کانٹے وغیرہ نہین لگتے۔ تیسے ہی جب چیت مین شانت ہوتی ہی تب سب جگت شانت روپ ہوتا
ہی۔ جیسے کیلے کے کھمبھ مین پتون کے سوائے کچھ سار نہین نکلتا تیسے ہی سب جگت بھرم ماتر ہی اِس مین
سار کچھ نہین نکلتا۔ ہے راجی اتنا بھرم چیت سے ہوتا ہی کہ لڑکپن مین کھیلا کرتا ہی جوانی مین بشے بھوگ
کرتا ہی بڑھاپے مین چنتا سے دُکھی ہوتا ہی پھر مر کر کرمون کے انسار سُرگ یا نرک مین چلا جاتا ہی۔ ہے
راجی یہ سب من کا ناچ ہی من ہی بھرمتا ہی جیسے آنکھ مین بیماری ہونے سے آکاش مین دوسرا چندرما
دیکھ پڑتا ہی تیسے ہی اگیان سے جگت بھرم بھاستا ہی۔ جیسے شراب پی کر درخت گھومتے جان پڑتے
ہین تیسے ہی چیت کے سنجوگ سے بھرم کر کے جگت دوسرا جان پڑتا ہی۔ جیسے بالک کھیل مین گھوم کر جگت کو بھی
چکی کی طرح گھومتا دیکھتا ہی تیسے ہی چیت کے بھرم سے جیو جگت بھرم دیکھتا ہی۔ ہے راجی جب یہ چیت دوسرا
بھاؤ نہین سمجھتا تب یہ دویت بھرم مٹ جاتا ہی جب تک چیت ساپھرتی ہی تب تک طرح طرح کا جگت بھاتا ہی
اور شانت نہین ہوتا اور جب گھن چیتن ہوتا ہی تب شانت ہو کر جگت بھرم مٹ جاتا ہی جیسے پپیہا بکتا ہی
اور شانت وان نہین ہوتا پر گھن برکھا سے ترپت ہو کر شانت ہو جاتا ہی تیسے ہی جب جب جیو مہا چیتن
گھن کو پاتا ہی تب شانت ہوتا ہی تب وہ چاہے بیوہار مین ہو یا بیوہار سے رہت ہو سدا شانت رہتا ہی

ہے رام جی جب چت کی چیتنتا پھُرتی ہی تب جگت بھرم سے طرح طرح کے بکار دیکھتا ہی اور بھرم ہی سے
ایسے دیکھتا ہی کہ مین اُپجا ہون اب مین بڑا ہوا ہون اب مین مرونگا پرنت واستو مین جیو اور چیتن برہم ایک
رُوپ ہی جیسے بایو اور اسپند مین کچھ بھید نہین تیسے ہی برہم اور چیتنتا مین کچھ بھید نہین۔ جیسے بایو سدا
رہتا ہی پرنت جب اسپند رُوپ ہوتا ہی تب اسپرس کرتا بھاستا ہی تیسے ہی چیتنتا مٹتی نہین جب برہم کی
چیتنتا ہوتی ہی تب جگت بھرم مٹ جاتا ہی اور کیول برہم ستا ہی بھاستی ہی۔ جیسے رسّی کے اگیان
سے سرپ بھرم ہوتا ہی اور رسّی کے جاننے سے سرپ بھرم مٹ جاتا ہی تب رسّی ہی بھاستی ہی تیسے
ہی برہم کے اگیان سے جگت بھرم بھاستا ہی اور جب چت سے درڑھ چیتنتا بھاستی ہی تب بھرم
والے پدارتھ کا گیان ہوتا ہی اور تبھی جگت بھرم بھی مٹ جاتا ہی۔ کیول برہم ستا ہی بھاستی ہی۔ ہے رامجی
درشیہ روپی بیادہ روگ لگا ہی اور اُس روگ کا ناشں کرنے والا سمبت ماتر ہی جب تک چت
بہرمکھ ہو کر درشیہ کو چیتتا ہی تب تک شانت نہین ہوتا اور جب سب باسنا کو تیاگ کر اپنے سوبھاؤ
مین استھت انترمکھ ہوگا تب اسی کال مین مُکت رُوپ شانت ہوگا اسمین کچھ سندیہہ نہین۔ جیسے رسّی
دور سے دیکھنے سے سانپ جان پڑتی ہی اور جب نزدیک سے دیکھیے تب وہ سانپ کا بھرم مٹ جاتا ہی رسّی
ہی بھاستی ہی تیسے ہی آتما کا نرت روپ جگت ہی جب بہرمکھ ہو کر دیکھتا ہی تب جگت ہی بھاستا ہی اور جب انترمکھ
ہو کر دیکھتا ہی تب جگت بھرم مٹ کر آتما ہی بھاستا ہی۔ ہے رامجی جسمین ابھلاکھا ہو اُسے تیاگ دو ایسا نشچے کرنے
سے مُکت ملتی ہی تیاگ دینے کا جتن کچھ نہین جہاتما پُرش پر اُن کو تنکے کیطرح تیاگ دیتے ہین اور بڑے دُکھ
سہہ لیتے ہین تمکو ابھلاکھا کے تیاگ دینے مین کیا کٹھنتا (دقت) ہی۔ ہے رامجی آتما کے آگے ابھلاکھا ہی کا پردہ
پڑا ہی ابھلاکھا کے ہوتے ہوتے آتما نہین بھاستا ہی جیسے بادل کی اوٹ ہونے سے سورج نہین بھاستا
اور جب بادلون کا پردہ ہٹ جاتا ہی تب سورج بھاستا ہی تیسے ہی ابھلاکھا کے نہ ہونے سے آتما بھاستا
ہی اس سے جو کچھ ابھلاکھا اُٹھے اسکو تیاگ کرو اور بے ابھلاکھا ہو کر آتم پد مین استھت ہو۔ پرکرت آچار
دیہہ اور اندریون مین کرو اور جو کچھ تیاگ کرنا ہو اُسکو تیاگ کرو پر دیہہ مین گرہن اور تیاگ کی بدھ نہ
ہو۔ ہے رامجی جو سب درشیہ کی اچھا کو تیاگ کرو تو جیسے ہاتھ مین بیل پھل پرتچھ ہوتا ہی اور جیسے آنکھون
کے آگے پرتمبب پرتچھ بھاستا ہی تیسے ہی ابھلاکھا کے تیاگ کرنے سے آتم پد تمکو پرتچھ بھاسیگا اور سب
جگت بھی آتم رُوپ ہی بھاسے گا جیسے مہا پرلی مین سب جگت جل مین بھاستا ہی اور کچھ دیکھ ہی نہین پڑتا
تیسے ہی آتم پد سے الگ تمکو کچھ نہ بھاسے گا۔ آتم تتو کے نہ جاننے ہی کا نام بندھن ہی اور آتم پد کا
جاننا ہی موکش ہی اور موکش کوئی نہین۔

## پچاسوان سرگ ستّ اُپدیش برنن

شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون من کیونکر پیدا ہوا ہی۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی برہم اننت شکت ہی
اور اُسمین بہت طرح کا کنپن ہوتا ہی جہان جہان جیسی جیسی شکت پھُرتی ہی تہان تہان تیسا ہی تیسا رُوپ ہو کر

بھاستا ہی جب شدّھ چِنماترستّا چیتن مین پھُرتی ہی کہ آہم اسم (مین ہون) تب اُس پھُرنے سے جیو کہلاتا ہی وہی چیت شکت سنکلپ کا کارن بھاستی ہی جب وہ درشیہ کی اور پھرتی ہی تب جگت ودشیہ ہوکر بھاستا ہی اور طرح طرح کے کارج کارن ہوکر بھاستے ہین۔ شری رامچندر جی نے پھر پوچھا کہ ہے نیون مین سرشٹھ جو اس پرکار ہی تو دیو کیسکو کہتے ہین کرم کیا ہے اور کارن کسکو کہتے ہین۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی پھُرنا اور اَپھُرنا دونون چِنماترستّا کے سوبھاؤ ہین۔ جیسے پھُرنا اور اَپھُرنا دونون بایو کے سوبھاؤ ہین پرنت جب پھُرتا ہی تب آکاش مین اسپرس ہوکر بھاستا ہی اور جب چلنے سے رہت ہوجاتا ہی تب شانت ہوجاتا ہی تیسے ہی شُدّھ چنماتر مین جب چیتنا کا لچھن اہم اسم ارتھات مین ہون ہوتا ہی تب اُسکا نام اسپند بد چیشور کہتے ہین اُس سے جگت درشیہ رُوپ ہوکر بھاستا ہی اُس جگت درشیہ سے رہت ہونے کو نہ اسپند کہتے ہین چیت کے پھُرنے سے طرح طرح کا جگت ہوکر بھاستا ہی اور چیت کے نہ پھُرنے سے جگت بھرم مِٹ جاتا ہی اور نت شانت برہم پد کی پراپت ہوتی ہی۔ ہے راجی جیو کرم اور کارن سب چیت اسپند کے نام ہین اور چیت اسپند ہین الگ اَن بھو نہین اَنُ بھو ہی چیت اسپند ہوئے کیطرح بھاستا ہی۔ جیو کرم اور کارن کا بیج رُوپ چیت اسپند ہی ہی۔ چیت اسپند سے درشیہ ہوکر بھاستا ہی پھر چدابھاس کے دوارا دیہہ مین آہم کی پرتیت ہوتی ہی اور اُس دیہہ مین اِستھت ہوکر چیت سمبیدن درشیہ کی اور سنسرتا ہی۔ سنسرنا دو طرح کا ہی ایک بڑا دوسرا چھوٹا۔ کتنے لوگونکو سنسرنے مین بہت سے جنم بیت جاتے ہین اور کتنے لوگون کو ایک ہی جنم ہوتا ہی۔ ادہی پھُر کر جو سورُوپ مین اِستھت ہین انکو پرتھم جنم ہوتا ہی اور جو اُدّم کرکے پرمادی ہوئے ہین سو پھر درشیہ کی اور چلے جاتے ہین اور اُنکے بہت جنم ہوتے ہین چیت کے پھُرنے سے ایسا انُ بھو کرتے ہین۔ پُن کرم کرکے سورگ مین جاتے ہین اور پاپ کرم کرکے نرک مین جاتے ہین اِس پرکار درشیہ بھرم دیکھتے ہین اور اگیان سے بندھن مین رہتے ہین جب گیان پراپت ہوتا ہی تب موکش کا انُ بھو کرتے ہین سو بڑا اسنسرنا ہی۔ اور جو ایک ہی جنم پاکر آتما کیطرف آستے ہین وہ چھوٹا سنسرنا ہی۔ ہے راجی جیسے سُبرن ہی بھوکھن رُوپ دھارن کرتا ہی تیسے ہی سمبیدن ہی کاٹھ لوہا ادک رُوپ ہوکر بھاستا ہی اِس چیت کے سنجوگ سے ہی اجنما اور ابناشی پُرش کو طرح طرح کے شریر دھارن کرنے پڑتے ہین اور جانتا ہی کہ مین اب اُپجا ہون اور جیتا ہون اور پھر مرجاؤنگا۔ جیسے ناؤ مین بیٹھے پُرش کو کنارے کے برچھ بھرم سے چلتے ہوئے جان پڑتے ہین تیسے ہی بھرم سے اپنے مین جنم ادک اوستھا بھاستی ہین۔ آتما کے اگیان سے جیو کو اہم ادکلپنا پھُرتی ہین۔ جیسے متھرا کے راجا لون کو سپنے مین چانڈال کا بھرم ہوا تھا تیسے ہی چیت کے پھُرنے سے جیو جگت بھرم دیکھتا ہی۔ ہے راجی یہ سب جگت من کے بھرم سے بھاستا ہی۔ سو جو پرم تتو ہی سو چنماتر ہی اُسمین جب چیت اُن مکھ ہوتا ہی کہ مین ہون اُسیکا نام جیو ہی۔ جیسے سوم جل مین درو تا ہوتی ہی اُس سے اُسمین چکر پھُرتے ہین اور ترنگ ہوتے ہین تیسے ہی برہم رُوپی سوم جل مین جیو رُوپی چکر پھرتے ہین اور چیت رُوپی ترنگ اُپجتے ہین اور جگت رُوپی ببلے (حباب) اُپجکر لین ہوجاتے ہین۔ ہے رام جی چیتن پھُرنے سے جیو کی طرح بھاستا ہی۔ جیسے سمدر ہی

درو تا سے ترنگ روپ ہوکر بھاستا ہی تیسے ہی چت چیت کے سنجوگ سے جیو کہاتا ہی اُس جیو مین جب سنکلپ
پھُرتا ہی تب من کہاتا ہی جب سنکلپ نشچے روپ ہوتا ہی تب بدھ ہوکر استھت ہوتا ہی اور جب آہسم
بھاؤ ہوتا ہی تب اہسم پرتیکار کہاتا ہی اُس آہسم بھاؤ کو پاکر تنماترا کی کلپنا ہوتی ہی اور پرتھوی جل تیج بایو آکاش
یہ سوکشم بھوت ہوتے ہین اُنکے پیچھے جگت ہوتا ہی- ہے رام جی استت روپی چت کے سنسرنے سے ہی جگت
روپ ہوکر بھاستا ہی- جیسے نیتر کے دوش سے آکاش مین مکتن کی مالا اور بھرم ماتر گندھرب نگر اور سوپن بھرم
سے سوپن جگت بھاستے ہین تیسے ہی چت کے سنسرنے سے جگت بھرم بھاستا ہی- ہے رام جی شدھ
آتمانت ترپت شانت روپ سم اور اپنے آپ ہی مین استھت ہی اُسمین چت سمبیدن نے جگت رچا
ہی اور اُس کے بھرم سے ست کی طرح دیکھتا ہی- جیسے سوپن سرشٹ کو منکھیہ بھرم سے دیکھتا ہی تیسے ہی
یہ جگت پھُرنے سے ست بھاستا ہی ہے رام جی من کے سنسرنے کا نام جاگرت ہی اہنکار کا نام سپنا ہی چت
جو بھاتی روپ چیتنے والا ہی اسکا نام سکھوپت ہی اور چنماتر کا نام تریا پد ہی- جب شدھ چنماتر مین بہت پر نام
ہو تب اُسکا نام تریاتیت پد ہی اُسمین استھت ہو پھر وہ کبھی کبھی نہین ہوتا اُسی برہم ستا سے سب اُدے ہوتے
ہین اور واستو مین نہ کوئی اُبجا ہی نہ لین ہوتا ہی چت ہی کے پھُرنے سے سب بھرم بھاستا ہی جیسے نیتر کے
دوش سے آکاش مین مکت مالا بھاستی ہین تیسے ہی چت کے پھُرنے سے یہ جگت بھاستا ہی- ہے رام جی
جیسے برچھ کے بڑھنے کو آکاش جگہ دیتا ہی کہ جتنا بیج کا ستا ہی اُتنا ہی آکاش مین بڑھتا جاوے تیسے ہی
آتما سب کو جگہ دیتا ہی- اکرتا روپ بھی سمبیدن سے کرتا بھاستا ہی- ہے رام جی جیسے نرمل کیا ہوا
لوہا آرسی کیطرح پرتبمب کو لیتا ہی تیسے ہی آتما مین سمبیدن سے جگت کا پرتبمب ہوتا ہی پر واستو مین جگت
کبھی کوئی دوسری چیز نہین ہی- جیسے ایک ہی بیج سے پتے پھول پھل ہوکر بھاستا ہی تیسے ہی آتما کے سمبیدن
سے طرح طرح کا جگت ہوکر بھاستا ہی جیسے پتے اور پھول برچھ سے الگ نہین ہوتے تیسے ہی اَبودھ روپ
جگت بھی بودھ روپ آتما سے الگ نہین- جو گیانوان ہی اُسکو اکھنڈ ستا ہی بھاستی ہی جیسے سمُدر ہی ترنگ اور
بُدبُدے ہوکر اور بیج ہی پتے پھول پھل ہوکر بھاستے ہین تیسے ہی اگیانی کو الگ الگ نام روپ ستا بھاستا ہی-
موڑھ جو دیکھتا ہی تو اُنکے نام روپ ست مانتا ہی اور گیانوان دیکھ کر ایک ہی روپ جانتا ہی
گیانوان کو ایک برہم ستا ہی آننت بھاستی ہی اور جگت بھرم اُس کو کوئی نہین بھاستا ہی- اتنا
سنکر شری رامچندر جی نے کہا کہ بڑا اشچرج ہی کہ استت روپی جگت ست ہوکر بڑے لستار سے
صاف صاف دیکھ پڑتا ہی یہ جگت برہم کا آبھاس ہی انیک تنماترا اُس کے جل اور بوندون کی
طرح ہین اور اَبدیا سے پھُرتی ہین-

ایسا بھی مین نے سُنا ہی- ہے منیشور یہ اسپھورت بہر مُکھ کیسے ہوتی ہی اور انتر مُکھ کیسے ہوتی ہی بششٹھ جی بولے کہ ہے
رام جی اِس پرکار جگت کا بالکل نہ ہونا ہی اَن ہوتے جگت کے پھُرنے سے اَن بھو ہوتا ہی شدھ چنماتر برہم ستا مین
پھُرنے سے جو جیو تو ہوا ہی وہ جیو تو است ہی اور ست کیطرح ہوتا ہی جیو برہم سے الگ نہین پرنت پھُرنے سے
استھت ہوتا ہی اُس جیو مین جب سنکلپ کلپنا ہوتی ہی تب من روپ ہوکر استھت ہوتا ہی-

اسمرن کرکے چیت ہوتا ہی نشچے کرکے بدھ ہوتی ہی اور آہسم بھاؤ کرکے اہنکار ہوتا ہی پھر کاک تالی کی طرح چداکن
مین ماترا پھر آتی ہین جب شبد سننے کی اچھا ہوتی تب شرون اندری پرگٹ ہوئی جب دیکھنے کی اچھا ہوئی
نیتر اندری پرگٹ ہوئی گندھ لینے کی اچھا سے ناک اندری پرگٹ ہوئی اسپرش کی اچھا سے کھال اندری
پرگٹ ہوئی رس لینے کی اچھا سے جیبھ اندری پرگٹ ہوئی اسطرح پانچون اندریان پرگٹ ہوتین اور
بھاونا سے ست ہی است کی طرح بھاسنے لگین - ہے رام جی اس پرکار آدجیو ہوتے ہین اور اُسکی بھاؤنا سے
انت بالک شریر ہو آتے ہین چلتے بھاستے ہین پر اچل روپ مین اس سے جو کچھ بھاستا ہی وہ برہم سروپ
ہی الگ کچھ نہین پرماتا اور پرمان اور پرمے برہم ہی اور سمبیدن برہم سے ہی انیک روپ طرح طرح کے
بھاستے ہین - جیسا جیسا سمبیدن پھرتا ہی تیسا تیسا روپ ہوکر بھاستا ہی - جب جگت کو چیتتا ہی تب طرح
طرح کا جگت بھاستا ہی اور جب انترمکھ برہم چیتتا ہی تب برہم روپ ہوکر بھاستا ہی - ہے رام جی جگت کچھ
اُپجا نہین آتما سدا اپنے آپ مین استھت ہی جب جگت نہ ہوا تو بندھن اور موکش کس کو کہیے اور بچار
کرکا کہیے سب کلپنا کا ابھاؤ ہی - جو تمھارا پرشن ہی اسکا اُتر سدھانت کال ہوگا یہان نہ ہیگا جیسے کمل
کے پھولون کی مالا اپنے کال مین بنتی ہی اور بنا سمے سوبھا نہین دیتی تیسے ہی تمھارا پرشن سدھانت
کال مین شوبھا پاویگا سمے بنا سارتھک شبد بھی نررتھک ہوتا ہی ہے رام جی جو کچھ پدارتھ ہین اُنکا
پھل بھی سمے پاکر ہوتا ہی سمے بنا نہین ہوتا اس سے اب پہلی کتھا سنو - ہے رام جی برہم مین چیت اُن مکھ سے
آدجیو نے اپنے کو ماتا پتا جانا جیسے سپنے مین اپنے کو کوئی دیکھے تیسے ہی برہما جی نے آپکو جانا - اُن برہما جی نے
پہلے اوم شبد اُچارن کیا اُن شبد تماترا سے چارو بید دیکھے اور اُس کے بعد منو راج سے سرشٹ رچی
تب است روپ سرشٹ بھاونا سے ست ہو کر بھاسنے لگی جیسے سپنے مین سرپ اور گندھرب نگر بھاستے
ہین تیسے ہی است روپ سرشٹ ست بھاسنے لگی - ہے رام جی برہم ستا مین جیسے برہما آدک اُپجے ہین
تیسے ہی اور جیو کیڑے مکوڑے آد بھی اُپجے ہین - جگت کا کارن سمبیدن ہی سمبیدن بھرم سے جیونکا جگت
بھاستا ہی اُنکو بھوتک شریر مین جو اہم کی پرتیت ہوئی ہی اس سے اپنے نشچے کے انسار شکت ہوتی برہما جی
مین برہما جی کی شکت کا نشچے ہوا اور چینٹی مین چینٹی کی شکت کا نشچے ہوا - ہے رام جی جیسی جیسی باسنا سمبت مین ہوتی
ہی اُسکے انسار ہی انبھو ہوتا ہی - شدھ چماتر مین جو چیت اُن مکھ ہوا اُسیکا نام جیو ہوا اُسمین جو گیان روپ ستا ہی سوئی
پُرش ہی اور جو پھرتا ہی وہی کرم ہی جیسے جیسے پھرتا ہی تیسے ہی بھاستا ہی - ہے رام جی آتم ستا مین جو اہم ہوا ہی
اُسیکا نام چیت ہی اُس سے جو جگت رچا ہی وہ بھی اُبچار شدھ ہی بچار کرنے سے مٹ جاتا ہی جیسے اُبچار سے
اپنی پرچھائین مین بھوت پشاچ کلپتا ہی اور اُس سے ڈر پیدا ہوتا ہی پرنت بچار کرنے سے ڈر اور پشاچ
دونون مٹ جاتے ہین تیسے ہی ہے رام جی آتم بچار سے چیت اور جگت دونون مٹ جاتے ہین - ہے رام جی
برہم ستا سدا اپنے آپ مین استھت ہی اُسمین چت کلپنا کوئی نہین اور پرماتا پرمان پرمے بھی برہم سے الگ
نہین تو پھر دویت کی کلپنا کیسے ہو -
جیسے خرگوش کے سینگ است ہین تیسے ہی آتما مین دویت کلپنا است ہی - ہے رام جی یہ برہمانڈ بھاؤنا

جسکو ست بھاستا ہی اُسکو بندھن کا کارن ہی۔ جیسے گھُران ارتھات کسُواری اپنا گھر اپنے بندھن کا کارن بناتی ہی اور اُسمین پھنس مرتی ہی تیسے ہی جو جگت کو ست مانتے ہین اُنکو اپنا ماننا ہی بندھن کرتا ہی اور اُس سے جنم مرن دیکھتے ہین اور جسکو جگت کا اَست ہونا نشچے ہوا ہی اُسکو بندھن نہین ہوتا۔ ہے راجی اَنبھو ستا سبکا اپنا آپ ہی اُسمین جو جیسا نشچے کیا اُسکو اپنے اَنبھو کے اَنُسار پدارتھ بھاستے ہین دراستو مین تو جگت اُپجا نہین ہی اور جگت کا اُپجنا بھی متھیا ہی۔ بڑھنا بھی متھیا ہی رس بھی متھیا ہی اور رس کا لینے والا بھی متھیا ہی۔ شدھ برہم سرب گت نِرت اور اَدویت سدا اپنے آپ مین استھت ہی پرنت اگیان سے شُدھ بھی اشُدھ بھاستا ہی سب جگت بھی پرچھن بھاستا ہی برہم بھی ابرہم بھاستا ہی نت بھی اَنت بھاستا ہی اور ادویت بھی دویت سنمت بھاستا ہی۔ ہے راجی اگیان سے ایسا بھاستا ہی۔ جیسے جل اور ترنگ مین مورکھ لوگ بھید مانتے ہین پرنت بھید نہین ہی تیسے ہی برہم اور جگت مین اگیانی بھید دیکھتے ہین۔ جیسے سُبرن مین بھوکھن اور رسّی مین سانپ مورکھ لوگ دیکھتے ہین تیسے ہی برہم مین تاتا تو مورکھ لوگ دیکھتے ہین گیانی کو سب چدآکاش ہین۔ ہے راجی جب آتم ستا مین اناتم رُوپ درشیہ کی چینتا ہوتی ہی تب کلپنا اُپجتی ہی اور من رُوپ ہو کر استھت ہوتی ہی اُسکے بعد اہسم بھاؤ ہوتا ہی اور پھر تماترا کی کلپنا ہو کر شبدارتھ کی کلپنا ہوتی ہی اسی پرکار چدستا مین جیسی جیسی چینتا پھُرتی ہی ویسا ہی ویسا رُوپ بھاسنے لگتا ہی ست اَست پدارتھ باسنا کے بش ہو کر پھُر آتے ہین۔ جیسے سوپن سرشٹ پھر آتی ہی سو انبھو رُوپ ہی ہوتی ہی تیسے ہی یہ جگت پھُر آیا سو انبھو رُوپ ہی اس سے سرشٹ مین بھی چنماتر ہی اور چنماتر ہی مین سرشٹ ہی سب کو ستا رُوپی بھیتر باہر اوپر نیچے چنماتر ہی ہی۔ پرماتا پرمان آدر پرمے سب پر چنماتر ہی مین دھاری ہین نِت اُپشانت رُوپ ہی سمست جگت کی ستا اُسی سے ہوتی ہی سو ایک ہی سم ہی اور ترپیاتیت پدنت ہی ہی۔

## اکیاون سرگ بشوچکا بیوہار کے برنن مین

بشسٹھ جی بولے کہ ہے راجی اس بات پر ایک پُرانا اتہاس ہی اور اسمین بہت بڑے بڑے پرشن ہین سو سُنو۔ اِتہاس کاجل کے پہاڑ کیطرح بہت کالی کرکٹی نام ایک راچھسی ہمالے پربت کی چوٹی پر تھی بشوچکا بھی اُسکا نام تھا بجلی کیطرح اُسکے نیتر چنچل تھے اور اگن کے سمان اُسکی جیبھ (زبان) چمکتی تھی اور اُسکے بڑے بڑے ناخن اور اونچا شریر تھا۔ جیسے بڑوا اگن اگھاتی نہین تیسے ہی وہ بھوجن کرنے سے اگھاتی نہ تھی۔ اُسکے من مین بچار اُپجا کہ جمبودیپ کے سب جیو ونکو کھا جاؤن تو مین اگھاسے جاؤن اور طرح سے مین نہ اگھاؤنگی۔ بہت اُدّم کرنے سے دُور ہوتی ہی اس سے مین تپ اچل چت ہو کر کرون۔ ہے راجی ایسا بچار کر وہ ایکانت مین ہمالے پربت کی ایک گھاٹی مین ایک پاؤن سے کھڑی ہو گئی اور دونون ہاتھون کو اُٹھا کر آنکھین آکاش کی طرف کر دین مانو سیکھ کو پکڑتی ہی شریر اور پران کو ٹھہرا کر مورت کی طرح ہو گئی سردی اور گرمی کے ڈر سے رہت ہو گئی اور پون سے شریر اُسکا نرمل ہو گیا جب اسطرح ہزار برس تک کٹھن تپسیا کی تب برہماجی آئے اور راچھسی نے اُن کو دیکھکر من سے نمسکار کیا اور اپنے من مین بچار کیا کہ یہ میرے بردان دینے کو آئے ہین تب برہماجی نے کہا کہ ہے پتری تو نے

بہت بڑا تپ کیا اَب اُٹھ کھڑی ہو اور جو کچھ بردان چاہتی ہو وہ مانگ - کرکٹی بولی کہ ہے بھگون مین لوہے کیطرح بجر سوچکا ہو جاؤن جس سے جیوؤن کے ہردے مین گھس جاؤن - ہے راجی جب اُس مورکھ راچھنی نے ایسا بردان مانگا تب برہما جی نے کہا کہ ایسا ہی ہوگا اور تیرا نام بشوچکا پرسدھ ہوگا - ہے راچھسی جو جیو دراچاری ہونگے اُنکے ہردے مین تو پران بایو کے مارگ سے پرویش کرے گی اور جو گُن وان تیرے نرت کرنے کے لیے اُتم منتر پڑھینگے اور پیڑھینگے کہ ہمالے کے اُتر شکھر مین کرکٹی نام راچھسی بشوچکا ہی وہ دور ہو اور بشوچکا کادھی چندرما کے منڈل مین دیکھیے کہ امرت کے کنڈ مین بیٹھا ہی اور راچھسی ہمالے کے شکھر کو گئی تب تو انکو تیاگ جانا اِن مین تو پرویش نہ کرسکے گی - ہے راجی اِس پرکار کہکر برہما جی آکاش کو اُڑے اور اندرا اور سدھون کے مارگ سے گئے اور وہی منتر انکو بھی سُنایا جب اُنھون نے اُس منتر کو پرسدھ کیا تب کرکٹی کا شریر چھوٹا ہونے لگا جیسے سنکلپ کا پہاڑ سنکلپ کے مٹ جانے سے مٹ جاتا ہی ویسے ہی اُسکا شریر جو میگھ کے سمان تھا سو دھیرے دھیرے گھٹ کر برچھ کے سمان ہوگیا پھر وہ پُرش روپ ہوگئی پھر ہاتھ بھر کی پھر بالشت بھر کی پھر لوہے کی سوئی کے برابر ہوگئی - ہے راجی ایسے روپ کو کرکٹی نے دھرا جسکو دیکھ کر مورکھ ابچاری پُرش تنکے کی طرح شریر کو تیاگ کرتے ہین - جو پُرش پہلے پیچھے کو بچار لیتے ہین وہ پیچھے سے کشٹ نہین پاتے ہین اور جو آدانت کا بچار نہین کرتے وہ انت کو کشٹ پاتے ہین اور انرتھ کرکے اور دن کو کشٹ دیتے ہین وہ ایک پدارتھ کو کیول بھلا جانکر اُسکے نمت جتن کرتے ہین نہ دھرم کو دیکھتے ہین نہ سُکھ کی طرف دیکھتے ہین اسیطرح مورکھ راچھسی نے کھانے کے لیے بھاری شریر کو تیاگ کر چھوٹے سے شریر کو قبول کیا اسکے ایک شریر تو سوکشم اور دوسرا پرلینگ ہوا کہین تو سوکشم شریر سے جسکو اندریان بھی نہ پکڑ سکین پرویش کرے اور کہین پرلینگ شریر سے پرویش کرے کہین پران بایو کے ساتھ پرویش کرکے دُکھ دے اور کہین پر انکو اُلٹ دے تب پرانی دُکھ پاوے اور کہین کھُو وغیرہ رسونکو پی لے ایک ہی بوند سے پیٹ بھر جاوے پرنت ترشنا نہ مٹے - شریر سے باہر نکلے تب بھی کشٹ پاوے اور جب ہوا چلے تب اُس سے اُڑکر گرڑھے اور کیچڑ مین جاگرے اور پیرون کے تلے دب جاوے - کبھی دیشون مین رہے کبھی گھاس پھوس مین رہے - جو پاپی جیو ہین اُنکو کشٹ دے اور جو گُن وان ہون اُنکو کشٹ نہ دے - منتر کے پڑھنے سے دور ہو جاوے - جو آپ کسی چھید مین بھی گرے تو جانے کہ مین بڑی کنوئین مین گری ہی رام جی اُسنے اپنے مورکھ پنے سے اتنے کشٹ پاتے - اتنا کہکر بالمیک جی بولے کہ اس پرکار جب بششٹھ جی نے کہا تب سورج است ہوتے سائنکال کا سمی ہوا تب سب سبھا والے آپس مین نمسکار کرکے اسنان کرنے کو گئے اور بچار سہت رات کو بسر کرکے صبح سورج نکلتے ہی پھر آکر استھت ہوئے -

## سرگ باون شوچی شریر لابھ برنن

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے راجی جب اسطرح جیوؤن کو مارتے ہوئے اس راچھسی کو کچھ برس بیت گئے تب اُسکے من مین یہ بچار آیا کہ بڑا کشٹ ہی یہ بشوچکا شریر مجھکو کیسے ملا - مین نے مورکھ پنے سے یہ بردان برہما جی سے مانگا تھا مورکھتا بڑے دُکھ دیتی ہی - یہ میرا شریر میگھ کی طرح تھا کہ سورج کو بھی ڈھانپ لیتی تھی - ہائے مندراچل پربت

کی طرح میرا پیٹ اور بڑوا اگن کی طرح میری جیبھ کہان گئی - جیسے کوئی ابھاگی پرش چنتامن کو تیاگ دے
اور کانچ لے لے تیسے ہی مین نے ایسے بڑے شریر کو تیاگ کر اس چھوٹے شریر کو لے لیا جو ایک بوند ہی
مین اگھا سے جاتا ہی پرنت ترشنا نہین پوری ہوتی - اُس شریر سے مین سب ڈر ہو کر پھرا کرتی تھی یہ شریر
تو بالو کے کنکا سے بھی دب جاتا ہی اب تو مین بڑے دُکھ پاتی ہون جو مین مرجاؤن تو اس دُکھ سے چھوٹ
جاؤن - پرنت مانگی ہوئی موت بھی نہین ملتی اس سے مین پھر شریر کے لیے تپ کرون وہ کون پدارتھ
ہی جو اُدم کرنے سے نہ ملے - ہے راجی ایسا بچار کر وہ پھر ہمالے پربت کے نرجن بن مین جا کر ایک پانون
سے کھڑی ہو گئی اور اوپر کو منھ کر کے تپ کرنے لگی - ہے راجی جب پون چلے تب اسکے مکھ مین پھل
اور مانس اور پانی کے بوند پڑین پرنت وہ نہ کھائے بلکہ منھ بند کرلے - پون یہ دشا دیکھ کر اشچرج
مین ہوا کہ مین نے سمیر ادک پربت کو بھی ڈگا دیا ہی پرنت اسکا نشچے نہین ڈگتا ہی - یہان تک کہ پانی
کے برسنے سے وہ کیچڑ مین دب گئی پرنت جیون کی تیون ہی رہی اور بادل کے بہت گرجنے سے بھی چلائمان
نہ ہوئی - ہے راجی جب اسکو اسطرح تپ کرتے کرتے ہزار برس ہو گئے تب اسکا درڑھ بیراگ سے
چت نرمل ہوا اور سب سنکلپون کے تیاگ سے اُسکو پرم پد ملا بڑے گیان کا پرکاش آدی ہوا اور
پربرہم کا اُسکو ساکشات درشن ہوا اُس سے پرم پاون ہو کر چت سوچی ہوتی ارتھات چیتن مین اُسکو
ایکتو بھاؤ ہوا - جب اُسکے تپ سے ساتون لوک تپنے لگے تب اندر نے نارد منی سے پوچھا کہ ایسا تپ کسنے
کیا ہی جس سے لوک جلنے لگے ہین - تب نارد منی نے کہا کہ ہے اندر کرکٹی نام راچھسی نے سات ہزار برس تک بڑا
کٹھن تپ کیا ہی جس سے وہ سوچکا ہوئی - وہ شریر پا کر اُس نے بڑا کشٹ پایا اور لوگون کو بھی کشٹ دیا -
جیسے براٹ آتما اور چت شکت سب مین پرویش کر جاتی ہی تیسے ہی وہ بھی سب کی دیہہ مین پرویش کر جاتی تھی -
جو لوگ منتر کا جپ نہ کرتے تھے اُنکے شریر مین پرویش کر کے اُنکا لہو اور مانس کھاتی تھی پرنت ترپت
نہ ہوتی تھی من مین ترشنا بنی رہتی تھی اور اُسکا شریر بہت چھوٹا ہونے سے دھول مین دب جاتا تھا -
اسطرح اُس نے بہت دُکھ پا کر بچار کیا کہ اُدم سے سب کچھ ملتا ہی اس سے مین پہلے شریر کے نمت ایکانت
استھان مین جا کر تپ کرون - اتنے مین گیدھ پنچھی وہان آکر کچھ کھانے لگا کہ اُسکی چونچ سے بشوچکا بھیتر چلی گئی
جب وہ پنچھی کشٹ پا کر اُڑا تو وہ بشوچکا اسکی پریشٹک سے ملکر اور اُسکو پریر کر یعنے تحریک دے کر ہمالے
پربت کیطرف اس طرح لے چلی جیسے بایو میگھ کو لیجاتا ہی اس گیدھ نے وہان پہونچکر بمن (قی) کر کے
بشوچکا کو تیاگ دیا اور آپ سکھی ہو کر اُڑ گیا تب اُسی شریر سے بشوچکا وہان تپ کرنے لگی ہے
راجی اس بات کو سنکر اندر نے اُسکے دیکھنے کو پون چلایا تب پون آکاش چھوڑ کر پرتھوی پر اُترا اور لوکا لوک
پربت اور سونے کی پرتھوی اور سمدر اور دیپون کو نانگھ کر کرم سے ہمالے کے بن مین بہت چھوٹے شریر سے
آیا اور کیا دیکھا کہ پون چل رہا ہی اور سورج تپ رہے ہین پرنت وہ چلائمان نہین ہوتی اور پران بایو کا بھی
بھوجن نہین کرتی - تب پون نے بھی اشچرج مین آکر کہا کہ ہے تپسونی تو کس لیے تپ کرتی ہی پر بشوچکا تب
بھی بولی نہ بولی - پون نے پھر کہا کہ بھگوتی بشوچکا نے بڑا تپ کیا ہی اب اسکو کوئی کامنا نہین رہی

ایسے کہکر پون اُڑا اور کرم سے اندر کے پاس گیا اندر بشوچکا کے درشن کے ماہاتم سے پون کو گلے سے لگا کر
ملے اور بڑا آدر کیا کہ تو بڑے پُن وان کا درشن کرکے آیا ہی پون نے سب برتانت کہ سنایا اور کہا کہ ہے
راجن اُسکے تپ کے تیج سے ہمالے پربت کی شیتلتا دب گئی ہی آپ برہماجی کے پاس چلیے نہین تو اُسکے
تپ سے سب جگت جلیگا تب اندر پون اور دیوتون کو ساتھ لیکر برہماجی کے پاس آئے اور پرنام
کرکے بیٹھے برہماجی نے کہا کہ تمھاری جو ابھلاکھا ہی وہ مین نے جانی - اِس طرح اندر سے کہکر برہماجی بشوچکا
کے پاس آئے اور اُسکو دیکھ کر اشچرج مین ہوئے کہ تنکے کے برابر بشوچکا نے سمیر پربت سے
بڑھکر دھیرج دھرا ہی جیسے دوپہر کا سورج تیجوان ہوتا ہی تیسا ہی تپ سے اُسکا تیج ہوا ہی اور پربرہم مین استھت
ہوئی ہی اب اسکا جگت بھرم مٹ گیا ہی اِس سے نمسکار کرنے کے جوگ ہی - ہے راجی پھر آکاش مین استھت
ہوکر برہماجی نے کہا کہ ہے پُتری اب تو بر وان لے - تب بشوچکا بچار کرکے کہنے لگی کہ جو کچھ جاننے جوگ تھا وہ
مین نے جانا اور شانت روپ ہوئی ہون سب سندیہ میرے مِٹ گئے ہین اب بر دان سے مجھکو کیا پرلوجن
ہی یہ جگت اپنے سنکلپ سے اُپجا ہی جیسے بالک کو اپنی پرچھائین مین بیتال بدھ ہوتی ہی اور اُس سے ڈرتا ہی
تیسے ہی مین سوروپ کے نہ جاننے سے بھٹکتی پھری اب جگت کے بھلے برے کی مجھکو کچھ اچھا نہین ہی
اب مین نربکار شانت مین استھت ہون - ہے راجی ایسے کہکر جب شوچی چپ ہوگئی تب راگ دویش
سے رہت اور پرسن بدھ برہماجی اُسکے بھاؤ کو دیکھ کر کہنے لگے کہ ہے کرکٹی تو کچھ بر دان لے کیونکہ کچھ دنون
تک تجھکو پرتھوی پر رہنا ہی بھوگون کو بھوگ کر تو بدیہہ مکت ہوگی اب تو جیون مکت رہیگی - نیت کے نسچے کو
کوئی نہین نانگھ سکتا جب تو تپ کرنے لگی تھی تب پہلی دیہہ پانے کا سنکلپ کیا تھا تیرا وہ سنکلپ اب سپھل
ہوا ہی جیسے بیج مین برچھ کا ست بھاؤ ہوتا ہی سو سمے پاکر ہوتا ہی تیسے ہی تجھ مین جو پہلے شریر کا سنکلپ تھا
وہ اب پورا ہوگا اور تھا تو ویسا ہی شریر پاکر ہمالے کے بن مین رہیگی - ہے پُتری تجھکو تو بے اچھا ہی
جوگ ہوا ہی جیسے کوئی چھایا کے نمت آم کے برچھ کے تلے آ بیٹھے اور اُسکو چھایا اور پھل دونون
ملجاوین تیسے ہی تو نے بڑا شریر پانے کے لیے جتن کیا تھا وہ تجھکو ترپت کرنے والا ہوا ہی اور برہم
تتو بھی پراپت ہوا - ہے پُتری راچھسی شریر مین تو جیون مکت ہوکر رہیگی اور دوسرا جنم تجھکو نہ
ہوگا اِس جنم مین تو پرم شانت رہیگی اور شرد رت کے آکاش کیطرح نرمل ہوگی - جب تیری برت
بہر مکھ پھرے گی تب سب جگت تجھکو آتم روپ بھاسے گا بیوہار مین سمادھ رہیگی اور سمادھ
مین بھی سمادھ رہیگی - پاپی جیوؤن کو تو بھوجن کرے گی نیائے باندھو تیرا نام ہوگا اور بیک پالک
تیری دیہہ ہوگی اس سے تو پہلے شریر کو قبول کرلے اتنا کہکر بششٹھ جی پھر بولے کہ ہے راجی جب یہ کہ کر
برہماجی انتردھیان ہوگئے تب شوچی نے کہا کہ ایسے ہی ہمکو دونون برابر ہین - تب جیسے بیج سے برچھ ہوتا ہی
تیسے ہی دھیرے دھیرے شریر اُسکا بڑھ گیا - پہلے بالشت بھر کا ہوا پھر ہاتھ بھر کا ہوا پھر برچھ برابر
ہوا پھر جوجن بھر کا (یعنے چار کوس کا) ہوگیا - جیسے سنکلپ کا برچھ ایک چھن مین بڑھ جاتا ہی تیسے
ہی اُسکا شریر بڑھ گیا -

## سرگ ترپن راچھسی بچار کے برنن مین

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے رامجی جیسے برسات کا بادل چھوٹے سے بڑا ہو جاتا ہے تیسے ہی شوچی چھوٹے شریر سے بڑی ہو کر پھر کرکٹی راچھسی ہو گئی۔ جیسے سانپ کینچلی کو تیاگ کر پھر اسکو نہین لیتا ہے تیسے ہی راچھسی نے آتم تتو کے کارن شریر کو گرہن نہ کیا چھ مہینے تک پہاڑ کی چوٹی کیطرح کھڑی رہی اور پھر پدم آسن باندھ کر سمبت ستا اور نربکلپ پد مین استھت ہوئی جب ہزار برس کے بیگ سے جاگی تب برت بہر مکھ ہوئی اور بھوکھ لگی کیونکہ شریر کے سوبھاؤ شریر کے ساتھ رہتے ہین تب بچارنے لگی کہ جو بھیکی ہین انکو مین نہ بھوجن کرونگی انکو بھوجن کرنے سے میرا مرنا اچھا ہے پرنت جو نیاے سے بھوجن کرنے کے جوگ ہے اسکو مین کھاؤنگی اور جو میرا شریر بھی چھوٹ جاے تو بھی نیاے کے بنا بھوجن نہ کرونگی دیہہ آدک سب سنکلپ ماتر ہین مجھکو نہ مرنے کی اچھا ہے نہ جینے کی۔ ہے رامجی جب ایسا بچار کر شوچی چپ ہو بیٹھی اور اپنے راچھسی سوبھاؤ کو چھوڑ دیا تب سورج بھگوان نے آکاش بانی سے کہا کہ ہے کرکٹی تو جا کر موڑھ جیوؤن کا بھوجن کر۔ جب تو انکا بھوجن کرے گی تب انکا بھلا ہوگا۔ موڑھونکا اُددھار کرنا بھی سنتون کا سوبھاؤ ہے۔ جو پرش بھیکی ہین اُنکو نہ کھانا اور جو تیرے اُپدیش سے گیان پاوین اُنکو بھی نہ مارنا۔ جنکو اُپدیش سے بھی آتم گیان نہ آوے اُنکو کھانا۔ یہ نیاے ہے۔ تب راچھسی نے کہا کہ ہے بھگون تمنے کرپا کر کے جو کہا ہے یہی مجھ سے برھماجی نے بھی کہا تھا۔ ایسے کہکر وہ شوچی ہمالے کی چوٹی پر سے اُتری اور جہان کرات دیش تھا اور بہت سے مرگ اور پرش رہتے تھے اُن مین پھرنے لگی۔ رات مین کالی راچھسی اور کالے ہی تمال برچھ بھی مہا اندھکار بھاستے تھے مانو کاجل کے میگھ استھت ہوتے ہین۔ ایسے اندھیرے مین کرات دیش کے راجا منتری اور بیرون کو ساتھ لیکر جا ترا کو نکلے اُنکو آتے دیکھ کر راچھسی نے بچارا کہ مجھکو بھوجن ملا۔ یہ موڑھ اگیانی ہین اور انکو دیہہ کا ابھمان ہے ان مورکھون کے جینے سے نہ اُس لوک مین کچھ ارتھ سدّھ ہوتا ہے نہ پرلوک مین۔ ایسے جیوؤن کا جینا دُکھ کے نمت ہے اسلیے جتن کر کے مارنا ہی چاہیئے اور انکا پالنا انرتھ کے واسطے ہے کیونکہ یہ پاپ کو اُدے کرتے ہین۔ برھماجی کی آگیا ہے کہ پاپی مارنے جوگ ہین اور گن وان مارنے جوگ نہین۔ جو یے گنوان ہونگے تو مین انکو نہ مارونگی۔ گنوان بھی دو طرح کے ہوتے ہین۔ ایک جو امانی اور بھی اہنسک شانت دان اور پُن کرنے والے ہین وے بھی گنوان ہین دوسری برہم جاننے والے یہ تو مہا گنوان ہین جنکے جینے سے سنتون کے کارج سدّھ ہوتے ہین اسلیے میرا شریر جو بھوجن کے بنا چھوٹ بھی جاوے تو بھی مین گنوان کو نہ مارونگی۔ جو اُدار پُرش ہے وہ پرتھوی کا چندرما ہے اُسکی سنگت سے بھوگ اور موکش ملتا ہے۔ جیسے سنجیونی بوٹی سے مرا ہوا بھی جی اُٹھتا ہے تیسے ہی سنتون کے سنگ سے امرت ہوتا ہے۔ اس سے مین پرشن کر کے انکی پریچھا لون شاید یہ گنوان ہون۔ یہ کمل نین گنوان جان پڑتے ہین جو جھار رہ گیا تو ان پرش ہین تو پوجنے کے جوگ ہین اور جو مورکھ ہین تو ڈنڈ دینے کے جوگ ہین اور مین اُنکو ضرور کھا جاؤنگی۔

# سَرگ چَوَون - رَاچھسی بچار برنن

بشسٹھ جی کہتے ہین کہ ہے راجی تب وہ راچھسی اُنکو دیکھ کر بادل کی طرح گرجنے لگی اور کہا کہ ارے آکاش
کے چندرما اور سورج تم کون ہو بُدھمان ہو یا دُربدھی ہو کہان سے آئے ہو اور تمھارا کیسا چال چلن ہی تم تو مجھکو
بھوجن کی طرح ملے ہو اس سے اب مین تجھکو کھا جاؤنگی - راجا بولے کہ اری تو اس بھوتک پنچھ شریر کو پاکر
کہان رہتی ہی ہمکو دیکھکر جو تو گرجتی ہی - سو تیرا شبد ہمکو بھونری کے شبد کی طرح بھاتا ہی - ہمکو کچھ ڈر نہین
ہے راچھسی یہ تیرا شریر پایا تر ہی اسلیے اس تچھ سوبھاؤ کو تیاگ کر جو کچھ تیرا مطلب ہو وہ کہہ ہم پورا کر دینگے -
تب راچھسی نے اُنکے ڈرانے کو گردن اور ہاتھ اونچے کرکے پرلی کال کے میگھون کی طرح پھر بڑا شبد کیا
کہ جس کے زور سے پہاڑ بھی ٹوٹ جاوین - سب دشا اُسکی آواز سے بھر گئین اور وہ بجلی کی طرح آنکھین
چمکانے لگی اُسکی صورت دیکھ کر راچھس اور پشاچ بھی ڈر جاوین پر ایسے بھیانک روپ کو دیکھکر بھی اُن
دونون نے دھیرج کو نہ چھوڑا - منتری نے کہا کہ اری راچھسی ایسے شبد تو برتھا کرتی ہی اس سے تو تیرا
کچھ مطلب نہ نکلیگا اسلیے اس آرمبھ کو تیاگ کر اپنا مطلب کہہ بُدھمان لوگ اُس بات کو کرتے ہین جس
مین اپنا مطلب ہوتا ہی اور جس مین اپنا مطلب نہین ہوتا اسکے واسطے جتن وے نہین کرتے ہم تیرے مطلب کے
نہین تجھ ایسے تو ہمنے ہزارون مار ڈالے ہین ہے راچھسی ہمارے دھیرج روپی پون سے تجھ ایسی بےگنتی مکھیان
تنکے کی طرح اُڑتی پھرتی ہین اس سے اپنے نیچ سوبھاؤ کو تیاگ کر سچت ہو کر جو کچھ تیرا مطلب ہو وہ کہہ - بُدھمان
لوگ سچت ہو کر کام کرتے ہین سچت ہوے بنا کام کبھی پورا نہین ہوتا یہ آدِ نیت ہی - ہمارے پاس سے سینے
مین بھی کوئی مطلب والا بےمطلب پاتے نہین پھرا - ہم سب کا کام پورا کر دیتے ہین اسلیے تو بھی ہمسے اپنا مطلب کہہ
تب راچھسی سمجھی کہ یے کوئی بڑے اُدار آتما اور اچھے چال چلن والے ہین اور جیوون کیطرح نہین ہین - یے
بڑے پرکاشمان اور دھیرج وان جان پڑتے ہین - اُدارتا کے ایسے اُنکے بچن گیان وانونسے ملتے ہین اب
مین نے انکو جانا ہی اور انھون نے مجھکو جانا ہی اس سے مجھ سے ان کا ناش بھی نہ ہو سکیگا - ابناشی پُرش برہم ستا
مین استھت ہین اس سے گیان وان ہین ایسا نشچے گیان کے بنا کسی کو نہین ہوتا پرنت جو شاید اگیانی ہی ہون
اس سے مین پھر سندیہ کرکے پوچھتی ہون جنکو سندیہ ہو اور وہ اُس سندیہ کو بُدھمان سے نہین پوچھتے وہ
بھی نیچ بُدھ والے ہین - ہے راجی ایسا من مین بچار کر پھر اُسنے پوچھا کہ تم کون ہو اور تمھارا اچار کیا ہی - نہ
پاپ مہاپرشون کو دیکھ کر متر بھاؤ اُپج آتا ہی منتری بولا کہ یہ کرات دیش کا راجا ہی اور مین اُس کا منتری
ہون رات مین تم ایسے دشٹونکے مارنے کو اُٹھے ہین رات دن ہمارا یہی آچار ہی کہ جو لوگ دھرم کی مرجادا
کو تیاگ کرنے والے ہین اُنکا ہم ناش کرتے ہین جیسے اگن ایندھن کا ناش کرتا ہی - راچھسی بولی کہ ہے
راجن یہ تیرا دشٹ منتری ہی جس راجا کا منتری اچھا نہین ہوتا وہ راجا بھی اچھا نہین ہوتا اور جس راجا
کا منتری اچھا ہوتا ہی اُسکی پرجا بھی شانت وان ہوتی ہی - اچھا منتری وہ کہلاتا ہی جو راجا کو نیائے اور
ببیک مین لگا وے - جو راجا ببیکی ہوتا ہی وہ شانت آتما ہوتا ہی اور جب راجا شانت وان ہوتا ہی تب پرجا بھی

شانت ہوتی ہی۔ سب گُنون سے جو اُتم گُن ہی وہ آتم گیان ہی جو آتما کو جانتا ہو وہی راجا ہی اور جسمین پربھتا اور سم درشٹ ہو وہی منتری ہی۔ جو پربھتا اور سم درشٹ سے رہت ہی وہ نہ راجا ہی نہ منتری ہی ہے راجن جو تم آتم گیانی ہو تو تم کلیان رُوپ ہو۔ جو گیان سے رہت ہوتا ہی اُسکو مین بھوجن کرتی ہون تمھارے چھوٹنے کا اُپاے یہی ہی کہ جو جو پرشن مین پوچھتی ہون اُسکا اُتر دیا تو میرے پوچھنے کے جوگ ہو تب مین اپنا مطلب جو کچھ ہوگا کہونگی تم اُسکو پورا کر دینا اور جو تمنے میرے پرشنونکا اُتر نہ دیا تو مین تمکو کھا جاونگی۔

## سرگ پچپن۔ راچھسی پرشن مین

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی اِس پرکار راچھسی نے کہا تب راجہ بولا کہ تو پرشن کر ہم تجھکو اُتر دینگے۔ راچھسی بولی کہ ہے راجن وہ ایک اَنُ کون ہی جس سے انیک پرکار ہوئے ہین اور ایک کے انیک نام ہین اور وہ کون اَنُ ہی جسمین انیک برھمانڈ ہوتے ہین اور پھر لین ہو جاتے ہین جیسے سمدر مین بہت سے بُلبلے اُٹھکر پھر اُسی مین لین ہو جاتے ہین۔ وہ کون آکاش ہی جو پول سے رہت ہی اور وہ کون اَنُ ہی جو نہ کنچت ہی نہ اکنچت ہی۔ وہ کون اَنُ ہی جسمین تیرا اور میرا اہم پھُرتا ہی اور وہ کون ہی جو اہم توم (مَین تو) کو ایک جانتا ہی۔ وہ کون ہی جو چلا جاتا ہی اور کبھی نہین چلتا اور وہ کون ہی جو تشٹھت بھی ہی وہ کون ہی جو پتھر کی طرح ہی اور وہ کون ہی جس نے آکاش مین چتر کیے ہین وہ کون اگن ہی جو جلانے کی شکت نہین رکھتی پرنت اگن رُوپ ہی۔ اور وہ اگن کون ہی جس سے اگن اُپجی ہی۔ وہ کون اَنُ ہی جو سورج اگن چندرما اور تارونکے پرکاش سے رہت اور ابناشی ہی اور وہ کون ہی جو آنکھونسے دیکھا نہین جاتا اور سب پرکاشون کو پیدا کرتا ہی۔ وہ کون جوت ہی جو پھول پھل اور بیل کو پرکاشتی ہی اور جنم کے اندھے کو بھی پرکاشتی ہی وہ کون اَنُ ہی جو آکاش آدک بھوتون کو اُپجاتا ہی اور وہ کون اَنُ ہی جو سبھاؤ ہی سے پرکاشمان ہی وہ بھنڈار کون ہی جس سے برھمانڈ روپی رتن اُپجتے ہین۔ وہ کون اَنُ ہی جس مین پرکاش اور اندھکار دونون اکٹھے رہتے ہین اور کون اَنُ ہی جس مین ست اَست دونون اکھٹے رہتے ہین وہ کون اَنُ ہی جو دور ہی پرنت دور نہین اور وہ کون ہی جس مین سُمیر آدک پربت بھی سما رہے ہین۔ وہ کون اَنُ ہی جسمین پل مین کلپ اور کلپ مین پل ہی اور وہ کون ہی جو پرتچھ اور اَست روپ ہی اور وہ کون ہی جو ست اور اپرتچھ رُوپ ہی وہ کون چیتن ہی جو اچیتن ہی اور وہ کون بایو ہی جو اَبایو رُوپ ہی۔ وہ کون ہی جو اشبد رُوپ ہی اور وہ کون ہی جو سرب اور نہ کنچت ہی۔ وہ کون اَنُ ہی جسمین اہم نہین۔ وہ کون ہی جسکو انیک جنمون کے جتن سے پاتا ہی اور پاکر کہتا ہی کہ کچھ نہین پایا اور سب کچھ پایا۔ وہ کون اَنُ ہی جسمین سمیر آدک تینون لوک تنکے کے برابر ہین۔ وہ کون اَنُ ہی جو انیک جو جنون کو پُورن کرتا ہی وہ کون اَنُ ہی جسکے دیکھنے سے جگت پھر آتا ہی اور وہ کون اَنُ ہی جو اَنُ پنے کو چھوڑے بنا سمیر آدک استھول شریر کو پاتا ہی۔ وہ کون اَنُ ہی جو بال کا دسوان حصہ اور سمیر پربت سے بھی اونچا ہی وہ کون اَنُ ہی جسمین سب اَنُ بھو استھت ہی اور وہ کون اَنُ ہی جو بالکل بے مزہ ہی اور آپ ہی سب مزہ ہوتا ہی۔ وہ کون اَنُ ہی جسکو اپنے ڈھانپنے کی سامرتھ نہین اور سب کو ڈھانپ رہا ہی اور وہ کون اَنُ ہی جس سے سب جیتے

ہین وہ کون اَنُ ہے جسکا اپو کوئی نہین اور سب اپو کو دھارن کر رہا ہے وہ کون پل ہے جسمین بہت سے کلپ سماتے ہوئے ہین وہ کون اَنُ ہے جسمین بے گنتی جگت استھت ہین جیسے بیج مین برچھ ہوتا ہے۔ وہ کون اَنُ ہے جسمین بیج سے آدلیکر پھل تک سب اُدی ہوئے بھی بھاستے ہین۔ وہ کون اَنُ ہے جو پر یوجن اور کرتر تو سے رہت ہے اور پر یوجن وان اور کرتر تو وان کی طرح استھت ہے۔ وہ کون درشٹا ہے جو درشیہ سے ملکر درشیہ ہوتا ہے اور وہ کون ہے جو درشیہ کے نشٹ ہوتے بھی آپ کو اکھنڈ دیکھتا ہے وہ کون ہے جسکے جاننے سے درشٹا درشن درشیہ تینون لَے ہو جاتے ہین جیسے سونے کے جاننے سے بھوکھن بھاؤ لین ہو جاتے ہین اور وہ کون ہے جس سے الگ کچھ نہین جیسے جل سے الگ ترنگ نہین۔ وہ ایک ہی کون ہے جو دیش بست کے پرچھید سے رہت ست اَست کی طرح استھت ہے اور وہ کون ہے جو ادویت ہے اور ادویت سے الگ بھی نہین جیسے سمدر سے ترنگ الگ نہین۔ وہ کون ہے کہ جسکے دیکھنے سے ستا استا سب لین ہوتا ہے اور وہ کون ہے جس مین بھسم روپی اننت جگت استھت ہین جیسے بیج مین برچھ ہوتا ہے وہ کون ہے جو سب کے بھیتر ہے جیسے بیج مین برچھ ہوتے ہین اور وہ کون ہے جو ستا استا روپی آپ ہی ہوا ہے جیسے بیج برچھ روپ ہے اور برچھ بیج روپ ہے۔ وہ اَنُ کون ہے جسمین تانت بھی سمیر پربت کی طرح سوتا ہے اور جس کے بھیتر کروڑون برہمانڈ ہین۔ ہے راجن اُس اَنُ کو دیکھا ہو تو کہو یہی مجھکو سنشے ہے اس کو تم اپنے مکھ سے کہکر دور کرو جس سے سنشے نہ دور ہو اُسکو پنڈت نہ کہنا چاہیئے جو گیا تو ان ہین اُنکو ان پرشنون کا اُتر کہنا سگم ہے ان سب سندیہون کو وہ ترنت ہی دور کر دیتے ہین اور جو اگیانی ہین اُنکو اُتر دینا کٹھن ہے۔ ہے راجن جو تمنے میرے پرشنون کا اُتر دیا تو تم میرے پوجنے جوگ ہو اور جو مورکھ پنے سے پرشنون کا اُتر دوگے اور پرشنون کے برخلاف جانوگے تو تم دونون کو کھا جاؤنگی اور پھر تمھاری سب پرجا کو بھی کھا لونگی کیونکہ مورکھ پاپیون کا مارنا اُتم ہے کہ آگے کو پاپ کرنے سے چھوٹینگے۔ اتنا کہکر بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی اس پرکار راچھسی کہکر ادرشٹ دھ آشی کو سے کر چپ ہوئی اور جیسے شرد رت مین میگھ منڈل نرمل ہوتا ہے تیسے نرمل ہوئی۔

## سرگ چھپن۔ راچھسی پرشن بھید برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی آدھی رات کے سمے مہاشون بن مین جب اس راچھسی نے یہ مہا پرشن کیے تب مہا منتری نے اُس سے کہا کہ ہے راچھسی یہ جو تونے سنشے پرشن کیے ہین اُنکا مین کرم سے اُتر دیتا ہون جیسے مست ہاتھی کو کیسری سنگھ نشٹ کرتا ہے تیسے ہی مین تیرے سندیہون کا ناش کرتا ہون۔ تو نے سب پرشن پرماتما ہی کے بشے مین کیے ہین اس سے تیرے سب پرشنون کا ایک ہی پرشن ہے پرنت تونے بہت طرح سے کیے ہین سو یہ ہم جاننے والے کے جوگ ہین۔ ہے راچھسی جو آتما کیسا ہے ارتھات سب اندریون کا بشے نہین اور اگم ہے اور من کی چنتنا سے رہت ہے ایسی ستا چنماتر ہے اور اسکا آکار سوکشم ہے اس کارن سوکشم کہاتا ہے سوکشم ہونے سے اُسکی اَنُ سنگیا ہے اُس اَنُ مین ست اَست کی طرح جگت استھت ہے اور اُسی چد اَنُ مین جب کچھ سمبیدن پھرتا ہے تب وہی سمبیدن

ست است جگت کی طرح بھاستا ہی اس سے اُسکو چیت کہتے ہین سرشٹ سے پہلے اُسمین کچھ نہ تھا اِس
سے نہ کنچن کہلاتا ہی اور اندریون کا بشئے نہین اس سے نہ کنچت ہی اُسی چدان مین سب کا آتما ہی اس سے وہ
اننت بھوگتا پُرش کنچن ہی اور اُس سے کچھ الگ نہین اس سے کنچن نہین وہی چدان سب کا آتما ہی اور ایک ہی
ابھاس سے انیک رُوپ بھاستا ہی جیسے سُبرن سے طرح طرح کے بھوکھن بھاستے ہین وہی چدان پرم آکاش رُوپ
ہی اور آکاش سے سوکشم اور من بانی سے باہر ہی وہ سرب آتما ہی شون کیسے ہو ست کو جو شون کہتے ہین وہ باؤلے (دیوانہ)
کیونکہ اَست بھی ست بنا سِدھ نہین ہوتا جس کے آشرے اَست بھی سِدھ ہوتا ہی سو ست ہی۔ وہ چدان پنچ کوش
مین نہین چھپتا جیسے کپور کی گندھ نہین چھپتی تیسے ہی پنچ کوش مین آتما نہین چھپتا انبھو رُوپ ہی وہی چنماتر سب
روپ سے کنچت ہی اور اچیتن چنماتر ہی اِس سے اکنچت اور اندریون سے رہت اور نرمل ہی۔ اُسی چدان
مین پھرنے سے انیک جگت استھت ہین جیسے سمدر مین پھرنے سے ترنگ اُپجتے ہین اور پھر لین ہوتے
ہین تیسے ہی چدان مین پھرنے سے انیک جگت اُپجکر لین ہوتے ہین اور من اور اندریون سے باہر ہی
اس سے شون کہلاتا ہی اور اپنے آپ ہی پرکاشش کرتا ہی اس سے شون نہین۔ ہے راگھو میرا
اور تیرا اہم ایک ہی آتما ہی اہم کی اپیکشا سے توم ہے اور توم کی اپیکشا سے مین پرچھن
ہون پرنت دونون کا اُٹھان ایک ہی آتم تتو سے ہی اُسی چدان کے جاننے سے برہم رُوپ ہوتا
ہی اور اُسی جاننے مین مین تو سب ملجاتے ہین یا سب آپ ہی ہوتا ہی ترپٹی رُوپ بھی وہی ہی۔ وہی
چدان کتنے ہی جو جنون تک جاتا ہی اور کبھی چلتا نہین کیونکہ سمبت اننت رُوپ ہی جو جنون کے ڈھیر
اُسمین ہین اصل مین نہ کوئی آتا ہی نہ جاتا ہی اپنے آکاش کوش مین سب دیش کال استھت ہین جس مین
سب کچھ ہو اُس کی پراپت داستو مین کیا ہو۔ یہ جتنا جگت ہی وہ تو آتما مین ہی پھر آتما کہان جاوے جیسے
ماتا کی گود مین پُتر ہو تو پھر اُسکے نمت کہان جاوے تیسے ہی آتما مین یہ جگت استھت ہی پھر آتما کہان
جاوے دیہہ کی نسبت سے چلتا ہوا جان پڑتا ہی وہ کبھی چلا نہین۔ جیسے آکاش مین گھٹ آدک استھت
ہین تیسے ہی چدان مین دیش کال استھت ہین جیسے گھٹ کہ ایک دیش سے دوسرے دیش کو جاوے
تو گھٹ (یعنی گھڑا) ہی جاتا ہی آکاش نہین جاتا پر گھٹ کی اپیکشا سے آکاش بھی جاتا ہوا جان پڑتا ہی اصل
مین وہ گھٹ کا آکاش نہین گیا کیونکہ آکاش مین سب دیش استھت ہین یہ کہا جاوے تیسے ہی آتما بھی جاتا
ہی اور نہین جاتا۔ اسی چنماتر پرماتما مین سمیدن اکار رچے ہین اور را دانت سے رہت بچیتر روپی جگت
رچا ہی۔ وہی چدان آگن کی طرح پرکاشش روپ ہی اور جلانے سے رہت ہی۔ گیان اگن سے
پرکاشمان ہی اگن بھی اُس سے اُپجی ہی سرب گت وہی ہی چیزون کو ہضم بھی وہی کرتا ہی پرلی مین سب جیو
اُسی مین ملجاتے ہین اور پُشکل میگھ بھی اکٹھا ہون تو بھی اُسکو آبرن نہین کرسکتے۔ وہ سدا پرکاش اور گیان
رُوپ ہی آکاش سے بھی ادھک نرمل ہی اور اگن اُسی سے پیدا ہوتی ہی۔ سب کو ستا دینے والا وہی ہی۔ اور سورج
آدک بھی اُسکے پرکاش سے پرکاش کرتے ہین وہ انبھو رُوپ ہی اور بغیر آنکھون کے دیکھ پڑتا ہی ایسا ہردے
روپی بن رکا دیپک آتما اننت اور پرم پرکاشش روپ ہی اور من اندریون کا بشئے نہین۔ وہ لتا

پھول اور پھل آدک سب کو آتم تتو سے پرکاشتا ہی سب کا انبھو کرتا وہی ہی اور کال آکاش کریا آدک پدارتھون
کو ستا دینے والا بھی وہی چدآتما ہی سب کا سواحی کرتا وہی ہی سب کا پتا بھوکتا بھی وہی ہی اور سدا اکرتا ابھوکتا
رُوپ ہی جیسے سپنے مین کرتا اور بھوکتا بھاستا ہی پر اکرتا اور ابھوکتا ہی اُس سے الگ نہین اس کارن کنچن رُوپ
ہی اور جگت کو دھارن کرنے والا ہی۔ شُورُوپ سے ماترا۔مان۔ مے جس سے پرکاشتے ہین اور کچھ اپجا نہین۔ چد
آتما کا کنچن ہی کنچن سے جگت کی طرح بھاستا ہی۔ تو نے جو پوچھا تھا کہ دور اور نکٹ کون ہی سو الکھ بھاؤ سے
دور بھی وہی ہی اور جد روپ سے نکٹ بھی وہی ہی اتھوا اگیان سے نکٹ ہی اور اگیان سے دور سے
بھی دور ہی اگیان سے تم (اندھکار) رُوپ ہی اور گیان سے پرکاشش رُوپ بھی وہی ہی اور اُسی چدآتما مین
سمبیدن سے سمیر آدک استھت ہین۔ ہے رامچسی جو کچھ جگت بھاستا ہی وہ سب سمبیدن رُوپ ہی۔ سمیر آدک
پدارتھ کچھ اُپجے نہین چدستا جیون کی تیون استھت ہی اُسمین جیسا سمبیدن پھرتا ہی تیسا آکار ہو کر بھاستا ہی جہان
پل بھر کا سمبیدن پھرتا ہی وہان پل بھر کہا جاتا ہی اور جہان کلپ بھر کا سمبیدن پھرتا ہی وہان اُسکو کلپ کہتے ہین
کلپ کریا آدک جگت بلاس سب پل بھر مین پھر آتے ہین۔ جیسے من کے پھرنے سے بہت جوجنون تک
پُرش دیکھ آتا ہی اور جیسے چھوٹے شیشے مین بڑے لستار کے نگر کا پرتمبب سما جاتا ہی تیسے ہی ایک پل کے
پھرنے مین سب جگت پھر آتا ہی۔ ایک پل ماتر مین کلپ سمندر پروت آدک اننت جوجنون کا لستار
چدآتما مین استھت ہی اور ایک دو کے بھرم سے رہت ہی۔ ہے رامچسی اس جگت کا روپ کچھ نہین
ہی سمبیدن سے بھاستا ہی جیسا جیسا سمبیدن مین درڑھ پرتیت ہوتا ہی تیسا ہی تیسا انبھو ہوتا ہی۔ دیکھ کہ چھن بھر
کے سپنے مین ستّ است جگت پھر آتا ہی اور بہت کال کا انبھو ہوتا ہی۔ جو دُکھی ہوتے ہین اُنکو تھوڑے کال
مین بہت کال جان پڑتا ہی اور سُکھی لوگون کو بہت کال مین تھوڑا کال جان پڑتا ہی۔ جیسے راجا ہرشچندر کو
ایک رات مین بارہ برس کا انبھو ہوا تھا اس سے جتنا جتنا سمبیدن درڑھ ہوتا ہی اُتنے دیش اور کال ہو کر
بھاستے ہین اور ستّ بھی استّ کی طرح جان پڑتا ہی۔ جیسے سُبرن مین بھوکھن بُدھ ہوتی ہی تو بھوکھن بھاستے ہین
اور سمدر مین ترنگون کی درڑھتا سے ترنگ الگ جان پڑتے ہین تیسے ہی پل بھر مین کلپ جان پڑتے ہین
پرنت واستو مین نہ پل ہی نہ کلپ ہی نہ دور ہی نہ نکٹ ہی۔ چدآتما کا سب ابھاس ہی۔ ہے رامچسی پرکاش
اور اندھکار دور اور نکٹ سب چیتن سمپٹ مین رتنون کی طرح ہی اور واستو مین ایک رُوپ ہی بھید ابھید
کچھ نہین۔ ہے رامچسی جب تک درشیہ کا ستّ بھاؤ درڑھ ہوتا ہی تب تک درشٹا نہین بھاستا
جیسے جب تک بھوکھن بُدھ ہوتی ہی تب تک سُبرن نہین بھاستا اور جب سُبرن جانا گیا تب بھوکھن بُدھ
نہین رہتی سُبرن ہی بھاستا ہی تیسے ہی جب تک درشیہ کا اسپند بھاؤ ہوتا ہی تب تک درشٹا نہین
بھاستا اور جب آتم گیان ہوتا ہی تب کیول برہم ستا ہی نرمل ہو شُدھ رُوپ سے سب کہین بھاستی ہی
وُہ لکشتا ارتھات من اور اندریون کے ابشے سے روپ کہتے ہین۔ چیتن ہونے سے اُسکو چیتن کہتے ہین اور
چیت کے ابھاؤ سے اچیتن رُوپ کہتے ہین ارتھات چیت کے ابھاؤ سے اچیت چنماتر کہتے ہین چیتن چمتکار سے جگت
کی طرح ہو کر بھاستا ہی۔ ہے رامچسی اور جگت اُس سے کوئی نہین جیسے بایو کا گولا بر چھے کی صورت ہو کر بھاستا ہی

اور بڑی دھوپ ہونے سے مرگ ترشنا کی ندی بھاستی ہی تیسے ہی ایک ادویت چیتن گھن چیتن ہونے سے
جگت کی طرح بھاستا ہی- جیسے بہت شُون ہونے سے آکاش مین نیلاپن بھاستا ہی تیسے درڑھ اور بہت چیتن
ہونے سے جگت بھاستا ہی جیسے سُورج کی سوکشم کرنون کا کنچن مرگ ترشنا کا جل ہوتا ہی اُس ندی کا پرمان
کچھ نہین تیسے ہی اس جگت کا ہونا جان پڑتا ہی پر سب آکاش رُوپ ہی- جیسے بھرم سے بایو کے کنکے مین سونے
کی طرح چمتکار ہوتا ہی تیسے ہی جگت کلپنا چیت کے پھرنے سے بھاستی ہی- جیسے سُوپن پُرا اور گندھرب نگر
آکار سہت بھاستے ہین سو نہ ست ہین نہ استت ہین تیسے ہی یہ جگت لمبا (بہت دیر تک کا) سپنا ہی نہ ست
ہی نہ استت ہی- ہے رام جی جب آتما مین ابھیاس ہو تب یہ کنڈ آدک ایسے ہی رہین اور آکاش رُوپ
ہوکر بھاسین- کنڈ آدک بھی آکاش رُوپ ہین آکاش اور کنڈ آدک مین بھید کچھ نہین مورکھ پنے سے بھید
جان پڑتا ہی گیانی کو سب چدآکاش رُوپ بھاستا ہی- ہے رام جی برہما سے لیکر تنکے تک سے ہمیدن
مین جیسی کلپنا درڑھ ہو رہی ہی تیسی بھاستی ہی اور واستو مین وہی چدآکاش پرکاشتا ہی- بہت چیتن ہونے
سے وہی چدآکاش اکارون کی طرح پرکاشتا ہی اور اسیکا یہ پرکاش ہی- جیسے بیج اور برچھ ایک رُوپ
ہین تیسے ہی بے گنتی رُوپ جگت جو برہم ستا مین استھت ہی وہ ایک ہی رُوپ ہی- جیسے بیج مین برچھ کا بھاؤ
استھت ہی سو آکاش رُوپ ہی تیسے ہی برہم مین جگت استھت ہی سو اچھوبھ رُوپ ہی دوسرے بھاؤ کو نہین
پراپت ہوتے برہم ستا سب اور سے شانت رُوپ اجنما ایک اور آدِ مدھیہ انت سے رہت ہی اُسمین ایک
اور دو کی کلپنا نہین وہ اُدے ہی اُدے ہوا ہی اور نرمل سو پرکاش آتما ہی-

## سرگ ستاون پرمارتھ برنن

بشسٹھ جی بولے کہ بڑا اشچرج ہی کہ منتری نے تو یہ پرم پاون پرمارتھ بچن کہے اور کمل نین راجا نے بھی کہا کہ
ہے رام جی یہ جو جاگرت جگت کی پرتیت ہوتی ہی اسکا جب ابھاؤ ہو تب آتما کی پرتیت ہوتی ہی جب سب سنکلپ
مِٹ جاوین تب آتما کا ساکشات درشن ہو- اُس آتم ستا مین ہمیدن کے پھُرنے سے جگت بھاستا ہی اور ہمیدن کے
سنکوچ سے سرشٹ کا پرلے ہوتا ہی سبکا ادھشٹھان رُوپ وہی آتم ستا ہی تسکو بیدانت بچن جاننے کے ارتھ کو کچھ
کہتے ہین بانی سے اپنت پد ہی- ہے رام جی یہ جو درشٹا درشن درشیہ ہی اسکے بھیتر جو انبھو ستا ہی سو پرماتما ہی
وہ پرماتما ہی درشٹا درشن درشیہ ہوکر بھاستا ہی اُسی مین یہ سب جگت لیلا ہی طرح طرح کے بھاؤ ہین بھی وہ کچھ کھنڈت
بھاؤ کو نہین پراپت ہوا اکھنڈ ہی ہی اُسی سماتر ستا کو برہم کہتے ہین ہے بھدر سے وہی چد اُن ہمیدن
سے بایو رُوپ ہوا ہی اور بایو اُس مین بالکل بھرم ماتر ہی کیونکہ کیول شدھ چنماتر ہی- جب اُسمین شبد کا
ہمیدن پھُرتا ہی تب شبد روپ ہوکر بھاستا ہی اور شبد روپ اُس مین بھرم ماتر ہی اُسمین شبد اور شبد کا ارتھ
دیکھنا دور سے دور ہی کیول چنماتر ہی- اُسمین مین تو کچھ نہین وہ کنچن ہی ایسے رُوپ ہوکر بھاستا ہی- کیونکہ شکت
روپ ہی اسمین جیسی پرتبھا پھُرتی ہی تیسا ہی ہوکر بھاستا ہی اس سے پھُرنا ہی اس جگت کا کارن ہی جو انیک جتنون سے
ملتا ہی سو بھی اُدم ستا ہی ہی- جب اُسکو کوئی پاتا ہی تب اُسنے کچھ نہین پایا اور سب کچھ پایا ہی پایا تو اس کارن

نہین کہ آگے بھی اپنا آپ تھا اور سب کچھ اِس کارن پایا کہ آتما کے پانے سے اور کچھ پانے کو باقی نہین رہتا۔
ہے راچھسی اگیان روپی بسنت رُت مین جنمون کی پرم پرا بیل تب تک بڑھتی جاتی ہی جب تک کہ اِسکا کاٹنے
والا گیان روپی کھڑگ نہین ملتا۔ جب گیان روپی کھڑگ ملتا ہی تب جنم روپی بیل کو کاٹتا ہی۔ ہے راچھسی چدانُ
سمبیدن دوارا آپ کو جگت مین پریت کرتا ہی۔ جیسے کرنون کا چمتکار جل رُوپ ہوکر استھت ہوتا ہی سو شدّھ ہی
آپ کو سمبیدن دوارا اپھُرتا دیکھتا ہی۔ چدانُ دوارا جو جگت ہوا ہی سو سمیر سے آدلیکر تینون لوک مین کرنون
کی طرح استھت ہوتا ہی اور واستو مین سب مایا ماتر ہی بھرم سے بھاستے ہین۔ جیسے سپنے مین کامی پُرش کو استری
کا النگن (چمٹانا) ہوتا ہی تیسے ہی یہ جگت مَن کے پھُرنے سے بھاستا ہی سو بھرم ماتر ہی۔ ہے راچھسی سُروپ
شکت رُوپ آتما مین جیسے سرشٹ کا آدپھُرنا ہوا ہی تیسا ہی روپ ہوکر بھاسنے لگا ہی اور جیسے سنکلپ کیا ہی تیسے
ہی استھت ہوا ہی اِس سے سب جگت سنکلپ ماتر ہی۔ جیسے جس مین بالک کا مَن لگتا ہی تیسا ہی رُوپ اُسکا
ہوکر بھاستا ہی تیسے ہی سمبت کے آسرے جیسا سمبیدن پھُرتا ہی تیسا ہی روپ ہوکر بھاستا ہی۔ ہے راچھسی
چدانُ پرمان (ذرہ) سے بھی بہت چھوٹا ہی اور اُسی نے سب جگت کو پورن کیا ہی اور سب جگت
اننت رُوپ آتما ہی اسمین سمبیدن سے جگت کی رچنا ہوتی ہی جیسے نٹ نایک جیسے جیسے بالک کو آنکھو نسے
بتاتا ہی تیسے ہی وہ ناچتا ہی اور جب وہ ٹھہر جاتا ہی تب یہ بھی ٹھہر جاتا ہی تیسے ہی چت کے دیکھنے سے سُمیر
پربت سے لیکر تنکے تک سب جگت ناچ رہا ہی۔ جیسے چت سمبیدن اننت شکت آتما مین پھُرتا ہی
تیسے ہی تیسے ہوکر بھاستا ہی۔ ہے راچھسی دیش اور کال اور بست کے پرچھید سے آتم ستا رہت ہی اس کارن سمیر
پربت آدک سے بھی موٹا ہی اسکے آگے سمیر پربت تنکے کے برابر ہین اور بال کی نوک کے ہزاروین حصّہ
سے بھی زیادہ باریک ہی چھوٹے پن سے ایسا باریک نہین ہی کہ جسمین سرسون کا دانہ بھی سمیر پربت کیطرح موٹا ہی۔
مایا کی کلا بہت باریک ہی اُس سے بھی چدانُ باریک ہی کیونکہ مایا سے رہت پد پرماتما ہی۔ جیسے سُبرن اور بھوکھن
کی شوبھا سمان نہین ارتھات سُبرن مین بھوکھن کلپت ہی سمان کیسے ہو تیسے ہی مایا پرماتما کے سمان نہین
کیونکہ کلپت ہی۔ ہے راچھسی جیسے کچھ سورج آدک سب اُنھو سے پرکاشتے ہین انکا سدبھاؤ کچھ نہ تھا
اُس ستا ہی سے انکا پرکٹ ہونا ہوا ہی اور پھر نربل ہو جاتے ہین۔ شدھ چیتاتر ستا پرکاش رُوپ ہی
اور وہ سدا اپنے آپ مین استھت ہی۔ اُس چدانُ کے بھیتر اور باہر پرکاش ہی اور یہ جو سورج چندرما
اگن آدک پرکاش ہین سو اندھکار سے ملے ہوئے ہین ارتھات بھید رُوپ ہین۔ یہ بھی اندھکار روپ ہین
کیونکہ پرکاش کی اپیکشا رکھتے ہین اِن مین اتنا بھید ہی کہ پرکاش سفید رنگ ہی اور اندھکار سیاہ رنگ ہی اس
سے رنگ کا بھید ہی پرکاش روپ کوئی نہین۔ جیسے میگھ کا کہرا سیاہ ہوتا ہی اور برف کا سفید ہوتا ہی پر دونون کہرے
ہین تیسے ہی اندھکار اور پرکاش دونون برابر ہین اور آتم ستا دونون کو پرکاشتی ہی اس سے دونون کا آسرے
بھوت آتم ستا ہی ہی۔ ہے راچھسی رات دن بھیتر باہر ندی پربت آدک سب لوک آتم ستا کے پرکاش سے پرکاشتے
ہین۔ جیسے کمل اور نیلوتپل دونون کو سورج پرکاشتا ہی۔ کمل سفید ہی اور نیلوتپل سیاہ ہی جہان سفید کمل ہی
وہان نیلوتپل نہین ہی اور جہان نیل کمل ہی تہان سفید کمل نہین ہی پر دونون کا پرکاش کرنے والا سورج ہی

تیسے ہی اندھکار اور پرکاش دونون کا پرکاش کرنے والا چدآتما ہی۔ جیسے رات اور دن دونون سورج سے سِدّھ
ہوتے ہین تیسے ہی اندھکار اور پرکاش دونون آتما سے سِدّھ ہوتے ہین جیسے دن تب کہلاتا ہی جب سورج اُدے
ہوتے ہین اور جب سورج اَست ہوتے ہین تب رات ہوتی ہی آتما تیسے بھی نہین کیونکہ آتم پرکاش سدا
اُدے روپ ہی اور اُدے اَست سے رہت بھی ہی اُسکے بنا کچھ سِدّھ نہین ہوتا ہی سب کا پرکاشک چدآتمن
ہی ہی۔ ہے رامچھسی اُس آتمن کے بھیتر بچتر اُتبھو ہی۔ جیسے بسنت رِتُ کے بھیتر پتّے پھول پھل آد ہوتے ہین
تیسے ہی چدآتمن مین سب اُنبھوآن ہوتے ہین۔ جیسے ایک بیج سے کتنے ہی برچھ سلسلہ سے ہوجاتے
ہین تیسے ہی ایک چدآتمن سے کتنے ہی اُنبھو ہوتے ہین۔ کئی ہوچکے ہین کئی موجود ہین کئی ہونگے۔ جیسے سمدر
مین ترنگ ہوتے ہین سو کوئی اب ہین کوئی آگے ہونگے تیسے ہی آتما مین تینون کال کی سرشٹ ہوتی ہی
ہے رامچھسی چدآتمن آد اواسین ہی اور آسین کیطرح استھت ہوتا ہی سب کا کرتا بھی ہی اور بھوکتا بھی ہی
اور کسی سے اسپرش نہین کیا جاتا جگت کی سَتّا اُسی سے اُدے ہوتی ہی اِس کارن یہ سب کا کرتا ہی
اور سبکا اپنا آپ ہی اِس سے سبکو بھوگتا ہی واستو مین نہ کچھ اُپجا ہی نہ لین ہوتا ہی چنماتر ستا جیون کی تیون
سدا اپنے آپ مین استھت ہی اور اکھنڈ اور سوکشم ہی اِس کارن کسی سے اسپرش نہین کیا جاتا۔ ہے رامچھسی
جو کچھ جگت دیکھ پڑتا ہی وہ سب آتم روپ ہی آتما اور جگت مین کچھ بھید نہین آتما اور جگت
کہنے ماتر کو دونون نام ہین واستو مین ایک آتما ہی ہی آتما کا چمتکار ہی جگت روپ ہوکر بھاستا ہی واستو
مین جگت کچھ بنا نہین چنماتر ستا سدا اپنے آپ مین استھت ہی اور جو کچھ کہنا ہی وہ اُپدیش کے لیے ہی واستو
مین دوسری کوئی بست نہین بنی تینون جگت چدآکاش روپ ہین۔ ہے رامچھسی درشٹا جب درشیہ کو
کو پاتا ہی تب سوابھاوک ہی اپنے بھاؤ کو نہین دیکھتا۔ جیسے نیتر جب گھٹ کو دیکھتا ہی تب گھٹ ہی بھاستا
ہی اپنا نیتر پنے کا بھاؤ نہین دیکھ پڑتا ہی تیسے ہی درشیہ کے ہوتے درشٹا نہین بھاستا اور جب درشیہ
نشٹ ہوجاتا ہی تب درشٹا بھی نہین رہتا کیونکہ درشٹا بھی درشیہ کے سمبندھ سے کہتے ہین۔ جب
درشیہ نشٹ ہوجاوے تب درشٹا کسکا کہیے۔ درشیہ بشی بھوت وہ ہوتا ہی جو درشیہ ہی وہ بشی بھوت کسی کا
نہین اِس کارن اُسمین اور کوئی کلپنا نہین بنتی اور یہ جگت بھی اُسی کا آبھاس ہی۔ ہے رامچھسی جیسے بھوکتا
بنا بھوگ نہین ہوتے تیسے ہی درشٹا بنا درشیہ نہین ہوتا۔ جیسے پتا بنا پتر نہین ہوتا تیسے ہی ایک بنا دو
نہین ہوتے۔ ہے رامچھسی درشٹا کو درشیہ اُپجانے کی سامرتھ ہی پرنتو درشیہ کو درشٹا اُپجانے کی
سامرتھ نہین کیونکہ درشیہ جڑ ہی جیسے سُبرن سے بھوکھن بنتا ہی پر بھوکھن سے سُبرن نہین بنتا تیسے درشٹا
سے درشیہ بنتا ہی درشیہ سے درشٹا نہین ہوتا۔ ہے رامچھسی سُبرن مین جیسے بھوکھن ہی تیسے ہی درشٹا
مین جو درشیہ ہی وہ بھرم روپ ہی اِسی سے جڑ روپ ہی۔ جب درشٹا درشیہ کو دیکھتا ہی تب درشیہ بھاستا ہی
درشٹو بھاؤ نہین بھاستا اور جب درشٹا اپنے سوبھاؤ مین استھت ہوتا ہی تب درشیہ نہین بھاستا۔ جیسے جب
تک بھوکھن بدھ ہوتی ہی تب تک سُبرن نہین بھاستا بھوکھن ہی بھاستا ہی اور جب سُبرن کا گیان ہوتا
ہی تب سُبرن ہی بھاستا ہی بھوکھن نہین بھاستا۔ ایک بست مین دونون نہین سِدّھ ہوتے جیسے اندھکار

مین کسی پرش کو دیکھکر اُسمین پَش کا بھرم ہوتا ہی تو جب تک پَشُ بُدھ ہوتی ہی تب تک پرش ہونے کا نشچے نہین
ہوتا اور جب نشچے کرکے پرش جانا تب پھر پشُ بُدھ نہین رہتی تیسے ہی جب درشٹا درشیہ کو دیکھتا ہی تب درشٹا
بھی نہین دیکھہ پڑتا درشیہ ہی بھاستا ہی جیسے رسی کے گیان سے سانپ کا ابھاؤ ہو جاتا ہی تیسے ہی گیان
سے جگت کا ابھاؤ ہوتا ہی تب ایک ہی پرماتم ستا بھاستی ہی درشٹا سنگیا نہین رہتی جیسے دو کے ہونے سے
ایک کہاتا ہی اور دو کے نہ ہونے سے ایک ایک نہین کہہ سکتے تیسے ہی درشیہ کے نہونے مین درشٹا کہنا نہین
رہتا کیول شدھ سمبت ماتر پد باقی رہتا ہی جسمین بانی کی گم نہین۔ جیسے دیپک پدارتھون کو پرکاشتا ہی تیسے ہی درشٹا
درشن اور درشیہ کو پرکاشتا ہی اور بودھ سے ماتر۔ مان۔ اور مے ترپٹی لین ہو جاتی ہی۔ جیسے سبرن کے
جاننے سے بھوکھن کی کلپنا مٹ جاتی ہی تیسے ہی گیان سے ترپٹی کا ابھاو ہو جاتا ہی کیول شُدھ ادویت
رُوپ رہتا ہی۔ ہے راچھسی پرم اَن جو بہت ہی سہہ سواد رُوپ ہی وہ سوادون کو اُپجاتا ہی جہان رس
سمبت ہوتا ہی وہان چدان کرکے ہوتا ہی جیسے درپن بنا پرتبمب نہین ہوتا تیسے ہی کوئی سواد چدان بنا نہین
ہوتا سبکو رس دینے والا چدان ہی ہی آتم بھاؤ سے سب کا ادھشٹھان ہی اور سوکشم ہی اس سے سہہ
سواد ہی وہ چدان آپ کو چھپا نہین سکتا سب جگت کو اُس نے ڈھانپ رکھا ہی اور آپ کسی سے ڈھانپا
نہین جاتا وہ چدآکاش رُوپ ہی سب پدارتھون کو ستا دینے والا ہی اور سبکا آشرے بھوت ہی۔ جیسے
گھاس کے بن مین ہاتھی نہین چھپ سکتا تیسے ہی آتما کسی پدارتھ سے نہین چھپتا۔ ہے راچھسی
جس سے سب پدارتھ سدھ ہوتے ہین اور جو سدا پرکاش رُوپ ہی وہ مورکھون کو نہین بھاستا یہ
بڑا آشچرج ہی۔ وہ سدا انبھو رُوپ ہی اور یہ سب جگت اُسی سے جیتا ہی۔ جیسے بسنت رت سے پھول
پھل پتے آد پھولتے ہین تیسے سب جگت آتما سے پھولتا ہی وہی چدآتما جگت رُوپ ہوکر بھاستا ہی اور
سرباتم بھاؤ سے سب اُسی کے اَدیَو ہین پرمارتھ نرادیو اور نراکار رُوپ ہی اُسمین کچھ اَدیَ نہین ہوا۔ ہے
راچھسی ایک نمیکھ کے اَبودھ سے چدآتما مین انیک کلپون کا انبھو ہوتا ہی۔ جیسے ایک چھن بھر کے سپنے
مین پہلے آپ کو بالک اور پھر برِدھ اوستھا دیکھتا ہی۔ اُن کلپون مین جو ایک پل ہی اُسمین کتنے ہی کلپ
گذرتے ہین کیونکہ اَدھشٹھان سرب شکت والا ہی جیسا سمبیدن جہان پھرتا ہی ویسا رُوپ ہوکر بھاستا ہی
جیسے سپنے مین اَبھوکتا کو بھوگ کرنے کا انبھو کرتا ہی تیسے ہی ایک پل مین کلپ کا انبھو ہوتا ہی باستا سے
گھرا ہوا بھوگ نہ کرنے والا اپنے کو بھوگ کرنے والا دیکھتا ہی جیسے سپنے مین منُکھیہ اپنا مرنا پرتیچھ دیکھتا ہی
تیسے ہی یہ جگت بھرم سے بھاستا ہی جیسی جہان پھرنا درڑھ ہوتی ہی ویسے ہی ہوکر وہان بھاستا ہی۔ ہے راچھسی
جو کچھ آکار بھاستے ہین وہ سب بھرم ماتر ہین جیسے نرمل آکاش مین نیلاپن بھاستا ہی تیسے ہی آتما مین جگت بھاستا ہی
آتما سرب گت اور سب کا انبھو رُوپ ہی۔ ہے راچھسی اُس مین بیاپیہ اور بیاپک بھاؤ بھی نہین
کیونکہ سرباتما ہی اور سرب رُوپ بھی وہی ہی۔ جب شُدھ چت سمبت مین سمبیدن پھرتا ہی تب الگ بھاؤ
چیتتا ہی۔ اچھا سے جس پدارتھ کی اُپلبدھ ہوتی ہی اُسمین بیاپیہ بیاپک بھاؤ کی کلپنا ہوتی ہی واستو مین
جو اچھا ہی وہی پدارتھ ہی۔ جیسے جل مین دروتا ہوتی ہی اور اُس سے ترنگ اور پھینا اور بُدبُدے

ہوتے ہین سو سب جل رُوپ ہین جل سے الگ نہین تیسے ہی اِچّھا سے اُپجے پدارتھ آتما رُوپ ہین اُس سے الگ نہین۔ آتما دیش کال اور بست کے پرچھید سے رہت ہی کیول شُدھ چنماتر اور سرب رُوپ ہوکر اِستھت ہوا ہی اور سب کا انبھو بھی اُسی مین ہوا ہی وہ تو شدھ ستّا ماتر ہی اُسمین دویت کلپنا کیسے کہیے۔ ہے راچھسی جب کچھ دویت ہوتا ہی تب ایک بھی ہوتا ہی جو دویت نہین تو ایک کیسے کہیے۔ جیسے دُھوپ کی اپیکشا (نسبت) چھایا ہی اور چھایا کی اپیکشا سے دُھوپ ہی تیسے ہی ایک کی اپیکشا سے دویت کہلاتا ہی اِس کلپنا سے جو رہت ہی وہی چنماتر رُوپ ہی اور جگت بھی اس سے الگ نہین۔ جیسے جل اور دروتا مین کچھ بھید نہین تیسے ہی آتما اور جگت مین کچھ بھید نہین۔ ہے راچھسی طرح طرح کے آرمبھ اُسمین درشٹ آتے ہین تو بھی آتم ستّا سم (برابر) ہی۔ ہے راچھسی جب سمیک گیان ہوتا ہی تب دویت بھی ادویت رُوپ بھاستا ہی کیونکہ اگیان سے دویت کلپنا ہوتی ہی واستو مین دویت کچھ نہین اگیان کے ابھاو سے دویت کا بھی ابھاؤ ہو جاتا ہی برہم اور جگت مین کچھ بھید نہین جیسے جل اور دروتا اور بایو اور اسپندتا اور آکاش اور شونتا مین کچھ بھید نہین تیسے ہی آتما اور جگت مین کچھ بھید نہین۔ ہے راچھسی دویت اور آدویت جاننا دُکھ کا کارن ہی دویت اور آدویت کی کلپنا سے رہت ہونے ہی کو پرم پد کہتے ہین درشٹا روپ جو جگت ہی وہ چد پرمان مین اِستھت ہی اور اُسمین سمیر آدک اِستھت ہین بڑا اَشچرج ہی کہ مایا سے چد پرمان مین تینون لوک رہتے ہین اس سے اسمبھو رُوپ اور مایا سہت ہی۔ جیسے بیج مین برچھ رہتا ہی تیسے ہی چدان مین جگت رہتا ہی۔ جیسے ساکھا پتر پھول اور پھل سے بیج اپنا بیج پنا نہین تیاگ کرتا اور اکھنڈ رہتا ہی تیسے ہی چدان کے بھیتر جگت کا بستار ہی اور اپنے اَن پنے کو نہین تیاگ کرتا اور اکھنڈ ہی رہتا ہی۔ ہے راچھسی جیسے بیج پرنام سے برچھ ہو جاتا ہی تیسے ہی چدان بھی پرنام سے جگت روپ ہوتا ہی سب چدان کا کنچن روپ ہی اِس سے ایسا دکھائی دیتا ہی واستو مین نہ دویت ہی نہ ادویت ہی نہ بیج ہی نہ انکر ہی نہ موٹا ہی نہ چھوٹا ہی نہ کچھ اُپجا ہی نہ نشٹ ہوتا ہی نہ است ہی نہ ناست ہی نہ سم ہی نہ اسم ہی اور جگت ہی نہ اجگت ہی کیول چدانند آتم ستّا اچنت چنماتر اپنے آپ مین اِستھت ہی۔ جیسی جیسی بھاونا ہوتی ہی تیسی ہی تیسی ہوکر بھاستی ہی۔ ہے راچھسی یہ اَنُو اُدی ہی سہیدن کے بش سے اُدی ہوکر بھاستا ہی۔ جیسے بیج سے برچھ ایک ہی رُوپ بہت ہوکر بھاستا ہی تیسے ہی ایک آتما بہت روپ ہوکر بھاستا ہی نہ کچھ اُدی ہوا ہی نہ مٹتا ہی ہے راچھسی اُس چدان مین کمل کی ڈنڈی تانت سُمیر پربت کے برابر ہوتی ہی۔ جیسے کمل کی ڈنڈی کی تانت سے سُمیر پربت موٹا ہی تیسے ہی چدان مین کمل کی ڈنڈی موٹی ہی اور درشیہ رُوپ ہی پر چدان درشیہ اور من سہت چھٹے اندریون کا بشئی نہین اِس کارن تانت سے بھی باریک زیادہ ہی۔ اُس چدان مین بے گنتی سمیر آدک اِستھت ہین سو کیا رُوپ ہی جیسے آکاش مین شونتا ہوتی ہی تیسے ہی آتما مین جگت ہی۔ ہے راچھسی جسکو آتما کا گیان ہوا ہی اُسکو جگت سُکھپت کی طرح بھاستا ہی وہ آتم ستّا سدا ادویت روپ اور پرنام سے رہت ہی اسمین مُکت پُرش سدا اِستھت ہی پرمارتھ سے جگت بھی برہم رُوپ ہی الگ کچھ نہین۔

## سرگ اٹھاون راچھسی سہِد دتابرنن

بشسٹھ جی بولے کہ ہے رامجی اِس پرکار راجا کے مکھ سے سُنکر کرکٹی راچھسی نے بن کے جیودن کو مارنا چھوڑ دیا
اور بھیتر سے شیتل ہوکر بشرام پایا- جیسے برسات مین مورنی پرسنّ ہوتی ہی اور چندرما کو دیکھ کر چندر بنشی کمل
پھولتے ہین اور میگھ کے شبد سے بگلی گربھوان ہوتی ہی تیسے ہی راجا کے بچن سُنکر کرکٹی پرماننِد ہوئی اور بولی
کہ بڑا اشچرج ہی بڑا اشچرج ہی- ہے راجا تمنے مہاپوتر بچن کہے کہ جسمین مین نے تمھارا نرمل گیان دیکھا
اور امرت سمان اور سم رس سے پوُرن شدھ اور راگ دویش آدل سے رہت ہی جیسے پورنماشی کا
چندرما شیتل امرت سے پوُرن اور شدھ ہوتا ہی تیسے ہی تمھارا گیان ہی- ببکی پرُش جگت مین پوجنے جوگ
ہی- جیسے چندرما کو دیکھ کر کملنی کھلتی ہی اور پھولون سے ملکر بایو سُگندھ مان ہوتی ہی اور سورج کے
اُدے ہونے سے سورج مکھی کمل کھل آتے ہین تیسے ہی سنتون کے سنگ سے بدھ سکھ پاتی ہی- ہے
راجن وہ کون ہی جو دیپک ہاتھ مین لیکر گڑھے مین گرے اور وہ کون ہی جو دیپک ہاتھ مین لیکر اندھیرا دیکھے تیسے ہی
وہ کون ہی جو سنتون کی سنگت کرے اور دُکھی رہے سنتون کی سنگت سے سب ہی دکھ ناش ہو جاتے ہین ہے
راجن تم اِس بن مین کس پریوجن سے آئے تمتو پوجنے جوگ ہو- راجا بولا کہ ہے راچھسی میرے نگر مین جو منُشہ
رہتے ہین اُنکو ایک بشوچکا بیادھ روگ لگا ہی اور اِس سے وہ بہت کشٹ پاتے ہین دوا بھی ہم بہت کر رہے
ہین پر دُکھ دور نہین ہوتا- ہمنے سُنا ہی کہ ایک راچھسی جیودن کو کشٹ دیتی ہی اور اُسکا ایک منتر بھی ہی
اُس منتر کے پڑھنے سے وہ دور ہو جاتی ہی اسلیے تم ایسی راچھسیون کے مارنے کے لیئے مین رات کو بیر چاترا
کرنے نکلا ہون جو وہ راچھسی تو ہی ہی تو ہمارا اتر اسمباد بھی ہو چکا ہی اِسکو مان کر جیودن کا مارنا چھوڑ دے اور
کسی کو کشٹ نہ دے- راچھسی بولی کہ ہے راجن تمنے ست کہا اب مین نے اپنے ہنسا دھرم کو چھوڑ دیا اور اب
کسی جیو کو کبھی نہ مارونگی- راجا بولا کہ ہے راچھسی تو نے تو کہا کہ اب مین کسی جیو کو نہ مارونگی پر تیری خوراک
تو جیو ہی ہین جیودن کو مارے بنا تیرے شریر کا نرباہ کیسے ہوگا راچھسی بولی کہ ہے راجن ہزار برس
تک مین سمادھ مین رہی اور جب سمادھ کھلی تب مجھکو بھوکھ لگی اب مین پھر ہمالی پربت کی کندرا مین
جاکر اچل سمادھ مین جیسے تصویر لکھی ہوتی ہی ویسے استھت ہونگی اور جب سمادھ سے اُترونگی تب
امرت کی دھارنا مین بشرام کرونگی جب اُس سے اُترونگی تب شریر کو تیاگ کرونگی پرنت ہنسا
(جان کشی) نہ کرونگی- ہے راجن جسطرح مین نے جیودن کا مارنا اختیار کیا تھا وہ سنو- کہ جب مجھکو بڑی بھوکھ لگی تب
اُسکے مٹنے کے لیے مین ہمالی پربت کے اُتر والے کنگورے (چوٹی) پر بن مین ایک سونے کی شلا کے پاس لوہے
کے کھمبھ کی طرح جیودن کے ناش کے لیے تپ کرنے لگی اور جب بہت برس گذر گئے تب برھما جی نے
مجھکو من مانا بردان دیا تب میرے دو شریر ہوے ایک ادھار بھوت سوُرج کی دوسرا پر لینگک اور مین بشوچکا نام
راچھسی ہوئی اُس شریر سے مین بہت سے جیودن کے بھیتر جاکر انکو کھانے لگی پرنت برھما جی نے مجھ سے
کہا تھا کہ جو گنوان ہونگے اور جو ادم منتر پڑھینگے اُنپر تیرا بس نہ چلے گا تو دور رہ جاویگی- ہے راجن اُسی منتر کا

جیننا تم بھی اختیار کرو اُس منتر کے جپنے سے سب کے روگ چھوٹ جائینگے برہماجی کا جو اُپدیش ہی اُسکو تم
ندی کے کنارے پر جاکر اور پوتر ہوکر جلد ہی پاٹھ کرو اسکے پاٹھ کرنے سے تمھاری پرجا دُکھ سے چھوٹ جائیگی
اتنا کہکر بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی جب اسطرح آدھی رات کے سمے راچھسی نے کہا تب راجا اور منتری
اور راچھسی تینوں نکٹ ندی کے کنارے پر گئے اور ایک مَت ہوکر بیٹھے۔ جب تینوں پوتر ہوکر بیٹھے تب
جو منتر برہماجی نے راچھسی کو اُپدیش کیا تھا وہی منتر بشوچکا نے پریت سہت راجا کو اُپدیش کیا اور وہاں سے
چلنے لگی تب راجا نے کہا کہ ہے مہادیبی تم ہماری گرو ہو اس سے ہم کچھ کہتے ہین اُسکو مانو۔ جو مہاپرش ہین اُنکا سندر
سُہردپنا (سگاپن۔ پیار) بڑھتا جاتا ہی اور تمھارا شریر بھی اچھا چاری ہی اس سے تم مَن کے ہرنے والے گہنے
کپڑے پہنکر استری کا ایسا چھوٹا شریر رکھ کر کچھ دن ہمارے نگر مین چلکر رہو۔ راچھسی بولی کہ ہے راجن مین تو
چھوٹا روپ بھی رکھ لونگی پرنت تم مجھکو بھوجن نہ دے سکوگے جو مین چھوٹا روپ استری کا دھرونگی تو بھی
میرا سوبھاؤ تو راچھسی ہی کا ہی اس سے اسکو ترپت کر دینا تو اور سب لوگون کی طرح نہین ہی جیسا کچھ سوبھاؤ
شریر کا ہوتا ہی وہ ہرشٹ تک ویسا ہی رہتا ہی اور طرح نہین ہوتا۔ راجا بولا کہ ہے کلیان روپی تو استری
سمان شریر دھر کے ہمارے نگر مین چلکر رہو۔ جو چور پاپی میرے منڈل مین آوینگے وہ مین تجھکو دونگا تب تو اپنے
استری روپ کو تیاگ کر راچھسی شریر سے اکیلے استھان مین لے جاکر یا ہمالے پربت کی کندرا مین لے جاکر
بھوجن کرنا کیونکہ بڑے بھوجن کرنے والے کو اکیلے مین کھانا سُکھ روپ ہی۔ جب اُنکو بھوجن کرکے ترپت
ہونا تب سو رہنا۔ جب نیند سے جاگنا تب سمادھ مین استھت ہونا اور جب سمادھ سے اُترنا تب پھر میرے
پاس آنا ہم تیرے واسطے بندھوے (قیدی) اکٹھے کر رکھینگے اُنکو لیجاکر بھوجن کرنا جو دھرم کے نمت ہنسا
(جان کُشی) ہوتی ہی اُسمین پاپ نہین ہوتا اور جسکی ہنسا کیجاتی ہی اُسکا مرنا بھی نہین بلکہ اُسپر دیا ہی کیونکہ وہ پاپ
کرنے سے چھوٹتا ہی راچھسی بولی کہ ہے راجن تمنے جگت سہت بچن کہے ہین اس سے مین اب استری کا شریر
دھرکر تمھارے ساتھ چلتی ہون جگت سہت بچن کو سب کوئی مانتا ہی۔ اتنا کہکر بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی
اس پرکار کہکر استری نے مہاسندر استری کا روپ دھارن کیا اور کنگن آدک طرح طرح کے گہنے اور
کپڑے پہنکر راجا کے ساتھ چلی۔ راجا اور منتری آگے چلے اور استری پیچھے چلی۔ راجا اُسکو اپنے استھان
پر لے آیا اور اکیلے مین تینوں بیٹھکر رات کو آپس مین باتین کرتے رہے جب پراتہ کال ہوا تب سہاگ وتی
استری روپ وہ راچھسی راجا کے انتہ پر مین جا بیٹھی اور جو کچھ استریون کا بیوہار ہی وہ کرتی رہی اور
راجا اور منتری اپنے بیوہار مین لگے۔ اس طرح جب چھ دن گذر گئے تب راجا کے منڈل مین جو
تین ہزار چور بندھے ہوئے تھے اُن سب کو راجا نے کرکٹی کو دے دیا تب تو وہ راچھسی کا شریر
دھارن کرکے اُن سب کو لیکر ہمالے کے شکھر کو چلی جیسے کوئی دَرِدری سونا پاکر پرسن ہوتا ہی تیسے ہی وہ پرسن
ہوئی اور وہان جاکر اگھانے کے بھوجن کیا اور سُکھی ہوکر سو رہی۔ دو دن تک سوتی رہی پھر جاکر پانچ برس
تک سمادھ مین لگی جب سمادھ کھلی تب پھر راجا کے پاس آئی۔

اسیطرح جب وہ آوی تب راجا اُسکی پوجا کرے اور جتنے دُشٹ لوگ اکٹھے ہون وہ سب اُسکو دیدے

وہ اُنھین لیجاکر ہمالی پربت کی کندرا مین بھوجن کرے اور پھر دھیان مین لگے جب دھیان سے اُترے تب پھر وہان آوی اور پھر لیجاوی۔ ہے رامجی اس پرکار جیون مُکت ہوکر وہ راچھسی پرکرت سوبھاؤ کو کرتی رہی اور بہت برس گذر گئے تب راجا بدیہ مُکت ہوا۔ پھر جو کوئی اُس منڈل کا راجا ہو اُس سے بھی راچھسی کی مترتا ہو۔

## سرگ اُنسٹھ۔ سوچی اِتہاس سماپت برنن

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے رامجی جب راچھسی آوی تب کرات دیش کا راجا پہلے کیطرح اُسکی پوجا کری اور جو کچھ بشو چکایا اور کوئی رُوگ اُسکی پرجا مین ہو اُسے وہ راچھسی دور کردے اسیطرح بہت برس بیت گیے ایکبار راچھسی کو دھیان مین لگے ہوتے بہت برس بیت گیے تب کرات دیش کے راجانے روگ دور ہونے کے نمت ایک اونچے استھان پر اُسکی مُورت استھاپن کی اور اُس مورت کا ایک نام کندرا دیبی دوسرا نام منگلا دیبی رکھا اُسکا دھیان کرکے پوجا کرنے لگے اور اسی سے سب کا کام سدھ ہونے لگا۔ ہے رامجی اُس مورت مین اُس دیبی نے آپ آکر نواس کیا جو کوئی جس پھل کے نمت اُس مورت کی پوجا کرے تو اُسکا کام سِدھ ہو اور جو نہ پوجے تو دُکھت ہو۔ اس سے جو کوئی کچھ کام کرنے لگے وہ پہلے منگلا دیبی کی پوجا کرے تو اُسکا کام سِدھ ہو اور جو کوئی بدھ کے ساتھ اُسکی پُوجا کرے تو وہ اُس سے بہت پرسن ہو۔ ہے رامجی اب تک وہ مُورت کرات دیش مین استھت ہی جس جس پھل کے نمت کوئی اُسکی پوجا کرتا ہی تیسا تیسا پھل اُسکو وہ دیتی ہی۔

## سرگ ساٹھ۔ من انکُراتپت برنن

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے رامجی یہ آنندت اتہاس کرکٹی کا جیسا آگے ہوا تھا تیسا ہی مین نے تمکو سُنایا۔ شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون راچھسی کا کالا رنگ کس سبب سے تھا اور کرکٹی اِسکا نام کیون تھا۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی یہ راچھسی کل کی کنیا تھی راچھسونکا رنگ سفید بھی ہوتا ہی اور لال پیلا آدبھی ہوتا ہی۔ ہے رام جی کرکٹی نام ایک جل جیو بھی ہوتا ہی اور اُسکا رنگ کالا ہوتا ہی اُسی کے سمان کرکٹ نام ایک راچھس تھا اُسکے سمان یہ اُسکی پُتری ہوئی اِس سے اِسکا نام کرکٹی ہوا۔ ہے رامجی یہان کرکٹی کا اور کچھ پریوجن نہ تھا ادھیاتم پرسنگ اور شُدھ چیتن کے نروپن کے نمت مین نے تمسے یہ اتہاس کہا ہی یہ اشچرج ہی کہ است روپ جگت کے پدارتھ ست رُوپ ہوکر بھاستے ہین اور جو آتم ستا سدا اپنے رُوپ ہی وہ اَبدیان کی طرح بھاستا ہی ہے رامجی واستو مین تو اَنادِ انت اور پرم کارن آتم ستا استھت ہی بھاونا کے بش سے اسمین جگت رُوپ بھاستا ہی اور ایک رُوپ ہی جیسے جل اور ترنگ کچھ الگ الگ نہین ہوتے تیسے ہی برہم اور جگت الگ الگ نہین ہین آتما مین جگت کچھ دوسرا رُوپ نہین ہوا آتم ستا سدا اپنے آپ مین استھت ہی اور اسمین جیسا جیسا اسپند درڑھ ہوتا ہی تیسا ہی تیسا رُوپ ہوکر بھاستا ہی جیسے بندر بالو کو اکٹھا کرکے اُسمین اگن کی بھاونا کرتے ہین اور تاپتے ہین تو اُنکا جاڑا اُسی سے چھوٹ جاتا ہی تیسے ہی سم استھر اور شانت رُوپ آتما مین جب جگت کی بھاونا پھُرتی ہی تب طرح طرح کا بھاستا ہی جیسے کھمبھ مین پتلیان بنا بنے ہی کاریگر کے من مین بنے کی طرح بھاستی ہین تیسے ہی بھاونا کے بش سے

آتما ہی جگت ہو کر بھاستا ہی جیسے بیج مین پتے پھل پھول ٹہنی اور برچھ ایک رُوپ ہوتے ہین تیسے ہی برہم مین جگت ایک رُوپ ہی جیسے بیج اور برچھ مین کچھ بھید نہین تیسے ہی برہم اور جگت مین کچھ بھید نہین اِبچار سے بھید بھاستا ہی اور بچار کرنے سے جگت بھید مٹ جاتا ہی۔ ہے رام جی اب یہ بچار نہ کرنا کہ کیسے اُپجا ہی کہان سے آیا ہی اور کب کا ہوا ہی جیسے ہوا تیسے ہوا اب اُسکے دور ہونے کا اُپای کرنا چاہتے۔ جب تم یہ جانو گے تب ہردی کی جڑ جڑ گانٹھ ٹوٹ ہی جائیگی شبد اور ارتھ کی جو کلپنا اُٹھتی ہی سو میرے بچنون اور سورُوپ مین استھت ہونے سے مٹ جاویگی۔ ہے رامجی یہ سب جگت ارتھ رُوپ چِت سے اُپجا ہی اور میرے بچنون کے سُننے سے شانت ہو جاوے گا اسمین سندیہ نہین کہ سب جگت برہم سے اُپجا ہی اور سب برہم سورُوپ ہی ہی۔ جب تم گیان مین جاگو گے تب جیون کا یتون ہی جانو گے۔ شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون جو جس سے ہوتا ہی وہ اُس سے بھِنّ رِیک ہوتا ہی جیسے کمھار سے گھڑا الگ طرح کا ہوتا ہی تو آپ کیسے کہتے ہین کہ برہم سے جگت اُپجا ہی اور برہم کا روپ ہی ہی۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی یہ جگت برہم سے ہی اُپجا ہی جتنے کچھ پرت جوگی شبد شاسترون نے کہے ہین وہ درشیہ مین ہین۔ شاستر نے اُپدیش جتانے کے لیے کہے ہین واستو مین یہ شبد کوئی نہین جیسے کسی بالک کو پرچھائین مین بیتال بھاستا ہی تو پوچھتے ہین کہ کس جگہ پر بیتال نے ڈر دایا ہی تب وہ کہتا ہی کہ فلانی جگہ پر مجھکو بیتال ڈروایا ہی سو وہ بیوہار کے نمت کہتا ہی پر بیتال تو وہان کوئی بھی نہ تھا تیسے ہی آتما مین اُپدیش کے نمت بھید کلپنا کی گئی ہی واستو مین اُسمین دویت کلپنا کوئی نہین۔ ہے رامجی برہم سے جگت ہوا ہی یہ ارتھ کیول بھِنّ رِیک مین نہین ہوتا کمھار جو دنڈ سے گھڑا اُپجاتا ہی سو بھیت رِیک کے ارتھ ہی سواجی کا ٹھلوا یہ بھِنّ کے ارتھ ہی اور یہ ابھِنّ رُوپ بھی ہوتے ہین جیسے سُبرن سے بھوکھن ہوتے ہین اور مٹی سے گھڑے ہوتے ہین تیسے ہی یہ ابھِنّ اور آدیوی کو سورُوپ ہی۔ جیسے بھوکھن سُبرن رُوپ اور گھڑا مٹی رُوپ ہی تیسے ہی برہم سے اُپجا جگت برہم رُوپ ہی ہی واستو مین بھِنّ ابھِنّ کارن پر نام بھاو بکار ابدیا بدیا سکھ دُکھ ادک متھیا کلپنا اگیان سے اُٹھتی ہین۔ ہے رام جی ابودھ سے بھید کلپنا ہوتی ہی اور گیان سے سب کلپنا شانت ہو جاتی ہی کیول اشدھ پد باقی رہتا ہی جب تم گیان جوگ ہوگے تب ایسا جانوگے کہ آد مدھیہ انت سے رہت ابھاگ اور اکھنڈ رُوپ ایک آتم ستا جیون کی یتون استھت ہی۔ اگیان سے اتوا جگیا سو کو اُپدیش کے نمت دویت باد کلپنا ہی بودھ ہونے سے دویت بھید کچھ نہین رہتا۔ ہے رامجی باچیہ باچک کا دویت بنا سِدھ نہین ہوتا جب بودھ ہوتا ہی تب باچیہ کا موَن ہوتا ہی اس سے تہا باکیہ کے ارتھ مین نشٹھا کرو اور جو کچھ بھید کلپنا من نے رچی ہی اُس کے دور ہونے کے لیے میرے بچن سُنو۔ ہے رامجی یہ من ایسے اُپجا ہی جیسے گندھرب نگر ہوتا ہی اور اِسی نے جگت کی رچنا کی ہی۔ مین نے جیسے دیکھا ہی تیسے درشٹانت مین تمسے کہتا ہون جس کے جاننے سے سب جگت تمکو بھرم ماتر بھاسیگا وہ نِشچے دھارن کرکے تم جگت کی باسنا دور سے تیاگ دوگے اور بودھ سے سب تمکو من کا من روپ بھاسیگا تب تم آتم روپ ہو کر اپنے آپ مین نواس کروگے ارتھات جگت کی کلپنا تیاگ کرکے اپنے سوبھاو ستا مین استھت ہوگے اسلیے اسکو ساودھان ہو کر سنو۔ ہے رامجی یہ من روپی بڑا روگ ہی

اسلیے ببیک روپی ادکھد سے اُسکو شانت کرنا چاہئے سب جگت چت کی کلپنا ہی وہ واستو مین شریر آدک
کچھ نہین - جیسے بالو سے تیل نہین نکلتا تیسے ہی جگت سے واستو مین کچھ نہین نکلتا چیت سے بھاستا ہی وہ چت روپی
سنسار سپنے کیطرح ہی اور راگ دویش آدک سنکلپون سے جگت ہی جو اس سے رہت ہوتا ہی وہی سنسار سمدر
کے پار جاتا ہی اسلیے شُبھ گنون سے چت کو شُدھ کرو جو بیکی ہین وہ شُبھ کارج کرتے ہین اَشُبھ نہین کرتے ہین
اور آہار بھی بچار کر کرتے ہین اُنھین کامون کی طرح تم بھی شاستر کے اَنُسار چیشٹا کرو جب تمکو ایسا ابھیاس
ہوگا تب تم جلد گیا لوان ہوگے اور گیان کے ہونے سے سب کلپنا مٹ جایگی اور آتم اِستھت ہوگی
چیت نے سب جگت رُوپی چیتر من ہی مین رچے ہین - جیسے مور کا انڈا اسمے پاکر کتنے ہی رنگ بدلتا ہی تیسے ہی
من طرح طرح کے جگت رچتا ہی وہ من جڑ اور اجڑ روپ ہی اسمین جو چیتن بھاگ ہی وہ سب اربھون
کا بیج رُوپ ہی اربھات سب کا اُپادان ہی اور جڑ بھاگ جگت رُوپ ہی - ہے راجی سرگ کے
آدمین پرتھوی آدک تتو کچھ نہ تھے جیسے سپنے مین بدیمان (موجود) کی طرح بھاستا ہی تیسے ہی
برہماجی نے بدیمان کی طرح اُسکو دیکھا - جڑ سمبیدن سے پہاڑ آدک جگت دیکھا اور چیتن سمبیدن
سے جنگم روپ (جاندار ان متحرک) کو دیکھا - وہ سب جگت دیرگھ بیدنا ہی واستو مین دیہہ آدک سب
شون روپ ہین اور آتما مین بیاپے ہوے ہین آتما کا کوئی شریر نہین ہی اپنے سے جو درشیہ روپ من چیتیا ہی
وہی آتما کا شریر ہی وہ آتما بستر ن رُوپ ہی اور نرمل استھت ہی اور من اُسکا ابھاس رُوپ ہی جیسے سورج کی
کرنون سے جل کا ابھاس ہوتا ہی تیسے ہی آتما کا ابھاس من ہی وہ من روپی بالک اگیان سے جگت روپی
پشاچ کو دیکھتا ہی اور گیان سے پرم آتم پد شانت روپ نراکی کو دیکھتا ہی - ہے راجی جب آتما چیتنا کو پراپت ہوتا
ہی تب وہی چیت رُوپ درشیہ ایک برہم کو دُو دیکھتا ہی اسکے مٹنے کے لیے مین تمسے ایک کتھا کہتا ہون گرد کے بچن جو
درشٹانت سہت ہوتے ہین اور بیان بھی میٹھا اور صاف صاف ہوتا ہی تو سننے والیکے ہردی مین وہ بچن ایسے پھیل
جاتے ہین جیسے پانی مین تیل کا بوند پھیل جاتا ہی اور جس مین درشٹانت نہین ہوتے اور ارتھ بھی صاف صاف نہین
ہوتے تو وہ بچن چھو بھ سہت کہلاتا ہی اور اچھر پورے نہین ہوتے اسلیے وہ بچن سننے والے کے ہردے مین
نہین ٹھہرتے اُپدیش نرپھل ہو جاتا ہی مین تمسے ایک اتہاس طرح طرح کے درشٹانتون سہت مدھر بانی مین
صاف صاف کرکے کہتا ہون - جیسے چندرما اپنے گھر مین اُدی ہوا اور مندر شیتل ہو جاوے تیسے ہی میرے صاف
صاف بچن اور پرکاش رُوپ ارتھ سننے سے تمھارا سب بھرم مٹ جایگا -

## سرگ اکسٹھ - سورج آگمن برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی آگے جو مجھ سے برہماجی نے پیدایش کا حال کہا ہی وہ مین تمسے کہتا ہون کہ ایک سمے
مین نے برہماجی سے جاکر پوچھا کہ ہے بھگون یہ جگت بہت سے کہان سے آئے اور کیسے اُپجے - تب پتاجی (یعنی
برہماجی) نے مجھ سے ایک اندنام براہمن کا اتہاس اسطرح کہا کہ ہے منیشور یہ سب جگت من سے اُپجا ہی اور من سے
ہی بھاستا ہی - جیسے جل مین درونا کے کارن طرح طرح کے ترنگ اور چکر پھرتے ہین تیسے ہی من کے پھُرنے سے

سب جگت پھُرتے ہین اور مَن روپ ہی ہین ہے مُنیشور اگلے کلپ مین مین نے ایک برتانت دیکھا ہی اُسکو سُنو
کہ ایک سمَی جب دن آخر ہوگیا تب مین سمپورن سرشٹ کا سنگھار کرکے ایکا گر بھاؤ ہو کر رات کو سوست بھاؤ
ہو کر رہا۔ جب میری رات بیت گئی اور مین جاگا تب مین نے اُٹھکر بدھ سہت سندھیا آدک کرم کیے اور بڑے
آکاش کیطرف دیکھا کہ اندھکار اور پرکاش سے رہت شون رُوپ اور راتر سے رہت بیاپت ہی۔ چدآکاش
مین چت کو ملاکر جب مین نے سرگ کے اُپجانے کا سنکلپ اپنے چت مین دھارن کیا تب مجھکو شدھ سوکشم
چدآکاش مین سرشٹ دیکھ پڑی وہ سرشٹ مجھکو بڑے لستار سہت اور پرسپر آدرشٹ رُوپ دیکھ پڑی اور ہر
سرشٹ مین برھما بشن رودر تینون دیوتا بھی تھے۔ دیوتا گندھرب کنر اور منکھیہ سُمیر۔ مندراچل کیلاس ہمالے آدک
پربت پرتھوی ندیان اور ساتو سمدر آدک سب سرشٹ کے لستار ہین۔ وہ دس سرشٹ ہین۔ اُن مین جو دس
برھما دیکھے وہ مانو میرے ہی پرتمب (عکس) کے کمل سے پیدا ہوئے ہین اور راج ہنس کے اوپر سوار
ہین انکی الگ الگ سرشٹ ہی اُن مین ندی کی بڑی دھارا چلتی ہی۔ بایو آکاش مین چلتا ہی سورج اور چندرما
آدی ہوتے ہین دیوتا لوگ سورگ مین بہار کرتے ہین مُنکھیہ پرتھوی پر پھرتے ہین دیت اور ناگ پاتال
مین بھوگ بھوگتے ہین اور کال چکر پھرتا ہی بارہ مہینے اُسکے بارہ کیلین ہین اور بسنت آدک چھ رِتُ ہین
باسنا کے انُسار شبھ اشبھ کرنے والے لوگ سُورگ اور نرک کو بھوگ کر رہے ہین اور موکش پھل کو
پاتے ہین ہر ایک سرشٹ مین سات دیپ ہین اُتپت اور پرلے کلپ ہوتے ہین اور گنگاجی کی دھارا جگت
کے گلے مین جنیؤ ہی کہین ایسی سرشٹ استھت ہی کہین پرکاش ہی سدا رہتا ہی اور کہین اہنکار سے استھاور جنگم پرجا
ہی بجلی کی طرح سرشٹ اُپجتی ہی اور مِٹ جاتی ہی۔ جیسے برچھ کے پتّے اُپجتے ہین اور نشٹ ہو جاتے
ہین ویسے ہی اور گندھرب نگر کیطرح سرشٹ دیکھی ایک برھمانڈ مین استھاور جنگم ایسی پرجا دیکھی جیسے
گولر کے پھل مین بہت سے مچھر (بھنگے) ہوتے ہین۔ آتما مین کال کا بھی ابھاؤ ہی۔ چھن تو دن مہینے
برسون کی دھارا چلی جاتی ہی ہے مُنیشور انت باہک درشٹ سے مین نے اُن سرشٹون کو دیکھا
اور جب چمڑے کی درشٹ سے دیکھون تو کچھ نہ دیکھ پڑے اور دبیہ درشٹ سے دیکھون تو سب
کچھ دیکھ پڑے۔ بہت دنون تک مین یہ چرتر دیکھتا رہا کہ جو چت کا بھرم ہو تو صاف صاف دیکھ
پڑے۔ تب ایک سرشٹ کے سورج کو مینے بُلایا جب وہ میرے پاس آیا تب مین نے کہا کہ ہے
دیو دیویش سورج تم کشل سے تو ہو۔ یہ کہکر مین نے پھر کہا کہ ہے سورج تم کون ہو اور یہ سرشٹ کہان
سے اُپجی۔ یہ ایک جگت ہی یا ایسے بہت سے جگت ہین جو تم جانتے ہو سو کہو۔ تب وہ سورج بھی جو تینون
کال کا گیان رکھتے تھے مجھکو جانکر پرنام کرکے آنند بانی سے بولے کہ ہے ایشور آپ درشیہ روپی پِشاچ کے
آپ ہی نِت کارن ہوتے ہین آپ تو سب جانتے ہین پھر مجھ سے کیون پوچھتے ہین جو لیلا کے ارتھ پوچھتے ہو
تو جیسی برتانت ہوا ہی ویسا مین آپ کے سامنے کہتا ہون۔ ہے بھگون یہ جو ستّ استّ روپی طرح طرح
کے بیوہار والے بہت جگت بھاستا ہی وہ سب من کے پھُرنے مین استھت ہی۔

# سرگ باسٹھ۔ اندر سماد ھ برنن

سورج بولے کہ ہے بھگون آپ کا جو کلپ کا دن گذرا ہی اُسمین جو جمبو دیپ تھا اُسکے ایک کونے مین کیلاش پربت تھا اُسکی کندرا مین سُبرن نام آپ کا ایک پُتر رہتا تھا اُس نے وہان ایک کُٹی بنائی جس مین سادھ لوگ رہتے تھے اِند نام ایک براہمن بید کا جاننے والا شانت روپ کشپ رکھ کے کُل مین پیدا ہوکر استری سہیت اُس کُٹی مین جاکر رہنے لگا اور اُس اپنی استری کو پران کی طرح چاہتا تھا۔ جیسے مُرتھل مین گھاس نہین اُپجتی تیسے ہی اُس سے کوئی سنتان نہ اُپجی اور جیسے شردرت مین بیل بہت سُندر ہوتی ہی پر اُسمین پھل نہین ہوتے تیسے ہی وہ استری تھی۔ تب وہ دونون استری پُرش کیلاش پربت کے پاس نرجن استھان اور کُنج مین ایک برچھ کے اوپر چڑھکر بیٹھ گئے اور پُتر نمت تپسیا کرنے لگے۔ کچھ دن تک وہ صرف پانی پیکر کچھ بھوجن نہ کرین دن رات اسی طرح بسر کرین۔ پھر کچھ دنون تک ایک ہی انجلی بھر پانی پینے لگے پھر اُسکو بھی تیاگ کر اور پھرنے سے رہت ہوکر برچھ کے سمان بیٹھ رہے جب اُنکو تپ کرتے کرتے تریتا اور دواپر جُگ بیت گئے تب چندر کلا دھاری شری بھوانی شنکر پرسن ہوکر آئے اور کیا دیکھا کہ استری پُرش دونون برچھ پر بیٹھے ہین۔ تب اُنھون نے شری شوجی کو دیکھ کر پرنام کیا اور جیسی دن بھر کے تپنے سے کمھلائی ہوئی چندر رکھی کملنی چندرما کے اُدے ہونے سے کھلجاتی ہی تیسے ہی جہاہم کی طرح شوجی کو دیکھ کر دے دونون آنند سے کھل گئے مانو آکاش اور پرتھوی دونون رُوپ رکھکر آ کھڑے ہوئے ہین ایسے بھوانی شنکر نے اُس براہمن سے کہا کہ ہے براہمن ہم تجھپر پرسن ہوئے ہین جو کچھ بردان مانگنا ہو مانگ لے ہے برھما جی جب اِس طرح شوجی نے کہا تب براہمن آنند ہوکر کہنے لگا کہ ہے بھگون دیو دیویش میرے گھر مین دس پُتر بڑے بُدھمان اور کلیان کی مُورت ہون جس سے مجھکو پھر کبھی دُکھ نہ ہو۔ تب ایشور نے کہا کہ ایسا ہی ہوگا۔ ایسا کہکر جب شوجی سمندر کی لہر کیطرح انتردھیان ہوگئے تب وہ پُرش دونون شوجی کے چرن کمل کو چھوڑ کر پرسن ہوئے اور جیسے سداشو اور بھوانی کی مورت ہی تیسے ہی پرسن ہوکر وے اپنے گھر مین آئے۔ پھر تو براہمنی گربھوتی ہوئی اور سمے آنے پر اُس کے دس پُتر ہوئے جیسے دوبج کے چندرما کی شوبھا ہوتی ہی تیسے ہی اُسکی شوبھا ہوگئی اور سولہ برس کی عمر والے کی طرح اُسکا شریر ہوگیا پھر بردھ نہ ہوئی۔ وے بالک دسو سنسکار دن کو لیکر اُپجے اور جیسے برسات کی تھوڑی بھی بدلی جلد بڑھ جاتی ہی تیسے ہی وے تھوڑے ہی دنون مین بڑے ہوگئے جب وی سات برسون کے ہوئے تب سب بانی کے جاننے والے ہوئے اور اُنکے پتا ماتا دونون شریر کو تیاگ کر اپنی گت کو پراپت ہوئے۔ وے دسو براہمن بے ماتا پتا کے ہوکر گھر کو چھوڑ کر کیلاش کے شکھر پر جا چڑھے اور آپس مین بچار کرنے لگے کہ وہ کون ایشور ہی جو پرمیشر روپ ہی اور وہ کون ایشورپد ہی جسکے پانے سے پھر دُکھی نہو اور ناش بھی نہ ہو اور سب کا ایشور ہو۔ تب ایک بھائی نے کہا کہ سب سے بڑا ایشور ج منڈلیشور کا ہی کیونکہ سب پر اُسکی اگیا چلتی ہی۔ دوسرے بھائی نے کہا کہ منڈلیشور کا ایشورج کچھ نہین کیونکہ وہ بھی راجا کے آدھین ہوتا ہی اس سے

راجا کا پد بڑا ہی تیسرے نے کہا کہ راجا کا پد بھی کچھ نہین کیونکہ راجا چکرورتی کے آدھین ہوتا ہی اسلیے چکرورتی
کا پد بڑا ہی چوتھے نے کہا کہ چکرورتی بھی کچھ نہین کیونکہ وہ بھی جمراج کے آدھین ہوتا ہی اسلیے جمراج کا پد بڑا ہی
پانچوین نے کہا کہ اندر کے آگے جمراج کی بھوت کچھ نہین اس سے اندر کا پد بڑا ہی۔ چھٹے نے کہا کہ اندر
کی بھوت بھی کچھ نہین برھماجی کے ایک مہورت مین اندر مٹ جاتا ہی تب سب سے بڑے بھائی نے جو بڑا
بدھمان تھا بولا کہ جو کچھ بھوت ہی سو سب برھماجی کے [illegible] مین مٹ جاتی ہی اس سے بڑا ایشور ج برھما
جی کا ہی اُنسے بڑا اور کوئی نہین۔ ہے بھگون اس پرکار جب بڑے بھائی نے کہا تب سب نے کہا کہ بھلی
کہی۔ پھر سب نے بڑے بھائی سے کہا کہ ہے تات جو سب کا دکھ دور کرنے والا اور جگت بھر سے
پوجا گیا برہم پد ہی تو اُسکو ہم کیسے پادین جس اُپاے سے ہم اُسکو پادین وہ کہو۔ اُسنے کہا کہ ہے بھائیو اور سب
بھاونا ون کو تیاگ کر دو نشچے کرو کہ ہم برھما ہین اور کمل پر بیٹھے ہین سب سرشٹ کے کرتا اور سب کی پالنا اور
سنگھار کرنے والے ہم ہی ہین اور جو کچھ جگت جال ہی اُسکا آسترے بھوت ہم نہین سب سرشٹ ہمارے انگ
مین استھت ہی جب ہم ایسا نشچے کرکے اور سجاتی بھاونا دھر کے بیٹھینگے تب ہمکو برھماجی کا پد ملیگا۔ ہے
بھگون جب اس طرح بڑے بھائی نے کہا تب چھوٹے بھائیون نے کہا کہ ہے تات تمنے ٹھیک کہا ہی
جیسا تمنے کہا ویسا ہی ہم کرتے ہین ایسا کہکر سب دھیان مین استھت ہوئے اور جیسے کاغذ پر مورت لکھی ہوتی ہی
تیسے ہی دسو دھیان مین استھت ہوئے من مین ہر ایک نے یہی چنتون کیا کہ مین برھما ہون کمل پر بیٹھا ہون
مین سرشٹ کرتا اور بھوگتا ہون اور مہیشور بھی مین ہی ہون سب جگت کرم مین ہی نے رچے ہین
سرسوتی اور گایتری سہت بید میرے آگے کھڑے ہین اور اس لوکپال اور سدھون کے منڈلون کو
پالنے والا بھی مین ہی ہون۔ سورگ بھوم پاتال پہاڑ ندیان اور سمدر سب مین نے ہی رچے ہین اور مہاباہ
بجر کا دھارن کرنے والا اور جگیون کے بھوگ کرنے والے اندر کو مین نے ہی بنایا ہی سورج میرے
ہی اگیا سے تپتا ہی اور جگت کی مرجادا کے نمت سب لوکپال مین نے ہی رچے ہین جیسے گئو کو گوپال
پالتا ہی تیسے ہی لوکپال میری اگیا پاکر جیو [illegible] نو پالتے ہین اور جیسے سمدر مین لہر اپجتی ہین اور مٹ بھی جاتی
ہین تیسے ہی جگت مجھ سے اپجا ہی اور پھر مجھ مین ملجائیگا۔ چھن دن مہینہ برس جگ آدک کال میرے ہی
رچے ہوئے ہین اور مین ہی نے سب کال کے نام رکھے ہین مین ہی دن کو اُتپن کرتا ہون اور رات کو
لین کر لیتا ہون۔ سدا آتم پد مین استھت ہون اور پورن پرمیشور مین ہی ہون۔ ہے برھماجی اس پرکار دسو
بھائی بھاونا کر کے بیٹھے رہے جیسے کاغذ پر تصویر لکھ رکھی ہی۔

## سرگ تریسٹھ۔ جگت رچنا نوار ن برنن

سورج بولے کہ ہے بھگون اس پرکار اندر کے دسو پُتر پتا مہہ کی بھاونا کر کے بیٹھے اور جیسے جیٹھ اساڑھ مین کمل کے پتے
سوکھ کر گر پڑتے ہین تیسے ہی اُنکی دیہہ دھوپ اور ہوا سے سوکھکر گر پڑی تب بن کے جیو اُنکے شریر دن کو کھینچکر
آپسمین کھا گئے جیسے بندر پھل کو پکڑ کر چیر ڈالتے ہین تیسے ہی اُنکی دیہہ کو دی چیرنے پھاڑنے لگے تو بھی ان لوگون کی

برت دھیان سے چھوٹ کر باہر دھیہ آدک کیطرف نہ آئی برھماجی کی بھاؤنا ہی مین لگی رہی۔ اسطرح جب جب چارون
جگونکا انت ہوا اور بھارے کلپ کا دن آخر ہونے لگا تب بارہ سورج تپنے لگے پشکل میگھ گرج کر برسنے لگے
بڑا بھوچال آیا بایو چلنے لگا سمدر اُچھلنے لگے سب جل ہوگیا اور سب جیو مرگئے جب سبکو سنگھار کرکے رات کو وے آتم پد
مین استھت ہوئے تب اُنکے شریر بھی مٹ گئے اور پرلیشٹک آکاس مین آکاس روپ ہوکر برھماجی کے سنکلپ کو لیکر بڑی
بھاؤنا کے بش سے دسو سرشٹ سہت الگ الگ اپنی اپنی سرشٹ کے دنش برھما ہوئے پھر جاگ کر کیا دیکھتے
ہین کہ آکاش مین پھرتے ہین۔ ہے بھگون اُن دسون براہمنون کے چتا کاش مین ہی سب سرشٹ استھت ہین
اُن دس سرشٹون مین سے ایک سرشٹ کا سورج مین ہون آکاش مین میرا گھر ہی اور چھن دن پاکھ مہینہ اور
جگ مجھ ہی سے ہوتے ہین اس کریا مین مجھکو اُنھون نے لگایا ہی۔ ہے بھگون اس پرکار مین نے آپ سے دسو
برھما اور اُنکی دسو سرشٹ کہی وہ سب سرشٹ متوبا تر ہین اب آپکی اچھا ہو ویسی کیجئے الگ الگ جگت جال کلپنا
جو اندرجال کیطرح پھیل رہی ہی وہ چت کے بھرم سے بھاستی ہی۔

## سرگ چونسٹھ - ایندو ونشچے برنن

اتنا کہکر برھماجی بولے کہ ہے براہمن۔ برہم جاننے والون مین اُتم۔ اِس پرکار برھماجی کے سورج جب برھماجی سے
کہکر چُپ ہوتے تب اُسکی باتونکو بچار کر مین نے کہا کہ ہے سورج تمنے سرشٹ دس کہی ہین تو پھر اب مین کیا رچون یہ تو دس
سرشٹ ہوئی ہین اور دس ہی برھما ہین اب میرے رچنے سے کیا ہوگا۔ ہے منیشور جب اسطرح پر مین نے کہا تب سورج
بچار کر بولے کہ ہے پربھو آپ تو نراچھت ہین آپ کو سرشٹ رچنے کی کچھ اچھا نہین سرشٹ کا رچنا آپ کو کھیل کی طرح
ہی کسی کامنا کے واسطے نہین رچتے آپ نشکام ناروپ ہین جیسے جل مین سورج کا پرتبمب ہوتا ہی اور جل بنا پرتبمب
نہین ہو سکتا تیسے ہی سمبیدن کرکے آپ سے سرشٹ کی رچنا ہوتی ہی اگیانی کو آپ سرشٹ کرتا بھاستے ہین پر آپ
تو سدا جیون کے بیتون نشکریا روپ ہین۔ ہے بھگون آپ کو شریر آدک کی پراپت اور تیاگ مین کچھ
دویش نہین اور اُتپت اور سنگھار کی آپکو کلپنا نہین کھیل کے طور پر آپ سے سرشٹ ہوتی ہی جیسے سورج سے دن
ہوتا ہی اور سورج کے است ہونے سے دن مٹ جاتا ہی پر سورج اُس سے پریوجن نہین رکھتے تیسے ہی آپ مین سمبیدن
کے پھُرنے سے سرشٹ ہوتی ہی اور سمبیدن کے نہ پھرنے سے سرشٹ مٹ جاتی ہی پر آپ سدا نہ پریوجن ہین۔ جگت
کی رچنا آپ کا نت کرم ہی اور اُس کرم کے تیاگ کرنے سے آپکو کوئی انوکھی بست بھی نہین ملجاتی ہی اس سے جو کچھ آپکا
نت کرم ہی اُسکو آپ کیجئے۔ ہے جگت پت جیسے صاف درپن پرتبمب کو لیتا ہی تیسے ہی مہا پرش جتھا پراپت
کرم کو آسن سکت ہوکر انگیکار کرتے ہین۔ جیسے گیانی کو کرم کرنے مین کچھ پریوجن نہین تیسے ہی اُسکو کرنے اور نہ کرنے
مین کچھ پریوجن نہین کرنا اور نہ کرنا دونون اُنکو برابر ہین اس کارن دونون مین آپ سُکھپت روپ ہین۔ ہے
بھگون آپ تو سدا سُکھپت روپ ہین اور اُتھان کسی پرکار نہین اس سے آپ سُکھپت پربودھ ہوا اپنے پرکرت
آچار کو کیجئے جو اند براہمن کے پتر دنکی سرشٹ دیکھیے تب بھی برُدھ کچھ نہین اور جو گیان درشٹ سے دیکھئے تو ایک
ہی ادویت برہم ہی اور کچھ نہین بنا اور جو چت درشٹ سے دیکھئے تو سنکلپ روپ بہت سی سرشٹ پھُرتی ہین

اُن مین بھروسا کرنا کیا ہی جو چمڑے کی درشٹ سے دیکھئے تو اپنے کو مرشٹ بھاستی ہی نہین اُنکے ساتھ آپ کو کیا پریوجن ہی اُنکی سرشٹ اُنھین کے چت مین استھت ہی اور اُنکی سرشٹ کو آپ ناش بھی نہ کر سکینگے کیونکہ جو کرم اندریون سے ہوتا ہی وہ ناش ہو سکتا ہی پرنت من کے نشچے کو کوئی بھی ناش نہین کر سکتا۔ ہے بھگون جو نشچے جسکے چت مین درڑھ ہو گیا ہی اُسکو وہی مٹا دے تو مٹ سکتا ہی اور کوئی نہین مٹا سکتا دیہہ کا ناش ہو جاے پرنت نشچے کا ناش نہین ہوتا جو بہت دنونکا نشچے درڑھ ہو رہا ہی وہ سورُوپ سے ناش نہین ہوتا۔ ہے بھگون جو من مین درڑھ نشچے ہو رہا ہی وہی پُرس کا روپ ہی اُسکا نشچے اور کسی سے نہین ہوتا۔ جیسے پانی کے سینچنے سے پربت چلائمان نہین ہوتا تیسے ہی چت کا نشچے اور کسی سے چلائمان نہین ہوتا۔

## مرگ پنیسٹھ۔ کرتّرم اندر بچن برنن

سورج بولے کہ ہے دیویش اسپر ایک آگے کا اتہاس ہی اُسکو آپ سنیئے کہ اندر دُرم نام ایک راجا تھا اور اُسکی کمل نینی اہلیا نام رانی تھی اُسکے نگر مین اندر نام ایک براہمن کا پُتر بہت سندر اور بلوان رہتا تھا۔ ایک سمی اُس رانی نے اگلی اہلیا گوتم کی استری اور اندر کی کتھا سُنی۔ تب ایک سکھی نے کہا کہ ہے رانی جیسی پہلے کی اہلیا تھی تیسی ہی تم بھی ہو جاؤ اور جیسا وہ اندر سندر تھا تیسا ہی تمھارے نگر مین بھی ایک اندر نام براہمن ہی۔ ہے بھگون جب اس پرکار رانی نے سنا تب اُس اندر مین رانی کا پریم ہوا پرنت وہ رانی کو نہ ملے اور رانی کا شریر اسی کارن دن دن سوکھتا جاوے۔ ندان راجا نے سُنا کہ اُسکو گرمی کا کچھ روگ ہی اس کارن اُس گرمی کے دور ہونے کے لیے کیلے کے پتے اور ٹھنڈھی دوائین اُسکو دلوائین پرنت اُسکو من مانے پدارتھ کوئی نہ دیکھ پڑے اور کھانا پینا سبھی آدک جو کچھ اندریون کے آنند دینے والے پدارتھ ہین وہ اُسکو کوئی سُکھ دینے والے نہ جان پڑے وہ دن دن پیلی (زرد) پڑتی جاوے اور اندر کی جدائی سے جیسے پانی بنا مچھلی سوکھی زمین پر تڑپے تیسے ہی وہ تڑپتی رہے اور کہا کرے کہ ہاے اندر ہاے اندر جب اُسنے لوک لاج تیاگ دی اور اندر مین اسنیہہ اسکا بہت بڑھ گیا تب ایک سکھی نے بچار کر کہا کہ ہے رانی مین اندر براہمن کو لیے آتی ہون۔ یہ سُنکر رانی سچیت ہوئی اور جیسے چندرما کو دیکھ کر کملنی کھل جاتی ہی تیسے ہی وہ کھلگئی وہ سکھی رانی سے کہ کر اندر براہمن کے گھر گئی اور اُس اندر کو سمجھا بجھا کر رات کے سمی اہلیا کے پاس لے آئی۔ جب وہ گپت استھان مین اکٹھے ہوتے تب آپسمین لیلا کرنے لگے اور دونون کا چت آپسمین اسنیہہ سے بندھ گیا اور بہت پرسنّ ہوتے جیسے چکوا چکئی اور رت اور کامدیو کا آپسمین اسنیہہ ہوتا ہی تیسے ہی انکا اسنیہہ ہوا اور ایک دوسرے بنا ایک چھن بھی نہ رہ سکین پھر تو سب کریا اُنکی چھوٹ گئی اور لاج بھی دور ہو گئی۔ جیسے چندرما کو دیکھکر چندر مُکھی کمل پرسنّ ہوتے ہین تیسے ہی وے دونون ایک دوسرے کو دیکھ کر پرسنّ ہوتے تھے۔ ہے بھگون اُس رانی کا راجا بھی بڑا گنوان تھا پرنت رانی نے اُس اپنے راجا کو بھی چھوڑ دیا اور اندر سے اسنیہہ کیا۔ جب راجا نے اُنکا سب حال سُنا تب ڈنڈ دینے لگا پرنتو اُنکو کچھ دُکھ نہ ہوا۔ جب کیچڑ مین ڈالا تب کمل کیطرح اوپر ہی رہے کچھ کشٹ نہ ہوا۔ پھر جب برف مین اُنکو ڈالا تب بھی وہ دُکھی نہ ہوئے۔ تب راجا نے کہا کہ ہے دُرتیو تمکو دُکھ کیون نہین ہوتا۔

اُنھون نے کہا کہ ہمکو دُکھ کیون ہو ہمتو اپنے آپ کو بھی نہین جانتے تب اہلیانے کہا کہ مجھکو تو سب اندر ہی ہی بھاستے ہین الگ دُکھ کیا ہو۔ اندر نے کہا کہ مجھکو سب اہلیا ہی بھاستی ہین الگ دُکھ کہان ہو تیرے ڈنڈ دینے سے ہمکو کچھ دُکھ نہین ہوتا ہم اپسمین سکھی ہین۔ تب راجانے اُنکو باندھ کر اگن مین ڈالدیا تب بھی وہ نہ جلے پھر ہاتھی کے پانٔون تلے ڈلوادیے تو بھی اُنکو کچھ کشسٹ نہ ہوا۔ تب راجانے کہا کہ ارے پاپیو تمکو اگن آدک مین دُکھ کیون نہین ہوتا۔ تب اندر نے کہا کہ ہے راجن جو کچھ جگت جال ہی وہ مَن مین استھت ہی جیسا من ہی تیسا پُرش روُپ ہی جیسا نشچے مَن مین درڑھ ہوتا ہی اُسکو کوئی دور نہین کر سکتا چاہے کوئی ہمکو ڈنڈ دے پرنت ہمکو کچھ دُکھ نہ ہوگا کیونکہ ہمارے ہردے مین پرسپر پریتھا ہو رہی ہی جو کوئی انشٹ ہمکو ہو تو دُکھ بھی ہمکو ہو ہمکو انشٹ کوئی بھی نہین تب دُکھ کیسے ہو۔ ہے راجن جو کچھ من مین درڑھ ہوجاتا ہی وہی بھاستا ہی اُسکا اَنشچے کوئی دور نہین کر سکتا شریر کا ناش ہوجاتا ہی پرنت من کا نشچے نہین ناش ہوتا۔ ہے راجن جو من مین نشتر سمبندھ ہوتا ہی سو بردان اور شاپ سے بھی کبھی دور نہین ہوتا۔ جیسے سمیر پربت کو مند مند بایو نہین چلا سکتا تیسے ہی من کے نشچے کو کوئی نہین چلا سکتا میرے ہردے مین اُسکی موُرت بس رہی ہی اور اسکے ہردے مین میری مورت بس رہی ہی اسکو سب جگت مین ہی بھاستا ہون اور مجھکو سب جگت یہی بھاستی ہی جو کچھ دوسرا بھاسے تو دُکھ بھی ہو۔ جیسے لوہے کے قلعہ مین کوئی دُکھ نہین دے سکتا تیسے ہی مجھکو کوئی دُکھ نہین۔ مین جہان جاتا ہون وہان مجھکو سب طرف سے اہلیا ہی بھاستی ہی جیسے جیٹھ اساڑھ کی برکھا مین پربت چلائمان نہین ہوتا تیسے ہی ہمکو کچھ دُکھ اثر نہین کر سکتا۔ ہے راجن من ہی کا نام اہلیا اور اندر ہی اور مَن ہی نے سب جگت رچا ہی جیسا جیسا من مین درڑھ نشچے ہوتا ہی تیسا ہی تیسا بھاستا ہی اور سمیر پربت کی طرح استھر ہوجاتا ہی کبھی نشٹ نہین ہوتا۔ جیسے پتا پھل پھول اور ٹہنی کے کاٹنے سے برچھ نہین نشٹ ہوتا جب بیج ہی نشٹ ہو تب برچھ نشٹ ہوتا ہی تیسے ہی شریر کے نشٹ ہوجانے سے من کا نشچے نہین نشٹ ہوتا ہی جب من کا نشچے ہی اُلٹ پڑے تب ہی دور ہوتا ہی ایک شریر جب نشٹ ہوتا ہی تب جیوہ دوسرا شریر لیتا ہی۔ جیسے سپنے مین یہ شریر رہتا ہی اور اور شریر رکھ کر چیشٹا کرتا ہی تو شریر کے ہی آدھین ہوا تیسے ہی شریر کے نشٹ ہوتے من کا نشچے دور نہین ہوتا جب من نشٹ ہوتا ہی تب شریر کے ہوتے بھی کچھ کام سِدھ نہین ہوتا۔ اس سے سبکا بیج من ہی ہی جیسے پتا ٹہنی پھل اور پھول کا کارن جل ہی ہی تیسے ہی سب پدارتھون کا کارن من ہی۔ جیسا چِت ہی تیسا روُپ پُرش کا ہی اس سے جہان میرا چِت جاتا ہی وہان سب طرف سے رانی ہی بھاستی ہی مجھکو دُکھ کیسے ہو۔

## سرگ چھیاسٹھ۔ اہلیا اُنراگ سماپت برنن

سورج بولے کہ ہے بھگون جب اسطرح اندر براہمن نے کہا تب کمل نین راجانے بھرت نام رکھیشور سے جو پاس بیٹھے تھے کہا کہ ہے سب دھرمونکے جاننے والے بھرت منیشور تم دیکھو کہ یہ پاپی کیسا ڈھیٹھ ہی جیسا اُنکا پاپ ہی اُسکے اُنسار اُنکو شاپ دو کہ یہ مرجادین جو مارنے جوگ نہ ہون اور اُنکو راجا مارے تو اُسکو پاپ ہوتا ہی تیسے ہی پاپی کے نہ مارنے سے

بھی پاپ ہوتا ہی اِس سے اِن پاپیون کو شاپ دو کہ یے مرجادین- بھرت مُن نے اُنکا پاپ بچار کر کہا ارے پاپیو تم مرجاؤ تب اُس اندر براہمن نے کہا کہ ارے دُشٹو تمنے جو ہمکو شاپ دیا اِس سے ہمارا کیا ہوگا کیول ہمارا شریر نشٹ ہو جایگا من تو نشٹ ہونے کا نہین تم چاہے لاکھ جتن کرو من سے ہم اور شریر دھارن کرینگے- ہمارے من کے ناش ہوئے بنا بُری دشا نہ ہوگی- ایسا کہکر دونون پرتھوی پر اسطرح گر پڑے جیسے جڑ کے کاٹنے سے برچھ گر پڑتا ہی اور باسنا کے ہونے سے ہرن ہوئے وہان بھی آپسمین اسنیہہ سے رہے پھر اُس جنم کو بھی تیاگ کر پنچھی ہوئے کچھ دِنون بعد اُنھون نے اُس دیہہ کو بھی تیاگ دیا اور اب ہماری سرشٹ مین تپ کرنے والے براہمن اور براہمنی ہوئے ہین- اس سے تم دیکھو کہ بھرت مُن نے شاپ دیا تو اُنکے شریر نشٹ ہوئے پرنت من کا جو کچھ نِشچے تھا وہ نہ نشٹ ہوا وہ جہان شریر پاوین وہان دونون اِکٹھے ہی رہین اکر ترم پریم (سچی محبت) کرتے رہین اور کسی سے آننددان نہ ہون-

## سرگ ستھ- جیو کرم اُپدیش برنن

سورج بولے کہ ہے ناتھ آپ دیکھین کہ جیسا من کا نِشچے ہوتا ہی اُسکے انُسار آگے بھاسا ہی اندر کے پتر کی سرشٹ کے سمان من کے نِشچے کو کوئی دور نہین کرسکتا- ہے جگت پت من ہی جگت کا کرتا اور من ہی پُرش ہی من کا کیا ہوا سب کچھ ہوتا ہی اور شریر کا کیا کوئی کام نہین ہوتا جو من مین درڑھ نِشچے ہوتا ہی وہ کسی اوکھدہ سے دور نہین ہوتا جیسے من مین پرتیبب من کے اُٹھائے بنا دور نہین ہوتا تیسے ہی من کا نِشچے بھی کسی اور سے دور نہین ہوتا جب من ہی اُلٹے تب ہی دُور ہوا ہی سے کہا ہی کہ انیک سرشٹ کے بھرم من مین استھت ہین اس سے ہے برھماجی آپ بھی چدآکاش مین سرشٹ کو رچیے ہے ناتھ تین آکاش ہین ایک بھوتاکاش دوسرا چتاکاش تیسرا چدآکاش یہ تینون اننت ہین اِنکا انت کہین نہین- بھوتاکاش چتاکاش کے آشرے ہی اور چتاکاش چدآکاش کے آشرے ہی بھوتاکاش اور چتاکاش یے دونون چدآکاش کے آشری پرکاشت ہین اس سے چدآکاش کے آشرے جیسی آپ کی اچھا ہو ویسی سرشٹ آپ بھی رچیے چدآکاش اننت روپ ہی- اندر براہمن کے پُترون نے آپکا کیا لیا ہی اپنا نت کرم آپ بھی کیجیے- برھما بولے کہ ہے بششٹھ جی اِس پرکار جب سورج نے مجھ سے کہا تب مین نے بچار کر کہا کہ ہے سورج تمنے جگت کے لچھن کہے ہین کہ ایک بھوتاکاش ہی دوسرا چتاکاش ہی اور تیسرا چدآکاش ہی دی تینون اننت ہین پرنت بھوتاکاش اور چتاکاش دونون چدآکاش کے آشرے پھُرتے ہین اِس سے ہم بھی اپنے نت کرم کرتے ہین اور جو کچھ ہم تمسے کہتے ہین وہ تم بھی مانو کہ ہماری سرشٹ کے تم مین پرجاپت ہو اور جیسی تمھاری اِچھا ہو ویسی ہی جو سورج نے میری اگیا مان کر اپنے دو شریر کیے ایک تو پہلے کے سورج سے اُس سرشٹ کا سورج ہوا اور دوسرا شریر سوایمبھو مَن کا کیا اور میری اگیا کے انُسار اُسنے سرشٹ رچی- اس سے مین نے تمسے کہا کہ یہ جگت سب من کا رچا ہوا ہی جو من مین درڑھ نِشچے ہوتا ہی وہی سپھل ہوتا ہی جیسے اندر براہمن کی سرشٹ ہوئی- ہے مُنیشور دیہہ کے مِٹ جانے سے بھی من کا نِشچے نہین مِٹتا چِت مین پھر بھی وہی باس آتا ہی وہ چِت آتما کا کِنچن روپ ہی جیسی اُسمین پھُرنا

ہوتی ہی تیسے ہی ہو کر بھاستا ہی پرنتم جو شُدھ سمیت روپ مین اُٹھان ہوا ہی وہ انت باہک شریر ہی اور پھر جو اُسمین درڑھ ابھیاس اور سوروپ کا پرماد ہوا تو ادھ بھوتک شریر ہوتے جب اُدھ بھوتک کا ابھمانی ہوا تب اُسکا نام جیو ہوا دیہہ کے ابھمان سے طرح طرح کی باسنا ہوتی ہی اور اُسکے انسار گھٹی جنتر کیطرح بھٹکتا ہی جب پھر آتما کا گیان ہوتا ہی تب دیہہ سے آدلیکر درشیہ شانت ہوجاتا ہی۔ ہے مُنیشور یہ سب درشیہ (جگت) بھرم ہی سے بھاستا ہی واستو مین نہ کوئی اُپجا ہی نہ کوئی جگت ہی یہ سب بھرم چیت نے رچا ہی اُس کے اُنسار گھٹی جنتر کی طرح بھٹکتا ہی جب پھر آتما کا بوُدھ ہوتا ہی تب دیہہ سے آدلیکر سب پرپنچ شانت ہوجاتا ہی۔ ہے مُنیشور جو کچھ درشیہ بھاستا ہی وہ من سے بھاستا ہی واستو مین نہ کوئی مایا ہی اور نہ کوئی جگت ہی یہ سب بھرم بھاستا ہی ہے بششٹھ جی اور دویت کچھ نہین چیت کے پھُرنے ہی سے مین تو آدک بھرم بھاستے ہین۔ جیسے اندر براہمن کے نشچے سے برھما رُوپ ہوگئے تیسے ہی مین برھما ہون۔ شُدھ آتما مین جو چیتیا ہوتی ہی وہی برھما رُوپ ہو کر استھت ہی اور شُدھ آتما مین جو چیتیا ہوتی ہی وہی من روپ ہی اُس من کے سنجوگ سے چیتن کو جیو کہتے ہین جب اسمین جیو تو ہوتا ہی تب اپنی دیہہ دیکھتا ہی اور پھر طرح طرح کے جگت بھرم دیکھتا ہی۔ جیسے اندر براہمن کے پتر ونکو سرشٹ بھاسی اور جیسے بھرم سے آکاش مین دوسرا چندرما اور رسّی مین سانپ بھاستا ہی تیسے ہی جگت ست بھی نہین اور اسَت بھی نہین پرنتو دیکھنے سے ست بھاستا ہی اور ناش بھاؤ سے اسَت ہی اور وہ سب من مین پھُرتا ہی۔ من کے دو روپ ہین ایک جڑ اور دوسرا چیتن۔ جڑ رُوپ من کا درشیہ رُوپ ہی اور چیتن روپ برہم ہی۔ جب درشیہ کی اور پھرتا ہی تب درشیہ رُوپ ہوتا ہی اور جب چیتن بھاؤ کی اُور استھت ہوتا ہی تب جیسے سُبرن کے جاننے سے بھوکھن بھاو نشٹ ہوجاتا ہی تیسے ہی درشیہ رُوپ جڑ بھاؤ نشٹ ہوجاتا ہی۔ جب جڑ بھاؤ مین پھرتا ہی تب طرح طرح کے جگت دیکھتا ہی۔ واستو مین برھما جی سے لیکر تنکے تک سب ہی چیتن روپ ہین۔ جڑ اُسکو کہنا چاہیئے جسمین چیت کا ابھاؤ ہو جیسے لکڑی مین چیت نہین بھاستا اور پران دھاریون مین چیت بھاستا ہی پرنت سوُروپ مین دونون برابر ہین کیونکہ سب پرماتم سے پرکاشتے ہین۔ ہے بششٹھ جی سب چیتن سوروپ ہین جو چیتن سوُروپ نہ ہون تو کیون بھاسین چیتنا سے اُپ لبدھ روپ ہوتے ہین۔ جڑ اور چیتن کا بھاگ اُپاِرح برہم مین نہین پایا جاتا۔ پرماد درشی سے ہی واستو مین نہین۔ جیسے سپنے مین جو دو پرکار کے جڑ اور چیتن بھوُت بھاستے ہین اُنکا پرماد ہوتا ہی تب اُس چیتن بھوُت پرانی کو جڑ چیتن بھاگ بھاستا ہی اور سوُروپ درشی کو سب ایک رُوپ ہی۔ ہے مُنیشور برھما جی مین جو اچیتیا ہوئی وہی من ہوا اُس من مین جو چیتن بھاگ ہی وہی برھما ہی اور جڑ بھاگ اَبودھ ہی۔ جب اَبودھ بھاؤ ہوتا ہی تب درشیہ بھرم دیکھتا ہی اور جب چیتن بھاؤ مین استھت ہوتا ہی تب شُدھ رُوپ ہوتا ہی۔ ہے مُنیشور چیتن ماتر مین اہنکار کا اُٹھان درشیہ ہی اور پرمارتھ مین کچھ بھید نہین۔ جیسے ترنگ جل سے الگ نہین تیسے ہی اہم چیتن ماتر سے الگ نہین ہوتا ہی۔ سب کی پرتیت برہم ہی مین ہوتی ہی وہ پرم پد ہی اور سب دُکھون سے رہت ہی وہی شُدھ چیت جیو جب چیت بھاؤ کو چیتیا ہی تب جڑ بھاؤ کو دیکھتا ہی۔ جیسے سپنے مین کوئی اپنا مرنا دیکھتا ہی تیسے ہی

وہ چیت جڑ بھاؤ کو دیکھتا ہی آتما سب شکت وان ہی کرتا ہی تو بھی کچھ نہین کرتا اور اُسکے سمان اور کوئی نہین ہے مُنیشور
یہ جگت کچھ واستو مین اُپجا نہین چیت کے پھُرنے سے بھاستا ہی جب چیت کی پھُرنا ہوتی ہی تب جگت جال بھاستا
ہی اور جب چیتن آتما مین استھت ہوتا ہی تب من کا جڑ بھاؤ نہین رہتا - جیسے پارس مَن کے ملنے سے تانبا سونا ہو جاتا
ہی اور پھر اُسکا تانبا بھاؤ نہین رہتا تیسے ہی جب من آتما مین استھت ہوتا ہی تب اُسکی جڑتا درشیہ بھاؤ نہین رہتی -
جیسے سونے کے شودھنے سے اُسکا میل جل جاتا ہی اور شدھ ہی باقی رہ جاتا ہی تیسے ہی چیت جب آتما مین استھت
ہوتا ہی تب اُسکا جڑ بھاؤ جلجاتا ہی اور شُدھ چیتن ماتر باقی رہتا ہی واستو مین پوچھو تو شُدھ بھی دویت مین ہوتا ہی آتما
مین دویت نہین اس سے شدھ کیسے ہو - جیسے آکاش کے پھُول اور بربچھ واستو مین کچھ نہین ہوتے تیسے شُودھن
بھی واستو مین کچھ نہین - ہے مُنیشور جبتک آتما کا اگیان ہی تب تک طرح طرح کا جگت بھاستا ہی اور جب آتما کا بودھ
ہوتا ہی تب جگت بھرم مٹ جاتا ہی - جگت بھرم چیت مین ہی جیسا نشچے چیت مین ہوتا ہی تیسا ہی ہو کر بھاستا ہی -
اسی پر اہلیا اور اندر کا درشٹانت کہا ہی اس سے جیسی بھاؤنا درڑھ ہوتی ہی تیسی ہی ہو کر بھاستی ہی - ہے بششٹھ جی جسکو
یہی بھاونا درڑھ ہی کہ مین دیہہ ہون وہ پُرش دیہہ کے نمت سب چیشٹا کرتا ہی اور اسی کارن بہت دنون تک
دُکھ پاتا ہی - جیسے بالک بیتال کی کلپنا سے ڈر پاتا ہی تیسے ہی دیہہ کے ابھمان سے جیو دُکھ پاتا ہی - جس کی
بھاؤنا دیہہ سے چھوٹ کر شدھ چیتن بھاؤ مین پراپت ہوتی ہی اُسکا دیہہ آدک جگت بھرم شانت ہو جاتا ہی -

## سرگ ارسٹھ - من مہاتم برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی جب اسطرح برھما جی نے مجھ سے کہا تب مین نے پھر پوچھا کہ ہے بھگون آپ نے
کہا ہی کہ شاپ مین منترآدکون کا بل ہوتا ہی وہ شاپ بھی اچل رُوپ ہی ٹلتا نہین - مین نے ایسا بھی دیکھا ہی کہ شاپ
سے مَن بُدّھ اور اندریان بھی جڑ ہو جاتی ہین پر ایسا تو نہین ہی کہ دیہہ کو شاپ ہو اور من کو نہ ہو - ہے بھگون
مین اور دیہہ تو ایک رُوپ ہین - جیسے بایو اور اسپند مین اور گھی اور چکنائی مین بھید نہین ہوتا تیسے ہی
من اور جگت مین بھید نہین جو کہیے کہ دیہہ کچھ بست نہین چیتن ہی چیت ہی اور دیہہ بھی چیت مین کلپت ہی جیسے
سپنے کی دیہہ اور مرگ ترشنا کا جل اور دوسرا چندرما بھاستا ہی سو ایک کے نشٹ ہونے سے
دونون کیون نہین نشٹ ہوتے تیسے ہی دیہہ کے شاپ سے چاہیئے کہ مَن کو بھی شاپ لگ جاوی تو
مین نے دیکھا ہی کہ شاپ سے بھی جڑ ہو گئے ہین اور آپ یہ کہتے ہین کہ دیہہ کا کرم من کو نہین لگتا یہ کیسے
جانیے - برھما جی بولے کہ ہے مُنیشور ایسا پدارتھ جگت مین کوئی نہین جو سب کرمون کو تیاگ کر پُرن رُوپ
پرشارتھ کیے سے سدھ نہ ہو پرشارتھ کیے سے سب کچھ ہوتا ہی - برھما سے لیکر چینٹی تک جسکی بھاونا ہوتی ہی
تیسا ہی رُوپ ہو بھاستا ہی - جب سب جگت کے دو شریر ہین ایک من روپی جو چنچل رُوپ ہی اور دوسرا
ادھبوتک مانس کا شریر ہی - اسکا کیا کارج نشپھل ہوتا ہی اور مَن سے جو چیشٹا ہوتی ہی وہ سپھل ہوتی ہی - ہے
مُنیشور جس پُرش کو مانس والے شریر مین آہم بھاؤ ہے اُسکو آدھ بیادھ (روحانی و جسمانی مرض) اور شاپ بھی ضرور
لگتا ہی اور مانس والے شریر جو گونگے اور دین اور چھن مین ناش ہو جانے والے ہین اُن کے ساتھ جس کا

جسکا سنجوگ ہے وہ دین رہتا ہے۔ چت روپی شریر چنچل ہے وہ کسی کے بش نہین ہوتا اور بقات اُسکا بش کرنا مہا کٹھن ہے درڑھ بیراگ اور ابھیاس ہو تب وہ بش ہو اور طرح سے بش نہین ہوتا۔ من مہا چنچل ہے اور یہ جگت من ہی من ہے جیسا جیسا من مین نشچے ہوتا ہے وہ وہ نہین ہوتا مانس کے شریر کا کیا ہوا کچھ سپھل نہین ہوتا اور جو من کا نشچے ہے وہ دور نہین ہوتا۔ ہے منیشور جن پرشون نے آتم پد مین چت کو استھت کیا ہے اُنکو اگن مین بھی ڈال دیجئے تو بھی دُکھ نہین ہوتا اور جل مین بھی اُنکو دُکھ نہین ہوتا کیونکہ اُنکا چت شریر آدک بھاؤ کو نہین رکھتا ہے کیول آتما مین استھت ہوتا ہے۔ ہے منیشور سب بھاؤنکو تیاگ کر من نشچے جسمین درڑھ ہوتا ہے وہی بھاستا ہے جہان من درڑھ ہو کر چلتا ہے اُسکو وہی بھاستا ہے اور سنسار کے کسی کشٹ یا شاپ سے چلائمان نہین ہوتا۔ جو کسی بڑے شاپ سے من بپریت بھاؤ (برخلاف حالت) مین ہو جاوے تو جانیئے کہ یہ درڑھ لگا نہ تھا ابھیاس کچا تھا۔ ہے منیشور من کی تیزی کے مٹانے مین کسی پدارتھ کو شکت نہین ہے کیونکہ سرشٹ مانسی ہے۔ اِس سے من کو من مین سمائے کر چت کو پرم پد مین لگاؤ جب چت آتما مین درڑھ ہوتا ہے تب جگت کے پدارتھون سے چلائمان نہین ہوتا۔ جیسے مانڈبیہ رکھیشو کو جنکا چت آتما مین لگا ہوا تھا شولی پر بھی کچھ دُکھ نہ ہوا۔ ہے منیشور جسمین من درڑھ ہو کر لگتا ہے اُسکو کوئی چلا نہین سکتا جیسے اندر براہمن چلائمان نہ ہوا تیسے ہی آتما مین استھت ہوا من چلائمان نہین ہوتا۔ ہے منیشور جیسا جیسا آتما مین تیبر (تیز) بھاؤ ہوتا ہے تیسی ہی اُسکی سدھتا ہوتی ہے۔ بڑا تپسوی ایک رکھیشور تھا وہ کسی طرح ایک اندھے کنوئین مین گر پڑا اور اُس کنوئین مین من کو درڑھ کر جگیہ کرنے لگا اس جگت سے من مین دیوتا ہو کر اندرپُری مین پھل بھوگنے لگا اور جیسے اندر براہمن کے پتر منکھیون کے سمان تھے اور اُنکے من مین جو برہما کی بھاؤنا تھی اس سے وہ دسون برہما ہوئے اور دسون نے اپنی اپنی سرشٹ رچی اور وہ سرشٹ میرے مٹائے بھی نہین مٹتی اس سے جو کچھ درڑھ ابھیاس ہوتا ہے وہ نہین مٹتا ہے۔ دیوتا اور مہارکھ آدک جو دھیرج وان ہوئے ہین اور جنکی برت ایک چھن بھر بھی چلائمان نہین ہوتی تھی اُنکو سنسار کے ادھبیادھ تاپ شاپ منتر اور پاپ کرم سے لیکر سنسار کے جتنے دُکھ ہین کوئی بھی اُنکو نہین لگتے تھے۔ جیسے کمل کے پھول کی چوٹ پتھر کو نہین توڑ سکتی تیسے ہی دھیرج وان کو سنسار کا تاپ نہین کھنڈت کر سکتا۔ جسکو آدھ بیادھ دُکھ دیتے ہین اُسکو جانیئے کہ یہ پرمارتھ درشن سے رہت ہے۔ ہے منیشور جو پرش سوروپ مین ساودھان ہوتے ہین اُنکو کوئی دُکھ اسپرش نہین کرتا اور سپنے مین بھی اُنکو دُکھ نہین جان پڑتا ہے کیونکہ اُنکا چت ساودھان ہے۔ اِس سے تم بھی درڑھ پُرشارتھ کر کے من سے مَن کو مارو تو جگت بھرم چھوٹ جاوے گا۔ ہے منیشور جس کو سروپ کا پرماد ہوتا ہے اُسکو چھن مین جگت بھرم درڑھ ہو جاتا ہے۔ جیسے بالک کو چھن بھر مین بیتال بھاس آتا ہے تیسے ہی پرماد سے جگت بھاستا ہے۔ ہے منیشور من روپی کمھار ہے اور برت روپی مٹی ہے اُس من سے برت چھن بھر مین کتنے ہی روپ دھرتی ہے۔ جیسے مٹی کمھار کے دوارا (وسیلہ) سے گھڑے وغیرہ کتنے ہی روپ دھرتی ہے تیسے ہی نشچے کے انسار برت کتنے ہی روپ دھرتی ہے۔ جیسے سورج مین اُلو آدک اپنی بھاونا سے اندھکار دیکھتے ہین۔ کتنون کو چندرما کی کرن مین بھی بھاونا سے اگن روپ بھاستا ہے اور کتنونکو بکھ مین امرت کی بھاونا ہوتی ہے

تو اُنکو کبھی بھی امرت ہو کر بھاستا ہی اسیطرح کڑوے کھٹے نمکین بھی بھاؤ نا کے اُنسار بھاستے ہین۔ جیسا من مین نشچے ہوتا ہی تیسا ہی ہو کر بھاستا ہی من روپی بازیگر جیسی رچنا چاہتا ہی تیسی ہی رَچ لیتا ہی اور من کا رچا ہوا جگت ست نہین اور اَست بھی نہین۔ پرتچھ سُننے سے ست ہی اَست نہین اور ناش بھاؤ سے است ہی ست نہین اور ستّ است بھی من سے بھاستا ہی واستو مین کچھ نہین۔

## سرگ اُنھتر۔ باسنا تیاگ برنن

بشسٹھ جی کہتے ہین کہ ہے رام جی اس پرکار پرتھم برہما جی نے جو مجھ سے کہا تھا وہ مین نے اب تمسے کہا ہی۔ پرتھم برہم جو آہسم شبد پر مین استھت تھا اُسمین چیت ہوا اور تب آہسم چیتنا کا لکشن ہوا اور اسکی جب ڈرہتا ہوئی تب من ہوا۔ اُس من نے پنچ تنماترا کی کلپنا کی وہ تیج روپ برہما پرمیشٹھی کہلاتا ہی۔ ہے رام جی وہ برہما جی من روپ ہین اور من ہی برہما روپ ہی اُسکا روپ سنکلپ ہی جیسا سنکلپ کرتا ہی تیسا ہی روپ ہوتا ہی اس برہما نے ایک اَبدیا شکت کلپی ہی۔ اَناتم مین آتم ابھمان کرنے کا نام اَبدیا ہی پھر اَبدیا کی نِبرت کے لیے بدیا کلپی۔ اسیطرح پہاڑ گھاس پھوس جل سمدر استھاور جنگم سب جگت کو پیدا کیا۔ اس پرکار برہما ہوا اور اس پرکار جگت ہوا تمنے جو پوچھا کہ جگت کیسے اُپجتا ہی اور کیسے مٹتا ہی سو سنو۔ جیسے سمدر مین ترنگ اُپجتے ہین اور سمدر ہی مین لین ہوتے ہین تیسے ہی سب جگت برہم مین اُپجتا ہی اور برہم ہی مین لین ہوتا ہی۔ ہے رام جی شدّھ آتم ستا مین جو آہسم کا بھاؤ ہوا سو من ہی اور وہی برہما ہی اُسی نے طرح طرح کا جگت رَچا ہی وہی سرب چیت شکت پھیلی ہی اور چیت ہی کے پھرنے سے طرح طرح کا ہو کر بھاستا ہی۔ ہے رام جی جو کچھ جیو ہین اُن سب مین آتم ستا استھت ہی پرنت اپنے سوروپ کے نہ جاننے سے بھٹکتے ہین۔ جیسے باؤ سے بن کے کنجون مین سوکھے پتے بھٹکتے ہین تیسے ہی کرم روپی باؤ سے جیو بھٹکتے ہین اور اونچ نیچ مین گھٹی جنتر کی طرح انیک جنم دھرتے ہین۔ جب کاک تالی کیطرح ست سنگ پراپت ہو اور اَپنا پرشارتھ کرے تب مُکت ہو جب تک یہ پراپت نہین ہوتا تب تک کرم روپی رسّی سے باندھے ہوئے جیو انیک جنم تک بھٹکتے رہتے ہین۔ جب گیان پراپت ہوتا ہی تبھی جگت بھرم سے چھوٹتے ہین اور طرح سے نہین چھوٹتے ہے رام جی اسطرح برہما جی سے جیو اُپجتے ہین اور مٹتے ہین۔ بے گنتی سنکٹون کی کارن باسنا ہی جو طرح طرح کے بھرم دکھاتی ہی اور جگت روپی من کی جنم روپی بیتال بیل باسنا روپی جل سے بڑھتی ہی جب سمیک گیان پراپت ہو تب اسی کُٹھار سے کاٹو۔ جب من مین باسنا کا چھوبھ مٹ تب شریر روپی انکر من روپی بیج سے نہ اُپجے۔ جیسے بھُنے ہوئے بیج مین انکر نہین اُپجتا تیسے ہی باسنا سے رہت من شریر کو نہین دھارن کرتا۔

## سرگ ستر۔ سرب برہم پرپتادن برنن

بشسٹھ جی بولے کہ ہے رام جی جتنے بھوت جات (یعنی جیو) ہین وہ سب برہم سے پیدا ہوئے ہین۔ جیسے سمدر مین لہر اور بُلبُلے کوئی بڑے کوئی چھوٹے کوئی مدھم بھاؤ کے ہوتے ہین وہ سب جل ہین تیسے سب جیو برہم سے اُپجے ہین اور برہم روپ ہین۔ جیسے سورج کی کرن مین جل بھاستا ہی اور اگن سے چنگاریان اُپجتی ہین تیسے ہی برہم سے جیو اپجتے ہین

جیسے کلپ برچھ کی منجری طرح طرح کے روپ دھرتی ہی تیسے ہی برہم سے جیو ہوتے ہین - جیسے چندرما سے کرنون کا بستار ہوتا ہی اور برچھ سے پتے پھول پھل آدک ہوتے ہین تیسے ہی برہم سے جیو ہوتے ہین جیسے سبرن سے طرح طرح کے بھوکھن ہوتے ہین تیسے ہی برہم سے جگت ہوتے ہین - جیسے جھرنون سے پانی کے بوند اُپجتے ہین تیسے ہی پرماتما سے جیو اُپجتے ہین - جیسے آکاش ایک ہی ہی پرنت اُس سے گھٹ اور مٹھ کی اُپادھ سے گھٹاکاش اور مٹھاکاش کہلاتا ہی تیسے ہی سمبیدن کے پھرنے سے جیو کلپنا ہوتی ہی - جیسے جل ہی درو تا سے لہر اور بھونر روپ ہوکر بھاستا ہی تیسے ہی برہم سمبیدن سے جگت روپ ہوکر بھاستا ہی - درشٹا - درشن - درشیہ سب برہم ہی سے اُپجے ہین - جیسے سورج کے تیج سے مرگ ترشنا کی ندی بھاستی ہی تیسے ہی سمبیدن سے برہم مین درشٹا - درشن - درشیہ ترڈ ہی بھاستی ہی پرواستو مین درشٹا درشن درشیہ کوئی کلپنا نہین - جیسے چندرما اور شیتلتا مین اور سورج اور پرکاش مین کچھ بھید نہین تیسے ہی برہم اور جگت مین کچھ بھید نہین - جیسے سمندر مین ترنگ اُپجتے ہین اور پھر اُسی مین لین ہوجاتے ہین تیسے ہی جیو برہم سے ہی اُپجتے ہین اور برہم ہی مین لین ہوجاتے ہین - کوئی تو ہزار جنمون کے بعد پراپت ہوتے ہین اور کوئی تھوڑے ہی جنمون مین پراپت ہوتے ہین - ہے راجی اِس پرکار جگت پرماتما سے ہوا ہی اور اُسی کی اِچھا کے انسار سب بیوہار کرتے ہین وہی بیوہار کیطرح ہوکر بھاستے ہین -

## مرگ اکھتر - کرم اور پراکرم کی ایکتا برنن

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے راجی کرتا اور کرم ایک روپ ہین اور اکٹھے ہی برہم سے اُپجے ہین - جیسے پھول اور سُگندھ اکٹھے ہی برچھ سے پیدا ہوتے ہین تیسے ہی کرتا اور کرم اکٹھے ہی پیدا ہوتے ہین جب جیو ست سنکلپ کلناؤن کو تیاگ کرتا ہی تب نرمل برہم ہوتا ہی - جیسے آکاش مین نیلاپن بھاستا ہی تیسے ہی آتما مین جگت کلپنا پھرتی ہی پرآتما سدا ادویت اپنے آپ مین استھت ہی - یہ بھی اگیانی کے سمجھنے کے لیے کہتا ہون کہ جیو برہم سے اُپجے ہین - اِس پرکار ستوگن راجس تامس گنون کے بھید استھت ہین جو گیانوان ہین اُنسے یہ کہنا بھی نہین بنتا کہ برہم سے سب اُپجے ہین تو بھی دوسرا کچھ نہین پر دوسرے کو مان کرکے اُپدیش کرتا ہون واستو مین برہم ستا مین کوئی کلپنا نہین وہ تو سدا اپنے سوبھاؤ مین استھت ہی - جو گیانوان ہین اُنکو سدا ایسے ہی پرتچھ بھاستا ہی اور اگیانی دور سے دور چلا جاتا ہی اسکو سُمیر اور مندراچل کی طرح آتما اور جیو کا انتر بھاستا ہی - جیسے بسنت رِت مین طرح طرح کے نئے نئے انکر نکلتے ہین اور اُسکے نہ ہونے پر مِٹ جاتے ہین تیسے ہی چیت کے پھُرنے سے بہت سے جیو اُپجتے ہین اور چیت کے نہ پھُرنے سے سب مِٹ جاتے ہین - من اور کرم مین کچھ بھید نہین من اور کرم اکٹھے ہی پیدا ہوتے ہین جیسے برچھ سے پھل اور سُگندھ اکٹھے ہی پیدا ہوتے ہین تیسے ہی آتما سے من اور کرم ساتھ ہی پیدا ہوتے ہین اور پھر آتما مین لین ہوجاتے ہین - ہے راجی دیت ناگ منکھ دیوتا آدک جو کچھ تمکو بھاستے ہین وے سب آتما سے اُپجے ہین اور پھر آتما ہی مین لین ہوجاتے ہین - انکا اُتپت کارن اگیان سے بھٹکتے ہین اور جب آتم گیان اُپجتا ہی تب سنسار بھرم مِٹ جاتا ہی شری رامچندر جی بولے کہ ہے بھگون جو پدارتھ شاستر پرمان سے سِدھ ہی وہی ست ہی اور شاستر پرمان وہی ہی

جسمین راگ دویش سے رہت نرنی ہی اور مان نکرنا اور اہنکار نہ کرنا آدک گُن کو پالن کیا ہی اُس درشٹ سے جو اپدیش کیا ہی وہی پرمان ہی اور اُسکے انُسار جو جیو بچرتے ہین سو اُتم گت کو پاتے ہین اور جو شاستر پرمان کے انُسار نہین چلتے ہین وہ اشبھ گت کو پاتے ہین۔ لوک مین بھی پرسدھ ہی کہ کرمون کے انسار جیو اُپجتے ہین جیسا جیسا بیج ہوتا ہی تیسا ہی تیسا انکر اُس سے اُپجتا ہی تیسے ہی جیسا کرم ہوتا ہی تیسی گت کو جیو پاتا ہی۔ کرتا سے کرم ہوتا ہی اِس کارن یہ آپس مین ایک ہی ہین اُنکا اکٹھا ہونا کیو نکر ہو۔ کرتا سے کرم ہوتے ہین اور کرم سے گت ملتی ہی۔ پر آپ کہتے ہین کہ من اور کرم برہم سے اکٹھے ہی پیدا ہوتے ہین اِس سے تو شاستر اور لوگون کے بچن بے پرمان ہوتے ہین۔ ہے دیوتاؤن مین اُتم اِس سندیہہ کو آپ ہی دور کرسکتے ہین جو ست ہو وہی کہیے۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی یہ پرشن تمنے اچھا کیا ہی اِسکا اُتر مین تمکو دیتا ہون جس کے سننے سے تمکو گیان ہوگا۔ ہے راجی شدھ سمبت ماتر آتم تتو مین جو سمبید ن پھرا ہی سوئی کرم کا بیج من ہوا اور سوئی سبکا کرم روپ ہی اِسلیے اُسی بیج سے سب پھل ہوتے ہین کرم اور من مین کچھ بھید نہین۔ جیسے سگندھ اور کمل مین کچھ بھید نہین تیسے ہی من اور کرم مین کچھ بھید نہین۔ من مین سنکلپ ہوتا ہی اور اُس سے کرم انکر گیا تو ان کہتے ہین۔ ہے راجی پہلی دیہہ من ہی ہی اور اُس من روپی شریر سے کرم ہوتے ہین وہ پھل تک سدھ ہوتا ہی من مین جو پھرنا ہوتی ہی وہی کریا ہی اور وہی کرم اُس من سے کریا کرم ضرور سدھ ہوتا ہی اور طرح نہین ہوتا۔ ایسا پربت اور آکاش لوک کوئی نہین جسکو پراپت ہوکر کرمون سے چھوٹے جو کچھ من نے سنکلپ سے کیا ہی وہ ضرور سدھ ہوتا ہی۔ پہلے جو پرشارتھ پر جتن کچھ کیا ہی وہ نشپھل نہین ہوتا ضرور اُسکی پراپت ہوتی ہی۔ ہے رام جی برہم مین جو چیتنا ہوتی ہی وہی من ہی اور کرم روپ ہی اور سب لوگون کا بیج ہی کچھ الگ نہین۔ ہے راجی جب کوئی دیش سے دیشانتر جانے لگتا ہی تب جانے کا سنکلپ ہی اُسے لے جاتا ہی وہ چلتا کرم ہی اِس سے اسپھورت روپ کرم ہوا اور اسپھورت روپ من کا بھی ہی اِس سے من اور کرم مین کچھ بھید نہین۔ اچھو بھ سمدر روپی برہم ہی اسمین دروتا روپی چیتنا ہی وہ چیتنا جیو روپ ہی اور اُسیکا نام من ہی من کرم روپ ہی اِسلیے جیسے من پھرتا ہی اور جو کچھ من سے کارج کرتا ہی وہی سدھ ہوتا ہی شریر سے چیشٹا نہین سدھ ہوتی اِس کارن کہا ہی کہ من اور کرم مین کچھ بھید نہین پر الگ الگ جو بھاستا ہی سو متھیا کلپنا ہی۔ متھیا کلپنا مورکھ لوگ کرتے ہین بدھمان نہین کرتے۔ جیسے سمدر اور ترنگون مین بھید مورکھ لوگ مانتے ہین بدھمان کو بھید کچھ نہین بھاستا پرتھم پرماتما سے من اور کرم اکٹھے اُپجے ہین سمدر سے دروتا کے کارن ترنگ اُپجتے ہین تیسے ہی چیت کے پھرنے سے آتما سے کرم اُپجتے ہین جیسے ترنگ سمدر مین ملجاتے ہین تیسے من اور کرم پرماتما ہی مین ملجاتے ہین۔ جیسے جو پدارتھ درپن کے پاس ہوتا ہی اُسی کا پرتبمب بھاستا ہی تیسے ہی جو کچھ من کا کرم ہوتا ہی سو آتما روپی درپن مین پرتبمب بھاستا ہی۔ جیسے برف کا روپ شیتل ہی شیتلتا بنا برف نہین ہوتی تیسے ہی چیت کرم ہی کرمون کے بنا چیت نہین ہوتا جب چیت سے اسپند تا مٹ جاتی ہی تب چیت بھی نشٹ ہو جاتا ہی چیت کے نشٹ ہونے سے کرم بھی نشٹ ہو جاتے ہین اور کرم ناش ہونے سے من کا ناش ہو جاتا ہی۔ جو پرش من سے مکت ہوا ہی وہی مکت ہی

اور جو من سے مُکت نہین ہوا وہی بندھن مین ہی ایک کے ناش ہونے سے دونون کا ناش ہوتا ہی۔ جیسے اگن کے ناش ہونے سے گرمی کا بھی ناش ہوجاتا ہی اور جب گرمی کا ناش ہوتا ہی تب اگن کا بھی ناش ہوتا ہی تیسے ہی من کے ناش ہونے سے کرم بھی ناش ہوتے ہین اور کرم کے ناش ہونے سے من بھی ناش ہوجاتا ہی ایک کے مِٹ جانے سے دونون مٹ جاتے ہین کرم روپی چت ہی اور چت روپی کرم ہی اِس سے آپسمین ابھید روپ ہین۔

## سرگ بہتر- من سنگیا بچار برنن

بشِشٹھ جی بولے کہ ہے رامجی من بھاونا ماتر بھاؤنا پھُرنیکا نام ہی پھُرنا کریا رُوپ ہی اِس پھُرنے کریا سے سب پھل ملتے ہین۔ شری رامچندر جی نے کہا کہ ہے براہمن اِس من کا رُوپ جو جڑ اجڑ ہی وہ بستار پوربک کہیے۔

بشِشٹھ جی بولے کہ ہے رامجی آتم تتو اننت رُوپ اور سرب شکت مان ہی جب اُسمین سنکلپ شکت پھُرتی ہی تب اُسکو من کہتے ہین۔ جڑ اور اجڑ کے بیچ مین جو ڈولتا ہی اُس ملے ہوئے روپ کا نام من ہی۔ ہے رامجی بھاؤ رُوپ جو پدارتھ ہین اُنکے مدھیہ مین جو ست است کا نشچے کرتا ہی اُسکا نام من ہی اُسمین جو یہ نشچے دیہہ سے ملکر پھُرتا ہی کہ مین چدانند رُوپ نہین کرپن ہون سو من کا روپ ہی۔ کلپنا سے رہت من نہین ہوتا۔ جیسے گُن بنا گُنی نہین رہتا تیسے ہی کرم کلپنا بنا من نہین رہتا۔ جیسے گرمی کی ستا اگن سے الگ نہین ہوتی ہی تیسے ہی کرمون کی ستا من سے الگ نہین ہوتی۔ اور من اور آتما مین کچھ بھید نہین۔ ہے رامجی من روپی بیج سے سنکلپ روپی طرح طرح کے پھول ہوتے ہین اُنہین طرح طرح کے شریرون سے سمپورن جگت دیکھتا ہی اور جیسی جیسی من مین باسنا ہوتی ہی اُسکے انسار پھل کی پراپت ہوتی ہی اِس سے من پھُرنا ہی کرمونکا بیج ہی اور اُس سے الگ جو کریا ہوتی ہین سو اُس برچھ کی شاکھا اور طرح طرح کے انوکھے پھل ہین۔ ہے رامجی جسطرف من کا نشچے ہوتا ہی اُسیطرف کرم اندریان بھی لگجاتی ہین اور جو کرم ہی وہی من کا پھُرنا ہی اور من ہی پھُرنا روپ ہی اِسی کارن کہا ہی کہ من کرم رُوپ ہی۔ اُس من کی اتنی سنگیا کہی ہین من بدّھ اہنکار کرم کلپنا اسمرت باسنا ابدیا پرکرت مایا آدک۔ کلپنا ہی سنسار کے کارن ہین۔ چت کو جب چیت کا سنجوگ ہوتا ہی تب سنسار بھرم ہوتا ہی۔ اور یہ جتنی سنگیا تمسے کہی ہین سو چیت کے پھُرنے ہی سے کاک تالی کی طرح ایکا ایک پھُری ہین۔ شری رامچندر جی بولے کہ ہے بھگون ادویت تتو پرم نسمت آکاش مین اتنی کلپنا کیسے ہوئی اور اُن مین ارتھ رُوپ درڑھتا کیسے ہوئی۔ بشِشٹھ جی بولے کہ ہے رامجی شدّھ سمبت ماتر ستا پھُرنے کیطرح جو استھِت ہوئی اسکا نام من ہی جب وہ برت نشچے رُوپ ہوئی تب بھاؤ ابھاؤ پدارتھون کو نشچے کرنے لگی کہ یہ پدارتھ ایسا ہی یہ پدارتھ ایسا ہی اُس برت کا نام بدّھ ہی۔ جب اناتم مین آتم بھاؤ پرچھن روپ متھیا ابھمان درڑھ ہوا تب اُسکا روپ اہنکار ہوا وہی متھیا اہم برت سنسار بندھن کا کارن ہی۔ کسی پدارتھ کو لیتا ہی کسی کو تیاگ کرتا ہی اور بالک کی طرح بنا بچارے لیتا ہی اسکا نام چت ہی۔ برت کا دھرم پھُرنا ہی اس پھُرنے مین پھل کو اروپ کرکے اسکی طرف دوڑنا اور کرتب کا ابھمان پھُرنا کرم ہی۔ پہلے جو کام کیے ہین اُنکو تیاگ کر اُنکا سنسکار چت مین رکھکر اسمرن کرنے کا نام اسمرت ہی۔ پہلے جسکا انبھو نہین ہوا اور ہردے مین پھُرے کہ آگے مین نے کیا تھا اِسکا

بھی نام اَسمرت ہی - جس پدارتھ کا انبھو ہوا اور سنسکار ہردے مین درڑھ ہوا اُسکے اُنسار جو چت پھری اُسکا نام باسنا ہی - ہے رامجی آتم تتو ادویت ہی اُسمین اَبدیا ن دویت بدیمان ہو بھاستا ہی اس سے اُس کا نام اَبدیا ہی اور اپنے سُوروپ کو بھُلا کر اپنے ناش کے نمت اسپند چیشٹا کرنے اور شدھ آتما مین بکلپ اُٹھنے کا نام مول اَبدیا ہی شبد اسپرش رُوپ رس گندھ - ان پانچو اندریون کا دکھانے والا پرماتما ہی اور ادویت تتو آتما مین جس درڑھ جال کو رچا ہی اُس اسپند کلنا کا نام پرکرت ہی اور جو اَست کو ست اور ست کو اَست کیطرح دکھاتی ہی وہ مایا کہاتی ہی - شبد اسپرس رُوپ رس گندھ ابھو کرنا کرم ہی اور جس سے شبد اسپرس روپ رس گندھ ہوتے ہین وہ کرتا کارن کہلاتا ہی - شدھ چیتن چیت کو کلنا کی طرح پراپت ہوتا ہی اُس پھُرن برت کو بیرپے کہتے ہین اُس سے جب سنکلپ جال اُٹھتا ہی تب اُسکو جیو کہتے ہین - من بھی اُسیکا نام ہی چیت بھی اُسیکا نام ہی اور بندھن بھی اُسی کا نام ہی - ہے رامجی پرمارتھ شدھ چیت ہی چیت کے سنجوگ سے اور سُوروپ سے برف کیطرح استھت ہوا ہی - شری رامچندر جی بولے کہ ہے بھگون یہ من جڑ ہی یا چیتن ہی ایک رُوپ مجھ سے کہیے کہ میرے ہردے مین استھت ہو - بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی من جڑ نہین اور چیتن بھی نہین جڑ چیتن کی گانٹھ کے مدھیہ بھاو کا نام من ہی اور سنکلپ مین کلپت رُوپ من ہی اُس من سے یہ جگت پیدا ہوا ہی اور جڑ اور چیتن دونون بھاؤ مین رہتا ہی اور بھات کبھی جڑ بھاو مین ہو جاتا ہی اور کبھی چیتن بھاؤ مین آجاتا ہی - شدھ چیتن ماتر مین جو کھُرنا ہوا اُسی کا نام من ہی اور من بُدھ چیت اہنکار جیو آدک انیک سنگیا اسی من کی ہین جیسے ایک نٹ انیک سوانگون سے انیگ سنگیا پاتا ہی جسکا سوانگ بناتا ہی اُسی نام سے کہاتا ہی تیسے ہی سنکلپ سے من انیک سنگیا پاتا ہی - جیسے پُرش طرح طرح کے کرمون سے انیک سنگیا پاتا ہی - پاٹھ کرنے سے پاٹھک اور رسوئین بنانے سے رسوئیان کہلاتا ہی تیسے ہی من انیک سنکلپون سے انیگ سنگیا پاتا ہی - ہے رامجی یہ جو مین نے تمسے چیت کی انیک سنگیا کہی ہین اُنکے اور اور بہت طرح کے نام کہنے والون نے کہے ہین جیسا جیسا مت ہی تیسا ہی تیسا سُبھاؤ سے کر من بُدھ اور اندریون کو مانتے ہین - کوئی من کو جڑ مانتے ہین کوئی من سے الگ مانتے ہین اور کوئی اہنکار کو الگ مانتے ہین وہ سب متھیا کلپنا ہین - نیاے شاستر والے کہتے ہین کہ سرشٹ انتو ونکے سوکشم پرمانون سے اُپجتی ہین - جب پرلی ہوتا ہی تب استھول تتو پرلی ہو جاتے ہین اور اُنکے سوکشم پرمان رہتے ہین اور پھر اُتپت کال مین وہی سوکشم پرمان دونے تگنے آدک ہو کر موٹے ہو جاتے ہین اُنھین پانچون تتو ون سے سرشٹ ہوتی ہی - سانکھیہ مت والے کہتے ہین کہ پرکرت اور مایا کے پینام سے سرشٹ ہوتی ہی - اور چارباک پرتھوی جل تیج بایو ان چارو تتون کے اکٹھے ہونے سے سرشٹ اُپجتی مانتے ہین اور چارون کے شریر کو پُرش مانتے ہین اور کہتے ہین کہ جب چارو تتو اپنے آپ سے بچھڑ جاتے ہین تب پرلے ہوتا ہی - آریہ اور ہی طرح مانتے ہین اور بودھ اور بیبھاسک آدک اور اور طرح سے مانتے ہین - پنچ راتر والے اور ہی طرح مانتے ہین پرنت سبکا سدھانت ایک ہی برہم آتم تتو ہی - جیسے ایک ہی استھان کے بہت سے مارگ ہون تو اُن سب مارگون سے اُسی استھان کو سب پہنچتا ہی تیسے ہی انیک متون کا ادھشٹھان ایک آتم ستا ہی -

سب کا سدھانت ایک ہی ہی اُسمین کوئی جھگڑا نہین ہی۔ ہے راجی جتنے مت والے ہین وہ اپنے اپنے مت کو مانتے ہین اور دوسرے کا اپمان کرتے ہین جیسے راہ کے چلنے والے اپنی اپنی راہ کی اُپما کرتے ہین دوسرے کی نہین کرتے تیسے ہی من کے الگ الگ روپ ہونے سے انیک پرکار جگت کو کہتے ہین ایک من کی انیک سنگیا ہوئی ہین۔ جیسے ایک پُرش کو انیک پرکار سے کہتے ہین اسنان کرنے سے اسنان کرتا۔ دان کرنے سے دان کرتا۔ تپ کرنے سے تپسوی آدک۔ کریا کر کے انیک سنگیا ہوتی ہین تیسے ہی انیک شکت من کی کہی ہین۔ من ہی کا نام جیو باسنا کرم ہی۔ ہے راجی چیت ہی کے پھُرنے سے سب جگت ہوا ہی اور من ہی کے پھرنے سے بھاستا ہی۔ جب وہ پرش چیت کے پھُرنے سے رہت ہوتا ہی تب دیکھتا ہی تو بھی کچھ نہین دیکھتا۔ یہ پرسدھ جانیے کہ جس پرش کو اندریون کے بشئے شبد اسپرس روپ رس گندھ اشٹ انشٹ مین سُکھ دُکھ دیتا ہی اُسکا نام جیو ہی۔ من ہی سے سب سدھ ہوتا ہی اور سب ارتھونکا کارن من ہی ہی۔ جو پُرش چیت سے چھوٹتا ہی وہ مُکت روپ ہی اور جسکو چیت کا سنجوگ ہی وہ بندھن مین بندھا ہی۔ ہے راجی جو پُرش من کو کیول جڑ مانتے ہین اُنکو بالکل جڑ ہی جانو اور جو پُرش من کو کیول چیتن مانتے ہین وے بھی جڑ ہین۔ یہ من نہ کیول جڑ ہی اور نہ کیول چیتن ہی ہی جو من کا ایک ہی رُوپ ہو تو سُکھ دُکھ آدک مین فرق نہو اور جگت کا لین ہو جانا بھی نہین جو کیول چیتن ہی روپ ہو تو جگت کا کارن نہین ہوسکتا اور جو کیول جڑ روپ ہو تو بھی جگت کا کارن نہین کیول جڑ تو پتھر ہوتا ہی۔ جیسے پتھر سے کچھ کریا پیدا نہین ہوتی تیسے ہی کیول جڑ من جگت کا کارن نہین ہوتا۔ من کیول چیتن بھی نہین کیول چیتن تو آتما ہی جسمین کرتر تو آدک کلپنا کہین ہوتی اِس سے من کیول چیتن بھی نہین اور کیول جڑ بھی نہین۔ چیتن اور جڑ کا مدھیہ بھاؤ ہی جگت کا کارن ہی۔ ہے رام جی جیسے پرکاش سب پدارتھون کے پرکاش کا کارن ہی تیسے ہی من سب ارتھون کا کارن ہی۔ جب تک چیت ہی تب تک چیت بھاستا ہی اور جب چیت اچیت ہوتا ہی تب سب سرشٹ لین ہو جاتی ہی جیسے ایک ہی جل رس سے انیک روپ ہو کر بھاستا ہی تیسے ہی ایک من ہی انیک پدارتھ روپ ہو کر بھاستا ہی اور انیک سنگیا اُسکی شاسترون کے مت والون نے کلپی ہین۔ سب کا کارن من ہی ہی اور پرم دیو پرماتما کی سب شکتیون مین سے ایک شکت ہی اُسی پرماتما سے یہ پھُری ہی اور جڑ بھاؤ پھُر کر پھر اسی مین ہوتی ہی۔ جیسے مکڑی اپنے مکھ سے جالا نکلکر پھیلاتی ہی اور پھر اپنے ہی مین لین کر لیتی ہی تیسے ہی پرماتما سے یہ جڑ بھاؤ اپجتا ہی۔ ہے رام جی نت شدھ اور بودھ روپ برہم ہی وہ جب پرکرت بھاؤ کو پراپت ہوتا ہی تب اَبِدّیا کے بش سے طرح طرح کے جگت کو دھارن کرتا ہی اور اسی کے سب پریائے ہین۔ جیو من چت بدھ اہنکار آدک سنگیا میلے چت کی ہوتی ہین۔ یہ سنگیا الگ الگ ست والون نے کلپی ہین پر ہمکو سنگیا سے کیا پریوجن ہی۔

## سرگ تھتر۔ چدآکاش ماہاتم برنن

شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون یہ سب جگت من ہی نے رچا ہی اور سب من رُوپ ہی اور من ہی کرم رُوپ ہی یہ آپ کے کہنے سے مین نے نشچے کیا ہی پرنت اسکا انبھو کیسے ہو۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی یہ من بھانہ نا ماتر ہی

جیسے پرچنڈ سورج کی دھوپ مُرتھل مین جل ہوکر بھاستی ہو تیسے ہی آتما کا ابھاس رُوپ من ہوتا ہو اُس من سے جو کچھ جگت بھاستا ہو وہ سب من رُوپ ہو۔ کہین مُنکھیہ کہین دیوتا کہین دیت کہین پنچھی کہین گندھرب کہین ناگ پُر آدک جو کچھ روپ بھاستے ہین وہ سب ہی من تے بستار کو پراپت ہوئے ہین پرو ی تنکے اور کاٹھ کے برابر ہین اُنکے بچارنے سے کیا ہو۔ یہ سب من کی رچنا ہو اور من اپچار سے سدھ ہو بچار کرنے سے نشٹ ہو جاتا ہو۔ من ہی کے نشٹ ہونے سے پرماتما ہی باقی رہ جاتا ہو جو سب کا ساکھی اور سب پدسے اَتیت سرب بیاپی اور سب کا آشرے ہو۔ اُسکے پرماد سے من جگت کو رچ سکتا ہو اس کارن کہا ہو کہ من اور کرم ایک روپ ہین اور شریرون کے کارن ہین۔ ہے راجی جنم مرن آدک جو کچھ بکار ہین وہ مَن ہی سے ہین اور من اپچار سے سدھ ہو بچار کرنے سے لین ہو جاتا ہو۔ جب من لین ہو جاتا ہو تب کرم آدک بھرم بھی سب نشٹ ہو جاتے ہین۔ جو اس بھرم سے چھوٹا ہو وہی مکت ہو اور وہ پُرشش پھر جنم اور مرن مین نہین آتا اُسکا سب بھرم نشٹ ہو جاتا ہو۔ اتنا سنکر شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون آپ نے ساتوکی راجسی تامسی تین طرح کے جیو کہے ہین اور اُنکا پرتھم کارن ستت اَست روپی من کہا تو وہ من اَشدھ روپ شدھ چیتا تر تتو سے اُپجکر بڑے بستار روپی بچتر جگت کو کیسے پراپت ہوا۔

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی آکاش تین ہین۔ ایک چد آکاش دوسرا چتاکاش تیسرا بھوتاکاش بھاؤ سے وے سمان رُوپ ہین اور آپ اپنی ستا ہو جو چتاکاش سے نت اُپ لبدھ رُوپ اور چیتن مات سب کے بھیتر باہر استھت ہو اَنمانتا بودھ روپ اور سب جیوون مین برابر بیاپ رہا ہو وہ چد آکاش ہو۔ جو سب جیوون کا کارن رُوپ ہو اور آپ بکلپ رُوپ ہو اور سب جگت کو جس نے بستارا ہو وہ چتاکاش کہلاتا ہو۔ دس دشا دنکو بستار کرچکا تب پرچھید کو نہین پراپت ہوتا شون سوروپ ہو اور پون آدک بھوتون کے آشری بھوت ہو وہ بھوتاکاش کہلاتا ہو ہے راجی چتاکاش اور بھوتاکاش دونون چد آکاش سے اُپجے ہین اور سب کے کارن ہین۔ جیسے دن سے سب کام ہوتے ہین تیسے ہی چت سے سب پدارتھ پرگٹ ہوتے ہین وہ چت جڑ بھی نہین اور چیتن بھی نہین آکاش بھی اُسی سے اُپجتا ہو۔ ہے راجی یہ تینون آکاش بھی اَپر بودھک کے بسشے ہین گیانی کے بشے نہین۔ گیانوان تین اکاش اگیانی کے اُپدیش کے لیے کہتے ہین گیانوان کو ایک پرَبرہم پورن سب کلپنا سے رہت بھاستا ہو دویت ادویت اور شبد بھی اُپدیش کے نمت ہو پر بودھ کا بشے کوئی نہین۔ ہے راجی جب تک تم پربودھ آتما نہین ہوتے تب تک ہین تین آکاش کہتا ہون واستو مین کوئی کلپنا نہین جیسے آگ لگنے سے بن جلکر شون بھاستا ہو تیسے گیان کی اگن سے جلے ہوئے چتاکاش اور بھوتاکاش چد آکاش مین شون کلپنا بھاستے ہین۔ میلا چیتن جو چیتا کو پراپت ہوتا ہو اس سے یہ جگت بھاستا ہو۔ جیسے اندرجال کی بازی ہوتی ہو تیسے ہی یہ جگت ہو بودھ ہین کو یہ جگت بھاستا ہو۔ جیسے اَسمیک درشی کو سیپی مین روپا بھاستا ہو تیسے ہی اَگیانی کو جگت بھاستا ہو آتم تتو نہین بھاستا۔ جب درشیہ بھرم سٹ جاوے مکت رُوپ ہو۔

---

# مرگ چوہتر چت اتہاس برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی یہ جو کچھ اُپجا ہی اُسکو تم چت سے اُپجا جانو۔ یہ جیسے اُپجا ہی تیسے اُپجا ہی اب تم اِسکے
دور ہونے کے لیے جتن کر کے آتم پد مین چت لگاؤ تب یہ جگت بھرم مٹ جاے گا۔ ہے رام جی اِس
چت پر ایک چت کا اتہاس جو آگے ہوا ہی سُنو۔ جیسے مین نے دیکھا ہی تیسے ہی کہتا ہون کہ ایک مہا شونیہ
بن تھا اور اُسکے کسی کونے مین یہ آکاش استھت تھا۔ اُس اُجاڑ مین مین نے ایسا پُرش دیکھا کہ
جس کے ہزار ہاتھ اور ہزار آنکھین تھین اور چنچل اور بیاکل رُوپ تھا اُسکا بڑا شریر تھا اور ہزار ہا ہاتھون
سے اپنے شریر کے مارے آپ ہی دُکھی ہو کر کتنے جو جنون تک بھاگتا چلا جاتا تھا جب دوڑتا دوڑتا تھک
جاے اور انگ انگ چور ہو جاے تب ایک کالی رات کی طرح بھیانک رُوپ کنوئین مین جا پڑے کچھ
دیر بعد وہانسے بھی نکلکر کنج کے بن مین جا پڑے جب دہان کانٹے چبھین تو دُکھ پاوے جیسے پتنگ دیپک
کو سکھ رُوپ جانکر اُسمین پرویش کرے اور ناش ہو جاے تیسے ہی وہ جہان سُکھ سمجھ کر جاتے وہان دُکھ ہی
پاوے اور پھر اُسی بن مین جا پڑے پھر وہانسے نکلکر آپکو اپنے ہاتھونسے مارے اور دُکھ پاوے اور پھر دوڑتا دوڑتا
کنوئین مین جا پڑے وہانسے نکلکر کیلے کے بن مین جاوے اور اُس سے نکلکر پھر آپکو مارے۔ جب کیلے کے بن
مین جاوے کچھ شانت اور پرشن ہو۔ دوڑے اور آپکو مارے اور کشٹ پاکر دور سے دور جا پڑے اسیطرح وہ اپنا کیا
آپ ہی کشٹ بھوگے اور بھٹکتا پھرے تب مین نے اُسکو پکڑ کر پوچھا کہ اَرے تو کون ہی اور یہ کیا کرتا ہی کسواسطے کرتا
ہی تیرا نام کیا ہی اور یہان کیون متھیا جگت مین موہ کو پراپت ہوا ہی۔ تب اُسنے مجھ سے کہا کہ نہ مین کچھ ہون نہ یہ کچھ
ہی اور نہ مین کچھ کرتا ہون تو تو میرا شتر ہی تیرے دیکھنے سے مین ناش ہوتا ہون اسطرح کہکر وہ اپنے انگون کو دیکھنے
اور رونے لگا ایک چھن مین اُسکا شریر ناش ہونے لگا اور پہلے اُسکا سر پھر ہاتھ پھر پیٹ آدک کرم سے گر پڑے۔
جیسے سپنے سے جاگنے پر سپنے کا شریر نشٹ ہو جاتا ہی۔ تب مین نیت شکت کو بچار کر آگے گیا تو اور ایک پُرش
اُسی بھانت کا دیکھا کہ وہ بھی اسیطرح اپنے آپ کو مارتا ہی اور کشٹ پاتا ہی وہی کرم کرتا ہی۔ جب اُس نے
مجھے دیکھا تب پرسن ہو کر ہنسا اور مین نے اُسکو روک کر اُسیطرح پوچھا تو اُس نے بھی میرے دیکھتے دیکھتے اپنے
انگونکو تیاگ دیا اور دُکھی اور سکھی بھی ہوا۔ پھر مین آگے گیا تو اور ایک پرش کو دیکھا کہ وہ بھی اسیطرح کرتا ہی کہ
اپنے ہاتھونسے اپنے کو مار کر بڑے اندھے کنوئین مین جا گرتا ہی بہت دیر تک مین اسکو دیکھتا رہا اور جب وہ کنوئین
سے نکلا تب مین نے اُسپر پرسن ہو کر جیسے دوسرے سے پوچھا تھا تیسے ہی پوچھا تب وہ مورکھ مجھکو نہ جانکر
دور ہی سے تیاگ کیا اور جو کچھ اُسکا کرم تھا وہ کرنے لگا اِسکے اُپرانت بہت دیر تک مین اُس بن مین پھرتا
رہا تو اسیطرح مین نے بہت ایک پرش کو دیکھا کہ وہ بھی آپ اپنے کو مارتا ہی اسی طرح جسکو مین پوچھون اور
جو میرے پاس آوے اُسکو مین کشٹ سے چھڑا دون اور آنند کو پراپت کر دون اور جو میرے پاس ہی
نہ آوے اور مجھکو تیاگ دے تو اِس بن مین اُسکا وہی حال ہو اور وہی کرم کرے۔ ہے رامجی وہ بن تمنے بھی دیکھا
ہی پرنت تمنے وہ کرم نہین کیا اور اُس اٹوی مین تم جانے کے جوگ بھی نہین تم بالک ہو اور وہ اٹوی مہا بھیانک ہی

اُسمین جاکر کشٹ سے کشٹ پاتا ہی۔

## سرگ چھپتر۔ چِت اتہاس سماپت برنن

شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے براہمن وہ کون اُٹوی ہی اور مین نے کب دیکھی ہی اور کہان ہی اور وی پرش اپنے ناش ہونے کے لیے کون اُدّم کرتے تھے سو کہیے۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی وہ اُٹوی دور نہین اور وہ پُرش بھی دُور نہین یہ جو گمبھیر بڑا اکار رُوپ سنسار ہی وہی شونیہ اُٹوی ہی اور بکارون سے پورن ہی یہ اُٹوی بھی آتما سے سِدھ ہوتی ہی اسمین جو پُرش رہتے ہین وے سب مَن ہین اور دُکھ روپی کرم کرتے ہین ببیک گیان روپی مین انکو پکڑتا تھا جو میرے پاس آتے تھے وے جیسے سورج کے پرکاش سے سورج مکھی کمل کھل آتے ہین تیسے میرے پربودھ سے پرسن ہوکر مہاتمّ ہوتے تھے اور چِت سے اُپشم ہوکر پرم پد کو پراپت ہوتے تھے اور جو میرے پاس نہ آئے اور ابیبک سے موہ کر میرا نرآدر کرتے تھے وہ موہ اور کشٹ ہی مین رہے۔ اب انکے انگ کی چوٹ اور کنوان اور کُنج اور کیلے کے بن کا حال سُنو۔ ہے راجی جو کچھ بشٹے کی ابھلاکھا ہین وہ اُس من کے انگ ہین۔ ہاتھون سے مارنا یہ ہی کہ سکام کرم کرتے ہین اور اُنسے پھٹے ہوتے دور سے دور دوڑتے ہین۔ اندھے کنوئین مین گرنا یہی ہی کہ ببیک کا تیاگ کرنا۔ اسطرح وہ پُرس آپ کو آپ ہی مارتے ہین اور بھٹکتے پھرتے ہین اور ابھلاکھا روپی ہزار انگون سے گھرے ہوئے مرکر نرک روپی کنوئین مین گرتے ہین۔ جب اُس کنوئین سے باہر نکلتے ہین تب پُن کرمون سے سُورگ مین جاتے ہین وہی کیلے کے بن سمان ہی وہان کچھ سُکھ پاتے ہین۔ استری پُتر آدک کُٹمب کُنج کے بَن ہین۔ اور کُنج مین کانٹے ہوتے ہین سو پُتر دھن اور لوک کی کامنا ہین اُنسے کشٹ پاتے ہین۔ جب مہاپاپ کرتے ہین تب نرک روپ اندھے کنوئین مین گرتے ہین اور جب پُن کرم کرتے ہین تب کیلے کے بَن کی طرح سورگ کو جاتے ہین تو کچھ سکھ پاتے ہین ہے راجی گرہستھ آشرم مہادُکھ رُوپ کُنج بن کیطرح ہی۔ یہ مُنکھیّہ ایسے مُورکھ ہین کہ اپنے ہی ناش کے نِمِت دُکھ رُوپ کرتے ہین ان مین جو سہت کرکے ببیک کے پاس آتے ہین وی شُبھ اَشُبھ کرمون کے بندھن سے چھوٹکر پرم پد کو پاتے ہین اور جو ببیک سے ہت نہین کرتے وہ دُور سے دُور بھٹکتے ہین۔

ہے راجی جو پُرش بھوگ بھوگنے نِمِت تپ آدک پُن کرم کرتے ہین وی آتم شریہ پاکر سورگ کا سکھ بھوگ کرتے ہین دے جو مَن روپی پُرش مجھکو دیکھ کر کہتے تھے کہ تو ہمارا اشتر (دشمن) ہی تجھ سے ہم ناش ہوتے ہین اور روتے تھے وے بشی بھوگ تیاگنے کے نِمِت مورکھ چِت والے منکھیہ کشٹ پاتے تھے کیونکہ مورکھون کی پریت بشی مین ہوتی ہی اور اُسکے تیاگنے سے وی کشٹ وان ہوتے ہین اور ببیک کو دیکھ کر رونے لگتے ہین کہ یہ اردھ پربودھ ہین۔ جنکو پرم پد کی پراپت نہین ہوئی وی بھوگون کو تیاگ کرنے سے دکھی ہوتے ہین اور روتے ہین۔ جب اَردھ پربودھ مورکھ چِت ابھلاکھا روپی انگون سے تپنے لگا تب اگیان کو تیاگ کرتا ہی اور ببیک کو پراپت ہوتا ہی تب بہت سکھی ہوکر ہنسنے لگتا ہی۔ اِس سے تم بھی ببیک کو پراپت ہوکر سنسار کی باسنا کو تیاگ کرو تب سکھی ہوگے پہلے کے سوبھاؤ اور پنچ چیشٹا کو تیاگ کرو اِس لیے ہنستا ہی کہ مین متھیا چیشٹا کرتا تھا اور بہت دنون تک مورکھتا سے کشٹ پاتا رہا۔ ہے رام جی

جب اس پرکار بیبک کو پراپت ہو کر چیت پرم پد مین بشرام پاتا ہی تب پہلے کی بُری حالت کو یاد کر کے ہنستا ہی۔ ہے راجی جب مین اُس من روپی پُرش کو روک کر پوچھتا تھا اور وہ اپنے انگو نکو تیاگ کرتا جاتا تھا وہ بھی سنو کہ مین ببیک رُوپ ہون جب مین اُس چیت رُوپی پُرش کو ملا تب اُسکے ہزار ہاتھ اور ہزار آنکھ روپی اَبھِلاکھا ونگا تیاگ ہوا اور وہ اپنے آپ کو مارنے سے بھی رہ گیا اور جب اُس پرش کا سر اور پرچھن دیہہ ابھمانی گر پڑا تب دُرباسنا روپی انگو نکو اُس نے تیاگ دیا اُنکو تیاگ کر وہ آپ بھی نشٹ ہو گیا۔ سو اہنکار نے اپنی بز باسنا کو دیکھا ارتھات پربرہم مین لین ہو گیا ہے راجی پُرش کو بندھن کا کارن باسنا ہی۔ جیسے بالک بچار سے رہت چنچل پنے سے کھیل کھیلتا ہی اور کشٹ پاتا ہی اور جیسے گنواری کیڑا آپ ہی اپنے بیٹھنے کی گُپھا بنا کر پھنس مرتا ہی تیسے ہی منکھیہ اپنی باسنا سے آپ ہی بندھن مین پڑتا ہی۔ جیسے بندر لکڑی مین ہاتھ ڈال کر کیل کو نکالنے لگتا ہی اور کھینچ کرتا ہی تو اُسکا ہاتھ پھنس جاتا ہی اور کشٹ پاتا ہی تیسے ہی اگیانی کو اپنا کرم ہی بندھن کرتا ہی کیونکہ بچار کے بنا کرتا ہی اس سے ہے راجی تم چیت سے شاستر اور سنتون کے گنون مین بہت دنون تک چلو اور جو کچھ ارتھ شاستر مین لکھے گئے ہین اُن مین درڑھ بھاونا کرو جب ابھیاس سے تمھارا چیت سوستھ ہو گا تب تمکو کوئی شوک نہ ہو گا۔ ہے راجی جب چیت آتم پد مین استھت ہو گا تب راگ اور دویش سے جلایمان نہ ہو گا اور جو کچھ دیہہ آدک سے پرچھن اہنکار ہی سو نشٹ ہو جائیگا۔ جیسے سورج کے اُدی ہونے سے برف گل جاتی ہی تیسے ہی تچھ اہنکار نشٹ ہو جائیگا۔ ہے راجی جبتک آتم گیان نہین ہوتا تب تک شاستروں کے موافق آنند دینے والے کرم کرتا رہے شاستروں کے ارتھ مین ابھیاس کرے اور من کو راگ دویش آدک سے مون کرے تب پانے جوگ اجنما شدھ اور شانت رُوپ پد کو پاتا ہی اور سب دکھونسے چھوٹ کر شانت رُوپ ہوتا ہی۔ ہے راجی جب تک آتم تتو کا پرماد ہی تب تک انیک دُکھ بڑھتے جاتے ہین شانت نہین ہوتی اور جب آتم پد کی پراپت ہوتی ہی تب سب دُکھ مٹ جاتے ہین۔

## سرگ چھتر۔ چیت چکتشا برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی یہ چیت پربرہم سے اُپجا ہی سو آتم رُوپ ہی اور آتم روپ بھی نہین جیسے سمدر سے ترنگ تَرَنگ اور الگ ہوتے ہین تیسے ہی چیت ہی۔ جو گیا نوان ہین اُنکو چیت برہم روپ ہی کچھ الگ نہین جیسے جسکو جل کا گیان ہی اُسکو ترنگ بھی جل رُوپ بھاستے ہین اور جو گیان سے رہت ہین اُنکو مَن سنسار بھرم کا کارن ہی جیسے جسکو جل کا گیان نہین اُسکو ترنگ الگ ہی بھاستے ہین تیسے ہی اگیانی کو جگت الگ الگ بھاستا ہی اور گیا نوان کو کیول برہم ستا ہی بھاستی ہی۔ ہے رام جی گیا نوان اگیانی کے اُپدیش کے نمت بھید کلپتے ہین اپنی درشٹ مین انکو سب برہم ہی بھاستا ہی من آدک بھی جو تمکو بھاسنے ہین دی برہم سے الگ نہین ایک ہی اور شکت رُوپ ہین اُس سے الگ کوئی پدارتھ نہین۔ سرب شکت پربرہم نت اور سب اور سے پورن ابناشی ہی اور سب ہی برہم ستا مین ہی سرب شکت وان آتما ہی جیسی اُسکی رُچ ہوتی ہی وہی شکت پرتچھ ہوتی ہی۔ اور سرب شکت روپ ہو کر پھیلا ہی۔

جیو ون مین چیتن شکت گیان باآیو مین اسپند تا پتھر مین جڑتا جل مین درو تا اگن مین تیج آکاش مین شونتا سورگ
مین بھاؤ کال مین ناشس دُکھ مین دُکھ سُکھ مین سُکھ بیرون مین بیرتا سرگ کے اُپجانے مین اتپت۔ اور
کلپ کے انت مین ناش شکت آدک جو کچھ بھاؤ ابھاؤ شکت ہی سو سب برہم ہی کی ہی۔ جیسے پھول
پھل بیل پتر شاکھا برچھ لبستار بیج کے اندر رہتا ہی تیسے ہی سب جگت برہم مین استھت ہوتا ہی اور جیو چیت
من آدک بھی برہم ہی مین استھت ہین۔ ہے رامجی جیسے بسنت رُت مین ایک ہی رس طرح طرح کے
پھول پھل ٹہنیون سمت بہت روپون کو دھرتا ہی تیسے ہی ایک آکاش برہم چیتا سے جگت روپ
ہو کر بھاستا ہی اور اُسمین دیش کال آدک کوئی بچھر تا نہین سب جگت وہی روپ ہی۔ وہ برھما تما سربگیہ
نت اُدت اور برہت رُوپ ہی۔ ہے رام جی اُسی کی من کلنا من کہلاتا ہی۔ جیسے آکاش مین آنکھ سے
ترورسے اور سورج کی دُھوپ مین جل بھاستا ہی تیسے ہی آتما مین من ہی۔ ہے رام جی برہم مین چت من کا
روپ ہی اور وہ من برہم کی شکت رُوپ ہی اسی کارن برہم سے الگ نہین برہم ہی ہی۔ برہم سے الگ سمجھنا
اگیان پنا ہی۔ برہم مین ایسا اُٹھان ہوا ہی اسکا نام من ہی اور جڑا جڑ روُپ من سے جگت ہوا ہی۔ پرت جوگی
اور بیوچھید ک سنکھیا روپ سب من کے کلپے ہین۔ پرت جوگی اور بیوچھید ک سنکھیا کا بھید یہ ہی کہ پرت جوگی
بردھی کو کہتے ہین جیسے چیتن کا پرتجوگی جڑ ہی اور بیوچھید ک اسکو کہتے ہین کہ جیسے گھٹ الجھن پٹ۔ ایسے
انیک رُوپ جگت سب من کے کلپے ہین۔ جیسے جیسے برہم مین اندر براہمن کے پتّرون کی طرح من دڑھ
ہوتا ہی تیسے ہی تیسے ہو کر بھاستا ہی۔ جیسے سمدر مین دروتا سے ترنگ اور بھونر بھاستے ہین تیسے ہی شدھ
چنماتر مین جیو پھُرنے سے طرح طرح کا جگت ہو کر بھاستا ہی پرنت کچھ ہوا نہین برہم ہی اپنے
آپ مین استھت ہی۔ جیسے ترنگون کے ہونے اور مٹنے مین جل ایک ہی رس رہتا ہی تیسے ہی جگت
کے ہونے اور مٹنے مین برہم جیون کا تیون ہی۔ جیسے سورج کی دھوپ مین دڑھ تیج سے جل بھاستا
ہی تیسے ہی آتم تتو مین بچترتا بھاستی ہی پرنت وہ سدا اپنے آپ مین استھت ہی۔ ہے رام جی کارن
اور کرم اور کرتا جنم مرن آدک جو کچھ بھاستے ہین سو سب برہم روپ ہین برہم سے الگ کچھ
نہین اور آتما شدھ رُوپ ہی اُسمین نہ لوبھ ہی نہ موہ ہی اور نہ ترشنا ہی کیونکہ اد ویت رُوپ
اور سربا تما ہی۔ جیسے سُبرن سے طرح طرح کے بھوکھن ہو کر بھاستے ہین تیسے ہی برہم سے
جگت ہو بھاستا ہی۔ جو گیانوان پُرش ہی اُسکو سدا ایسے ہی بھاستا ہی اور جو اگیانی ہی اُسکو الگ الگ
کلپنا بھاستی ہی۔ جیسے کسی کا کوئی بھائی بند دور دیش سے بہت دن پیچھے آوے تو وہ دیش کال بیودھان
سے اُسکو بھی غیر آدمی سمجھتا ہی تیسے ہی اگیان کے بیودھان سے جیو ابھن روپ آتما کو بھن روپ جانتا ہی جیسے
آکاش مین دوسرا چندرما ن بھرم سے بھاستا ہی تیسے ہی ستّ است روپ من آتما مین بھاستا ہی اور اُس
من نے شبد ارتھ روپ الگ الگ کلپنا رچی ہین پر آتم تتو سدا اپنے آپ مین استھت ہی اور من سے
بندھ اور موکش کی کلپنا نہین ہی۔ اتنا سُنکر شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون من مین جو نشچے اور دڑھ
پیدا ہوتا ہی اور کچھ نہین ہوتا۔ پر من مین جو بندھ کا نشچے ہوتا ہی سو بندھ کیسے ست ہی۔ بشسٹھ جی بولے کہ

ہے راجہ بندھ کی کلپنا مورکھ لوگ کرتے ہیں اِس سے وہ متھیا ہے اور جو بندھ کی کلپنا متھیا ہوئی تو بندھ کی اپیکشا سے موکش بھی متھیا ہے واستو مین نہ بندھ ہے نہ موکش ہے سب ہے مہاتما راجہ اگیان سے ابست بھی بست روپ ہو بھاستا ہے جیسے سیی مین سرپ بھاستا ہے۔ پر گیاوان کو ابست ست نہین بھاستی جیسے رستی کے گیان سے سرپ نہین بھاستا تیسے ہی بندھ اور موکش کی کلپنا مورکھون کو بھاستی ہے گیاوان کو بندھ اور موکش کی کلپنا کچھ نہین۔ ہے راجہ آدپرماتما سے من اُپجا ہے اُس نے ہی بندھ اور موکش ہوہ سے کلپا ہے اور پھر سب جگت کو بھی رچا ہے وہ جگت کلپنا ماتر ہے اور بالک کی کتھا کی طرح مورکھ انکو رچتا ہے ارتھات جو بچار سے رہت ہین اُنکو یہ جگت ست بھاستا ہے بچار والے کو ست نہین بھاستا۔

## سرگ ستہتر۔ بالک کتھا برنن

سٹریرامچندرجی نے پوچھا کہ ہے منیون مین اُتم بالک کی کتھا کیا ہے وہ کرم سے کہیے۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے راجہ ایک اگیان بالک نے دائی سے کہا کہ کوئی انوکھی کتھا جو آگے نہ ہوئی ہو مجھ سے کہہ۔ تب اُسکے آنند کے لئے مہابدھمان دائی ایک کتھا کہنے لگی۔ کہ ہے پتر سن۔ ایک بڑا شونیہ نگر تھا اور اُسکا ایک راجا تھا۔ اُس راجا کے شُبھ اچاروان اور بڑے سُندر تیج وان تین پتر تھے۔ اُن مین سے دو تو اُپجے ہی نہ تھے اور ایک گربھ مین بھی نہ آیا تھا۔ وے تینون شُبھ اچاروان اور شُبھ کریا کرتا دربیہ کے ارتھ جیتنے کو چلے اور شونیہ نگر سے باہر جاکر نرمارگ روپ نگر مین دیو برِ ہسپت اور شوک سہت اکٹھے ایسے چلے جیسے بدھ شکر اور سنیچر۔ اکٹھے چلنے کا درشٹانت شکر سنیچر اور بدھ کا نہین ہے بدھ اور شوک کا گرہن روپ درشٹانت ہے۔ سرسون کے پھولون کی طرح اُنکے انگ کومل تھے اسلیے وے مارگ مین تھک گئے اور اوپر سے سورج کی دھوپ تپنے لگی۔ جیسے جیٹھ اساڑھ کی دھوپ سے کمل کے پھول کمھلا جاتے ہین تیسے ہی وے بھی کمھلا گئے اور گرمی سے چرن جلنے لگے اور بہت دُکھی ہوتے چرنون مین ڈابھ کے کانٹے لگے تمہ دھوپ سے بیاکل ہوگئے اور تینون دکھی ہوئے آگے چلکر اُنھون نے تین برچھ دیکھے جنمین سے دو تو اُپجے ہی نہین اور تیسرے کا بیج بھی نہین بویا گیا۔ اُن تینون نے ایک برچھ کے نیچے آکر بشرام کیا۔ جیسے سورگ مین کلپ برچھ کے نیچے اندر اور جمراج آ بیٹھتے ہین۔ اور اُنکے پھل کھاتے پھلون کو کاٹ کر اُنکا رس پیا۔ اُنکے پھولونکی مالا گلے مین پہنی اور بہت دنون تک وہان بشرام کرکے پھر دور سے دور چلے گئے اتنے مین مدھیان کال کا سمے ہوا اُس سے وے تپنے لگے۔ آگے اُنھون نے تین ندیان دیکھین اور اُنکے پاس گئے جو ترنگون سے لیلا کر رہی تھین۔ اُن مین سے دو مین تو کچھ بھی جل نہ تھا اور تیسری سوکھی پڑی تھی اُن مین دیر دیر تک کھیلتے رہے جیسے سورگ کی گنگا جی مین برہما بشن اور رُدر کلول کرتے ہین۔ اور جل پان کیا پھر جب دن ڈوبنے لگا تب وہان سے چلے تو ایک بھوشیت نگر دیکھا جو بڑی دھجاؤن سے بھرا ہوا اور رتن اور من اور سُبرن سے جڑا ہوا ماتو سمیر پربت کا کنگورا تھا اُس مین اُنھون نے ہیرے اور من سے جڑا ہوا ایک مندر دیکھا جو نرآکار روپ تھا۔

اُسمین وے گھس گئے تو وہان بہت سی استریان دیکھین اور پھر بچار کیا کہ رسوئین کیجئے اور براہمنون کو بھوجن

کرائیے تب اُنھون نے سونے کی تین بٹلوہیان (دیگچی) منگوائین جنمین سے دو کا کرنے والا تو اُپجا نہین ارتھات ادھار سے رہت تھین اور تیسری چورن روپ (ارتھات پسی ہوئی) تھی اُس چورن روپ بٹلوہی مین اُنھون نے سولہ سیر کھانا پکایا اور برہماجی آدک بدیہہ روپ اور بے مکھ والے رشیون نے بھوجن کیا اُس سے اُنھون نے سیکڑون براہمنون کو بھوجن کراکے آپ بھی بھوجن کیا۔ اِس پرکار وہ راج پُتر آجتک سُکھ سے بنے ہین۔

ہے پُتر یہ سُندر کتھا مین نے تمکو سنائی جو تم اسکو اپنے ہردے مین رکھوگے تو پنڈت ہو جاؤگے۔ ہے رامجی اس طرح جب اُس دائی نے اُس بالک کو کتھا سُنائی تب بالک کے من مین سچ پرتیت ہوئی۔ جیسے اِس کتھا کا رُوپ سنکلپ کے سوا اور کچھ نہ تھا تیسے یہ جگت سب سنکلپ ماتر ہی اگیان سے ہردے مین استھر ہو رہا ہی بھرم سے اِسپر بھروسا ہوا ہی اور بندھ موکش بھی کلپنا ماتر ہی سنکلپ سے الگ اسکا سورُوپ نہین۔ ہے رامجی شُدھ آتما نہ کنچن رُوپ ہی پر سنکلپ کے بش سے کنچن روپ ہو بھاستا ہی۔ پرتھوی بایو اکاش ندیان دیش آدک جو پنچ بھوتک سرشٹ ہی سو سب سنکلپ ماتر ہی۔ جیسے سپنے مین طرح طرح کی سرشٹ بھاستی ہی اور کچھ نہین اُپجی تیسے ہی اِس جگت کو جانو جیسے کلپت راج پُتر بھوشیت نگر مین استھت ہوئے تھے اور وہ رچنا سنکلپ بالک کو سچ معلوم ہوئی تھی تیسے ہی یہ جگت سنکلپ ماتر من کے پھُرنے سے درڑھ ہوا ہی۔ جیسے دروتا سے جل مین جو ترنگ ہوتے ہین وہ جل ہی جل ہی تیسے ہی آتما آتما مین استھت ہی یہ سب جگت سنکلپ سے اُپجا ہی اور بڑا بستار پاتا ہی۔ جیسے دن ہونے سے سب بیوہار بستار کو پاتے ہین تیسے ہی سنکلپ سے اُپجا جگت بستار کو پاتا ہی اور چت کا بلاس ہی چت کے پھُرنے ہی سے بھاستا ہی۔ اِس سے۔ ہے رامجی سنکلپ روپی میل کو تیاگ کر نربکلپ آتم تتو کا آشرے کرو جب تم اُس پد مین استھت ہوگے تب پرم شانت کی تمکو پراپت ہوگی ارتھات جگت بھرم مِٹ جائیگا۔

## سرگ اٹھتر۔ من نربان اُپدیش برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی۔ موڑھ اگیانی پرش اپنے سنکلپ سے آپ ہی موہ کو پراپت ہوتا ہی اور جو پنڈت ہی وہ موہ کو نہین پراپت ہوتا۔ جیسے مورکھ بالک اپنی پرچھائین مین پشاچ کلپ کر ڈرتا ہی تیسے ہی مورکھ اپنی کلپنا سے دُکھی ہوتا ہی۔ سِری رامچندر جی بولے کہ ہے برہم جاننے والون مین اُتم۔ وہ سنکلپ کیا ہی اور چھایا کیا ہی جو است ہی سچ رُوپ پشاچ کیطرح جان پڑتی ہی۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی یہ پنچ تتو کا شریر پرچھائین کی طرح ہی کیونکہ اپنی کلپنا سے رچا ہی اور اہنکار روپی پشاچ ہی۔ جیسے متھیا پرچھائین مین پشاچ کو دیکھکر مُنکھیہ ڈرتا ہی تیسے دیہہ مین اہنکار کو دیکھ کر دُکھ پاتا ہی۔ ہے رامجی ایک پرم آتما سب مین استھت ہی تب اہنکار کیسے ہو واستو مین اہنکار کوئی نہین پرماتما ہی ابھید رُوپ ہی اور اُسمین اُہم بُدھ بھرم سے بھاستی ہی۔ جیسے متھیا درشٹی کو مرتھل مین جل بھاستا ہی تیسے ہی متھیا گیان سے آہنکار کلپنا ہوتی ہی۔ جیسے من کا پرکاش من پر پڑتا ہی سو من سے الگ نہین من روپ ہی ہی تیسے ہی آتما مین جگت بھاستا ہی سو آتما ہی مین استھت ہی۔ جیسے جل مین دروتا سے ترنگ اور چکر ہو بھاستے ہین سو جل کا رُوپ ہی ہین تیسے ہی آتما مین چت سے جو طرح طرح کا جگت بھاستا ہی سو آتما سے

الگ نہین۔ اسمیک درشن سے طرح طرح کا بھاستا ہی اس تے اسمیک درشٹ کو تیاگ کر آنند روپ کا آشری
کرو اور موہ کے آرمبھ کو تیاگ کر شُدھ بُدھ سہت بچارو اور بچار سے ست کو لے لو آست کو چھوڑ دو۔ ہے رام جی تم
موہ کا ماہاتم دیکھو کہ استھول رُوپ دیہہ جو ناش ہونے والی ہی اُسکے رکھنے کا اُپای کرتا ہی پر وہ رہتی نہین اور جس من
روپی شریر کے ناش ہوئے کلیان ہوتا ہی اُسکو نشٹ کرتا ہی۔ ہے رام جی سب موہ کے آرمبھ متھیا بھرم سے درڑھ ہوئے
ہین آننت آتم تتو مین کوئی کلپنا نہین کون کس کو کہے جو کچھ طرح طرح کا جگت بھاستا ہی وہ ہی نہین اور جو برہم سے الگ
نہین اُس برہم تتو مین کسکو بندھ کہیے اور کسکو موکش کہیے واستو مین نہ کوئی بندھ ہی نہ موکش ہی کیونکہ آتم ستا اننت
رُوپ ہی ہے رام جی واستو مین دویت کلپنا کوئی نہین کیول برہم ستا اپنے آپ مین ہی۔ جو آتم تتو اننت ہی
وہی اگیان سے دوسرے کی طرح بھاستی ہی۔ جب جیو اتم مین آتما کا ابھمان کرتا ہی تب پرچھن کلپنا ہوتی
ہی اور شریر کو اچھید روپ جانکر کشٹ مان ہوتا ہی پر آتم پد مین بھید ابھید کوئی بکار نہین کیونکہ وہ تو نت
شدھ بودھ اور ابناشی پُرش ہی۔ ہے رام جی آتما مین نہ کوئی بکار ہی نہ بندھن ہی نہ موکش ہی کیونکہ آتم تتو
اننت رُوپ نربکار اچھید نراکار اور ادویت روپ ہی اُسکو بندھ بکار کلپنا کیسے ہو۔ ہے رام جی دیہہ
کے ناش ہونے سے آتما کا ناش نہین ہوتا جیسے جھجری مین آکاش ہوتا ہی تو اُس جھجری کے ناش
ہو جانے سے آکاش کا ناش نہین ہوتا تیسے ہی دیہہ کے ناش ہونے سے آتما کا ناش نہین ہوتا جیسے
پھول کے ناش ہونے پر گندھ آکاش مین ملجاتی ہی جیسے کمل پر برف پڑتی ہی تو کمل ناش ہو جاتا ہی بھونرا
ناش نہین ہوتا اور جیسے میگھ کے ناش ہونے سے پَون ناش نہین ہوتا تیسے ہی دیہہ کے ناش
ہونے سے آتما کا ناش نہین ہوتا۔ ہے رام جی سب کا شریر من ہی اور وہ آتما کی شکت ہی اُس مین یہ شریر
آدک جگت رچنا ہی اُس من کا گیان بنا ناش نہین ہوتا تو پھر شریر آدک کے ناش ہونے سے آتما کا
ناش کیسے ہو۔ ہے رام جی شریر کے نشٹ ہوئے تمھارا ناش نہین ہوگا تم کیون متھیا شوک کرتے ہو تم تو نت
شدھ شانت روپ آتما ہو۔ ہے رام جی جیسے میگھ کے ناش ہونے سے پَون کا ناش نہین ہوتا اور کمل
کے سوکھ جانے سے بھونرا ناش نہین ہوتا تیسے ہی دیہہ کے ناش ہونے سے آتما کا ناش نہین ہوتا سنسار
مین کھیل بہار کرنے والا جو من ہی اُسکا بھی سنسار مین ناش نہین ہوتا تو آتما کا ناش کیسے ہو۔ جیسے
گھڑے کے ٹوٹ جانے سے اُس گھڑے کے آکاش کا ناش نہین ہوتا۔ ہے رام جی جیسے پانی کے کنڈ
مین سورج کا پرتبمب پڑتا ہی اور اُس کنڈ کے ناش ہو جانے پر اُس پرتبمب کا ناش نہین ہوتا جو اُس
پانی کو اور جگہ لیجاوین تو پرتبمب بھی چلتا ہوا بھاستا ہی تیسے ہی دیہہ مین جو آتما استھت ہی سو دیہہ
کے چلنے سے چلتا ہوا بھاستا ہی۔ جیسے گھٹ کے ٹوٹ جانے سے گھٹاکاش مہاکاش مین استھت
ہوتا ہی تیسے دیہہ کے ناش ہونے پر آتما نراکار پد مین استھت ہوتا ہی۔ ہے رام جی سب جیوون کی دیہہ من روپی ہی جب
وہ مر جاتی ہی تب کچھ کال تک دیش کال اور پدارتھ نہین بھاستے ہین اسکے بعد پھر پدارتھ بھاستے ہین اُس مورچھا کا
نام مرتک (مردہ) ہی۔ آتما کا ناش تو نہین ہوتا۔ چت کی مورچھا سے دیش کال اور پدارتھون کے نہ ہونے کا نام
مرتک ہی۔ ہے رام جی سنسار بھرم کا رچنے والا جو من ہی اُس کا گیان روپی اگن سے ناش ہوتا ہی آتم تتو کا ناش

کیسے ہو۔ ہے رامجی دیش کال اور بست سے من کا نشچے اُلٹ جاتا ہی چاہے جتنے اُپای کرے پرنت گیان بنا نشٹ نہیں ہوتا۔ ہے رامجی کلپت روپ جنم کا ناش نہیں ہوتا تو جگت کے پدارتھون سے آتم ستا کا ناش کیسے ہو۔ اسلیئے شوک کسی کا نہ کرنا۔ ہے مہا باہو تم تو نت شُدھ ابناشی پُرش ہو۔ یہ جو سنکلپ باسنا سے تم مین جنم مرن آدک بھاستے ہین سو بھرم ماتر ہین اِس سے باسنا کو تیاگ کر تم شدھ چد آکاش مین استھت ہوجاؤ۔ جیسے گروڑ پنچھی انڈا چھوڑ کر آکاش مین اُڑتا ہی تیسے ہی باسنا کو تیاگ کر تم چد آکاش مین استھت ہوجاؤ۔ ہے رامجی شُدھ آتما مین جو من پھُرتا ہی وہی من ہی وہ من شکت اِشٹ اَنِشٹ سے بندھن کا کارن ہی اور وہ مَن مِتھیا بھرم سے اُدے ہوا ہی جیسے سوپن درِشٹا بھرم ماتر ہوتا ہی تیسے ہی جاگرت سرِشٹ بھرم ماتر ہی۔ ہے رامجی یہ جگت اَبدیا سے بندھن ہی اور دکھ کا کارن ہی اور اُس ابدیا کو تیر جانا کٹھن ہی۔ ابچار سے ابدیا شُدھ ہی بچار کرنے سے نشٹ ہوتی ہی۔ اِسی ابدیا نے جگت بستارا ہی۔ یہ جگت برف کی دیوار ہی جب گیان روپی اگن کا تیج ہوگا تب مِٹ جائیگی۔ ہے رامجی یہ جگت آکاش روپ ہی اَبدیا بھرم درِشٹ سے آکار ہوکر بھاستا ہی اور اَست ابدیا سے بڑی بستار کو پاتا ہی یہ بڑا سپنا ہی بچار کرنے سے مِٹ جاتا ہی۔ ہے رام جی یہ جگت بھاونا ماتر ہی واستو مین کچھ اُپجا نہین۔ جیسے آکاش مین مور کے پنکھ کی طرح ترورے بھاستے ہین تیسے ہی بھرم سے جگت بھاستا ہی۔ جیسے برف کی شلا گرم کرنے سے مِٹ جاتی ہی تیسے ہی آتم بچار سے جگت مِٹ جاتا ہی۔ ہے رامجی یہ جگت اَبدیا سے بندھا ہی اِس سے انرتھ کا کارن ہی۔ جیسے جیسے چِت پھُرتا ہی تیسے ہی تیسے ہو بھاستا ہی۔ جیسے اندر جال والا سونا برسانے آدِک مایا رچتا ہی تیسے ہی چت جیسا پھرتا ہی تیسا ہی ہو بھاستا ہی۔ آتما کے پرمادسے جو کچھ چیشٹا من کرتا ہی وہ اپنے ہی ناش کا کارن ہوتی ہی جیسے گھُران ارتھات کسُواری کیڑے کی چیشٹا اپنے ہی بندھن کا کارن ہوتی ہی تیسے ہی من کی چیشٹا اپنے ناش کے نِمت ہوتی ہی اور جیسے نٹ اپنے کرتب سے طرح طرح کے رُوپ دھرتا ہی تیسے ہی من سنکلپ کو بکلپ کرکے طرح طرح کے بھاو روپون کو دھرتا ہی۔ جب چت اپنے سنکلپ بکلپ کو تیاگ کر آتما کی اور دیکھتا ہی تب چت نشٹ ہو جاتا ہی اور جب تک آتما کی اور نہین دیکھتا تب تک جگت کو پھیلاتا ہی سو دُکھ کا کارن ہوتا ہی۔

ہے رامجی سنکلپ آبرن کو دور کرو تب آتم تتو پرکاشیگا۔ سنکلپ بکلپ ہی آتما مین آبرن ہی جب درشیہ کو تیاگوگے تب آتم بودھ پرکاشیگا۔ ہے رامجی من کے ناش مین بڑا آنند اُدے ہوتا ہی اور من کے اُدے ہونے سے بڑا انرتھ ہوتا ہی اِس سے من کے ناش ہونے کا جتن کرو من کے بڑھانے کا جتن مت کرو۔ ہے رامجی من روپی کسان نے جگت روپی بن رچا ہی اُسمین سکھ دُکھ روپی برچھ ہین اور من روپی سانپ رہتا ہی جو بیبک سے رہت پُرش ہین اُنکو وہ بھوجن کرتا ہی۔ ہے رامجی یہ من پرم دُکھ کا کارن ہی اِس سے تم اِس من روپی شتر کو بیراگ اور ابھیاس روپی کھڑگ سے مارو تب آتم پد کو پاؤگے۔ اتنا کہہ کر بالمیک جی بولے کہ اِس پرکار جب بششٹھ جی نے کہا تب سائنکال کا سمے ہوا اور سب سُننے والے آپسمین نمسکار کرکے اپنے اپنے استھان کو گئے اور پھر سورج اُدے ہوتے اپنے اپنے استھان پر آبیٹھے۔

## سرگ اُناسی۔ چت ماہاتم برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی یہ چت بھی پرماتما سے ہوا ہی جیسے سمدر مین لہرین پانی کے بوند ہوتے ہین تیسے ہی پرماتما سے من ہوا ہی۔ اُس من نے بڑے لیتار کا جگت رچا ہی کہ چھوٹے کو بڑا کر لیتا ہی اور بڑے کو چھوٹا کر لیتا ہی جو اپنا آپ روپ ہی اُسکو دوسرے کی طرح دکھاتا ہی اور جو دوسرے کا روپ ہی اُسکو اپنا روپ دکھاتا ہی۔

اربھات آتما کو اناتم بھاؤ مین پراپت کرتا ہی اور اناتما کو آتم بھاؤ مین پراپت کرتا ہی ایسا بھرم روپ من ہی کہ نزدیک کی چیز کو دور دکھاتا ہی اور دور کی چیز کو نزدیک دکھاتا ہی جیسے سپنے مین دور کی چیز نزدیک معلوم ہوتی ہی اور نزدیک کی چیز دور معلوم ہوتی ہی۔ ہے رام جی من ایک پل بھر مین سنسار کو پیدا کرتا ہی اور ایک پل بھر مین ناش کر دیتا ہی جو کچھ استھاور جنگم روپ جگت بھاستا ہی وہ سب من ہی سے اُپجا ہی اور دیش کال کریا اور دربیہ انیک شکت بیرجیے روپ (برخلاف) من ہی دکھاتا ہی اور اپنے پھرنے سے طرح طرح کے بھاؤ ابھاؤ کو پراپت ہوتا ہی۔ جیسے نٹ لیلا کرکے طرح طرح کے سوانگ بناتا ہی اور سچ کو جھوٹھ اور جھوٹھ کو سچ کر دکھاتا ہی تیسے ہی من مین جیسا پھرنا دڑھ ہوتا ہی تیسا ہی بھاستا ہی۔ جیسا جیسا نسچے چنچل من ہوتا ہی اُسی کے موافق اندریان بھی کام کرتی ہین۔ ہے رام جی جو من سے چیشٹا ہوتی ہی وہی سپھل ہوتی ہی شریر کی چیشٹا من بنا سپھل نہین ہوتی جیسے جیسا بیل کا بیج ہوتا ہی ویسا ہی اُسکا پھل ہوتا ہی اور طرح کا نہین ہوتا تیسے جو کچھ من مین نسچے ہوتا ہی وہی سپھل ہوتا ہی جیسے بالک مٹی کی فوج بناتا ہی اور طرح طرح کے اُسکے نام رکھتا ہی تیسے ہی من بھی سنکلپ سے جگت رچ لیتا ہی۔ جیسے مٹی کی فوج مٹی سے الگ نہین تیسے ہی آتما مین جو طرح طرح کا کلپتا ہی وہ آتما سے الگ نہین جیسے منکلپ مین من طرح طرح کے ارتھونکو کلپتا ہی تیسے ہی جاگرت جگت بھی بھرم سے کلپا ہوا ہی۔ ہے رام جی ایک گھڑی مین من سکتنے ہی جوجن رچ لیتا ہی اور کلپ کا چھن اور چھن کا کلپ رچ لیتا ہی۔ جیسا کچھ من مین نہیر سم بیگ ہوتا ہی تیسا ہی ہو کر بھاستا ہی اسکو رچنے مین دیر نہین لگتی جو کچھ دیش کال آدک پدارتھ ہین وہ سب من سے اُپجے ہین اور سبکا کارن روپ من ہی ہی جیسے پتے پھول اور ٹہنی برچھ سے اُپجتے ہین اور وہی برچھ کا روپ ہی ہین اور جیسے سمدر مین لہرین ہوتی ہین اور وہی جل روپ ہی ہین اور جیسے اگن گرمی کا روپ ہی ہی تیسے ہی طرح طرح کے سو بھاؤ من سے اُپجے درشٹ آتے ہین اور سب من روپ ہین۔ ہے رام جی کرتا کرم کریا درشٹا درشن درشیہ سب من ہی کا پھیلاؤ ہی جیسے سُبرن سے طرح طرح کے بھوکھن بھاستے ہین اور جب سُبرن کا گیان ہوتا ہی تب سب بھوکھن ایک سُبرن ہی بھاستا ہی بھوکھن بھاؤ نہین بھاستا ہی تیسے ہی جب تک آتما کا پرماد ہی تب تک دویت روپ جگت بھاستا ہی اور جب آتم گیان ہوتا ہی تب سب بھرم مٹ جاتا ہی۔ اربھات تب آتما اور جگت مین بھید نہین دیکھ پڑتا دونون ایک روپ ہو جاتے ہین۔

---

## سرگ اسی - اندر جال اتہاس تپ موہ برنن

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے راجی اب ایک برتانت جو آگے ہوا تھا وہ تمکو سُناتا ہون کہ یہ جگت اندر جال
کی طرح ہی جیسے من روپی اندر جال مین یہ جگت استھت ہی تیسے تم سنو۔ اِس پرتھوی پر ایک اُترپا و نام
دیش تھا اُس مین ایک بڑا بن تھا اُسمین طرح طرح کے برچھ پھول پھل اور تال تھے جنپر مور آدک بہت طرح
کے پنچھی بول رہے تھے پھولون سے سگندھین نکلتی تھین اور بدیادھر سِدھ اور دیوتا لوگ آکر بشرام کرتے
تھے کنر گاتے تھے اور مند مند پون چلتی تھی۔ اِس استھان مین بہت سُندر رچنا بنی تھی اور سونے کے ایسے
پھل کلپ برچھ لگے تھے اُس بون کا نام راجا بڑا بجوان اور دھرماتما راجا ہرشچندر کے کُل مین اُپجا۔ اُسکا
ایسا تیج ہوا کہ جو دشمن اُسکا نام یاد کرے اُسکو تاپ چڑھ آوے اور وہ اچھے پُرشون کی پالنا کرتا تھا اُس راجا
کے جس سے سب پرتھوی بھر گئی تھی۔ اور سُورگ مین دیوتا اور بدیادھر جس گاتے تھے۔ اِس راجا
مین لوبھ اور کٹل پنا نہ تھا اور بڑا بدھمان اور اُدار تھا۔ ایک دن سبھا مین بڑے اُونچے سنگھاسن پر بیٹھا
تھا اور سُندر استریون کا ناچ ہوتا تھا بہت سُندر باجے بجتے تھے اور مدھر دھن ہوتی تھی۔ راجا
کے شریر پر چنور (مُرچھل) ہو رہا تھا اور منتری اور منڈلیشورون کی سینا آگے کھڑی ہوئی راجا کو دیش
منڈل کا حال سُناتی تھی۔ اِتہاس اور کتھا کی پستکین ڈھانپ کے اُٹھا رکھی تھین اور بھاٹ لوگ اُستت
کرتے تھے۔ کیول ڈیڑھ مہورت دن رہ گیا تھا کہ اُس سمے ایک اندر جالی بازیگر اپنا اسباب سب
لیے ہوئے اُس سبھا مین آیا اور راجا سے کہنے لگا کہ ہے راجن آپ میرا ایک تماشا دیکھئے۔ اتنا
کہکر اُس نے اپنا پٹارہ کھولا اور اُسمین سے ایک مور کا پنکھ نکالکر گھمانے لگا اُس سے راجا کو طرح
طرح کی رچنا دیکھ پڑنے لگی مانو پرماتما کی مایا ہی اور طرح طرح کے رنگ راجا نے دیکھے اُسی چھن مین کسی
منڈلیشور کا بھیجا ہوا ایک دُوت ایک گھوڑا لیکر راجا کے پاس آیا اور بولا کہ ہے راجن یہ مہابلوان گھوڑا
راجا نے آپ کو دیا ہی۔ جیسے اُچیشروا نام گھوڑا راجا اندر کا سمدر کے متھنے سے نکلا تھا تیسا ہی یہ ہی
اور یہ ہوا کے برابر چلتا ہی میرے مالک نے کہا ہی کہ جو اُتم پدارتھ ہو وہ بڑے کو دینا چاہیئے اور یہ
آپ کے جوگ ہی اِس ہیتے آپ اسکو لیجئے۔ تب اندر جالی بولا کہ ہے راجن آپ اِس گھوڑے پر
سوار ہون اُسپر چڑھکر آپ شوبھا کو پاوینگے۔ اِتنا سنکر راجا گھوڑے کی طرف دیکھ کر مورچھت ہوگیا
اور ڈر سے منتری بھی نہ جگا دے اور اُسکے ہاتھ پاؤن بھی کچھ نہ ہلین۔ جیسے کیچڑ مین کمل اچل
ہوتا ہی تیسے ہی راجا اچل ہوگیا اور دو گھڑی تک مورچھت رہا۔ بھاٹ اور کب لوگ جو
اُستت کرتے تھے وہ سب چُپ ہو رہے اور منتری اور نوکر چاکر ڈر اور چنتا کے سمدر مین ڈوب
گئے اور اُنھون نے جانا کہ راجا کے من مین کوئی بڑی چنتا اُپجی ہی اور سب کے سب بڑے اچرج
مین ہوئے کہ راجا کو گھوڑے کی طرف دیکھنے ہی سے یہ دشا پراپت ہوگئی جسکا ٹھیک حال کچھ
نہین ملتا ہی نہ معلوم کیا ہوگیا۔

## سرگ اکیاسی۔ راجا پربودھ برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی دو گھڑی بعد راجا چیتن ہوا اور اُسکا انگ ہلکر سنگھاسن سے گرنے لگا۔ تب راجا کے منتری اور نوکروں نے اُسکی بھجا پکر کر تھاما پرنت راجا کی بدھ بیاکل ہو گئی اور بولا کہ یہ نگر کسکا ہی اور یہ سبھا کس کی ہی اور اسکا کون راجا ہی۔ جب ایسے بچن منتری نے سُنے تو شانت ہوتے اور پرسن ہوکر کہنے لگے کہ ہے راجن آپ کیوں بیاکل ہوتے ہین آپ کا من تو نرمل ہی اور آپ اُدار آتما ہین جن پرشون کی پریت پدارتھون مین ہوتی ہی اور آپات رمنیک بھوگون مین چت ہی اُنکا من موہ مین بھر جاتا ہی اور جو سنت جن اُدار ہین اُنکا چت نرمل ہوتا ہی اُنکا من موہ مین کیسے پڑے۔ ہے دیو جنکا چت بھوگون کی ترشنا مین بندھا ہی اُنکا من موہ جاتا ہی اور جو مہا پُرش سنت لوگ ہین اُنکا من موہ مین نہین ڈوبتا۔ جنکا چیت پورن آتم تتو مین استھت ہوا ہی اور بڑے گنون سے بھرے ہوتے ہین اُنکو شریر کے رہنے اور مٹ جانے مین کچھ موہ نہین اُپجتا اور جنکو آتم تتو کا ابھیاس نہین پراپت ہوا اور جو بیک نہین رکھتے ہین اُنکا چت دیش کال تنتر اور اوکھدھ کے بش سے موہ مین آجاتا ہی آپ کا چت تو بیک بھاو مین رہتا ہی کیونکہ آپ نت ہی کتھا اور باتین سنتے ہین آپ کیسے موہ مین پڑ گئے یہ اشچرج ہی کہ جیسے بایو سے پربت چلایمان ہو۔ تیسے ہی آپ چلایمان ہوگئے اپنی اُدارتا کو یاد کیجیے یہ سُنکر راجا ساودھان ہوا اور اُس کے مکھ کی شوبھا بڑھ گئی جیسے شرد رت کی سوکھی ہوئی منجری بسنت رت مین کھل جاتی ہی تیسے ہی راجا آنکھین کھولکر دیکھنے لگا اور جیسے سورج راہ کیطرف اور سانپ نیولی کیطرف دیکھتا ہی تیسے ہی اندرجالی کی طرف دیکھ کر بولا کہ ہے دُشٹ اندرجالی تونے یہ کیا کرم کیا راجا سے بھی کوئی ایسا کرم کرتا ہی۔ جیسے جل بنا مچھلی دُکھ پاکر پھر جل ہی مین پرسن ہوتی ہی تیسے ہی مین ہوا ہون۔ بڑا اشچرج ہی۔ پرماتما کی اننت اننت شکت ہین اور انیک پرکار کے پدارتھ پھُرتے ہین مین سنے دو مہورت مین کیا کیا بھرم دیکھا میرا من سدا گیان کے ابھیاس مین تھا سو تو موہ گیا تو سنساری جیوونکا کیا کہنا ہی۔ مین نے بڑا اشچرج بھرم دیکھا ہی یہ اندرجالی مانو شمبر دیت ہی کہ اِسنے دو گھڑی مین مجھکو کتنے ہی دیش کال اور پدارتھ دکھائے۔ جیسے برھما جی ایک مہورت مین طرح طرح کے پدارتھ رچ لیتے ہین تیسے ایک مہورت مین اُسنے مجھکو کتنے بھرم دکھاتے ہین مین وہ سب تمھارے آگے کہتا ہون سنو اور ساری سرشٹ دیکھنے تمام دنیا اسکے پٹارے مین بھری ہی۔

## سرگ بیاسی۔ چانڈالی بواہ برنن

راجا بولا کہ ہے سادھو لوگو مین اِس پرتھوی کا راجا ہون اور سب پرتھوی مین میری اگیا چلتی ہی اور مین اندر جالی کی طرح سنگھاسن پر بیٹھا ہون۔ جیسے سورگ مین اندر کے آگے سب دیوتا ہوتے ہین تیسے ہی میرے آگے منتری اور نوکر چاکر لوگ ہین ایسی اُدارتا سے مین بھرا ہون۔ پر مین نے بڑا بھرم دیکھا وہ یہ ہی کہ جب اِس اندرجالی نے پٹارے سے مور کا پنکھ نکالکر گھمایا تو وہ پنکھ مجھکو سورج کی کرنون کی طرح جان پڑا اور جیسے بڑا بادل گرج کر شانت

ہوجاتا ہی اور پیچھے اندر دھنکھ دکھاتا ہی تیسے ہی وہ بچتر روپ مور ہنکھ مجھکو دکھ پڑا اور پھر ایک دوُت
گھوڑا لیکر آیا اُسپر مین سوار ہوا اور وہ جٹ ہی مجھکو دور سے دور لیگیا - جیسے بھوگون کی باسنا سے مورکھ لوگ
گھر ہی بیٹھے دور سے دور بھٹکتے پھرتے ہین تیسے ہی مجھکو وہ گھوڑا دور سے دور لیگیا - پھر وہ مجھکو ایک مہا
بھیانک بن جن دیش مین لے گیا جو پرلے کال کے جلے ہوئے استھانون کے سمان تھا وہان مانو دوسرا
آکاش تھا اور سات سمندر تھے اور اُنکے سمان ایک آٹھوان سمندر تھا - چارو دشا کے جو چار سمندر کہے
ہین اُنکے سمان وہ مانو پانچوان سمندر تھا وہ مجھکو مہا بھیانک استھانون اور دیشون کو نانگھ کر ایک مہابن
مین لے آیا - جیسے گیانی کا چت آکاش کی طرح ہوتا ہی اور جیسے اگیانی کا چت کٹھور اور شونیہ ہوتا ہی تیسے
ہی استھان مین مجھکو لے گیا - جہان گھاس برچھ جیو مُنکھیہ کوئی بھی نہ دیکھ پڑتا تھا وہان مین بڑے کشٹ
اور دنیتا کو پراپت ہوا جیسے دھن اور بھائی بندون اور دیش اور بل سے رہت پُرش کشٹ پاتا ہی
تیسے ہی مین نے کشٹ پایا تب دن آخر ہوگیا اور وہان اُجاڑ مین مین نے تکلیف سے رات بسر کی اور
زمین پر سویا پر مجھکو نیند نہ آئی اور وہ رات مجھکو مارے دُکھ کے کلپ کے برابر ہوگئی - جب سورج نکلے
تب مین وہان سے چلا اور آگے گیا تو چڑیون کو بولتے ہوئے سُنا اور برچھ بھی دیکھے پرنت کھانے پینے کو
کچھ نہ پایا برچھون کو دیکھ کر مین پرسن ہوا جیسے موت سے چھوٹا ہوا پُرش روگ ہونے سے بھی پرسن ہو
تب مین ایک جامن کے برچھ کے نیچے بیٹھ گیا جیسے مارکنڈے رکھی نے پرلے کے سمندر مین بھٹک کر برگد
کا آشرے لیا تھا - تب وہ گھوڑا مجھکو چھوڑ کر چلا گیا اور سورج بھی است ہوگئے تو مین نے وہان سب
رات گذرانی پرنت نہ کچھ کھایا اور نہ پانی پیا اور نہ اسنان ہی کیا اس سے مین بہت دُکھی ہوا - جیسے
کوئی بکا ہوا مُنکھیہ بے بس ہو جاتا ہی اور جیسے اندھے کنوئین مین گرا ہوا مُنکھیہ کشٹ پاتا ہی تیسے ہی مین نے
بھی کشٹ پایا اور وہ رات بھی مجھکو کلپ کے سمان بیتی - جب وہان اَنّ پانی کچھ نہ دیکھ پڑا تب وہان سے
آگے کو چلا پنچھی بول رہے تھے اُس سمے آدھا پہر دن رہ گیا تھا تب ایک کنیا مجھے دکھائی دی جو اپنے ہاتھ مین
مٹی کی ایک مٹکی مین پکے ہوئے چاول اور جامن کے رس سے بھرا ہوا ایک برتن لیے ہوئے جاتی تھی مین اُسکے
سامنے آیا جیسے رات کے سامنے چندرما آتا ہی اور کہا کہ ہے استری مجھکو بھوجن دے مین بھوکھ سے بیاکل
ہون - جو کوئی دُکھی غریب کو اَنّ دیتا ہی وہ بڑی دولت پاتا ہی -

ہے سادھو لوگو جب مین نے بار بار کہا تب وہ کہنے لگی کہ تم تو کوئی بڑے راجا معلوم ہوتے ہو کہ طرح طرح کے گہنے
اور کپڑے پہنے ہوئے ہو مین تمکو بھوجن نہ دونگی - ایسا کہکر وہ آگے چلی اور مین بھی اُسکے پیچھے پیچھے سایہ کی طرح چلا -
مین کہتا جاتا تھا کہ ہے بالا - مجھکو بھوجن دے کہ میری بھوکھ شانت ہو اور وہ کہتی تھی کہ ہے راجا ہم نیچ لوگ ہین
اپنے پرِوجن بنا کسی کو بھوجن نہین دیتے - جو تم میرے پت ہو جاؤ تو البتہ تمکو یہ اَنّ جو اپنے باپ کیو اسطے
لیے جاتی ہون دیدون میرا باپ مرگھٹ مین بیتال کیطرح ادھوت بنا بیٹھا ہی اور دھور سے اُسکے انگ بھرے
ہین سو جو تم میرے پت (شوہر) بنو - تو مین تمکو بھوجن دیتی ہون کیونکہ پت پران سے بھی ادھک پیارا ہوتا ہی
باپ سے مین اپنا قصور معاف کرا لونگی - تب مین نے کہا کہ اچھا مین تجھ سے بواہ کرونگا پر مجھکو بھوجن

دے - ہے سادھو ایسا کون ہی جو ایسی بپت (مصیبت) مین اپنے برن آشرم کے دھرم کو درڑھ رکھے - اُسنے مجھکو آدھا بھوجن اور آدھا رس جامن کا دیا اُسکو بھوجن کر کے مین کچھ شانت ہوا پرنت میرا موہ نہ مٹا تب اُسنے میرے دونون ہاتھ پکڑکر مجھکو آگے کرلیا اور اپنے باپ کے پاس لے گئی جیسے پاپی کو جم دوت لیجاتے ہین اور کہا کہ ہے پتا اِسکو مین نے اپنا پت بنایا ہی - اُسکے باپ نے کہا کہ اچھا کیا ایسے کہکر چاول اور جامن کا رس بھوجن کیا پھر اُسکے پتا نے کہا کہ ہے پتری اِسکو اپنے گھر لیجا - تب وہ مجھکو اپنے گھر لے گئی اور جب اپنے گھر کے پاس پہونچی تب مین نے دیکھا کہ وہان ہڈی مانس اور لہو پڑا ہی اور کتے گدھے ہاتھی آدک جیوون کی کھالین پڑی ہین اُنکو نانگھ کر وہ مجھے اپنے گھر لے گئی جیسے پاپی کو نرک مین جم دوت لیجاتے ہین - وہان ایک باغیچہ تھا اُسمین جاکر وہ اپنی ماتا کے پاس مجھے لیگئی اور کہا کہ ہے ماتا یہ تیرا داماد ہوا ہی ماتا نے کہا کہ اچھی بات ہی - تب مین اُس چانڈالنی کے گھر رہا اور جو کچھ اُس نے بھوجن دیا وہ مین نے کھایا مانو بہت جنمون کے پاپ بھوگے پھر بواہ کا دن ٹھہرایا گیا اور اُسدن میرا بواہ ہوا - چانڈال لوگ ہنستے تھے اور ناچتے تھے مانو میرے پاپ ناچتے تھے -

## سرگ تراسی - اپدرو برنن

راجا بولا کہ ہے سادھو بہت کیا کہون سات دن تک میرے بواہ کا اُتساہ (جشن) رہا اور پھر وہان مین ایک بڑا چانڈال ہوا - آٹھ مہینے تک وہان رہ کر پھر مین اور استھانون مین رہا - آخر کو وہ چانڈالی گربھوتی (حاملہ) ہوئی اور اُس سے ایک لڑکی پیدا ہوئی جو جلدی بڑھ گئی - تین برس بعد ایک لڑکا پیدا ہوا اور پھر ایک لڑکا اور ایک لڑکی اور بھی پیدا ہوئی - اسیطرح اُس کے تین پتر اور تین کنیا پیدا ہوئین اور مین ایک بڑا چانڈال بڑے پروار والا ہوا - اُس چانڈالی سنگت مین بہت دن تک چانڈالون مین رہا کیا اور جیسے جال مین پنچھی بندھ جاتا ہی تیسے ہی مین اُن مین بندھا رہا - ہے سادھو اُن مین مین نے بڑے کشٹ پائے - پہلے مین جس سر پر ٹیکا بھی نہ سہتا تھا اُس سر پہ مین بوجھا اُٹھاتا تھا - نیچے ننگے پیرون ہونے سے پیر جلین اور سر پر سورج تپین - رات کو کانٹون پر سونے کو ملے - کوئی کپڑا بھی نہ ملے تب جو جنت کے لہو سے بھرے ہوئے گیلے اور پُرانے کپڑے سرہانے رکھون - مرغا ہاتھی آدک اشدھ پدارتھو نکا بھوجن کرون اور اُنکا لہو پیا کرون - ایسی میری دشا ہوگئی کہ جال سے پنچھی پکڑون اور کنڈی سے مچھلی کچھوا آدک پکڑون بہت طرح کے بڑے نیچ کرم کرون اور جیسی تیسی بست ملے اُسی کو بھوجن کرون یہانتک میری دشا ہوگئی کہ ہڈی اور مانس کے واسطے مین آپس مین لڑا کرون اور جاڑے مین سردی سے اور گرمی مین گرمی سے مین دکھ پایا کرون اِس سے میرا اسشریر بہت دُبلا ہوگیا اور بڑھاپا بھی آگیا - مرگھٹ پر رہتے رہتے بہت دن ہوگئے مانس کھاتا اور لہو پیتا رہا - جو بیتال لوگ آوین اُنکو مین مارا کرون - جیسے چنڈکا دیبی نے دیتون کو مارا تھا اور اُن کی آنتین اور چمڑے نیچے بچھا کر سوون اور سر کو سرہانے رکھون - اسیطرح بہت دنون تک مین کرتا رہا اور بندھو لوگون سے بہت اسنیہہ بڑھ گیا - پرنت برسات کی ندی کیطرح میری ترشنا بڑھتی جاتی تھی جن مٹی کے برتنون مین چانڈال لوگ بھوجن کرجاتے تھے اُنھین برتنون مین مین بھی بھوجن کرتا تھا - ایک سمے

پانی نہ برسا کال پڑا۔ سورج ایسے تپنے لگے کہ مانو بارہ سورج اکٹھے ہو کر تپتے ہین اور بن مین آگ لگی بن کے جیوآن اور جل کا دُکھ پانے لگے اور اپنا دیش چھوڑ چھوڑ کر اور اور دیش کو جانے لگے بڑا اُپدرو ہوا جیسے مہاسمے ہی کے پرُ لی کال آیا ہی تب بھوکھ اور پیاس سے کتنے ہی جیو مر گئے اور کتنے ہی گر پڑے اور مجھکو بھی بہت کشٹ ہوا تب مین تینون لڑکون اور تینون لڑکیون اور استری سمت وہان سے نکلا اور جہان اَن اور جل سنون وہان ہی جاؤن۔ تو وہان بھی کچھ نہ ملے تب مین بہت دُکھی ہوا اور میرا شریر نرس ہو گیا سب ایسے دُکھی ہوئے کہ پتا پتر کو نہ سنبھالے اور پُتر پتا کو نہ سنبھالے بھائی بندھ کا اسنیہہ آپسمین چھوٹ گیا اور سب اپنے اپنے واسطے دوڑین۔

## سرگ چوراسی۔ سامبر اتہاس سماپت برنن

راجا بولا کہ ہے سبھا کے لوگو اسطرح مین بہت دن تک پھرتا رہا۔ شریر میرا بہت بوڑھا ہو گیا اور بال برف کیطرح سفید ہو گئے۔ جیسے سوکھا پتا ہوا کے مارے اُڑتا پھرتا ہی تیسے ہی مین کرمون کے بش سے بھرمتا رہا۔

جو کچھ راجا ہونے کا ابھمان تھا وہ سب بھول گیا اور چانڈال بھاؤ درڑھ ہو گیا۔ سب جیو دکھی ہو کر استری کو چھوڑ چھوڑ گئے اور کتنے پہاڑ پر چڑھ کر دکھ کے مارے گر گر پڑے اور جیسے چڑیونکو باز کھاتا ہی تیسے ہی جیونکو بھیڑیے کھاتے تھے۔ ایک برچھ کے نیچے مین ٹھہر گیا تب ایک لڑکا جو سب سے چھوٹا تھا میرے پاس آیا اور بولا کہ ہے پتا مجھکو مانس دے کہ مین بھوجن کرون نہین تو میرے پران نکلتے ہین۔ تب مین نے کہا کہ مانس تو نہین ہی۔ اُس نے کہا کہ کہین سے لا دے۔ چھوٹا پتر سب سے پیارا ہوتا ہی اِس سے مین نے کہا کہ ہے پُتر میرا مانس ہی اسکو تو کھالے تب اُس دُربدھ نے کہا کہ دے۔ تب مین نے جنگل سے لکڑیان لا کر آگ جلا دی اور کہا کہ ہے پُتر مین آگ مین پرویش کرتا ہون جب مین پک جاؤن تب تو مجھکو کھا لینا۔ ہے سبھا کے لوگو اسطرح مین نے مارے اسنیہہ کے کہا کہ کسی طرح یہ جیتے رہین ایسے کہکر مین چتا مین گھُس گیا اور جب مجھکو گرمی لگی تب کانپا اور تمکو درشٹ آیا پھر کچھ سادھان ہوا اور باجے بجنے لگے ہے سادھو ایسا چرتر مین نے دیکھا سو تمسے کہا۔ جیسے مارکنڈے مُن نے پرَلی مین دُکھ دیکھے تھے اور دیوتون سے کہے تیسے ہی مین نے تمسے اپنا حال کہا۔

جب اندر جالی نے پوچھا (دم) گھمائی تھی تب اُسکے سامنے مین گھوڑی پر سوار ہوا تھا اور اتنی دیر تک یہ کچھ بھرم دیکھتا رہا۔ بڑا اشچرج ہی کہ مجھ ایسے بمیک وان راجا کو اُسنے موہت کیا تو اور پرانی جیودن کی کیا بات ہی۔

بششٹھ جی نے کہا کہ ہے رامجی جب اس پرکار تیجوان راجا نے کہا تب وہ سامبریک انتردھیان ہو گیا۔ اور سبھا مین جو منتری آدک بیٹھے تھے سب اشچرج مین ہو گئے اور آپسمین دیکھ کر کہنے لگے کہ بڑا اشچرج ہی۔

بھگوان کی مایا بچتر روپ ہی۔ یہ سامبری مایا نہین ہی کیونکہ سامبری تو فائدے کیواسطے تماشا دکھاتا ہی بعد اُسکے جتن سے دھن آدک پدارتھ مانگتا ہی پرنت یہ تو بنا کچھ لیے ہی انتردھان ہو گیا یہ ایشور کی مایا ہی جس سے ایسا بمیک وان راجا موہت ہو گیا۔ جو ایسا بڑا تیجوان اور شور بیر راجا موہت ہو گیا تو سادھارن جیو ونکی کون بات ہی۔

ہے رامجی ایسے سندیہہ مین سب ہو گئے اور مین بھی اُس سبھا مین بیٹھا تھا۔ یہ برتانت مین نے

پرتچھ دیکھا ہی کسی کے مُکھ سے سُنکر نہین کہا۔ ہے رامجی یہ جو اگّ رُوپ مَن ہی سو جہا موہ اور آبدیا اسکے پھُرنے سے انیک پرکار کے موہ دیکھ پڑتے ہین جب یہ من اُپشم ہو تبھی کلیان ہی اس سے تم اِس مَن کو جسمین بہت کلپنا اُٹھتی ہین اُنکو تیاگ کر آتم پد مین اِستھت کرو۔

## سرگ پچاسی چِت کا برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی آد جو شدھ پرماتما سے چِت سمبیدن پھُرا ہی وہ کلنا رُوپ ہوکر استھت ہوا ہی اِسی سے جگت ست ہوکر بھاستا ہی آتما کے پرماد سے موہ مین پراپت ہوا ہی اور چِت کے پھُرنے سے بہت دِنون تک جگت مین ڈوبا رہتا ہی وہ مَن اَست رُوپ ہی اور اُس من نے ہی سب جگت بستارا ہی جس سے بہت سے دُکھون کو پاتا ہی جیسے بالک اپنی پرچھائین مین بیتال کلپ کر آپ ہی ڈرتا ہی وہی من جب سنسار کی باسنا کو تیاگ کر آتم پد مین استھت ہوتا ہی تب جیسے سورج کے پرکاش سے اَندھکار میٹ جاتا ہی تیسے ہی ایک چھن مین سب دُکھ مِٹ جاتے ہین۔ ہے رامجی ایسا پدارتھ کوئی نہین جو ابھیاس کرنے سے نہ پراپت ہو اِس سے جب آتم پد کا ابھیاس کیجئے گا تب وہ پراپت ہوگا۔ آتم پد کے ابھیاس کرنے سے آتما پاس ہی جان پڑتا ہی اور سنسار دور جان پڑتا ہی اور جب جگت کا ابھیاس درڑھ ہوتا ہی تب جگت نزدیک بھاستا ہی اور آتما دُور بھاستا ہی۔ ہے رامجی جو موڑھ پُرش ہی اُسکو اگیّ پد مین بھرم ہوتا ہی۔ جیسے راہ چلنے والے کو دور سے برچھ مین بیتال کی کلپنا ہوتی ہی اور ڈرتا ہی تیسے ہی چِت کی باسنا سے جیو ڈر کو پاتا ہی۔ ہے رامجی باسنا سہت میلے من مین طرح طرح کے سنسار بھرم اُٹھتے ہین اور جب آتم پد مین استھت ہوتا ہی تب بھرم مِٹ جاتا ہی۔ جیسا مَن مین نشچے ہوتا ہی تیسا ہی ہو بھاستا ہی۔ جو نیتر مین شتر بُدھ ہوتی ہی تو ضرور ہی وہ شتر ہو جاتا ہی اور شراب کے متوالے کو سب پرتھوی گھومتی دیکھ پڑتی ہی اور بیاکل ہوتا ہی تو چندرما بھی کالا سا معلوم ہوتا ہی۔ جو اِمرت مین بِکھ کی بھاونا ہوتی ہی تو اِمرت بھی بِکھ کیطرح بھاستا ہی۔ یہ جاگرت پدارتھ دیش کال اور کریا مَن بھاستے ہین سے ہے رامجی سنسار کا کارن موہ ہی اُس سے یہ جیو بھٹکتا ہی اسلیے گیان روپی کلھاڑے سے باسنا روپی بیل کو کاٹو۔ آتم پد پانے مین باسنا ہی آبرن ہی۔

ہے رامجی باسنا روپی جال مین پھنکیہ روپی ہرن پھنسکر سنسار روپی بن مین بھٹکتا ہی۔ جس پُرش نے بچار کرکے باسنا کو مٹا دیا ہی اُسکو پرماتما کا پرکاش بھاستا ہی۔ جیسے بادل سے رہت سورج پرکاشت ہوتا ہی تیسے ہی باسنا سے رہت چِت مین آتما پرکاشتا ہی۔ ہے رامجی من ہی کو تم منکھیہ جانو دیہہ کو منکھیہ نہ جانو کیونکہ دیہہ جڑ ہی اور مَن جڑ اور چیتن سے بلکشن ہی من سے کیا ہوا کارج سپھل ہوتا ہی۔ جو مَن سے دیا اور جو مَن سے لیا ہی وہی دِیا اور لیا ہی۔ اور جو دیہہ سے کیا ہی وہ بھی من ہی نے کیا ہی۔ ہے رامجی یہ سب جگت مَن روپ ہی پربت آکاس بایو جل اگن اور پرتھوی ہی سورج آدک کا پرکاش من ہی سے ہوتا ہی۔ شبد اسپرش رُوپ رس گندھ سب من ہی سے لیے جاتے ہین اور طرح طرح کی باسناؤن سے طرح طرح کے رُوپ من ہی دھرتا ہی۔ جیسے نٹ طرح طرح کے سوانگ بناتا ہی تیسے طرح طرح کے رُوپ مَن ہی دھرتا ہی۔ چھوٹے پدارتھ کو مَن ہی بڑا کرتا ہی۔ سَت کو اَست کے سمان اور اَست جگت کے پدارتھ

گوسُت کے مَن ہی کرتا ہی اور مَن ہی مِتر کو شتر اور شتر کو مِتر کرتا ہی۔

ہے رامجی جیسی برت مَن کی درڑھ ہوتی ہی وہی ست ہوکر بھاستی ہی۔ راجا ہرشچندر کو ایک رات مین بارہ برس کا انبھو ہوا تھا اور اندر کو ایک مہورُت مین جگون کا انبھوُ ہوا تھا۔ اور مَن ہی کے نشچے سے اندر براہمن کے دسو پُتر براہم پد کو پراپت ہوئے تھے۔ ہے رامجی جو سُکھ سے بیٹھے ہوئے کو مَن مین کوئی چنتا آلگتی ہی تو سُکھ ہی مین اُسکو رورو نرک ہو جاتا ہی اور جو دُکھ مین بیٹھا ہی اور من مین شانت ہی تو دُکھ سُکھ ہو جاتا ہی۔ اِس سے جیسا نشچے من مین ہوتا ہی ویسا ہو بھاستا ہی اور جس طرف من کا نشچے ہوتا ہی اُسیطرف سب اندریان بھی لگ جاتی ہین اندریون کا راجا من ہی جب من ٹوٹ جاتا ہی تب اندریان الگ الگ ہو جاتی ہین۔ جیسے تاگے کے ٹوٹنے سے مالا کے دانے الگ الگ ہو جاتے ہین تیسے بے مَن کی اندریان ارتھ سے رہت الگ ہو جاتی ہین واستو مین آتم تو سب مین ادھشٹھان استھت ہی اور نرمل نربکار سوکشم سم بھاؤنت اور سب کا ساکھی اور سب باتون کا جاننے والا ہی وہ دیہہ سے بھی ادھک سوکشم روپ ہی ارتھات آہم بھاو کے اُٹھان سے رہت چنماتر ہی اُسمین من کے پھُرنے سے سنسار بھاستا ہی واستو مین دویت بھرم سے رہت ہی سب جگت آتما کا کنچن مَیَ رچا ہی اور سب مین چیتن شکت بیاپی ہی۔ بایو مین اسپند پرتھوی مین کٹھورتا۔ سورج اور اگن آدک مین پرکاش۔ جل مین دروتا اور آکاش مین شونتا وہی ہی اور سب پدارتھون مین وہی چیتن شکت بیاپ رہی ہی واستو مین اسمین انیک ہونا نہین ہی۔ مَن سے بھاستا ہی سفید چیز کو سیاہ اور دیش کال پدارتھ کرتیا اور دربیہ کو من ہی اُلٹا (برخلاف) کرتا ہی۔ ہے رامجی جیسا نشچے مَن مین درڑھ ہوتا ہی وہی سدھ ہوتا ہی اور مَن کے بنا کسی پدارتھ کا گیان نہین ہوتا۔ ہے رامجی جیبھ سے طرح طرح کے بھوجن کرتا ہی پرنت جو مَن اور ٹھور ہوتا ہی تو کچھ سواد (مزہ) نہین ملتا ہی اور آنکھون سے چیت سہت دیکھتا ہی تو روپ کا گیان ہوتا ہی اِس کارن من بنا کسی اندری کا بشے سدھ نہین ہوتا اور اندھکار اور پرکاش بھی من بنا نہین بھاستے ہے رامجی سب پدارتھ مَن سے بھاستے ہین۔ جیسے نیترون مین پرکاش نہین ہوتا تو کچھ نہین بھاستا تیسے ہی موجود پدارتھ بھی من کے بنا نہین بھاستے۔ ہے رام جی اندریون سے مَن نہین اُپجا پرنت من سے اندریان اُپجی ہین اور جو کچھ اندریون کا بشے جگت جال ہی وہ سب مَن اُپجاتا ہی۔ جن پرشون نے من کو بس مین کرلیا ہی وہی مہاتما پرش پنڈت ہین اور اُنکو نمسکار ہی۔ ہے رام جی جو طرح طرح کے گہنے اور پھول پہنے ہوئے استری پریت سے گلے لگے پر جو چیت آتم پد مین استھت ہی تو وہ استری مُردہ برابر ہی۔ ارتھات اُسکو بھلے برے کا راگ دویش کچھ نہین اُپجتا۔ بھلے برے مین راگ دویش مَن ہی مین اُپجاتا ہی من کے ٹھہر جانے سے راگ دویش کچھ نہین اُپجتا۔ ہے رام جی ایک راگ سے رہت براہمن دھیان کرتا ہوا بن مین بیٹھا تھا اور اُسکے ہاتھ کو کوئی جنگلی جیو توڑلے گیا پر اُس براہمن کو کچھ کشٹ نہ ہوا کیونکہ من اُسکا ٹھہرا ہوا تھا۔ یہی من پھُرنے سے سُکھ کو بھی دُکھ کرتا ہی اور آپنے مین ٹھہرے ہوئے دکھ کو بھی سُکھ کرتا ہی۔ ہے رامجی کتھا کے سُننے مین جو من کسی اور طرف جاتا ہی تو کتھا کے ارتھ سمجھ مین نہین آتے۔ اور جو اپنے گھر مین بیٹھا ہی اور من کے سنکلپ سے پہاڑ پر دوڑتا دوڑتا گرپڑتا ہی تو اُسکو

پرتچھ انبھو ہوتا ہی سو من ہی کا بھرم ہی۔ جیسی پھُرنا مَن مین پھرتی ہی وہی بھاستی ہی۔ جیسے سپنے مین ایک چھن مین
ندی پہاڑ آکاش آدک پدارتھ بھاسنے لگتے ہین تیسے ہی یہ پدارتھ بھی بھاستے ہین۔ ہے رام جی اپنے
انتہ کرن مین سرشٹ بھی من کے بھرم سے بھاستی ہی۔ جیسے جل مین انیک ترنگ ہوتے ہین اور برچھ مین
پتے پھل پھول ٹہنی ہوتے ہین تیسے ہی ایک من کے بھیتر جاگرت سپن آدک بھرم ہوتے ہین۔ جیسے سونے
مین زیور کوئی دوسری چیز نہین تیسے ہی جاگرت اور سپن اوستھا الگ الگ نہین۔ جیسے لہر اور بلبلے پانی
سے الگ نہین اور جیسے نٹ طرح طرح کے سوانگون کو لے کر طرح طرح کے رُوپ رکھتا ہی تیسے ہی مَن
باسنا سے طرح طرح کے رُوپ دھرتا ہی۔ ہے رامجی جیسا اسپند مین درڑھ ہوتا ہی تیسا ہی انبھو ہوتا ہی۔
جیسے لون راجا کو بھرم سے چانڈالی کا انبھو ہوا تھا تیسے ہی یہ جگت کا انبھو من ماتر ہی چیت کے بھرم سے
بھاستا ہی۔ ہے رام جی جیسی جیسی پرتبھا من مین ہوتی ہی تیسا ہی انبھو ہوتا ہی اور یہ سب جگت من ماتر
ہی اب جیسی تمھاری اِچھا ہو ویسا کرو۔

جیسا جیسا پھُرنا من مین ہوتا ہی تیسا تیسا ہو بھاستا ہی۔ مَن کے پھرنے سے دیوتا دیت اور دیت دیوتا ہو جاتے
ہین اور سنکھیپ ناگ اور برچھ ہو جاتے ہین جیسے لون راجانے آپدا کا انبھو کیا تھا۔ ہے رامجی من کے پھرنے ہی سے مرتا
اور پیدا ہوتا ہی اور سنکلپ ہی سے پُرش سے استری اور استری سے پُرش ہو جاتا ہی۔ پتا پُتر ہو جاتا ہی پُتر پتا ہو جاتا ہی
جیسے نٹ اپنے سوانگ سے انیک رُوپ دھرتا ہی تیسے ہی اپنے سنکلپ سے من بھی انیک رُوپ دھرتا ہی۔ ہے
رامجی جیو نراکار ہی پر من سے آکار کیطرح بھاستا ہی۔ اُس من مین جو من ہی وہی موڑھتا ہی اِس موڑھتا سے جو باسنا
ہوتی ہی اُس باسنا روپی پون سے یہ جیو روپی پتا بھٹکتا پھرتا ہی اور سنکلپ کے بش مین ہو کر سُکھ اور دُکھ اور ڈر کو پاتا
ہی۔ جیسے تیل تلون مین رہتا ہی تیسے ہی سُکھ دُکھ من مین رہتے ہین۔ جیسے تلون کو کولھو مین پیرنے سے تیل نکلتا
ہی تیسے من کو من کے سنجوگ سے سُکھ دُکھ پرگٹ بھاستے ہین۔ سنکلپ دیش مین کال کریا سے گھنتو ہوتا ہی اور
دیش کال آدک بھی من مین ہوتے ہین۔ جنکا مَن پھرتا ہی اُنکو طرح طرح کا دُکھ رُوپ جگت بھاستا ہی۔
ہے رام جی جن کا مَن آتم پد مین استھت ہی اُنکو دُکھ نہین دیکھ پڑتا پرنت من آتم پد سے الگ نہین
ہوتا جیسے گھوڑے کا سوار رن مین جا پڑتا ہی تو بھی گھوڑا اسکے بس مین رہتا ہی تیسے اسکا من جو بستار اور جاتا
ہی تو بھی اپنے بس ہی رہتا ہی۔ ہے رامجی جب من کی چنچلتا بیراگ سے دور ہوتی ہی تب من بش ہو جاتا
ہی جیسے بندھن سے ہاتھی بس ہو جاتا ہی تیسے ہی جس پُرش کا مَن بش ہو جاتا ہی اور سنسار کیطرف
سے چھوٹ کر آتم پد مین استھت ہوتا ہی وہ بڑا مہا پُرش کہلاتا ہی۔ جس کا من سنسار کیطرف
دوڑتا ہی وہ دلدل کا کیڑا ہی اور جسکا مَن اچل ہی اور شاستر کے ارتھ روپی ست سنگ اور سنسار
کی طرف سے چھوٹ کر ایکاگر بھاؤ مین ٹھہرا ہی اور آتم پد کے دھیان مین لگا ہوا ہی وہ سنسار
کے بندھن سے مکت ہوتا ہی۔ ہے رام جی جب مَن سے من دور ہوتا ہی تب شانت پراپت ہوتی ہی جیسی
چھیر سمندر سے مندراچل نکلا تو شانت ہوا تھا۔ جس پُرش کا من بھوگون مین لگ جاتا ہی وہ پُرش سنسار روپی
بِش کے برچھ کا بیج ہوتا ہی۔ ہے رامجی جسکا چیت سو رُوپ سے موڑھ ہوا ہی اور سنسار کے بھوگون مین لگا ہی وہ بڑے

کشٹ پاتا ہی۔ جیسے پانی کے بھونر مین آیا ہوا تنکا (یعنی خس)، چکر کھاتا ہی تیسے ہی یہ جیو من بھاؤ مین آکر بھرم کو پاتا ہی اِس سے تم اِس من کو اِستھر کرو کہ شانت آتما ہو۔

## سرگ چھیاسی۔ من شکست رُوپ برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی یہ چِت ردپی مہا بیادھ ہی اِسکے دور ہونے کے لیے مین تمسے ایک بڑی اُتم اوکھد کہتا ہون وہ تم سنو کہ جسمین جتن بھی اپنا ہو سادھیہ بھی آپ ہی ہو اور اوکھد بھی آپ ہی ہو اور سب پرشارتھ آپ ہی سے سِدھ ہوتا ہی اِس جتن سے چت ردپی بیتال کو ناش کرو۔ ہے رامجی جو کچھ پدارتھ تمکو رس تہیت دیکھ پڑین اُنکو تیاگ کرو۔ جب اِچھا والے پدارتھونکو چھوڑ دوگے تب من کو جیت لوگے اور اچل پد کو پاؤگے۔ جیسے لوہے سے لوہا کٹتا ہی تیسے ہی من سے من کو کاٹو اور جتن کرکے شبھ گنون سے چت روپی بیتال کو دور کرو۔ دیہہ آدک البست مین جو بست کی بھاونا ہی اور بست آتم تتو مین جو دیہہ آدک کی بھاونا ہی اُنکا تیاگ کرکے آتم تتو مین بھاونا کو لگاؤ۔ ہے رام جی جیسے چت مین پدارتھونکی چنتنا ہوتی ہی تیسے ہی آتم پد پانے کی چنتنا سے ست کرم کی شدھتا لیکر چِت کو جتن کرکے چیتن سمبت کی اُور لگاؤ اور سب باسنا تیاگ کر ایکاگر ہو رہو۔ تب پرم پد کی پراپت ہوگی۔ ہے رامجی جن پرشونکو اپنی اِچھا تیاگ دینی کٹھن ہی وے بشیونکے کیڑے ہین۔ کیونکہ اَشبھ پدارتھ مورکھتا سے اچھے جان پڑتے ہین اِس اَشبھُ کو اَشبھُ اور شبھُ کو شبھُ جاننا یہی پرشارتھ ہی۔ ہے رامجی شبھُ اشبھُ دونون پہلوان ہین ان دونون مین جو بلی ہوتا ہی اُسی کی جے ہوتی ہی اِس سے جلد ہی پُرش پر جتن کرکے اپنے چت کو جیتو۔ جب تم بے چت کے ہوگے تب جتن بناہی آتم پد کو پاؤگے جیسے بادل کے نہ ہونے سے سورج جتن بناہی بھاستے ہین تیسے ہی آتم پد کے آگے چت کا پھرنا جو بادل کیطرح اوٹ (پردہ) ہی وہ جب نہ رہیگا تب آپ جتن شدھ آتم پد بھاسے گا۔ چت کے اِستھر کرنے کا منتر بھی آپ سے ہوتا ہی جس کو اپنے چت کے بس کرنے کی بھی شکت نہین اُسکو دھکار ہی وہ آدمیون مین گدھا ہی۔ اپنے پرشارتھ سے من کا بس کرنا اپنے ساتھ پرم ہِت کرنی ہی اور اپنے من کئے بنا آپ اپنا دشمن ہی ارتھات من کے اپشم کیے بنا گھٹی جنتر کے سمان سنسار چکر مین بھٹکتا ہی۔ جن لوگون نے من کو اپشم کیا ہی اُنکو پرم لابھ ہوا ہی۔ ہے رام جی من کے مارنے کا منتر یہی ہی کہ جگت کی اور سے چت کو ہٹاوے اور آتم چیتن سمبت مین لگاوے۔ آتم چنتنا کرکے چت کو بارنا سکھ رُوپ ہی۔ ہے رام جی اِچھا سے من پشٹ رہتا ہی جب بھیتر سے اِچھا مِٹ جاتی ہی تب من اُپشم ہوتا ہی اور جب من اپشم ہوتا ہی تب گرد اور شاسترون کے اُپدیش اور منتر آدک کی ضرورت نہین رہتی۔ ہے رامجی جب اسنکلپ روپی اوکھد کرکے چت روپی روگ کاٹے تب اُس پد کو پاوے جو سرب اور سرب گت شانت رُوپ ہی۔ اِس دیہہ کو نشچے کرکے موڑھ مَن نے کلپا ہی اِس سے پرشارتھ کرکے چت کو اچت کرو تب اِس بندھن سے تم چھوٹوگے۔ ہے رامجی شدھ چت آکاش مین جتن کرکے چت کو لگاؤ۔ جب بہت دن تک کا تیبر سمیک آتما کی اور ہوگا تب چیتن چت کو کھالیگا اور جب چت کا چتون بناسٹ جایگا تب صرف چیتن ہی باقی رہے گا۔ ہے رامجی جب جگت کی بھاونا سے تم چھوٹوگے تب تمھاری بدھ پرمارتھ تتو مین لگے گی ارتھات بودھ رُوپ

ہوجاویگی اس سے اس چت کو چت سے کھاؤ۔ جب تم پرم پرشارتھ کرکے چت کو اچت کروگے تب جہا
ادویت پد کو پاؤگے۔ ہے رامجی من کے جیتنے مین تمکو اور کچھ جتن نہین کیول ایک سمیدن کا پرباہ اُلٹنا ہی کہ جگت
کی اَور سے ہٹاکر آتما کی طرف لگاؤ اسی سے چت اچت ہوجائیگا چت کے چھوبھ سے رہت ہونا پرم کلیان ہی
اس سے چھوبھ سے رہت ہوجاؤ۔ جس نے من کو جیتا ہی اُسکو تینون لوک کا جیتنا تنکے کے برابر ہی۔ ہے رام جی جو
بڑے شورما ہین وہ ہتھیارون کی مار سہتے ہین آگ مین جلنا بھی سہتے ہین اور دشمن کو مارتے ہین تب سوابھاوک
پھرنے کے سہنے مین کیا کٹھنتا (دقت) ہی۔ ہے رامجی جنکو اپنے چت کے اُلٹانے کی سامرتھ نہین وہ نردن
مین اَدھم ہین۔ جن کو یہ انبھو ہوتا ہی کہ مین جنما ہون مین مرونگا اور مین جیو ہون اُنکو وہ اَسنت روپ پرپادچیلتا
سے بھاستا ہی۔ جیسے کوئی کسی اَستھان مین بیٹھا ہوا اور من کے پھُرنے سے اور دیش مین کارج کرنے لگے
تو وہ بھرم روپ ہی تیسے ہی آپکو بھرم سے جنم مرن مانتا ہی۔ ہے رام جی منکھیہ من روپی ششر پر سے اس
لوک اور پرلوک مین موکش ہونے تک چت مین بھٹکتا ہی جو چت بھی موکش تک ناش نہین ہوتا تو تمکو
موت کا ڈر کیسے ہوتا ہی تمھارا سوروپ نت شدھ بُدھ اور سب بکارون سے رہت ہی یہ لوک آدک
بھرم چت مین من کے پھرنے سے اُپجا ہی من سے الگ چت کا کچھ روپ نہین ہی پتر بھائی نوکر آدک جو
اسنیہہ کے استھان ہین اور اُنکے دُکھ سے آپکو دکھی مانتے ہین وہ بھی چت سے مانتے ہین۔ جب چت
اچنت ہوجاوے تب سب بندھنون سے چھوٹ جاوے۔ ہے رامجی مین نے اوپر نیچے سب استھان
دیکھے ہین سب شاستر بھی دیکھے ہین اور انکو اکیلے مین بیٹھکر بار بار بچارا ابھی ہی شانت ہونے کا اور کوئی
اُپائے نہین۔ چت کا اپشم کرنا اُپای ہی۔ جب تک چت جگت کو دیکھتا ہی تب تک شانت پراپت نہین ہوتی
اور جب چت اپشم ہوتا ہی تب اُس پد مین بشرام ہوتا ہی جو نت شدھ سمباتما اور سب کے ہردی مین
چیتن آکاش پرم شانت روپ ہی۔ ہے رامجی ہردے آکاش مین جو چیتن چکر ہی ارتھات برھما کا برت
ہی اُسکی اور جب من کا تیبر سمبیگ ہو تب سب دُکھ ناش ہوجاوین من کا نن بھاؤ اُسی برھما کا برت
روپی چکر سے نشٹ ہوتا ہی۔ ہے رامجی سنسار کے بھوگ جو من سے بہت اچھے جان پڑتے ہین وی جب
اچھے نہ جان پڑین تب جانیے کہ من کے انگ کٹے جو کچھ مین تو آدک شبد ارتھ بھاستے ہین وہ سب
من ماتر ہین جب بچار کرکے اُنکی ابھاونا ہو تب من کی باسنا مٹ جاوے جیسے ہنسیے سے کھیت
کٹ جاتے ہین تیسے ہی باسنا کے مٹ جانے سے پرم تتو شدھ بھاستا ہی۔ جیسے گھٹا کے نہ ہونے
سے شرد رت کا آکاش نرمل بھاستا ہی تیسے ہی باسنا کے نہ ہونے سے من شدھ بھاسیگا۔ ہے رام جی
من ہی جیو کا بڑا دشمن ہی اور اچھا سنکلپ کرکے پشٹ ہوجاتا ہی جب اچھا کوئی نہ اُپجے تب آپ ہی نرت ہوجائیگا
جیسے اگن مین کاٹھ ڈالیے تو اگن بڑھ جاتی ہی اور جو نہ ڈالیے تو آپ ہی بجھ جاتی ہی۔ ہے رامجی اس مین جو سنکلپ
کلپنا اُٹھتی ہی اُسکو تیاگ کرو تب تمھارا من آپ ہی نشٹ ہوجاے گا۔ جہان ہتھیار چلتے ہین اور آگ لگتی ہی
وہان بہادر لوگ بے ڈر ہوکر چلے جاتے ہین اور دشمن کو مارتے ہین اپنے پران جانے کا ڈر نہین رکھتے تو تمکو
سنکلپ کے تیاگ کرنے مین کیا ڈر رہی۔ ہے رام جی چت کے پھیلانے سے انرتھ ہوتا ہی اور چت کے نرپھُرنے سے

بھلا ہوتا ہی یہ بات بالک بھی جانتا ہی جیسے پتا بالک کو کرپا کرکے کہتا ہی تیسے ہی مین تمکو سمجھاتا ہون کہ من روپی غنچہ نے بھی دیا ہی اور سنکلپ کلنا سے جتنی آپدا ہین وے من سے اُپجتی ہین - جیسے سورج کی دھوپ مین مرگ ترشنا کا جل دیکھ پڑتا ہی تیسے ہی سب آپدا من سے دیکھ پڑتی ہین - جسکا من استھر ہوا ہی اُسکو کوئی آپدا نہین ہوتی ہے رام جی پرلی کال کا پون چلے اور ساتو سمُدر اپنی مرجادا تیاگ کر اکٹھے ہو جاوین اور بارہ سورج اکٹھے ہو کر تپین تو بھی من سے رہت پرش کو کوئی بگھن یعنے خلل نہین ہوتا وہ سدا شانت روپ ہی - ہے رام جی من روپی بیج ہی اور اُس سے سنسار روپی برچھ اُپجا ہی سات لوک اُسکے پتے ہین اور شبھ اشبھ سُکھ دُکھ اُسکے پھل ہین - وہ من سنکلپ سے رہت نشٹ ہو جاتا ہی اور سنکلپ کے بڑھنے سے انرتھ کا کارن ہوتا ہی اِس سے سنکلپ سے رہت اُس چکرورتی راج پد مین آیا ہوا پرم پد کو پاوے گا - جس پد کو پا کر چکرورتی راج تنکے کے برابر معلوم ہوتا ہی - ہے راجی من کے چھین ہونے سے جیو آتم پرمانند پد کو پاتا ہی - ہے راجی سنتوکھ سے جب من بش ہوتا ہی تب نت اُدے روپ نرسیہ پرم پاون نرمل سم اننت اور سرب بکار بکلپ سے رہت جو آتم پد باقی رہتا ہی وہ تمکو ملے گا -

## سرگ ستاسی سکھ اُپدیش برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی جس کے من مین بہت سمبیگ ہوتا ہی اُسکو من دیکھتا ہی - اگیان سے جو جگت کا بہت سمبیگ ہوا ہی اُس سے چت جنم مرن آدک بکار دیکھتا ہی اور جسکا نشچے من مین دررڑھ ہوتا ہی اُسیکا انبھو کرتا ہی - جیسا من کا پھرنا پھرتا ہی تیسا ہی روپ ہو جاتا ہی - جیسے برف کا شیتل اور شُکل روپ ہی اور کاجل کا کرشن روپ ہی تیسے ہی من کا چنچل روپ ہی - اتنا سنکر شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون یہ من جو بیگ ابیگ کا کارن چنچل روپ ہی سو اُسکا چنچل پنا کیسے چھوٹے - بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی تم ست کہتے ہو چنچل پنے سے رہت من کوہین نہین دیکھ پڑتا کیونکہ من کا سوبھاؤ ہی چنچل ہی - ہے راجی من مین جو چنچل پنے کی پھرنا مانسی شکت ہی وہی جگت کا کارن روپ ہی - جیسے بایو کا اسپندروپ ہی تیسے ہی من کا چنچل روپ ہی - جس کا من چنچل پنے سے رہت ہی اُسکو مرا ہوا کہتے ہین - ہے رام جی تپ اور شاستر کا سدھانت یہی ہی کہ من کے مرجانے کو موکش کہتے ہین اُسکے ناش ہونے سے سب دُکھ دور ہو جاتے ہین - جب چت روپی راچھس اُٹھتا ہی تب بڑے دُکھ ملتے ہین اور چت کے لے ہو جانے سے اننت سکھ بھوگ ملتے ہین اور تھات پرمانند سوروپ آتم پد ملتا ہی - ہے رام جی من مین چنچلتا اِبچار سے ہوتی ہی اور بچار کرنے سے مٹ جاتی ہی چت کی چنچلت روپ جو باسنا بھیتر بھری ہوئی ہی وہ جب مٹ جاوے تب پرم سار پراپت ہو اِس سے جتن کرکے چنچلتا روپی ابدیا کو تیاگ کرو تب چنچلتا مٹ جاگی تب من شانت ہوگا - ست است جڑ چیتن کے بیچ جو ڈولانے شکت ہی اُسکا نام من ہی جب یہ تیری سے جڑ کیطرف لگتا ہی تب آتما کے پرمادسے جڑ روپ ہو جاتا ہی ارتھات اناتما مین آتما کی پرتیت ہوتی ہی - اور جب ببیک بچار مین لگتا ہی تب اُس ابھیاس سے جڑتا مٹ جاتی ہی اور کیول چیتن آتم تتو بھاستا ہی - جیسا ابھیاس دررڑھ ہوتا ہی تیسا ہی انبھو اُسکو ہوتا ہی اور

جیسے پدارتھ کی ایکتا چت مین ہوتی ہی ابھیاس کے بش سے تیساہی روپ چت ہو جاتا ہی - ہے رامجی جس پد کے
نمت یہ من جتن کرتا ہی اُسکو پراپت ہوتا ہی اور ابھیاس کی تیزی سے بھاوت روپ ہو جاتا ہی اسی کارن تمسے
کہتا ہون کہ چت کو چت سے استھر کرو اور اشوک پد کا آشرے کرو - جو کچھ بھاؤ ابھاؤ روپ سنسار کے پدارتھ
ہین وے سب من سے اُپجے ہین اِس سے من کے اُپشم کرنے کا پرجتن کرو - من کے اُپشم بنا چھوٹنے کا اور کوئی اُپاے
نہین اور من کو من ہی مارتا ہی اور کوئی نہین مار سکتا - جیسے راجا سے راجا ہی جُدھ کر سکتا ہی اور کوئی نہین
کر سکتا تیسے ہی من سے من ہی جُدھ کر سکتا ہی اس سے تم من سے من کو مارو کہ شانت کو پراپت ہو جاؤ -
ہے رامجی تنکھیئہ بڑے سنسار سمُدر مین پڑا ہی جسمین ترشنا روپی سوار نے اُسکو گھیر لیا ہی اس کارن نیچے کو چلا
جاتا ہی اور راگ دویش روپی بھونر سے دُکھ پاتا ہی اس سے پار اُتر جانے کے لیئے من روپی ناؤ ہی جب
شُدھ من روپی ناؤ پر سوار ہو تب سنسار سمُدر سے پار اُتر جاے اور طرح سے کشٹ ہی پاتا ہی - ہے
رامجی اپنا من ہی بندھن کا کارن ہی اس من کو من ہی سے مارو اور جگت کی اور جو سدا دوڑتا ہی اسِس
سے ہٹا کر آتم تتو کا ابھیاس کرو تب چھوٹوگے اور اُپای چھوٹنے کا نہین - جہان جیسی باسنا سے من آشا
کرکے اُٹھے اُسکو وہان ہی بودھ کرکے تیاگے سے تمھاری اَبدیا مِٹ جایگی - ہے رامچندر جب تم پہلے
بھوگون کی باسنا تیاگ کروگے تب جتن بنا ہی جگت کی باسنا چھوٹ جایگی جب بھاؤ ابھاؤ روپ
جگت کا تیاگ کیا تب نربکلپ سکھ روپ ہوگا جب سب درشیہ بھاؤ پدارتھون کا ابھاؤ ہوتا ہی تب بھاونا
کرنے والا من بھی نشٹ ہوتا ہی - ہے رامچندر جو کچھ سمبیدن پھرتا ہی اُس سمبیدن کا ہونا ہی جگت ہی اور سمبیدن
نہ ہونے کا نام نربان ہی - سمبیدن ہونے سے دُکھ ہی اِس سے پرجتن کرکے سمبیدن کو مٹانا ہی چاہئیے جب بھاونا
کی ابھاؤ ناہو تو کلیان ہو جو کچھ بھاؤ ابھاؤ پدارتھون کا راگ دویش اُٹھتا ہی وہ من کے اَبودھ سے اُٹھتا ہی
پرنت وی پدارتھ مرگ ترشنا کے جل کیطرح است ہین اِس سے انکا بھروسا تیاگ کرو - یے سب اَبست
روپ ہین اور تمھارا سوروپ نِت ترپت اپنے آپ مین استھت ہی -

## سرگ اٹھاسی - اَبدیا برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی یہ باسنا بھرم سے اُٹھی ہی - جیسے آکاش مین دوسرا چندرما بھرم سے بھاستا ہی
تیسے ہی آتما مین جگت بھرم سے بھاستا ہی اسکی باسنا دور سے تیاگ کرو - ہے رامجی جو گیانوان ہین اُنکو جگت
نہین بھاستا ہی اور جو اگیانی ہین اَبدیمان (غیر موجود) بدیمان (موجود) کیطرح بھاستا ہی اور سنسار نام سے سنسار کو مان
لیتا ہی گیانوان سمیک درشی کو آتم تتو سے الگ سب اَبست روپ بھاستا ہی -
جیسے سمدر دروتا سے ترنگ اور بُدبُدے ہو کر بھاستا پرنت جل سے الگ نہین تیسے ہی اپنے ہی بکلپ سے
بھاؤ ابھاؤ روپ جگت دیکھتا ہی جو واستو مین است روپ ہی کیونکہ آتم تتو ہی اپنے سوروپ مین استھت ہی - جو
نت شدھ سم ادویت تمھارا اپنا آپ ہی - نہ تم کرتا ہو نہ اکرتا ہو - کرتا اکرتا گرہن تیاگ بھید کو لیکر کہا تا ہی تم دونون
بکلپونکو تیاگ کر اپنے سوروپ مین استھت ہو اور جو کچھ کریا آچار آکر پراپت ہون اُنکو کرو پر بھیتر سے اسکت نہ ہو

ارتھات اپنے کو کرتا اور بھوگتا مت مانو کیونکہ کرتب آدک تب ہوتے ہین جب کچھ لینا یا چھوڑ دینا ہوتا ہی اور لینا
چھوڑ دینا تب ہوتا ہی جب پدارتھ ست بھاستا ہی پر یہ سب پدارتھ تو است اندرجال کی مایا کیطرح ہین - ہے
راجی است پدارتھون پر بھروسا کرنا اور اُسمین لینا چھوڑنا کیا ہی سب سنسار کا بیج ابدیا ہی اور وہ ابدیا بھی سوروپ
کے پرماد سے ابدیمان ہی (یعنے غیر موجود) ست کیطرح بھاستی ہی - ہے راجی چت مین چیت سہت باسنا
پھُرتی ہی وہی موہ کا کارن ہی سنسار روپی باسنا کا چکر ہی جیسے کمھار چکر پر چڑھا کر مٹی سے طرح طرح کے
برتن گھڑے آدک بناتا ہی تیسے ہی چت سے جو چیت سہت باسنا پھُرتی ہی وہ سنسار کے پدارتھونکو پیدا
پیدا کرتی ہی یہ ابدیا رُوپی سنسار دیکھنے ہی کو بڑا اسندر بھاستا ہی پر جیسے بانس بڑے بستار کو پراپت ہوتا ہی پھر
بھیتر سے خالی ہی ہی تیسے ہی یہ بھی بھیتر سے خالی ہی اور جیسے کیلے کا برچھ دیکھنے کو بستار سہت بھاستا ہی اور اُسکے
بھیتر سار کچھ نہین ہوتا تیسے ہی سنسار اسار رُوپ ہی - جیسے ندی کی دھار اچلی جاتی ہی تیسے ہی سنسار ناش روپ
ہی - ہے رام جی اس اَبدیا کو پکڑیے تو کچھ پکڑنے مین نہین آتا کومل جان پڑتی ہی پر بہت ہی چھین روپ ہی
اور پرگٹ آکار بھی درشٹ آتے ہین پر مرگ ترشنا کے جل کے سمان است رُوپ ہی - ابدیا مایا جس
سے یہ جگت اُپجتا ہی کہین بکار ہی کہین صاف ہی اور کہین برطار وپ بھاستی ہی اور آتما سے بیت ریک
بھاؤ کو پراپت ہوتی ہی - جڑ ہی پرنت آتما کی ستا پاکر چیتن ہوتی ہی اور چیتن رُوپ بھاستی ہی تو بھی
اَست رُوپ ہی ایک پل بھر کے بھولنے سے وہ بڑے بڑے بھرم دکھاتی ہی جہان نرمل پرکاش
رُوپ آتما ہی وہان اندھکار دکھاتی ہی کہ مین آتما نہین جانتا - جیسے اُلو کو سورج مین اَندھیرا بھاستا ہی تیسے
ہی مورکھ کو اَنبھور وپ آتما نہین بھاستا جگت بھاستا ہی جو اَست روپ ہی - جیسے مرگ ترشنا کی ندی
بستار سہت بھاستی ہی تیسے ہی اَبدیا طرح طرح کے رنگ بلاس بکار بکھم ستو کشم کومل اور کٹھن رُوپ ہی - اور
استری کی طرح چنچل اور جھوبھر روپ سرپنی ہی جو ترشنا روپی جیبھ سے مار ڈالتی ہی - وہ دیپک کی لَو کے
سمان پرکاشمان ہی جیسے جبتک تیل ہوتا ہی تب تک دیپک کی لَو جلتی ہی اور جب تیل چک جاتا ہی
تب نربان ہو جاتی ہی تیسے ہی جبتک بھوگون مین پریت ہی تب تک ابدیا بڑھتی ہی اور جب بھوگون
مین اسنیہ نہین رہتا تب وہ بھی نہین رہتی - راگ روپی اَبدیا ترشنا بنا نہین رہتی اور بھوگ رُوپ
پرکاش بجلی کی چمک کے سمان ہین انکے آسرے مین جو کام کرو تو نہین ہوتا چھنگ روپ ہین - جیسے
بجلی میگھ کے آسری ہی تیسے ہی ابدیا مورکھون کے آسرے رہتی ہی اور ترشنا دینے والی ہی - بھوگ
پدارتھ بڑے جتن سے پراپت ہوتے ہین اور جب پراپت ہوتے ہین تو انرتھ ہی پیدا کرتے ہین - جو بھوگون
کے لیے جتن کرتے ہین اُنکو دھکار ہی کیونکہ بھوگ بڑے جتن سے پراپت ہوتے ہین اور پھر رہتے بھی نہین
ہین بلکہ اَنرتھ پیدا کرتے ہین انکی ترشنا کرکے جو بھٹکتے ہین وہ مہا مورکھ ہین - ہے راجی جیون جیون ان کا
اَسمرن ہوتا ہی تیون تیون انرتھ ہوتے ہین اور جیون جیون انکا بسمرن ہوتا ہی تیون تیون سکھ ہوتا ہی - اس کارن
بہت سکھ کا نمت انکا بسمرن (بھولجانا) ہی ہی اور اَسمرن (یاد) دُکھ کا نمت ہی جیسے کسی کو بُرا سپنا ہوتا ہی تو
اُسکے اَسمرن کرنے ہی سے دُکھ ہوتا ہی اور جیسے کسی اَپدرو ہونے کی یاد مین اَنرتھ جانتا ہی تیسے ہی اَبدیا

جگت کے اُسمرن مین انرتھ کشٹ دیتی ہی۔ اَبدیا ایک گھڑی بھر مین تینون لوک رچ لیتی ہی اور ایک چھن بھر مین ناش
کر دیتی ہی۔ ہے راجی استری سے بچھڑے ہوئے کو اور روگی کو ایک رات کلپ کے برابر گذرتی ہی اور جو بہت
سکھی ہوتا ہی اُسکو رات چھن بھر کیطرح بیت جاتی ہی۔ کال بھی اَبدیا پر ماد سے بپریت رُوپ ہو جاتا ہی۔ ہے
رام جی ایسا کوئی پدارتھ نہین جو اَبدیا سے بپرتے (برخلاف) نہ ہو شُدھ نربکار نراکار ادویت تتو مین اس کے
کرنے اور بھوگنے کا اسپند پھرتا ہی۔ ہے رام جی یہ سب جگت جال تمکو ابدیا سے بھاستا ہی۔ جیسے دیپک
کا پرکاش آنکھون کو اپنا رُوپ دکھاتا ہی تیسے ہی اَبدیا جن پدارتھون کو دکھاتی ہی وہ سب استت رُوپ ہین۔
جیسے طرح طرح کی سرشٹ منوراج مین ہوتی ہی اور جیسے سوپن سرشٹ بھاستی ہی اور اُن مین بہت سی
شاکھا سہت برچھ بھاستے ہین وہ سب استت رُوپ ہین تیسی ہی یہ جگت استت رُوپ ہی۔ جیسے مرگ
ترشنا کی ندی بڑے چمتکار سہت بھاستی ہی تیسے ہی یہ جگت بھی ہی جیسے مرگ ترشنا کی ندی کو دیکھ کر مورکھ
ہرن پانی پینے کے واسطے دوڑتے ہین اور دُکھی ہوتے ہین تیسے ہی جگت کے پدارتھون کو دیکھ کر اگیانی
دوڑ کے جتن کرتے ہین اور گیانی لوگ ترشنا کے لیے جتن نہین کرتے جیون جیون مورکھ ہرن دوڑتے
ہین تیون تیون دکھ پاتے ہین شانت نہین پاتے تیسے ہی اگیانی لوگ جگت کے بھوگون کی ترشنا کرتے ہین اور
شانت نہین پاتے جیسے لہر اور بُلبُلے سُندر بھاستے ہین پرنت ہاتھ مین لینے سے کچھ نہین نکلتے ہین تیسے ہی شانت
کا کارن جگت مین سار پدارتھ کوئی نہین نکلتا۔ جڑ رُوپ ابدیا جد رُوپ ہوئی ہی وہ چیتن سے الگ رُوپ نہین
ہی پرنت الگ کیطرح جان پڑتی ہی۔ جیسے مکڑی اپنی تنت پھیلا کر پھر اپنے مین لین کر لیتی ہی وہ اُس سے الگ
رُوپ نہین پر الگ کیطرح جان پڑتی ہی اور جیسے آگ سے دھوان نکلکر بادل کی صورت ہو کر رس کھینچتا ہی
اور میگھ ہو کر برستا ہی تیسے ابدیا آتما سے اُپجکر اور آتما کی ستا پا کر جگت رچتی ہی اُس جگت مین یہ جیو گھٹی جنتر
کیطرح بھٹکتا ہی جیسے رسی سے بندھی ہوئی ٹیڑی اوپر نیچے بھٹکتی ہی تیسے ہی تینون گنون کی باسنا سے بندھا
ہوا جیو بھٹکتا ہی جیسے کیچڑ سے کمل کی جڑ اُپجتی ہی اور اُسکے بھیتر چھید ہوتے ہین تیسے ہی ابدیا رُوپی کیچڑ سے
یہ جگت اُپجا ہی اور بکار رُوپی جگت اسمین چھید ہی سار اسمین کچھ نہین۔ جیسے اگن گھی اور لکڑی پانی سے
بڑھتی جاتی ہی تیسے ہی ابدیا بشیون کی ترشنا سے بڑھتی جاتی ہی۔ جیسے گھی اور لکڑی کے نہ ہونے سے
اگن شانت ہو جاتی ہی تیسے ہی ترشنا کے نہ ہونے سے اَبدیا شانت ہو جاتی ہی۔ جب ببیک رُوپی پانی
پڑی اور ترشنا رُوپی گھی نہ پڑی تب اگن رُوپ اَبدیا مٹ جاتی ہی اور طرح سے نہین مٹتی۔ ہے رام جی
یہ ابدیا دیپک کی لَو کے سمان ہی اور ترشنا رُوپی تیل سے ادھک پرکاشمان ہوتی ہی جب ترشنا رُوپی تیل
سے رہت ہو اور ببیک رُوپی پَون سے چلے تب وہ بُجھ جاویگی اور نہ جانیگا کہ کہان گئی۔ ابدیا کُہرے کیطرح پردہ
ڈالے ہوئے بھاستی ہی پرنت جو پکڑ لے تو ہاتھ کچھ نہین آتی دیکھنے ہی کو صاف دیکھ پڑتی ہی پرنت بچار کرنے سے آنچ
برابر بھی نہین رہتی۔ جیسے رات کو بڑا اندھکار دیکھ پڑتا ہی اور جب دیپک لے کر دیکھو تو انُ برابر بھی اندھکار
نہین دیکھ پڑتا تیسے ہی بچار کرنے سے ابدیا نہین رہتی۔
جیسے بھرم سے آکاش مین نیلاپن اور دوسرا چندرما بھاستا ہی اور جیسے سوپن سرشٹ بھاستی جیسے ناو پر

سوار ہونے سے کناری کے برچھ چلتے جان پڑتے ہین اور جیسے مرگ ترشنا کی ندی اور سیپی مین روپا اور رسّی مین سانپ بھرم سے بھاستے ہین تیسے ہی اَبدیا روپی جگت اگیانی کو ست بھاستا ہی۔ ہے رامجی یہ جاگرت جگت بھی دیر تک کا سپنا ہی۔ جیسے سورج کی کرن مین جل بُدھ مرگ کے چت مین آتی ہی تیسے ہی جگت کی ستتا مورکھ کے چت مین رہتی ہی۔ ہے رامجی جن پُرشون کو پدارتھون مین چاہ ہو رہی ہی اُنکی بھاونا سے اُنکا چت کھینچتا ہی اور اُن پدارتھون کو لیکر بڑے کشٹ پاتا ہی جیسے پنچھی آکاش مین اُڑتا ہی پر دانہ مین اُسکی پریت ہوتی ہی اس سے چُگنے کے لیے پرتھوی پر آتا ہی اور سُکھ روپ جانکر چُگنے لگتا ہی تو جال مین پھنس جاتا ہی اور دُکھی ہوتا ہی۔ جیسے دانہ کی ترشنا پنچھی کو دُکھ دیتی ہی بھوگون کی ترشنا جیوُن کو دُکھ دیتی ہی ہے رامجی یے بھوگ پہلے تو امرت کیطرح سکھ روُپ بھاستے ہین پرنت انت مین بکھ کیطرح ہوتے ہین مورکھ اگیانی کو یے سُندر بھاستے ہین جیسے مورکھ پتنگ دیپک کو سُکھ روُپ جانکر اُسکی اچھا کرتا ہی پرنت جب دیپک سے ملتا ہی تب ناش ہو جاتا ہی تیسے ہی بھوگون کے بھوگنے سے یہ جیو ناش ہو جاتے ہین۔ جیسے سندھیا سمی آکاش مین لالی بھاستی ہی تیسے ہی ابدیا سے یہ جگت بھاستا ہی جیسے بھرم سے دور کی چیز نزدیک جان پڑتی ہی اور نزدیک کی چیز دور جان پڑتی ہی اور سپنے مین بہت سمی تھوڑا اور تھوڑا سمی بہت جان پڑتا ہی تیسے ہی یہ سب جگت جال ابدیا ہو بھاستا ہی۔ یہ ابدیا آتم گیان سے ناش ہوتی ہی اِس سے جتن کرکے من کے پرباہ (دھارا) کو روکو۔ ہے رامجی جو کچھ جگت دیکھ پڑتا ہی وہ تچھ روُپ ہی۔ بڑا اسچرج ہی کہ جھوٹھی بھاونا کرکے جگت اندھا ہو رہا ہی۔ ہے رام جی ابدیا نراکار اور شونیہ روُپ ہی اِس نے ست ہو کر جگت کو اندھا کر رکھا ہی ارتھات سنساری لوگ جھوٹھے پدارتھون کو سچ مانکر جتن کرتے ہین جیسے سورج کے پرکاش مین اُلّو کو اندھکار بھاستا ہی اور بھرم سے اسکو سورج نہین بھاستا تیسے ہی چدآنند آتما سدا اُن بھو سے پرکاستا ہی اور ابدیا سی نہین بھاستا۔ است روُپ ابدیا نے جگت کو اندھا کیا ہی جو بکرمونکو کراتی ہی اور بچار کرنے سے نہین رہتی اُس سے اپنا آپ نہین بھاستا۔ اور بڑا اسچرج ہی کہ دھیرج وان دھرماتما کو بھی اپنے بش کرکے سمرتھ ہونے نہین دیتی۔ ابچار سِدھ اَبدیا روپی استری نے پرشون کو اندھا کیا ہی اور انت دکھون کا بستار پھیلاتی ہی یہ اُتپت اور ناش اور سُکھ اور دُکھ کو کراتی ہی آتما کو بھرماتی ہی انت دُکھ اگیان سے دکھاتی ہی بودھ سے ہین اور کام کرودھ اُپجاتی ہی اور من مین باسنا سے یہی بھاونا کو بڑھاتی ہی۔ ہے رامجی یہ اَبدیا نراکار روُپ ہی اور جیو کو اسی نے باندھا ہی جیسے سپنے مین اسپے کو کوئی بندھا دیکھے تیسے ہی اَبدیا ہی۔ سوروپ کے پرمادکا ہی نام اَبدیا ہی اور کچھ نہین۔

## سرگ نواسی۔ جتھا کتھت دوش پر ہار اُپدیش برنن

اتنا سنکر شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون جو کچھ جگت دیکھ پڑتا ہی وہ سب جو ابدیا سے اُپجا ہی تو وہ اَبدیا نیرت کسطرح ہوتی ہی۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی جیسے برف کی پتلی سورج کے تیج سے چھن بھر مین مٹ جاتی ہی تیسی ہی آتما کے پرکاش سے اَبدیا مٹ جاتی ہی۔ جبتک آتما کا درشن نہین ہوتا تب تک اَبدیا منکھیہ کو بھرم دکھاتی ہی

اور طرح طرح کے دُکھ پہونچاتی ہی پر جب آتما کے درشن کی اِچھّا ہوتی ہی تب وہی اِچھّا موہ کا ناش کرتی ہی - جیسے
دھوپ سے چھایا ناش ہو جاتی ہی تیسے ہی آتم پد کی اِچھا سے ابدیا ناش ہو جاتی ہی اور سرب گت دیو آتما کے درشن
ہونے سے ناش ہو جاتی ہی - ہے راجی جگت کے پدارتھون مین اِچھّا اُپجنے کا نام ابدیا ہی اور اُس اِچھا کے ناش کا نام بدیا
ہی اِسی بدیا کا نام موکش ہی - ابدیا کا ناش سنکلپ ماتر ہی - جگت کے جتنے پدارتھ ہین اُنکی اِچھّا نہ اُپجے اور کیول چنماتر
مین چِت کی برت استھت ہو وہی اَبدیا کے ناش کا اُپاے ہی - جب سب باسنا مٹ جاوین تب آتم تتو کا پرکاش
آوے - جیسے رات کے مِٹ جانے سے سورج پرکاشتا ہی تیسے ہی باسنا کے مِٹ جانے سے آتما پرکاشتا
ہی - جیسے سورج کے اُدے ہونے سے یہ نہین معلوم ہوتا کہ رات کہان گئی تیسے ہی ببیک اُپجنے سے یہ نہین
معلوم ہوتا کہ ابدیا کہان گئی - ہے رام جی منکھیہ سنسار کی درڑھ باسنا مین بندھا ہی اور جیسے سندھیا کے سمے مُورکھ
بالک اپنی پرچھائین مین بیتال سمجھ کر ڈرتا ہی تیسے ہی یہ جیو اپنی باسنا سے ڈر کو پاتا ہی - شری رامچندر جی نے
پوچھا کہ ہے ناتھ یہ سب جگت ابدیا سے ہوا ہی اور ابدیا آتم بھاؤ سے ناش ہوتی ہی تو وہ آتما کیسا ہی بششٹھ جی
بولے کہ چیت اُنمکھتو سے رہت اور سرب گت سمان اور انبھو روپ جو استدروپ چیتن تتو ہی وہ آتما
پرمیشور ہی - ہے رام جی برھما جی سے لیکر تِنکے تک سب جگت آتما ہی اور ابدیا کچھ نہین - ہے راجی سب
دیہون مین نت چیتن گھن ابناشی پرش استھت ہی اسمین منو نامنی کلپنا انیہ کی طرح آبھاس ہو کر بھاستی
ہی پرم آتم تتو سے الگ کچھ نہین - ہے رام جی نہ کوئی جنمتا ہی نہ مرتا ہی اور نہ کوئی بکار ہی کیول آتم
تتو پرکاشس - ستا سمان ۔ ابناشی - چیت سے رہت شُدھ چنماتر تتو اپنے آپ مین استھت
ہی اور نت سرب گت شُدھ چنماتر نراُپدرو شانت روپ ستا سمان نِربکار اَدویت آتما ہی - ہے
راجی اُس ایک سرب گت دیو سرب شکت مہاتما کی جب بھاگ کلنا شکت پرکٹ ہوتی ہی تو اسکا نام
من ہوتا ہی - جیسے سمندر مین دردتا سے لہرین ہوتی ہین تیسے ہی شدھ چنماتر مین جو چیتنا ہوتی ہی اُسکا نام
من ہی وہی سنکلپ کلنا سے جگت کی طرح بھاستا ہی اور اسی سنکلپ کلنا کا نام اَبدیا ہی سنکلپ ہی سے
وہ اُپجی ہی اور سنکلپ ہی سے ناش ہوتی ہی - جیسے بایو سے اگن اُپجتی ہی اور بایو سے ہی ناش ہوتی ہی تیسے
ہی سنکلپ سے اَبدیا روپی جگت اُپجتا ہی اور سنکلپ ہی سے ناش ہو جاتا ہی - جب چت کی برت
جگت کی اور پھرتی ہی تب اَبدیا بڑھتی ہی اور جب جگت کی برت ناش ہو اور پھر روپ کی اور آوی
تب اَبدیا مٹ جاتی ہی - ہے رام جی جب یہ سنکلپ کرتا ہی کہ مین برہم نہین ہون تب من درڑھ
بندھن مین پڑتا ہی اور جب یہی سنکلپ درڑھ کرتا ہی کہ سب برہم ہی تب مکت ہوتا ہی - جب انآتما
مین آہسم اُبھمان کا سنکلپ درڑھ کرتا ہی تب بندھن ہوتا ہی اور سرب برہم کے سنکلپ سے مکت
ہوتا ہی - جگت کا سنکلپ بندھن ہی اور اسنکلپ ہی مکت ہی - آگے جیسی تمھاری اِچھّا ہو سو کرو - جیسے بالک آکاش مین
سونے کے کمل ہونے کی کلپنا کری کہ سورج کیطرح پرکاشت اور سگندھ سے بھرے ہوئے ہین تو وی بھاونا ماتر ہوتے
ہین تیسے ہی ابدیا بھاونا ماتر ہی - اگیانی جو جانتا ہی کہ مین دُبلا اور دکھی اور بوڑھا ہون اور میرے ہاتھ پانون اور اندری
ہین تو ایسے بیوہار سے بندھن مین پڑتا ہی اور جو ایسے جانے کہ مین دُکھی نہین نہ میرے دیہ ہی نہ بندھن ہی نہ مین

مانس ہون اور نہ میرے ہڑی ہین مین تو دیہہ سے الگ ساکھی ہون ایسا نشچے رکھنے والے کو مکت کہنا چاہیے
جیسے سورج مین من اور من کے پرکاش مین اندھکار نہین ہوتا تیسے ہی آتما مین اَبدیا نہین۔ جیسے پرتھوی پر کا منکھیہ اکاش
مین نیلاپن کلپتا ہی تیسے اگیانی آتما مین ابدیا کلپتا ہی واستو مین کچھ نہین۔ پھر شریرامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون
سمیر پربت کی چھایا آکاش مین پڑتی ہی یا اندھکار کی پربھا ہی یا اور کچھ ہی۔ آکاش مین نیلاپن کیسے بھاستا ہی۔
بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی آکاش مین نیلاپن نہین ہی نہ سمیر پربت کی چھایا ہی نہ اندھکار ہی آکاش
پول ماتر (صرف خالی) ہی یہ شونتا کا گُن ہی۔ ہے رام جی یہ برھمانڈ تیج رُوپ ہی اسکا پرکاش ہی سروپ ہی۔
اندھکار کا سو بھاؤ نہین۔ اندھکار برھمانڈ کے باہر ہی بھیتر نہین۔ برھمانڈ کا پرکاش سو بھاؤ ہی دردھ شونتا
سے اکاش مین نیلاپن بھاستا ہی اور کچھ نہین۔ جسکی درشٹ مند (کم) ہی اُسکو نیلاپن بھاستا ہی اور جسکی دیبہ
درشٹ ہی اُسکو نیلاپن نہین بھاستا۔ پول بھاستا ہی۔ جیسے مند درشٹ کو آکاش مین نیلاپن بھاستا ہی تیسے
ہی اگیانی کو ابدیا ست بھاستی ہی جیسے دیبہ درشٹ والے کو نیلاپن نہین بھاستا تیسے ہی گیانوان کو
اَبدیا نہین بھاستی برہم ستا ہی بھاستی ہی۔ ہے رام جی جہان تک اسکے نیترون کی درشٹ جاتی ہی
وہان تک اکاش بھاستا ہی اور جہان درشٹ نہین پہونچتی ہی وہان نیلاپن بھاستا ہی۔ ہے رامجی جیسے جسکی
درشٹ چھی ہوتی ہی اسکو نیلاپن بھاستا ہی تیسے ہی جیو کی آتم درشٹ چھی ہوتی ہی اُسکو ابدیا روپی سرشٹ
بھاسنے لگتی ہی وہی دُکھ روپ ہی۔ ہے رامجی چیتن کو چھوڑکر جو کچھ اُسمرن کرتا ہی اُس کا نام اَبدیا ہی اور
چِت اَیل ہوتا ہی تب ابدیا ست جاتی ہی۔ سنکلپ کے نہ ہونے سے اَبدیا مسٹ جاتی ہی۔ جیسے آکاش
کے پھول ہین تیسے ہی اَبدیا ہی۔ یہ بھرم رُوپ جگت مورکھ کو نکوست بھاستا ہی واستو مین کچھ نہین ہی من جب
پھُرنے سے رہت ہو تب جگت بھاونا ماتر ہی اُسی بھاونا کا نام اَبدیا ہی اور وہ موہ کا کارن ہی۔ جب وہی
بھاؤنا اُلٹ کر آتما کی طرف آوی تب ابدیا کا ناشس ہو۔ بار بار چِتینا کرنے کا نام بھاونا ہی جب بھاونا
آتما کیطرف بڑھتی ہی تب آتما کی پراپت ہوتی ہی اور ابدیا مسٹ جاتی ہی من کے سنسرنے کا نام اَبدیا
ہی۔ جب آتما کی اور سنسرتا ہوتا ہی تب ابدیا مسٹ جاتی ہی۔ ہے رامجی جیسے راجا کے آگے منتری
اور نوکر چاکر لوگ کام کرتے ہین تیسے ہی من کے آگے اندریان کام کرتی ہین۔ ہے رام جی باہر کے
بشے پدارتھون کی بھاؤنا چھوڑ کر تم بھیتر کے آتما کی بھاونا کرو تب آتم پد کو پراپت ہوگے جن پرشون
نے انتہ کرن مین آتما کی بھاؤنا کا جتن کیا ہی وے شانت کو پراپت ہوئے ہین۔ ہے رام جی جو پدارتھ
آدمین نہین ہوتا وہ اَنت مین بھی نہین رہتا اِس سے جو کچھ بھاستا ہی وہ سب برہم ستا ہی۔ اُس سے کچھ
الگ نہین اور جو الگ بھاستا ہی وہ من ماتر ہی تمھارا سروپ نربکار اور آداِنت سے رہت برہم تتو ہی تم کیون شوک
کرتے ہو۔ اپنا پرمارتھ کرکے سنسار کی بھوگ باسنا کو چِت کی جڑ سے اُکھاڑو اور آتم پد کا ابھیاس کرو تو جگت بھرم
مسٹ جاوے۔ ہے رامجی اِس سنسار کی باسنا کا اُدی ہونا بڑھاپا اور موت اور موہ کا دینے والا ہی۔ جب سروپ کا پرماد
ہوتا ہی تب جیو کو یہ کلپنا اُٹھتی ہی اور آکاش روپی بے گنتی پھانسیون مین بندھتا ہی تب باسنا اور بھی بڑھتی ہی۔ اور
کہتا ہی کہ یہ میرے پُتر ہین یہ میرا دھن ہی یہ میرے بھائی بندھ ہین یہ مین ہون وہ اور ہی۔ ہے رامجی جس

شریر سے ملکر یہ کلپنا کرتا ہی وہ شریر شون رُوپ ہی- جیسے ہوا کے ساتھ تنکے اُڑتے ہین تیسے آبدیا روپی باسنا سے
شریر اُڑتے ہین- مین تو آدک جگت کی اگیانی کو بھاستا ہی اور گیا نوان کو کیول ست برہم بھاستا ہی جیسے رسّی
کے نہ جاننے سے سرپ بھاستا ہی اور رسّی کے سمیک گیان سے سرپ بھرم نشٹ ہو جاتا ہی تیسے ہی آتما
کے اگیان سے جگت بھاستا ہی اور آتما کے سمیک گیان ہونے سے جگت بھرم نشٹ ہو جاتا ہی
اِس سے تم آتما کی بھاونا کرو- ہے راجی رسّی مین دو بکلپ ہوتے ہین ایک رسی کا دوسرے سرپ کا-
وہ دونون بکلپ اگیانی کو ہوتے ہین گیانی کو نہین ہوتے- جو جگیاسی ہوتا ہی اُسکی برت سَنَشَے اَستِ مین
ڈولتی رہتی ہی اور جو کچھ گیان وان ہی اُسکو بچار سے رہت برہم تتو ہی بھاستا ہی اِس سے تم اگیانی مت
ہونا گیان وان ہونا- جو کچھ جگت کی باسنا ہین اُن سب کو تیاگ کرو تب سانت وان ہوگے- ہے
راجی سنسار بھوگ کی باسنا بھی تب ہوتی ہی جب آنا تم مین آتما کا ابھمان ہوتا ہی تم اُسکے ساتھ کسواسطے
ابھمان کرتے ہو- یہ دیہہ لوگون کی اور جڑ ہی اور ہڈی مانس کی تھیلی ہی ایسی دیہہ تم کیون ہوتے ہو- جب
تک دیہہ مین ابھمان ہوتا ہی تب تک سُکھ اور دُکھ بھوگتا ہی اور اچھا کرتا ہی- جیسے کاٹھ اور لاکھ اور گھٹ اور
آکاش کا سنجوگ ہوتا ہی تیسے ہی دیہہ ابھمان اور دیہی کا سنجوگ ہوتا ہی جیسے جھلّی کے اندر آکاش
ہوتا ہی تو اُسکے نشٹ ہو جانے سے آکاش نشٹ نہین ہوتا اور جیسے گھٹ کے ناش ہونے سے گھٹ
آکاش کا ناش نہین ہوتا تیسے ہی دیہہ کے ناش ہونے سے آتما کا ناش نہین ہوتا- ہے راجی جیسے مرگ ترشنا
کی ندی بھرم سے بھاستی ہی تیسے ہی اگیان سے سکھ دُکھ کی کلپنا ہوتی ہی اس سے تم سُکھ دُکھ کی کلپنا کو تیاگ کر اپنے
سو بھاو ستا مین استھت ہو- بڑا اسچرج ہی کہ برہم تو ست سروپ ہی پرنتو اُسکو بھول گیا ہی اور جو است بدیا ہی
اُسکو بار بار اسمرن کرتا ہی ایسی ابدیا کو تم مت پراپت ہو- ہے راجی من کا منن ہی اَبدیا ہی اور انرتھ کا کارن
ہی اِس سے جیو کتنے ہی بھرم دیکھتا ہی- من کے پھرنے سے اَمرت سے بھرا ہوا چندرما کا پرکاش بھی
نرک کی اگن کے سمان بھاستا ہی اور بڑی لہرون اور کملون سہت جل بھی مرُتھل کی ندی کے سمان
بھاستا ہی- جیسے سپنے مین من کے پھرنے سے طرح طرح کے سُکھ اور دکھو نکا انُبھو ہوتا ہی تیسے ہی
یہ سب جگت بھرم چت کو باسنا سے بھاستا ہی- جاگنے اور سپنے مین یہ جیو من کے پھرنے سے طرح طرح
کی رچنا دیکھتا ہی- جیسے سورگ مین بیٹھے ہوئے کو بھی سپنے مین نرکو نکا انبھو ہوتا ہی تیسے ہی آنند رُوپ
آتما مین پرماد سے دکھہ کا انبھو ہوتا ہی- ہے راجی اگیانی من کے پھرنے سے شون اَنُو مین بھی سمپورن
جگت بھرم دیکھہ پڑتا ہی جیسے راجا لون کو سنگھاسن پر بیٹھے چانڈال کی حالت کا انبھو ہوا تھا اِس سے
سنسار کی باسنا کو تم چت سے تیاگ دو- یہ سنسار باسنا بندھن کا کارن ہی سب بھاؤ نکو پر تو پرنت
دولیش کسی مین نہ رکھو ایسا پُرش نِربندھن ہی اسکو شاستر کے اُپدیش کی ضرورت نہین وہ تو برہم رُوپ
ہی- ہے راجی جو کچھ پرکرت آچار تمکو پراپت ہو تو دینا لینا بولنا چالنا آدک سب کام کرو پرنت بھیتر سے
ابھمان کچھہ نہ کرو ابھمان چھوڑ کر کارج کرو یہ گیان سب سے اُتم ہی-

## سرگ نوے۔ سُکھ دکھ بھوگیتہ اُپدیش برنن

اتنا کہکر بالمیک جی بولے کہ اس پرکار جب مہاتما بششٹھ جی نے کہا تب کمل نین شری رامچندر جی نے بششٹھ جی
کیطرف دیکھا اور اُنکا انتہ کرن رات مین بند ہوئے کمل کیطرح کھل آیا تب شری رامچندر جی بولے کہ بڑا اشچرج
ہی کہ کمل کی تانت کے ساتھ پربت باندھا ہی۔ ابدیمان آبدیا نے سمپورن جگت بس مین کر لیا ہی اور ابدیمان
جگت کو بجر سار کیطرح درڑھ کیا ہی یہ سب جگت است روپ ہی پر اسکو ست کی طرح استھت ہی۔ ہے
بھگون اس سنسار کی نٹنی مایا کا روپ ہی۔ مہاتما تمہارا راجا لون ایسی بڑی بپت مین کیسے پھنس گیا اور اندرجالی
جس نے بھرم دکھایا تھا وہ کون تھا کہ اسکو اپنا مطلب کچھ نہ تھا وہ کہان گیا اور اس دیہی اور دیہہ کا کیسے
سنبندھ ہوا ہی اور شبھ اشبھ کرمون کے پھل کیسے بھوگتا ہی۔ اتنے پرشنون کا اُتر میرے سمجھنے کے واسطے
دیجئے۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی یہ دیہہ کاٹھ اور مٹی کے سمان ہی۔ جیسے سپنے مین چت کے پھرنے
سے دیہہ بھاستی ہی تیسے ہی یہ دیہہ بھی چت کی کلپت ہی اور چت ہی چیت سمبندھ سے جیوپد کو پراپت ہوا
ہی وہ جیو چت ستا سے شوبھایمان ہی اُس چت کے پھرنے سے سنسار اُپجا ہی وہ بندر کے بچے کے
سمان چنچل ہی اور اپنے پھرنے روپ کرمون سے طرح طرح کے شریر دھرتا ہی اسی چت کے نام
اہنکار اور من اور جیو ہین وہ چت ہی اگیان سے سُکھ دُکھ بھوگتا ہی شریر نہین بھوگتا جو پربودھ چت ہی
وہ شانت روپ ہی۔ جبتک من اپربودھ ہی اور ابدیا روپی نیند مین سویا ہی تب تک سپنے کیطرح بہت طرح
کی سرشٹ دیکھتا ہی اور جب آبدیا روپی نیند سے جاگتا ہی تب نہین دیکھتا۔ ہے راجی جب تک جیو آبدیا
سے میلا ہی تب تک سنسار بھرم دیکھتا ہی اور جب بودھوان ہوتا ہی تب سنسار بھرم مٹ جاتا ہی جیسے
رات ہونے سے کمل بند ہو جاتے ہین اور سورج کے اُدی ہونے سے کھل آتے ہین تیسے ہی آبدیا سے جگت
بھرم دیکھتا ہی اور بودھ سے اَدویت روپ ہوتا ہی اس سے اگیان دُکھ کا کارن ہی۔ ابیبک سے پنچ کوش
دیہہ مین ابھمانی ہوکر جیسے کرم کرتا ہی تیسے ہی بھوگتا ہی شبھ کرم کرتا ہی اور اشبھ سے دُکھ بھوگتا ہی۔ جیسے
نٹ اپنی کریا سے طرح طرح کے سوانگ بناتا ہی تیسے ہی من اپنے پھرنے سے طرح طرح کے شریر
دھرتا ہی۔ جو کچھ اشٹ انشٹ سُکھ دُکھ ہین وہ سب ایک من کے پھرنے مین ہین اور شریر مین استھت
ہوکر من ہی کرتا ہی۔ جیسے رتھ پر سوار ہوکر رتھوان چیشٹا کرتا ہی اور بانبی مین بیٹھکر سانپ چیشٹا کرتا ہی
تیسے ہی شریر مین رہکر من چیشٹا کرتا ہی۔ ہے رام جی اچل روپ شریر کو من چنچل کرتا ہی جیسے برچھ کو
بایو چنچل کرتا ہی تیسے ہی جڑ شریر کو من چنچل کرتا ہی۔ جو کچھ سُکھ دکھ کی کلپنا ہی وہ من ہی کرتا ہی اور وہی بھوگتا اور
وہی مکتیہ ہی۔ ہے راجی اب لون راجا کا برتانت سُنو کہ لون راجا من کے بھرم سے چانڈال ہوا جو کچھ من سے کرتا ہی
وہی سپھل ہوتا ہی۔ ہے راجی ایک سمی راجا ہرسچندر کے کل مین اُپجا ہوا راجا لون ایک باغیچہ مین اکیلا
بیٹھکر بچار کرنے لگا کہ میرا پتامہ بڑا راجہ ہو گیا ہی اور میرے بڑون نے راجسوی جگیہ کیے ہین مین
بھی انکے کل مین پیدا ہوا ہون اس سے مین بھی راجسوی جگیہ کرون۔ اسطرح بچار کرکے لون راجا نے مانسی

جگیہ کرنا شروع کی اور دیوتا رکھیشو، بیشر، اگن، پون آدک دیوتاؤن کی من سے پوجا کی اور منتر اور سامگری جو کچھ راجسوی جگیہ کا کرم ہی وہ سب کرکے من سے دچھنا دی۔ سوا برس تک اُسنے یہ جگیہ کیا اور من ہی سے اسکا پھل بھوگا۔ اِس سے ہے راجی من ہی سے سب کرم ہوتے ہین اور من ہی بھوگتا ہی۔ جیسا چت ہی ویسا ہی پرش ہی پورن چت سے پورن ہوتا ہی اور نشٹ چت سے نشٹ ہوتا ہی ارتھات جسکا چت آتم تتو سے پورن ہی وہی پورن ہی اور جو آتم تتو سے نشٹ چت ہی وہ نشٹ پرش ہی۔ ہے راجی جسکو یہ نشچے ہی کہ مین دیہہ ہون وہ بندھ والا ہی اور بہت سے دُکھ پاتا ہی اور جسکا چت پورن بیبک مین جاگا ہی اُسکو کوئی دُکھ نہین ہوتا جیسے سورج کے اُدے ہونے سے کملونکا سکچانا دور ہوجاتا ہی اور وے کھل آتے ہین تیسے ہی بیبک روپی سورج کے پرکاش سے رہت پرش دکھونسے کمھلائے ہوئے رہتے ہین اور جو بیبک روپی سورج کے پرکاش سے کھلے ہوئے ہین وے سنسار کے سب دُکھونسے تر جاتے ہین ارتھات پھر اُنکو کوئی دُکھ نہین ہوتا ہی۔

## سرگ اکیانوے - ساتوِک جنم اوتار برنن

شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون۔ راجا لون نے راجسوی جگیہ من سے کیا اور من ہی سے اُسکا پھل بھوگا پرنتُ ایسا سامبر کون تھا جس نے اُسکو بھرم دکھایا۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی جب وہ سامبری لون راجا کی سبھا مین آیا تب مین بھی وہان تھا۔ مجھ سے لون راجا اور اُسکے منتری نے پوچھا کہ یہ کون ہی تب مین نے اُنسے جو کچھ کہا تھا وہ تمسے بھی کہتا ہون۔ ہے راجی جو کوئی راجسوے جگیہ کرتا ہی اُسکو بارہ برس کی آپدا ہوتی ہی اُس بارہ برس مین وہ بہت دُکھ دیکھتا ہی۔ راجا لون نے جو من سے جگیہ کیا تھا اسلیے اُسکو آپدا بھی من ہی سے ہوئی۔ سورگ سے راجا اندر نے اپنا دوت آپدا بھگوانے کے لیے بھیجا تھا وہ سامبری کا روپ رکھکر آیا تھا اور راجا کو چانڈال کی آپدا بھگواکر پھر سورگ مین چلا گیا۔ ہے راجی جو کچھ مین نے پرتچھ دیکھا تھا وہ تمسے کہا اِس سے من ہی کرتا ہی من ہی بھوگتا ہی جیسا درڑھ سنکلپ من مین پھرتا ہی اُسکے انسار اُسکو سُکھ دُکھ کا انبھو ہوتا ہی ہے رام جی جب تک چت پھرتا ہی تب تک آپدا پراپت ہوتی ہی جیسے جیون جیون کیکر کا برچھ بڑھتا ہی تیون تیون کانٹے بڑھتے جاتے ہین تیسے من کے پھرنے سے آپدا بڑھتی جاتی ہی جب من استھر ہوتا ہی تب آپدا مٹ جاتی ہین اس سے ہے راجی اِس چت روپی برف کو بیبک روپی تپن سے پگھلاؤ تب پرم سار کی پراپت ہوگی یہ چت ہی سب جگت کا کارن ہی اسکو تم اَبدیا جانو۔ جیسے برچھ بٹپ تر ایک ہی چیز کے نام ہین تیسے ہی اَبدیا جیو اہنکار بدھ سب پھرنے کے نام ہین اسکو بیبک سے لین کرو۔ ہے راجی جیسا سنکلپ درڑھ ہوتا ہی ویسا ہی دیکھتا ہی ہے رام جی وہ کون پدا رتھ ہی جو جتن کرنے سے سِدھ نہ ہو جو ہٹھ کرکے اُس سے پھرے نہین تو سب کچھ سِدھ ہوتا ہی۔ جیسے برف کے برتن کو پانی مین ڈالیے تو پانی کی ایکتا ہو جاتی ہی تیسے ہی آتم بودھ سے سب پدارتھون کی ایکتا ہوجاتی ہی۔ شری رامچندر جی نے پھر پوچھا کہ ہے بھگون آپ نے کہا کہ سُکھ دُکھ سب من ہی مین رہتے ہین اور من کی برت نشٹ ہو جانے سے سب نشٹ ہو جاتے ہین سو چنچل برتی کیسے مٹے۔ بششٹھ جی نے کہا کہ ہے رگھوکُل مین آتم اور آکاش سب کے

چندرما ہین تمسے من کے اُپشم کی جُگت کہتا ہون کہ جیسے سوار کے بش مین گھوڑا ہوتا ہی تیسے ہی یہ من تمھارے
بش مین رہیگا۔ ہے رام جی سب جیو برہم ہی سے اُپجے ہین اُنکی اُتپت تین پرکار کی ہی ایک ساتوکی دوسری راجسی
تیسری تامسی۔ پرنتھم شدھ چنماتر برہم مین جو کلنا اُٹھتی ہی اُسی باہرمکھی پھُرنے کا نام من ہوا ہی وہی برہمارُوپ ہی
اُس برہمانے جیسا سنکلپ کیا ویسا آگے دیکھا۔ اُسنے یہ سب جگت اور اسمین جنم مرن اور سُکھ دُکھ موہ آدک
سنسرنا کلپا۔ اسی پرکار اپنے آزبھوسنت جیسے برف کی ڈلی سمدر سے اُپجکر سورج کے تیج سے لین ہوجاوے تیسے
ہی آربھوسے نربان ہوگیا۔ سنکلپ کے بش سے پھر اُپجا اور پھر لین ہوگیا۔ اسیطرح اننت کوٹ برہمانڈ برہماجی سے اُپج
اُپج کر لین ہوگئے ہین۔ کتنے ہی ہونگے اور کتنے ہی موجود ہین۔ اب جیسے مکت ہوتے ہین وہ سُنو۔ ہے رام جی
شدھ برہم تتو سے پرتھم من ستا اُپجی اُسنے جب آکاش کو چیتا تب آکاش ہوا اُس کے بعد پَون ہوا پھر اگن اور جل
ہوا اور اُسی کے درڑھ ہونے سے پرتھوی ہوئی۔ تب چِت شکت درڑھ سنکلپون سے پانچ تتو کو پراپت
ہوئی اور انتہ کرن جو سوکشم پرکرت ہی سو پرتھوی تیج اور بایو سے ملکر دھانیہ مین پراپت ہوا۔ اسکو جب پرش
بھوجن کرتے ہین تب وہ پرنام ہوکر بیج اور لہُو روپ ہوکر گربھ مین رہتا ہی جس سے پرش اُپجتا ہی وہ پرش
جنم ماتر سے بید پڑھنے لگتا ہی پھر گرو کے پاس جاتا ہی اور کرم سے اُسکی بدھ بیبیک کے ہوتیسے بڑھتی ہی تب
اُسکو گرہن تیاگ اور شبھ اشبھ مین بچار پیدا ہوتا ہی اور نرمل انتہ کرن سنت رہتا ہی اور کرم سے سپت
بھومکا چندرما کیطرح اُسکے چِت مین پرکاشتی ہی۔

## سرگ بانوے۔ اگیان بھومکا برنن

شری رامچندر جی بولے کہ ہے سب شاستروں کے تتو جاننے والے بھگون۔ گیان کی وہ سپت بھومکا کیسے نواس کرنیوالے
ہین سنچھیپ سے مجھ سے کہیے بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی اگیان کی سات بھومکا ہین اور گیان کی سات بھومکا ہین اور اُنکے
انترگت اور بہت اوستھا ہین انکی کچھ گنتی نہین پرنت وے سب انھین سات کے انترگت ہین ہے رامجی آتمارُوپی برچھ ہی
اور اپنا پرشارتھ رُوپی بسنت رت ہی اُس سے دوطرح کی بیلین پیدا ہوتی ہین ایک شبھ دوسری اشبھ پرشارتھ
رُوپی رس کے بڑھنے سے پھل کی پراپت ہوتی ہی۔ اب گیان کسکو کہتے ہین سو سنو۔ شدھ چنماتر مین چیت دیشیہ
پھُرنے سے رہت ہوکر استھت ہونے کا نام گیان ہی اور شدھ چنماتر ادویت مین جو اہم سمبیدنا اُٹھتی ہی سو سرُوپ
سے گرنا ہی وہی اگیان دشا ہی۔ ہے رامجی یہ مینے سنچھیپ سے تمسے گیان اور اگیان کا لچھن کہا ہی۔ شدھ چنماتر مین
جن کی نشٹھا ہی وہ ست سرُوپ سے چلایمان نہین ہوتے اور راگ دویش کسی سے نہین رکھتے وے گیانی ہین
اور ایسے شدھ چنماتر سرُوپ سے جو گرے ہین وے اگیانی ہین۔ اور جو جگت کے پدارتھون مین مگن ہین وے
اگیانی ہین اِس سے پرم موہ اور کوئی نہین یہی پرم موہ ہی۔ سرُوپ استھت اسکا نام ہی کہ ایک ارتھ کو چھوڑ کر
جو سمبت اور ارتھ کو پراپت ہوتا ہی۔ جیسے جاگرت کو تیاگ کر سُکھپت پراپت ہوتی ہی اور اُسکے مدھیہ مین
جو نرمین رُوپ ستا ہی اُسمین استھت ہونا سرُوپ استھت کہلاتا ہی۔ ہے رامچندر جی بھلی پرکار سرب
سنکلپ جسکے شانت ہوتے ہین اور جو شلا کے بھیتر کیطرح شونیہ ہی وہ سرُوپ استھت ہی۔ مین تو آدک

پھرنے سے اور بھید بکار اور جڑ سے رہت اچیت چنماتر ہی سو آتم سوروپ کہاتا ہی اُس تو مین پھر کر جو جیوون کی اوستھا ہوئی ہی وہ سنو۔ ہے رامچندر جی بیج جاگرت ہی۔ جاگرت۔ مہا جاگرت جاگرت سوپن سوپن۔ سوپن جاگرت سُکھپت یہے سات پرکار کی موہ کی اوستھا ہین۔ انکے بہتر اور بہت سی اوستھا ہین پرنت مکھیہ یے سات ہی ہین اب انکے لچھن سنو۔ ہے رامجی آدہ جو شدھ چنماتر اشبد پدتو سے چیتن ہونے کا اہسم ہی اُسکا بھوشیت نام جیو ہوتا ہی او وہ سب پدارتھون کا بیج رُوپ ہی اور اُسی کا نام بیج جاگرت ہی اُسکے اندر جو اہسم اور یہ میرا آدک پرتیت درڑھ ہو اور چنماترون مین بھاسے اسکا نام جاگرت ہی۔

یہ ہی۔ مین ہون۔ آدک شبدون سے تن مَی ہونا اور جنماتر مین بیٹھے ہوتے جو من پھرتا ہی منوراج مین وہ پھرنا درڑھ ہو بھاسنا جاگرت سوپن کہاتا ہی۔ اور دوسرا چندرما۔ سیپی مین روپا۔ مرگ ترشنا کا جل آدک پریے بھاسنا بھی جاگرت سوپن ہی۔ نیند مین جب مَن پھرنے لگتا ہی اور اُس سے طرح طرح کے پدارتھ بھاسنے لگتے ہین تو جب جاگ اُٹھتا ہی تب کہتا ہی کہ مین سنے تھوڑے سمی مین بہت سے پدارتھ دیکھے اور نیند مین جو پدارتھ دیکھے تھے اُنکو است رُوپ جاگنے مین جاننے لگتا ہی اُس نیند کے سمی مین من کے پھرنے کا نام سپنا ہی۔ سپنا آیا ہی اور اُسمین یہ پرتیت درڑھ ہو جاوی کہ بہت سمی بیت گیا اُسکا نام مہا جاگرت ہی اور مہا جاگرت مین اپنا شریر دیکھا اور اسمین مین اور میرا بھاؤ درڑھ ہوا اور آپ کو ست جانکر جنم مرن آدک دیکھے دیہہ رہے یا نہ رہے اسکا نام سوپن جاگرت ہی وہ سپنا مہا جاگرت رُوپ کو پراپت ہوتا ہی۔ اِن چھہ اوستھاؤن کا جہان ابھاؤ ہو جڑ رُوپ اور بھوشیت ہو اُسکا نام سُکھپت ہی۔

اُس اوستھا مین گھاس پتھر برچھ آدک استھت ہین۔ ہے رام جی یہ اگیان کی سات بھومکا کہی اسمین ایک ایک مین اوستھا بھید ہی۔ ہے رامچندر جی سپنا بہت دیر تک رہنے سے جاگرت رُوپ ہو جاتا ہی اُسکے انترگت اور سوپن جاگرت ہی اور اُسکے انتر اور ہی اِس پرکار ایک ایک سکے انتر بہت ہین یہ موہ کی گھنتا ہی اور اِن سے جیو بھرمتے ہین جیسے جل نیچے سے نیچے چلا جاتا ہی تیسے ہی جیو موہ کے پیچھے موہ پاتا ہی۔ ہے رامجی یہ تمسے اگیان کی اوستھا کہی جسمین طرح طرح موہ اور بھرم بکار ہین انسے تم بچار کر مکت ہو تب تم مہاتما پُرش اور آتم بچار کرکے نرمل بودھ وان ہوگے اور تب ہی اِس بھرم سے چھوٹ جاؤ گے۔

## سرگ ترانوے گیان بھومکا اُپدیش برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی اَب تم گیان کی سات بھومکا سُنو۔ بھومکا چت کی اوستھا کو کہتے ہین گیان کی بھومکا جاننے سے جیو پھر موہ روپی کیچڑ مین نہین ڈوبتا۔ ہے رامجی اور مت والے بھومکا کو بہت طرح سے کہتے ہین پر میرا سدھانت پوچھو تو یہ ہی کہ اِس سے سگم اور نرمل بودھ پراپت ہوتا ہی۔ سوروپ مین جاگنے کا نام گیان ہی اُس گیان کی سات بھومکا ہین جو مکت ان سات بھومکاؤن کے پرے ہین دی بدیہہ مکت ہین۔ وہ یہ ہین۔ شبھ اچھا۔ بچارنا تنما نسا۔ ستواپت اشنک شکت۔ پدارتھا بھاونی۔ ترِیا۔ اِنکے سار کو پانے والا پھر دُکھ کو نہین پاتا۔ اب اسکا ادبھید سنو۔ جسکو یہ بچار پھر آوے کہ مین مہا موڑھ ہون میری بُدّھ ست مین نہین ہی سنسار کی طرف لگی ہی

اور ایسا بچار کرے بیراگ سہت ست شاستر اور سنت لوگون کی سنگت کی اچھا کرے تو اُسکا نام شبھ اچھا ہی۔ ست شاسترونکا بچارنا اور سنتون کی سنگت اور بشیون سے بیراگ اور ست مارگ کا ابھیاس کرنا انکے سہت ست اچار مین رہنا اور ست کو ست اور است کو است جانکر تیاگ کرنا اسکا نام بچار ہی۔ بچار اور شبھ اچھا سہت تتو کا ابھیاس کرنا اور اندریونکے بشیون سے بیراگ کرنا یہ تیسری بھومکا تنمانسا کہلاتی ہی ان تین بھومکاون کا ابھیاس کرنا اور اندریون کے بشے اور جگت سے بیراگ کرنا اور شرون منن ندھ دھیاسن سے ست آتما مین استھت ہونے کا نام ستواپت ہی اسمین ست آتما کا ابھیاس ہوتا ہی۔ یے چار بھومکا سنچم کا پھل جو شدھ بھوت ہی اسمین اشنک شکت رہنے کا نام اشنک شکت ہی۔ جگت کو بھول جانا اور بھیتر باہر سے جگت کے طرح طرح کے پدارتھون کے تچھ بھاسنے کا نام پدارتھا بھاونی ہی۔ یہ چھٹھی بھومکا ہی۔ ہے رامچندر جی بہت دنون تک چھٹھی بھومکا کے ابھیاس سے بھید کلنا کا ابھاؤ ہو جاتا ہی اور سُروپ مین درڑھ پرنام ہوتا ہی چھ بھومکا جہان ایک ہو جاوین اُسکا نام تُریا ہی یہ جیون مکت کی اوستھا ہی جیون مکت تُریا پد مین استھت ہی۔ تین بھومکا جگت کی جاگرت اوستھا مین ہین چوتھی تتوگیانی کی ہین پانچوین اور چھٹھوین جیون مکت کی اوستھا ہین اور تُریاتیت پد مین بدیہہ مکت استھت ہوتا ہی۔ ہے رامچندر جی جو پُرش مہا بھاگوان ہی وہ سات بھومکا مین استھت ہوتا ہی اور وہی آتما رامی مہاپرش پرم پد کو پراپت ہوتا ہی۔ ہے رامچندر جی جو جیون مکت پرش ہین وے سکھ دُکھ مین مگن نہین ہوتے اور شانت رُوپ ہوکر اپنے پرکرت آچار کو کرتے ہین اُنکو اُنہین کرتے تو بھی اُنکو کچھ بندھن نہین اُنکو کریا کا بودھ کچھ نہین رہتا۔ جیسے سکھپت پُرش کے پاس جاکر کوئی کریا کرے تو اُسے کچھ بودھ نہین ہوتا تیسے ہی اُسکو بھی کریا بودھ کچھ نہین ہوتا وہ سکھپت کی طرح ان میلت لوچن ہی۔ ہے رامچندر جی جیسے سکھپت پُرش کو رُوپ اندری اور اُنکا ابھاو ہو جاتا ہی تیسے ہی سات بھومکا مین ابھاؤ ہو جاتا ہی یہ گیان کی سات بھومکا گیان وان کا بشے ہی۔ پشو برچھ ملیچھ مورکھ اور پاپاچاریون کے چیت مین اُنکا ادھکار نہین ہوتا جسکا من نرمل ہی اُسکو ان بھومکاون مین ادھکار ہی جو پشو اور ملیچھ آدک کو بھی انکا ابھیاس ہو تو وہ بھی مکت ہو جاتے ہین اسمین کچھ سندیہہ نہین۔ ہے رامچندر جی آتم گیان سے جنکے ہردے کی گانٹھ ٹوٹ گئی ہی انکو سنسار مرگ ترشنا کے جل کے سمان متھیا بھاستا ہی اور وے مکت روپ ہین اور جو سنسار سے برکت ہوکر ان بھومکاون مین آئے ہین اور سو رُوپی سمندر سے نہین ترے ہین اور پورن پد کو بھی نہین پراپت ہوئے اور جو سات بھومکاؤن مین کسی بھومکا مین لگے ہین وہ بھی آتم پد کو پاکر پورن آتما ہونگے۔ ہے رام جی کوئی تو سات بھومکاؤن کو پراپت ہوئے ہین اور کوئی پہلی بھومکا مین اور کوئی دوسری اور تیسری کو پراپت ہوئے ہین اور کوئی چوتھی کوئی پانچوین کوئی چھٹھی کو اور کوئی اردھ بھومکا کو ہی پراپت ہوئے ہین۔ کوئی گھر مین ہین کوئی بن مین ہین کوئی تپسی ہین اور کوئی اتیت ہین اس سے آدلیکر وے پُرش دھن اور بڑے شور بیر ہین کہ جنھون نے اندری روپی شتر (دشمن) کو جیتا ہی۔ جس پُرش نے ایک بھومکا کو بھی جیتا ہی سو نمسکار کرنے جوگ ہی اسکو چکرورتی راجا جاننا بلکہ اسکے سامنے راج اور بڑا ایشورج بھوت (جاہ و حشمت) بھی تنکے کے برابر ہی وہ پرم پد کو پاتا ہی۔

## سرگ چورانوے جگت اُپدیش برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی جیسے سُبرن مین بُھوکھن پھُرے اور اپنا سُبرن بھاؤ بھولکر کہے کہ مین بھوکھن ہون تیسی ہی چت سمبیدن جس سورُوپ سے پھُرا ہی اُس سے بھولکر اہم بیدنا ہوئی ہی اُس سے اہنکار رُوپ دھرا ہی مین یہ کچھ ہون- شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون سونے مین جو بھوکھن ہوتے ہین وہ مین جانتا ہون پرنت آتما مین آہم بھاؤ کیسے ہوتا ہی وہ کہیے- بششٹھ جی بولے کہ ہے رامچندر جی آہنکار آدکو لکا ہونا آست رُوپ آگما پائی (آنے والا جانے والا) ہی اسکا روپ کچھ الگ نہین ہی یہ آتما کا چتکار ہی واستو مین دوسرا کوئی نہین جیسے سمندر مین نیچے اوپر سب جل ہی جل ہی اور کچھ نہین تیسے ہی پرم تتو مین اور بھاگ کلپنا کوئی نہین شانت رُوپ ہی- جیسے سمندر مین دروتا (روانی) سے ترنگ آدک بھاستے ہین تیسے ہی سمبیدنا سے جگت بھرم بھاستے ہین آتما مین طرح طرح کا بھرم بھاستا ہی پرنت اور کچھ نہین- جیسے سُبرن مین بھوکھن اور جل مین دروتا اور بایو مین اسپند بھاستے ہین تیسے ہی آتما مین جگت بھاستا ہی- پھُرنے سے رہت شانت رُوپ کیول پرم پد ہی- ہے رام جی جیسے ہٹی کی فوج مین جو ہاتھی گھوڑے پیش ہوتے ہین وی سب مٹی روپ ہین کچھ اُس سے الگ نہین تیسے ہی سب جگت آتما رُوپ ہی بھرم سے طرح طرح کا بھاستا ہی واستو مین آتما ہی پورن رُوپ اپنے آپ مین استھت ہی جیسے آکاش مین استھت ہی- تیسے ہی برھم مین برہم استھت ہی اور ست مین ست استھت ہی- جیسے درپن مین پرتبمب ہوتا ہی تیسے ہی آتما مین جگت ہی- جیسے سپنے مین دور کی چیز نزدیک جان پڑتی ہی اور نزدیک کی چیز دور جان پڑتی ہی سو بھرم ماتر ہی تیسے ہی آتما مین اُلٹی درشٹ سے جگت بھاستا ہی- ہے رامجی است جگت بھرم سے ست روپ بھاستا ہی واستو مین است رُوپ ہی- جیسے درپن مین نگر کا پرتبمب اور جیسے مرگ ترشنا کا جل اور جیسے آکاش مین دوسرا چندرما بھاستا ہی تیسے ہی یہ جگت آتما مین بھاستا ہی- جیسے اندرجال کے جوگ سے آکاش مین نگر بھاستا ہی تیسے ہی یہ است روپ جگت اگیان سے ست بھاستا ہی- جبتک آتم بچار روپی اگن سے تم اَبدیا روپی بلی کو نہ جلاؤگے تب تک جگت روپی بیل کا ناش نہ ہوگا بلکہ طرح طرح کے سُکھ دُکھ دکھا دیگی- جب تم بچار سہت جڑ سمیت اُسکو جلاؤگے تب شانت پد کو پاؤگے-

## سرگ پچانوے- چانڈالی شوچن برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی جیسے سُبرن مین بھوکھن متھیا روپ ہین تیسے ہی آتما مین اہم توم (مین تو) آدک ابدیا روپ ہین- راجاؤن کی کتھا جو تمنے سنی ہی وہ پھر سُنو کہ لون راجا دوسرے دن بچار کرنے لگا کہ یہ مجھکو بھرم سے بھاستا ہی پرنت ست رُوپ ہوکر دیکھا ہی دیش نگر منکھیہ آدک سب مجھکو پرتچھ دیکھ پڑے ہین- اِس سے اب تو وہان جاکر دیکھون کہ کیسی بات ہی ایسا بچار کر دگبجے کا من کرکے منتری اور سینا کو ساتھ لے کر دکھن کی طرف چلا- دیشون کو نانگھتا نانگھتا بندھیا چل پربت پر پہونچا اور پورب اور دکھن کے سمندر کے بیچ مین مارگ کو بھرمتا بھرمتا کرات دیش

مین جا پہونچا جو حال اور دیش گانون آدک بھرم مین دیکھتے تھے وہی پرتچھ دیکھے اور بہت اشچرج مین ہوکر بچار کرنے لگا کہ ہے دیو یہ کیا ہی جو کچھ مین نے بھرم مین دیکھا تھا وہ اب بھی مجھکو پرتچھ ہی بھاستا ہی یہ بڑا اشچرج ہی ایسا بچار کر آگے گیا تو کیا دیکھا کہ آگ سے سب برچھ جل گئے ہین اور اکال پڑا ہی۔ اپنے سمبندھیون کی چیشٹا کے استھان دیکھے اور اُنکی کتھا سُنی۔ اس پرکار دیکھتے دیکھتے آگے گیا تو کیا دیکھا کہ چانڈال شریر کی ساس بیٹھی رو رہی ہی اور کہتی ہی کہ دیو میرا پُتر کہان گیا۔ ہے پُتر تم کہان گئے جنکا چندرما کیطرح مکھ تھا میری مرگ نینی کنیا بوڑھی ہوئی ہی اور پوتی پوتے اس کال پڑنے سے سب جاتے رہے اُنکے یہ کھانے کے پدارتھ ہین اور یہ چیشٹا کے استھان ہین جو رتنا کی مالا گلے مین ڈالے جیوون کے مانس کھاتے اور لہو پیتے تھے وہ کہان گئے اسی طرح بیٹا بیٹی داماد بھرتا آدکون کا نام لے کر وہ روتی تھی اور اور لوگ جو آبیٹھتے تھے وہ بھی روتے تھے۔ تب راجا اُنکا رونا بند کرا کے حال پوچھنے لگا کہ تو کسواسطے روتی ہی کس سے تیرا بجوگ ہوا ہی۔

## مرگ چھپانوے۔ چیتا بھاو برنن

چانڈالی بولی کہ ہے راجا ایک سمی برکھا نہ ہوئی تو اکال پڑا اور سب جیوونکو بڑا دکھ ہوا اُس سمی میرے بیٹا پوتا پوتی اور بیٹی داماد اور رپت آدک سب باندھو لوگ یہان سے نکل گئے اور کہین جاکر ماری کشٹ کے مر گئے اُنکے بجوگ سے دُکھی ہوکر مین روتی ہون اور اُنکے بنا مین شونیہ ہوگئی ہون جیسے بچھڑی ہوئی ہتھنی گھبراتی ہی تیسے ہی مین گھبراتی ہون ہے راجی جب اس پرکار چانڈالی نے کہا تب راجا بہت تعجب مین آیا اور منتری کے مکھ کی اور ایسے دیکھتے رہ گیا جیسے کاغذ پر تصویر ہوتی ہی۔ راجا بار بار بچارے اور اشچرج مین ہو اور اُس چانڈالی سے بار بار پوچھے تو وہ پھر وہی کہے اور راجا اشچرج مین ہو جاوے۔ تب راجا اسکو جیتا جوگ دھن دیکر دیر تک وہان رہا پھر اپنے راج مندر مین آیا جب پراتہ کال ہوا تب سبھا مین آکر مجھ سے پوچھنے لگا کہ ہے منیشور یہ سپنا مجھکو پرتچھ کیسے ہوا اسکو دیکھ کر مین اشچرج مین ہوا ہون تب مین نے اُسکے پوچھنے کے موافق اُسکو جُگت سے اُتر دیا اور اسکے چیت کا سندیہ ایسے دور کر دیا جیسے بادل کو ہوا دور کر دے۔ وہی تمسے کہتا ہون۔ ہے راجی اودیا ایسی ہی کہ است کو جلد ہی ست اور ست کو است کرکے دکھاتی ہی اور بڑا بھرم دکھانیوالی ہی۔ شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون وہ سپنا کیسے ست ہوگیا یہ میرے من مین بڑا سنشے ہی اسکو آپ دور کیجئے۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی اسمین کون آشچرج ہی۔ اودیا سے سب کچھ بنتا ہی۔ سپنے مین تم پرتچھ دیکھتے ہو کہ گھٹ سے پٹ اور پٹ سے گھٹ ہو جاتا ہی۔ سپنے مین اور مرنے مین مورچھا کے بعد بدھ اُلٹی ہو جاتی ہی۔ جن کا چیت باسنا سے گھرا ہوا ہی انکو جیسا سمبیدن پھرتا ہی ویسا ہی بھاستا ہی۔ ہے رام جی جنکا چیت سوروپ سے گرا ہی انکو اودیا بہت بھرم دکھاتی ہی جیسے شراب پینے والا اور زہر کھانے والا بھرم کو پراپت ہوتا ہی تیسے ہی اودیا سے جیو بھرم کو پراپت ہوتا ہی۔ ایک اور راجا تھا اُسکی بھی یہی اوستھا ہوئی تھی جو راجہ لون کے چیت مین پھر آئی تھی۔ جیسے اسکی چیشٹا ہوئی تھی تیسے اُسکو بھی پھر آئی تب اُسنے جانا کہ مین نے یہ کریا کی ہی۔ جیسے ابھوکتا پرش سپنے مین اپنے کو بھوکتا دیکھتا ہی کہ مین راجا ہوا ہون مین ترپت ہون یا بھوکتا سویا ہون

اور یہ کام مین سنے کیا ہی تیسے ہی راجاون کو بھرم آیا تھا سو پرتما بھاس ہی۔ سبھا مین بیٹھے ہوئے راجا لوگون
کی چانڈالی چیشٹا پھر آئی یا بندھیاچل پربت کے چانڈالون کی پرتماون کی بھیری سولون کے چت کا
بھرم اُسکو درڑھ ہوگیا۔ ایک ہی طرح کا بھرم بہت لوگون کو پھُرآتا ہی اور سپنا بھی ایک ہی طرح کا ہوتا
ہی۔ جیسے ایک ہی رستی مین بہت لوگون کو سانپ بھاستا ہی اسی طرح بہت سے جیوؤن کو ایک بھرم بہت
طرح کا ہو کر بھاستا ہی۔ ہے رامجی جتنے پدارتھ بھاستے ہین اُنکی ستا روپ سمبیدن ہی جیسے اُن مین سنکلپ درڑھ ہوتا
ہی تیسے ہی ہو کر بھاستا ہی۔ جو پدارتھ ست رُوپ ہو کر بھاستا ہی وہ ست ہوتا ہی اور جو است روپ ہو بھاستا ہی
وہ ست ہو جاتا ہی سب ہی پدارتھ سمبیدن رُوپ ہین اور تینون کال بھی سمبیدن سے اُپجے ہین اُنکا بیج سمبیدن
ہی سب پدارتھ اُبدیا رُوپ ہین اور جیسی بالو مین تیل ہی تیسے ہی آتما مین آبدیا ہی۔ آتما سے ابدیا کا سمبندھ
کبھی نہین کیونکہ سمبندھ سم رُوپ کا ہوتا ہی جیسے کاٹھ اور لاکھ کا سمبندھ ہوتا ہی سو آکار سہت ہی اور
جو آکار سے رہت ہو اُسکا سمبندھ کیسے ہو۔ جیسے پرکاش اور اندھکار کا سمبندھ نہین ہوتا ہی۔
تیسے ہی چیتن سے چیتن کا سمبندھ نہین ہوتا ہی۔ دوسری ذات کا سمبندھ نہین ہوتا اس
سے ابدیا رُوپ دیہہ کو آتما سے سمبندھ نہین۔ جو جڑ سے آتما کا سمبندھ ہو تو آتما جڑ ہو
پر آتما تو سدا چیتن روپ ہی اور سدا انبھو سے پرکاشتا ہی اُسکو جڑ کیسے کہیے۔ جیسے مزے کو زبان
ہی پاتی ہی اور انگ نہین پاتے تیسے ہی چیتن سے چیتن کی جڑ سے جڑ کی۔ جل سے جل کی۔ مٹی سے مٹی کی۔
آگ سے آگ کی۔ پرکاش سے پرکاش کی۔ اندھکار سے اندھکار کی۔ اسیطرح سب چیزون کی اُسی ذات کی
چیز سے ایکتا ہوتی ہی دوسری ذات سے نہین ہوتی۔ اِس سے سب چیتن آکاش ہی اور پھر آدک دیکھنے کی
چیز کوئی نہین بھرم سے اُنکے آکار بھاستے ہین۔ جیسے سُبرن بدھ کو تیاگ کر طرح طرح کے بھوکھن بھاستے
ہین تیسے ہی جب آہم بیدنا آتما مین پھُرتی ہی تب طرح طرح کا جگت ہو کر بھاستا ہی۔ جیسے سُبرن کی
اور دیکھیے تو سب بھوکھن سُبرن ہی کے روپ ہی بھاستے ہین تیسے ہی جب برہم ستا کی اور دیکھیے تب
سب جگت برہم روپ ہی بھاستا ہی۔ جیسے مٹی کی فوج لڑکونکو طرح طرح کی جان پڑتی ہی اور بدھمان کو
ایک مٹی ہی جان پڑتی ہی تیسے ہی اگیانی کو یہ جگت طرح طرح کا بھاستا ہی اَور گیانوان کو ایک برہم ستا ہی
بھاستی ہی۔ وہ کون برہم ہی جسمین درشٹا درشن درشیہ پھُرے ہین اُنکے بیچ اور اُنسے رہت جو ستا ہی وہ
برہم ستا ہی۔ ہے رامچندرجی جو ستا چیتن رُوپ اور شلا کے کوش کی طرح نربکلپ تن مے رُوپ ہی اُسمین
جب استھت ہو اور سمادھ مین رہو یا پیدا نہ ہو تب ہمکو سب وہی رُوپ بھاسے گا۔ ہے رامچندرجی
جو پُرش نرمل ستا مین استھت ہوا ہی وہ شریر کے اشٹ مین آنندوان نہین ہوتا اور انشٹ مین
شوکوان نہین ہوتا وہ نرمل رُوپ ہو کر استھت ہوتا ہی۔ جیسے بھوشیت نگر مین جو انیک چنتا جگت
جیو بستے ہین وہ سب اُسکے چت مین استھت ہوتے ہین جیسے پُرش کو دیشانتر جاتے ہوئے راستہ مین طرح طرح کے
پدارتھ اسٹ انشٹ رُوپ بھاستے ہین پرنت جہان جانا ہی اُسی کی طرف اُسکی برت رہتی ہی راستہ کے پدارتھون
مین اُسکو راگ دویش نہین ہوتا تیسے ہی تم ہو جاؤ۔ جیسے پتھر سے پانی اور پانی سے آگ نہین نکلتی تیسے ہی

آتما مین چت نہین اپچار بھرم سے چت جانتا ہی بچار سے نہین پاتا۔ جیسے بھرم سے آکاش مین دوسرا چندرما
بھاستا ہی تیسے ہی آتما مین چت بھاستا ہی واستو مین کچھ نہین وہ شانت شدھ پرمانند سوروپ اپنے آپ مین استھت اور
انبھو روپ ہی اُسکے بھول جلنے سے دُکھ پراپت ہوتا ہی اور امرت روپی چندرما مین اگن پراپت ہوتی ہی اس سے
ہے رامچندر جی تم ساودھان ہو یہ جو پھرنا اُٹھتا ہی اُسی کا نام چت ہی اور چت کوئی نہین اس چت کو دور سے
تیاگ کرو جو تم ہو وہی استھت ہو ہے رامچندر جی است روپ چت ہی سنسار ہی جو اُسکو است جانکر تیاگ
نہین کرتا وہ آکاش کے بن مین پھرتا ہی اُسکو دھکار ہی جسکا من بھاؤ نشٹ ہوا ہی وہ مہاپرش سنسار سے پار ہو کر
پرم پد نشچت روپ مین پراپت ہوا ہی۔

## سرگ ستانوی۔ موکش اُپای پرمارتھ نروپن برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی شُبھیچھہ جس پرکار بھومکا کو پاتا ہی اُسکا کرم سُنو۔ کہ پرتھم جنم سے پُرش کو کچھ بودھ ہوتا ہی اور
پھر کرم سے بڑا ہو کر سنتونکی سنگت کرتا ہی سداسد رس روپ جو سنسار کا پرباہ ہی اُسکے ترنے کو ست شاستر اور
سنت جنون کی سنگت بنا سمرتھ نہین ہوتا۔ جب سنتون کا سنگ اور ست شاستر دنکا بچار کرنے لگتا ہی
تب اُسکو گرہن اور تیاگ کی بُدھ اُپجتی ہی کہ یہ کرنے کے قابل ہی اور یہ تیاگ دینے کے قابل ہی اِس
بچار کا نام شبھ اچھا ہی جب یہ اچھا ہوتی ہی تب شاستر کے دُوارا یہ بچار اُپجتا ہی کہ یہ شبھ ہی اور یہ اشبھ ہی شبھ
کو لے لینا اور اشبھ کو تیاگ کرنا اور جتھا شاستر بچارنا اسکا نام بچار ہی۔ جب سمیک بچار درڑھ ہوتا ہی تب متھیا روپ
سنسار کی باسنا کو تیاگ کرتا ہی اور ست مین استھت ہوتا ہی اسکا نام تنمانسا ہی۔ جب سنسار کی باسنا مٹ جاتی ہی اور
ست کا درڑھ ابھیاس ہوتا ہی تب اُس بیراگ اور ابھیاس سے سمیک گیان اُپجتا ہی اور آتما کا درشن ہوتا ہی
اسکا نام ستواپت ہی۔ مَن سے باسنا نشٹ ہو کر سِدھ آدک پدارتھ پراپت ہوتے ہین اِنکے پراپت مین بھی
سنسکت نہین ہوتا سوروپ مین سدا ساودھان رہتا ہی۔ سِدھ آدک پدارتھ پراربدھ سے ہوتے ہین
انکو سپنے کیطرح جانکر کرمون کے پھلون مین بندھمان نہین ہوتا اسکا نام اسنسکت ہی اِسکے بعد جب من
کی تنتا ہو گئی ہی اور سوروپ کی اور چت کا پرنام ہوا تب درڑھ پرنام سے بیوہار کا بھی ابھاو ہو جاتا ہی
جو پل پل مین کرم پدارتھ کے بش سے کرتا ہی بلکہ اُسکے چت مین پھرنا بھی نہین پھرتا اور وہ من چین بھاؤ مین
پراپت ہوتا ہی وہ کرتا ہوا بھی کچھ نہین کرتا اور دیکھتا ہی پر نہین دیکھتا آدھی سکھپت کی طرح ہوتا ہی اسکو
کرتبیہ کی بھاؤنا نہین پھرتی اور من بھی نہین پھرتا اسکا نام پدارتھا بھاؤنی جوگ بھومکا ہی۔ اِس مین چت
لین ہو جاتا ہی اِس اوستھا مین جب سوابھاوک چت کا کچھ کال اس ابھیاس سے بیت جاتا ہی اور بھیتر سے
سب پدارتھون کا ابھاو درڑھ ہو جاتا ہی تب تُریا روپ ہوتا ہی اور جیون مکت کہلاتا ہی تب وہ اچھے کو پاکر سُکھی
نہین ہوتا اور اُسکے مٹ جانے مین دُکھی نہین ہوتا سب سندیہونکو چھوڑ کر آتم پد کو پاتا ہی۔ ہے رامچندر جی تم بھی اب
جاننے والی باتون کو جان چکے ہو جو کچھ جاننے کے قابل ہی اُسکو تمنے جیون کا تیون جانا ہی اور سب تمھاری پدارتھون
کی بھاؤنا نشتا کو پراپت ہوئی ہی اب تمھارا ساتھ شریر رہے یا نہ رہے تم سُکھ دُکھ سے رہت نراکار آتما ہو

اور نرمل آتم تو مین استھت سرب گت سدا اُددی رُوپ جنم مرن بڑھاپا سُکھ دُکھ سے رہت آتم اور بودھ رُوپ
شوک سے رہت ہو اور ادویت رُوپ اپنے آپ مین استھت ہو۔ دیہہ اُدی بھی ہوتی ہی اور لین بھی ہو جاتی ہی
پرنت دیش کال بست کے بھید سے رہت جو آتما ہی وہ اُدی اور است کیسے ہو۔ ہے رامچندر تم ابناشی ہو آپ
کو ناش رُوپ سمجھکر شوک کا ہیکو کرتے ہو تم امرت نرمل رُوپ ہو۔ جیسے گھڑے کے ٹوٹ جانے سے گھڑے
کے آکاش کا ناش نہین ہوتا تیسے ہی شریر کے ناش ہونے سے تم ناش نہین ہوتے۔ جیسے سورج کے پرکاش
کے جاننے سے مرگ ترشنا کے جل کا ناش ہو جاتا ہی پر کاشش کا ناش نہین ہوتا۔ ہے رامچندر جی جو کچھ
جگت کے پدارتھ بھاستے ہین سو سب است رُوپ ہین اور انکی باسنا بھرم سے ہوتی ہی پر تم تو ادویت رُوپ
ہو اور یہ سب تمھاری چھایا ماتر ہی۔ تم کِس کی ابھلاکھا کرتے ہو۔ شبد اسپرش رُوپ رس گندھ یہ جو پانچو بشے
رُوپ دیکھ پڑتے ہین سو تمسے ذرا بھی الگ نہین سب تمھارا اسرُوپ ہی تم بھرم مت کرو۔ ہے رامجی
آتما سرب شکت رُوپ ہی وہی ابھیاس کرکے انیک رُوپ ہو بھاستا ہی۔ جیسے آکاش مین شونتا شکت
آکاش سے الگ نہین تیسے آتما مین سب شکت ہین۔ جو جگت دویت رُوپ ہو کر بھاستا ہی وہی چت
سے ورڑھ ہوا ہی سو کرم سے تین پرکار کا تین لوک جگت جیو کو بھرم ہوا ہی۔ ایک تو ساتوک ہی دوسرا راجس
ہی تیسرا تامس ہی جب اِن تینون کا اُپشم ہوتا ہی تب کلیان ہوتا ہی جب باسنا ناش ہو جاتی ہی تب اُسکے دی کرم
بھی ناش ہو جاتے ہین اس سے بھرم ناش ہو جاتا ہی۔ چیت کے سنسرنے کا نام باسنا ہی کرم سنسار رالیِ
ماتر ہی اُنکے ناش ہو جانے سے سب شانت ہو جاتے ہین۔ ہے رامجی یہ سنسار گھٹی جنتر کیطرح ہی اور جیو باسنا
سے بندھے ہوتے بھرمتے ہین۔ تم آتم بچار روپی شاستر سے جتن کرکے اُسکو کاٹو۔ جبتک ابدیا کو یہ جیو
نہین جانتا تب تک بڑے موہ اور بھرم دکھاتی ہی اور جب اُسکو جانتا ہی تب بڑے سُکھ کو پراپت کرتی
ہی اربھات جبتک اَبدیا کو واستو مین نہین جانتا تب تک سنسار ست بھاستا ہی اور اُسمین بہت سے
بھرم بھاستے ہین اور جب اسکا سورُوپ جانا کہ کچھ بست نہین بھرم روپ ہی تب سنسار برت کو تیاگ
کر دیتا ہی اور سورُوپ کو پراپت ہوتا ہی۔ یہ سنسار بھرم سے اُپجتا ہی اور اُسی سے بھوگ بھوگتا اور لیلا
کرتا ہی اور بھرم مین لین ہو جاتا ہی۔ ہے رامچندر جی شونتوانت رُوپ آیرمیٔ اور نردُکھ روپ ہی سب اُسی
بھوت تتو سے اُپجتے ہین۔ جیسے پانی سے لہر اور آگ سے گرمی ہوتی ہی تیسے ہی برہم سے جگت ہوتا ہی اسی
مین استھت ہی اور وہی رُوپ ہی وہ سبکا آتما ہی اور وہی آتما برہم کہاتا ہی۔ اسکے جاننے سے جگت
جانتا ہی پرنت تینون لوکون کو جاننے سے اسکو نہین جانتا وہ جو ابگت اور نربان رُوپ ہی اُسکے جاننے
کے نمت شاستر بنانے والون نے برہم اور آتما آدک نام کلپے ہین واستو مین کوئی نام سنگیا نہین۔ ہے رامجی وہ پرش
راگ دویش سے رہت ہی اور اندریون اور اندریونکے بشیون کے سنجوگ اور بجوگ مین دوش کو نہین پاتا وہ تو
ایک چیتن شدھ سمبت انبھو روپ ابناشی اور آکاش سے اَدھک نرمل ہی اسمین جگت ایسے استھت ہی جیسے
درپن مین پرتمبب بھیتر باہر رُوپ ہو کر استھت ہی اُس سے دویت رُوپ کچھ نہین۔ ہے رامچندر جی دیہہ سے
رہت نربکلپ چیتن تمھارا آکار ہی۔ لاج موہ آدک بکار تمکو کہان کہین۔ تم آدِ روپ ہو اور لاج ہر کھ بھی آدِک

است رُوپ ہین - تم کیون مورکھ دُربدھی کیطرح بکلپ جال مین پڑتے ہو - تم چیتن آتما اکھنڈ رُوپ ہو دیہہ کے ناش ہونے سے آتما کا ناش نہین ہوتا اسیمک درشٹی بھی ایسے مانتے ہین تو بودھ والون کا کیا کہنا ہی - ہے رامچندر جی جو چیت سمبیدن جانتا ہی اُسکے انبھو کرنے والی ستا سورج کے مارگ سے بھی رد کی جاتی ہی اُسکو تم چیت ستا جانو وہی پُرش ہی شریر پُرش رُوپ نہین - ہے رامچندر جی شریر ست ہو یا است پرنت پُرش تو شریر نہین دیہہ کے رہنے اور نشٹ ہونے سے آتما جیون کا تیون ہی ہی - یے جو سُکھ دُکھ لیتے ہین وہ دیہہ اندری آدک جڑ آتما کو نہین لیتے - جن پُرشون کو اگیان سے دیہہ مین ابھمان ہوا ہی اُنکو سُکھ دُکھ کا ابھمان ہوتا ہی گیانون کو نہین ہوتا - آتما کو دُکھ نہین ہوتا وہ تو سب بکارون سے رہت من کے مارگ سے اتیت شونیہ کیطرح استھت ہی اُسکو سُکھ دُکھ کیسے ہو اور دیہہ سے ملا ہوا جو بھاستا ہی سو رُوپ کو تیاگ کر درشیہ کے چیتن سے دیہہ آدک بھرم بھاستے ہین اور باسنا کے انسار دیہہ سے سمبندھ ہوتا ہی جیسے بھونرا اور کمل کا سنجوگ ہوتا ہی دیہہ پنجر کے ناش ہونے سے آتما کا ناش تو نہین ہوتا جیسے کمل کے ناش ہونے سے بھونرے کا ناش نہین ہوتا اِس سے تم کیون برتھا شوک کرتے ہو - ہے رامچندر جی جگت کو است جانکر ابھاؤنا کر دمن نرکیشت ہوکر ساکشی بھوت سم سوچھ نربکلپ جڑ آتما مین جگت ہو بھاستا ہی - جیسے من پرکاشش رُوپ ہو بھاستا ہی تو پھر جگت اور آتما کا سمبندھ کیسے ہو - جیسے اِن اچھت درپن مین پرتمبب آکر پراپت ہوتا ہی تیسے ہی آتما کو جگت کا سمبندھ بھاستا ہی - جیسے درپن مین پرتمبب دویت رُوپ ہوتا ہی تیسے ہی آتما مین جگت بھید بھی ابھید رُوپ ہی - جیسے سورج کے اُدی ہونے سے سب جیودن کا کام ہوتا ہی اور دیپک سے پدارتھون کا لینا ہوتا ہی تیسے ہی آتم ستا سے جگت کے پدارتھونکا انبھو ہوتا ہی یہ جگت چیتن تتو کے سوبھاؤ سے اُپجا ہی پرنتھم آتما سے من اُپجا ہی اور اُس سے یہ جگت جال رچا ہی وہ استو مین آتم ستا مین استھت ہی - جیسے شونیہ آکاش شونتا مین استھت ہی اور اُسمین جگت بھاستا ہی سو ایسے ہی جیسے اکاش مین نیلا پن اور اندر دھنکھ ہی پرنت وہ شونیہ سو رُوپ ہی - ہے رامچندر جی یہ جگت چت مین استھت ہی اور چت سنکلپ رُوپ ہی جب سنکلپ کا ناش ہوتا ہی تب چت کا ناش ہوتا ہی اور جب چت کا ناش ہو جاتا ہی تب سنسار روپی کہرا ناش ہو جاتا ہی اور نرمل شرد رِتُ کے آکاش کے سمان آتم ستا پرکاشتی ہی وہ چیتن ماتر ستا ایک اج آد مدھیہ انت سے رہت ہی - اسی سے جو اسپند پھُرا ہی وہ سنکلپ بڑھا ہو کر استھت ہوا ہی اور اُسنے طرح طرح کا جگت رچا ہی وہ شونیہ رُوپ ہی مورکھ بالک کو ست رُوپ بھاستا ہی - جیسے بالک کو پرچھائین مین بیتال بھاستا ہی جب سمیک گیان ہوتا ہی تب لین ہو جاتا ہی - جیسے سمدر سے ترنگ اُپجکر سمدر مین ہی لین ہوتے ہین تیسے ہی آتما مین جگت اُپجکر آتما مین ہی لین ہو جاتا ہی فقط

## تیسرا پرکرن سماپت ہوا

ادم سچدانند آسے نمہ

# جوگ بشسٹھ

## چوتھا استھت پرکرن

### سرگ پہلا۔ جگت نراکرن برنن

بشسٹھ جی بولے کہ ہے رامجی اَب استھت پرکرن سنئیے جسکے سننے سے جگت نربان ہو جاتا ہے کیسا جگت ہے
کہ جسکے آد انت نہین الیسا جو درشیہ رُوپ جگت ہے سو بھرم ماتر ہے جیسے آکاش مین طرح طرح کے رنگون سہت
اندر دھنکھ است روپ ہے تیسے ہی یہ جگت ہے۔ جیسے درشٹا بنا انبھو ہوتا ہے اور نیند کے بنا سپنا اور بھوشیت نگر
بھاستا ہے تیسے ہی بھرم سے چت مین جگت استھت ہوا ہے۔ جیسے بندر بالو اکٹھی کرکے اگن کی کلپنا کرتے ہین
پر اُس سے اُنکا شیت (جاڑا) چھوٹ نہین جاتا بھاونا ماتر اگن ہوتی ہے تیسے ہی یہ جگت بھاونا ماتر ہے۔ جیسے آکاش
مین رتن اور من کا پرکاش اور گندھرب نگر بھاستا ہے اور جیسے مرگ ترشنا کی ندی بھاستی ہے تیسے ہی یہ است رُوپ
جگت بھرم سے ست رُوپ ہو بھاستا ہے۔ جیسے درڑھ انبھو سے سنکلپ بھاستا ہے پر وہ است رُوپ ہے اور جیسے
کتھا کے ارتھ چت مین بھاستے ہین تیسے اسار رُوپ جگت چت مین سار روپ ہو بھاستا ہے۔ جیسے سپنے
مین پربت اور ندیان بھاس آتی ہین تیسے ہی سب بھوت بڑے بھی بھاستے ہین یہ آکاش کیطرح شونیہ
رُوپ ہین۔ جیسے سپنے مین استری سے پریم کرنے والا لبے ارتھ اور است رُوپ ہے اور جیسے تصویر کے
لکھے ہوتے اگن اور سورج ہوتے ہین پرنتو اُنسے کچھ کام نہین نکلتا ہے تیسے ہی یہ جگت بھی پر کچھ بھاستا ہے
پرنت واستو مین کچھ نہین بے ارتھ ہے جیسے کہ کمل (پھول) سگندھ سے رہت ہوتا ہے تیسے ہی یہ جگت
شونیہ رُوپ ہے۔ جیسے آکاش مین اندر دھنکھ اور کیلے کا کھمبھ سندر بھاستا ہے پرنتو اسمین کچھ سار نہین نکلتا
تیسے ہی یہ جگت دیکھنے مین سندر بھاستا ہے پرنت بہت ہی است روپ ہے اسمین سار کچھ نہین نکلتا
دیکھنے مین پر کچھ انبھو ہوتا ہے پرنت مرگ ترشنا کی ندی کے سمان است رُوپ ہے شری رامچندر جی نے
پوچھا کہ ہے بھگون سب سندیہون کے ناش کرنے والے جب مہا کلپ کا ناش ہوتا ہے تب درشیہ
مان سب جگت آتم روپی بیج مین لین ہوتا ہے۔ جیسے بیج مین انکر رہتا ہے اور اُس سے اُپجتا ہے اور اسی مین استھت
ہوتا ہے اور پھر اُسی مین لین ہوتا ہے۔ یہ بُدھ گیان کی ہے یا اگیان کی۔ سب سندیہون کے دور ہونے کے لیے مجھ سے
صاف کرکے کہیے۔ بشسٹھ جی بولے کہ ہے رامجی اس پرکار مہا کلپ کے ناش ہونے پر بیج رُوپ آتما مین جگت
استھت ہوتا ہے جو السا کہتے ہین وہ پرم اگیانی اور مہا مورکھ بالک ہین جو برہم کو جگت کا کارن بیج سے انکر کی
طرح کہتے ہین وے مورکھ ہین۔ بیج تو درشیہ رُوپ اندری کا بشے ہوتا ہے۔ جیسے بٹ بیج سے انکر ہوتا ہے اور

پھر لبتار پاتا ہی سو اندریون کا بشے ہی اور جو من سمت چھ اندریون سے اتیت ہی ارتھات اندریون کا بشے نہین اکاش سے بھی اَدھک نرمل ہی اُسکو جگت کا بیج کیسے کہیے۔ جو آکاش سے بھی ادھک سوکشم پرم آتم انبھو سے اُپ لبُدھ اور نت پراپت ہی اسکو بیج بھاؤ کہنا نہین بنتا۔ ہے راگھو جی جو کہ شانت سوکشم سدا پرکاش ستا ہی اور جسمین ورشیہ جگت است رُوپ ہی اُسکو بیج روپ کیسے کہیے اور جب بیج رُوپ کہنا نہین بنتا تب اُسکو جگت کیسے کہیے۔ اکاش سے بھی آدھک سوکشم نرمل پرم پد مین سمیر پربت سمدر پربت سمندر آکاش آدک جگت نہین بنتا جو کنچن اور اکنچن ہی اور نراکار سوکشم ستا ہی اُسمین بدیمان جگت کیسے ہو وہ مہا سوکشم رُوپ ہی اور درشیہ اُسمین بردھ روپ ہی۔ جیسے دھوپ مین چھایا نہین۔ جیسے سورج مین اندھکار نہین۔ جیسے اگن مین برف نہین اور جیسے انُّ (یعنی ذرہ) مین سمیر پربت نہین ہوتا تیسے ہی آتما مین جگت نہین ہوتا۔ ست رُوپ آتما مین است رُوپ جگت کیسے ہو بٹ کا بیج بھی ساکار روپ ہوتا ہی اور نراکار رُوپ آتما مین ساکار روپ جگت کا ہونا بے جگت ہی۔

ہے راگھو جی کارن دو پرکار کا ہوتا ہی ایک سمواے کارن دوسرا نمتّ کارن آتما دونون کارن بھاودن سے رہت ہی۔ نمتّ کارن تب ہوتا ہی جب کارج سے کرتا الگ ہو پر اتما ادویت ہی اُسکے نکٹ دوسری بست نہین ہی وہ کرتا کیسے ہو اور کسکا ہو۔ سہکاری بھی نہین جس سے کارج کرے وہ تو مَن اور اندریونسے رہت نراکار ابکرت روپ ہی اور سمواے کارن بھی پرنام سے ہوتا ہی۔ جیسے بٹ بیج پرنام سے برچھ ہوتا ہی پر آتما تو اَچت رُوپ ہی پرنام کو کبھی نہین پراپت ہوتا تو سمواے کارن کیسے ہو۔ جانیے۔ استِ۔ بردھتے۔ بپر نامتے۔ چھی نیتے۔ نشیتے۔ ان چھ بکارون سے رہت نربکار آتما جگت کا کارن کیسے ہو اس سے یہ جگت اکارن رُوپ بھرم سے بھاستا ہی۔ جیسے آکاش مین نیلا پن۔ سیپی مین روپا اور نیند کے دوش سے سپنا دیکھ پڑتے ہین تیسے ہی یہ جگت بھرم سے بھاستا ہی اور جب سوُروپ مین جاگتا ہی تب جگت بھرم سٹ جاتا ہی اس سے کارج کارن بھرم کو تیاگ کر تم اپنے سوروپ مین استھت ہو۔ دربودھ سے سنکلپ رچنا ہوئی ہی اُسکو تیاگ کرو اور آدمدھیہ اور انت سے رہت جو ستا ہی اُسی مین استھت ہو تب جگت بھرم سٹ جایگا۔

## سرگ دوسرا۔ اسمرت بیج اُپنیاس برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے دیوتاؤن مین اُتم شری رامچندر جی بیج سے انکُر کیطرح آتما سے جگت کا ہونا مانیے تو بھی نہین بنتا کیونکہ آتما سب کلپناؤن سے رہت مہا چیتن اور نرمل آکاش کیطرح ہی اُسکو جگت کا بیج کیسے مانیے بیج کے پرنام مین انکُر ہوتا ہی اور کارن سمواِیون سے ہوتا ہی آتما مین سمواے اور نمتِ سہکاری کبھی نہین بنتے جیسے بانجھ استری کی اولاد کسی نے نہین دیکھا تیسے آتما سے جگت نہین ہوتا۔ جو سمواے اور نمتِ کارن بنا سہکاری پدارتھ بھاسے تو جانیے کہ یہ ہی نہین بھرم سے بھاستا ہی آتم ستا اپنے آپ مین استھت ہی اور سرشٹ استھت پرلی سے برہم ستا ہی اپنے آپ مین استھت ہی جو اس پرکار استھت ہی تو کارن کارج کا کرم کیسے ہو اور کارن کارج بھاؤ نہ ہوا تو پرتھوی آدک تتو کہان سے اُپجے اور جو کارن کارج مانیے تو پوُرب جو بکار کہے ہین اُن کا دوش آتا ہی

اس سے نہ کوئی کارن ہی اور نہ کارج ہی کارن کارج بنا جو پدارتھ بھاسی اُسکو ست روپ جانی۔ وہ مورکھ بالک اور ببیک سے رہت ہی جو اسکو کارج کارن مانتا ہی اس سے یہ جگت نہ آگے تھا نہ اب ہی اور نہ پیچھے ہوگا۔

نرمل چد آکاش ستّا اپنے آپ مین استھت ہی جب جگت کا بالکل ابھاؤ ہوتا ہی تب سمپورن برہم ہی درشٹ آتا ہی جیسے سمدر مین ترنگ بھاستے ہین تیسے ہی آتما مین جگت بھاستا ہی اور کارن کارج بھاؤ کوئی نہین اور نہ پراگیہ پردھونسا اور انینونیا بھاؤ ہی ہی۔ پراگیہ بھاو اُسے کہتے ہین کہ جو پہلے نہ ہو جیسے پہلے پُتر پیدا نہین ہوتا اور پیچھے پیدا ہوتا ہی اور جیسے مٹی سے گھڑا پیدا ہوتا ہی۔ پردھونسا بھاؤ وہ ہی جو پہلے ہو کر مٹ جاتا ہی جیسے گھڑا تھا اور مٹ گیا انینونیا بھاؤ وہ ہی جیسے گھٹ مین پٹ کا ابھاؤ ہی اور پٹ مین گھٹ کا ابھاؤ ہی۔ یہ تین پرکار کے بھاؤ جسکے ہردے مین ہین اُسکو دردھ ہوتا ہی اور اُسکو شانت نہین ہوتی جب جگت کا بالکل ابھاؤ دیکھ پڑتا ہی تب چت شانت ہوتا ہی جگت کے بالکل ابھاؤ کے سواے اور کوئی اُپاے نہین اور نہ اشیش جگت کی نبرت بنا مکت نہین۔ سورج سے آدلیکر جو کچھ یہ کاش ہے پھوی آدک تتو اور چھن برس کلپ آدک کال اور مین یہ روپ اور لوک من سنسار آدک جگت سب سنکلپ ماتر ہی اور کلپ کلپک برھمانڈ برھمایشن رُدر اندر سے کیڑے آدتک جو کچھ جگت جال ہی وہ اُپج اُپج کر انتردھان ہوجاتا ہی۔ مہاچیتن پرم آکاش مین اننت برت اُٹھتی ہی جیسے جگت کے پہلے شانت ستا تھی تیسے ہی تم اب بھی جانو اور کچھ نہین ہوا۔ پرمانُ۔ (ذرہ) کے ہزارویں حصہ کی طرح باریک چت کلا ہی اُس چت کلا مین اننت کوٹ برسٹیان استھت ہین وہی چت ستا پھُرنے سے جگت رُوپ ہو بھاستی ہی اور پرکاش روپ اور نراکار شانت رُوپ ہی نہ اُدے ہوتا ہی نہ است ہوتا ہی نہ آتا ہی اور نہ جاتا ہی جیسے پتھر مین لکیرین ہوتی ہین تیسے آتما مین جگت ہی۔ جیسے آکاش مین آکاش ستا پھُرتی ہی تیسے ہی آتما مین جگت پھُرتا ہی اور آتما ہی مین استھت ہی نراکار نربکار روپ بگیان گھن ستا اپنے آپ مین استھت اور اُدے اور است سے رہت بستار رُوپ ہی۔ ہے راجی جو سنہکاری کارن کوئی نہ ہوا تو جگت شونیہ ہوا تو ایسا جاننے سے سب کلنک کلنا شانت ہو جاتی ہی۔ ہے راجی تم بڑی نیند مین سوتے ہوتے ہو اِس نیند سے جاگ کر گیان بھومکا کو پراپت ہو جاؤ جاگنے سے نہ شوک پد پراپت ہوگا۔

## سرگ تیسرا۔ جگت اَننت برنن

شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون مہا پرلی کے انت اور سرشٹ کے آدمین جو پرجاپت ہوتا ہی وہ جگت کو پہلے کی اسمرت (یاد) سے اُسیطرح رچتا ہی تو یہ جگت اسمرت رُوپ کیسے نہ ہو۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی مہاپرلی کے آدمین پرجاپت اسمرن کر کے پہلے کیطرح جگت رچتا ہی جو ایسا مانئے تو نہین بنتا ہی کیونکہ مہاپرلی مین پرجاپت کہان رہتا ہی جو آپ ہی نہ رہے تو اسکی اسمرت کیسے مانیے۔ جیسے آکاش مین برچھ نہین ہوتا تیسے ہی مہاپرلی مین پرجاپت نہین ہوتا۔ پھر رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون جگت کے آدمین جو برھما جی تھے اُنھون نے جگت رچا۔ مہاپرلے مین برھما جی کی اسمرت کا ناش تو نہین ہوتا وہ تو پھر اسمرت سے جگت رچتے ہین

آپ کیسے کہتے ہین کہ نہین بنتا۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے شُبھ برت راجی مہاپرلی کے پہلے جو برھما آدک ہوتے ہین وہ
سب مہاپرلی مین نربان ہوجاتے ہین ارتھات بدیہہ مکت ہوتے ہین جو اسمرت کرنے والے انتردھان ہوگئے تو اسمرت
کہان رہی اور جب اسمرت نہ رہی تو اسکو جگت کا کارن کیسے کہیے۔ مہاپرلی اُسکا نام ہی جہان سب شبد ارتھ سنہت
نرمول ہوجاتے ہین جہان سب انتردھان ہوگئے تو اسمرت کس کی کہیے اور جو اسمرت نہ رہی تو کارن کسکا کسکی طرح
کہیے اِس سے سب جگت چت کے پھرنے ماتر ہین جب مہاپرلے ہوتا ہی تب سب بنا جتن ہی موکش پا جاتے
ہین اور جو آتم گیانی ہوتے ہین وہ جگت کے ہوتے ہوتے بھی موکش پا جاتے ہین پر جو آتم گیان نہین ہوتا تو جگت
درڑھ ہوتا ہی نبرت نہین ہوتا۔ جب درشیہ جگت کا ابھاؤ ہوتا ہی تب نرمل چیتن ستا جو آدا ورانت سے
رہت ہی پرکاشتی ہی اور سب جگت بھی وہی رُوپ بھاستا ہی۔ سب مین اناد سِدھ برہم تتو پرکاشت ہی اسمین
جو آد سمبیدن پھرتا ہی وہ برہم روپ ہی اور انت باہک وہیہ براٹ جگت ہو بھاستا ہی اسکا ایک پرمان
رُوپ یہ تینون جگت ہین اسمین دیش کال کریا دربیہ دن رات کرم ہوا ہی اسکے اُن مین جو جگت پھُرتے
ہین جو کیا ہی سب سنکلپ رُوپ ہی اور برہم ستا کا پرکاش ہی۔ جو پربدھ آتم گیانی ہی اُسکو سب جگت
ایک برہم رُوپ ہی بھاستا ہی اور جو اگیانی ہی اُسکے چت مین انیک پرکار جگت کی بھاؤنا ہوتی ہی دویت
بھاؤنا سے یہ بھرمتا ہی جیسے اِس برھمانڈ کے انیک جیو پرمان ہین اِنکے بھیتر انت سرشٹ ہین اور انکے انتر
اور انت سرشٹ ہین تیسے ہی اور جو انت سرشٹ ہین اُنکے انتر اور انت سرشٹ پھُرتی ہین سو سب برہم
تتو کا ہی پرکاش ہی۔ برہم روپی مہاسمیر ہی اُسکے بھیتر بہت سے جگت روپی پرمان ہین سو سب ابھن رُوپ
ہین۔ ہے راجی سورج کی کرنون کے سموہ مین جو سوکشم ترسرینُ ہوتے ہین اُنکی گنتی کبھی کوئی کر بھی سکے پرنت
آدا ور انت سے رہت جو آتم روپی سورج ہی اُسکی ترلوکی روپی پرمانونکی گنتی کوئی بھی نہین کرسکتا۔
جیسے سمدر مین جل اور پرتھوی مین دُھول کے کنکے بے گنتی ہین تیسے ہی آتما مین بے گنتی سرشٹ ہین۔
جیسے آکاش شونیہ روپ ہی تیسے ہی آتما چدآکاش جگت رُوپ ہی۔ یہ جو مین نے انکی سرشٹ کہی ہی
جو انکو تم جگت شبد سے جانوگے تو اگیان بدھ ہی اور دُکھ اور بھرم دیکھوگے اور جو اُنکو برہم شبد کا ارتھ جانوگے
تو اِس بدھ سے پرم سار کو پاؤ گے سب جگت برہم سے پھُرتا ہی اور بگیان گھن برہم رُوپ ہی ہی دوسرا نہین۔
جب جاگوگے تب تمکو ایسا ہی بھاسے گا۔

## سرگ چوتھا۔ انکُر برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی اندریونکا جیتنا موکش کا کارن ہی اور کسی اُپاے یا کرم سے سنسار سمدر سے پار اُترنا
نہین ہوسکتا۔ سنتون کی سنگت اور ست شاسترونکے بچار سے جب آتم تتو کا بودھ ہوتا ہی تب اندریان جیتی جاتی ہین
اور جگت کا بالکل ابھاؤ ہوتا ہی۔ جب تک جگت کا بالکل ابھاؤ نہین ہوتا تب تک آتم بودھ نہین ہوتا۔ یہ مین نے
تمسے کرم کہا ہی سو سنسار سمدر سے پار ہوجانے کا اُپاے ہی۔ بہت کہنے سے کیا ہی سب کرمون کا بیج من ہی
من کے چھیدنے سے ہی سب جگت چھیدا جاتا ہی۔ جب من روپی بیج ناش ہوتا ہی تب جگت روپی انکُر

بھی ناش ہو جاتا ہی سب جگت من کا رُوپ ہی اسکے ابھاو کا اُپاے کرو۔ پہلے مَن سے بہت سے جنمون کے ڈھیر
پیدا ہوتے ہین اور اسکے جیتنے سے سب لوکون مین جیت ہوتی ہی سب جگت من سے ہوا ہی من کے رہت
ہونے سے دیہہ بھی نہین بھاستی۔ جب من سے درشیہ کا ابھاؤ ہوتا ہی تب من بھی مر جاتا ہی اسکے سواے اور
کوئی اُپاے نہین۔ ہے راجی من روپی پشاچ کا ناش اور کسی اُپاے سے نہین ہوتا کتنے ہی کلپ گذر گئے
اور گذر جائینگے تب بھی من کا ناش نہ ہوگا اس سے جب تک جگت درشیہ مان ہی تب تک اُس کا
اُپاے کرے۔ جگت کا بالکل ابھاؤ سمجھنا اور سورُوپ آتما کا ابھیاس کرنا یہی پرم اوکھد ہی اس اُپاے
سے مَن روپی درشٹا نشٹ ہوتا ہی۔ جبتک مَن نشٹ نہین ہوتا ہی تب تک مَن کے موہ سے جنم مرن ہوتا
ہی اور جب ایشور پرماتما کی پرسنتا ہوتی ہی تب مَن بندھن سے مُکت ہوتا ہی سمپورن جگت من کے پھُرنے
سے بھاستا ہی جیسے آکاش مین شونتا اور گندھرب نگر بھاستے ہین تیسے ہی سمپورن جگت من مین بھاستا ہی جیسے
پھول مین سگندھ۔ تلون مین تیل۔ گنُی مین گنُ۔ اور دھرماتما مین دھرم رہتے ہین تیسے ہی یہ ست آسٹ
استھول سوکشم کارن کارج رُوپ جگت مَن مین رہتا ہی جیسے سمندر مین ترنگ آکاش مین دوسرا چندرما
اور مرُستھل مین مرگ ترشنا کا جل پھرتا ہی تیسے ہی چت مین جگت پھُرتا ہی جیسے سورج مین کرنین تیج مین
پرکاش اور آگ مین گرمی ہی تیسے ہی مَن مین جگت ہی جیسے برف مین ٹھنڈھک اور آکاش مین شونتا اور
پوَن مین اسپندتا ہی تیسے ہی مَن مین جگت ہی سب جگت مَن روپ ہی مَن جگت رُوپ ہی اور پرسپر ایک
رُوپ ہین دونون مین سے ایک نشٹ ہو تب دونون نشٹ ہو جاتے ہین۔ جب جگت نشٹ ہو جاتا
ہی تب من بھی نشٹ ہو جاتا ہی۔ جیسے برچھ کے نشٹ ہونے سے پتّے پھُول پھَل ٹہنی نشٹ ہو جاتے ہین
اور انکے نشٹ ہونے سے برچھ نشٹ نہین ہوتا۔

## سرگ پانچوان۔ بچار گو سمبت گمن برنن

شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون آپ سب دھرمون کے جاننے والے اور پورب اپر کے گیاتا ہین مَن کے
پھُرنے سے جگت کیسے پھُرتا ہی اور کیسے ہوا ہی۔ درشٹانت سہت مجھ سے کہیے۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی جیسے اندر
براہمن کے دس پترون کی دس سرشٹ ہوئین اور دس ہی برہما ہوئے سو مَن کے پھُرنے ہی سے اُپجکر مَن کے پھُرنے
مین استھت ہوئے اور جیسے لون راجا کو اندر جال کی مایا سے چانڈال کی پرتا درڑھ ہو کر بھاسی
تیسے ہی یہ جگت من مین استھت ہوا ہی۔ جیسے شکر مَن کے پھُرنے سے بہت کال تک سورگ بھوگتے
رہے اور بہت سے بھرم دیکھے تیسے ہی یہ جگت من کے بھرم سے استھت ہوا ہی۔ شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون
بھرگ رکھیشور کے پُتر نے من کے بھرم سے کیسے سورگ کے سُکھ بھوگے اور وہ کیسے بھوگ کے مالک ہوئے اور کیسے
سنساری ہوکر بھرم دیکھا۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رامچندر جی بھرگ کے پُتر کا حال سُنو کہ بھرگ اور کال کا سمباد مندراچل
پربت ہوا ہی۔ ایک سمی بھرگ جی مندراچل پربت پر جہان کلپ برچھ اور مندار برچھ اور بہت سُندر استھان اور دیبہ
مورت ہین تپ کرتے تھے اور شکر جی انکی سیوا کرتے تھے۔ جب بھرگ جی نربکلپ سمادھ مین استھت ہوئے تب

نرمل مورت شکرجی ایکانت مین جا بیٹھے وہ گلے مین مندار اور کلپ برچھ کے پھولونکی مالا پہنے ہوئے بدیا اور اَبدیا کے بیچ مین استھت تھے۔ جیسے ترشنک راجا چانڈال تھا پر بشوامتر کا بردان پاکر سورگ مین گیا تب دیوتاؤن نے انادر کرکے اسکو سرگ سے گرادیا اور بشوامتر نے دیکھ کر کہا کہ وہان ہی کھڑا رہ اس سے وہ پرتھوی اور آکاش کے بیچ مین استھت رہا۔ تیسے ہی شکر بیٹھے تو کیا دیکھا کہ ایک مہاسندر اپسرا انکے اوپر سرگ کو چلی جاتی ہی۔ جیسے لچھمی کی طرف بشن جی دیکھین تیسے ہی اپسرا کو شکرجی نے دیکھا کہ مہاسندر اور طرح طرح کے گہنے اور کپڑے پہنے ہوئے ہی اور بڑی سگندھ پھیل رہی ہی اور مہاسندر آکاش مارگ بھی اُس سے سگندھت ہوگیا ہوا بھی اُسکی سگندھ کو پھیلاتی ہی اور بڑے مد سے متوالے نین ہین ایسی اپسرا کو دیکھ کر شکرجی کا من موہ گیا اور جیسے پورنماشی کے چندرما کو دیکھکر چھیر سمندر اُمنگتا ہی تیسے ہی اُسکی برت مارگ سے رہت ہوکر اپسرا مین جا لگی اور کامدیو نے بھی ستایا۔

## سرگ چھٹھواں۔ بھارگو منوراج برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی اس پرکار شکرجی نے اپسرا کو دیکھکر اپنی آنکھین بند کرلین اور منوراج کو پھیلاکر سوچنے لگے کہ یہ مرگ نینی استری جو سرگ کو جاتی ہی مین بھی اُسکے پاس پہونچون ایسا بچار کر اسکے پیچھے چلے اور جاتے جاتے من سے سرگ مین پہونچے۔ وہان سگندھ سہت مندار اور کلپ برچھ اور رہتے ہونے کی طرح دیوتون کے متر بیر اور ہاس بلاس سہت استریان جنکے ہرن کے ایسے نیتر ہین دیکھین۔ منیون کے دھیر کہ جنھین ایکدوسرے پر پرتمبب پڑتے ہین اور بشو روپ کی اُپما سرگ لوک مین دیکھی۔ مند مند پون چلتی ہی اور مندار برچھون مین منجری پھول رہی ہین اور اپسرا پھر رہی ہین۔ اندرپوری مین جاکر دیکھا کہ ایراوت ہاتھی جس نے جدھ مین اپنے دانتون سے دیتیون کو چورچور کرڈالا ہی بڑے مد سے کھڑا ہی دیوتون کے آگے اپسرا گاتی ہین سونے کے کمل لگے ہوئے ہین برہما جی کے ہنس اور سارس پنچھی پھر رہے ہین اور دیوتاؤن کے نایک بشرام کرتے ہین۔ پھر لوکپال جمراج چندرما سورج اندر بایو اور اگن کے استھان دیکھے جنکا پرکاش مہاجوالا کی طرح ہی۔ ایراوت کے دانتون مین دیتیون کی پنگت دیکھی۔ دیوتا دیکھے جو بمانون پر چڑھے ہوئے گہنے پہنے ہوئے پھرتے ہین اور اُنکے ہار منیون سے جڑے ہوتے ہین۔ کہین سُندر سُندر بمانون کی پنگت پھر رہی ہین کہین مندار برچھ ہین کہین کلپ برچھ ہین اُن مین سندر بیلین ہین۔ کہین گنگاجی کی دھارا بہتی ہی اُسپر اپسرا لوگ بیٹھی ہین۔ کہین سگندھ سہت پون چلتا ہی کہین جھرنون مین سے پانی چلتا ہی کہین سُندر نندن بن ہی کہین اپسرا بیٹھی ہین۔ کہین نارد آدک بیٹھے ہین۔ اور کہین جن لوگون نے پُن کیے ہین وہ بیٹھے سُکھ بھوگ رہے ہین اور بمانونپر چڑھے ہوئے پھرتے ہین۔ کہین اندر کی اپسرا کامدیو سے مست ہو رہی ہین اور جیسے کلپ برچھ مین پکے پھل لگتے ہین تیسے ہی رتن اور چنتامن لگے ہین۔ اور کہین چندرکانت من شروتی ہین۔ اس پرکار شکرجی من سے سورگ کی رچنا دیکھی مانو تینون لوک کی رچنا یہان ہی ہی شکرجی کو دیکھ کر اندر اُٹھ کھڑے ہوئے کہ دوسرا بھرگ آیا ہی اور بڑے پرکاش سہت شکرجی کی مورت کو پرنام کیا اور ہاتھ پکڑکر اپنے پاس بٹھاکر بولے کہ ہے شکرجی آج ہمارے دھن بھاگ ہین جو تم آئے۔ آج ہمارا سرگ تمھارے آنے سے سپھل اور شوبھت اور نرمل ہوا۔ اب تم

بہت دنون تک یہان ہی رہو۔ جب ایسا اندر نے کہا تب شکر جی براجمان ہوئے اور اُنکو دیکھ کر دیوتا لوگون نے پرنام کیا کہ بھرگ جی کے پُتر شکر جی آئے ہین۔

## سرگ ساتوان۔ بھارگو سنگم برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی جب اِس پرکار شکر جی اندر کے پاس جا بیٹھے تب اپنا رنج بھاؤ جو تھا اسکو بھُلا دیا وہ مندراچل پربت پر اپنا شریر تھا اُسکو بھول گئے اور باسنا سے منوراج کا شریر درڑھ ہوگیا ایک مہورت تک اندر کے پاس بیٹھے رہے پرنت چیت اُس اپسرا کے پاس رہا اُسکے بعد اُٹھ کھڑے ہوئے اور سرگ کو دیکھنے لگے تب دیوتا لوگون نے کہا کہ چلو سورگ کی رچنا دیکھو تب شکر جی دیکھتے دیکھتے جہان وہ اپسرا تھی وہان گئے بہت سی اپسراؤن مین وہ بھی بیٹھی۔ اُسکو شکر جی نے اِسطرح دیکھا جیسے چندرما چاندنی کو دیکھتا ہی اُسکو دیکھ کر شکر کا شریر پسینے پسینے ہوگیا جیسے چندرما کو دیکھکر چندرکانت منی پسیجتی ہی اور کامدیو کے بان اُنکے ہردے مین آ لگے اُس سے بیاکُل ہوگئے شکر جی کو دیکھ کر اسکا چیت بھی موہت ہوگیا جیسے برسات کی ندی پانی سے بھری ہوتی ہی تیسے ہی آپسمین اَسنیہہ بڑھا تب شکر جی نے مَن سے اندھکار رچا اُس سے سب استھانون مین اندھیرا ہوگیا جیسے لوکالوک پربت کے کنارے پر اندھیرا ہوتا ہی تیسے ہی سورج کا ابھاؤ ہوگیا۔ تب سب لوگ اپنے اپنے استھانونکو گئے جیسے دن کے نہ ہونے سے پشُ پنچھی اپنے اپنے گھر جاتے ہین۔ تب وہ اپسرا شکر جی کے پاس آئی شکر جی سفید بچھونے پر بیٹھ گئے اور اپسرا بھی جو سندر سندر گہنے اور کپڑے پہنے تھی چرنون کے پاس بیٹھ گئی اور اسنیہہ سے دونون کامدیو کے بس ہوگئے۔ تب اپسرا نے سُندر بانی سے کہا کہ ہے ناتھ مین نربل ہو کر تمھاری شرن مین آئی ہون مجھکو کامدیو جلائے ڈالتا ہی تم میری رچھا کرو مین اِس سے پورن ہوگئی ہون۔ اَسنیہہ روپی رس کو وہی جانتا ہی جو اسکو پاتا ہی اور جس کو اِس رس کا مزہ نہین ملا وہ کیا جانے۔ ہے سادھو ایسا سُکھ تینون لوک مین کوئی نہین ہی جیسا سکھ آپس کے اَسنیہہ سے ہوتا ہی اَب تمھارے چرنون کو پاکر مین آنندوان ہوئی ہون اور جیسے چندرما کو پاکر کملنی اور چندرما کی کرن کو پاکر چکور آنندوان ہوتا ہی تیسے ہی مجھکو اسپرش کرکے آپ آنندوان ہوجیے۔ جب اِس پرکار اپسرا نے کہا تب دونون کامدیو کے بش ہوکر بہار کرنے لگے۔

## سرگ آٹھوان۔ بھانت کے جنم برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی اِس پرکار اُسکو پاکر شکر جی بہت اپنے کو آنندوان مانکر مندار اور کلپ برچھ کے نیچے بہار کرنے لگے اور سُندر کپڑے اور گہنے اور پھولون کی مالا پہنکر بن باغیچے اور کنارون مین سیر کرتے اور چندرما کی کرنون کی راہ سے امرت پیتے رہے۔ پھر بدیادھرون کے ساتھ رہ کر انکے استھانون اور نندن بن آدمین سیر کرتے ہوئے کیلاس پربت پر گئے اور اپسرا اسہت بن اور کُنج مین پھرتے رہے پھر لوکالوک پربت پر سیر کی پھر مندراچل پربت کے کُنج مین سیر کرکے آدھے ست جُگ تک شویت دیپ مین رہے پھر گندھرون کے نگرون مین رہے

اور پھر اندر کے بن مین رہے۔ اسیطرح بتیس ۳۲ جگ تک سورگ مین رہے۔ جب پن چک گیا تب پرتھوی پر گرا دیے
گیے اور گرتے گرتے اُنکا سر ٹوٹ گیا۔ جیسے جھرنے مین سے پانی بند ہو جاتا ہے تیسے ہی شریر انتردھان ہو گیا
تب اُنکی چیتیا سہت پریشٹک آکاش مین نرآدھار ہو رہی اور باسنا روپ دونون چندرما کی کرنون مین جاکر
استہت ہوئے پھر شکرجی نے تو کرنون کے دوارا اناج مین آکر نواس کیا اور اُس اناج کو دشارنیہ نام
براہمن نے بھوجن کیا تو بیج ہو کر براہمنی کے گربھ مین آئے اور اُس اناج کو مالودیش کے راجا نے بھی
بھوجن کیا اسکے بیج کے دوارا وہ اپسرا اسکی استری کے پیٹ مین جا کر رہی۔ آخر کو دشارنیہ براہمن کے گھر مین
شکرجی پتر ہوئے اور مالودیش کے راجا کے گھر مین اپسرا کنیا ہوئی۔ جب وہ سولہ برس کی ہوئی تو شری مہادیوجی
کی پوجا کرکے یہ بنتی کی ہے دیو دیو مجھکو پہلے کا پت (شوہر) ملے۔ اسیطرح وہ نت پوجا کرے اور بر وان مانگے
جب وہان وہ کنیا جوان ہوئی اور یہان شکرجی جوان ہوئے تب راجا نے جگیہ کا آرمبھ (آغاز) کیا
اور اسمین سب راجا اور براہمن آئے اور دشارنیہ براہمن بھی اپنے پتر سہت وہان آیا۔ تب اُس پہلے
جنم کے پت کو دیکھ کر مارے اسنیہ کے اُس راج کنیا کے نیترون سے جل بہنے لگا اور اُسکے گلے مین
پھولون کی مالا ڈالکر اُسکو اپنا پت بنایا۔ راجا یہ دیکھ کر اشچرج مین ہوا اور نشچے کیا کہ اچھا ہوا۔ پھر کرم
سے بواہ کیا اور بیٹی اور داماد کو راج دے کر آپ تپ کرنے کے لیے بن کو چلا گیا یہان یہ استری
پرش مالودیش کا راج کرنے لگے اور بہت دنون تک راج کرتے رہے۔ جب دونون بوڑھے ہوئے
اور شریر نربل ہو گیا تب شکرجی کو بیراگ ہوا کہ استری مہا دکھ کا روپ ہے پر تھوڑا ہی بیراگ ہوا تھا
اس سے شریر نربل ہو جانے سے سیونے کی شکت تو نہ رہی پر نت ترشنا نہ مٹی۔ آخر کو مر گئے اور بھائی
بندھون نے جلا دیا تب گیان کے نہ ہونے سے مہا اندھ کوپ موہ مین جا پڑے۔ ہے رام جی مرت مورچھا
مین انکو پرلوک بھاس آیا اور وہان کرم کے انوسار سُکھ دکھ بھوگ کر انگ بنگ دیش مین دھیور ہوئے اور
اپنے دھیور کرم کرتے رہے پھر جب بڑھاپا آیا تب شریر مین بیراگ ہوا کہ یہ سنسار مہا دکھ روپ ہے
ایسا سمجھکر سورج بھگوان کا تپ کرنے لگے اور جب مرے تب تپ کے بل سے سورج بنش مین راجا ہو کر
جاؤ نا کے بش سے کچھ گیا نوان ہوتے اس جنم مین وہ جوگ کرنے اور بید پڑھنے لگے جب جوگ کی بھاؤنا
سے شریر چھوٹا تب بڑے گرو ہوئے اور سب کو اپدیش کرنے لگے۔ منتر سدھ کیے اور بید مین پکے ہوئے
منتر کے بل سے بدیادھر ہوتے اور ایک کلپ تک بدیادھر رہے جب کلپ کا انت ہو گیا تب شریر
انتردھان ہو گیا اور پون روپی شریر باسنا سہت ہو رہا۔ جب برھما جی کی رات بیت گئی اور دن ہوا
اور برھما جی نے سرشٹ رچی تب وہ (شکرجی) ایک منیشور کے گھر مین پتر ہو کر پیدا ہوتے۔ اور وہان اُنھون نے
بڑا تپ کیا سمیر پربت پر جا کر رہے اور ایک منونتر وہان رہے جب اکھتر چوجگی بیت گئین تب بھوگون کے
بش سے ہرنی کے پتر ہوتے اور آدمی کی صورت وہان رہے اور پتر کے اسنیہ سے موہ مین پھنسکر دن رات
یہی چنتا کرنے لگے کہ میرے پتر کو بہت سا دھن اور گن اور عمر اور بل ہو اس کارن تپ کے بگڑ جانے سے
اپنے دھرم سے الگ ہو گئے عمر آخر ہو گئی اور موت روپ سانپ نے کھا لیا اور تپ کی اصلا کھانے سے شریر

چھوٹا تھا اِس کارن بھوگ کی چنتا ستیت مندر دیش کے راجا کے گھر مین پیدا ہوتے پھر اُس دیش کے راجا ہوتے اور بہت دنون تک راج کیا جب بوڑھے ہوتے تب شریر نربل ہوگیا اور تپ کی ابھلاکھا مین شریر چھوٹ گیا اس سے تپیشور کے گھر مین پتر ہوکر پیدا ہوئے اور سنتاپ سے رہت ہوکر گنگا جی کے کنارے پر تپ کرنے لگے۔ ہے راجی اس پرکار بن کے پھرنے سے شکر جی نے کتنے ہی شریر بھوگ کیے۔

## سرگ نوان۔ بھار گو کلیور برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی اس پرکار شکر جی من سے بھرمتے پھرے۔ بھرگ جی کے پاس جو اُنکا شریر پڑا تھا وہ شریر نرجیو ہوگیا پرشٹک نکلگئی تھی اور پون اور دھوپ سے شریر نربل ہوگیا تھا۔ جیسے جڑ سے کاٹا ہوا برچھ گر پڑتا ہی تیسے ہی شریر گر پڑا چنچل من بھوگ کی ترشنا سے وہان گیا تھا۔ جیسے ہرن بن مین بھرمتا ہی اور چکر پر چڑھا ہوا برتن گھومتا ہی تیسے ہی شکر جی نے بھرم سے بھرم کو دیکھا پر جب تپیشور کے گھر مین جنم لیا تب چت مین بشرام ہوا اور گنگا جی کے کنارے تپ کرنے لگے۔ آخر کو مندراچل پربت والا شریر نرس ہوگیا صرف ہڈی اور چمڑا باقی رہ گیا لہو سب سوکھ گیا جب شریر کے چھید دن مین ہوکر ہوا چلے تب بانسری کیطرح آواز نکلے با نو چیشٹا کو تیاگ کر شریر آنندوان ہوا ہی جب بڑے ندر سے ہوا چلے تب زمین پر لوٹنے لگے نیتر آدک جو چھید تھے سو گڑھے کیطرح ہوگئے اور مکھ پھیل گیا با نو اپنے پہلے کے سوبھاؤ کو دیکھ کر ہنستا ہی۔ جب برسات آوے تب وہ شریر پانی سی بھر جاوے اور پانی اُسمین بھر کر چھید دن کی راہ سے بہہ نکلے جیسے جھرنون سے پانی نکلتا ہی اور جب گرمی کی فصل آوی تب لکڑی کیطرح دھوپ سے سوکھ جاوے۔ وہ شریر بن مین چپ ہو رہا اور پشو پچھیون نے بھی اس شریر کو ناش نہ کیا اُسکا ایک کارن تو یہ تھا کہ راگ دویش سے رہت پوتر استھان تھا اور دوسرے بھرگ جی بڑے تپسوی تیجوان کے پاس کوئی آنہ سکتا تھا اس کارن اس دیہہ کو کوئی بگاڑ نہ سکا۔ یہان تو شریر کی یہ دشا ہوئی اور وہان شکر جی پون کے شریر سے چیشٹا کرتے رہے۔

## سرگ دسوان۔ کال بچن برنن

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے راجی جب ہزار برس ارتھات اِس بھولوک کے تین لاکھ اور ساٹھ ہزار برس گذر گئے تب بھگون بھرگ جی سمادھ سے اُترے تو اُنکو شکر جی کا شریر نہ دیکھ پڑا جب اچھی طرح آنکھین پھیلا کر دیکھا تب معلوم ہوا کہ شکر جی کا شریر دُبلا ہوکر گر پڑا ہی۔ یہ دشا دیکھ کر اُنھون نے جانا کہ کال نے اُسکو کھالیا اور دھوپ ہوا اور مینھ سے شریر بگڑ گیا ہی۔ آنکھون مین گڑھے پڑگئے ہین شریر مین کیڑے پڑگئے ہین اور جیوون نے اُسمین گھر بنائے ہین گھر ان ارتھات کسواری اور مکھیان اُسمین آتی جاتی ہین سفید دانت نکل آتے ہین مانو شریر کی دشا کو دیکھ کر ہنستے ہین اور منھ اور گردن مہابھیانک روپ ہی کھوپری سفید اور ناک اور کان کے استھان سب بگڑ گئے ہین۔ اُس شریر کی دشا دیکھ کر بھرگ جی اُٹھ کھڑے ہوتے اور کرودھ کرکے کہنے لگے کہ کال نے کیا سمجھا جو میرے پتر کو مارا۔ شکر پرم تپسوی اور سرشٹ کے انت تک رہنے والا تھا سو بنا کال کے کال نے میرے پتر کو کیون مارا۔

یہ کون ریت ہی۔ مین کال کو شاپ دیکر بھسم کر دونگا۔ تب کال کا روپ کال اور بہت شریر دھر کر آیا جسکے چھ
مکھ چھ ہاتھ اور ہاتھون مین تلوار لیے ترشول اور پھانسی لیے کانون مین موتی پہنے مکھ سے جوالا نکلتی تھی مہا کالا شریر
اور آگ کی طرح جیبھ اور ترشول کی نوک سے آگ کی لپٹ نکلتی تھی۔ جیسے پرلی کال کی آگ سے دھوان نکلتا
ہی تیسے ہی اُسکا کالا شریر اور بڑے پہاڑ کیطرح بڑا روپ تھا اور جہان وہ پانون رکھتا تھا ستان پرتھوی اور
پربت کانپنے لگتے تھے اور بھرگ جی مہا پرلی کے سمدر کیطرح کرودھ سے بھرے ہوتے تھے۔ تب کال بھرگ
جی سے کہنے لگا کہ ہے منیشور جو مرجادا اور پر اور پرماتما کے جاننے والے ہین دی کرودھ نہین کرتے اور جو کوئی
اُنپر کرودھ کرتا ہی تو بھی وے موہ کے بش ہو کر کرودھ نہین کرتے تم بنا کارن ہی موہ کے بش ہو کر کیون کرودھ
کرتے ہو تم برھم کے پُتر اور تپسوی ہو اور ہم نیت کے پالنے والے ہین تم ہمارے پوجنے جوگ ہو یہی نیت
کی اچھا ہی۔ اور تپ کے بل سے تم کرودھ مت کرو۔ تمھارے شاپ سے مین بھسم بھی نہین ہو سکتا۔
پرلی کال کی اگن بھی مجھکو نہین جلا سکتی تو تمھارے شاپ سے مین کب بھسم ہو سکتا ہون۔ ہے منیشور مین
تو کتنے ہی برھمانڈون کو کھا گیا ہون اور کئی کروڑ برھما بشن رُدر مین نے انتردھان کر دیے ہین تمھارا شاپ
میرا کیا کر سکتا ہی۔ جیسی آدنیت ایشور نے رچی ہی تیسی ہی استھت ہی ہم سب کے بھوگنا ہوئے ہین
اور تم لیسے رکھ ہمارے بھوگ ہوتے ہین یہی آدنیت ہی۔

ہے منیشور اگن اپنے سوبھاؤ سے اوپر کو جاتا ہی اور جل اپنے سوبھاؤ سے نیچے کو جاتا ہی۔ بھوگتا کو بھوگ ملتا
ہی اور سب سرشٹ کال کے مکھ مین جاتی ہی آدپرماتما کی نیت ایسی ہوئی ہی اور جیسی بنائی تیسی ہی بنی ہی۔ پرنت
جو نہ کلنگ گیان درشٹ سے دیکھیے تو نہ کوئی کرتا ہی نہ بھوگتا ہی نہ کارن ہی نہ کارج ہی ایک ادویت ستا ہی ہی
اور جو اگیان کلنک درشٹ سے دیکھیے تو کرتا اور بھوگتا سب طرح کے بھرم بھاستے ہین۔ ہے براہمن کرتا بھوگتا
آدک بھرم اسمیک گیان سے ہوتا اور جب سمیک گیان ہوتا ہی تب کرتا کارج بھوگتا کوئی نہین رہتا۔ جیسے
برچھ مین پھول سوبھاؤ سے ہی پیدا ہو آتے ہین اور سبھاؤ سے ہی نشٹ ہو جاتے ہین تیسے ہی بھوت پرائی
سوبھاؤ سے ہی سرشٹ مین پھر آتے ہین اور پھر سوبھاؤ سے ہی نشٹ ہو جاتے ہین برھما جی پیدا
کرتے ہین اور پھر نشٹ بھی کرتے ہین جیسے چندرما کا پرتبمب جل کے ہلنے سے ہلتا بھاستا ہی اور ٹھہرنے
سے ٹھہرا بھاستا ہی تیسے ہی من کے پھرنے سے آتما مین کرتبیہ بھوکتبیہ بھاستا ہی واستو مین کچھ
نہین سب مِتھیا ہی۔ جیسے رسّی مین سانپ بھرم سے بھاستا ہی تیسے ہی آتما مین کرتبیہ بھوکتبیہ بھرم
سے بھاستا ہی اِس سے کرودھ مت کرو۔ یہ دشٹ کرم آپدا کا کارن ہی۔ ہے منیشور مین تمسے یہ بچن اہی
بھوت اور ابھمان سے نہین کہتا یہ آپ ایشور کی نیت ہی اور ہم اُس مین استھت ہین جو بودھوان پُرش
ہین وے اپنے پرکرت چار مین رہتے ہین اور ابھمان نہین کرتے۔ جو کرتبیہ کے جاننے والے ہین وے
باہر سے پرکرت آچار کرتے ہین اور ہردے سے سکھپت کیطرح استھت رہتے ہین۔ وہ گیان درشٹ اور دھیرج
اور اُدار درشٹ کہان گئی جو شاستر مین پرسدھ ہی تم کیون اندھے کیطرح موہ مارگ مین موہت ہوتے ہو ہے سادھو
تم تو ترکال درشی ہو ابچار سے مورکھ کی طرح جگت جنتر مین کیون موہ کو پراپت ہوتے ہو تمھارا پُتر اپنے

کرمون کے پھل کو پراپت ہوا اور تم مورکھ کیطرح مجھکو شاپ دیا چاہتے ہو۔ ہے مُنیشورا اِس لوک مین سب جیو ون کے دو دو شریر ہین ایک من روپ اور دوسرا آدھ بھوت رُوپ۔ آدھ بھوت رُوپ شریر جڑ اور ناش ہو جانے والا ہی اور جہان اسکو مَن بھیجتا ہی وہان چلا جاتا ہی آپ سے کچھ بھی نہین کرسکتا ہی۔ جیسے رتھوان اچھا ہوتا ہی تو رتھ کو اچھے استھان مین لیجاتا ہی اور رتھوان جو اچھا نہین ہوتا تو رتھ کو دکھ کے استھان مین لیجاتا ہی تیسے ہی جو من اچھا ہوتا ہی تو اُتم لوک مین جاتا ہی اور جو دُشٹ ہوتا ہی تو نیچ استھان کو جاتا ہی جسکو من اَست کرتا ہی وہ اَست ہو جاتا ہی اور جسکو من سَت کرتا ہی وہ ست ہو جاتا ہی۔ جیسے مٹی کی فوج لڑکے لوگ بناتے ہین اور پھر بگاڑ ڈالتے ہین کبھی ست کرتے ہین کبھی اَست کرتے جیسے کرتے ہین تیسے دیکھتے ہین تیسے ہی من کی کلپنا ہی سارا ھو چیت روپی پُرس ہی جو چیت کرتا ہی وہ ہوتا ہی اور جو چیت نہین کرتا وہ نہین ہوتا۔ یہ جو پھُرنا ہی کہ یہ دیہہ ہی یہ آنکھ ہی یہ شریر ہی آدک سب من رُوپ ہین جیو بھی من کا نام ہی اور من کا جینا جیو ہی وہی من کی برت جب نشچے رُوپ ہوتی ہی تب اُس کا نام بُدھ ہوتا ہی جب اہم روپ دھرتی ہی تب اُسکا نام اہنکار ہوتا ہی اور جب دیہہ کو اسمرن کرتی ہی تب اُس کا نام چیت ہوتا ہی اِس سے پرتھوی روپی شریر کوئی نہین من ہی درڑھ بھاونا سے شریر روپ ہوتا ہی اور وہی آدھ بھوتک ہو جاتا ہی اور جب شریر کی بھاونا کو تیاگ کرتا ہی تب چیت پرم پد کو پراپت ہوتا ہی۔ جو کچھ جگت ہی وہ مَن کے پھُرنے مین استھت ہی جیسا مَن پھُرتا ہی تیسا ہی رُوپ ہو جاتا ہی تمھارے پتر شکر نے بھی مَن کے پھُرنے سے کتنے ہی استھان دیکھے۔ جب تم سمادھ مین استھت تھے تب وہ بشواچی اپسرا کے پیچھے مَن سے چلا گیا اور سورگ مین جا پہونچا۔ پھر دیوتا ہو کر مندار برچھون مین اپسرا کے ساتھ پھرنے لگا اور پھر پارجات تمال آدبرچھ اور نندن بن مین پھرتا رہا۔ اسیطرح بتیس[۳۲] جُگ تک بشواچی اپسرا کے ساتھ لوکپالون کے استھان آدک مین پھرتا رہا اور جیسے بھونرا کمل کو سیوتا ہی تیسے ہی بڑے سمبیگ سے بھوگ بھوگتا رہا جب پُن چُک گیا تب وہان سے اسطرح گرا جیسے پکا پھل برچھ سے گرتا ہی۔ تب دیوتا شریر آکاش مارگ مین انتردھان ہو گیا اور بھوم لوک مین آپڑا۔ پھر اناج مین آکر براہمن کے بیج دوارا براہمنی کا پُتر ہوا پھر مالو دیش کا راج کیا پھر دھیور کا جنم پایا۔ پھر سورج بنسی راجا ہوا۔ پھر بدیادھر ہوا اور کلپ بھر تک بدیادھرون مین بدھیمان رہا پھر بندھیاچل پربت پر رہ کر کرانت دیش مین دھیور ہوا۔ پھر ترنگیشٹ دیش مین راجا ہوا۔ پھر کرانت دیش کا ہرن ہوا اور بن مین رہا۔ پھر بدیا وان گروہ ہوا۔ پھر مچھی وان بدیادھر ہوا اور کنڈل آدک گہنے پہنے بڑا ایشورج پا کر گندھربون کا سن نایک ہوا اور کلپ بھر تک وہان رہا۔ جب پرلے ہونے لگا تب پورب کے سب لوگ بھسم ہو گئے جیسے آگ مین پتنگے بھسم ہو جاتے ہین تب تمھارا پتر نرادھار اور نراکار باسنا سے آکاش مارگ مین پھرتا رہا۔ جیسے گھر بنا پنچھی رہتا ہی تیسے ہی وہ رہا اور جب برہما جی کی رات بیت گئی اور سرشٹ پیدا ہونے لگی تب وہ ست جُگ مین براہمن کا بالک بسدیو نام ہو کر گنگا جی کے کنارے پر تپ کرنے لگا۔ اب اُسکو آٹھ سو برس تپ کرتے گذرے ہین جو تم بھی گیان درشٹ سے دیکھو گے تو تمکو بھی سب برتانت بھاس آویگا اِس سے دیکھو کہ ایسا ہی ہی یا اور طرح ہی۔

## سرگ گیارھوان - سنسار آدرت برنن

کال بولا کہ ہے منیشور ایسی گنگا جی کے کنارے پر کہ جنمین بڑے ترنگ اُچھلتے ہین اور جھنکار شبد ہوتے ہین تمھارا پتر تپ کر رہا ہی - سر پر اُسکے بڑی جٹا ہین اور سب اندریون کے بھرم کو اُسنے جیت لیا ہی جو تمکو اُسکے من کے بستار کے دیکھنے کی اچھا ہی تو ان آنکھون کو بند کرکے گیان کی آنکھون سے دیکھو - ہے رام جی جب اس پرکار جگت کے ایشور کال نے جنکی سم درشٹ ہی کہا تب منیشور نے آنکھون کو بند کرکے جیسے کوئی اپنی بُدھ مین پرتمبب دیکھے گیان کی آنکھون سے ایک گھڑی بھر مین اپنے پتر کا سب حال دیکھ لیا اور پھر مندراچل پربت پر جو بھرگ کا شریر پڑا ہوا تھا اُسمین پرویش کرکے انت باہک شریر سے اپنے آگے کال بھگوان کو دیکھ کر پتر کو گنگا جی کے کنارے پر دیکھا یہ دشا دیکھ کر اور اشچرج مین ہو کر اور بکار درشٹ کو تیاگ کر نرمل بھاؤ سے بچن کہے کہ ہے بھگون تینون کال کے جاننے والے ایشور ہم بالک ہین اس سے نردوش ہین - تم سر بگیہ بُدھمان اور تینون کال آپ درشی ہین ہے بھگون ایشور کی مایا اشچرج رُوپ ہی جو جیوؤن کو بڑے بھرم دکھاتی ہی اور بُدھمان کو بھی موہ مین ڈال دیتی ہی تو مورکھون کی کون گنتی ہی تم سب کچھ جانتے ہو جیوؤن کی سب بات تمھارے ہردے مین ہی - جیسی جیوؤن کے من کی برت ہوتی ہی اُسکے انسار دی بھرتے ہین وہ من کی گت سب تمھارے اندر رہتی ہی جیسے اندر جالی اپنے سب کھیلون کو جانتا ہی تیسے ہی تم سب ان باتون کے جاننے والے ہو - ہے بھگون مین نے بھرم مین آکر کرودھ اس کارن سے کیا کہ میرے پتر کی موت نہ تھی وہ بہت دنون تک جینے والا تھا اور اُسکو مین مرا ہوا دیکھ کر بھرم مین ہوگیا میرا کرودھ بپت کا کارن نہ تھا کیونکہ جب مین نے پتر کا شریر نرجیو دیکھا تب کہا کہ یہ بے کارن ہی مرگیا ہی اس سے مجھکو کرودھ ہوا - کرودھ بھی نیت رُوپ ہی ارتھات جو کرودھ کا استھان ہو وہان کرودھ چاہیے مین نے سنسار کی گت بچار کر کرودھ نہین کیا ارتھات پتر کی اوستھا دیکھ کر کرودھ نہین کیا نرجیو شریر کو دیکھ کر کرودھ کیا اسی سے یہ کرودھ بپت کا کارن نہین - یے جگت کارن سے جو کرودھ ہوتا ہی وہ بپت کا کارن ہوتا ہی اور جگت سے جو کرودھ ہوتا ہی وہ سمپدا کا کارن ہوتا ہی یہ کرتبیہ سنسار کی ستا مین استھت ہی یہ نیت ہی کہ جب تک جیو ہی تب تک جگت کرم ہی - جیسے جب تک آگ ہی تب تک گرمی بھی ہی - جو کرتبیہ ہی وہ کرتا ہی اور جو تیاگ کرنے کے جوگ ہی وہ تیاگ کرتا ہی یہ نیت جگت مین استھت ہی جو ہیئو پادیئی نہین جانتا اُسکو تیاگنا جوگ ہی اس سے مین نے پتر کی اکال مرت دیکھ کر کرودھ کیا تھا پرنت بچار کرکے جب تمنے یاد کرایا تب ہمنے بچار کرکے دیکھا کہ میرا پتر بہت سے بھرم پا کر اب گنگا جی کے کنارے پر تپ کرتا ہی - ہے بھگون تمنے تو کہا کہ سب جیوؤن کے دو دو شریر مین ایک من کا دوسرا شریر کا - پرنت مین تو یہ مانتا ہون کہ کیول من ہی ایک شریر ہی دوسرا کوئی نہین من ہی کا کیا ہوا اسپھل ہوتا ہی شریر کا کیا نہین ہوتا - کال بولا کہ ہے منیشور تمنے سچ کہا - شریر ایک من ہی ہی - جیسے گھڑے کو کمھار بناتا ہی تیسے ہی من دیہہ کو بناتا ہی - جو من شریر سے رہت نراکار ہوتا ہی تو چھن بھر مین آکار

(صورت) کو رَچ لیتا ہی- جیسے بالک اپنی پرچھائین مین بیتال کو بھرم سے رَچ لیتا ہی- من مین جو پھُرن ستا ہی وہ
سپنے کے بھرم دکھاتی ہی اور اُسمین بڑے آکار اور گندھرب نگر بھاس آتے ہین پرنت وہ مَن ہی ستا ہی اسقول درشٹ
سے جیوَن کو وہ شریر بھاستے ہین بودھ وان کو تینون جگت من رُوپ بھاستے ہین اور سب من سے رَچے ہین
جب بھید باسنا ہوتی ہی تب اَست روپ جگت طرح طرح کا ہو کر بھاستا ہی-

جیسے اسمیک درشٹ سے دو چندرما بھاستے ہین تیسے ہی سمیک درشٹی کو ایک چندرما کی طرح سب
شانت روپ آتما ہی بھاستا ہی اور بھید بھاؤنا سے گھٹ پٹ آدک انیک پدارتھ بھاستے ہین کہ مین دُربل ہون
یا موٹا ہون سُکھی ہون یا دُکھی ہون- یہ جگت ہی یہ کال ہی اتیادک- سو سنسار باسنا ماتر ہی- جب من شریر کی باسنا
کو تیاگ کر پرمارتھ کی طرف آتا ہی تب بھرم کو نہین پراپت ہوتا- ہے منشور سمدر سے ترنگ اُٹھ کر اوپر کو جاتے
ہین جو وہ جانے کہ مین ترنگ ہوتا ہون تو وہ مُورکھ ہی یہی اگیان درشٹ ہی- اوپر کو جاویگا تب جانے گا کہ مین
اوپر کو گیا ہون اور جب نیچے جاوے گا تب جانیگا کہ مین پاتال کو گیا ہون یہ کلپنا ہی اگیان ہی واستو مین کچھ
نہین- واستو درشٹ یہ ہی کہ جو نیچے ہو یا اوپر پرنت اپنے کو جل روپ ہی جانے- تیسے ہی جو پُرش پرچھن
دیہہ آدک مین آہم کی پرتیت کرتا ہی وہ بہت بھرم دیکھتا ہی سمیک درشٹی سب آتما رُوپ جانتا ہی-
سب جیو آتم روپی سمدر کے ترنگ ہین اگیان سے وہی رُوپ ہی- آتم روپی سمدر سم سوچھ شدھ آد
رُوپ شیتل ابناشی اور لبترت اپنی مہما مین استھت ہی اور سدا آنند رُوپ ہی- جیسے کوئی جل مین استھت
ہو اور کنارے پہ پہاڑ مین آگ لگی ہو تو اُس آگ کا پرتمب جل مین دیکھ کر کہے کہ مین جلا جاتا ہون- جیسے
بھرم سے اُسکو جلنا بھاستا ہی تیسے ہی جیو کو آبھاس رُوپ جگت دکھ ایک بھاستا ہی جیسے کنارے
کے برچھ اور پربت آدک پدارتھ جل مین انیک پرکار پرتمب رُوپ بھاستے ہین تیسے ہی ابھاس
رُوپ جگت کو جیو انیک رُوپ مانتے ہین- جیسے ایک سمدر مین طرح طرح کے ترنگ بھاستے ہین
تیسے ہی آتما مین طرح طرح کا جگت بھاستا ہی واستو مین دوسرا کچھ نہین سرب شکت رُوپ
برہم ستا ہی اُسی سے بچتر رُوپ چنچل بھاستا ہی پر وہ ایک رُوپ اپنے آپ مین استھت ہی
برہم مین جگت پھُرتا ہی اور اسی مین لین ہوتا ہی جیسے سمدر مین ترنگ اُپجتے ہین اور پھر اُسی مین لین
ہوتے ہین کچھ بھید نہین پورن مین پُورن استھت ہی جیسے جل سے ترنگ اور ایشر سے جگت اور
بیتے ڈالیان پھول پھل برچھ رُوپ ہین تیسے ہی سب جگت آتما رُوپ ہی اور وہ آتما انیک
شکت رُوپ ہی- جیسے ایک پُرش انیک کرمون کا کرتا ہوتا ہی اور جیسا کرم کرتا ہی تیسے ہی سنگ
کو پاتا ہی ارتھات پاٹھ کرنے سے پاٹھک اور رسوئین بنانے سے رسوئیان اور جپ کرنے سے
جاپک آدک کتنے ہی نام پاتا ہی تیسے ہی ایک آتما بہت سی شکت دھارن کرتی ہی- جیسے جس صورت کی پرچھائین
پڑتی ہی ویسی ہی صورت جان پڑتی ہی اور ایک میگھ مین کئی رنگ کا اندر دھنکھ جان پڑتا ہی تیسے ہی یہ انیک بھرم
پاتا ہی- ہے سادھو سب جگت برھماجی سے پھُرا ہی اور جو جڑ بھاستے ہین وہ بھی چیتن ستا سے پھُرے ہین-
جیسے مکڑی اپنے مکھ سے جالا نکالکر آپ ہی کھا لیتی ہی تیسے چیتن سے جڑ پیدا ہو کر پھر لین ہو جاتے ہین

چیتن جیو سے شکھپت جڑتا پیدا ہوتی ہی اور پھر اُسی مین نبرت ہوتی ہی اِس سے اپنی اچھا سے یہ پُرش بندھن مین پڑتا ہی اور اپنی اِچھا سے مکت ہوتا ہی جب بہر مکھ دیہہ آدک ابھان سے ملتا ہی تب اپنے کو بندھن مین ڈالتا ہی جیسے گھُران کیڑا آپ ہی گھر بنا کر بندھن مین پڑتا ہی - اور جب پرشارتھ کر کے انتر مکھ ہوتا ہی تب مکت پاتا ہی - جیسے اپنے ہاتھ کے بل سے کوئی بلوان پُرش بندھن کو توڑ کر نکلجاتا ہی - ہے مادھو الیشور کی بچتر رُوپ شکت ہی جیسی شکت پھُرتی ہی تیسا ہی رُوپ دکھاتی ہی - جیسے اُس آکاش مین اُپجتی ہی اور اُسی کو ڈھانپ لیتی ہی - تیسے ہی آتما مین جو اچھا شکت اُپجتی ہی وہ ہی ڈھاک لیتی ہی اور اُسی مین تن مے روپ ہو جاتی ہی واستو مین جیو کو بندھن اور موکش دونون شبد بھرم ماتر ہین - مین نہین جانتا کہ بندھن اور موکش سنسار مین کہان سے آئے ہین آتما کو نہ بندھن ہی اور نہ موکش ہی ایسے ست روپ کو است رُوپ نے کھا لیا ہی - جو کہتا ہی کہ مین دُکھی ہون یا سُکھی یا دُبلا یا موٹا ہون آدک یہ سب مایا نہا آسچرج رُوپ ہی جس نے سب جگت کو موہت کیا ہی - ہے مُنیشور جب چیت سمبت کلپنا رُوپ ہوتا ہی ارتھات جگت سے ملکر پھُرنے لگتا ہی تب کسواری کی طرح آپ ہی اپنے کو بندھن مین ڈالتا ہی اور جب جگت سے رہت ہو کر انتر مکھ ہوتا ہی تب شدھ موکش رُوپ بھاستا ہی - بندھن اور مکت دونون من کی شکت ہین جیسا جیسا من کپھرتا ہی تیسا تیسا رُوپ ہو بھاستا ہی - بہت سی شکت آتما سے ایک رُوپ ہین سب آتما سے اُپجا ہی اور آتما ہی مین استھت ہی - جیسے سمدر مین ترنگ اُپجتے ہین اور اُسی مین استھت ہو کر لین ہو جاتے ہین اور چندرما سے کرنین اُدے ہو کر الگ بھاستی ہین پر پھر اُسی مین لین ہوتی ہین تیسے ہی جیو اُپجکر لین ہو جاتے ہین - پرماتما روپی مہا سمُدر ہی چیتنا روپی اُسمین جل ہی جس سے جیو روپی انیک ترنگ اُپجتے اور اُسی مین استھت ہو کر پھر لین ہو جاتے ہین - کوئی ترنگ برھما رُوپ کوئی بشن کوئی رُدر ہو کر پرکاشتے ہین اور کوئی ترنگ پرماد سے رہت جم کبیر اندر سورج اگن منکھیہ دیوتا گندھرب بدیا دھر جچھ کنر آدک رُوپ ہو کر اُپجتے ہین اور لین ہو جاتے ہین - کوئی استھت ہو کر بہت دنون تک رہتے ہین جیسے برھما جی آدک اور کوئی اُپجکر اور کچھ دنون تک رہ کر ناش ہو جاتے ہین جیسے دیوتا اور منکھیہ آدک اور کوئی سانپ کیڑے آدک پھُرتے ہین اور بہت دنون تک بھی رہتے ہین اور تھوڑے ہی دنون مین بھی ناش ہو جاتے ہین کوئی برھما آدک اُپجکر اپرمادی رہتے ہین اور کوئی پرمادی ہو جاتے ہین اور پنچ تتر یہ ہوتے ہین یہ سنسار شروع سپنا ہی اور درڑھ ہو کر بھاستا ہی -

## سرگ بارھوان - اُتپت بستار برنن

کال بولا کہ ہے منیشور - دیوتا منکھیہ دیت آدک اکار برہم سے الگ روپ نہین اور یہ ست ہی جب منتھیا سنکلپ کو جیو کرتا ہی تب جانتا ہی کہ مین برہم نہین ہون اِس نشچے کو پا کر موہت ہو جاتا ہی اور موہت ہو کر نیچے کو چلا جاتا ہی جدپ وہ برہم سے الگ رُوپ نہین اور اُسمین استھت ہی تو بھی بھاونا کے بش سے آپ کو الگ جانکر وہ کو پراپت ہوتا ہی - شدھ برہم مین جو سمبت کا اُلیکھ ہوتا ہی وہی کلنک روپ کرم بیج ہی اُس سے آگے بستار کو پاتا ہی -

جیسے جل جس جس بیج سے ملتا ہے اُسی رس کو پراپت ہوتا ہے تیسے ہی سمبت کا پھرنا جیسے کرم سے ملتا ہے تیسی گت کو پراپت ہوتا ہے سنکلپ کرکے بہت طرح کے دُکھ پاتا ہے۔ یہ بادر روپ کرم کنج کے بیچ کیطرح جسکو جو مٹھی بھر بھر کے بوتا ہے وہ اپنے دُکھ کا کارن ہے اور یہ جگت آتم روپ سمندر کی لہر ہے جو بستار سے پھرتی ہے اور کوئی اوپر کو جاتی ہے کوئی نیچے کو جاتی ہے اور پھر لین ہو جاتی ہے برہما جی سے لیکر تنکے تک سبکا یہی دھرم ہے۔ جیسے پون کا اسپند دھرم ہے تیسے ہی انکا بھی ہے پر اِن مین کوئی نرمل پوجنے جوگ برہما بشن رودر آدک ہین اور کوئی موہ سہت ہین جیسے دیوتا منکھیہ سانپ آدک اور کوئی انت موہ مین پڑے ہین جیسے پربت اور برچھ آدک اور کوئی اگیان سے موڑھ ہین جیسے کیڑے مکوڑے آدک جوُن سے دور سے دور چلے گئے ہین۔ جیسے جل کی دھارا مین تنکا بہا چلا جاتا ہے تیسے ہی دیوتا منکھیہ سانپ آدک کتنے ہی بھرم مین ہو جاتے ہین اور کوئی کنارے کے پاس آکر پھر بہہ جاتے ہین ارتھات ست سنگ اور ست شاسترونکو پاکر پھر مایا کے بیوہار مین بہہ جاتے ہین اور جم روپ چوہا اُنکو کاٹتا ہے۔ کوئی تھوڑے ہی موہ مین آکر پھر برہم سمندر مین لین ہوتے ہین۔ کوئی انترگت برہم سمندر کو جانکر استیھت ہوتے ہین اور اندھکار روپی اگیان سے تر گئے ہین کوئی کروڑون جنمون مین پراپت ہوتے ہین اور کوئی نیچے سے اوپر کو چلے جاتے ہین اور پھر اوپر سے نیچے کو چلے آتے ہین۔ اسی طرح پرماد سے جیو کتنے ہی جوُن پاکر دُکھ بھوگتے ہین اور جب آتم گیان ہوتا ہے تب آپدا سے چھوٹ کر شانت وان ہوتے ہین۔

## سرگ تیرھوان۔ بھرگ آسن برنن

کال بولا کہ ہے سادھو یے جتنے جیو جگت مین ہین وے سب آتم روپ سمندر کے ترنگ ہین۔ ایک ہی بہت سے بچتر روپ سے پھیلا ہوا ہے۔ جیسے بسنت رت مین ایک ہی رس بہت طرح کے پھل اور پھولونکو دھارن کرتا ہے ان جیوون مین جسنے من کو جیت کر سربا تما برہم کا درشن کیا ہے وہ جیون مکت ہوا ہے منکھیہ دیوتا جچھ کنر گندھرب آدک سب بھرتے ہین اِنکے سوائے استھاور جیو تو موڑھ اوستھا مین ہین کیا بات کرتی ہے۔ جگت مین تین طرح کے جیو ہین۔ ایک اگیانی جو مہا موڑھ ہین۔ دوسرے جگیاسو۔ تیسرے گیانی۔ جو موڑھ ہین اُنکو شاستر کے سننے اور بچار مین کچھ رُچ نہین ہوتی اور جو جگیاسو ہین اُنکے نمت گیان والون نے شاستر رچے ہین۔ جس جس مارگ سے وے پربُدھ آتما ہوئے ہین اُس اُسطرح کے اُنھون نے شاستر رچے ہین اور اِس سے اور اور جیو بھی موکش کو پراپت ہوتے ہین۔ ہے منیشور ست شاستر جو گیانیون نے رچے ہین اُنکو جب نہ پاپ پُرش بچارتا ہے تب اُسکو نرمل بودھ اُپجکر موہ چھوٹ جاتا ہے۔ اور جب بُدھ ہوتی ہے تب جیسے سورج کے پرکاش سے اندھکار مِٹ جاتا ہے تیسے ہی ست شاستر کے ابھیاس سے موہ مِٹ جاتا ہے۔ جو موڑھ اگیانی ہین وہ آتما کے پرماد اور بشے کی ترشنا سے موہ کو پراپت ہوتے ہین۔ جیسے جب اندھیری رات ہو اور اوپر سے کہرا بھی گرتا ہو تب اندھیرے سے اندھیرا ہوتا ہے تیسے موڑھ موہ سے موہ کو پراپت ہوتے ہین اور اپنے سنکلپ سے آپ ہی دُکھی ہوتے ہین جیسے بالک اپنی پرچھائین مین بیتال کلپ کر آپ ہی دُکھی ہوتا ہے۔ اِس سے جتنے جیو ہین اُن سب کے سکھ دُکھ کا کارن من روپی شریر ہے۔

جیسے وہ پھرتا ہی تیسی گت کو پراپت ہوتا ہی۔ مانس والے شریر کا کیا ہوا کچھ سپھل نہین ہوتا اور اَست مانس آدک کا کِیا ہوا جو آدھ بھوتک شریر ہی وہ مَن کے سنکلپ سے رچا گیا ہی واستو مین کچھ نہین۔ سنکلپ کی درڑھتا سے جو یہ آدھ بھوتک شریر بھاسنے لگا ہی سو سپنے کے شریر کیطرح ہی مَن روپی شریر سے جو تمھارے پُتر نے کیا ہی اُسی گت کو وہ پراپت ہوا ہی اسمین ہمارا کچھ اپرادھ نہین ہی۔ ہے منیشور اپنی باسنا کے انسار جیسا کرم کوئی کرتا ہی تیسے ہی پھل کو پراپت ہوتا ہی۔ مانس کے شریر سے کچھ نہین ہوتا۔ جیسی جیسی بھاؤنا سے تمھاری پتر کا مَن پھرتا گیا ہی تیسی تیسی گت کو وہ پاتا گیا ہی۔ بہت کہنے سے کیا ہی اُٹھو اب وہان ہی چلو جہان وہ براہمن کا پتر ہو کر گنگا جی کے کنارے پر تپ کر رہا ہی۔ اتنا کہکر بالمیک بولے کہ ہے بھاردواج اِس پرکار جب کال بھگوان نے کہا تب دونون جگت کی گت کو دیکھ ہنسکر اُٹھ کھڑے ہوئے اور ہاتھ سے ہاتھ کو پکڑ کر کہنے لگے کہ ایشور کی نیت اَشچرج روپ ہی جو جیون کو بڑے بھرم دکھاتی ہی جیسے ادیاچل پربت سے سورج اُدے ہوکر آکاش مارگ مین چلتے ہین تیسے ہی پرکاش کی بُدھ اُدار آتما دونون چلے۔ اِس پرکار جب بششٹھ جی نے شری رامچندر جی سے کہا تب سورج است ہوئے اور سب سبھا اپنے اپنے استھان کو گئی اور دن ہوتے پھر اپنے اپنے استھان پر آ بیٹھے۔

## سرگ چودھوان۔ بھارگو جنمانتر برنن

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے رامجی کال اور بھرگُ جی دونون مندراچل پربت سے پرتھوی پر اُترے اور دیوتاؤن کے مہا سندر استھانون کو نانگھتے نانگھتے وہان گئے جہان شکر جی براہمن کے شریر سے گنگا جی کے کنارے سمادھ مین لگے تھے۔ انکا مَن روپی ہرن اچل ہوکر بشرام کر رہا تھا جیسے کوئی بہت دنون کا تھکا ہوا بہت دنون تک بشرام کرتا ہی تیسے ہی اُنھون نے بشرام پایا۔ وہ انیک جنمون کی چنتنا مین بھٹکتے بھٹکتے اَب تپ مین لگے تھے اور راگ دویش سے رہت ہوکر پرم آنند پد مین استھت تھے اُنکو دیکھ کر کال نے بڑے زور سے کہا کہ ہے بھرگ جی دیکھو کہ یہ شکر جی سمادھ مین بیٹھے ہین اَب انکو جگاؤ۔ تب اُنکی کلنا پھُرنے سے اور باہر کی آواز سے جیسے میگھ کے شبد سے مور جاگے تیسے ہی شکر جی جاگے اور اَدھ کھُلی آنکھون سے کال اور بھرگ جی کو اپنے آگے دیکھا پرنت پہچانا نہین۔ اُنھون نے دیکھا کہ دونون کالے رنگ اور بڑے پرکاش روپ ہین مانو ساکشات بشن اور شداسو جی ہین اِنھون کو دیکھ کر شکر جی اُٹھ کھڑے ہوئے اور پریت پوربک چرنون کو نمسکار کیا اور ملائمت اور آدر کے ساتھ کہا کہ میرے بڑے بھاگ ہین جو پربھ کے چرن اِس استھان پر آئے۔ وہان ایک شلا پڑی تھی اُسپر وے دونون بیٹھ گئے۔ تب بدیو نام شکر جسکا تپ کے سنجوگ سے پیچھے ساماتپ نام ہوا تھا اُس شانت ہردی تپسی نے اگم بچن کال اور بھرگ جی سے کہے وہ بولا کہ ہے پربھو مین تمھارے درشن سے شانت وان ہوا ہون تم سورج اور چندرما اکٹھے ہوکر میرے آشرم مین آئے ہو اور تمھارے آنے سے میرے مَن کا موہ مٹ گیا جسکا مٹنا شاستر اور تپ سے بھی کٹھن ہی۔

ہے سادھو جیسا سکھ سادھ کے درشن سے ہوتا ہی ویسا کسی اَیشوریج اور امرت کی برکھا سے بھی نہین ہوتا۔ تم گیان کے سورج اور چندرما ہو۔ ہے رکھیشورو تمنے میرا استھان پوتر کیا اور مین شانت آتما ہوا۔ تم کون ہو جو پرکاش

رُوپ اُدار آتما میرے استھان پر آئے ہو۔ جب اِسطرح جنمانتر کے پُتر نے بھرگ جی سے پوچھا تب بھرگ جی نے کہا کہ ہے سادھو تم آپ کو یاد کرو کہ کون ہو اگیانی نہین تم تو پربودھ آتما ہو۔ جب اس پرکار بھرگ جی نے کہا تب شکر جی دھیان مین لگے اور ایک مہورت مین اپنا سب برتانت دیکھ کر آنکھین کھول دین اور تعجب مین ہوکر کہنے لگے کہ ایشور کی گت بچتر رُوپ ہی اُسکے بش ہوکر مین نے بہت بھرم دیکھے ہین اور جگت روپی چکر پر چڑھ کر مین اننت جنمون تک بھرما ہون اُن سبکو یاد کرکے مین تعجب کرتا ہون کہ مین نے بہت سی اوستھا بھوگی ہین۔ سورگ اور مندار کلپ برچھ سمیر کیلاش آدک بن کُنجون مین رہا ہون اور ایسا کوئی پدارتھ نہین جو مین نے نہین پایا ایسا کوئی کام نہین جو مین نے نہین کیا اور ایسا کوئی اِشٹ انِشٹ سورگ نرک نہین جو مین نے ندیکھا جو کچھ جان جاننے جوگ ہی وہ کیا ہی اَب مین آتم تتو مین بشرام کرتا ہون اور سنکلپ بھرم میرا چھوٹ گیا ہی۔ اب آپ وہان چلیے جہان کہ مندراچل پربت پر میرا شریر پڑا ہی۔ ہے بھگون اب مجھکو کچھ اچھا نہین ہی۔ جدپ ہیئو پادیئی مجھکو کچھ نہین رہا ہی پرنت نیت کی رچنا دیکھتا ہون۔ جو بودھ وان ہین وہ پرکرت آچار مین رہتے ہین آگے جیسی اچھا ہو وہ کیجے بودھ وان اُسی آچار کو اختیار کرتے ہین اِس سے اپنے پرکرت آچار کو لیکر بیوہار مین رہے۔

## سرگ پندرھوان۔ شکر پرتھم جیون برنن

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے رامجی اس پرکار بچار کرکے تینون آکاش مارگ کو چلے اور جلد ہی میگھ منڈل کو نانگھ کر سدھون کے مارگ سے مندراچل پربت سُبرن کی کندرا مین پہونچے اور شکر جی نے اپنے پہلے شریر کو دیکھ کر کہا کہ ہے تات میرے پہلے شریر کو دیکھو جسکو تمنے بہت پالا تھا جو شریر گیور سگندھ سے شوبھایمان تھا اور پھولون کی سیجا پر سوتا تھا وہ اَب مٹی مین لپٹا ہوا پڑا ہی اور سوکھ گیا ہی۔ جس شریر کو دیکھ کر دیوتون کی استریان موہت ہوتی تھین اور گلے مین موتیون کی مالا ایسی شوبھت تھین مانو تارون کی پنگت ہین وہ شریر اب پرتھوی پر گرا پڑا ہی۔ نندن بن مین اُسنے بہت سے بھوگ بھوگے ہین اور آتم رُوپ جانکر مین اس کو پشٹ کرتا تھا وہ اب مجھکو بھیانک بھاستا ہی۔ جو شریر دیوتون کی استریون سے ملتا اور پرسن ہوتا تھا وہ اب ان کی چنتا مین سوکھ گیا ہی جو جو سُکھ وہ چاہتا تھا وہی کرتا تھا اور اب وہی شریر چتا کو بھی نہ پاکر مہا ابھاگی ہوکر دھوپ سے سوکھ گیا ہی اور بہت بدصورت اور بھیانک دیکھ پڑتا ہی جس کو مین آتم رُوپ جانتا تھا جس مین آہم کرکے بلاس کرتا تھا اور جسمین پھول کمل پڑے تھے اور تارا اگن پر کاش کرتے تھے اسمین اب چینٹیان رینگتی ہین جو شریر تپے ہوئے سونے کیطرح سندر پرکاشرُوپ تھا وہ اَب دھوپ سے سوکھا ہوا بھیانک بھاستا ہی اور سب گُن اسکو چھوڑ گئے ہین مانو برکت آتما ہوا ہی اور بشیون سے چھوٹ کر نرکلپ سمادھ مین استھت ہوا ہی۔ ہے شریر تو آدرشٹ تن کو پراپت ہوا ہی اَب تجھ مین کوئی دکھ نہین رہا اب چیت روپی بیتال تجھ مین شانت ہوگیا ہی اور آنے جانے سے رہت ہوکر بشرام کررہا ہی سب کلپنا تیری مٹ گئی ہین اور سُکھ سے سویا ہی۔ چیت روپی بندر سے رہت شریر روپی برچھ ٹھہر گیا ہی اور سب انرتھ سے رہت ہوکر پربت کیطرح اچل ہوگیا ہی۔ یہ دیہہ اب سب دکھون سے چھوٹ کر پرمانند مین استھت ہی۔ ہے سادھو سب انرتھون کا کارن

چِت ہی جبتک چت شانت نہین ہوتا تب تک جیو کو آنند نہین ملتا۔ جب آنند شکت پد کو پراپت ہوتا ہی
تب جہا آدھ بیادھ جگت کے دُکھون سے چھوٹ کر بگت پرمانند کو پراپت ہوتا ہی۔ شری رامچندر جی نے پوچھا
کہ ہے بھگون سب دھرمون کے جاننے والے بھرگ جی کے پُتر جو شکر جی تھے اُنھون نے تو بہت سے شریر دھرے
تھے اور پھر پھر کر بھوگ بھوگے تھے تو بھرگ جی سے جو شریر پیدا ہوا تھا اُسکو دیکھ کر بہت سوچ کیون کیا اور سب
دیہون کا سوچ کیون نہ کیا اسکا کیا کارن ہی۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی شکر جی کی سمبیدن کلنا جو جیو بھاؤ کو پراپت
ہوئی تھی سو کرما تمک ہوکر بھرگ جی سے اُپجی۔ سُنو۔ آد پرماتم تتو سے چِت کلا پھر کر بھوتاکاش کو پراپت ہوئی اور وہی
بات کلا مین استھت ہوکر پران اور اپان کے مارگ سے بھرگ جی کے ہردی مین پرویش کر گئی اور بیج کے استھان
کو پراپت ہوکر گربھ مارگ سے پیدا ہوکر کرم کر کے بڑی ہوئی جس سے بدیا اور گنون سے پھر اہوکر شکر جی
کا شریر ہوا اُس شریر کو شکر جی نے بہت دن تک سیون کیا تھا اس سے اُسکا سوچ کیا۔ جدپ وہ راگ
اور اچھا سے رہت تھے تو بھی بہت دن جو ابھیاس کیا تھا وہی پھر آیا۔ ہے رامجی گیانی ہو یا اگیانی ہو
بیوہار دونون کا برابر ہوتا ہی پرنتُ شکت اشکت کا بھید ہی۔ گیانوان اسنسکت نرلیپ رہتا ہی اور
اگیانی کریا مین بندھ جاتا ہی گیان وان موکش رُوپ ہی اور اگیانی دَرِدری ہی۔ جیسے بن مین جال مین پنچھی
پھنستا ہی تیسے ہی اگیانی لوک بیوَہار مین بندھ جاتا ہی۔ بیوہار جیسے گیانی کرتا ہی اگیانی بھی کرتا ہی جو باسنا رہت
ہی وہ نہ بندھن ہی باسنا سہت بندھن مین ہی اِس سے باسنا ماتر بھید ہی۔ جب تک شریر ہی تب تک
سُکھ دُکھ بھی ہوتا ہی پرنت گیان وان دونون مین سانت بُدھ رہتا ہی اور اگیانی دُکھ سُکھ سے جلتا
رہتا ہی۔ جیسے کھمبھ کا پرتبمب ہلنے سے جل مین ہلتا ہوا بھاستا ہی پرنت سُوروپ مین استھت ہی
ہی تیسے اگیان مین سُکھ دُکھ سے سُکھی دُکھی بھاستا ہی پرنت سورُوپ مین جیون کا تیون ہی جیسے سورج کا
پرتبمب جل کے ہلنے سے ہلتا بھاستا ہی پرنت سورُوپ مین جیون کا تیون ہی ہی تیسے ہی گیانی اندریون
سے سکھی دُکھی بھاستا ہی پر سوُروپ مین جیون کا تیون ہی۔ اگیانی باہر سے کریا کا تیاگ کرتا ہی تو بھی بندھن
مین رہتا ہی اور گیانی کریا کرتا ہی تو بھی سوکش رُوپ ہی۔ انتہ کرن مین جو اناتم دھرم مین بندھا ہی وہ باہر کرم
اندریون سے چھوٹا ہوا ہی تو بھی بندھن مین ہی اور جو انتہ کرن سے مکت ہی وہ کرم اندری سے جدپ
بندھا ہوا بھاستا ہی تو بھی مُکت رُوپ ہی جو سب کرمون کو تیاگ بیٹھا ہی اور ہردی سے جگت کو ست
مانتا ہی وہ چاہے کچھ کرے یا نہ کری تو بھی بندھن مین ہی اور جو باہر سے چاہے جیسا بیوہار کرتا ہی پر ہردے
سے ادویت گیان مین ہی تو وہ مکت رُوپ ہی اُسکو کرم بندھن نہین کرتا اِس سے ہے رامجی سب کرم کرو
پرنت انتہ کرن سے شون رہ کر سب اِیرکھنا سے رہت آتم پد مین استھت ہو جاؤ اور اپنے پرکرت بیوہار کو کرو
یہ سنسار روپی سمدر ہی جسمین آدھ بیادھ اور اہم ممتا روپی گرڑھا ہی جو اسمین گرتا ہی وہ اوپر سے نیچے
کو جاتا ہی اِس سے سنسار کے بھاؤ مین مت استھت ہو اور شدھ بدھ آتم سو بھاؤ مین استھت ہو۔
جو برہم شدھ سہ باتما نربکار نراکار آتم پد مین استھت ہین اُنکو نمسکار ہی۔

## سرگ سولھوان- بھارگو جنمانتر برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی جب اس پرکار شکر جی نے شریر کا برنن کیا اور بھیانک روپ دیکھکر اس مین تیاگ بدھ کی تب کال بھگوان اُنکے بچن کو نہ مانکر گمبھیر بانی سے بولے کہ ہے شکر اس تپ روپی شریر کو تیاگ کرد بھرگ کے پتر کا جو شریر ہے اُسکو دھارن کرو جیسے راجا دیش دیشانتر کو بھرمتا بھرمتا اپنے نگر مین آتا ہے ویسے ہی تم بھی اس شریر مین پرویش کرو کیونکہ بھرگ والے تن سے تمکو اسرون کا گرو ہوتا ہے یہ آد پرماتما کی نیت ہے - مہاکلپ تک تمھاری عمر ہے جب مہاکلپ کا انت ہوگا تب تمھارے بھرگ والے تن کا ناش ہوگا اور تمکو شریر دھارن نہ کرنا ہوگا جیسے رس کے سوکھ جانے سے پھول گر پڑتا ہے ویسے ہی پرآربدھ کے بیگ کے پورے ہو جانے سے تمھارا شریر گر پڑیگا اور شریر کے ہوتے ہوئے جیون مکت پد کو پاکر پراکرت آچار مین رہوگے اس سے اس شریر کو تیاگ کرکے بھارگو شریر مین پرویش کرو- اب ہم جاتے ہین تم دونون کا بھلا ہو اور تمکو چاہا ہوا پھل ملے- اتنا کہکر بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی کال بھگوان ایسے کہکر اور دونون پر پھول ڈال کر انتردھان ہوگئے- تب وہ تپسوی نیت کو بچارنے لگے کہ کیا ہوتا ہے بچار کر دیکھا تو معلوم ہوا کہ جیسا کال بھگوان نے کہا ہے ویسا ہی ہوتا ہے ایسا بچار کر جھاڑ دبل جو شریر پڑا تھا اُسمین پرویش اور تپسوی برہمن کا شریر تیاگ دیا تب اُس شریر کی شوبھا جاتی رہی اور کانپ کانپ کر زمین پر گر پڑا جیسے جڑ کے کاٹنے سے برچھ گر پڑتا ہے ویسے ہی وہ شریر گر پڑا اور شکر والا شریر جیو دھاری ہوگیا تب بھرگ جی اُس دُبلے شریر کو جیو کلا سہت دیکھکر اُٹھ کھڑے ہوئے اور ہاتھ مین جل کا کمنڈل لیکر منتر بدیا سے جو پشٹ شکت ہے اُسکو پڑھ کر پتر کے شریر پر جل چھڑکا تب اُس کے پڑنے سے شریر کی سب ناڑیان پشٹ ہوگئین- جیسے بسنت رُت مین کملنی پھول جاتی ہین ویسے ہی وہ شریر پھول گیا اور سوانس آنے جانے لگے- تب شکر جی اپنے پتا کے سامنے گئے اور جیسے میگھ جل سے پورن ہوکر پربت کے آگے جھکتا ہے ویسے ہی بدھ سے نمسکار کرکے سر کو جھکایا اور ماری اسنیہ کے نیتر دن سے جل چلنے لگا تب پتر کو دیکھکر بھرگ جی نے اُسکو گلے سے لگایا کہ یہ میرا پتر ہے- اس اسنیہ مین بھر گئے ہے رامجی جبتک دیہہ ہے تب تک دیہہ کے دھرم پھر آتے مین اسی سے بھرگ گیانی کو بھی ممتا اسنیہ پھر آیا اور کیا بات ہے- پتا اور پتر دونون بیٹھ گئے اور ایک مہورت تک کتھا بارتا کرتے رہے پھر اُنھون نے اُٹھکر اُس تپسوی شریر کو جلایا کیونکہ بدھمان لوگ شاستر کے موافق کام کرتے ہین اسکے بعد جبتک شریر تپ سے پرکاشوان ہو رہا ہے اور جنکی شیام کانت ہے ایسے اُدار آتما جیون مکت ہوکر دہان رہے اور سمے پاکر شکر جی دیتون کے گرو ہوئے اور بھرگ جی سمادھ مین استھت ہوئے- اس سے جو سب بکار سے رہت جیون مکت پرش جگت گرو وہ سب کے پوجنے جوگ ہین-

## سرگ سترھوان- منوراج ملن برنن

شری رامچندر جی بولے کہ ہے بھگون- جیسے بھرگ جی کے پتر کو یہ پرماتما پھرتی گئی ویسے ہی اور جیوونکو کیون نہین

سِدّھ ہوتی۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی شکر جی کا جو برہم تتو سے پورنا ہوا دہی بھارگو جنم ہوا اور جنم سے کلنکت
نہین ہوا اور وہ سب اپرکھنا سے رہت شدھ چیتن تھا نرمل ہردی کو جیسی پورنا ہوتی ہی ویسے ہی سدھ
ہو جاتی ہی اور میلے ہردی والے کا سنکلپ جلد سِدّھ نہین ہوتا جیسے بھرگ جی کے پتر کو منوراج ہوا اور
بھرمتا پھرا تیسے ہی سب ہی سوروپ کے پرمادسے بھرمتے پھرتے ہین جبتک سوروپ کا ساکشات درشن
نہین ہوتا تب تک شانت پراپت نہین ہوتی۔ یہ مین نے بھرگ جی کے پتر کا برتانت منوراج کی درڑھتا
کے لیے تمکو سنایا ہی جیسے بیج ہی انکر پھول پھل انیک بھاؤ کو پراپت ہوتا ہی تیسے ہی سب جیو ونکو من
کا پھرنا انیک بھاؤ کو پراپت کرتا ہی جو کچھ جگت تمکو بھاستا ہی وہ سب من کے پھرنے کا روپ ہی متھیا بھرم
سے طرح طرح کا بھاستا ہی اور کچھ نہین ہی ایک ایک مین ایسا بھرم ہی اور سب سنکلپ ماتر ہی نہ کچھ اُدی ہوتا ہی
اور نہ استت ہوتا ہی سب متھیا روپ مایا ماتر ہی جیسے سپنے کا پُر اور سنکلپ نگر بھاستا ہی تیسے ہی آپسمین بیوہار
دیکھ پڑتے ہین پر کچھ ہین نہین تیسے ہی یہ جاگرت بھرم بھی اگیان سے درشٹ آتا ہی۔ بھوت پشاچ آدک
جتنے جیو ہین اُنکا شریر بھی سنکلپ ماتر ہی جیسے وی سُکھ دُکھ بھوگ کرتے ہین تیسے ہم تم بھی بھوگ کرتے
ہین جیسی یہ جگت ہی تیسے ہی اننت جگت بستے ہین اور ایک دوسرے کو نہین جانتا۔ جیسے ایک استھان
مین بہت سے پُرش سوتے ہون تو اُنکو منوراج اور سوپن بھرم آپسمین نہین جان پڑتا ہی تیسے ہی یہ جگت
ہی پرواستو مین کچھ نہین کیول برہم ستا اپنے آپ مین استھت ہی جو اِس جگت کو ست جانتا ہی اُس کا
پرشارتھ نشٹ ہوتا ہی۔ جو بست بھرم سے بھاستی ہی اُسکا سمیک گیان سے ابھاؤ ہو جاتا ہی۔ یہ جاگرت
جگت بھی لمبا سپنا ہی چت روپی ہاتھی کا بندھن ہی اور چت کی ستا سے جگت ست بھاستا ہی اور جگت ستا
سے چت ہی۔ ایک کے ناش ہونے سے دونون کا ناش ہوتا ہی۔ جب جگت کا ست بھاؤ مٹ جاتا ہی
تب چت نہین رہتا اور جب چت اُپشم ہوتا ہی تب جگت شانت ہوتا ہی اسطرح ایک کے ناش ہونے سے
دونونکا ناش ہوتا ہی دونون کا ناش آتم بچار سے ہوتا ہی۔ جیسے سفید کپڑے پر ہلدی کا رنگ جلد چڑھ جاتا ہی میلے
کپڑے پر نہین چڑھتا تیسے ہی جسکا ہردے نرمل ہوتا ہی۔ اُسکو بچار اُپجتا ہی۔ ہردے تب نرمل ہوتا ہی جب
شاستر کے انسار کرم کرتا ہی۔ ہے رامجی ایک ایک جیو کے ہردی مین اپنی سرشٹ ہی پر ملین چت سے ایک
کو دوسرا نہین جانتا جب چت شدھ ہوتا ہی تب اور کی سرشٹ کو بھی جان لیتا ہی جیسے شُدھ دھات
آپس مین ملجاتی ہی۔ جب درڑھ ابھیاس ہوتا ہی تب بہت دیر تک سب کچھ بھاسنے لگتا ہی کیونکہ
سب کا ادھشٹھاتا ایک آتما ہی اسمین استھت ہونے سے سب کا گیان ہوتا ہی۔ شری رامچندر جی
نے پوچھا کہ ہے بھگون۔ شکر جی کو پرتبھا ماتر آبھاش ہوا تھا اُسمین دیش کال کریا دربیہ اُنکو درڑھ ہو کر کیسے
بھاسے۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی۔ شکر نے اپنے انبھو روپی بھنڈار مین من سے جگت کو دیکھا جیسے مور کے
انڈے مین سے کتنے ہی رنگ نکلتے ہین تیسے ہی شکر جی کو اپنے ہردی مین بھرم بھاست ہوا جیسے بیج سے
پتے ٹہنی پھول پھل نکلتے ہین تیسے ہی ہر ایک جیو کو اپنے اپنے انبھو مین سنسار کھنڈ پھرتے ہین یہان سپنے کا
درشٹانت پرتچھ ہی۔ جیسے ایک ایک کے سپنے مین جگت ہوتا ہی تیسے ہی یہ جگت ہی۔ لمبا سپنا جاگرت ہو بھاستا ہی

اور جیسا درڑھ ہوتا ہی تیسا ہی بھاسنے لگتا ہی- پھر شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون سرشٹ کے سموہ (ڈھیر) آپس مین ملتے کیسے ہین اور نہین کیسے ملتے ہین- بشسٹھ جی بولے کہ ہے رامجی میلا چت آپسمین نہین ملتا اور شدھ چت ملتا ہی جیسے شدھ دھات ملجاتی ہی- سکھپت رُوپ آتما سے سب پھرتے ہین سو تن مر روپ ہین جسکو اسمین بشرام ہوتا ہی وہ گیان درشٹ سے ملجاتا ہی- جیسے جل سے جل ملجاتا ہی تیسے ہی وہ سب سے ملکر سبکو جانتا ہی اور کوئی نہین جانتا ہی-

## سرگ اٹھارھوان - جیو پد برنن

بشسٹھ جی بولے کہ ہے رامجی جو کچھ سنسار کھنڈ ہین اُن سب کا بیج روپ آتما ہی اور سب آتما ہی کا ابھاس ہی آبھاس کے اُدی است ہونے مین آتم ستا جیون کی تیون ہی اپنے سو بھاؤ کے تیاگ سے رہت ہی سب جیوؤنکو اپنا آپ واستو روپ ہی- اور شکھپت کیطرح پھرتا ہی- اُسی ستا مین جیو پھرتے ہین تب سپنے کیطرح جگت بھرم کو دیکھتے ہین جو جیو پیچھے اپنی اپنی سرشٹ استھت ہی جو پُرش اُلٹ کے آتم پرائن ہوتا ہی وہ آتم پد کو پاتا ہی-

جس پُرش کا آتما اور برہم ایک ہوگیا ہی اُسکو آپسمین اور کی سرشٹ بھاستی ہی- انتہ کرن مین سرشٹ ہوتی ہی سو اُسکا انتہ کرن ملجاتا ہی اور اُس انتہ کرن جیو کلا کے ملنے سے آپسمین سرشٹ بھاس آتی ہی سبکا اپنا آپ سنمات ستا ہی اُسمین سب سرشٹ استھت ہوتی ہی- جیسے کپور کا پربت ہو تو اُسکے کنکے کنکے مین سگندھ ہوتی ہی اور سب گنگے اور پربت ایک ہی ہوتے ہین تیسے ہی سب جیوؤنکا ادھشٹھان آتم ستا ہی- جیسے سب ندیون کے جل کا ادھشٹھان سمدر ہی تیسے ہی سب جیوؤنکا ادھشٹھان آتما ہی- سرشٹ کہین پرسپر ملتی ہی کہین الگ الگ استھت ہی جہان چیتن ماتر ستا ایکتا ہی وہان چت کی برت جسکے ساتھ ملنا چاہے اُسکو ملجاتی ہی پر میلے چت والا نہین مل سکتا- ایک ایک جیو مین ہزارون سرشٹ آپس مین گپت رُوپ ہوتی ہین جہان جیسا پھُرنا درڑھ ہوتا ہی وہان ویسا ہی بھاستا ہی جہان من کا پھُرنا تھوڑا ہوتا ہی وہان سپھل نہین ہوتا اور جہان درڑھ ہوتا ہی وہان بھاسنے لگتا ہی- ہے رامجی جب دیہہ کی بھاؤنا مٹ جاتی ہی تب پران پون ہی استھت کرنے سے چت کی برت سو بھاؤ مین استھت ہوتی ہی اور تب اَور کے چت کی چیشٹا اپنے چت مین پھر آتی ہی اور جب تک چت میلا رہتا ہی اور دیہہ کی بھاؤنا کو نہین تیاگ کرتا ہی تب تک کسی پدارتھ سے ایکتا نہین ہوتی- جس کا چت نرمل ہوتا ہی اُسکو جیسے اَور کے چت کا گیان ہوآتا ہی تیسے ہی اور سرشٹ مین ملنے کی بھی سامرتھ ہوتی ہی اشدھ کو نہین ہوتی- سب جیوون کی تین اوستھا ہوتی ہین جاگرت اور سپن اور سکھپت- یہ تینون اوستھا آتما مین جیوت کا لچھن ہین- جیسے مرگ ترشنا کی ترنگ سورج کی کرنون مین ہین واستو مین نہین ہین تیسے ہی جیو کو آتما مین پرمادہی اس سے تینون اوستھاؤن مین بھٹکتا ہی- جب چت کلا تُریا مین استھت ہوتی ہی تب جیون مکت ہوتا ہی آتم ستا سو بھاؤ مین استھت ہونے سے آتما سے ایکتا کو پراپت ہوتا ہی اور سب جیوؤن سے سُہرد بھاؤ ہوتا ہی- جب اگیانی پُرش سکھپت آتم ستا سے جاگتا ہی اور بھات سنسار کو دیکھتا ہی تب سنسار کو پراپت ہوتا ہی وہ سنسار مین اور سنسار اُسمین ہی اس پرکار بیربار کرکے بہت سی سرشٹ

دیکھتا ہی۔ جیسے کیلے کے کھمبھ سے پتے مین سپتے نکلتے ہین تیسے ہی وہ سرشٹ سے سرشٹ کو دیکھتا ہی۔ شانت نہین ہوتا اور جب اُلٹ کر اپنے سو بھاؤ مین استھت ہوتا ہی تب طرح طرح کا بھاؤ ہو ناسٹ جاتا ہی اور شانت رُوپ ہوتا ہی جیسے کیلے کے بھیتر سیتل ہوتا ہی۔ ہے رامجی جگت کے سمُور بھاستے ہین تو بھی آتما سے الگ نہین۔ جیسے کیلے کے بھیتر پتے سے الگ اور کچھ نہین نکلتا تیسے ہی آتما سے جگت الگ نہین۔ جیسے بیج ہی پھول ہو جاتا ہی اور پھول سے پھر بیج ہو جاتا ہی تیسے ہی آتم سے من ہوتا ہی اور بدھ سے برہم ہوتا ہی۔ جیو کا کارن رس ہی۔ آتما مین کارج کارن بھاؤ کچھ نہین بنتا وہ تو ادویت اچنت رُوپ ہی آد پرماتما اکارن رُوپ ہی وہی بچار سے جوگ ہی اَدرت سے کیا پروجن ہی بیج جب اپنے بھاؤ کو تیاگتا ہی تب پھول بھاؤ کو پراپت ہوتا ہی اور برہم ستا اپنے سو بھاؤ کو کبھی نہین تیاگتی۔

بیج پرنام سے آکاش رُوپ ہی آتما اکرترم نراکار اور اچیت رُوپ ہی اس کارن آتما بیج کیطرح بھی نہین کہا جاسکتا آکاش سے آکاش نہین اُپجتا اور ایک روپ ہی۔ نہ کوئی اُپجایا ہی کیول برہم آکاش اپنے آپ مین استھت ہی جب درشٹا پُرش کو دیکھتا ہی تب اپنے آپ کو نہین دیکھ سکتا کیونکہ جب سنوراج کا پرنام جگت مین جاتا ہی تب یدیمان بست کی سنبھال نہین رہتی دیہہ آدک مین آتم ابھمان ہوتا ہی۔ جو پُرش آتم ستا کو دیکھتا ہی اُسکو جگت بھاؤ نہین رہتا اور جو جگت کو دیکھتا ہی اُسکو آتم ستا نہین بھاستی۔ جیسے جو کوئی مرگ ترشنا کی ندی کو جھوٹھ جانتا ہی اُسکو جل بھاؤ نہین رہتا اور جو جل جانتا ہی اُسکو است بدھ نہین ہوتی۔ آکاش کیطرح پُورن پرش درشٹا ہی وہ جب اس درشیہ کی اور جاتا ہی تب آپ کو نہین دیکھ سکتا۔ آکاش کیطرح برہم ستا سب جگہ پورن ہی سوا گیانی کو نہین بھاستی اُسکو جو درشیہ کا بالکل ابھاؤ ہی وہی بھاستا ہی اُنھو کا بھاسنا دور ہو گیا ہی۔ ہے رامجی جب موٹی چیز کے آگے پردہ آجاتا ہی تب وہ نہین بھاستی تو جو باریک نراکار درشٹا پرش ہی اُسکے آگے پردہ آجاوے تو وہ کیسے بھاسے۔ جو درشٹا پرش ہی وہ اپنے ہی بھاؤ مین استھت ہی درشیہ بھاؤ کو نہین پراپت ہوتا۔ درشیہ بھاستا ہی تب درشٹا نہین دیکھ پڑتا اور درشیہ کچھ بست نہین ہی۔ اس سے درشٹا ایک پرماتما ہی اپنے آپ مین استھت ہی جو آتم رُوپ سرب شکت سنت دیو ہی۔ جیسا چہرنا اُسمین ہوتا ہی ویسا ہی ترنت بھاس آتا ہی۔ جیسے بسنت رِت مین ایک رس انیک ارو پون کو دھرتا ہی اور اُس سے ٹہنی پھول پھل ہوتے ہین تیسے ہی ایک آتم ستا انیک جیو دیہہ ہو کر بھاستی ہی۔ جیسے اپنے ہی بھیتر بہت سے سوپن بھرم دیکھتا ہی تیسے ہی اہم آدک جگت درشیہ بھرم کو انھو پراپت ہوتا ہی۔ اور سو رُوپ ہی اور کچھ نہین ہوا جیسے ایک بیج کے بھیتر پتے ٹہنی پھول پھل بہت ہوتے ہین اور اُسمین اور بیج ہوتا ہی بیج کے بھیتر اور برچھ اور اُسکے بھیتر اور بیج ہوتا ہی اسی پرکار ایک بیج کے بھیتر بہت سے برچھ ہوتے ہین تیسے ہی ایک آتما مین اور بہت سے چدانو پھرتے ہین اُنکے بھیتر سرشٹ ہوتی ہی اور پھر اُن سرشٹیون کے بھیتر چدانو پھر چدانو کے بھیتر سرشٹ۔ اسیطرح انیک سرشٹ۔ برھمانڈ ہین اُنکی گنتی کچھ کہی نہین جاتی۔ وے سب اپنے آپ سے پھرتے ہین اور آپ ہی سوا دلیتا ہی جیسے تل مین تیل ہی تیسے ہی چدانو مین آکاش پون آدک انیک سرشٹ استھت ہین آکاش مین پون۔ اگن جل۔ سب بھُون مین پرتھوی سرشٹ استھت ہین۔ ایسا کوئی پدارتھ نہین جو چت سے

ستا ہیت ہو جہان چت ہی وہان اُسکا ابھاس رُوپ درشٹا بھی استھت ہی جیسے ڈبے مین بونگ ہوتی ہین تو اُسکے
نشٹ ہونے سے ڈبا نشٹ نہین ہوتا۔ جیسا جیسا اُسمین بھرتا ہوتا ہی تیسا تیسا ہی استھت ہوتا ہی سب کا ادھشٹھان
رُوپ آتما ہی جیسے کمل کو پورن کرنے والا جل ہی اُس سے سب کھلتے اور پرکاشتے ہین تیسے ہی سب
نشٹونکو ستا دینے والا اور آشری رُوپ آتم تتو ہی یہ جگت لمبا سپنا رُوپ اپنے انبھو سے اُدی ہوا ہی سو
باہر رُوپ ہو کر بھاستا ہی اُس سپنے سے اور سپنانتر ہوتا ہی اُسکے آگے اور سپنا ہوتا ہی اسی پرکار سرشٹ
کی استھت ہوئی ہی جیسے ایک بیج سے بہت برچھ ہوتے ہین تیسے ہی ایک چدانند من کتنی ہی سرشٹ
استھت ہین۔ جیسے جل مین کتنے ہی ترنگ بھاستے ہین تیسے ہی آتم انبھو مین کتنے ہی جگت بھاستے ہین
اور رُوپ مین ایک ہی ہین اِس سے دویت بھرم کو تم تیاگ دو۔ نہ کوئی دیش ہی نہ کال کریا ہی کیول
ایک ادویت آتم ستا اپنے آپ مین استھت ہی جیسے آکاش استھت ہی آتم ستا اپنے آپ مین استھت
ہی۔ برھما جی سے لیکر کیڑے تک جو جگت بھاستا ہی ایک پرماتما ہی اپنے آپ مین کنچن رُوپ ہوتا ہی۔
جیسے ایک رس ستا ہی کہین پھل اور سگندھ سہت بھاستی ہی اور کہین کاٹھ رُوپ ہو جاتی ہی تیسے ہی ایک
پرماتم ستا کہین چیتن اور کہین جڑ رُوپ ہو کر دکھائی دیتی ہی جو سرب گت اَبناشی آتما ہی وہی سب کا بیج
رُوپ ہی اور اُسی کے بھیتر سب جگت استھت ہی پر جسکو آتما کا پرماد ہی اُسکو طرح طرح کا رُوپ
بھاستا ہی۔ جیسے کوئی پانی مین ڈوبے اور پھر نکلے۔ پھر ڈوبے پھر نکلے اور جیسے سپنے مین اور سپنا ہوتا ہی
تیسے ہی پرماد دوش سے بھرم ماتر طرح طرح کے جگت جیو دیکھتا ہی۔ جگت اور آتما مین کچھ بھید نہین ہی
کیونکہ جگت کچھ ہی نہین آتما ہی جگت سا ہو بھاستا ہی۔ جیسے بچار رہت کو سُبرن مین بھوکھن بُدھ ہوتی ہی اور
بچار کرنے سے بھوکھن بدھ نہین رہتی ہی سُبرن ہی بھاستا ہی تیسے ہی جو بچار سے رہت ہی اُسکو یہ جگت پدارتھ
بھاستے ہین کہ یہ مین ہون یہ جگت ہی یہ اُپجا ہی اور یہ مٹ جاتا ہی اور جسکو ست سنگ اور شاستر کے سنجوگ
سے بچار اُپجا ہی اُسکو دن دن پرت بھوگ کی ترشنا گھٹتی جاتی ہی اور آتم بچار درڑھ ہوتا جاتا ہی۔ جیسے
کسی کو بخار آتا ہو تو دوا کرنے سے چھوٹ جاتا ہی اور دو لچھن اُسکے دیکھ پڑتے ہین ایک یہ کہ پیاس مٹ جاتی
ہی دوسرے دیہہ کی جلن مٹ جاتی ہی اور ٹھنڈھک پرگٹ ہو جاتی ہی تیسے ہی جیون جیون ببیک درڑھ
ہوتا ہی تیون تیون اندریونکو جیتا ہی سنتوکھ سے ہردے شیتل ہوتا ہی اور سب آتما ہی بھاستا ہی یہ ببیک
کا پھل ہی۔ ہے رام جی جیسے تصویر کی آگ سے کچھ کام نہین نکلتا تیسے ہی نشچے سے رہت بچن کا
ببیک دُکھ کو دور نہین کرتا اور شانت پراپت نہین ہوتی۔ جیسے جب ہوا چلتی ہی تب پتے اور
برچھ ہلتے ہین اور اُسکا لچھن بھاستا ہی پرنت جو بانی سے کہیے تو نہین ہلتے تیسے ہی جب ببیک ہردے مین آتا ہی
پرنت بھوگ کی ترشنا گھٹ جاتی ہی مُکھ سے کہنے سے ترشنا گھٹتی نہین جیسے امرت کی تصویر پینے سے امر ہونے کا
کام نہین کرتی۔ تصویر کی آگ سردی کو دور نہین کر سکتی اور تصویر کی استری سے اسپرش کرنے سے اولاد پیدا ہونیکا
کام نہین ہوتا تیسے ہی مُکھ کا ببیک بانی بلاس ہی اور بھوگ ترشنا کو ہٹا کر شانت کو نہین پراپت کرتا جیسے تصویر دیکھنے
ہی کا بھرکو ہوتی ہی تیسے ہی وہ ببیک صرف بانی بلاس ہی ہی۔ ہے رامجی پرنتھم جب ببیک آتا ہی تب

راگ دویش کو ناش کرتا ہی اور برہم لوک تک جو کچھ بشے بھوگ روپ ہی اُس سے ترشنا اور بیر بھاؤ کو نشٹ کرتا ہی- جیسے سورج کے اُدی ہونے سے اندھکار نشٹ ہو جاتا ہی تیسے ہی ببیک کے اُدی ہونے سے اگیان نشٹ ہو جاتا ہی اور پاون پد کی پراپت ہوتی ہی-

## سرگ اُنیسواں- جاگرت سوپن سُکھپت ترُیا روپ برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی سب جیو دنکا بیج پرماتما ہی اور وہ سب اُور سے آکاش کے سمان استھت ہی اسکے پھُرنے کا نام جیو ہی اور اُسکے بھیتر جگت ہی اُسکے آگے اور طرح طرح کی رچنا ہی پرنت واستو مین چد گھن جیو کے رُوپ سے بھیتر استھت ہوا ہی اس سے سب جیو چد گھن رُوپ ہین- جیسے کیلے کے تھمبھ مین پتّے ہی ہوتے ہین تیسے ہی آتم ستا کے بھیتر جیو استھت ہین جیسے شریر کے بھیتر کیڑے ہوتے ہین تیسے ہی آتما کے بھیتر بہت سے جیو ہین اور جیسے پسینے سے جوان چلوا لیکھ آدک جیو اُپجتے ہین اور دوسری چیز مین کیڑے اُپج آتے ہین تیسے ہی آتما مین چِت کلا کے پھُرنے سے جیو کے سمُوہ (ڈھیر) پھُر آتے ہین پھر جیو جیسی جیسی سِدھ کے نمت جتن اُپاسنا کرتے ہین تیسی تیسی گت پاتے ہین جو دیوتا کی اُپاسنا کرتے ہین وہ دیوتا کو پراپت ہوتے ہین اور جگ کی اُپاسنا کرنے والے جگ کو پراپت ہوتے ہین اِسی پرکار جو جسکی اُپاسنا کرتے ہین وہ اُسکو پاتے ہین برہم کے اُپاسک برہم ہی کو پاتے ہین اِن سے جو اُتچھ (اچھا) پد ہی اُس مہاپد کا تم آشری کرو- جیسے شکرجی جب جگت کی اُور لگے تب اُنھون نے بہت طرح کے جگت بھرم دیکھے اور جب شدھ بدھ کی اُور آئے تب نرمل گیان کو پایا تیسے ہی جس کی کوئی اُپاسنا کرتا ہی اُسکو وہ پاتا دوسرے کو نہین پاتا- شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون جاگرت اور سوپن کا بھید کہیئے کہ جاگرت کیا ہی اور سوپن کیا ہی- بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی استھر پرتیت کا نام جاگرت ہی اور بے استھر پرتیت کا نام سوپن ہی- جو بہت دیر تک رہتا ہی اُسکا نام استھر ہی اور جو تھوڑی دیر تک رہے اُسکا نام بے استھر ہی اُن مین کوئی اَشیکھ بھید نہین ہی دونون کا انبھو برابر ہوتا ہی- شریر کے بھیتر استھت ہو کر جو شریر کو چلاتا ہی اُسکا نام جیو ہی وہ تیج اور بیج رُوپ ہی- جیو دھات ہی یے سب اُسکے نام ہین- جب جیو دھات اسپندر روپ ہوتا ہی تب وہ جیوت کے چھیدون مین پھیلتا ہی- مَن اور بانی اور دیہہ سے سب بیوہار ہوتا ہی اور جب چھید کھلجاتے ہین تب اُسکو جاگرت کہتے ہین- جب چِت کلا- جاگرت بیوہار مین اسپشٹ رُوپ ہوتی ہی اور بھیتر ہو کر پھرتی ہی تب اُسکے بھیتر جگت بھرم بھاسنے لگتا ہی وہ سپنا کہاتا ہی- اَب سُکھپت کا کرم سُنو کہ مَن اور بانی اور کرم سے جہان کوئی چھوبھ نہین اور نرمل برت جیو دھات بھیتر استھت ہی ہردے کوش مین پران بایو سے چھوبھ نہین ہوتا اور ناڑی رَس سے پورَن ہوتی ہین اُس مارگ سے پران آنے جانے سے رہت ہوتے ہین اور چھوبھ سے رہت سم بایو چلتا ہی اسکا نام سکھپت ہی- جیسے بایو سے رہت ایکانت گھر مین دیپک اُجل پرکاش کرتا ہی تیسے ہی دہان سمبت ستا اپنے آپ کا انبھو لیتی ہی- جیسے تلون مین تیل استھت ہوتا ہی تیسے ہی جیو سمبت کلنا سے جو کلپتا ہی سو اُس سمے مین اپنے آپ مین استھت ہوتا ہی- جیسے برف مین ٹھنڈھک اور گھی مین چکنائی ہوتی ہی تیسے ہی دہان سمبت ستا استھت ہوتی ہی اسکا نام سُکھپت اوستھا ہی-

جیو روپ اُس سُکھپت ادستھا سے جاگ کر درشیہ بھاؤ کو نہ پراپت ہوا اور نربکلپ پرکاش مین استھت ہو گیان
روپ تُریا ہی- تب وہ بیوہار کرے تو بھی جیون مکت ہی وہ جاگرت اور سوپن اور سُکھپت مین نہین بندھتا ہی- ہے
راجی آتم ستا سے پھُرنا ہو کر سو رُوپ بھُولجاتا ہی اور پھُرنا درڑھ ہو کر استھت ہوتا ہی اُسی کا نام جاگرت ہی- سو رُوپ
سے پرماد دوش کر کے پھُری اور جو جگت بھاسے اُسکو ست روپ جاننے اور یہ پرتیت تھوڑے دنون تک
رہ کر پھر مٹ جاتے اُسکا نام سوپن ہی- درشیہ کے پھُرنے کا ابھاؤ ہو جاے اور اگیات برت جڑتا روپ رہی
اُسکا نام سُکھپت ہی انبھو مین گیان استھت رہی اور جاگرت سوپن سُکھپت کا بیوہار ہو پر نشچے مین انکا ست بھاؤ
ذرا بھی نہ ہو کیول گیان مین اہم پرتیت ہو اور برت اُس سے ہٹے نہین اسکا نام تُریا پد ہی اسمین استھت
ہوا جیون مکت ہوتا ہی- جاگرت سوپن سُکھپت ادستھاون مین جیو استھت ہوتے ہین- جب ناڑی اَن کے
رس سے پُورن ہو جاتی ہین اور پران بایو ہردے تاسنی ناڑی مین نہین آتا تب چت سمبت اَچھُوبھ رُوپ
سُکھپت ہوتا ہی- جب اَن اُس ناڑی سے پچتا ہی اور پران بایو چلنے لگتا ہی تب چت سمبت چھوبھ روپ
پھرنے لگتا ہی اور اُس پھرنے سے اپنے بھیتر ہو بڑے جگت بھرم دیکھتا ہی جیسے بیج سے برچھ ہوتا ہی-
جب بایو کا رس ناڑی مین بہت ہوتا ہی تب چت ستا اکاش مین اُڑنا یا یوا اندھیری آدک پدارتھون کو دیکھتا
ہی- جب کچھ بلغم کا رس ناڑی مین ادھک ہوتا ہی تب پھول بیل باولیان جل میگھ باغیچے آدک پدارتھ دیکھتا
ہی اور جب تپ (صفرا) بہت ہوتا ہی تب گرم چیزین آگ اور لال کپڑا آدک بھاسنے لگتے ہین- اِس
پرکار باسنا کے انُسار جگت بھرم دیکھتا ہی اور جیسی جیسی بھاونا درڑھ ہوتی ہی تیسا ہی پدارتھ درڑھ ہو کر
بھاستا ہی- جب پَون چھوبھائمان ہوتا ہی تب چت سمبت نیتر آدک دوارون کے باہر نکلکر روپ آدک کا انبھو کرتا ہی- بہت
دیر تک ست جاننے کا نام جاگرت ہی باسنا کے انسار من روپی شریر سے جیو کو آنکھ جیبھ وغیرہ کے بغیر جو روپ رس
آدک کا انبھو ہوتا ہی اُسکو سپنا کہتے ہین پرنت سو روپ سے نہ کوئی سپنا ہی نہ جاگرت ہی نہ سُکھپت ہی کیول ستا اپنے
آپ مین استھت ہی اسی پھرنے کا نام جاگرت سُوپن اور سُکھپت ہی- بہت دیر تک پھرنے کا نام جاگرت ہی تھوری دیر تک
پھرنے کا نام سپنا ہی سو کیول پرتیت کا بھید ہی واستو مین کچھ بھید نہین اور جو واستو مین کچھ بھید نہ ہو تو جگت سپنا روپ ہوا
اِس سے یہی بھاؤنا درڑھ کرو کہ جگت است روپ سپنے کیطرح ہی اسمین ست بھاؤنا کرنا دکھ کا کارن ہی-

## سرگ بسیوان- بچار گوا اِتہاس سماپت برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی یہ مین نے تمسے من کا رُوپ نردپن کر کے دکھایا ہی اور ادستھاؤن کا نردپن بھی اسی نمت سے
کیا ہی اور پریوجن کچھ نہین اِس سے جیسا نشچے چت مین ہوتا ہی تیسا ہی ہو بھاستا ہی- جیسے اگن مین لوہا ڈالو تو اگن رُوپ
ہو جاتا ہی تیسے ہی من جس چیز سے لگتا ہی اُسی کا رُوپ ہو جاتا ہی- بھاؤ ابھاؤ کلپنا چھوڑ دینا سب من ہی سے ہوتے
ہین نہ کوئی ست ہی نہ است ہی کیول من کے چپل ہونے سے سب پھُرتے ہین- من کے موہ سے جگت بھاستا ہی اور من کے
نشٹ ہونے سے نشٹ ہو جاتا ہی- جو من میلا ہی وہ اپنے پھُرنے سے جگت کو رچتا ہی یہ من ہی پُرش ہی اُسکو
تم اشبھ مارگ مین نہ لگانا جب من کو جیتو گے تب سب جگت مین تمھاری جیت ہو گی- من کے جیتنے سے

سب جگت جیتا جاتا ہی اور تب بڑی دولت ملتی ہی۔ جو شریر کا نام پرش ہوتا تو شکر جی کا شریر جو پڑا ہوا تھا وہ
دوسرا شریر نہ رچ لیتا پر وہ شریر تو وہان ہی پڑا رہا اور من اور اور شریرون کو رچتا پھرا اس سے شریر کا
نام پرش نہین من ہی کا نام پرش ہی شریر چت کا کیا ہی۔ شریر کا کیا چت نہین ہوتا ہی۔ جس طرف چت جالگتا ہی اُسی
پدارتھ کی پراپت ہوتی ہی اِس مین سندیہہ نہین اِس سے یہ پچھ پد ہی۔ آتم ستا کا چت مین سدا ابھیاس کرو اور بھرم
کو تیاگ دو جب من جگت کی اور پھرتا ہی تب انیک جنمون کے دُکھ کو پراپت ہوتا ہی اور جب آتما کی اور اسکا
پرباہ ہوتا ہی تب پرم پد کو پراپت ہوتا ہی اس سے جگت بھرم کو تیاگ دو اور آتم پد مین استھت ہو۔

## سرگ اکیسوان۔ بگیان بادبرنن

شریرامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون سب دھرمون کے جاننے والے۔ جیسے سمدر مین ترنگ اُچھلکر پھیل جاتے
ہین تیسے ہی میرے ہردے مین ایک بڑا سندیہہ اُچھلکر پھیل گیا ہی کہ دیش کال اور بستت کے چھید سے رہت نت
نرمل بسترت اور نرامی آتم ستا مین ملین سمبت من کہان سے آیا اور کیسے استھت ہوا۔ جسمین دوسری کوئی بست نہین ہی
اور نہ آگے ہوگی اُسمین کلنک کہان سے آیا۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی تمنے اچھا پرشن کیا اب تمھاری بُدھ موکش
بھاگی ہوئی ہی۔ جیسے نندن بن کے کلپ برچھ مین کلپ منجری لگتی ہی تیسے ہی تمھاری بُدھ پورب اُپدیش کے
بچار سے جاگی ہی اب تم اُس پد کو پراپت ہوگے جس پد کو شکر آدک پراپت ہوئے ہین تمھاری اِس پرشن کا اُتر
مین سدھانت کال مین دونگا اور اِس کال مین تمکو آتم پد ایسا پرتچھ بھاسیگا جیسے ہاتھ مین انولا۔ ہے رام جی
سدھانت کا پرشن اور اُتر سدھانت ہی کے سمی سوہتا ہی اور جگیاسو کا پرشن و اتر جگیاسو سمی مین سوہتا ہی۔ جیسے
برکھا کال مین مور کی بانی سوہتی ہی اور شرد کال مین ہنس کی بانی سوہتی ہی اور جیسے برکھا کال کے ناش ہوجانے
پر سوبھاؤ ہی سے آکاش مین نیلاپن بھاستا ہی اور برکھا کی رُت مین گھٹا سوہتی ہی تیسے ہی پرشن اور اُتر (سوال
و جواب) بھی ہین۔ جیسا سمی ہو تیسا ہی سوہتا ہی۔ ہے رام جی تمکو من کا سوروپ انیک پرکار کے درشٹانتون
اور جگت کے ساتھ سمجھا کر کہتا ہون اور جسطرح یہ من نبرت ہو جاتا ہی وہ بھی کرم سے بہت پرکار سے
کہونگا۔ من کے شانت ہونے کے اُپای جو بیدون نے برنے کیے ہین اور شاسترون نے کہے ہین اُنکے
مجھسے تم سنو چنچل من جیسا جیسا بھاؤ انگیکار کرتا ہی تیسا ہی تیسا روپ ہوکر بھاسنے لگتا ہی۔ جیسے پون جیسی سگندھ
سے ملتا ہی تیسا ہی اُسکا سوبھاؤ ہو جاتا ہی اور جیسے جل جس رنگ سے ملتا ہی تیسا ہی روپ ہو بھاستا ہی
تیسے ہی من جس پدارتھ سے ملتا ہی اسکا روپ ہو جاتا ہی۔ من سے رہت جو کرم شریر سے کیا جاتا ہی
اُسکا پھل کچھ نہین ہوتا اور جو کرم من سے کیا جاتا ہی اُسکا پھل پورا ہوتا ہی۔ جس اُور من جاتا ہی اُسی اور شریر بھی لگجاتا ہی
بُدھ اندری جو من روپ ہین وے جو چھوبھ مین پراپت ہون اور دیہہ اندری استھر ہون تو بھی کارج ہوتا ہی پر جو من چھوبھ
مین نہ پراپت ہو اور کرم اندری چھوبھ مین پراپت ہون تو کارج نہین ہوتا جیسے دُھول چھوبھ مین آدی تو پون کے بنا
آکاش کو اُڑ نہین سکتی اور جو پون چھوبھ مین ہو تو چاہے جیسی دُھول استھت ہو اُسکو اُڑا لیجا سکتی ہی تیسے ہی شریر پڑا
رہتا ہی اور من اپنے پھرنے سے سپنے مین انیک اوستھا کو پراپت ہوتا ہی اور جاگرت مین بھی جس اور من پھرتا ہی تو دیہہ کو

بھی وہان ہی یجاتا ہی۔ اِس سے سب کا مونکا بیج من ہی ہی اور مَن سے سب کرم ہوتے ہین من اور کرم اپسمین ایک
رُوپ ہین جیسے پھول اور سگندھ ایک رُوپ ہین تیسے ہی من اور کرم ہین۔ جس کرم کا ابھیاس من سے درڑھ
ہوتا ہی اُسی کی شاخین پھیلتی ہین اُسی پھَل کو پاتا ہی اور اُسی سَواد کا انبھو کرتا ہی۔ جس جس بھاؤ کو چیت گرہن
کرتا ہی اُسی اُسی بھاؤ کو پراپت ہوتا ہی اور اُسی کو کلپنا رُوپ مانتا ہی۔ دھرم ارتھ کام موکش یے چار پدارتھ
ہین اِن مین جسکی درڑھ بھاؤنا مَن کرتا ہی اُسی کو سِدھ کرتا ہی۔ کپل دیو نے سب شاستر اپنے من کی ستا ہی سے بنائے
ہین اُنھون نے نرنے کیا ہی کہ پرکرت ارتھات مایا کے دو سو بھاؤ ہین ایک اَنُلوم پرنام اور دوسرا پرت لوم
پرنام جب برت لوم پرنام ہوتا ہی تب درشیہ بھاؤ پراپت ہوتا ہی اور انُلوم پرنام سے انترمکھ آتما کی اُور آتا ہی۔ آتما شدھ روپ
ہی اس سے آتما کیطرف انُلوم پرنام ہی موکش کا کارن ہی اور کوئی اُپاے نہین۔ بیدانت بادیون نے یہ نشچے
کیا ہی کہ یہ سب برہم ہی ہی۔ شم دم آدک سے جب مَن پورن ہوتا ہی تب یہ نشچے ہوتا ہی کہ سب برہم ہی ہی۔ اُنکے
چیت مین یہی نشچے ہوتا ہی۔ برہم گیان کے سواے اور کسی جتن سے موکش نہین ہوتی۔ بگیان بادی کہتے ہین
کہ جب تک بُدھ پھرتی ہی تب تک سنسار ہی اور جب یہ اپنے سو بھاؤ مین پھرتی ہی تب اُس کال مین سورُوپ
استھت ہوتا ہی۔ جب وہ کال آویگا تب موکش پراپت ہوگی۔ اوہمت جی سے بڑے ہین اُنکو اپنے نشچے سے
اُنسار بھاستا ہی۔ میمانسا پاتنجل بشیکھک اور نیاے آدک شاستر بنانے والے اپنی اپنی بُدھ سے جیسا
جیسا نشچے کرتے ہین تیسا ہی اُنکو بھاستا ہی سورُوپ مین نہ کوئی مت ہی نہ شاستر ہی سب کا کارن من ہی
مَن ہی کو مانکر سب مت ڈوبے ہین۔ نہ نیم کڑوی ہی نہ شہد میٹھا ہی نہ اگ گرم ہی نہ چندرما ٹھنڈا ہی
جیسا جیسا جسکے من مین نشچے ہوتا ہی تیسا ہی تیسا اُسکو بھاستا ہی۔ کسی کو نیم پیاری لگتی ہی اور شہد کڑوا لگتا ہی نیم کے
کیڑے کو شہد اچھا نہین لگتا تو کیا شہد کڑوا ہوگیا۔ برہمنی اِستری کو چندرما آگ کیطرح معلوم ہوتا ہی اور چکور آگ
کو کھالیتا ہی۔ اِس سے جیسی جیسی بھاؤنا پدارتھ مین ہوتی ہی تیسا ہی تیسا ہو بھاستا ہی۔ سب جگت بھاؤنا ماتر ہے
جس پُرش کو جگت مین بھاونا ہی وہ انیک دُکھ اور بھرم دیکھتا ہی اور جسکو شم دم آدک سادھن سے آکر پرم پد
کی پراپت ہوتی ہی اور من اِسی صورت کا ہوا ہی وہ شانت وان ہوتا ہی دوسرا اُس سُکھ کو نہین پراپت ہوتا ہی
ہے رامجی یہ جگت درشیہ تمھاری من کے اُسمرن مین استھت ہوا ہی سو تُچھ روپ ہی اسکو من سے تیاگ کرو۔
یہ سُکھ دُکھ آدک مہابھرم کے دینے والے ہین اور یہ سنسار اَشدھ اور اَست اور موہ روپ ہی بھی
کا کارن ہی۔ ابھیاس مایا ماتر اور ابدیا رُوپ ہی۔ اسکی بھاونا ہی کا کارن ہی۔ جب جگت کے ساتھ
سمبت تن می ہو جاتا ہی تب اسکا نام کرم بُدھیشور کہتے ہین۔ جب درشٹا کو درشیہ سے سنجوگ ہوتا
ہی تب بڑے موہ کو پراپت ہوتا ہی۔ درشیہ سے ملکر بھرم سے اماتم مین آتما کا ابھان کرتا ہی اور
دیہہ آدک کو اَپنا آپ جانتا ہی۔ سنسار روپی مد سے جیو متوالا ہو جاتا ہی تب سورُوپ کی سنبھال اُسکو نہین
رہتی اسیکا نام اَبدیا بُدھیشور کہتے ہین۔ جو درشیہ سے ملا ہی اسکا بھلا نہین ہوتا اور جسکے آگے مَن کا پردہ پڑا ہی اُسکو
سورُوپ نہین دیکھ پڑتا جیسے سورج کے آگے جب بادل کا پردہ ہو جاتا ہی تب سورج نہین دیکھ پڑتے تیسے من کے
پردے سے آتما نہین بھاستا۔ اِس سے من روپی پردے کو دُور کرو۔ من کا رُوپ پھُرنا ہی اُسکو سنکلپ کہتے ہین

جو جو سنکلپ پھُرین اُنکو تیاگ کرو سنکلپ کے نہ ہونے سے من مرجائیگا۔ ہے راجی جب تم سب بھاؤ اور سب
پدارتھون مین اسنگ ہوگے تب درشٹا پُرش پرسن ہوگا اور اُس سے تمکو نربکلپ چدآتما کی پراپت ہوگی
جہان نہ جگت کی ستا ہی نہ سُکھ ہی نہ دُکھ ہی کیول کیولی بھاؤ ہی جو اپنے آپ مین پرکاشتا ہی۔ جب سنسار کی بھاؤنا
تمھاری ہردے سے اُٹھ جائیگی تب تم نرمل سُوروپ مین استھت ہوگے اور تب درشیہ بھرم مٹ جائیگا۔
جیسے رسّی کے سمیک گیان سے سرپ بھرم نشٹ ہوجاتا ہی تیسے ہی چدآتما کے سمیک گیان سے جگت
بھرم مٹ جائیگا اِس سے تم درشیہ بھاؤنا کو تیاگ کر چدآتما کی بھاؤنا کرو۔ جیسی بھاؤنا ہوتی ہی تیسے ہو بھاستا
ہی۔ جو پرتھم بھاؤنا کو تیاگ کر اور بھاؤنا کرتا ہی تو پرتھم کا ابھاؤ ہوجاتا ہی۔ جیسے دِن ہونے سے رات کا ابھاؤ
ہوجاتا ہی تیسے ہی آتم بھاؤنا سے درشیہ بھاؤنا کا ابھاؤ ہوجاتا ہی۔ جیسے لوہے کو لوہا کاٹتا ہی تیسے ہی بھاؤنا کو
بھاؤنا کاٹتی ہی۔ اِس سے اچھہ نراُپادھ اور سنہ سنشے پد کا اشری کرو جب اُسکی بھاؤنا درڑھ ہوگی تب
تم بھرم سے رہت سِدھ پد کو پاؤگے۔ ہے راجی تمھارا آتم سوروپ ہی تم بدھ آدک کی کلپنا مت کرو
جیسے بالک سے کہیے کہ شُونّ مین سنگھ ہی تو وہ ڈرجاتا ہی تیسے ہی جب شریر آدک مین بچار سے بدھ نہین آتی
اور۔ یہ مین ہون۔ یہ اور ہی۔ آدک جو کلپنا ہوتی ہین سو ایسی ہین جیسے بالک کو اپنی پرچھائین مین بیتال کلپنا ہوتی
ہی۔ جو کہ اپنی کلپنا کے بش سے بھاؤ ابھاؤ شُبھ اشُبھ چھن چھن مین پراپت ہوتے ہین اور کوئی ست روپ کوئی
است رُوپ بھاستے ہین۔ جیسی جیسی بھاؤنا ہوتی ہی تیسا ہی تیسا بھاستا ہی۔ پر استری مین جب کام بدھ ہوتی
ہی تب چھونے سے استری کی طرح آنند دینے والی ہوتی ہی اور جو اِس استری مین ماتا کی بھاونا کرتا ہی تو اُس
سے کام بُدھ جاتی رہتی ہی۔ اِس سے دیکھو جیسی جیسی بھاؤنا ہوتی ہی تیسا ہی تیسا ہو بھاستا ہی۔ بھاونا کے انسار
پھل ہوتا ہی اور ترنت ہی اُسی صورت کو دیکھتا ہی۔ ایسا پدارتھ کوئی نہین جو ست نہین اور ایسا بھی کوئی نہین
جو است نہین جیسا جیسا جسکو نرنے کیا ہی تیسا ہی تیسا اُسکو بھاستا ہی اِس سے اِس سنسار کی بھاؤنا کو تیاگ کر
سوروپ مین استھت ہو۔ ہے راجی من مین جو پرتمبب پڑتا ہی اُسکو مَن دور نہین کرسکتی پر تم تو مَن کیطرح جڑ
نہین ہو تم چیتن روپ آتما ہو تم مین جو درشیہ کا پرتمبب پڑتا ہی تم اُسکو تیاگ کرو۔ جو سنکلپ درشیہ کا اُٹھے
اُسکو است روپ جانکر تیاگ کردو اور پرکرت بیوہار جو پراپت ہون اُنکو کرو۔ اور من کیطرح بھیتر سے بے
رنگ ہو رہو جیسے من مین پرتمبب باہر سے درشٹ آتا ہی اور بھیتر سے رنگ نہین چڑھتا تیسے ہی باہر سے دیکھنے
مین بیوہار تم کرو پر ہردے مین اُسکا راگ دویش نہ لاؤ۔

## سرگ بائیسوان۔ اَن اُتم بشرام برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی جب جیو کو سنتونکے سنگ اور ست شاسترونکے بچارنے سے بچار پیدا ہوتا ہی تب
دوسری طرف سے برت ہٹ جاتی ہی اور سنسار کا مَن بھی مِٹ جاتا ہی تب بیبک روپی بدھ اُدی ہوتی ہی اور
سنسار درشیہ کی تیاگ بُدھ ہوتی ہی اور درشٹا آتما مین انگیکار بُدھ ہوتی ہی۔ درشٹا پُرش پرگٹ ہوجاتا ہی اور درشیہ
اورشیہ ہوجاتا ہی ارتھات درشٹا کے جاننے سے درشیہ کو است رُوپ جانتا ہی۔ جب پُرش جاننے والی بات جان لیتا ہی

تب پرم تتو مین جاگتا ہی اور سنسار کی اَور سے گھن سُکھپت مرتک کے سمان ہو جاتا ہی اور سنسار کی اور سے بیراگ
اور بھوگ مین ابھوگ اور رَس مین نرس بُدھ اُپجتی ہی- جب ایسی بُدھ ہوتی ہی تب من اپنی ستا کو تیاگ کر آتم
رُوپ ہوتا ہی- جیسے برف کا پتلا سُورج کے تیج سے جل رُوپ ہو جاتا ہی تیسے ہی جب مَن سنسار کو ست جانتا
ہی تب اُس پھُرنے سے جڑ ہو جاتا ہی جب ببیک روپی سورج اُدے ہوتا ہی تب مَن گلکر آتم رُوپ ہو جاتا ہی- جیسے
جب تک مرُستھل مین دھُوپ ہوتی ہی تب تک وہان سے مرگ ترشنا کی ندی نہین نشٹ ہوتی اور جب
برکھا ہوتی ہی تب نشٹ ہو جاتی ہی تیسے ہی جب تک سنسار کو ست سمجھتا ہی تب تک مَن نشٹ نہین ہوتا اور جب
گیان کی برکھا ہوتی ہی تب درشیہ سہت مَن نشٹ ہو جاتا ہی- ہے رامجی سنسار روپی باسنا کے جال مین جیو روپی پنچھی
پھنسے ہین جب بیراگ روپی چوہا اُس جال کو کترے تب جیو اِس بندھن سے مُکت ہو- جیسے میلا پانی نرمل ہو جاتا
ہی تیسے ہی بیراگ کو پاکر جیو کا سبھاؤ نرمل ہو جاتا ہی- جب جیو نراگ نرُاپادھ کے سنگ اور راگ دویش
اور موہ سے رہت ہوتا ہی تب جیسے پنجڑے کے ٹوٹ جانے سے پنچھی نربندھ (آزاد) ہو جاتا ہی تیسے ہی جیو نرمام
ہو جاتا ہی سندیہ اور دُرمت شانت ہو جاتی ہی جگت بھرم نشٹ ہو جاتا ہی اور ہردے پورن ہو جاتا ہی- جیسے
پورنماشی کا چندرما سوبھتا ہی تیسے ہی گیانوان سوبھتا ہی سب سے اُتم سندرتا کو پراپت ہوتا ہی اور اسکا اُدی
اَست راگ دویش نشٹ ہو جاتا ہی سب کو برابر سمجھتا ہی اور کسی کو کم یا زیادہ نہین سمجھتا جیسے ہوا کے نہونے
سے سمُدر اچل ہو جاتا ہی تیسے اسنگ پُرش گونگے اندھے جڑ کرم کی باسنا رہت ہو کر اچل ہو جاتا ہی اور وہ سب چیتن
پرکاش دیکھتا ہی اِسکی بُدھ ببیک سے کھِلجاتی ہی- جیسے سورج کے اُدی ہونے سے سُورج مُکھی کمل کھل آتے ہین
تیسے ہی وہ پُرش پورنماسی کے چندرما کیطرح پرم لچھمی سے شوبھائمان ہو جاتا ہی بہت کہنے سے کیا ہی گیانی پرش
آکاش کیطرح ہو جاتا ہی وہ نہ اُدی ہوتا ہی نہ است ہوتا ہی- بچار کرکے جسنے آتم تتو کو جانا ہی وہ اُس پد کو پراپت ہوا ہی جہان
برہما بشن اور رُدر استھت ہین اور سب اُسپر پرسن ہوتے ہین دیکھنے مین آکار اُسکا بھاستا ہی پر ہردے اہنکار سے رہت
ہی اور بہت سے بکلپ بھی اُسکو نہین کھینچ سکتے- جیسے جل کے ابھاؤ جاننے والے کو مرگ ترشنا کی ندی نہین
کھینچ سکتی- ہے رامجی آبربھاؤ اور ترِدبھاؤ رُوپ جو سنسار ہی اُسکو رمنیک رُوپ جانکر گیانوان دیکھ نہین
پاتا دیہہ کے ناش مین وہ اپنا ناش نہین مانتا اور اُپجنے مین اُپجنا نہین مانتا- جیسے گھٹ کے اُپجنے سے
آکاش نہین اُپجتا کیونکہ آگے سِدھ ہی اور گھٹ کے ابھاؤ سے آکاش کا ابھاؤ نہین ہوتا تیسے ہی دیہہ کے
اُپجنے سے آتما نہین اُپجتا اور دیہہ کے نشٹ ہو جانے سے آتما نشٹ نہین ہوتا- جب ایسا ببیک اُدی
ہوتا ہی تب باسنا مِٹ جاتی ہی اور کوئی بھرم نہین رہتا جیسے مرگ ترشنا کی ندی کا گیان سے ابھاؤ ہو جاتا ہی
جب تک جیو کو یہ بچار نہین کہ مین کون ہون اور جگت کیا ہی تب تک سنسار روپی اندھکار رہتا ہی- جو پرش
ایسا جانتا ہی کہ سنسار بھرم مِتھیا اُدی ہوا ہی اور پرم آپدا کا کارن ہی یہ اناتم رُوپ ہی آتما سے یہ جگت الگ
نہین اور سب آتم ستا مین استھت ہی وہی جتھارتھ دیکھتا ہی- سب چیتن ستا ہی مین اننت چدآکاش رُوپ ہون
اور دیش کال بست کے پرچھید سے رہت ہون اور آدھ بیادھ بھے اُدبیگ جرا جنم مرن آدی جگت دیش مین نہین-
ایسا جو دیکھتا ہی وہی جتھارتھ دیکھتا ہی- بال کی نوک کے لاکھہ حصے کریے اور پھر ایک حصے کے کروڑ حصہ کریے

ایسا باریک سب جگہ موجود ہی ایسا جو دیکھتا ہی وہی جھتھارتھ دیکھتا ہی۔ مین سب شکت والا اننت آتما ہون سب پدارتھون مین استھت اور ادویت چداتیہ ہون ایسا جو دیکھتا ہی وہی جھتھارتھ دیکھتا ہی۔ اوپر نیچے بیچ اور سب مین بیاپ رہا ہون مجھ سے الگ کوئی دوسری چیز نہین ہی ایسے جو دیکھتا ہی وہی جھتھارتھ دیکھتا ہی۔ جیسے تاگے مین مالا کے دانے پروئے ہوتے ہین تیسے ہی مجھ مین سب پروئے ہین ایسے جو دیکھتا ہی وہی جھتھارتھ دیکھتا ہی۔

نہ مین ہون نہ یہ جگت ہی کیول برھم ستا استھت ہی۔ ست اَست کے بیچ مین جو ایک دیو یہ کاشک ہی اور ترلوک مین جو ایک ہی وہی مین ایک ابناشی پرش ہون۔ جیسے سمندر مین ترنگ پھرتے ہین اور لین ہو جاتے ہین تیسے ہی مجھ مین جگت پھرتے ہین اور لین ہوتے ہین۔ یا پہلے اہم ہی تب درشیہ جگت ہوتا ہی سو نہ مین نہ جگت ہی کیول ایک آتم ستا ہی آہم اور مم (مین اور تو) اسمین کوئی نہین ایسے جو دیکھتا ہی۔ درشیہ سے رہت مین چیتن رُوپ پھر داپار ہون اور مین ہی جگت جال کو پورن کر رہا ہون۔ جو پُرش گیانوان ہین دی سکھ دُکھ اور بھاؤ ابھاؤ مین چلایمان نہین ہوتے کیول برہم روپ مین استھت ہین اور جگت کے بھاؤ ابھاؤ سے رہت انابھاس سنماتر رُوپ ہین جو ہیئو پادیئی بُدھ سے رہت اکاش کیطرح سربا تم بھاؤ مین استھت ہوا ہی اُسکو جگت کا کوئی پدارتھ اپنے بش نہین کر سکتا وہ مہاتما پُرش جیسے شوراندھ کار اور پرکاش سے رہت سب کلپناؤن سے مکت سم اور نرمل روپ ہی اور اُدی است سے رہت سمان برت والا ہی جو ایسے پرم بودھ اننت ستا مین استھت ہی اُسکو میرا نمسکار ہی۔

## سرگ تیئیسوان ۔ شریر نگر برنن

بشسٹھ جی بولے کہ ہے رامجی جسنے اُتم پد کا آشری کیا ہی ایسے جیون مکت پرش کا کمہار کے چکر کیطرح پراربدھ باقی رہا ہی وہ پُرش شریر روپی نگر مین راج کرتا ہی اور کبھی لوپ نہین ہوتا اُسکو بھوگ اور موکش دونون سدھ ہوتے جیسے اندر کا بن سکھ رُوپ ہی تیسے ہی اسکا شریر روپی نگر سکھ رُوپ ہوتا ہی۔ شریر کے سکھ سے وہ سکھی نہین ہوتا اور دُکھ سے دُکھی بھی نہین ہوتا اپنے سورُوپ مین استھت رہتا ہی۔ شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے مہانیشور شریر روپی نگر کیسا ہی اور اسمین رہ کر جوگی راج کیا کرتا ہی اور سکھ کیسے بھوگتا ہی۔ بشسٹھ جی بولے کہ ہے رامجی گیانی کا شریر روپی نگر رمنیک ہوتا ہی اور سب گنون سہت گیانوان کو اننت آنند بلاس دکھاتا ہی جیسے سورج پرکاش کو اُدی کرتا ہی اس شریر روپی نگر مین گانٹھین اینٹین ہین لہو اور ماس گارا ہی ہڈیان کھمبھے مین کپاٹ پٹ ہین رومین ہنس پت (نباتات) ہین پیٹ کھائین ہی چھاتی چوک ہی نو دروازے ہین اُن مین آنکھین جھروکھے ہین اُن دروازون سے ترلوکی کا پرکاش ہوتا ہی ہاتھ گلی ہین جنسے لیتا دیتا ہی مکھ بڑی کندرا ہی گردن اور سر بڑے مندر ہین اور ریکھا مالا ہین جو الگ الگ لگی ہوئی ہین ناڑی بھاگ کرنے کے استھان ہین اور پران بایو آدک سے ناڑی مین جیو پھرتا ہی چنتامن روپی آتم مین اُتم بدھ روپی استری رہتی ہی جس نے اندری روپی بندرون کو باندھ رکھا ہی اور جسکے ہنسنے مین مہا سندر پھول ہین ایسا شریر روپی نگر گیانوان کو مہا سکھ کا کارن ہی اور سو بھاگیہ سُندر رُوپ ہی اس شریر کے سکھ دُکھ سے گیانوان سکھی دُکھی نہین ہوتا ہے رام جی جو اگیانی ہین اُنکو شریر روپی نگر اننت دُکھون کا گھر ہی کیونکہ

اگیان سے دی شریر کے ناش ہونے سے آپ کو ناش ہوا مانتے ہین اور گیانوان شریر کے ناش ہونے سے اپنے کو
ناش ہوا نہین مانتے۔ دی جبتک رہتے ہین تب تک شبد اسپرش رُوپ رَس گندھ کو لیتے ہین وے اشٹ رُوپ
ہوکر بھاستے ہین اور شریر روپی نگر مین بے بھرم اور بے کھٹکے راج کرتے ہین۔ دی لوبھ سے رہت ہین اس کارن
دشمن لوگ کچھ نہین لیتے اور اُنکو اپنے استھان مین آنے نہین دیتے۔ وے دشمن کام کرودھ مان موہ آدک
اگیان دیش ہین ان مین وے آپ پردیش نہین کرتے اور اپنے دیش مین اُنکو آنے نہین دیتے ساؤدھان ہی
رہتے ہین اُنکے دیش اُدارتا دھیرج سنتوکھ بیراگ سمتا متر تا مُدتا اور اُپیکشا ہین ان مین اگیان نہین پردیش
کرنے پاتا اور آپ دھیان روپی نگر مین رہتا ہی۔ ستتا اور ایکتا دونون استریون کو اپنے ساتھ رکھتا ہی اور اُنسے
سدا شوبھائمان رہتا ہی جیسے چندرما چترا اور بشاکھا دونون استریون سے شوبھائمان رہتا ہی تیسے ہی گیانوان
ستتا اور ایکتا سے شوبھائمان رہتا ہی۔ وہ من روپی گھوڑے پر سوار ہوکر بچار روپی لگام اسکے لگاکر جو برہم
کی ایکتا روپی سنگم تیرتھ مین اسنان کرنے کو جاتا ہی جس سے سدا آنندوان رہتا ہی اور بھوگ اور موکش
دونون سے بھرا پُرا رہتا ہی جیسے اندر اپنی اندرپُری مین سوہتا ہی تیسے ہی گیانوان اپنی دیہہ مین سوہتا
ہی اور جیسے گھڑے کے ٹوٹ جانے سے آکاش کی کچھ ہان نہین ہو جاتی تیسے ہی دیہہ کے ناش
ہونے سے گیانی کی کچھ ہان نہین ہوتی وہ جیون کا تیون ہی رہتا ہی۔ جدّپ اسکے دیہہ ہوتی
ہی تو بھی وہ اس سے اسپرش نہین کرتا جیسے گھڑے سے آکاش اسپرش نہین کرتا۔ اور سب
کرمون کا کرتا اور بھوکتا ہی پرنت کسی مین لپِت (آلودہ) نہین ہوتا سدا ایک رس بھگوان آتم دیو
مین رہتا ہی۔ جب رہتا ہی۔ جب وہ بمان پر چڑھ کر شریر روپی نگر مین پھرتا ہی تب تیری روپی
آنکھون سے سب کو دیکھتا ہی متر بھاؤ اسمین سدا رہتا ہی اور ستتا اور ایکتا سدا اُسکے پاس ہی اُس سے
شوبھائمان رہتا ہی اور سدا آنند مین مگن رہتا ہی۔ وہ جیوون کو دُکھ روپی آری سے کٹتے دیکھتا ہی جیسے
کوئی پہاڑ پر چڑھ کر زمین مین لوگون کو جلتا ہوا دیکھے اور آپ آنند مین رہے تیسے ہی وہ گیانوان جیوؤنکو
دکھی دیکھتا ہی اور آپ آنندوان ہی اُسکی درشٹ مین تو سدا ایک ہی رُوپ ہی اور آتمانند کی
بہ نسبت اناتم دھرم کو دُکھی دیکھتا ہی اُسکی جان مین جگت جیہ کوئی نہین اور وہ دھرم ارتھ کام و موکش
چارون پدارتھون کو پورا پاتا ہی کسی طرف سے اُسکو کمی نہین وہ سب طرح کی دولتون سے بھرا پُرا رہتا ہی جیسے
پورنماشی کا چندرما پورا پورا سوہتا ہی تیسے ہی جدّپ وہ بھوگونکو بھوگ کرتا ہی تو بھی اُسکو وے دُکھدایک نہین ہوتے۔
جیسے کال کوٹ بکھ کو سدا شو جی نے پی لیا تھا اور وہ اُنکو دُکھدایک نہ ہوا تھا تیسے ہی وہ بھی سمرتھ ہی۔ جیسے
چور کو جانکر جب اپنے بس کرو تب وہ متر ہو جاتا ہی تیسے ہی بھوگ اُسکو دُکھ نہین دیتے۔ جب جیو بھوگون کو جانتا
ہی کہ یہ کچھ چیز نہین ہی تب وے سُکھ کے کارن ہوتے ہین اور جب تک اُنکو ست جانکر اُن مین لگا رہتا
ہی تب تک دُکھ کے کارن ہوتے ہین۔ ہے راجی جیسے جاترا مین بہت سے استری پُرش ملتے ہین اور
آپس مین اکٹھے ملکر بیٹھتے اور چلتے پھرتے ہین پر آپس مین آسکت (فریفتہ) نہین ہوتے آگے پیچھے چلے
جاتے ہین تیسے ہی گیانوان سنسار کے پدارتھون مین چت کو نہین لگاتے۔ جیسے کوئی قاصد کسی دیس مین

جاتا ہی اور راہ مین کوئی تو بڑا اُسندر سُکھد ایک استھان اور کوئی میلا بڑا دکھد ایک استھان دیکھ پڑتا ہی تو وہ راگ دویش کسی مین نہین لاتا ہی جیسا تیسا دیکھتے چلا جاتا ہی تیسے ہی گیان وان بھوگ والے کرمون مین راگ دویش کے بندھن مین نہین پڑتا اُسکے سب سندیہہ سمیک گیان سے نشٹ ہو جاتے ہین کوئی اشچرج پدارتھ اُسکو نہین دکھائی دیتا اِسکی سب باسنا مسٹ جاتی ہین چکرورتی راجا کیطرح شوبھائمان ہوتا ہی اور بھرا پورا ہو کر رہتا ہی جیسے چھیر سمندر اپنے آپ مین نہین سماتا تیسے ہی پورن گیانی اپنے آپ مین نہین سماتا ہے راجی ان جیونکو بھوگ کی اچھا ہی دین دکھی کرتی ہی جس سے وی آتم پد سے گرتے ہین اور اناتم مین آکر کرپن (بخیل) ہو جاتے ہین اُنکو دیکھ کر آتم پد والے ہنستے ہین کہ یہ متھیا دین دکھی ہو رہے ہین۔ جیسے کوئی سوامی ہو کر استری کے بس ہو اور استری سوامی کی طرح ہو تو اُسکو دیکھ کر لوگ ہنستے ہین تیسے ہی گیانی لوگ بھوگ کی ترشنا والونکو دین دُکھی دیکھ کر ہنستے ہین یہ چنچل من ہی پرم سدھانت سُکھ سے جیونکو نیچے گراتا ہی اس سے تم من روپی ہاتھی کو بچار روپی آنکس سے بس مین کرلو تب سدھ پد کو پاؤگے۔ جسکا من بشیون کیطرف دوڑتا ہی وہ سنسار روپی دکھ کا بیج بوتا ہی اس سے پہلے تم اس من کو روکو تب شانت کی پراپت ہوگی جو مانی ہوتا ہی اور کوئی اُسکا مان کرتا ہی تو وہ اُپکار کچھ نہین مانتا پر جب پہلے اُسکو دکھ دیکر تھوڑا بھی اُپکار کرے تو وہ پرسن ہوتا ہی۔ جیسے دھان پانی سے بھرے ہوتے ہین تب پانی کے سینچنے سے اُنکا اُپکار نہین ہوتا اور جب جیٹھ اساڑھ کی دھوپ سے تپے ہوئے ہوتے ہین تب تھوڑا پانی بھی سینچنے سے اُنکو امرت کیطرح ہو جاتا ہی تیسے ہی پہلے جو من کا سنمان کرے تو ہتربھاؤ نہین ہوتا اور جو اُسکو تاڑنا (سزا) دیکر پیچھے سنمان کرے تو اُپکار مانکر ہتر بھاؤ رکھیگا۔ تاڑنا کرنا بشی سے سنجم کرنا ہی جب سنجم کرکے نربان ہو تب یہ سنمان کرنا چاہیئے کہ سنسار کے پدارتھونکو برتا تب وہ شتر بھاؤ کو تیاگ کر متر ہو جاتا ہی۔ جیسے برسات مین جب ندی جل سے پورن ہوتی ہی تب اُسمین جل کا اُپکار نہین ہوتا پرنت شرد رت مین جل کا اُپکار ہوتا ہی۔ جیسے راجا کو اور دیش کا راج پراپت ہو تو وہ پرسن نہین ہوتا اور جو اُسکو پہلے قید خانہ مین قید کیجئے اور تھوڑا بھوجن بھی دیجئے تو اتنے ہی مین وہ پرسن ہو جاتا ہی تیسے ہی جب پہلے من کو تاڑنا کیجئے تب تھوڑے سنمان سے بھی سکھد ایک ہو جاتا ہی اس سے تم ہاتھ سے ہاتھ دبا کر دانتون سے دانت ملا کر اور انگ سے انگ روک کر اندریونکو جیت لو منکھیہ کے ہردے مین من روپی سانپ کنڈل مار کر بیٹھا ہی اور کلپنا روپی زہر سے بھرا ہوا ہی جس نے اُسکو مارا ہی اُسکو میرا نمسکار ہی۔

## سرگ چوبیسوان۔ منو ستتا پرپتادن برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی اگیانی جیو مہا نرک کو پراپت ہوتا ہی آشا روپی بان کی شلاکا اُسکو لگتی اور اندری روپی شتر اُسکو مارتے ہین۔ اندریان دُشٹ اور بڑی کرتگھن (احسان فراموش) ہین جس دیہہ کے آشرے رہتی ہین اُسکو شوک اور اچھد سے پورن کرتی ہین یہ مہا دُشٹ اور دکھ کے بھنڈار ہین اِنکو تم جیت لو۔ اندریان اور من روپی چیل پنچھی ہین جب اُنکو بشی بھوگ نہین ملتے تب اوپر کو اڑتے ہین اور جب بشی بھوگ ملتے ہین تب نیچے کو آگرتے ہین۔ جس پُرش نے بیبیک روپی جال سے اُنکو باندھا ہی اُسکو یے بھوجن نہین کر سکتے۔ جیسے پتھر کے کمل کو ہاتھی

بھوجن نہین کرسکتا۔ ہے راجی یے بھوگ دیکھنے مین اچھے اور بالکل بیمزہ ہین جو کوئی اُنکو سیوتا ہی وہ نرک کو جاتا ہی اور جو پرُش گیان کے دُھن سے پُورن ہی اور دیہہ روپی دیش مین رہتا ہی وہ پرم شوبھا کو پاتا ہی اور آنند وان ہوتا ہی کیونکہ بڑے ایشورج سے اُسنے اندری روپی شتر جیتے ہین۔ ہے راجی سبرن کے مندر مین بہنے سے ایسا سُکھ نہین ملتا جیسا سُکھ نرباسنا والے گیانی کو ملتا ہی۔ جس پرُش نے اندریون اور راست رُوپی شتر کو جیتا ہی وہ پرم شوبھا سے شوبھت ہی۔ جیسے ہم رِتُ کو جیت کر بسنت رِتُ مین منجری شوبھت ہوتی ہین جس پرُش کے چت کا گرب نشٹ ہوا ہی اور جسنے اندری روپی شتر جیتے ہین اُسکی بھوگ باسنا نشٹ ہو جاتی ہین جیسے شردرت مین کمل نشٹ ہو جاتے ہین۔ ہے راجی باسنا روپی بیتال نشاچر تب تک بچرتا ہی جبتک ایک تتو کا درڑھ ابھیاس کرکے مَن کو جیت نہین لیتے جب ببیک روپی سورج اُدے ہوتا ہی تب اندھکار نشٹ ہو جاتا ہی۔ جب ببیک سے منکھیہ مَن کو بش کر لیتا ہی تب اندریان لونڈی (تابعدار) ہو جاتی ہین۔ من روپی سب متر ہو جاتے ہین اور آپ راجا ہوکر سوُروپ راج کو بھوگتا ہی۔ ہے راجی ببیکی کی اندریان پت برتا استری کیطرح ہو جاتی ہین من سیتا کیطرح پالنے والا ہوتا ہی اور چت سُہرد (عزیز) ہو جاتا ہی۔ جب نشچے وان پرُش ست شاستر کو بچارتا ہی تب پرم سدھانت کو پراپت ہوتا ہی اور مَن اپنے مَن بھاؤ کو تیاگ کر شانت رُوپ پتا کیطرح پالنے والا ہو جاتا ہی اس سے تم مَن کو ببیک سے بش کرو۔ من روپی مَن کو آتم بچار روپی شلا سے گھِسو۔ بیراگ جل سے اُجل کرو اور ابھیاس روپی چھید کرکے ببیک روپی تاگے مین پروکر گلے مین پہنو تو شوبھا ہو گی۔ جنم روپی برچھ کو ببیک روپی کُدار کاٹ ڈالتا ہی اور من روپی شتر کو ببیک روپی متر نشٹ کر دیتا ہی اور سدا شبھ کرم کراتا ہی اور بشے کے اَنت والے دُکھ کو پاس نہین آنے دیتا اس سے من کو بش کرنا ہی آنند کا کارن ہی جبتک من بش نہین ہوتا تب تک دُکھ دیتا ہی اور جب بش ہو جاتا ہی تب سُکھ دیتا ہی۔ ہے رام جی من روپی مَن بھوگ کی ترشنا سے میلی ہو گئی ہی جب ببیک روپی جل سے اُسکو صاف کرے تب شوبھا یمان ہو گی۔ یہ سنسار مہا بھے کا دینے والا ہی تھوڑا ببیک والے پرش بھی اِس مایا روپی سنسار مین گر پڑتے ہین تم اور جیوؤن کیطرح اسمین مت گرو یہ سنسار مایا روپ اور انیک ارتھون کی رنجیر سنیت ہی۔ مہا موہ رُوپی کہرے سے جو اندھے ہو گئے ہین اِس سے تم ببیک پد کا آشری کرکے بودھ سے ست کو دیکھو اور اندریون سے بیراگ روپی ناؤ پر چڑھ کر سنسار سمُدر سے پار ہو جاؤ شریر بھی است ہی اور اسمین سُکھ دُکھ بھی اَست ہین۔ تم دام بیال اور کٹ کی طرح مت ہو۔ پرہیم بھاس اور دٹ کی استھت کو لیکر بشوک ہو۔ مین تو آدک کا نشچے برتھا ہی اُسکو تیاگ کر تت پد کا آشری کرو۔ چلتے بیٹھتے کھاتے پیتے من مین مَن کا ابھاؤ ہو۔

## سَرگ پچیسوان۔ دام بیال کٹ اُپتت برنن

شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون آپ سنسار تاپ کے دور کرنے والے ہین یہ آپ نے کیا کہا اسکو کھولکر کہیے کہ دام بیال اور کٹ کی طرح کیسے ہی اور بھیم بھاس دٹ کی استھت۔ کیسے ہی۔ جیسے برسات کے بادل پپن کو دور کرتے ہین اور شبد کرکے مور کو جگاتے ہین تیسے ہی آپ اپنی کرپا کرکے جگائیے۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی

پہلے تم اسکی طرح رہو پھر جیسی اچھا ہو ویسی کرو کہ پاتال مین ایک سمبر نام دیت بڑا مایا جال رچنے والا اور سب
شتروں کا روپ من کا موہنے والا تھا اُس نے اپنی مایا سے آکاش مین ایک نگر رچا اور اُسمین باغ دیتیون کے
سندر سورج چندرما اور بے انتہا دولت سے بھرے پُورے دیت اور رتنون کی استریان بنائین جو گاتی تھین
اور جنھون سنے دیوتون کی استریون کو بھی جیت لیا۔ اُسنے برچھ ایسے بناتے جنمین چندرما کیطرح پھل لگے اور سفید
اور رتنون کے کمل اور سونے کے ہنس اور سارس سونے کے برچھون کی بڑی بڑی شاخون پر بیٹھے ہوئے بنا کے
اور کنج کے برچھ جنمین کمل برچھ کے پھول لگائے اور رتنون سے جڑے ہوئے سندر استھان اور برف کیطرح
ٹھنڈے باغیچے اور چندن کے بن (جنگل) بنائے اندر کا نندن بن بلکہ اُس سے بھی بڑھ کر اور سب فصل
کے پھول لگائے جنمین دیتون کی استریان بہار کرتی تھین اور بڑے بڑے سامان بنائے۔ بشن اور سداشو جی
کے ایشورج کی طرح اُس سنے اپنا نگر بنایا اور بڑے پرکاس سہت رتنون کے تارے بنائے جب رات
ہو تب وی تارے چندرما کے ساتھ اُدے ہون اور پتلیان گانے لگین۔ مایا کے ہاتھی ایسے بنائے جو اندر کے
ایراوت کو جیت لیوین اسیطرح تینون لوک کی دولت سے بھی بڑھکر دولت اُس سنے بنائی اور رچھیتر
باہر سے سب دولتون سے اس نگر کو بھر دیا۔ سب دیت منڈلیشور نمسکار کرتے تھے اور آپ سب
دیتون کا راجا حکومت کرنے والا ہوا اور سب اُسکے حکم مین چلنے والے ہوگئے بڑی بڑی بھجا والے دیت اس
نگر مین رہتے تھے۔ جب سمبر دیت سو رہے یا کسی دیش کو چلا جائے تب سمے پاکر دیوتا دنکے سردار اُسکی فوج کو مار
جائین اور نگر کو لوٹ لیجائین تب سمبر نے رچھا کرنے والے سیناپت بنائے پر سمے پاکر دیوتا لوگ اُنکو بھی مار گئے تب
سمبر نے یہ سنکر بڑا کوپ کیا اور اپنے جی مین ٹھان لیا کہ اُنکو مارون۔ ایسا بچار کر وہ امراپُری پر چڑھ گیا
تب سب دیوتا لوگ ڈر کر سمیر پربت مین شری بھوانی شنکر جی کے پاس اور کچھ بن کنج اور سمُند رمین
جا چھپے۔ جیسے پرلے کے سمے سب دشا شون ہو جاتی ہین تیسے ہی سورگ شون ہوگیا۔ تب دیت راج امرپُری
کو شون دیکھ کر اور بھی کرودھ مین بھر گیا اور اُسمین آگ لگا کر لوکپالون کے سب پر سب جلا دیے اور
دیوتاون کو ڈھونڈھتا پھرا پرنت وے کہین نہ ملے۔ جیسے پاپی لوگ پُن کو دیکھین اور پُن کہین نہ دیکھ
پڑین تیسے ہی اُسکو دیوتا کہین نہ دیکھ پڑے۔ تب سمبر نے کرودھ کر کے ایسے بڑے بلوان تین راچھس
سینا کی رچھا کے نمت اپنی مایا سے رچے کہ وی مانو کال کی مورت تھے اور اُنکے بڑے بڑے انگ ایسے
ہلتے تھے کہ مانو پنکھ سہت پربت ہلتے ہین اُنھین کے نام دام بیال کٹ ہین۔ وے اپنے ہاتھون مین کلپ
برچھ کیطرح بڑے بڑے ہتھیار لیے جو کچھ کام پاوین اُسکو کیا کرین اُنکے دھرم اور کرم کچھ نہ تھا کیونکہ پُورب باسنا کرم
اُنکو نہ تھا اور نرِبکلپ چنماتر اُنکا سوُروپ تھا۔ وی اپنے استھول شریر کے سو بھاؤ ستا مین استھت نہ تھے اور
اناتم بھاؤ مین بھی پراپت نہ ہوئے تھے۔ ایک اسپند ماتر کرم روپ چیتنا اُن مین تھی وہی کرم کا بیج چت کلنا اسپند
رُوپ ہوئی تھی۔ وے نِن آتمک ششتر پر ہار کو رچے تھے اور اُسیکو پڑے کرتے تھے پرنت ہردے مین صاف صاف
باسنا اُنکو کوئی نہ پھُرتی تھی کیول اد کاش ماتر سو بھاؤ سے اُنکی کریا تھی۔ جیسے اَردھ سُکھپت بالک اپنے انگ کو
سو بھاؤ ہی سے ہلاتا ہی تیسے ہی وی باسنا بنا چیشٹا کرتے تھے۔ وی گرنا اور گرانا کچھ نہ جانتے تھے اور نہ یہی جانتے تھے کہ

ہم کیسکو مارتے ہین یا ہم ہی مرتے ہین - وے نہ بھاگنا جانین اور نہ جانین کہ ہم جیتے ہین یا مرتے ہین - جیت ہار کو بھی وہ کچھ نہ جانتے تھے صرف ہتھیار مارتے تھے - جیسے کل پتلی تاگے پر چیشٹا سمبیدن کے کرتی ہے تیسے ہی دام بیال اور کٹ چیشٹا کرتے تھے وے ایسے مہابلی تھے کہ جنکے مارنے سے پہاڑ بھی ٹوٹ جاتے تھے - اُنکو دیکھ کر سمبر پرسن ہوا کہ یے سینا کی رچھا کرنے کو بڑے بلی ہین اور اُنکا ناش بھی اُنسے نہ ہوگا کیونکہ اِنکو اشٹ انشٹ مرغوب و نامرغوب کچھ نہین ہے - جنکو اشٹ انشٹ کا گیان اور باسنا نہین ہے اُنکا ناش کیسے ہو اور وے کیسے بھاگین - جیسے دیوتون کے ہاتھی بڑے بلی ہونے پر بھی سُمیر پربت کو نہین اُکھاڑ سکتے تیسے ہی دیوتا لوگ بڑے بلی ہونے پر بھی اِنکو نہ مار سکینگے یے مہابلوان رچھک (محافظ) ہین -

## سرگ چھبیسوان - دام بیال کٹ سنگرام برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی اِس پرکار جب نرمانے کرکے سمبر نے دام بیال کٹ کو استھاپن کیا تو جب دیوتاؤن کی سینا بھولوک مین آتی تھی اور سمبر چڑھتا تھا تب وے بھاگ جاتے تھے - آخر کو سمبر کی فوج کو دیکھ کر دیوتا بھی سمُدر اور پہاڑون سے نکلے اور دونون بڑی سینا سمیت جُدھ کرنے لگے - جیسے پرلی کال کے سمُدر اُمنڈتے ہین اور سب استھان پانی سے بھرجاتے ہین تیسے ہی دیوتا اور دیت سب اور سے بھر گئے اور بڑے بانون سے جُدھ کرنے لگے - سنکھ بجا کر جو ہتھیار چلاتے تھے اُن ہتھیارون سے آواز نکلے اور آگ بھی اور تارون کی ایسی چمک ہو - شریرون سے سر کٹین اور دھڑ کانپ کانپ کر زمین پر گرین - دونون طرف سے ہتھیار چلین پر دام بیال اور کٹ نہ بھاگین مارتے ہی جاوین جنکی مار سے پہاڑ چور چور ہو جاوین - سب دشا ہتھیارون سے بھر گئے اور لہو کی ایسی دھارا بہہ چلی کہ جسمین دیوتا اور دیت مرے ہوئے بہنے لگے اور مہاپرلی کیطرح بھی اُدی ہوا - ایک ایک استر ایسا چلے کہ جس مین ہتھیارون کی ندیان نکل پڑین کوئی اگن روپ کوئی میگھ روپ کوئی اندھکار روپ استر چلاتے تھے دوسرے پرکاش روپ استر چلاتے تھے کوئی ندرا روپ کوئی پربودھ روپ کوئی گرڑ روپ استر چلاتے تھے - اِسطرح وے آپسمین جُدھ کرتے تھے اور برہم استر چلاتے تھے اور پتھر کی شلین برساتے تھے - سب پرتھوی لہو اور مانس سے بھر گئی اور کتنے ہی جیوون کے دھڑ اور سر گر گر پڑے جیسے برچھ سے پھل گرتے ہین تیسے ہی دیوتا اور دیت گرے اور بڑا بھاری جُدھ ہوا - بہت سے گندھرب کنّر اور دیوتا مر گئے اور دیت بھی بہت مارے گئے پرنت دیتون ہی کی کچھ جیت رہی - اِس پرکار مایاوی سمبر اور دیوتاؤن کا جُدھ ہوا - جیسے برسات مین بادل سب آکاش مین بھر جاتے ہین تیسے ہی دیوتا اور دیتون کی سینا اکٹھی ہو گئی اور دشا بدشا سب استھان بھر گئے -

## سرگ ستائیسوان - برہم باکیہ برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی اِس پرکار سنگرام ہوا جسمین دیوتا اور دیتون کے شریر ایسے گرے جیسے پنکھ کے ٹوٹ جانے سے پربت گرتے ہین - لہو کی دھارا بہتی تھی اور بڑا شور و غل ہوتا تھا جس سے آکاش پرتھوی بھر گئی تھی - دام نے دیوتا دن کو گھیر لیا اور بیال نے پکڑ کر پہاڑ سے پیس ڈالا اور کٹ نے دیوتاؤن کو پیس ڈالا اور

اُنکے استھان توڑ ڈالے اور بڑا گھرا سنگرام کیا- دیوتاؤن کا ہاتھی جو مدسے متوالا تھا وہ مار سے گھبرا گیا تو وہان سے دوڑ کر
بھاگا اور دیوتا لوگ بھی بھاگے- جیسے دوپہر کے سورج کا بڑا پرکاش ہوتا ہی تیسے ہی دیتون کا پرکاش ہوا اور جیسے
باندھ کے ٹوٹ جانے سے پانی کی دھارا بڑے زور سے چلتی ہی تیسے ہی دیوتا لوگ بڑے زور سے بھاگے-
پانی کی دھارا کی طرح مرجاد ٹوٹ گئی اور دآم بیاؔل کٹ کی سینا جیت گئی- تب تو دیت لوگ دیوتاؤن کے پیچھے
دوڑ دوڑ کر مارنے لگے- جیسے بغیر لکڑی کے آگ غائب ہو جاتی ہی تیسے ہی بلوان دیوتا نربل ہو کر غائب ہو گئے
اور دیت لوگ انکو ڈھونڈھنے لگے پرنت جیسے جال سے چھوٹے پنچھی اور بندھن سے نکلے ہوئے
ہرن پھر ہاتھ نہین آتے تیسے ہی دیوتا بھی ہاتھ نہ آئے تب دآم بیاؔل کٹ تینون سینا سمت پاتال
مین اپنے سوامی سمبر کے پاس اُس کے پرسن ہونے کے لیے آئے- جب دیوتون نے سنا کہ دیت
لوگ پاتال کو گئے تب وے بچار کرنے لگے کہ کس پرکار ایشور انسے ہماری رچھا کرے اِسی چنتا مین بہت
گھبرائے تب دیوتون کو دُکھی دیکھ کر شری برھماجی جنکا اننت تیج ہی اور سندر لال کپڑے پہنے
ہین دیوتون کے پاس آئے اور جیسے سندھیا سمے مین لال بادل مین چندرما سوہتا ہی تیسے
ہی پرکاشوان برھماجی کو دیکھ کر اندر آدک دیوتون نے پرنام کیا اور سمبر دیت کی دشمنی کا حال کہا اور یہ بھی کہا کہ ہے
تینون لوک کے ایشور ہم آپ کی شرن مین آئے ہین ہماری رچھا کیجئے سمبر دیت نے بہت دُکھ دیا ہی اور اسکے سیناپت
دآم بیاؔل کٹ جو بڑے دیت ہین سو کسی طرح ہمسے مارے نہین جاتے اُنھون نے ہماری سینا بہت مار ڈالی ہی اسلیے
اُنکے مارنے کا اُپای آپ ہمسے کہیے- تب سب جگت پرکٹ کرنے والے شری برھماجی نے شانت کے کارن بچن
کہے کہ ہے دیوتون کے راجا اندر ابھی تو یے دیت لوگ ناش نہ ہونگے جب انکو اہنکار اُپجیگا تب ہی یے
مارے جائینگے اور تم انکو جیتوگے- مین نے انکی بھوشیت دیکھی ہی یے جدھ مین بھاگنا نہین جانتے اور
مرنے مارنے کا گیان بھی انکو نہین ہی یے سمبر دیت کی مایا سے بنے ہوئے ہین انکا ناش کیسے ہو جسکو مین تو کا
ابھمان ہوتا ہی وہی ناش بھی ہوتا ہی پر یے تو مین تو آدک دشمنون کو جانتے بھی نہین انکا ناش کبھی نہ ہوگا-
جب اُنکو اہنکار اُپجیگا تب اُنکا ناش ہوگا اسلیے اہنکار اُپجانے کا اُپاے مین تمسے کہتا ہون کہ تم اُنکے ساتھ
جدھ کرتے رہو اور اسطرح جدھ کرو کہ کبھی اُنکے سامنے رہو کبھی داہنے رہو کبھی بائین رہو اور کبھی بھاگ
جاؤ- اس طرح جب تم بار بار کروگے تب اُنکے جدھ کے ابھیاس کے بش سے اہنکار کا اُنکر اُپجیگا اور
جب اہنکار کا چمتکار ہردے مین اُپجیگا تب اُسکا پرتمب بھی دیکھینگے جس سے یہ باسنا بھی پھر آویگی
کہ ہم یہ ہین- ہمکو یہ کرنا چاہیے- یہ لینے کے قابل ہی یہ چھوڑنے کے قابل ہی تب وے اپنے کو دآم بیاؔل
کٹ جانینگے اور تم اُنکو بش کرلوگے اور تمھاری جیت ہوگی- جیسے جال مین پھنسا ہوا پنچھی بش ہو جاتا
ہی تیسے ہی وے بھی اہنکار کرکے بش مین ہو جائینگے ابھی بش نہ ہونگے وے تو سُکھ دُکھ سے رہت بڑے دھیرج
وان ہین ابھی انکا جیتنا کٹھن ہی- ہے سادھو جو پرش باسنا کی تانت سے بندھے ہوئے ہین اور کنیت کے
کارج کے بش ہین وے اس لوک مین بش ہو جاتے ہین اور جو بُدھمان پُرش باسنا سے رہت ہین اور جنکی بُدھ کسی بندھن
مین نہین بندھتی اور بھلے برے مین ایک ہی طرح پر رہتے ہین انکو کوئی جیت نہین سکتا اور جنکے ہردے مین

باسنا ہی وہ اسی رسی سے بندھے ہوتے ہین - جنکی دیہہ مین ابھمان ہی وہ چاہے سب شاسترون کے جاننے والے بھی ہون تو بھی انکو ایک لڑکا بھی جیت لیتا ہی سب آپدا اُن کے گھر ہین یہ دیہہ ناش روپ ہی جو پرش اسکو اپنی جانتا ہی اور اسمین بھاونی بھاونا کرتا ہی وہ اگرچہ سب کچھ جانتا ہو تو بھی کرپن (کنجوس) ہو جاتا ہی اسمین اُدارتا (فیاضی) کہان ہی سبکا اپنا سوروپ اننت آتما پرمے ہی - جسکو دیہہ آدک مین آتما کا ابھمان ہوا ہی اُس نے آپکو آپ ہی دُکھی کیا ہی جب تک آتم تتو سے اَلگ ترلوکی مین کچھ بھی ست بھاستا ہی تب تک اُپادِ بیئی بُدھ ہوتی ہی اور بھاونا سے بندھا رہتا ہی - سنسار مین ست بھاونا کرنی دُکھ کا کارن ہی اور سنسار کو است سمجھنا سُکھ کا کارن ہی -

ہے سادھو جبتک دام بیال کٹ کو جگت کے پدارتھون مین ست بھاو نہین ہوتا تب تک تم اُنکو جیسے کبھی ہوا کو نہین جیت سکتی تیسے ہی نہ جیت سکوگے - جسکو دیہہ مین اہم بھاونا ہوتی ہی اور جگت کو ست جانتا ہی وہ جیو نِت روز ہی دُکھ پاتا ہی وہ چاہے جیسا بلی ہو اسکو جیت لینا سہج ہی کیونکہ وہ تو تچھ کرپن ہی - اور جس کے انتہ کرن مین کوئی باسنا نہین ہی اور تکھی کے برابر ہی تو بھی سُمیر پربت کے برابر بھاری ہو جاتا ہی - ہے دیوتا لوگو جو باسنا سے جگت ہی وہ بڑا اکرپن ہو جاتا ہی وہی گنی گنون سے بندھ جاتا ہی - جیسے مالا کے دانہ مین چھید ہوتا ہی تو تاگے سے پرو یا جاتا ہی اور جسمین چھید نہین ہی وہ پرو دیا نہین جاتا تیسے ہی جسکا ہردی باسنا سے چھد گیا ہی اُسکے ہردے مین گن اوگن پرویش کرتے ہین اور جو نربیدہ ہی اُسکے بھیتر پرویش نہین کرتے - اس سے جس پرکار مین یہ آدک باسنا دام بیال کٹ کے بھیتر اُپجی وہی اُپای کرو تب تمھاری جے ہوگی - جس جس اشٹ انشٹ کے بھاو ابھاو کو جیو پراپت ہوتے ہین وہی ترشنا روپی کنج کا برچھ ہی اُسی سے آپدا کو پراپت ہوتے اس سے رہت آپدا کا ابھاو ہو جاتا ہی - جو باسنا روپی تانت سے بندھے ہوتے ہین وہ انیک جنم دُکھ پاتے ہین - جو بڑے بلوان اور سب کچھ جاننے والے اور کُل کے بڑے ہین وے بھی جو ترشنا ست ہین تو بندھے ہوتے ہین - جیسے سنگھ جب زنجیرون سے پنجرے مین بندھا ہی تو اُسکی طاقت اور بڑائی کسی کام نہین آتی تیسے ہی جو ترشنا سے بندھا ہی وہ تچھ (ناچیز) ہی - جسکو دیہہ مین اہم بھاو ہی اور جسکے ہردے مین ترشنا اُپجتی ہی وہ پرش ایسا ہی جیسا تنکہ تاگے سے بندھا ہو اور اُسکو ایک لڑکا بھی کھینچ لے - جم بھی اُسیکو بش کرتے ہین اور جو پرش باسنا سے رہت ہی اُسکو کوئی نہین مار سکتا ہی - جیسے آکاش مین اُڑتے ہوئے پنچھی کو کوئی نہین پکڑ سکتا - اس سے تم ہتھیارون سے لڑنا چھوڑو اور اُنکو باسنا اُپجاؤ تب وے تمھارے بش مین آوینگے - ہے اندر جسکو مین تیرا یہ آدک باسنا نہین ہی اور راگ دویش جسکے انتہ کرن مین نہین ہوتا اسکو استر اور شستر سے کوئی نہین جیت سکتا اس سے دام بیال اور کٹ کو اور کسی اُپای سے تم نہ جیت سکوگے جُدھ کے ابھیاس سے جب اُنکو اُپجاؤگے تب وے تمھارے بش مین آجاوینگے - ہے سادھو یہ تو سمبر دیت کے رچے ہوئے جنتر (کل) کے پرش ہین اِنکے ہردی مین کوئی باسنا نہین ہی جیسے اُسنے رچے ہین تیسے ہی بنا باسنا کے پرش ہین جب انکو جُدھ کا ابھیاس کراؤگے تب انکو اہنکار باسنا اُپج آویگی یہ تمکو مین نے بش کرنے کی پرم جگت کہی ہی جبتک اُنکے انتہ کرن مین نہین پھُرتی تب تک وے تمسے اجیت ہین -

## سرگ اٹھائیسواں - سُر اسُر جُدھ برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی جیسے سمُدر مین لہر پیدا ہوکر اور بولکر غائب ہوجاتی ہی تیسے ہی برھماجی کنگر جب انتردھان ہوگئے تب دیوتا لوگ اپنی بانچھت دشاؤنکو گئے اور کئی دن اپنے استھان مین رہے پھر اپنے بہلی کے واسطے انکے ناش کرنے کو اُٹھکر جدھ کو چلے - پہلے اُنھون نے سنکھ بجاتے جنسے پرلی کال کے میگھونکے گرجنے کے سمان شبدھ ہونے سے سب استھان بھر گئے - تب تو پاتال کے چھید سے آواز سنکر دیت لوگ نکلے اور آکاش مارگ سے دیوتا آتے اور جُدھ ہونے لگا - برچھی - بان - مگدر - موسل - گدا - چکر - بجر - پہاڑ - برچھ - سانپ - اگن آدک استر شستر آپسمین چلنے لگے اور ایسے استر شستر کے پرباہ چلے کہ دیش اور پردیش مین پہاڑون اور برچھون کی ندیان چلین چکر موسل ترشول آدک ہتھیار ایسے چلے جیسے گنگاجی کی دھارا چلتی ہی بہت سے دیوتا اور دیت مارے گئے انگ پھوٹ گئے سر اور ہاتھ کٹ گئے اور جیسے سمُدر کے اُچھلنے سے پرتھوی پانی سے بھر جاتی ہی تیسے ہی سب پرتھوی لہو سے بھر گئی اور آکاش دشا مین اگن کا تیج ایسا بڑھا جیسے پرلی کال مین بارہ سورجونکا تیج ہوتا ہی بڑے پہاڑون کی برکھا ہونے لگی اور لہو کی دھارا مین پہاڑ ایسے بہہ بہہ کر گھومتے تھے جیسے سمُدر مین لہر اور بھونر گھومتے ہین - ہے رامجی ایسا جُدھ ہوا کہ چھن بھر مین پہاڑ اور ہتھیارون کے پرباہ اور چھن بھر مین سانپ اور چھن بھر مین گرُڑ دیکھ پڑتے اور اپسرا لوگ آکاش مین کھاسین - چھن بھر مین سب جل ہی جل ہوجای چھن بھر مین سب استھان آگ سے بھر جاوین - چھن بھر مین سورج کا پرکاش دیکھ پڑے چھن بھر مین سب طرف سے اندھکار ہی جان پڑے اِس طرح مہا بھیانک جُدھ ہونے لگا - دیت لوگ آکاش مین اُڑ اُڑ کر جُدھ کرتے تھے اور دیوتا لوگ بجر آدک ہتھیار چلاتے تھے اور جیسے پنکھ سے رہت پہاڑ گرتے ہین تیسے ہی بہت سے دیت لوگ گر گر کر زمین پر آپڑتے تھے اور اُن مین کسی کے سر کسی کے ہاتھ کسی کے باز و کسی کے پاؤن کٹے ہوتے تھے - برچھون اور پربتون کے سمان انکے شریر گر گر پڑے اور بڑے سنکٹ کو دیوتا اور دیت پراپت ہوئے -

## سرگ اُنتیسواں - اسُر مہن برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی تب تو دیوتاؤنکا دھیرج چھوٹ گیا اور جُدھ کو چھوڑ چھوڑ کر انتردھان ہوگئے اور پچیس برس کے بعد پھر جُدھ کرنے لگے - کبھی پانچ کبھی سات کبھی آٹھ دن کے بعد جُدھ کرتے تھے اور پھر چھپ جاتے تھے ایسا بچار کر چھل سے وے اُنسے جُدھ کرتے تھے - کبھی دام بیال کٹ کے پاس جاوین کبھی داہنے کبھی بائین کبھی آگے کبھی پیچھے دوڑتے تھے اور اِدھر اُدھر دیکھ کر مارتے - اِس پرکار جب دیوتاؤن نے بہت اُپاے کیا تب جُدھ کے ابھیاس سے دام بیال کٹ بھی دیوتاؤن کے پیچھے دوڑنے لگے اور اِدھر اُدھر دیکھنے لگے اور اپنی دیہہ ادک مین اُنکو اہنکار پھر آیا - ہے رامجی جیسے نکٹ ہونے سے درپن مین پرمیب پڑتا ہی دور کا نہین پڑتا تیسے ہی بہت ابھیاس کرنے سے اہنکار پھر آتا ہی اور طرح نہین پھرتا جب اہنکار اُنکو پھر اتب پدارتھ کی باسنا

بھی پھر آئی اور پھر یہ پھرا کہ ہم دام بیال اور کٹ ہیں کسی طرح سے جیتے رہیں اس اچھا سے دے دین بھاؤ کو پراپت ہوئے
اور ڈرنے لگے کہ اسطرح سے ہم مر جائینگے اسطرح سے ہم بچ جائینگے - وہی اُپائے کرین جس سے ہم جیتے رہین
اس پرکار آشا کی پھانسی مین بندھے ہوئے وے دین بھاؤ کو پراپت ہوئے اور اپنی دیہہ کا بھروسا کرنے لگے کہ یہ
دیہہ روپی بیل ہماری بڑھتی رہے ہم سکھی ہون - اس باسنا سے سنکلت ہوکر اور پہلے کا دھیرج تیاگ کر دے جاننے لگے
کہ یہ ہمارے ناش کرنے والے دشمن ہین انسے کسی طرح بچنا چاہیے انکا دھیرج چھوٹ گیا اور جس طرح بغیر پانی کے
کمل کی شوبھا جاتی رہتی ہے تیسے ہی اُنکی شوبھا جاتی رہی کھانے پینے کی باسنا بھی پھر آئی اور سنسار کی بھیانک گت
کو پراپت ہوئے تب وے آشرے (پناہ) لیکر جدھ کرنے لگے اور ڈھال آدک آگے رکھنے لگے - وے اہنکار کے
سبب سے ایسا ڈرنے لگے کہ یہ ہمکو مارتے ہین اس چنتا مین سب کے ہردے پھنس گئے اور دھیرے دھیرے
جدھ کرنے لگے - جب دیوتا لوگ ہتھیار چلادین تب وے بچا جادین اور ڈر کر بھاگین - اہنکار کے اُدے ہونے
سے آپدا نے اُنکے سر پر پانون رکھا اور وے مہا دکھی ہوگئے اور ایسے ہوگئے کہ جو کوئی اُنکے آگے پڑ رہے تو بھی
وے اُسکو نہ مار سکین - جیسے بغیر لکڑی کی آگ دودھ کو بھی نہین جلا سکتی تیسے ہی وے نربل ہوگئے - جو انکے انگ
کاٹے جادین تو وے کھجادین اور جیسے سمان شور (اوسط درجہ کے بہادر لوگ) جدھ کرتے ہین تیسے ہی جدھ کرنے
لگے - ہے راجی کہانتک کہون وے مرنے سے ڈرنے لگے اور جدھ نہ کر سکے - تب دیوتا لوگ اُنکو بجرون سے
مارنے لگے جتنے وے چورن ہوگئے اور ڈر کر بھاگے پھر تو دیتون کی سب سینا بھاگی اور جو دیش دیشانتر سے آئے
تھے وے بھی سب بھاگے کوئی کسی دیش کو - کوئی پہاڑ کی کھوہ مین کوئی پانی مین چلے گئے - اور جہان جہان جگہ دیکھی
وہان وہان چلے گئے - جب سب دیت ڈر کر ہار گئے اور دیوتون کی جیت ہوئی تب دیت لوگ بھاگ بھاگ
کر پاتال مین جا چھپے -

## سرگ تیسوان - دام بیال کٹ جنمانتر برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی تب سب دیوتا لوگ پرسن ہوئے اور دیوتاؤن سے ڈر کر دام بیال کٹ پاتال مین
گئے اور سمبر سے بھی ڈرے - سمبر دیت پرلی کال کی جلتی ہوئی اگن کا روپ تھا اُسکا ڈر مانکر دام بیال کٹ ساتوین
پاتال مین گئے اور دیتون کے منڈل کو نانگھ کر جہان جم دوت رہتے ہین وہان گکنا نام ہو کر جا رہے نرک روپی
سمندر کے دوارپالک جم دوتون نے دیا کر کے اُنکو بیٹھایا اور جیسے پاپی کو چلتا پراپت ہوتی ہے تیسے ہی اُنکو
استریان پراپت ہوئین اُنکے ساتھ ساتوین پاتال مین رہے پھر اُنکے بیٹے پوتے آدک بڑی سنتان ہوئی
اور اُنھون نے ہزار برس وہان بسر کیے - وہان انکو یہ باسنا دڑھ ہوگئی کہ یہ مین ہون یہ میری استری ہے
اور استری پتر اور بھائی بندھون مین بہت اسنیہہ ہوگیا - ایک سمے اپنی اچھا سے وہان جمراج جی نرک
کے کچھ کام کے لیے آئے اُنکو دیکھ کر سب جم دوت اُٹھ کھڑے ہوئے اور پرنام کیا پر دام بیال کٹ
نے جو اُنکی بڑائی نہ جانتے تھے اُنکو کوئی جم دوت سمجھکر پرنام نہ کیا - تب جمراج نے کرودھ کیا اور سمجھا کہ یہ
دُشٹ ابھمانی ہین انکو سزا دینا چاہیے -

ایسا بچار کرکے جمراج نے اپنے دوت سے اشارہ کیا کہ انکو پروار سمیت آگ کی کھائین مین ڈالدو۔ یہ سنکر وہی رونے لگے اور پکارنے لگے پرنت انکو اُنھون نے ڈال ہی دیا اور پروار سمیت نرک کی اگن مین یے ایسے جلے جیسے بڑی اگن مین پتے پھول پھل ٹہنی سمت برچھ جلتا ہی۔ تب بیلی باسنا سے وی کرانت دیش کے راجا کے دھیور ہوئے اور مچھلی مارتے رہے۔ جب دھیور کا شریر چھوٹا تب ہاتھی ہوئے پھر چیل ہوئے پھر بگلا ہوئے پھر ترگت دیش مین دھیور ہوئے پھر بربر دیش مین چھچھوندر ہوئے اور مگدھ دیش مین کیڑے ہوئے۔ ہے راجی اس پرکار دآم بیال کٹ تینون نے باسنا سے بہت جنم پائے پھر کاشمیر دیش کے ایک تالاب مین تینون مچھلی ہوئے بن مین آگ لگی تھی اس لیے اسکا پانی سوکھ گیا تھا تھوڑا سا گرم پانی رہ گیا تھا اسی مین وے ابتک رہتے ہین اور وہی پانی پیتے ہین نہ مرتے ہین نہ جیتے ہین۔ جنکی جو سمپدا ہی اُسکو بھی بھوگ نہین کرسکتے چنتا سے جلتے ہین۔ ہے راجی اگیان سے جیو کتنے ہی بار پیدا ہوتے ہین اور مرتے ہین۔ جیسے سمدر مین ترنگ اُپجتے ہین اور مٹ جاتے ہین اور پانی کے بھونر مین تنکے بھرمتے ہین تیسے ہی باسنا سے وی بھرمتے ہین ابتک شانت نہین پراپت ہوتی۔ اہنکار اور باسنا بھاودکھ کا کارن ہی اسکے تیاگ سے سکھ ہی اور طرح سے سکھ کبھی نہین۔

## سرگ اکتیسوان۔ نربان اُپدیش برنن

بشسٹھ جی کہتے ہین کہ ہے راجی تمھارے سمجھانے کے لیے مین نے تمسے دآم بیال کٹ کا برتانت کہا ہی۔ اُنکی طرح تم مت ہونا۔ اَبیکی کا نشچے ایسا ہی کہ بہت سی آپدا کو پہونچا تا ہی اور بہت سے دُکھ بھوگواتا ہی۔ کہان سمبر دیت کی سینا کے ناتھ اور دیوتون کے ناش کرنے والے اور کہان گرم پانی کے مچھلی ہون۔ نربل ہون۔ کہان وہ دھیرج اور بل جس سے دیوتاؤن کو ناش کرنا اور بھگا دینا اور آپ نہ بھاگنا اور کہان کرانت دیش کے راجا کے نوکر دھیور ذات ہونا کہان وہ نراہنکار چیت اور شانت اور اُدارتا اور دھیرج اور کہان باسنا سے متھیا اہنکار کرنا۔ اتنے دُکھ اور آپدا کیول ایک اہنکار سے ہوتے۔ اہنکار سے سنسار روپی زہر کی بیل شاخ در شاخ بڑھتی ہی۔ سنسار روپی برچھ کا بیج اَہنکار ہی تب تک انیک دُکھ اور آپدا پراپت ہوتی ہین جب تک اہنکار ہی اس سے تم جتن کرکے اہنکار کو مارجن کرو مارجن کرنا یہ ہی کہ اہم برت کو است روپ جانو کہ مین کچھ نہین اس مارجن سے سکھی ہوگے۔ ہے رام جی اتم روپی امرت کا چندرما ہی اور شیتل اور شانت روپ اُسکا انگ ہی اہنکار روپی میگھ سے وہ چھپا ہوا بھاستا ہی جب بیبک روپی پون چلے تب اہنکار روپی بادل مٹے تب آتما روپی چندرما پرتچھ بھاسے۔ جب اہنکار روپی پشاچ اُپجا تب تو دآم بیال کٹ تینون بایا روپ وانوست ہو کر انیک اپداؤن کو بھوگتے ہین۔ اَب تک وے کادسمبر نے تالاب مین مچھلی روپ ہو کر پڑے ہین اور سوال کے بھوجن کرنے کو جتن کرتے ہین جو اہنکار نہ ہوتا تو اتنی آپدا کیون پاتے۔ شری رامچندر جی بولے کہ ہے بھگون ست کا ابھاو نہین ہوتا اور است کا بھاو نہین ہوتا۔ است دآم بیال کٹ ست کیسے ہوئے بشسٹھ جی بولے کہ ہے راجی یہ بات اس طرح پر ہی کہ جو ست نہین سو کسی کو کچھ بھی بھان نہین ہوتا پرنت کوئی ست است کو پراپت ہوا دیکھتا ہی اور کوئی است کو ہوا نہین دیکھتا ہی۔ جو است ہوا ہی۔ اسی

تمھاری کہنے سے مین جگت کے ساتھ تمکو سمجھا کر کہونگا - شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون ہم تم جو یے سب ہین سو ست
رُوپ ہین اور دام آدک تو صرف مایا ماتر است رُوپ تھے وی ست کیسے ہوئے یہ کہیے - بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی
جیسے دام آدک مایا روپ مرگ ترشنا کے جل کیطرح است سے استھت ہوئے تھے تیسے ہی تم ہم دیوتا دانو سب کو
سنسار است مایا ماتر ست ہوکر بھاستا ہی واستو مین کچھ نہین ہی - جیسے سپنے مین جو اپنا مرنا بھاستا ہی وہ است رُوپ
ہی تیسے ہی ہم تم آدک یہ جگت است روپ ہی - جیسے سپنے مین جو اپنے مرے ہوتے بھائی بندھ آملتے ہین
اور پرتچھ چرچا کرتے بھاستے ہین وی است رُوپ ہوتے ہین تیسے ہی یہ جگت بھی است رُوپ ہی ہے رام جی
یہ میرے بچن موڑھ کو بشی بھوت نہین اُنکو نہین سوہتے کیونکہ انکے ہردے مین سنسار کا ست بھاؤ درڑھ ہورہا
ہی اور ابھیاس بنا اس نشچے کا ابھاؤ نہین ہوتا - جیسا نشچے کسی کے ہردے مین درڑھ ہورہا ہی وہ درڑھ
ابھیاس کے جتن بنا کبھی نہین دور ہوتا - جس کو یہ نشچے ہی کہ جگت ست ہی وہ موڑھ بادلا ہی اور جس کے
ہردے مین جگت کا ست بھاؤ نہین ہی وہ گیا نوان ہی اسکو کیول برہم ستا کا بھاؤ ہوتا ہی اور اگیانی
کو جگت ست بھاستا ہی - گیانی کے نشچے کو اگیانی نہین جانتا اور اگیانی کے نشچے کو گیانی نہین جانتا -
جیسے مدمت کے نشچے کو امت نہین جانتا اور امت کے نشچے کو مدمت نہین جانتا تیسے ہی گیانی اور اگیانی
کا نشچے اکٹھا نہین ہوتا جیسے پرکاش اور اندھکار اور دھوپ اور چھایا اکٹھے نہین ہوتے تیسے ہی گیانی
اور اگیانی کا نشچے اکٹھا نہین ہوتا جس کے چت مین جو نشچے ہی اُسکو جب وہی ابھیاس اور جتن کرکے دور کرے
تب دور ہوتا ہی اور طرح سے دور نہین ہوتا گیانی بھی اگیانی کے نشچے کو دور نہین کرسکتا جیسے مرتک
کی جیو کلا کو منکھیہ نہین گرہن کرسکتے کہ اُسکے نشچے مین سب برہم رُوپ دیکھ پڑتا ہی اُسکو جگت دوسرا نہین
بھاستا اور اُسی کو میرے بچن سوہتے ہین - آتم اُنبھو سدا است رُوپ اور سب است پدارتھ ہین یے بچن گیانی
کے لیے ہین اور اُسی کو سوہتے ہین - اگیانی کو جگت ست بھاستا ہی اس سے برہم بانی اسکو سوبھا نہین دیتی -
گیانی کا یہ نشچے ہوتا ہی کہ جگت ذرہ برابر بھی ست نہین ایک برہم ہی پرم ستا سو رُوپ ہی یہ انبھو بودھوان کا ہی اُسکے
نشچے کو کوئی دُور کرسکتا کہ پرماتما سے باہر کچھ نہین - جیسے سبرن مین بھوکھن بھاؤ نہین تیسے ہی آتما مین شرشٹ
بھاؤ نہین - اور اگیانی کو پنچ تتو سے باہر کچھ نہین بھاستا - جیسے سبرن مین بھوکھن نام ماتر ہی تیسے ہی وہ آپ

کو نام ماتر جانتا ہی -
سمیک درشٹی کو اسکے برخلاف بھاستا ہی - جو کوئی پُرش ہوکر کہے کہ مین گھٹ (گھڑا) ہون تو جیسے یہ نشچے جھوٹھا ہی تیسے
ہی ہم تم آدک بھی است رُوپ ہین ست وہی ہی جو شدھ سمبت بودھ آکاش نرنجن سرب گت شانت رُوپ آدی
انت سے رہت ہی - جیسے آنکھ کے درش والے کو آکاش مین ترورے بھاستے ہین تیسے ہی اگیانی کو یہ جگت ست
روپ بھاستا ہی - آتم ستا مین جیسا جیسا کسی کو نشچے ہوگیا ہی ہتیا ہی اُسکو ترنت ہو بھاستا ہی - واستو مین جیسے دام آدک
تھے تیسے ہی ہم تم آدک سب جگت ہی اور انت چیتن اکاش سرب گت نراکار مین پھرتا ہی وہی دیہہ آکار
ہو بھاستی ہی - جیسے سمبت کا کنچن دام آدک نشچے سے آکار وان ہو بھاسے تیسے ہی ہم تم بھی پھرنے ماتر ہین اور سمبیدن
کے پھرنے ہی سے استھت ہوئے ہین - جیسے سوپن نگر اور مرگ ترشنا کی ندی بھاستی ہی تیسے ہی ہم تم آدک

جگت آتم رُوپ بھاستے ہین گیا نو ان کو سب چدآکاش ہی بھاستا ہی اور سب مرگ ترشنا اور سپنے کے نگر کی طرح بھاستا ہی - جو آتما کی اور جاگے ہین اور جگت کی اور سوئے ہین وی موکش رُوپ ہین اور جو آتما کی اور سے سوئے ہین اور جگت کی اور جاگے ہین وہ اگیانی بندھن کا روپ ہین پرواستو مین نہ کوئی سوئے ہین نہ جاگے ہین نہ بندھے ہین نہ موکش ہین کیول چدآکاش جگت رُوپ ہوکر بھاستا ہی - نربان ستا ہی جگت کی پچھی ہوکر استھت ہوئی ہی اور جگت نربان رُوپ ہی دونون ایک ہی چیز کے نام ہین - جیسے تردر اور برچھ ایک ہی چیز کے نام ہین تیسے ہی برہم اور جگت ایک ہی چیز کے نام ہین - جیسے آکاش مین تردرے بھاستے ہین اور ہین نہین کیول آکاش ہی ہی تیسے ہی اگیانی کو برہم مین جو جگت بھاستے ہین وہ ہین نہین برہم ہی ہی - جیسے نیتر مین تمر روگ والے کو جو تردرے بھاستے ہین وہ تردرے نیتر روگ سے الگ نہین تیسے ہی اگیانی کو اپنا آپ ہی دوسرا رُوپ چدآکاش استھان مین بھاستا ہی وہ چداکاش سب طرف بیاپ رہا ہی اور اُس سے الگ جگت استر ہی - سب رُوپ ایک بسترت آکار رہا شلا دت گھن سُوچھ نہ اسپند اُدی است سے رہت وہی ستا ہی اسواسطے سب باسناؤنکو تیاگ کر اُسی اپنے آپ مین استھت ہو -

## سرگ تیتیسوان - دیش آچار برنن

شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون است ست کیطرح ہوکر جو استھت ہوا ہی وہ بالک کو اپنی پرچھائین مین بیتال کیطرح بھاستا ہی سو جیسے ہوا تیسے ہوا اب آپ یہ کہیے کہ دام بیال کٹ کے رکھ کا انت کیسے ہوگا -

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی جب انکو جمراج نے اگن مین بھسم کرایا تب جمراج جی سے جم دُوتون نے پوچھا کہ ہے پربھو انکا اُدھار کب ہوگا - تب جمراج نے کہا کہ ہے سادھو جب یہ تینون آپس سے بچھڑ جاینگے اور اپنی سب کتھا سینگے تب سندیہ ہوکر مکت ہونگے یہی نیت ہی - شری رامچندر جی نے پھر پوچھا کہ ہے بھگون وہ کتھا دی کہان سے سینگے اور کب سینگے اور کون سنا دیگا - بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی کاشمیر دیش مین کملون سے بھرا ہوا ایک بڑا تالاب ہی اور اُسکے پاس ایک چھوٹا تالاب ہی اُسمین وی بہت دنون تک بار بار مچھ ہونگے اور پھر مچھ کا شریر تیاگ کرکے سارس پنچھی کا جنم پاکر کملون کے تالاب پر رہ کر کمل اور کملنی اور اُتپل آدک پھولون مین رہینگے اور سگندھ کو لیکر بہت دن بسر کرینگے - دیو سنجوگ سے اُنکے پاپ ناش ہوجاینگے اور بُدھ نرمل ہوآویگی تب تینون آپس سے بچھڑ جاینگے اور جگت سے مکت پاوینگے - جیسے رجوگن ستوگن تموگن اپنی اچھا سے آپ بچھڑ جاتے ہین تیسے ہی وی بھی اپنی اچھا سے آپ بچھڑ جاینگے - کاشمیر دیش مین ایک پہاڑ ہی اُسکی چوٹی پر ایک نگر بسیگا جسکا نام پردمن ہوگا اور اُس پہاڑ کی چوٹی پر کملون سے بھرا ہوا ایک تالاب ہوگا جہان راجا کا ایک استھان ہوگا اور ایشان کونے کی طرف اُسکا مندر ہوگا اُس مندر کے چھید مین بیتال نام دیت چڑیا ہوکر گھر بنا کر رہے گا اور سپنے ارتھ اُدلا کرے گا -

اُس سمے شری شنکر نام راجا اور دھن سے بھرا پورا انو دوسرا اندر ہوگا اور اُسکے مندر کی چھت کی کڑی کے چھید مین دام نام دیت مچھر ہوکر بھنگ بھنگ شبد کرتا پھریگا - کٹ نام دیت وہان کھیلنے کا پنچھی ہوگا اور رتنون سے

ہوتے پنجڑے مین رہیگا اُس راجا کا نرسنگھ نام منتری بڑا بدھوان ہوگا۔ جیسے ہاتھ مین آنولہ ہوتا ہی تیسے ہی اُس منتری
کو بندھن اور موکش کا گیان پرستدھ ہوگا۔ وہ منتری راجا کے آگے دام بیال کٹ کی کتھا اشلوک بناکر
کہیگا تب اُس کرکر نام پنچھی ارتھات کٹ دیت کو پنجڑے مین سننے سے اپنا سب حال یاد ہو آوے گا
اور اُسکو بچارے گا تب اُسکا متھیا اہنکار شانت ہوجاے گا اور وہ پرم نربان ستا کو پراپت ہوتا ہی
اسی پرکار راجا کے مندر مین چڑیا ہوا بیال نام دیت بھی سُنکر پرم نربان ستا کو پراپت ہوگا اور لکڑی
کے چھید مین مچھڑ ہوا دام نام دیت بھی موکش ہوگا۔ ہے رام جی یہ سمپورن کرم مین نے تمسے کہا ہی یہ سنسار
بھرم مایا می ہی اور بہت پرکاش رُوپ بھاستا ہی پرتھا شون رُوپ ہی اور اِبچار سے بھاستا ہی بچار
کرکے گیان ہونے سے شانت ہوجاتا ہی جیسے مرگ ترشنا کا جل اچھی طرح دیکھنے سے شانت ہوجاتا
ہی۔ جدّپ اگیانی بڑے پد کو پراپت ہوتا ہی تو بھی موہ سے نیچے سے نیچ کو چلا جاتا ہی جیسے دام بیال اور
کٹ مہا موہ جال مین پڑے تھے کہان تو وہ بل کہ بھون (ابرہ) کے ٹیڑھی کرنے سے سُمیر اور مندراچل
پربت گرجاتے تھے اور کہان راجا کے گھر مین کاٹھ کے چھید مین مچھڑ ہوئے۔ کہان وہ بل کہ جس کے
ہاتھ کی چپیٹ سے سورج اور چندرما گر پڑین اور کہان پُردمن پہاڑ کے چھید مین چڑیا ہوکر رہنا۔ کہان وہ بل کہ
سُمیر پربت کو پھول کی طرح کھیل کرکے اُٹھالے اور کہان پہاڑ کی چوٹی پر گھر مین پنچھی ہونا۔ ایک اگیان روپی اہنکار
سے جو ایسی نیچ گت کو پاتے ہین اور اگیان سے رنگے ہوئے متھیا بھرم دیکھتے ہین۔ پرکاش رُوپ چدآکاش ست
کے بنا جگت بھاستا ہی اور اپنی باسنا کی کلپنا سے جگت ست رُوپ بھاستا ہی۔ جیسے مرگ ترشنا کا جل بھرم
سے ست بھاستا ہی تیسے ہی اپنی کلپنا سے جگت سَت بھاستا ہی۔ اِس سنسار سمدر کو کوئی نہین تر سکتا جو پُرش
شاستر کے بچار سے نِرباسنا ہوا ہی اور جو سنسار نِردپن شاستر کا پرکاش رُوپ شبد ہی آشرے لیا ہی وہ سنسار کے
پدارتھون کو شبھ رُوپ جانتا ہی اس سے نیچے کو گرتا ہی جیسے کوئی گڑھے کو جل روپ جانکر اسنان کرنے کو جاوے
اور گر پڑے۔ ہے رامجی اپنے انبھو روپی پرستدھ مارگ مین جو پراپت ہوتے ہین اُنکا ناش نہین ہوتا وے
سُکھ سے چلے جاتے ہین جیسے مسافر سیدھے راستہ مین چلا جاتا ہی۔ برہم نردپک شاستر نربید مارگ ہی
اور سنسار نِردپک شاستر دُکھدایک مارگ ہین۔ یہ جگت اَست رُوپ اور بھرم ماتر ہی جسکی بُدھ اسی مین ہی
کہ یہ پدارتھ اور یہ سُکھ مجھکو ہون وے اِس پرکار سنسار کے بِش کی ترشنا کرتے ہین اور وے ابھاگی ہین جو
گیاوان پُرش ہین اُنکو جگت گھاس اور تنکے کی طرح تچھ بھاستا ہی۔ جس پُرش کے ہردے مین پرماتما کا
چمتکار ہوا ہی وہ اس برہمانڈ کے لوک اور لوکپالون کو تنکے کے برابر دیکھتا ہی۔ جیسے جیو آپدا کو تیاگ کرتا ہی
تیسے ہی اُسکے ہردے مین ایشورج بھی آپدا روپ تیاگنے کے جوگ ہین اِس سے ہردے سے نشچے آتمک تتو
مین رہو اور باہر سے جیسا اپنا آچار ہی تیسا کرو آچار کو نہ چھوڑنا کیونکہ آچار کے چھوڑ دینے سے شبھ کارج بھی اشُبھ
ہوجاتا ہی۔ جیسے راہ دیت نے امرت پینے کا جتن کیا تھا پر آچار کے چھوڑ دینے سے سر کٹ گیا۔ اِس سے شاستر کے انسار
کرم کرنا کلیان کا کارن ہی سنت لوگون کی سنگت اور ست شاسترون کے بچار سے بڑا پرکاش پراپت ہوتا ہی جو پُرش انکو
سیوتا ہی وہ موہ روپی اندھے کنوئین مین نہین گرتا ہی۔ ہے رامجی بیراگ دھیرج اُدارتا سنتوکھ آدک گن جسکے ہردے مین پرویش

کرتے ہین وہ پرش بڑی سمپدا والا ہوتا ہی اور آپدا کو ناش کرتا ہی۔ جو پرش شبھ گنون سے سنتشٹ ہی اور ست شاستر کے شرون
راگ مین راگ ہی اور جسکو ست کی باسنا ہی وہی پرش ہی اور سب پشو ہین۔ جسمین بیراگ سنتوکھ دھیرج آدک گنون سے
چاندنی پھیلی ہی اور ہردے روپی اکاش مین بیبیک روپی چندرما پرکاشتا ہی وہ پرش شریر نہین مانو چھیر سمندر ہی اُس کے
ہردے مین بشن بھگوان براجتے ہین۔ جو کچھ اُسکو بھوگنا تھا وہ اُسنے بھوگا اور جو کچھ دیکھنا تھا وہ دیکھا پھر اُسکو بھوگنے
اور دیکھنے کی ترشنا نہین رہتی۔ جس پرش کا جتھا کرم اور جتھا شاستر آچار اور نشچے ہی اُسکو بھوگ کی ترشنا مٹ جاتی ہی
اور اُس پرش کے گن آکاش مین سِدھ اور دیوتا اور اپسرا لوگ گاتے ہین اور وہی مرت سے ترجاتا ہی اور بھوگ کی
ترشنا والے کبھی نہین ترتے۔ ہے رامجی جن پرشون کے گن چندرما کی طرح شیتل ہین اور سِدھ اور اپسرا جنکو
گاتے ہین وہی پرش جیتے ہین اور سب مرے برابر ہین اس سے تم پرم پرشارتھ کا آشرے کرو تب پرم
سدھتا کو پاؤگے۔ وہ کون بست ہی جو شاستر کے انسار اچھی طرح سے پرشارتھ کرنے سے پراپت نہو کوئی بست
کیون نہو ضرور ملتی ہی۔ جو بہت دن ہوجاوین اور سِدھ نہو تو بھی بے دھیرج نہو تو وہ پھل پک کر ملیگا۔ جیسے برچھ سے
پھل جب پک کر گرتا ہی تب وہ بہت میٹھا اور سکھدایک ہوتا ہی۔ جتھا شاستر بیوہار کرنے والا اُس پد کو پاتا ہی جہان ڈر
اور دُکھ اور جتن سب نشٹ ہوجاتے ہین اور شانت وان ہوتا ہی۔ ہے رامجی مورکھ جیو دن کی طرح سنسار
روپی کنوئین مین مت گرو۔ سنسار متھیا ہی تم اُدار آتما ہو اُٹھ کھڑے ہو اور اپنے پرشارتھ کا آشرے کرو اور اُس
شاستر کو بچارو۔ جیسے شور رن مین پران نکلنے لگے تو بھی نہین بھاگتا اور ہتھیار کو پکڑ کے جدھ کرتا ہی کہ امر پد کو پاوے
تیسے ہی سنسار روپی رن مین ہتھیار روپی پرشارتھ ہی۔ یہی پرشارتھ کرو اور شاستر کو بچارو کہ کیا کرنا چاہیئے جو بچار
سے رہت ہی وہ در بھاگی دُکھی ہو کر اشبھ کو پراپت ہونے والا ہی۔ مہا موہ روپی گھنی نیند کو تیاگ کر جاگو
اور پرشارتھ کرو جو بڑھاپا اور موت کا کارن ہی اور جو کچھ ارتھ ہی وہ انرتھ روپ ہی۔ بھوگ سب روگ کے
سمان ہین اور سمپدا سب آپدا روپ ہین یہ سب تیاگنے جوگ ہین اسلیے ست مارگ مین چلکر اپنے پرکرت آچار
مین رہو۔ اور لوک کی مرجادا کے انسار بیوہار کرو کیونکہ شاستر کے انسار کرم کرنا سکھدایک ہوتا ہی جس پرش
کا شاستر کے انسار بیوہار ہی اُسکا سنسار دُکھ نشٹ ہوجاتا ہی اور عمر اور جش (نیکنامی) اور گن اور لچھمی کی بردھ (ترقی)
ہوتی ہی۔ جیسے بسنت رِت کے پھول کھلے ہوتے ہین تیسے ہی وہ کھلا ہوا رہتا ہی۔

## سرگ تینتیسوان۔ دام بیال کٹ کتھا برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی سب دُکھون اور سب سکھون کا دینے والا پھل سب جگہ سب
وقت مین سب کو اپنے کرم کے انسار ہوتا ہی۔ ایک دن نندی گن نے ایک تالاب پر جاکر سری
سداشو جی کا دھیان کیا اور مری سداشو جی پرسن ہوئے تو نندی نے موت کو جیت پہلے
نندی ہی تھے سو نندی گن نام ہوا اور متر اور بھائی بندون کو اور سب کو سکھ دینے والے
اپنے سوبھاؤ سے جتن کرکے ہوئے۔ شاستر کے انسار جتن کرنے سے دیت لوگ کرم سے دیوتون کو جو سب سے
اُتم ہین مارتے ہین۔ مرت راجا کے جگیہ مین سمبرت نام ایک مہا رکھ آئے اور اُنھون نے دیوتا دیت

سنکھ آدک اپنی سرشٹ اپنے پُرشارتھ سے رچی مانو دوسرے برھما جی تھے اور بشوامتر نے بار بار تپ کیا اور بہت تپ کرنے سے اور اپنے شاردھ آچار سے راج رکھ سے برہم رکھ ہو گئے - ہے رامجی اُپمن نام ایک درِ بھاگی براہمن تھا جو اپنے گھر ہی مین بھوجن کرتا تھا - ایکدن اُسنے ایک گرہستھ کے گھر اپنے باپ کے ساتھ جاکر دودھ چاول اور شکر کا بھوجن کیا اور اپنے گھر مین آکر اپنے باپ سے کہنے لگا کہ مجھکو بھوجن دے جو مین نے کھایا تھا تب پتا نے سانوان کے چاول اور آٹے کا دودھ گھولکر دے دیا جب اُس نے بھوجن کیا تو ویسا سوادنہ لگا تب پھر اپنے باپ سے بولا کہ مجھکو وہی بھوجن دے جو وہان کھایا تھا - پتا نے کہا کہ ہے پُتر وہ بھوجن میرے پاس نہین ہی سری سداشوجی کے پاس ہی جو دیدیوین تو ہم کھادین تب وہ براہمن شری سداشوجی کی اُپاسنا کرنے لگے اور ایسا تپ کیا کہ بدن مین صرف ہڈی اور چمڑا رہ گیا لہو اور مانس سب سوکھ گیا تب شری شوجی نے پرسن ہوکر درشن دیا اور کہا کہ ہے براہمن جو تجھکو اچھا ہو وہ بردان مانگ - براہمن نے کہا کہ مجھکو آپ دودھ اور چاول دیجئے تب شری سداشوجی نے کہا کہ دودھ اور چاول کیا کچھ اور مانگ - پر جو تونے کہا ہی تو یہی بھوجن کیا کر - تب اُسکو وہی بھوجن ملا - اور شری سداشیوجی نے کہا کہ جب تو ہمارا دھیان کرے گا تب ہم درشن دینگے - ہے رام جی یہ بھی اپنا ہی پُرشارتھ ہی - تینون لوک کی پالنا کرنے والے بشن بھگوان کو بھی کال انتردھیان کر دیتا ہی پہ اُس کال کو شویت نے اُدم کر کے جیت لیا ہی - اور ساوتری کا پت مر گیا تھا پر وہ پت برتا تھی اُسنے استت اور نمسکار کر کے جمراج جی کو پرسن کیا اور پرلوک سے اپنے پت کو لے آئی یہ بھی اپنا ہی پرشارتھ ہی - شویت نام ایک رکھیشور تھے اُنھون نے اپنے پرشارتھ سے کال کو جیت کر مرتیجے نام پایا - اس سے کوئی ایسا پدارتھ نہین جو شاستر کے موافق جتن کرنے سے پراپت نہ ہو اپنے پرشارتھ کو چھوڑ دینا نہ چاہیے اس سے سُکھ اور پھل سب کچھ ملتا ہی - جو ابناشی سکھ کی اِچھا ہو تو آتم گیان کا ابھیاس کرو اور جو کچھ سنسار کے سکھ ہین وہ دُکھ سے ملے ہوئے ہین اور آتم سکھ سب دکھونکا ناش کرنے والا ہی کسی دُکھ سے نہین ملا ہی اور واستو مین پوچھیے تو سم اَسَم سب برہم ہی ہی تو بھی سَم پرم کلیان کا کرنے والا ہی اس سے ابھمان کا تیاگ کر کے سم کا آشرے کرو اور نت ہی بُدھ سے بچار اکر د جب جتن کر کے سنتونکا سنگ کرو گے تب پرم پد کو پاؤ گے - ہے رام جی سنسار سمُدر سے پار کرنے کو ایسا سمرتھ تپ کوئی نہین اور نہ تیرتھ ہی - ساما نیہ شاستروں سے بھی نہین تر سکتا کیول سنت جنون کے سیونے سے بھو ساگر سے سکھ پوربک تر جاتا ہی -

جس پرش کے لوبھ موہ کرودھ آدک بکار دن دن گھٹتے جاتے ہین اور شاستر کے موافق جس کے کرم ہین ایسے پرش کو سنت اور آچارج کہتے ہین اسکی سنگت سنسار کے پاپ کرمون سے ہٹاتی اور شبھ کرمون مین لگاتی ہی -

آتم گیانی کی سنگت سے بُدھ مین سنسار کا بالکل ابھاؤ ہو جاتا ہی جب سنسار کا بالکل ابھاؤ ہو جاتا ہی تب آتما ہی باقی رہتا ہی اس کرم سے جیو کا جیون بھاؤ مٹ جاتا ہی اور بودھ تتو باقی رہ جاتا ہی - جگت نہ اُپجا ہی نہ اُپجیگا اور نہ اب اُپجتا ہی - اس پرکار مین نے تمسے انت جگ سے کہا ہی اور کہونگا - گیان وان کو سدا ایسا ہی مان ہوتا ہی -

اچل چدآتما مین چنچل چیت پھُرا ہی اور اُسی نے جگت آبھاس رچا ہی - جیسے جیسے وہ پھُرتا ہی ویسے ہی تیسے بھاستا ہی

اور واستو مین کچھ نہین جیسے سورج اور کرنون مین کچھ بھید نہین تیسے ہی آتما اور جگت مین کچھ بھید نہین- اہم رُوپ
آتما مین آپ کو نہ جاننا ہی آتما کاش مین میگھ روپی میلا پن ہی جب پرمارتھ مین اَہم بھاؤ کو جانے گا
تب اناتم مین آہم بھاؤ لین ہو جائیگا تبھی چدآکاش اور جیو بالکل ایک ہو جاتا ہی جیسے گھٹ کے پھوٹنے سے
گھٹاکاش اور مہاکاش ایک ہو جاتا ہی نشچی کرکے جانو کہ آہم آدک درشیہ واستو مین کچھ نہین ہی بچار
کرنے سے نہین رہتا جیسے بالک کی پرچھائین مین پشاچ بھاستا ہی سو بھرم ماتر ہوتا ہی تیسے ہی یہ جگت بھرم
سے سِدھ ہی اپنی کلپنا سے بھاستا ہی اور دُکھدایک ہوتا ہی پر بچار کرنے سے نشٹ ہو جاتا ہی- ہے رام جی
آتم روپی چندر ما سدا پرکاشت ہی اور اہنکار روپی بادل اُسکے آگے آتا ہی اُس سے پرمارتھ بُدھ روپی کملنی نہین
کھِلتی ہی اِس سے ببیک روپی پون سے اِسکو مٹا دو- نرک سورگ بندھ موکش ترشنا گرہن تیاگ
آدک سب اہنکار سے پھوٹتے ہین- ہرے روپی آکاش مین جبتک آہنکار روپی بادل گرجتا ہی اور برستا
ہی تب تک ترشنا روپی کانٹونکی بیل بڑھتی جاتی ہی جب تک آہنکار روپی بادل آتما روپی سورج کو چھپائے
رکھتا ہی تب تک جڑتا اور اندھکار ہی اور پرکاش اُدی نہین ہوتا- اہنکار روپی برچھ کی بےگنتی شاخین
پھیلتی ہین- آہم اور تم (مین تو) آدک بستار بہت سے ارتھون کو پراپت کرتا ہی- سنسار مین جو کچھ سُکھ
دُکھ آدک ہوتے ہین دی سب اہنکار سے ہوتے ہین- سنسار روپی چکر کی نابھ (ناف) اہنکار ہی جس سے وہ
بھرمتا ہی اور اہم تم روپی بیج سے انیک جنم روپی برچھ پیدا ہو کر ناش ہو جاتے ہین پر وہ کبھی ناش
نہین ہوتا اِس سے تم جتن کر کے اُسکا ناش کرو- جبتک اہنکار روپی اندھکار ہی تب تک چنتا روپی پشاچنی
پھِرا کرتی ہی اور اہنکار روپی پشاچ نے جس کو پکڑ لیا ہی اُس پنچ پُرش کو منتر اور تنتر بھی دُکھ سے چھڑا نہین
سکتے شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون نرمل چنماتر آتم ستا جو اپنے آپ مین استھت ہی اُسمین اہنکار روپی
میلا پن کہان سے پرتیبب (سایہ افگن) ہوا- بششٹھ جی بولے کہ ہے راگھو- اہنکار کا چمتکار جو بھاستا ہی
وہ واستو دھرم نہین متھیا ہی باسنا بھرم سے ہوا ہی اور پرمارتھ کرنے سے مٹ جاتا ہی- نہ مین ہون
نہ میرا کوئی ہی- آہم اور تم مین کچھ سار نہین جب آہنکار شانت ہوگا تب دُکھ بھی کوئی نہ رہیگا- جب
ایسی بھاونا کا نشچی درڑھ ہوگا تب اہنکار مٹ جائیگا- آتما مین آہم کوئی نہین درشیہ مین بہت ہی اِس پرکار
جب کھِرنا شانت ہوگی تب اہنکار بھی نشٹ ہو جایگا اور جب اہنکار نشٹ ہو جائیگا تب ہیبوپادسے بُدھ
بھی شانت ہو جاویگی اور سمتا آدک پرسنتا اُدی ہوگی اہنکار کی پربرت ہی دُکھ کا کارن ہی شری رامچندر جی
نے پوچھا کہ ہے پربھو- اہنکار کا روپ کیا ہی اور اُسکا تیاگ کیسے ہوتا ہی اور شریر سے رہت کب ہوتا ہی اور
اُسکے تیاگ سے کیا پھل ہوتا ہی- بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی اہنکار تین پرکار کا ہوتا ہی- دو طرح کا اُتم اہنکار تو
کرنے کے جوگ ہی پر تیسرا تیاگنے جوگ ہی اُسکا تیاگ شریر سہت ہوتا ہی- یہ سب جگت مین ہون اور پرماتما
آدویت رُوپ ہون مجھ سے الگ کچھ نہین- یہ نشچی پرم اہنکار کا ہی اور موکش دینے والا ہی بندھن کا کارن نہین انہین
جیون مکت رہتے ہین یہ اہنکار بھی مین- نے تمکو اُپدیش کے نمت بنا کر کہا ہی اصل مین یہ بھی نہین ہی کیول اچیت
چنماتر ستا ہی- دوسرا اہنکار یہ ہی کہ مین سب سے بیت ریک ہون اور بال کی نوک کے دسوین حصہ کے برابر باریک ہون)

ایسا نشچے بھی جیون مکت کا ہی اور موکش دینے والا ہی بندھن کا کارن نہین - یہ اہنکار بھی مین نے تمسے کلپ کے کہا
ہی واستو مین یہ کہنا بھی نہین ہی - تیسرا اہنکار یہ ہی کہ ہاتھ پاؤن آدک اتنا ماتر آپکو جاننا - اسمین جسکا نشچے ہی وہ تچھ
ہی اور اپنے بندھن کا کارن ہی اُسکو تیاگ کرو - یہ دُشٹ رُوپ پرم شتر ہی اسمین جو جیو مرتے ہین وہ پرمارتھ کی اور
نہین آتے - یہ اہنکار روپی چتر شتر بڑا بلوان ہی اور طرح طرح کے جنم اور مانسی دُکھ کام کرودھ راگ دویش
آدک کا دینے والا ہی یہ سب جیوؤن کو نیچ کرتا ہی اور سنکٹ مین ڈالتا ہی اِس دُشٹ اہنکار کے تیاگ کے پیچھے
جو باقی رہتا ہی وہ آتم بھگوان مکت رُوپ ستا ہی - ہے رام جی سنسار مین جو شریر کی آہنکار بھاونا ہی کہ مین یہ ہون
اتنا ہون یہی دُکھ کا کارن ہی اسکو مہا پُرش لوگون نے تیاگ کیا ہی وے جانتے ہین کہ ہم دیہہ نہین ہین شُدھ
چدآنند سوروپ ہین - پرنتو جو دو اہنکار مین نے تمسے کہے ہین وہ انگیکار کرنے جوگ ہین اور موکش دایک
ہین اور تیسرا تیاگنے جوگ ہی کیونکہ دُکھ کا کارن ہی اسی اہنکار کو کرکے دام بیال کٹ بپت مین پڑگئے ہین جو
مہا دُکھ دایک ہی اور کہنے مین نہین آتی اور جنھون نے بھوگی ہی اُنکو کیا کہنا ہی وہ جانتے ہی ہین - شری رامچندر جی
نے پوچھا کہ ہے بھگون تیسرا اہنکار جو آپنے کہا ہی اُسکے تیاگ کرنے سے پُرش کا بھاو رہتا ہی اور اُسکو
کیا بشیشتا (خصوصیت) پراپت ہوتی ہی - بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی جب جیو اَنا تماکے اہنکار کو تیاگ
کرتا ہی تب پرم پد کو پراپت ہوتا ہی جتنا جتنا وہ تیاگ کرتا ہی اتنا دُکھ سے مکت ہوتا ہی - اس سے تم اسکو
تیاگ کرکے آنندوان ہو - اسکو تیاگ کرکے مہا پُرش لوگ شو بھاو کو پاتے ہین جب اسکو تم تیاگ
کروگے تب اُونچے پد کو پاؤگے - سرب کال سرب جتن کرکے اِس دُشٹ اہنکار کو نشٹ کرو پرماننداپد کے
کے آگے آبرن (پردہ) یہی ہی اِسکے تیاگ سے بودھوان ہوتے ہین جب یہ اہنکار مٹ جاتا ہی تب شری
پُن رُوپ ہو جاتا ہی اور پرم سار کے آشرے رہتا ہی یہی پرم پد ہی - جب منکھیہ استھول اہنکار کو تیاگ کرتا
ہی تب سرب بیوہار چیشٹا مین آنندوان رہتا ہی - جِس پُرش کا اہنکار مٹ گیا ہی اُسکو بھوگ اور روگ دونون
سواد (مزہ) نہین دیتے - جیسے اِمرت سے جو ترپت ہوا ہی اُسکو کھٹا اور میٹھا دونون سواد نہین دیتے اور کھاتا
راگ اور دویش سے چلایمان نہین ہوتا ایک رس رہتا ہی - جسکا اناتم مین آہم بھاو نشٹ ہوا ہی اُسکو بھوگون مین
راگ نہین ہوتا ہی اور ترشنا اور راگ اور دویش نشٹ ہو جاتا ہی - جیسے سورج اُدے ہونے سے اندھکار نشٹ ہو جاتا ہی
ویسے ہی اپنے درڑھ پرشارتھ سے جسکے ہردے مین اہنکار کا اُن سندھان نشٹ ہوتا ہی وہ سنسار سمدر کو تر جاتا ہی -
اِس سے یہی نشچے دھارن کرو کہ نہ مین ہون نہ کوئی میرا ہی - یا سب مین ہی ہون مجھ سے الگ کچھ نہین - یہ نشچے جب درڑھ
ہوگا تب سنسار کی ودھیت بھاونا مٹ جایگی اور کیول آتم تتو ہی سدا بھاسیگا -

## سرگ چونتیسوان - دام بیال کٹ کتھا سماپت برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی جب دام بیال کٹ جدھ کرتے کرتے بھاگ گئے تب سمبر کے نگر کی جو اوستھا ہوئی
وہ سنو کہ پہاڑ کے سمان نگر مین جب سمبر کی جتنی کچھ سینا تھی وہ سب ناش ہو گئی تب دیوتا لوگ جیت کر اپنے اپنے
استھانون مین جا بیٹھے اور سمبر بھی دکھی ہو کر بیٹھ رہا - جب کچھ برس بیت گئے تب دیوتاونکے مارنے کے لیے

سمبر بھی جگت بچارنے لگا کہ دام آدک دیت جو مین نے مایا سے رچے تھے سو مورکھ اور بلوان تھے
پرنت متھیا اہنکار کا بیج اگیان انکو تھا اس سے متھیا اہنکار انکو آن پھرا جس سے وہ ناش ہوگئے اور بھاگے
بھی۔ اب مین ایسے جودھا رچون جو آتم گیانی اور اہنکار سے رہت ہون اور جنکو کبھی آہنکار نہ پیدا ہو
تب اُنکو کوئی جیت بھی نہ سکیگا اور وے سب دیوتاون کی سینا کو مارین گے۔ ہے رام جی اِس پرکار بچار
کرکے سمبر نے مایا سے ایسے دیت رچے جیسے سمُدر اپنے بُدبُد (حباب) سے رچ لیتا ہی۔ وی سب کچھ
جاننے والے بدیاوان اور بیت راگ آتما تھے اور جو کام ملے اُسی کو کرتے تھے اُنکو آتم بھاؤ کا نشچے تھا اور
آتم رُوپ اُتم پرش اُپجے۔ بھیم بھاس اور دٹ اُنکے نام تھے۔ دے تینون سب جگت کو تنکے کے برابر جانتے
تھے اور پرم پوتر اُنکے ہردے تھے۔ وے بڑے زور سے گرجنے لگے جس سے آکاش بھر گیا۔ تب اندر آدک دیوتا
سورگ سے آواز سنکر بڑی سینا سنگ لیکر آئے اور یہ بڑے بلوان بھی بجلی کیطرح چمتکار کرنے لگے دونون
اور سے جُدّھ ہونے لگے اور ہتھیار و نکی ندیون کا پرباہ چلا۔

پرنت بھیم بھاس دٹ دھیرج سے کھڑے رہے۔ جب کبھی کوئی ہتھیار دیہہ مین لگ جاے تب جُدّھ کے
ابھیاس سے دیہہ کا موہ آن پھُرے پھر بچار مین سادھان ہون کہ ہم تو شریر سے رہت ہین اور چیتن مے نراکار
نرجرا دیت اچیت رُوپ ہین ہمارے سنگ شریر کہان ہی۔ جب جب موہ آدی تب تب ایسے ہی بچار
کرین اور موت اور بڑھاپا انکو کچھ نہ بھاسے دے نربھے ہو کر باسنا کے جال سے چھوٹے ہوئے شتر کو مارتے تھے
اور جُدّھ کارج کرتے تھے اور ہیوپادے سے رہت سم درشٹ ہو کر جُدّھ کارج کو کرتے رہے۔ جب بڑا
جُدّھ ہوا تب دیوتاون کی سینا ماری گئی اور جو کچھ باقی رہے وہ بھیم بھاس دٹ کے ڈر
سے بھاگے۔ جیسے پانی پہاڑ سے نیچے کو اُترتا ہی اور بڑے زور سے چلتا ہی تیسے ہی دیوتا لوگ بڑے
زور سے بھاگے اور چھیر سمُدر مین بشن بھگوان کی شرن مین گئے۔ انکو دیکھ کر بشن بھگوان نے کہا کہ تم یہان ٹھہرو
مین انکو جُدّھ کرکے مارنے آتا ہون۔ یہ کہکر بشن بھگوان سُدرشن چکر لیکر سمبر کی طرف آئے اور اُنکا اور سمبر کا
بڑا جُدّھ ہوا مانو کال پرلے آیا ہی بڑے بڑے پربت اُچھلنے لگے اور جدھ ہونے لگا تب سمبر بھاگا اور
مہا پرکاش رُوپ سُدرشن چکر سے بشن بھگوان نے اسکو مار لیا۔ سمبر شریر کو تیاگ کر بشن پُری مین پراپت ہوا اور
بشن بھگوان نے بھیم بھاس دٹ کے انتہ پریشٹک مین پرویش کیا اور انکی چِت کلا جو پران سے ملی ہوئی تھی اُسکو
اَست کیا۔ جیسے پَون دیپک کو نربان کرتا ہی تیسے ہی انکی پریشٹک پھُرنے سے نربان ہوئی آگے وے جیون
مکت تھے سو اب بدیہہ مکت ہوئے۔ ہے رام جی دے بھیم بھاس دٹ باسنا سے رہت تھے اِس
کارن دیپک کی طرح نربان ہوگئے اور جو باسنا سنجکت ہی وہ بندھن مین ہی جو باسنا نہین رکھتا وہ مکت رُوپ
ہی۔ تم بھی ببیک سے باسنا کو تیاگ کرو۔ جب یہ نشچے ہوتا ہی کہ سب جگت است رُوپ ہی تب باسنا نہین پھُرتی
اِس سے جتھارتھ دیکھنا کہ جگت کے کسی پدارتھ مین بدھ موہت نہ ہو۔ باسنا اور چِت ایک ہی بست کے نام
ہین سب پدارتھون کے شبد اور ارتھ چِت مین استھت ہین۔ جب ست کا اولوکن سمیک گیان ہوگا تب
یہ لے ہو جایگا اور پرم پد باقی رہ جائیگا۔ جو چِت باسنا سنجکت ہی اُسمین کتنے ہی پدارتھون کی ترشنا ہوتی ہی۔

جو مکت ہی اُسکو مکت کہتے ہین اور طرح طرح کے گھٹ پٹ آدک آکار چت کے پھرنے سے بہت سے بھاستے ہین۔ جیسے پرچھائین مین بیتال کا بھرم ہوتا ہی تیسے ہی طرح طرح کا بھرم چت مین بھاستا ہی۔ ہے راجی جیسی جیسی بھاونا چت مین ہوتی ہی تیسا ہی آکار نشچے ہو کر بھاستا ہی۔ دام بیال کٹ کا روپ چت کے پرنام سے بپریے (بر خلاف) ہو گیا تھا۔ تمکو بھیتم بھاس دت کا نشچے کرنا چاہیے دام بیال کٹ کا نشچے نہ کرنا چاہیئے۔ ہے راجی یہ پرتاپ آگے ہمسے برہما جی نے کہا تھا وہی ہمنے اب تمسے کہا ہی۔ اس سنسار مین کوئی برلا سُکھی ہی دُکھ دشا مین بہت ہین جب تم اس سنسار بھاونا کو تیاگ کروگے تب دیہہ آدک کے بندھن مین نہ پڑوگے اور بیوہار مین بھی اشکت نہ ہوگے۔

## سرگ پنیتیسوان۔ اپشم روپ برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی ابدیا سے سنسار کی اور جو من سنمکھ ہو رہا ہی اُسکو جس پُرش نے جیتا ہی وہی سُکھی اور شور ہی اور اُسکی جے ہی۔ یہ سنسار سب اُپدرون کا دینے والا ہی اُسکا اُپای یہی ہی کہ اپنے من کو بس کرے۔ یہ میرا شاستر سرب گیان سنجکت ہی اسکو سُنکر آپ کو بچارے کہ یہ جگت کیا ہی۔ ایسا بچار کر بھوگ سے باہر ہونا اور ست سوروپ آتما کا ابھاس کرنا چاہیے۔ جو کچھ بھوگ کی اچھا ہی وہ بندھن کا کارن ہی اسکے تیاگنے کا نام موکش کہتے ہین اور سب شاستر کا بستار ہی۔ جو بشئی بھوگ ہین انکو زہر اور آگ کے برابر جانے جیسے زہر اور آگ ناش کے کارن ہین تیسے ہی بشئے بھوگ بھی ناش کے کارن ہین ایسا جانکر انکو تیاگ کرے اور بار بار یہی بچار کرے کہ بشئی بھوگ زہر کیطرح ہین۔ ایسا بچار کر جب بشیون کو چت سے تیاگ کرے گا تب اُنکو سیوتے ہوئے دُکھ نہ ہوگا۔ جیسے منتر کی شکت والے کو سانپ دُکھ دایک نہین ہوتا تیسے ہی تیاگی کو بھوگ دُکھ دایک نہین ہوتے اس سے سنسار کو ست جانکر باسنا پھرتی ہی سو دکھ کا کارن ہی۔ جیسے پرتھوی مین جو بیج بویا جاتا ہی وہی اُگتا ہی کڑوے سے کڑوا اُپجتا ہی میٹھے سے میٹھا اُپجتا ہی تیسے ہی جسکی بدھ مین سنسار کے بھوگ کی باسنا روپی بیج ہی اُس سے برابر دُکھ ہی پیدا ہوتے ہین اور جسکی بُدھ مین شانت کی شبھ باسنا بھری ہوتی ہی اُس سے شُبھ گن بیراگ دھیرج اُدارتا اور شانت رُوپ پیدا ہوتے ہین۔ جب شبھ باسنا کا سمبندھ ہوگا تب مَن بدھ نرمل بھاؤ کو پراپت ہوگی اور جب من نرمل ہوگا تب دھیرے دھیرے اگیان مِٹتا جائیگا اور بدھ اچھی ہوتی جائیگی۔ جیسے شکل پچھ کے چندرما کی کلا بڑھتی جاتی ہی۔ جب یہ شبھ گن اکٹھے ہو جاتے ہین تب ببیک پیدا ہوتا ہی اور اُسکے پرکاش سے موہ روپی اندھکار مٹ جاتا ہی تب دھیرج اور اُدارتا بڑھتی ہی جب ست سنگ اور ست شاستر کے ابھیاس سے شبھ گن اُدے ہوتے ہین تب مہا آنند کا کارن شیتل شانت رُوپ پرگٹ ہوتا ہی جیسے پورنماشی کے چندرما کی کانت آنند دایک اور شیتل ہوتی ہی تیسے ہی ست سنگ روپی برچھ کا پھل سکھدایک ہوتا ہی۔ ہے راجی ست سنگ روپی برچھ سے ببیک روپی پھل پیدا ہوتا ہی اور اُس ببیک روپی پھل سے سمتا روپی اِمرت ٹپکتا ہی اُس سے من نردوند اور سب کامنا سے رہت نِرا پذر ہوتا ہی من کی چنچلتا شوک اور انرتھ کا کارن ہی من کے اچل ہونے سے سب شانت ہو جاتا ہی۔ شاستر کے ارتھ جاننے سے سب سندیہہ مٹ جاتے ہین اور طرح طرح کی کلپنا مِٹ جاتی ہی۔ اس سے جیون مکت نرلیپ (بے لوث) ہوتا ہی سنسار کا کوئی چھوبھ اُسکو اسپرش نہین کرتا اور وہ اچھا اور اُپادھ

اور لگاؤ اور دُکھ سے رہت ہوتا ہی۔ دُکھ سے رہت ہوا چت جڑ روپی گانٹھ سے چھوٹ کر پرمانند روپ
ہوتا ہی۔ ترشنا روپی سُوت کے جال سے جو پُرش نکلگیا ہی وہی شور بیر ہی اور جس پُرش نے ترشنا کو نہین مٹایا
ہی وہ بہت جنمون تک دُکھ مین بھرمتا ہی۔ جب ترشنا گھٹ جاتی ہی تب من بھی بہت سوکشم ہوجاتا ہی اور
جب بھوگ کی ترشنا نشٹ ہوجاتی ہی تب من بھی نشٹ ہوجاتا ہی۔ ہے رامجی جیسے اَچھے نوکر اپنے مالک
کے واسطے رن مین شریر کو تنکے کے برابر تیاگ دیتے ہین اور اُس سے مالک کی جیت (فتح) ہوتی ہی اور
جو دُشٹ ہوتے ہین وہ اپنا شریر نہین تیاگتے ہین اُس سے دُکھ پاتے ہین تیسے ہی من کا اُدے ہونا جیو ونکو
دُکھ کا کارن ہی اور من کا نشٹ ہونا سُکھ کا کارن ہی۔ گیانی کا من نشٹ ہوجاتا ہی اگیانی کا من بڑھ
جاتا ہی یہ سب جگت مَن سے ہی یہ پربت منڈل استھاور جنگم رُوپ جو کچھ جگت ہی وہ سب مَن رُوپ
ہی من کسکو کہتے ہین وہ بھی سنو کہ چنماتر شدھ کلا مین جو چِت کلا کا پھُرنا ہوا ہی وہی سمبیدن سنکلپ بکلپ
سے ملکر میلا ہوگیا ہی اور سورُوپ کو بھول گیا ہی اُسی کا نام مَن ہی وہی مَن باسنا سے سنسار بھاگی ہوتا
ہی۔ جب چِت سمبیدن درشیہ سے ملتا ہی تب اُس سے تن مے ہوکر چت سمبت کا نام جیو ہوتا ہی اور
وہی جیو درشیہ برگ سے ملکر سنسار دشا مین چلا جاتا ہی اور انیک بستار کو پراپت ہوتا ہی۔ آتم پرش پر برہم
سنساری نہین وہ نہ لہُو ہی نہ مانس ہی نہ شریر ہی۔ شریر آدک سب جڑ رُوپ ہین آتما چیتن آکاش کی طرح
نرلیپ ہی۔ جو شریر کو الگ الگ کرکے دیکھے تو لہُو مانس ہڈی کے سوائے اور کچھ نہین نکلتا جیسے کیلے کے
برچھ کو کھولکر دیکھے تو پتے کے سوائے اور کچھ نہین نکلتا تیسے ہی من ہی جیو ہی اور جیو ہی من ہی من سے الگ
اہنکار کوئی نہین وہی سب بکار بھاؤ کو پراپت ہوتا ہی ہے رامجی جیو کے بندھن کا کارن اپنی کلپنا ہی جیسے کُسواری
اپنے جتن سے آپ ہی بندھن مین پڑجاتی ہی مُنکھیہ اپنی باسنا سے آپ ہی سنسار بندھن مین پھنسا ہی
اِس سے تم بھوگ کی باسنا اپنے من سے دور کرو۔ سنسار کا بیج باسنا ہی ہی جس باسنا سنجگت
دن مین رہتا ہی تیسا ہی سپنا بھی ہوتا ہی جیسی جیسی باسنا ہوتی ہی تیسا تیسا پُن اور پاپ کے اَنسار بھاستا
ہی اپنی ہی باسنا سے جگت بھاس آتا ہی۔ جیسے اَناج جس چیز سے ملتا ہی تیسا ہی بھاستا ہی اور کھٹا ت
میٹھے سے میٹھا کھٹے سے کھٹا کڑوی سے کڑوا ہوجاتا ہی تیسے ہی جیسی باسنا جس کے ہردے مین درڑھ
ہوتی ہی تیسی ہی ہو بھاستی ہی جیسے بڑے پُن وان کو سپنے مین اپنی مورت اندر کی بھاستی ہی اور نیچ کو نیچ ہی بھاستی
ہی اور بھوت کے سنگی کو بھوت آدک بھاستے ہین تیسے ہی باسنا کے اَنسار پر لوک بھاس آتا ہی جب من
مین نرمل بھاؤ استھت ہوتا ہی تب مَن کی کلپنا اور پاپ باسنا مِٹ جاتی ہی اور جب من مین میلی باسنا بڑھتی ہی تب
نرمل پنا نہین بھاشا وہی رُوپ پھل پراپت ہوتا ہی۔ اس سے تم در باسنا کلنک کو تیاگ کر پورنماشی کے چندرما کیطرح
براجمان ہو۔ یہ سنسار بھرم ماتر ہی ست رُوپ نہین۔ اگیان سے بھید بکار بھاستے ہین واستو مین نہ کوئی بندھن ہی
نہ موکش ہی اور نہ کوئی بندھن کرنے والا ہی سب اندرجال کیطرح متھیا بھرم بھاستے ہین۔ جیسے گندھرب نگر اور
مرگ ترشنا کا جل اور آکاش مین دوسرا چندرما بھاستا ہی وہ اَست رُوپ ہی تیسے ہی یہ جگت است روپ ہی۔ جیو ونکو
اگیان سے ایسا نشچے ہو رہا ہی کہ مین اَننت آتما نہین ہون نیچ ہون جب یہ نشچے نہ رہی تب آپکو اننت آتما نشچے کرکے جاننے

پہلے اسکا ابھیاس کرے تب ہردی مین استھت ہو اِس نشچے سے اُس نیچ نشچے کا ابھاؤ ہوجاتا ہی - سب جگت
نرمل آتما ہی اُس سے الگ ہو کر جسکو دیہہ آدک کی بھاؤنا ہوئی ہی اُسکو لوک مین بندھن ہوتا ہی اور اپنے سنکلپ
سے آپ ہی شکر جی کیطرح بندھن مین پڑتا ہی اور جسکو سُوروپ مین بھاونا ہوتی ہی اُسکو موکش بھاستا ہی - آتم ستا
موکش اور بندھن دونون سے رہت ہی ایک اور اودیت برہم ستا اپنے آپ مین استھت ہی - جب مَن نرمل
ہوتا ہی تب اِس پرکار بھاستا ہی اور کسی پدارتھ کے بندھن مین نہین آتا اور جب من اِس بھاؤ سے رہت
اَمن ہوتا ہی تب برہم ستا کو دیکھتا ہی اور طرح نہین دیکھتا ہی جب بیراگ اور ابھیاس روپی جل سے من
نرمل ہوجاتا ہی تب اُسپر برہم گیان روپی رنگ چڑھتا ہی اور سب آتما ہی بھاستا ہی اور جب سرب آتم
بھاونا ہوتی ہی تب گرہن اور تیاگ کی برت نشٹ ہوجاتی ہی اور بندھن اور موکش بھی نہین رہتا - جب
من مین باسنا نہین رہتی ہی اور ست شاستر کے بچار سے دھیرے دھیرے بُدھ مین بیراگ اُپجتا ہی
تب پرم گیان کو پراپت ہوتا ہی اور کمل بُدھ کھِلجاتی ہی - من سے ہی سب پدارتھ رچے ہین جب اُس
سے ملکر اُسیکا رُوپ ہوجاتا ہی تب اُسکا نام آسمیک گیان ہی اور جب سمیک درشٹ ہوتی ہی تب
اُسکا ترنت ناش ہوجاتا ہی - جب بھیتر باہر سے درشیہ کو تیاگ کرتا ہی اور من ست بھاؤ مین استھت
ہوتا ہی تب پرم پد کو پراپت ہوا کہلاتا ہی - ہے رامجی یہ درشٹا اور درشیہ جو پرتچھ بھاستے ہین سو است
ہین اِن اَست کے ساتھ تن می ہو جانا یہی من کا رُوپ ہی - جو پدارتھ آد اور انت مین نہ ہو اور بیچ مین بھاسے
اُسکو است رُوپ جانیے سو یہ درشیہ آد مین بھی نہین اُپجا اور انت مین بھی نہین رہتا بیچ مین بھاستا ہی سو
است رُوپ ہی - اگیان سے جنکو یہ ست بھاستا ہی اُنکو دُکھ ہی مِلتا ہی آتم بھاؤنا کے بنا دُکھ دور نہین
ہوتا - جب درشیہ مین آتم بھاؤنا ہوتی ہی تب درشیہ بھی مکت دایک ہوجاتا ہی - جل اور ہی اور ترنگ
اور ہی یہ اگیانی کا نشچے ہی - جل اور ترنگ ایک ہی رُوپ ہی یہ گیانی کا نشچے ہی - طرح طرح کا رُوپ جگت
اگیانی کو بھاستا ہی اِس سے دُکھ پاتا ہی اور لینے اور چھوڑنے کی بُدھ مین بھٹکتا ہی - گیانی کو سب آتما
ہی بھاستا ہی اور بھید بھاونا سے رہت انتر مکھ سُکھی ہوتا ہی - ہے رام جی یہ طرح طرح کا جگت من کے
پھرنے سے رچا گیا ہی اور مَن کا رُوپ ہی - اپنے سنکلپ کے بل کا نام من ہی سو اَست رُوپ ہی جو است
اور ناش روپ ہی اسکو ست ماننے سے کلیش ہوتا ہی - جیسے کوئی کسی کا بھائی بندھ پردیش سے آتا ہی
اور وہ اُسکو نہین پہچانتا درشٹ آتا ہی اور اُسمین آنند نہین ہوتا پر جب اسمین اپنے کی بھاونا کرتا ہی تب
پرسن بھی ہوتا ہی - تیسے ہی جب آتما مین اَہم پرتیت ہوتی ہی اور دیہہ آدک مین نہین ہوتی تب دیہہ آدک سُکھ
دُکھ اسپرش نہین کرتے اور جب دیہہ آدک مین بھاؤنا ہوتی ہی تب اسپرش کرتے ہین - ہے رامجی جب شُو تتو کا
گیان ہوتا ہی تب کوئی دُکھ نہین رہتا وہ شُو درشٹا اور درشیہ کے بیچ مین بیاپک ہی اسمین استھت ہوکر من شانت ہوجاتا
ہی جیسے بایو سے رہت دھول نہین اُڑتی تیسے ہی مَن کے شانت ہونے سے دھول روپی دیہہ ہوجاتی ہی اور پھر سنسار
روپی کُہرا نہین رہتا - جب برکھا رت روپی باسنا مٹ جاتی ہی تب جانا نہین جاتا کہ جڑ روپی بیل کہان گئی - جب
اگیان رُوپی میگھ شانت ہوتا ہی تب ترشنا روپی بیل سوکھ جاتی ہی اور رہردے روپی پون سے موہ روپی کُہرا نشٹ

ہوجاتا ہی جیسے پراتہ کال ہونے سے رات نشٹ ہو جاتی ہی- اگیان روپی میگھ کے ناش ہونے سے دیہہ ابھمان
روپی جڑتا جانی نہین جاتی کہ کہان گئی- جبتک اگیان روپی بادل گرجتا ہی تب تک سنکلپ روپی مور ناچتے ہین اور جب
اہنکار روپی بادل مٹ جاتا ہی تب پرم نرمل چد آکاش آتما روپی سورج نرمل پرکاشتا ہی- جب موہ روپی برسات
مٹ جاتی ہی تب گیان روپی شرد رت مین دشا نرمل ہو جاتی ہین اور آتما روپی چندرما شیتل چاندنی سے پرکاشتا
ہی جو سب سمپدا اور پرم آنند کا دینے والا ہی- جب پرتھم شبھ گنون سے ببیک روپی بیج اکٹھا ہوتا ہی تب شبھ
من سب سمپدا کا دینے والا پرمانند ات سپھل بھوم کو پراپت ہوتا ہی اس ببیکی پرش کو بن پرک آدک چودھو بھون
سب آتما ہی بھاستا ہی اور وہ نرمل سے نرمل اور شیتل سے شیتل بھاؤنا مین بھاستا ہی- ہردے روپی تالاب بہت
بڑا ہی اور پھٹک من کیطرح اُجل اور نرمل جل سے بھرا ہی اُسمین دھیرج اور اُدارتا روپی کمل براجتے ہین اور اُس
ہردے کمل پر اہنکار روپی بھونرا پھر رہا ہی وہ جب نشٹ ہو جاتا ہی تو پھر نہین اُپجتا- وہ پرش سب سے
اُتم باسنا سے رہت شانت من اپنے دیہہ روپی نگر مین براجمان ایشور روپ ہوتا ہی- جسکو آتم پرکاش اُدے ہوا ہی
اُس بودھوان کا من بہت ہی گل جاتا ہی بھی آدک بکار نشٹ ہو جاتے ہین اور دیہہ روپی نگر مین تاپ سے رہت
ہو کر براجمان ہوتا ہی-

## سرگ چھتیسوان - چد آتما روپ برنن

شری رامچندر جی بولے کہ ہے بھگون آتما تو چیتن روپ جگت سے الگ ہی اُس چد آتما مین جگت کیسے پیدا ہوا بدُھ
بڑھنے کے لیے پھر مجھ سے کہیے بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی جیسے سوم جل مین ترنگ ابیکت روپ ہوتے ہین پرنت
ترکال درشی کو اُنکا ست بھاؤ نہین بھاستا اور اُنکا روپ دیکھنے ہی کو ہوتا ہی تیسے ہی آتما مین جگت سنکلپ ماتر
ہوتا ہی- جیسے آکاش سب جگہ ہی پر باریک ہونے سے نہین دیکھ پڑتا تیسے ہی آتما نرانش نرآکار سرب گت اور
سرب بیاپک ہی پرنت دیکھ نہین پڑتا ابیکت اور اچنت روپ ہی اُس آتما مین جگت ایسے ہی جیسے کوئی کھمبہ من
روپ ہو اور اُسمین کاریگر خیال کرے کہ اتنی پتلیان اسمین ہین سو وہ کیا مین کچھ نہین صرف اُس کاریگر کے من
مین پھُرتی ہین تیسے ہی یہ جگت من روپی کاریگر نے آتما مین کلپا ہی سو آتما کے سہارے ہی اور آتما کے آشرے
ہو کر آتما مین استھت ہی اور آتما کبھی اُس سے اسپرش نہین کرتا- جیسے میگھ آکاش کے آشرے ہو کر آکاش
مین استھت ہی پرنت آکاش اُس سے اسپرش نہین کرتا تیسے ہی آتما اسپرش نہین کرتا اور سب مین پورن ہی پرنت پرتیکش روپ
ہردے مین بھاستا ہی- جیسے سورج کا پرکاش سب جگہ پر ہی پرنت جل مین اُسکا پرتبمب ہوتا ہی اور پرتھوی اور کاٹھ
آدک مین پرتبمب نہین ہوتا تیسے ہی آتما کا پرتبمب دیہہ اندری پرتیکش مین بھاستا ہی وہ آتما سرب سنکلپ اور سنگ
سے رہت سوروپ ہی اسکو گیانوان پرش اپدیش کے لیے چیتن ابناشی آتما برہما آدک کہتے ہین پر آکاش سے بھی
نرمل اور سوکشم ہی- آتما ابھیاس سے جگت روپ ہو بھاستا ہی جگت کچھ اور بست نہین ہی- جیسے جل دروتا سے
ترنگ روپ ہو بھاستا ہی پرنت ترنگ کوئی دوسری چیز نہین ہی تیسے ہی آتما سے الگ جگت نہین چیتن ستا ہی چیتنا
پھُرنے سے جگت روپ ہو بھاستی ہی- جو گیانوان پرش ہی اُسکو تو ایک آتما ہی بھاستا ہی اور اگیانی کو طرح طرح کا جگت

بھاستا ہی۔ جگت بست نہین ہی کیول آتم ستا ہی اپنے آپ مین استھت ہی اُنھوسو بھاؤ سے پرکاشتا ہی اور سورج آدک سب کو پرکاشنے والا ہی سب سوادون سواد وہی ہی اور سب بھاؤ اُسی سے سدھ ہین وہی ستا اُدے است اور چلنے نہ چلنے سے رہت ہی وہ نہ لیتا ہی نہ دیتا ہی اپنے آپ مین اِستھت ہی جیسے اگن کا ڈھیر لپٹ (شعلہ) رُوپ اور جل ترنگ رُوپ ہو بھاستا ہی تیسے ہی آتم ستا جگت ہو بھاستی ہی اور جیو اپنے سمبیدن کے پھرنے سے طرح طرح کے سنکلپ سے بپریت (برخلاف) رُوپ دیکھتا ہی کہ یہ پدارتھ ہی یہ مین ہون یہ اور ہی۔ پر جب اپنے آپ کو جانتا ہی تب اگیان بھرم نشٹ ہو جاتا ہی۔ جیسے برچھ مین بیج ستا پرنام سے آکار کے اشچرج بڑھتا جاتا ہی تیسے ہی آتم ستا مین چیت سمبیدن پھرتا ہی۔ پھرنا جو آتم ستا کے آشرے بستار کو پراپت ہوتا ہی سو سنکلپ رُوپ ہی اور اُسمین جگت کی درڑھتا ہی۔ جیسے سمبیدن پُھرتا ہی تیسے ہی اِستھت ہوتا ہی اسمین نیت ہی کہ جو پدارتھ جس طرح کا ہو وہ تیسے ہی استھت ہو اور طرح پر نہین ہوتا جیسے بسنت رت مین رس بہت بستار کو پاتا ہی۔ کاتک مین دھان اُپجتے ہین۔ ہیم رت مین پانی پتھر کا رُوپ ہو جاتا ہی۔ آگ گرم ہی۔ برف ٹھنڈھی ہی جتنے پدارتھ رچے ہین وے سب ویسے ہی مہا پرلے تک اِستھت ہین دوسرے بھاؤ کو نہین پراپت ہوتے۔ جگت مین چودہ طرح کے جیو ہین پر اُن مین جنکو آتم گیان پراپت ہوتا ہی وے ہی شانت رُوپ آتما کو پاکر آنندوان ہوتے ہین اور جنکو پرماد ہی وے بھٹکتے ہین اور جنم مرن کو پاتے ہین۔ جیسے جیسے کرم کرتے ہین تیسی تیسی گت پاتے ہین اور آواگمن مین بھٹکتے بھٹکتے جم کے مُکھ مین جا پڑتے ہین جیسے سمندر مین ترنگ اُپجکر مٹ جاتے ہین تیسے ہی وے جنم جنم مین اُپجتے ہین اور مر جاتے ہین۔ سڑی باولے کی طرح اگیانی بھرمتے ہین۔

## سرگ سینتیسوان۔ شانت اُپدیش برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی اس پرکار جگت کی اِستھت ہی سو سب چنچل اور بپریت رُوپ ہی جیسے سمدر مین ترنگ چنچل رُوپ ہین تیسے ہی جگت کی گت چنچل ہی۔ آتما سے جگت آپ ہی آپ اُپجتا ہی کسی کارن سے نہین اُپجتا ہی اور پیچھے کارج کارن بھاؤ ہو جاتا ہی اور وہی چیت مین درڑھ ہوکر بھاستا ہی آتما مین یہ کوئی نہین۔ جیسے جل سے ترنگ آپ ہی آپ اُٹھ کر مِٹ جاتے ہین تیسے ہی آتما سے جگت آپ اُپج کر مٹ جاتا ہی۔ جیسے گرمی کی رت مین تپنے سے سوکھی زمین صاف صاف پانی ہی جان پڑتی ہی پر پانی وہان کہین نہین اور جیسے مد سے متوالا پُرش آپ کو اور کا اور ہی جانتا ہی تیسے ہی یے پُرش آتم رُوپ ہین چیت سے آپ کو دیکھتا سُکھیہ آدک شریر جانتے اور کہتے ہین ہے رامجی یہ جگت آتما مین نہ سَت ہی نہ اسَت ہی۔ جیسے سُورن مین بھوکھن تیسے ہی اگیانی لوگ اپنے کو اکار یعنی صورت مانتے ہین اس سے تم درشیہ کو تیاگ کہ درشٹا مین استھت ہو اور جس سے شبد اسپرش رُوپ رس گندھ آدک سب کو جانتا ہی اُسکو آتم برہم جانو وہ سب مین پُورن اِستھت سوچھ اور نرمل ہی آتم ستا مین ایک دو کی کلپنا کچھ نہین۔ جبتک آتما سے الگ کچھ بست بھاستی ہی تب تک باسنا اُسکی طرف دوڑتی ہی۔ ہے رامجی آتما سے الگ کچھ سدھ نہین ہوتا تو کسکی اچھا کرے کسکی اُبھلا کھا کہے اور کسکا گرہن اور تیاگ (لینا اور چھوڑ دینا) کرے آتما کو

بھلا برا اِچھا اَن اِچھا آدک کوئی بکار بکلپ اسپرش نہین کرتا اور کرتا کارن کرم اِن تینون کی ایکتا ہی نہ کوئی آدھارنہ ادھیہ ہی دو کی کلپنا نہین ہی اور بین تو آدک کچھ نہین کیول برہم سَتا استھت ہی ایسا جانکر سدا نردوند ہوکر سب سنتاپ سے رہت کارج مین لگ جاؤ۔ آگے تمنے جو کچھ کیا یا کچھ نہین کیا اُس کرنے اور نہ کرنے سے تمکو کیا سِدھ ہوا اور پانے کے لائق کون پد کو پایا اور بھوت کی گنتی مین کیا بات ہی۔ تم آپکو ہردی مین آکرتا بھاونا کرو اور باہر سے اندریون کو جگت کے کارج کرو۔ جب اِستھر تارو پی سمدرین تمھاری برت دھیرج دان ہو گی تب تم شانت آتما ہوگے پر درشیہ جگت مین تو دور سے دور گئے بھی ہردی مین شانت نہین ہوتی۔ جہان چاہے وہان جاوے اور چاہے جیسے پدارتھ پانے کا جتن کرے پر اُسکے پانے سے بھی شانت پراپت نہ ہو گی جگت کے سب درشیہ پدارتھ تیاگ کر جو اپنا سوروپ باقی رہتا ہی وہی چدآتما ہی اسمین استھت ہونے سے شانت پراپت ہو گی۔

# سرگ اٹھتیسوان۔ موکش اُپدیش برنن

بششٹھ جی بولے کہے راجی اِس پرکار جو گیانی پُرش ہین اُنمین کرتبیہ بھاؤ بھی درشٹ آتا ہی اور ہنسا آدک (جان کُشی وغیرہ) تاسی کرم بھی کرتے ہین پر تو بھی سوروپ کے گیان سے وی اکرتا ہی ہین اُنھون نے کبھی کچھ نہین کیا اور جو موڑھ اگیانی ہین وی جیسا کرم کرتے ہین ویسا ہی پھل بھوگتے ہین۔ مَن مین ست جان کر جس پدارتھ کے لینے کی اِچھا کرتا ہی سو پھرنا باسنا روپ ہوتا ہی اُسی ست بھاؤ پھُرنے کا نام کرتبیہ ہی اور اُسی چیشٹا سے پھل کی پراپت ہوتی ہی۔ جس پدارتھ کو ست جانکر باسنا پھُرتی ہی اُسکا انبھو ہوتا ہی شریر کری یا نہ کری پر جیسی باسنا من مین درڑھ ہوتی ہی وہ شبھ ہو یا اَشبھ ہو اُسی کے انُسار جگت بھاس آتا ہی شبھ سے سُورگ بھاستا ہی اور اَشبھ سے نرک بھاستا ہی۔ جس پُرش کو آتما کا اگیان ہی جبتک وہ پرپچھ اکرتا ہی تو بھی انیک کرمونکے پھل کو انبھو کرتا ہی اور جو گیانی ہین اُنکے ہردی مین پدارتھون کا ست بھاؤ اور باسنا دونون نہین ہوئین کیونکہ اُن مین کرتبیہ کا ابھاؤ ہی جبتک وی کرتے ہین پر تو بھی کرتبیہ کے پھل کو ہرگز نہین پراپت ہوتے اور سنسار کو است جانتے ہین کیول شریر کا اسپند ماتر انکا کرم ہی ہردی مین بندھن اُنکو نہین ہی پورب کے پرآربدھ سے سُکھ دُکھ پھل انکو پراپت بھی ہوتا ہی پرنت وی آتما سے الگ اُسکو نہین جانتے وی سب برہم ہی دیکھتے ہین اور جو اگیانی ہین وی آدیو کے اسپند مین آپکو کرتا ہی اور اُسکے انُسار سُکھ دُکھ بھوگتے ہین اور موہ کو پراپت ہوتے ہین۔ جنکا من اناتم بھاؤ مین مگن ہی وے اکرتا ہوتے بھی کرتا ہوتے ہین اور مَن سے رہت کیول شریر سے کیا کرم کیا بھی نہ کیا ہی اِس سے مَن کرتا ہی شریر کچھ نہین کرتا۔ یہ سب جگت من سے اُپجا ہی مَن روپ ہی اور من ہی مین استھت ہی۔ جسکا من آمن بھاؤ کو پراپت ہوا ہی اُسکو سب شانت روپ ہی۔ جیسے بڑی دھوپ ہونے سے مرگ ترشنا کی ندی بھاستی ہی اور جب برکھا ہوتی ہی تب شانت ہو جاتی ہی تیسے ہی جب آتم گیان ہوتا ہی تب یہ جگت سب شانت ہو جاتا ہی اور سنسار کے سُکھ دُکھ اسپرش نہین کرتے۔ نہ وہ چنچل ہی نہ سَت ہی سب بکارون سے رہت شانت روپ ہی۔

وہ سنسار کی باسنا مین نہین ڈوبتا پرنت اگیانی ڈوبتا ہی کیونکہ اُسکا مَن سنسار بھرم مین مگن رہتا ہی اور

سدا پدارتھون کی ترشنا کرتا ہی گیانی نہین کرتا۔ ہے راجی اور درشٹانت سنو کہ اگیانی کے اکرتبیہ مین بھی کرتبیہ ہی
اور گیانی کے کرتبیہ مین بھی اکرتبیہ ہی جیسے کوئی پرش سیجا پر سوتا ہو اور سپنے مین گرکر دُکھ پاوے تو وہ اکرتبیہ مین
کرتبیہ ہوا اور جیسے سمادھ مین استھت ہو کر گڑھے مین گرا ہو پر اُسکو شانت روپ ہی یہ کرتبیہ مین بھی اکرتبیہ ہوا -
کیونکہ سیجا پر سوتا تھا اُسکا من چلتا تھا اس سے اکرتبیہ مین اسکو کرتبیہ ہوا اور دُکھ کا انبھو کرنے لگا اور دوسرے کو
سُکھ کا انبھو ہوا اس سے یہ نشچے ہوا کہ جیسا مَن ہوتا ہی تیسی ہی سدھتا پراپت ہوتی ہی تم بھی اسنشکت ہو کر
کرم کرو تب اکرتا ہو کر رہوگے - جو کچھ جگت بھاستا ہی وہ آتما سے الگ نہین - جسکو یہ نشچے ہوتا ہی اُس
گیانوان کو سکھ دُکھ اسپرش نہین کرتے اسکو آدھار آدھیے درشٹا درشن درشیہ اچھا آتما سے الگ کچھ
نہین بھاستا جب ایسا نشچے ہوتا ہی کہ مین وہ نہین ہون سب پدارتھون سے الگ اور بال کی نوک کے دسوین
حصہ سے بھی زیادہ باریک ہون یا جو کچھ درشیہ جگت ہی سو سب مین ہی ہون سب تتو کا پرکاشک اور
سرب بیاپی ہون اس سے اُسکو سکھ دُکھ کا کچھ بھی نہین ہوتا اور تاپ سے رہت ہو کر استھت ہوتا ہی
جدپ دُکھ اور سنکٹ گیانی کو بھی آکر پراپت ہوتے ہین تو بھی اُسکو نہین بھاستا وہ پرمانند سے آنندوان
لیلا ماتر بچرتا ہی - جیسے چندرما کی چاندنی شیتل پرکاشت ہوتی ہی تیسے ہی وہ پُرش شیتل پرکاشوان
ہوتا ہی اُسکو نہ کوئی چنتا ہوتی ہی نہ کوئی دُکھ ہوتا ہی وہ شانت رُوپ کرم کو کرتا بھی ہی پر اکرتا ہی
کیونکہ من سے سدا نرلیپ رہتا ہی -

ہے راجی ہاتھ پانون آدک اندریون سے کرنے کا نام کرم نہین من کے کرنے کا نام کرم ہی من ہی سب کرمونکو کرتا ہی
مین تو کا سب بھاو اور سب لوگونکا بیج اور سرب گت مَن ہی جب مَن ناش ہو جاتا ہی تب سب کرم ناش ہو جاتے ہین
اور سب دُکھ مِٹ جاتے ہین جیسے بالک اپنے من مین نگر بنا دے اور پھر اُسکو مٹا ڈالے تو اُسکو بنانے اور مِٹا دالنے
مین سکھ دُکھ کچھ نہین ہوتا تیسے ہی پرمارتھ درشی کو کسی کرم کا پھنساو نہین ہوتا وہ کرتا ہوا بھی کچھ نہین کرتا اور اسمین
کرتبیہ بھوکتبیہ سکھ دکھ اگیانی موہ سے سمجھتے ہین اور کچھ نہین - گیانوان کو بندھ موکش سکھ دکھ کچھ نہین بھاستا کیونکہ
وہ تو اسنسکت مَن ہی - جسکا من اسکت ہی اُسکو طرح طرح کا جگت بھاستا ہی اور گیانوان کو کیول آتم ستا جو ایک ادویت
کلنا سے رہت ہی بھاستی ہی جیسے جل سے ترنگ الگ نہین تیسے ہی آتما سے جگت الگ نہین نہ کوئی بندھ ہی نہ کوئی
موکش ہی اور نہ کوئی باندھنے جوگ ہی اگیان درشٹ سے دُکھ ہی بودھ سے سب لین ہو جاتے ہین - بندھ
اور موکش سنکلپ سے کلپت مِتھیا روپ ہین تم اس متھیا کلپنا اناتم اہنکار کو تیاگ کر آتما مین نشچے کرو اور دھیرج
اور بُدھ سے پرکرت آچار کو کرو تب تمکو کچھ اسپرش نہ کریگا -

## سرگ اُنتالیسوان - سرب ایکتا برنن

شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون سچدانند ادویت نرکار آدک گنون سے بھرا ہوا جو برہم تتو ہی اُس مین
اَبڑیمان بچتر جگت اُبزیا کہان سے آیا - بششٹھ جی بولے کہ ہے راج پُتر - یہ سب جگت برہم سُوروپ اور برہم ستا
سرب شکت ہی اس کارن درشیہ رُوپ ہو رہا ہی اور ست اُست ایک ادویت آدک بشو روپ بھاستا ہی جیسے

جل مین جل اُمنڈ کر طرح طرح کے ترنگ اور بلُلے اور بھونر (گرداب) کی صورت ہوکر بھاستا ہی تیسے ہی چدگھن مین
چدگھن سرب شکت اور سرب رُوپ ہوکر پھُرتا ہی۔ کہین کرم رُوپ کہین بانی رُوپ کہین گونگا روپ کہین مَن
رُوپ اور اُتپت پالن اور ناش کا کارن ہوتا ہی۔ سب پدارتھون کا بیج پیدا کرنے والی برہم ستا ہی۔ جیسے سمدر سے
ترنگ اُپجکر اسی مین لی ہو جاتے ہین تیسے ہی سب پدارتھ اُپجکر برہم مین لی ہو جاتے ہین۔ شری رامچندر جی نے
پھر پوچھا کہ ہے بھگون آپ کے بچن کہنے مین سہج ہین پر تو بھی کٹھن اور بڑے گمبھیر ہین انکا انت نہین پایا جاتا اور
انکا ٹھیک ٹھیک بھاؤ مین پا نہین سکتا۔ کہان مَن سمیت چھ اندریون کی برتی سے اور سب پدارتھ کی
رچنا سے رہت سوروپ اور کہان جگت۔ جو پدارتھ جس سے اُپجتا ہی وہ اُسی کا رُوپ ہوتا ہی۔ جیسے دیپک
سے اُپجا دیپک اور منُکھیہ سے اُپجا منُکھیہ اور اگن سے اُپجی اگن اُسیکا رُوپ ہوتی ہی اسیطرح کارن سے جو
کارج اُپجتا ہی سو بھی اسیکا رُوپ ہوتا ہی تیسے ہی جو نربکار آتما سے جگت اُپجا ہی تو وہ بھی نربکار ہونا چاہیئے
پر وہ تو ایسا نہین ہی آتما نربکار اور شانت روپ ہی اور جگت بکار اور دُکھ رُوپ ہی اُس سے
کلنک روپ جگت کیسے اُپجا۔ اتنا کہکر بالمیک جی بولے کہ جب اِس پرکار شری رامچندر جی نے
کہا تب برہم رکھ بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی یہ سب جگت برہم رُوپ ہی پر طرح طرح کا جو میلا
رُوپ بھاستا ہی سو میلا پن نہین ہی۔ جیسے ترنگ سمدر مین پھرتے ہین سو میلے دھوُل نہین ہین وہی رُوپ
ہین تیسے ہی آتما مین جگت کچھ کلنک نہین ہی وہی رُوپ ہی۔ جیسے آگ مین گرمی آگ کا روپ ہی
تیسے ہی آتما مین جگت آتما رُوپ ہی الگ نہین ہی۔ شری رامچندر جی نے پھر پوچھا کہ ہے بھگون نردکھ
اور نردھرم سے جو یہ دُکھ رُوپ جگت اُپجا ہی یہی کلنک ہی۔ آپ کے بچن آکاش رُوپ ہین مجھکو صاف صاف
نہین معلوم ہوتے مین اسکو نہین جان سکتا۔ تب منیون مین سنگھ بششٹھ جی نے بچارا کہ پرم پرکاس کو ابھی
انکی بُدھ نہین پہونچی ہی کچھ نرمل ہوئی ہی اور پدارتھ بھومکا کو جانتے ہین پرنت پرمارتھ کو نہین جانتے۔ جس کو
پرمارتھ بودھ پراپت ہوتا ہی اور جس کا من شانت ہوتا ہی وہ پُرش جاننے والی بات کو جانکر موکش اُپاے
کی بانی کے پار ہو جاتا ہی اور سنسار روپی ابدیا کال اُسکو نہین بھاستا وہ کیول اَدویت ستا دیکھتا ہی۔
جبتک مین اور اُپدیش شری رامچندر جی کو نہ کرونگا تب تک اُنکو بشرام نہ ہوگا۔ جو اَردھ پربُدھ ہی اُسکو
سب برہم ہی کہنا نہین بنتا کیونکہ اُسکا چت بھوگون سے بالکل الگ نہین ہوا ہی سرب برہم کے
بچن سُنکر وہ بھوگون مین پھنس جائیگا جو ناش کا کارن ہی۔ جس کو پرم درشٹ پراپت ہوئی ہی اُسکو بھوگ
کی اچھا نہین اُپجتی ہی اس سے سرب برہم کا کہنا شری رامچندر جی کو سدھ سمے پر سوہے گا گرو کو شکھ سے پہلے
سرب برہم کہدینا نہین بنتا۔ پہلے شم آدک گنون سے شکھ کو سدھ کرے پھر سرب برہم شدھ تو ہی ایسا اُپدیش
کرے تو اُس سے وہ جاگ اُٹھتا ہی۔ جو گیانی اَردھ پربُدھ ہی اُسکو ایسا اُپدیش کرنیوالا گرو مہانرک مین ڈالتا ہی
جو پربُدھ ہی اُسکو بھوگ کی اچھا مِٹ جاتی ہی وہ نشکام پُرش ہی اس سے اُسکو ابدیا روپی بل نہین رہتا اور اُسکو
اُپدیش کرنے کی ضرورت نہین اس پرکار کا بچار کرکے گیان روپی اندھکار کے ناش کرنیوالے اور گیان کے سورج شری
بششٹھ جی نے پھر شری رامچندر جی سے کہا۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے راگھو۔ کلنک روپ کلنک برہم مین ہی یا نہین ہی یہ مین تمسے

سِدھانت کال مین کہونگا یا تم آپ ہی جانوگے - برہم ستا سب شکت رُوپ اور سرب بیاپک اور سرب گت
ہی اور سب اسی مین رچی ہین - جیسے اندر جال والا بچتر شکت سے انیک روپ رچتا ہی اور ست کو است اور
است کو ست کر دکھاتا ہی تیسے ہی آتما مایا یی پرم اندر جالی اگھٹن گھٹتا ہی ارتھات جو نہ بنے اُسکو بھی بناتا ہی وہ اپنی
شکت سے پہاڑ کو گڑھا کرتا ہی بیل مین پتھر لگاتا ہی اور پتھر مین بیل لگاتا ہی - بن کی پرتھوی کو آکاش کرتا ہی اور آکاش
کو پرتھوی کرتا ہی اور آکاش مین بن لگاتا ہی جیسے آکاش مین گندھرب نگر بھاستا ہی - بن کو آکاش کرتا ہی جیسے
پُرشں کی چھایا آکاش ہو جاتی اور آکاش کو پرتھوی بھاو پراپت کرتا ہی جیسے رتن کی کندرا پرتھوی پر ہو
اور اُسمین آکاش کا پرتبمب پڑی - ہے رام جی یہ بچتر رُوپ جگت جو تمسے کہا ہی سو شُدھ بیکت تتو اچیتیہ چناتر مین
جو چیتنا کا لچھن جاننا ہی اُسی سے رچا ہی اور کیسا رچا ہی کہ وہی چت سمبیدن پھرنے سے جگت رُوپ
ہو بھاستا ہی اسمین سب پرکار اور سب رُوپ وہی ہی جو ایک رُوپ اَبدیمان ہی تو سکھ دُکھ اور اشچرج
کِسکا مانیے یہ دوسرا کوئی نہین سب ایک رُوپ ہی اِسی کارن ہمکو سمتا بھاو رہتا ہی اور سُکھ دُکھ اشچرج
اور موہ نہین پراپت ہوتا ممتا اور چپلتا آدک بکار ہمکو کوئی نہین ہوتے اور ایسا ہم کبھی جانتے نہین
دیش کال بست جگت اوسان کو پراپت ہو بھاتے ہین اور اِنکا پیریلے ہونا بھی بھاستا ہی پر وہ اپنے
سو بھاو مین استھت ہی کیونکہ یہ جگت اپنے سوروپ کا ابھاس پھرتا بھاستا ہی - جو کچھ جگت دیکھہ پڑتا
ہی وہ ست چت سمبت کی اسپند کلا سے پھرتا ہی اور طرح طرح کا دیش کال کریا اور دربیہ ہو کر بھاستا ہی
اُسکو آتم ستا کسی جتن سے نہین رچتی بلکہ سو بھاو ہی کرکے پھرنے سے پھرتے ہین - جیسے سمدر ترنگونکو کسی
جتن سے نہین اُپجاتا ہی اور نہ مٹا دیتا ہی سو بھاؤ ہی سے چمتکار پھرتا ہی اور مٹ جاتا ہی تیسے ہی آتما مین
سو بھاؤ کر ہی سرشٹ پھرتی ہی اور مٹ جاتی ہی - جیسے سمدر اور ترنگ مین کچھ بھید نہین تیسے ہی آتما
اور جگت مین کچھ بھید نہین وہی رُوپ ہی جیسے دودھ گھی کا رُوپ ہی اور گھڑا پرتھوی رُوپ ہی اور رشم
تانت رُوپ ہی - تیسے ہی جگت آتما رُوپ ہی - جیسے بٹ دھانیہ برچھ رُوپ ہو بھاستا ہی اور سمدر
ترنگ رُوپ ہو بھاستا ہی تیسے ہی آتما جگت رُوپ بھاستا ہی - ہے رام جی - اِن درشٹانتون کا
ایک انگ لینا - کارن کارج بھاو نہ لینا کیونکہ آتما مین نہ کوئی کرتا ہی نہ بھوکتا ہی اور نہ کوئی ناش ہوتا ہی کیول
آتم تتو شانت نراچہ اور اوبھت اپنے آپ سو بھاو ستا مین استھت ہی - یہ جگت آتما کا پرکاش ہی
جیسے دیپک اور سورج کا پرکاش - جیسے پھول کا سو بھاو سگندھ ہی تیسے ہی آتما کا سو بھاو جگت ہی کسی کارن
اور کارج سے نہین ہوا - جگت آتما کا سو بھاو آبھاس رُوپ ہی اور آتما سے کچھ الگ نہین ہوا - جیسے پون کا
سو بھاو اسپند رُوپ ہی اور جب اسپند سے رہت ہوتا ہی تب نہین بھاستا تیسے ہی آتما مین جب سمبیدن پھرتا ہی
تب جگت ہو بھاستا ہی اور جب لی ہو جاتا ہی تب جگت نہین بھاستا - جگت کچھ نہین ہی نہ ست ہی نہ است ہی کہین
پرکٹ بھاستا ہی کہین گپت بھاستا ہی اور طرح طرح کا بچتر روپ بھاستا ہی - جیسے بن مین پھولونکا رس ہوتا ہی پر اُنکے
اُپجنے اور مٹ جانے سے بن نہ اُپجتا ہی نہ مٹ جاتا ہی تیسے ہی آتم ستا جگت کے اُپجنے اور مٹ جانے سے رہت
ہی واستو مین اُپجا کچھ نہین - اِس سے آتما ہی اپنے آپ مین استھت ہی - پراسمیک گیان سے جگت بھاستا ہی اور

بے گنتی شاخون سے پھیل رہا ہی اسلیے اسکو گیان روپی کلھاڑی سے کاٹو تب سُکھی ہو گے - جگت روپی برچھ کا اسمیک گیان بیج ہی شبھ اشبھ روپی پھل ہی اور آشنا روپی بیل سے ڈھکا ہوا ہی دُکھ روپی اُسکی شاکھا ہین بھوگ اور برڑھاپا پھل ہین اور ترشنا روپی بیل سے گھرے ہوے بھاستے ہین ایسے سنسار روپی برچھ کو تم ببیک روپی کدار سے جتن کرکے کاٹ کر شکت ہو - جیسے گجراج اپنے بل سے بندھن کو توڑ کر سُکھی چیت ہو کر بچرتا ہی تیسے ہی تم بھی نر بندھن ہو کر بچرو -

## سرگ چالیسوان - برھم پُتر پیداون برنن

شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون یے جو جیو ہین سو برہم سے کیسے پیدا ہوتے اور کتنے ہوئے ہین مجھ سے بستار پوربک کہیے - بششٹھ جی بولے کہ ہے مہا باہو جیسی بچرتا سے یہ اُپجتے اور ناش ہوتے اور بڑھتے اور استھت ہوتے ہین اُسکا کرم (سلسلہ) سُنو - ہے نہ پاپ راجی شُدھ برہم تتو کی برت جو چیتن شکت ہی سو نرمل ہی جب وہ کپھرن روپ ہوتی ہی تب کلنا روپ گھن بھاؤ کو پراپت ہوتی اور سنکلپ روپ دھارن کرتی ہی اور پھر تن مے ہو کر من روپ ہوتی ہی - وہ من سنکلپ ماتر سے جگت کو رچتا ہی اور بستار بھاؤ کو پراپت کرتا ہی - جیسے گندھرب نگر بستار کو پراپت ہوتا ہی تیسے ہی مَن سے جگت کو پاتا ہی - برہم درشٹ کو تیاگ کر جو جگت رچتا ہی سو سب آتم ستا کا چمتکار ہی ہمکو تو سب آکاش روپ بھاستا ہی پر دور درشٹی کو جگت بھاستا ہی - جیسے چت سمبت مین سنکلپ پھرتا ہی تیسا ہی رُوپ ہوتا ہی - پرتھم برھما جی کا سنکلپ پھرا ہی اسلیے اِس چت سمبت نے آپ کو برھما رُوپ دیکھا اور برھما رُوپ ہو کر جب جگت کو کلپا تب پرجاپت ہو کر چودہ طرح کے جیو پیدا کیے واستو مین سب گیان رُوپ ہین اِسکے پھرنے سے جو جگت بھاستا ہی سو چت ماتر شون آکاش رُوپ ہی واستو مین شریر کچھ نہین سنکلپ ماتر ہی - سپنے کے نگر کیطرح بھرم سے بھاستے ہین اُس بھرم روپ جگت مین جو جیو ہوئے ہین اُن مین کوئی موہ سے سنجکت ہین کوئی اگیانی کوئی مدھ مین استھت ہین اور کوئی گیانی اُپدیشٹا ہین - جتنے جیو ہین وہ سب آدھ بیادھ دُکھ سے دین ہو رہے ہین - اُن مین کوئی گیاوان ساتوکی ہین اور کوئی راجسی ساتوکی ہین - جو شانت آتما پُرش ہین اُنکو سنسار کے دُکھ کبھی اسپرش نہین کرتے وے سدا برہم مین استھت ہین ہے راجی یہ جو مین نے تم سے بھوت جات کہے ہین سو برہم شانت امرت رُوپ سرب بیاپی نراہی چیتن سو رُوپ انت آتما اور آدھ بیادھ دُکھ سے رہت بے بھرم ہی - جیسے اننت سوم جل کے کسی استھان مین ترنگ پھرتے ہین تیسے پرم برہم ستا کے کسی استھان مین جگت پرپنچ پھرتا ہی - پھر شری راجی نے پوچھا کہ ہے بھگون برہم تتو تو اننت نراکار نرادیو رُوپ ہی اُسکا ایک انش ایک استھان کیسے ہوا - نرادیو مین ادیو کرم کیسے ہوتا ہی - بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی اُس کرکے اُپجے ہین یا اُس سے اُپجے ہین یہ جو کارن اور اپادان ہی وہ بھرم ماتر ہی - یہ شاستر رچنا بیوہار کے نمت کہی ہی پرمارتھ مین کچھ نہین ہی - ادیو سے جو دیش آدک کلپنا ہی وہ کرم سے نہین اُپجی اُدی اور اَست تک درشٹ ماتر بھی ہوتی ہی پر کلپنا ماتر ہی وہ کلپنا بھی آتم رُوپ ہی - آتما سے رہت کلپنا بھی نہ کچھ ست ہی نہ ہوئی ہی اور نہ کچھ ہوگی اُسمین جو شبدارتھ آدک جگت ہی وہ بیوہار کے نمت ہی پرمارتھ مین کچھ نہین - شبدارتھ ماتر جگت کلنا اُس کرکے

اُبجی ہی اور اُس سے اُبجی ہی یہ دوسری کلپنا بھی نہین یہ تو تن ہی شانت رُوپ آتما ہی اور کچھ نہین جیسے آگ سے آگ کی لپٹین پھُرتی ہین سو آگ کا رُوپ ہی ہین اور اُس سے اُبجی یا اُس کر کے اُبجی یہ کلپنا اگن مین کوئی نہین اگن ہی اگن ہی جن اور جنک ارتھات کارج اور کارن بھید آتما مین کوئی نہین۔ کارج اور کارن بھاؤ آتما مین کلپنا ماتر ہی جہان گھٹتی بڑھتی ہوتی ہی وہان کارن کارج بھاؤ ہوتا ہی کہ یہ ادھک کارن ہی اور وہ کارج ہی۔ الگ الگ کارن کارج شبد بنتا بھی ہی اور جہان بھید ہوتا ہی وہان بھید کلپنا بھی ہو پر ایک ادویت مین شبد کیسے ہو اور شبد کا ارتھ کیسے ہو۔ جیسے اگن اور اگن کی لپٹ (شعلہ) مین بھید نہین ہوتا تیسے ہی کارن کارج بھاؤ آتما مین کوئی نہین۔ شبد ارتھ کلپنا ماتر ہی۔ جہان پرتجوگی بیوچھید اور سنکھیا بھرم ہوتا ہی وہان دویت اور نانا تو ہوتا ہی۔ جیسے چیتن کا پرت جوگی جڑ اور جڑ کا پرت جوگی چیتن ہی۔ بیوچھید ارتھات پرچھن وہ ہی جیسے گھٹ مین آکاش ہوتا ہی اور سنکھیا یہ ہی جیسے جیو اور ایشور۔ یہ شبد ارتھ دویت کلپنا مین ہوتے ہین اور جہان ایک ادویت آتما ہی وہان شبد ارتھ کوئی نہین۔ جیسے سمدر مین ترنگ اور بُدبُدے سب جل ہی ہین جل سے الگ نہین تیسے ہی شبد اور ارتھ کلپنا برہم ہی۔ جو بودھ وان پُرش ہین اُنکو سب برہم ہی بھاستا ہی۔ چیت بھی برہم ہی من بھی برہم ہی اور گیان شبد ارتھ برہم ہی ہی۔ برہم کچھ الگ نہین اور اُس سے جو الگ بھاستا ہی وہ متھیا گیان کا بکلپ ہی جیسے اگن اور اگن کی لپٹ (شعلہ) کی کلپنا بھرم ماتر ہی تیسے ہی آتما سے جگت کو الگ سمجھنا اسُت رُوپ ہی۔ جو گیان سے رہت ہی اُسکی درشٹ دوش سے سُت ہو کر بھاستا ہی۔ اس سے سب برہم ہی برہم ہی۔ برہم سے الگ کچھ نہین۔ نشچے کر کے پرمارتھ برہم سے سب برہم ہی ہی۔ سدھانت کال مین تمکو یہی درشٹ اُپجیگی یہ جو سدھانت مین نے تمسے کہا ہی اسپر درشٹانت کہونگا کہ یہ کرم ابدیا کا کچھ بھی نہین۔ اگیان کے ناش ہو جانے پر بالکل اسُت جانو گے جیسے اندھکار سے رسّی مین سانپ بھاستا ہی اور جب اُجیرا ہو جاتا ہی تب جیون کا تیون بھاستا ہی اور سانپ کا بھرم مٹ جاتا ہی تیسے ہی اگیان درشٹ سے جگت بھاستا ہی جب شدھ بچار سے بھرم مٹ جائیگا تب نرمل پرکاش ستا تمکو بھاسے گی اسمین سندیہ نہین یہ نشچے کی بات ہی۔

## سرگ اکتالیسوان۔ ابدیا کا برنن

شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون آپ کے بچن چھیر ساگر کی ترنگ کیطرح اُجل اور تینون تاپون کے دور کرنے والے اور ہردے کا میل مٹانے کو نرمل رُوپ اور اگیان رُوپی اندھیرے کے ناش کرنے کو پرکاش رُوپ ہین اور گمبھیر ہین مین اُنکی تھاہ نہین پا سکتا۔ ایک چھن مین سندیہ سے اندھیرے مین پڑ جاتا ہون ایک چھن مین نہ سندیہ ہو کر پرکاش مین آجاتا ہون۔ جیسے چنچل رُوپ میگھ سے سورج کا پرکاش کبھی بھاستا ہی اور کبھی گپت ہو جاتا ہی اس سے آپ میرا سندیہ دور کیجیے کہ آپ نے رُوپ آتما نند سنا پرکاش رُوپ اور اَست بھاؤ سے رہت سار رُوپ ہی تو اُس ادویت تتو مین کلپنا کہان سے آئی بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی جو کچھ مین نے تمسے کہا ہی وہ جتھارتھ ہی اور جیسے کہا ہی تیسے ہی ہی۔ یہ بچن اسمرتھ بھی نہین ہین کیونکہ جسکے ہردے مین ٹھہرین اُسکو آتم پد مین

پراپت کرین۔ یے رُوپ بھی نہین ہین کیونکہ انکا رُوپ پھل پرکٹ ہی جسکے پانے سے سنسار کے سب دُکھ مٹ جاتے ہین اور پہلے پیچھے کا برودھ بھی نہین ہی کہ پہلے کچھ اور کہا اور پیچھے کچھ کہا جو۔ پچھ مین نے کہا ہی سو جتھارتھ ہی کہا ہی پرنت جب گیان درشٹ سے تمھارا ہردی نرمل ہوگا اور بستار سہت بودھ ستا ہردے مین پرکاشیگی تب تم میرے بچن کے تاپترج (خلاصہ) کو ہردی مین جانوگے۔ تمکو جو مین اُپدیش کرتا ہون۔ سو باچیہ باچک شاستر کے سمبندھ جتانے کے لیے کرتا ہون۔ جب ان جگت بچنون سے تم جانوگے تب تمکو اَدویت ستا نرمل بھاسیگی اور جو کچھ باچیہ باچک شبدارتھ کی رچنا ہی اُسکو تیاگ کروگے گمیان دان کو سداپرمارتھ ادویت ستا بھاستی ہی۔ آتما مین اچھا اَدک کلپنا کچھ نہین نردکھ اور نردوند ہی اور جگت رُوپ ہوکر استھت ہوا ہی۔ اس پرکار مین تمکو بچیتر جگت سے کہونگا جبتک سدھانت اُپدیش کا آکاش ہی تب تک آتم ستا نہین پرکاشتی۔ جب آتم بودھ ہوگا تب آپ ہی جانوگے۔ اگیان روپی اندھکار بڑے بچونکے بنا شانت نہین ہوتا اس کارن مین تمکو انیک جگت کے ساتھ کہونگا تب تک سدھانت اُپدیش کا ادکاش ہی۔ ہے راجی شدھ آتم ستا کے آشرے جو سمبیدن آبھاس پھرتا ہی اُسیکا نام اَبدیا ہی وہ دو روپ رکھتی ہی ایک اُتم دوسرا ملین۔ جو اسپند کلا اَبدیا کے ناش کے لیے پرورتتی ہی وہ اُتم ہی اور بدیا بھی اُسیکا نام ہی اور سب دُکھونکو ناش کرتی ہی اور جو سنسار کی اُور پھرتی ہی وہ اَبدیا ہی۔ ارتھات جو آتما کی اور پھُرتی ہی وہ بدیا ہی اور جو جگت کی اور پھرتی ہی وہ اَبدیا ہی پر دونون اسپند رُوپ ہین۔ اس سے اَبدیا سے اَبدیا کا ناش کرو۔ جیسے برہم استر سے برہم استر سانت ہوتا ہی اور زہر کو زہر مارتا ہی اور دشمن کو دشمن مارتا ہی تیسے ہی اَبدیا سے اَبدیا ناش ہوتی ہی۔ اسی پرکار تم بھی اُسکو ناش کرو تب سُکھ دایک ہوگے۔ بچار سے جب اسکا ناش ہوتا ہی تب جانی نہین جاتی کہ کہان گئی۔ جیسے دیپک سے اندھکار کو دیکھیے تو نہین دیکھ پڑتا کہ کہان گیا۔ بڑا اَسچرج ہی کہ جیو کا گیان اسنے ڈھانپ لیا ہی۔ آتم ستا سدا انبھو اور اُدی رُوپ ہی پراگیانی جیو کو نہین بھاستی جب تک اَبدیا نہین جاتی تب تک پھرتی ہی اور جب جانی تب نہین جانتا کہ کہان گئی۔ اس سے بھرم ماتر سدھ ہی۔ بڑا اشچرج ہی کہ مایا نے سنسار کو باندھ رکھا ہی اور ست کیطرح جان پڑتی ہی پر اَست ہی۔ بدھانون کو بھی یہ ناش کرکے چھوڑتی ہی تو اور جیوؤنکا کیا کہنا ہی۔ ترنترا بھید رُوپ آتما مین اَبدیا بھید کلپنا کوئی نہین۔ جس پُرش نے سنسار مایا کو جیون کا تیون جانا ہی وہی پُرشون مین اُتم ہی۔ جسکو یہ بھاونا ہوئی ہی کہ اَبدیا پرمارتھ سے کچھ نہین است رُوپ ہی سو گیانوان ہی۔ جو کچھ جاننے جوگ ہی وہ اُسنے جانا ہی اسمین سندیہہ نہین ہی جبتک تم سو رُوپ مین نہ جاگو تب تک میرے بچن مین بُدھ کو لگا دو اور نشچے کرو کہ اَبدیا ناش رُوپ ہی اور ہی نہین جو کچھ جگت درشیہ بھاستا ہی وہ من کا من است رُوپ ہی۔ جسکو یہ نشچے ہوا ہی وہی پُرش موکش بھاگی ہی۔

یہ جو من کا پھُرنا رُوپ جگت درشیہ بھاؤ کو پراپت ہوا ہی وہ سب برہم رُوپ ہی۔ جسکے ہردی مین یہ نشچے استھت ہی وہی پُرش موکش بھاگی ہی اور جسکو چراچر جگت مین درڑھ بھاؤنا ہی وہ بندھ بھاگی ہی جیسے پنچھی جال مین بندھا ہوتا ہی۔ ہے راجی سب جیو اس سنسار کی ست درشٹ مین بندھے ہوئے ہین۔ سب جگت سپنا اور بھرم روپ ہی۔ پرنتو

نہین جسکو است بدھ ہی یا ست برہم بدھ ہی وہ اشکت ہوکر سنسار دُکھ مین نہین ڈوبتا اور جسکو اناتم دھرم دیہہ آدک
مین بھاؤنا ہی اور سوروپ مین آتم بودھ نہین وہ سُکھ دُکھ آپدا کو پراپت ہوتا ہی۔ جسکو سوروپ مین سوروپ
بودھ ہی اور اناتم دھرم کا تیاگ ہی اُسکو سنسار ابدیا نہین رہتی اور دُکھ بکار اسپرش نہین کرسکتا۔ جیسے جل مین دھول
نہین اُڑتی تیسے ہی اُس مہاتما پرش کے چت مین دُکھ نہین اُدے ہوتے۔ گیا نوان پُرش کے ہردے مین جگت
کے شبد ارتھ کا رنگ نہین چڑھتا۔ جیسے سوت بنا کپڑا نہین ہوتا کپڑا سوت کا روپ ہی ہی تیسے ہی آتما جگت
نہین ہوتا جگت آتما کا روپ ہی جیسے جانکر جو بیوہار کرتا ہی وہ پرش مانسی دُکھ کو نہین پاتا اور جو ابدیا سے
سنسار مین بھٹکتا ہی وہ آتم تتو کو نہین پاسکتا اور بدیمان بھی اُسکو نہین بھاستا۔ کیول آتم گیان سے ابدیا کا ناش
ہوتا ہی جسکو آتم گیان ہی وہ ابدیا روپی ندی کو ترجاتا ہی آتم ستا کے پراپت ہونے سے ابدیا ناش ہوجاتی ہی۔
جنکو ابدیا روپی سنسار کے پدارتھ کی اچھا پیدا ہوتی ہی وے ابدیا روپی ندی مین بہہ جاتے ہین۔ ہے راجی
یہ ابدیا بڑے موہ اور بھرم دیتی ہی جب یہ درڑھ ہوکر استھت ہوتی ہی تب تت پد کو گھیر لیتی ہی اس سے تم
یہ نہ بچارو کہ ابدیا کہان سے اُپجی ہی اور کون اسکا کارن ہی۔ یہی بچارو کہ یہ ناش کیسے ہوتی ہی اسکے ناش
ہونے کا اُپاے کرو جب یہ ناش ہوجائیگی تب تم اسکی اُتپت بھی جان لوگے کہ اس پرکار سے اُپجی ہی اور یہ
اسکا سوروپ ہی یہ کارن ہی اور یہ کارج ہی۔ ہے راجی ابدیا واستو مین کچھ ہی نہین ابچار سے پیدا ہوتی ہی اور
بچار کرنے سے مٹ جاتی ہی تب جانی نہین جاتی کہ کہان گئی پر جب اپنا روپ بھول جاتا ہی تب اُپجکر
درڑھ ہوتی ہی اور پھر دُکھ دیتی ہی اس سے بل کرکے اسکا ناش کرو۔ بڑی بڑی شور بیر ہوئے ہین
پر ابدیا نے انکو بھی بیاکل کردیا ہی۔ ایسا بدھوان کوئی نہین جسکو ابدیا نے بیاکل نہین کیا۔ ابدیا سب
روگون کی جڑ ہی جتن کرکے اسکی ادکھد کرو کہ جس سے جنم دُکھ کھرانہ پراپت ہو۔ جو کچھ آپدا ہی اُس کی یہ
ادھشٹھاتا سکھی ہی۔ اگیان روپی برچھ کی بیل ہی اور انرتھ روپی ارتھ کی ماتا ہی۔ ایسی ابدیا روپی ملینتا (میلاپن)
کو دور کرو جو موہ بھی آپدا اور دُکھ دینے والی ہی اور ہردی مین موہ اُپجاکر جیو دُنکو بیاکل کرتی ہی اگیان چیشٹا
سے اسکی بردھ ہوتی ہی۔ جب ابدیا روپی سنسار سمدر سے پار ہوگے تب شانت ہوگے۔

## سرگ بیالیسوان۔ جیو تتو برنن

بششٹھ جی بولے کہ راجی ابدیا روپی روگ کو کاٹ کر جب شانت روپ استھت ہوتے ہین اور بچار روپی
آنکھون سے دیکھتے ہین تب یہ ناش ہوجاتی ہی۔ اس بڑے روگ کی دوا سُنو۔ جیو جگت کا بستار مین تمسے کہتا ہون کہ ساتوک
راجس آدک من کی برت بچارنے کے لیے مین پردرتا تھا۔ جو تتو امرت اور برہم سوروپ ہی وہ سرب بیاپی نرا کار
چیتن پرکاش اننت اور آد انت سے رہت نربھرم ہی۔ جب وہ چیتن پرکاش اسپند روپ ہوکر پھرتا ہی تب
دیپک کی طرح تیج پرکاش چیتن روپ چت کلا جگت کو چیتنے لگتا ہی تب جگت پھرتا ہی جیسے سوم جل دروتا
سے سمدر مین ترنگ ہوتا ہی سو جل سے الگ نہین ہی تیسے ہی سرباتما سے الگ کسی کلا کا روپ کچھ نہین۔ یہ اسپند
روپ بھی ابھید ہی۔ جیسے آکاش مین آکاش استھت ہی تیسے ہی آتما مین چت شکت ہی۔ جیسے ندی مین

بایو کے سنجوگ سے ترنگ اُٹھتے ہین تیسے ہی آتما مین چت کلا درشیہ جگت ہوتا ہی بلکہ ایسا بھی نہین آتما ادویت ہی
آپ ہی آپ اُسمین چت کلا ہو آتی ہی جیسے بایو مین آپ ہی سے اسپند ہوتا ہی۔ اسپند اور نہ اسپند دونون
بایو کے رُوپ ہین پر جب اسپند ہوتا ہی تب بھاستا ہی اور جب اسپند نہین ہوتا تب نہین بھاستا ہی۔
تیسے ہی چت کلا جب پھُرتی ہی تب بھاستی ہی اور جب نہ اسپند ہوتی ہی تب نہین بھاستی ہی تب شبد کو گم
نہین ہوتی اسپند سے جگت بھاؤ کو پراپت ہوتی ہی۔ جیسے سمدر مین ترنگ اور چکر پھرتے ہین تیسے ہی
چیتن مین چیتت کلا پھُرتی ہی جیسے آکاش مین موتیون کی مالا بھاستی ہی سو ہی نہین تیسے ہی آتما مین د استو
مین کچھ ہی نہین پر اسپند بھاؤ سے کچھ دوشت بھوشت ہو بھاستی ہی۔ آتما سے الگ کچھ نہین پر نت
الگ کیطرح بھاستی ہی جیسے پرکاش کی لچھمی کرڑ دڑ سورج کے برابر ہوتی ہی آتما مین چت شکت ہی
اور دو دیش کال کریا اور دربیہ کو جیسے جیسے چیتتی ہی تیسے ہی ہو بھاستی ہی پھر نام سنگیا ہوتی ہی اور اپنے
سورُوپ کو بھُول کر جگت سے تن مے ہو جاتی ہی تو بھی سورُوپ سے الگ نہین ہوتی پر نت الگ
کی طرح جان پڑتی ہی۔ جیسے سمدر سے ترنگ اور سُبرن سے بھوکھن الگ نہین تیسے ہی آتما سے چت شکت
الگ نہین پر اپنے اننت سو بھاؤ کو بھولکر دیش کال کریا دربیہ کو نہین مانتی۔ سنکلپ کے دھارنے سے
ہی کلپنا بھاؤ پراپت ہوتی ہی اور بکلپ کلنا سے چھیترگیہ رُوپ ہوتی ہی۔ شریر کا نام چھیتر ہی اور شریر کو
بھیتر باہر جاننے سے چھیترگیہ نام ہوتا ہی وہ چھیترگیہ چت کلا اہم بھاؤ کی باسنا کرتی ہی اور اُس اہنکار سے
آتما سے الگ رُوپ دھرتی ہی پھر اہنکار مین نشچے کلنا ہوتی ہی اُسکا نام بُدھ ہوتا ہی۔ اہم بھاؤ سے
جب نشچے سنکلپ کلنا ہوتی ہی تب اسکا نام من ہوتا ہی وہی چت کلا من بھاؤ کو پراپت ہوتی ہی۔ جب من
مین گھن بکلپ اُٹھتے ہین تب شبد اسپرش رُوپ رس گندھ کی بھاؤنا سے اندریان پھر آتی ہین پھر ہاتھ
پاؤن اور پران سنجگت دیہہ بھاس آتی ہی اس پرکار جگت سے دیہہ کو پاکر جیو جنم اور مرن کو پراپت ہوتا
ہی۔ باسنا مین بندھا ہوا بھُیترے دُکھ کو پاتا ہی۔ کرم سے چنتا مین دین رہتا ہی اور جیسے کرم کرتا ہی تیسے
ہی شریر دھرتا ہی۔ جیسے سمے پاکر پھل پکتا ہی تیسے ہی سورُوپ کے پرماد سے جیو جگت بھاؤ کو پراپت
ہوتا ہی۔ آپکو کارن کارج مانکر اہم بھاؤ کو پراپت ہوتا ہی۔ نشچے برت سے بُدھ بھاؤ کو پراپت ہوتا ہی
اور سنکلپ سنجگت من بھاؤ کو پراپت ہوتا ہی۔ وہی من تب دیہہ اور اندریون کا روپ ہوکر استھت ہوتا ہی
اور اپنا اننت رُوپ بھول جاتا ہی اور پرچھن بھاؤ کو گرہن کر کے پرت جوگ اور بیوچھید بھاؤ بھاستا ہی اور بھی
اچھا موہ آدک شکت کو پراپت ہوتا ہی۔ جیسے سمدر مین ندیان آکر جمع ہوتی ہین تیسے ہی سب آپدا اور دُکھ آکر جمع
ہوتے ہین اسیطرح اہنکار اپنی رچنا سے آپ ہی بندھن مین پڑتا ہی جیسے کسُواری اپنے استھان رچکر آپ ہی بندھن
مین پڑتی ہی۔ بڑا دکھ ہی کہ من آپ ہی سنکلپ سے جگت کو رچتا ہی اور پھر اُسی دیہہ مین بھروسا کرتا ہی جس سے آپ
ہی دکھی ہوتا ہی اندر سے جلتا رہتا ہی اور آپ کو بندھن مین ڈالکر سنسار جنگل مین ابدیا رُوپ آشا کو لیے ہوئے پھرتا ہی
اپنے ہی سنکلپ کلنا سے تمام تر دیہہ ہوئی ہی اور اُسمین اہم پرتیت ہوتی ہی۔ جیسے جل مین ترنگ ہوتے ہین تیسے
ہی دیہہ آدک اُدی ہوتے ہین اور اُنسے بندھا ہوا جیو دکھت ہوتا ہی جیسے سنگھ زنجیر سے باندھا جاوے۔ ایک سورُوپ ہی

وہی پھُرنے کے بش ہوکر طرح طرح کے بھاؤ کو پراپت ہوا ہی کہین من کہین بدھ کہین اہنکار کہین گیان کہین کرپا کہین پرتشٹک کہین پرکرت کہین مایا کہین کرم کہین بدیا کہین اَبدیا اور کہین اِچھا کہلاتا ہی۔ ہے راجی اسیطرح جیو اپنے چت سے بھرم مین پراپت ہوا ہی اور ترشنا روپی روگ شوک سے دُکھ پاتا ہی تم جتن کرکے اس سے پار ہوجاؤ بڑھاپا اور موت آدک بکار اور سنسار کی بھاؤنا ہی جیو کو نشٹ کرتی ہی۔ یہ اِچھا ہی اسکو لینا چاہیے یہ بڑا ہی اسکو تیاگ کرنا چاہیے اسی سنکلپ بکلپ مین بندھا ہوا اَبدیا کے رنگ سے رنگا ہوا ہی۔ اچھا کرنے سے اُسکا روپ سکچ گیا ہی اور کرم روپی انکُر سے سنسار روپی برچھ بڑھ گیا ہی جس سے اپنا اصلی رُوپ بھولگیا ہی اور کلنا سے آپ کو میلا جان کے اَبدیا کے سنجوگ سے نرک بھوگتا ہی اور سنسار بھاؤنا روپی پربت کے نیچے دَب کر آتم پد کی طرف نہین اُٹھ سکتا۔ سنسار روپی بکھ کا برچھ جرا مرن روپی شاکھا سے بڑھ گیا ہی اور آشا روپی پھانسی مین بندھے ہوئے جیو بھٹک کر چنتا روپی اگن مین جلتے ہین اور کرودھ روپی سانپ نے جیودن کو چبا لیا ہی جس سے اپنا اصلی رُوپ بھول گئے ہین۔ جیسے جھنڈ سے بھولا ہوا ہرن دُکھی ہوتا ہی اور پتنگ دیپک کی لَو مین جل مرتا ہی اور جڑ سے کاٹا ہوا کمل بے رُوپ ہوجاتا ہی تیسے ہی آشا کے بس ہوکر مورکھ بڑا دکھ پاتا ہی۔ جیسے کوئی مورکھ بکھ کو سُکھ رُوپ جانکر کھا لیوے اور دُکھ پاوے تیسے ہی یہ بھوگون کو سکھ رُوپ جانتا ہی پرنت وی بھول اسکے بڑے دشمن ہین اسکو دیوانہ بنا کر بیہوش کرتے ہین اور بڑا دکھ دیتے ہین۔ جیسے باندھا ہوا پنچھی پنجڑے مین دُکھ پاتا ہی اس سے اسکو کاٹو۔ یہ جگت جال است اور گندھرب نگر کیطرح شون ہی اسکی اِچھا کرنا انرتھ کا کارن ہی۔ تم اس سنسار سمُندر مین مت ڈوبو۔ جیسے ہاتھی کیچڑ سے اپنے بل سے نکل آتا ہی تیسے ہی تم اپنا اُدھار کرو۔ سنسار رُوپی گڑھے مین من روپی ہاتھی گرا ہی جس سے سب انگ سِتھل ہوگئے ہین ابھیاس اور بیراگ کے بل سے اسکو نکالکر اپنا اُدھار کرو۔ جس مُنکھیہ کا اپنے من پر بھی دیا نہین آتی کہ سنسار دُکھ سے نکلے وہ مُنکھیہ کیصورت ہی پر راچھس ہی ہی۔

## سرگ تینتالیسوان۔ جیو بیج برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی اس پرکار جو جیو پرماتما سے پھر کر سنسار بھاونا کرتے ہین انکی گنتی کچھ نہین کہی جاتی کوئی آگے اُپجے ہین کوئی پیچھے اُپجے ہین کوئی اب تک اُپجتے ہین۔ جیسے پھُرنے سے جل کے بوند پرگٹ ہوتے ہین تیسے ہی برہم ستا سے جیو پھُرتے ہین پر اپنی باسنا سے بندھے ہوتے بھٹکتے ہین اور بے بش ہوکر طرح طرح کی دُردشا کو پراپت ہوتے ہین۔ چنتا سے دُکھی ہوتے ہین اور دشودشا جل تھل مین بھرمتے ہین۔ جیسے سمدر مین ترنگ اُپجتے ہین اور مٹ جاتے ہین تیسے ہی جیو جنم اور مرن پاتے ہین۔ کسی کا پہلا جنم ہوا ہی کسی کے سو جنم ہوچکے ہین کوئی بے گنتی جنم پاچکے ہین کوئی آگے ہوینگے کوئی ہوکر مٹ گئے ہین اور کوئی بہت کلپون تک اگیان سے بھٹکینگے کوئی جوان ہین کوئی بوڑھے ہین کوئی موہ سے ناش ہوگئے ہین کدی تھوڑی ہی عمر پاکر استھت ہین کوئی اَننت اَنند مین ہین۔ کوئی سورج کی طرح اُدے رُوپ ہین کوئی کِنّر ہین کوئی بدیادھر ہین اور کوئی سورج چندرما اندر برن کبیر رودر برہما بشن جچھ بیتال اور سرپ ہین۔ کوئی براہمن چھتری بیش اور شودر کہلاتے ہین اور کوئی کرات اور

چانڈال آدک ہین۔کوئی گھاس پھوس پتے پھول مول کو پراپت ہوتے ہین اور کوئی لتا گچھے پاکھان شکھر ہوتے
ہین۔کوئی کدمب تال تمال کے برچھ ہین اور کوئی منڈلیشور چکرورتی ہوتے پھرتے ہین۔کوئی منیشور ہون ہوکر
بیٹھ رہے ہین اور کوئی کیڑے مکوڑے چینٹی آدک کے روپ ہین۔کوئی سنگھ ہرن گھوڑا خچر گدھا بیل آدک جون
مین ہین اور کوئی سارس چکوا کوکلا بگلا آدک پنچھی ہین۔کوئی کمل کلی کمد سگندھ آدک ہین اور کوئی آپدا سے دکھی
ہین کوئی دھن دولت والے ہین کوئی سورگ اور کوئی نرک مین استھت ہین کوئی نچھتر چکر ہین کوئی آکاش
مین بایو ہین کوئی سورج اور چندرما کی کرنون مین رس لیتے ہین۔کوئی جیون مکت ہین کوئی اگیان سے
بھرمتے ہین کوئی اچھے بھاگ والے بہت دنون تک بھوگون کو بھوگتے ہین۔کوئی پرماتما مین ملگئے ہین کوئی
تھوڑے دنون مین اور کوئی ترنت ہی آتم تتو مین مل گئے ہین۔کوئی بہت دنون مین جیون مکت ہوتے ہین۔
کوئی موڑھ دربھاونا کرکے اناتما مین بھرمتے ہین۔کوئی مرکر اس جگت مین جنم لیتے ہین کوئی اور جگت
مین جاکر استھت ہوتے ہین۔اور کوئی نہ یہان اپجتے ہین نہ وہان اپجتے ہین کیول آتم تتو مین مل جاتے
ہین۔کوئی سندراچل سمیر آدک پربت ہوکر استھت ہوتے ہین کوئی چھیر سمندر کوئی گھی کے
سمندر کوئی اکھ کے رس کے سمندر کوئی جل آدک کے سمندر ہوتے ہین۔کوئی ندی تالاب
باوی آدک ہوتے ہین کوئی عورت کوئی مرد کوئی نامرد ہوئے ہین۔کوئی موڑھ کوئی بدھوان کوئی
مہاموڑھ ہوئے ہین۔کوئی گیانی کوئی اگیانی بشے بھوگ اور کوئی سمادھ مین استھت ہین اسیطرح
جیو اپنی باسنا مین بندھے ہوئے بھرمتے ہین اور سنسار بھاونا سے جگت مین کبھی نیچے کبھی اوپر کو جاکر
کام کرودھ آدک دکھ سے دکھی ہوتے ہین۔وے کرم اور آشا روپی پھانسی سے بندھے ہوئے ہین
اور بہت سے شریرونکو اٹھاتے پھرتے ہین۔جیسے بوجھا ڈھونے والے بوجھ کو اٹھاتے ہین تیسے
ہی کوئی منکھیہ شریر سے پھر منکھیہ شریر کو دھارن کرتے ہین۔کوئی برچھ سے برچھ ہوتے ہین اور کوئی اور سے اور
شریر دھارن کرتے ہین۔اسیطرح آتم روپ کو بھلاکر جو دیہہ سے ملے ہوتے باسنا روپ کرم کرتے
ہین انکے انسار نیچی اونچی راہ مین بھٹکتے پھرتے ہین۔جنکو آتم بودھ ہوا ہی وے پرش کلیان
روپ ہین اور سب دکھی مایا روپ سنسار مین موہت ہوتے ہین۔یہ سنسار رچنا اندرجال کی طرح
ہی۔جب تک جیو اپنے آنند روپ کو نہین پاتا اور ساکشات کار نہین ہوتا تب تک سنسار بھرم مین بھرمتا ہی
اور جس پرش نے اپنے سوروپ کو جانا ہی اور جیو کیطرح تیاگ نہین کیا اور بار بار سنسار کے پدارتھون سے رہت
اتما کیطرف دوڑتا ہی وہ سب پاکر آتم پد کو پاویگا اور پھر جنم نہ پاویگا۔کوئی جیو بہت سے جنم بھوگ کر گیان سے یا
تپ سے برھماجی کے لوک مین پہونچتے ہین تب پرم پد کو پاتے ہین۔کوئی ہزار جنم تک بھوگ بھوگ کر پھر سنسار مین آتے
ہین۔کوئی بدھوان ببیک کو پاکر بھی پھر سنسار مین گرتے ہین ارتھات موکش گیان کو پاکر پھر سنساری ہوتے ہین۔
کوئی اندر پد کو پاکر نیچ بدھ سے پھر پشو پنچھی آدک کا جنم پاتے ہین اور کچھ منکھیہ کا شریر دھرتے ہین۔کوئی مہا
بدھوان برہم پد سے اپجکر اسی جنم مین برہم پد کو پراپت ہوتے ہین۔کوئی بہت جنمون مین اور کوئی تھوڑے
جنم مین پراپت ہوتے ہین۔کتنے ایک جنم سے اور برھمانڈ کو پراپت ہوتے ہین۔کوئی اسی مین پیدا ہوتا سے

پش کا جنم پاتے ہین کوئی پش سے دیوتا ہو جاتے ہین اور کوئی ناگ ہو جاتے ہین جیسی جیسی باسنا ہوتی ہی تیسا ہی
تیسا رُوپ ہو جاتا ہی۔ جیسے یہ جگت لبِستار روپ ہی تیسے ہی بہت سے جگت ہین۔ کوئی سمان رُوپ ہی
کوئی انوکھا روپ ہی۔ کوئی ہوتے ہین کوئی ہونگے۔ بچتر رُوپ سرشٹ اُپجتی ہی اور مِلتی ہی۔ کوئی گندھرب بھاؤ
کوئی دیوتا اچھہ آدک بھاؤ کو پراپت ہوئے ہین۔ جیسے اِس جگت مین بیوہار کرتے ہین تیسے ہی اور جگتون مین
بھی بیوہار کرتے ہین پر صورتین انوکھی ہین اور اپنے سوبھاؤ کے بش ہو کر جنم مرن پاتے ہین۔ جیسے سمُدر مین
ترنگ اُپجتے ہین اور مٹ جاتے ہین تیسے ہی سرشٹ اُپجتی ہی اور مٹ جاتی ہی۔ جب سمبت اسپند
ہوتے ہین تب اُپجتے ہین اور جب اسپند سے رہت ہوتے ہین تب مٹ جاتے ہین جیسے دیپک کا
پرکاش مٹ جاتا ہی۔ سورج سے کرنین نکلتی ہین۔ گرم لوہے اور آگ سے چنگاریان نکلتی ہین۔ کال مین
رِت نکلتی ہین پھول سے سگندھ نکلتی ہی اور سمُدر سے ترنگ اُپجتے ہین اور مٹ جاتے ہین۔ تیسے
ہی آتم ستا سے جیو اُپجتے ہین اور مٹ جاتے ہین۔ جتنے جیو ہین وی سب تمیز پاکر اپنے پد مین لیجائین سگے
اور سورُوپ مین اُنکا اُپجنا استھت ہونا بندھن مین پڑنا نشٹ ہونا متھیا ہی۔ ترلوکی روپ مہامایا
کے موہ سے اُپجتے ہین اور سمُدر کے لہر کی طرح ناش ہو جاتے ہین۔

## سرگ چوالیسوان۔ سنسار برنن

شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون۔ جیو اِس کرم سے آتم سورُوپ مین استھت ہی پھر لہو مانس ہڈی آدک سے
بھرا ہوا شریر روپی پنجڑا اسکو کیسے مِلا۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی مین نے پہلے تمسے بہت طرح پر کہا ہی پر تم اب تک
نہین جاگے پہلے پیچھے کی بچار کرنیوالی بدھ تمھاری کہان گئی۔ جو کچھ شریر آدک استھاور جنگم جگت دیکھہ پڑتا ہی وہ سب
آبھاس ماتر ہی اور سپنے کیطرح اُٹھا ہی پر لمبا سپنا ہی چھوٹا نہین۔ متھیا بھرم سے بھاستا ہی جیسے آکاش مین دوسرا چندرما
بھرم ماتر ہی اور گھومنے سے پربت گھومتے بھاستے ہین تیسے ہی اگیان سے جگت بھاستا ہی۔ جن پرشون کی اگیان
روپی نیند مٹ گئی ہی اور نشچے سے سنسار باسنا لگ گئی وی یہ بدھ چیت ہین سنسار کو وی سپنے کیطرح جانتے ہین اور
سورُوپ بھاؤ سے کچھ نہین دیکھتے۔ اپنے ہی سوبھاؤ مین سنسار کلپت ہی۔ جیو سنسار موکش سے پہلے سدا اَست
رُوپ دیکھتے ہین اور اُنکی سنسار بھاؤنا است نہین ہوتی ہی وی جگت آکار سدا اپنے بھیتر کلپتے ہین اور جیو کے انیک
آکار بجلی کیطرح چھن بھنگ ہوتے ہین۔ جیسے سمدر مین ترنگ چنچل رُوپ ہوتے ہین اور بیج مین اُنکر رہتا ہی اور
اُسی کے بھیتر پتے اور پھول پھل ہوتے ہین تیسے ہی کلپنا روپی دیہہ من کے پھرنے مین رہتی ہی۔
ہے راجی دیہہ نہ ہو پرنت جہان من پھرتا ہی وہان ہی دیہہ رچ لیتا ہی۔ جیسے سپنے مین منوراج دیہہ رچ لیتا ہی تیسے
ہی یہ دیہہ اور جگت بھی بھرم سے رچا ہوا ہی۔ جیسے چکر پر چڑھایا ہوا مٹی کا پنڈ گھٹ رُوپ ہو جاتا ہی تیسے ہی من کے
پھُرنے سے دیہہ بنتی ہی۔ سب دیہہ من کے پھرنے سے استھت ہی اور جو کچھ جگت بھاستا ہی وہ سب سنکلپ ماتر ہی
جیسے مرگ ترشنا کا جل است رُوپ ہی۔ جیسے بالک کو اپنی پرچھائین مین بیتال
بھاستا ہی تیسے ہی جیو کو اپنے پھرنے سے دیہہ آدک بھاستے ہین۔ ہے راجی سرشٹ کے آد مین جو شریر

اُپجے ہین وی آبھاس ماتر سنکلپ سے اُپجے ہین - پہلے برھما جی کمل مین استھت ہوئے اور اُنھون نے سنکلپ کے کرم سے سنکلپ نگر کی طرح بستار کیا سو سب مایا ماتر ہی مایا کی گھنتا سے یہ جگت بھاستا ہی سو رُوپ مین کچھ نہین - شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون آدجیو جو من رُوپ پھرنے کو پاکر برہم پد کو پراپت ہوا وہ برھما کیسے ہوا اور کیسے استھت ہی یہ مجھ سے کرم سے کہیے - بششٹھ جی بولے کہ ہے مہابا ہو راجی پہلے جسطرح برھما جی نے شریر کو پاکر گرہن کیا ہی اُسکو سنکر استھت بھی جانوگے - دیش کال آدک کے پرچھید سے رہت آتم تت اپنے آپ مین استھت ہی وہ اپنی لیلا شکت سے دیش کال کریا کلپت رُوپ ہوا ہی اور اُس سے جیو کے اتنے نام ہوئے ہین - باسنا سے تت رُوپ ہوئی ہی - چت کلا چپل رُوپ من ہوا ہی اور وہ درشیہ کلنا کے سنمکھ ہوئی - پرتھم اُسی چت کلا نے مانسی شکت ہو کر آکاش کی بھاونا کی اور نرمل بیج رُوپ جو شبد ہی اُسکے سنمکھ ہوئی - جیسے نیا بالک پرکٹ ہوتا ہی تیسے ہی پُول رُوپ اکاش پھر آیا - پھر اسپرش بیج کے سنمکھ ہوئی تب پَون پھر آیا - جب شبد اسپرش آکاش اور پَون کا سنگھرش (رگڑنا) ہوا تب من کے تن می ہونے سے اگن اُپجا اور بڑا پرکاش ہوا پھر رس تنماترا کی بھاونا کی تب شیتل بھاونا سے جل پھر آیا جیسے بہت گرمی سے پسینا نکلتا ہی - پھر گندھ تنماترا کی بھاونا کی اُس سے ناک پھر آئی - استھول کی بھاونا سے جل پرتھوی ہو کر استھت ہوئے اور آکاش مین بڑا پرکاش ہوا - اہنکار کی کلا سے جگت اور بدھ رُوپی بیج سے سہت رُوپ ہوتی اور اشٹم جیو ستا ہوئی اِن آٹھو کا نام پر لِنگ ہوا اور وہی دیہ رُوپی کمل کا بھونرا ہوا - اِس آتم ستا مین بہت بھاونا کرنے سے اُس چت ستا نے بڑا شریر دیکھا - جیسے بیج سے برچھ پھول ہونے سے رس پڑتا ہی تیسے ہی نرمل آکاش مین برت اسپند بے اسپند رُوپ ہوئی ہی - جیسے گہنا (زیور) بنانے کے لیے سانچے مین سونا آدک دھات ڈالتے ہین تو وہ دھات گہنا رُوپ ہو جاتی ہی تیسے ہی برھما جی نے اپنی چیتن سمبیدن من رُوپی سمبت مین بہت بھاونا کی اُس سے استھول ہو گئے - آپ ہی آپ یہ جگت کا رُوپ پھرنا کرم سے ہوا کہ اوپر سر ہی بیچ مین پیٹ ہی نیچے پانون ہین چار دشا ہاتھ ہین اور بیچ مین اُدر دھرم ہی - جیسے نیا بالک پرکٹ ہوتا ہی اور مہا اُجّل پرکاش آگ کے شعلہ کی طرح اُسکے انگ ہوتے ہین تیسے ہی برھما جی کا شریر پیدا ہوا - اسطرح باسنا اور کلپت من سے شریر کو پیدا کر لیا ہی آد برھما کا شریر پرکاش ہی ہوا ہی جو سدا گیان رُوپ سب ایشور ج تیج شکت اور اُدار تا سے بھرا ہوا ہی - اس پرکار برھما جی سے سب جیوون مالک تپے ہوئے سونے کی سی چمک پرم آکاش سے اُپجکر شریر دھاری ہوئے اور اپنی لیلا کے نمت اپنے رہنے کا گھر بنایا ہے راجی کبھی برھما جی مہا آکاش مین رہتے ہین کبھی کلپانتر مہا بھاسکر اگن مین رہتے ہین اور کبھی بشن بھگوان کے نابھ کمل مین رہتے ہین اسی پرکار بہت طرح کے آسن کبھی کہین کبھی کہین رہتے ہین اور لیلا کرتے ہین - جب پرم تتو سے پہلے وہ اسطرح پھرتے ہین تب اپنے ساتھ شریر کو دیکھتے ہین جیسے بالک نیند سے جاگ کر اپنے ساتھ شریر کو دیکھتے ہین جنھین بان کے پرباہ کیطرح پران آپان آتے جاتے ہین تب تب پنچ تتو کو پیدا کرتے ہین - اِس شریر مین بتیس دانت - تین تھمبھ - پانچ دیوتا ارتھات برھما بشن رُودر ایشور سدا شو - نو دروازے - دو جانگھین - دو ہاتھ دو پانون - بیس اُنگلی - بیس ناخن - ایک منھ - دو آنکھین ہین کبھی اپنی اچھا

سے بہت سے ہاتھ اور بہت سے نیتر کر لیتے ہین اور مانس کی کہگل کی ہی- ایسا شریر چیت روپی پنچھی کا گھر ہی- کام دیو بھوگنے کا استھان ہی باسنا روپی پشاچنی کا گھر ہی- جیو روپی سنگھ کی کندرا ہی اور ابھمان روپی ہاتھی کا بن ہی- اس پرکار برہماجی نے شریر کو دیکھا اور بڑی اچھی چمک دمک والی دیہہ کو دیکھ کر برہماجی جو تینون کال کا حال جاننے والے ہین بچار کرنے لگے کہ اس سے پہلے کیا ہوا اور اب ہمکو کیا کرنا چاہیئے تو اُنھون نے کیا دیکھا کہ آگے جو جیوون کی اُتپت بید کے ساتھ ہوئی ہی ایسی بہت سی اتپت ہین اُنکے سب دھرمون کو یاد کرکے دیکھا اور بانی سہت بھگوتی اور بید کو یاد کیا اور سب سرشٹ کے دھرم گن بکار اتپت استھت بڑھنا انت کو گھٹنا اور ناش ہو جانا ان سب کو اسمرت اور شکت مین دیکھا- جیسے جوگیشور اپنا اور اور کا انبھو کرتا ہی اور چت شکت مین استھت ہو کر اسمرت شکت سے دیکھ لیتا ہی تیسے ہی برہماجی نے دبیہ درشٹ سے دیکھ لیا- پھر اچھا ہوئی کہ طرح طرح کی پرجا کو پیدا کرون ایسا بچار کر پرجا کو پیدا کیا اور جیسے گندھرب نگر ترپت ہو جاتا ہی تیسے ہی سرشٹ ہو گئی- دھرم ارتھ کام موکش چارو پدارتھ اور ان کے سادھن رچے پھر اُن مین بدھ نکھیدھ (اجازت و ممانعت) رچے کہ یہ کرنا چاہیے اور یہ نہ کرنا چاہیئے انکے موافق پھل رچے اور شبھ اشبھ کو پیدا کیا ہے راجی اس پرکار پھرنے سے سرشٹ ہوئی ہی اور پھرنے کی درڑھتا سے ہی استھت ہی اسمین تین کال کریا دربیہ کرم دھرم رچے ہین- جیسی نیت رچی ہی تیسی ہی استھت ہی جیسے بسنت رت مین پھل پیدا ہوتے ہین تیسے ہی برہماجی نے من سے سرشٹ کو پیدا کیا ہی- یہ بچتر روپ رچنا کا بلاس چتر روپ برہماجی کے چت مین کلپت ہی- کال مین پیدا ہوتی ہی اور کال ہی سے بنی ہی سو روپ نہ کچھ اُپجتا ہی اور نہ کچھ ناس ہوتا ہی جیسے سپنے کی سرشٹ ہوتی تیسے ہی یہ سنسار رچنا ہی-

## سرگ پینتالیسوان جتھارتھ اُپدیش جوگ برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی اس پرکار جو اُپجا ہی وہ کچھ نہین اُپجا اور نہ استھت ہی شون اکاش روپ ہی اور من کے پھرنے سے سرشٹ بھاستی ہی- بڑے دیش کال کریا سہت جو برہمانڈ دیکھ پڑتا ہی اُسنے پرمارتھ مین کچھ بھی استھان نہین روکا سپنے کے نگر کی طرح سنکلپ ماتر ہی اور آدھار بنا چتر ہی جیسے مورت کا چتر ادھار بنا متھیا ہوتا ہی تیسے ہی یہ جگت بڑا بھاستا ہی پر متھیا ہی است ہی اندھکار روپ ہی اور آکاش مین چتر کے سمان ہی جیسے سپنے مین بھاس روپ جگت بھاستا ہی وہ است روپ ہی تیسے ہی یہ شریر آدک جگت من کے پھرنے سے بھاستا ہی من کا پھرنا ہی اسکا کارن ہی جیسے نیتر کا کارن پرکاش ہی تیسے ہی جگت کا کارن چت ہی- سب جگت آکاش ماتر اور گھٹ پٹ گرہ آدک کرم سہت بھی است روپ ہی جیسے جل مین جو چکر اورت (گرداب) دیکھ پڑتے وے است روپ ہین تیسے ہی پربت آدک جگت است روپ ہین- اپنے رہنے کے لیے مین نے یہ شریر رچا ہی- جیسے کسواری اپنے رہنے کے لیے گھر بناتی ہی اور آپ ہی بندھن مین پڑ جاتی ہی تیسے ہی من شریر آدک کو رچکر آپ ہی دُکھی ہوتا ہی ایسا پدارتھ کوئی نہین جو سنکلپ سے رہت سدھ ہو اور من کے جتن سے سدھ نہ ہو- کٹھن اور بڑی بات بھی من سے سدھ ہوتی ہی- پرماتما جو دیو ہی وہ سب شکت والا ہی اور من بھی اُسی کی شکت ہی وہ کون

پدارتھ ہی جو مَن سے سِدھ نہ ہو۔ مَن سے سب کچھ بنجاتا ہی کیونکہ جو کچھ پدارتھ ہین اُن سب مین ستا پرماتما کی
ہی اُس سے کچھ الگ نہین اِس سے پرماتما دیو مین سب کچھ ہو سکتا ہی۔ آدچِت کلا برھمارُوپ ہوکر اُدی ہوئی
ہی اِین بھاؤنا کے انسار اُسنے آپکو برھماجی کا شریر دیکھا اور اُسنے کلنا رُوپ دیوتا دیت مُنکھیہ استھاور جنگم رُوپ
جگت کو رچا ہی اور سنکلپ مین اِستھت ہی جب تک اُسکا سنکلپ ہی تب تک تیسے ہے جب سنکلپ مِٹ
جاویگا تب جگت بھی مٹ جاویگا جیسے تیل سے رہت دیپک نربان ہوجاتا ہی تیسے ہی جگت بھی ہوجایگا
کیونکہ آکاش کیطرح سب ہی کلنا ماتر ہی اور دیر تک کے سپنے کی طرح اِستھت ہی۔ واستو مین نہ کوئی پیدا
ہوتا ہی نہ مَرتا ہی پرمارتھ سے تو ایسا ہی ہی اور اگیان سے سب پدارتھ بکار سہت بھاستے ہین نہ کوئی
بوڑھا ہوتا ہی نہ کوئی مرتا ہی اُسمین ادربکار کیسے مانیے جیسے پتّے کی ریکھا کے اُپجنے اور مِٹ جانے
مین بن کی کچھ گھٹتی اور بڑھتی نہین ہوتی تیسے ہی شریر کے اُپجنے اور مٹ جانے مین آتما کو لابھ اور
ہان کچھ نہین۔ سب درشیہ جگت بھرم سے بھاستا ہی گیان کی درشٹ سے دیکھو اگیانی کیطرح کیون
موہ مین پڑتے ہو۔ جیسے مرگ ترشنا کا جل پرتچھ بھاستا ہی تو بھی متھیا بھرم ماتر ہوتا ہی تیسے ہی برھماجی سے لیکر تنکے
تک سب بھرم ماتر ہین۔ جیسے آکاش مین دوسرا چندرما بھاستا ہی تیسے ہی متھیا گیان سے جگت بھاستا ہی۔ جیسے
نا‌ؤ کے اوپر بیٹھے ہوئے کو کنارے کے برچھ اور استھان چلتے ہوئے دکھ پڑتے ہین تیسے ہی بھرم درشٹ
سے جگت بھاستا ہی اِس جگت کو تم اندرجال کیطرح جانو۔ یہ دیہہ پنجرا ہی اور من کے مَن سے اَست رُوپ
ہی ست کیطرح اِستھت ہوا ہی جگت دوسرا نہین مایا سے رچی ہوئی برہم ستا ہی جیون کی تیون اِستھت ہی اور
شریر آدک کیسے اور کسکی طرح اِستھت کہیے۔ پربت اور گھاس آدک جو کچھ جگت ہی وہ سب بھرم ماتر مَن
کی بھاؤنا سے دڑھ ہو بھاستا ہی اور اَست ہی ست رُوپ ہوکر اِستھت ہوا ہی۔ ہے راجی یہ جگت طرح کی رچنا
سہت بھاستا ہی پربھیتر سے کچھ نہین۔ اِسکی ترشنا کو تیاگ کرکے سُکھی ہو۔ جیسے سپنے مین بڑے بڑے چمتکار
بھاستے ہین سو بھرم ماتر اور اَست رُوپ ہین واستو مین کچھ نہین تیسے ہی یہ جگت دیر تک سپنا ہی چِت
سے کلپت ہی اور دیکھنے مین بڑا ابستار رُوپ بھاستا ہی بچار کرکے اِسکو لیا چاہے تو کچھ ہاتھ نہین آتا۔ جیسے
سپنے کی سرشٹ جاگنے پر کچھ نہین ملتی اور کسُواری کو اپنا بنایا ہوا گھر بندھن کرتا ہی تیسے ہی اپنا رچا ہوا جگت
من کو دُکھ دیتا ہی اِس سے اِسکو تیاگ کرو۔ جس پُرش نے اسکو اَست جانا ہی وہ جگت کی بھاؤنا پھر نہین کرتا جیسے
مرگ ترشنا کے جل کو جسنے اَست جانا ہی وہ اُسکے پینے کو نہین دوڑتا۔ اور جیسے اپنے من کی کلپی ہوئی اِستری سے
بُدھمان آنند نہین مانتا تیسے ہی گیانوان جگت کے پدارتھون مین آنند نہین مانتا اور جو اگیانی ہی وہ آنند مان کر
بندھ جاتا ہی۔ جیسے سپنے مین اَست اِستری سے کرم کرتا ہی تیسے ہی اگیانی اَست جگت کو سَت جانکر کرم کرتا ہی
بُدھمان ست مانکر نہین کرتا۔ جیسے رسی مین سانپ بھاستا ہی تیسے ہی من کے موہ سے جگت بھاستا ہی اور
ڈر کا دینے والا ہوتا ہی پر سب بھاؤنا ماتر ہی۔ جیسے جل مین چندرما کا پرتبمب ہلتا ہوا بھاستا ہی اور اُسکے لینے
کی اِچھا بالک کرتا ہی بدھمان نہین کرتا تیسے ہی جگت کے پدارتھون کی اِچھا اگیانی کرتے ہین گیانوان نہین
کرتے۔ ہے راجی یہ مین نے پرم گنون کا سمُوہ (ذخیرہ) تمکو اُپدیش کیا ہی اِسکی بھاؤنا کرکے تم سُکھی ہوگے

جو مورکھ اِن بچنون کو تیاگ کر جگت کو سکھ روپ جانکر اُسکی طرف لگتے ہین وے ایسے ہین جیسے کوئی جاڑے کے مارے دکھی ہوا اور پرتچھ اگن کو تیاگ کر جل مین اگن کے پرتبمب (عکس) کا آسرا کرے اور اُس سے اپنا جاڑا دُور کیا چاہے تو وہ مورڑھ ہے تیسے ہی آتم بچار کو تیاگ کر جگت کے پدارتھون کی سکھ کے لیے اَچھا کرتے ہین وے موڑھ ہین جگت است رُوپ ہے اور من کے من سے رچا ہے- جیسے سپنے مین چت سے نگر بھاستا ہے اور وہ نگر جو جلتا ہوا بھاسے تو جتنی پُرش کبھی نہین جلتا ہے تیسے ہی جگت کے ناش ہونے سے آتما کا ناش کبھی نہین ہوتا- وہ اُپجنے بڑھنے گھٹنے اور ناش ہونے سے رہت ہے- جیسے بالک اپنے کھیل کے واسطے ہاتھی گھوڑا انگرر رچ لیتا ہے اور پھر مٹا ڈالتا ہے تو وہ اُسکے بننے اور مٹنے مین جیوُن کا تیوُن ہے- اور جیسے بازیگر بازی کو پھیلاتا ہے اور پھر مٹا ڈالتا ہے تو وہ اُسکے بننے اور بگڑنے مین جیونکا تیون ہے تیسے ہی آتما جگت کے اُپجنے اور مِٹ جانے مین جیون کا تیون ہے اسکا کچھ نہین بگڑتا جو سب ست ہے تو کسیکا کچھ ناش نہین ہوتا اِس کارن جگت مین خوشی اور رنج کرنا نہ چاہیے اور جو سب است ہے تو بھی ناش کسی کا نہ ہوا اور دُکھ بھی کسی کو نہ ہوا سَت است دونون طرح سے دُکھ سکھ نہین ہوتا- سورُوپ مین کسی کا ناش نہین اور سب جگت برہم سورُوپ ہے تو سکھ کہان ہے برہم سے بن جگت کچھ دوسرا نہین بنا سب جگت پرتچھ جو بھاستا ہے سو است روپ ہے اِس است رُوپ سنسار مین گیانوان کو لینے کے قابل کوئی چیز نہین- سب جگت مین برہم تتو ہے کچھ اور نہین تو تینون لوک مین اِسی پدارتھ کے لینے اور تیاگ کرنے کی اچھا کرنا چاہیئے جگت ست روپ یا است ہوگیا توان کو سُکھ دُکھ کوئی نہین- تیون بھرم درشٹ اگیانی کو دُکھ دایک ہوتی ہے جو چیز آدا اور آنت مین اَست ہے اُسکو بیچ مین بھی است جانیے اور اُسکے پیچھے جو باقی رہتا ہے اُسکو سَت جانیے- جس سے است بھی سِدھ ہوتا ہے- جنکی بال بدّھ موہ سے گھری ہوئی ہے وے جگت کے پدارتھون کی اچھا کرتے ہین بدّھمان نہین کرتے- بالک کو جگت لبتار رُوپ بھاستا ہے اُس سے وہ اپنا پریوجن چاہتے ہین اور سکھ دُکھ بھوگتے ہین تم بالک مت ہو- جگت است ہے اسکا سہارا تیاگ کر ست آتما مین استھت ہو- جو آپ سہت سب جگت است روپ جانو تو بھی کچھ دُکھ نہین اور جو آپ سہت سب سَت جانو تو بھی اِس درشٹ سے سُکھ دُکھ نہین- یے دونون نشچے سکھ کے دینے والے ہین- آپ سمیت سب است روپ جانوگے تو دُکھ نہ ہوگا- بالمیک جی بولے کہ جب اِس پرکار بششٹھ جی نے کہا تب سورج اَست ہوئے اور سب سبھا نمسکار کرکے اپنے اپنے استھان کو گئی اور سورج کی کرنون کے نکلتے ہی پھر اپنے اپنے استھان پر آبیٹھے-

## سرگ چھیالیسوان- جبتھارتھ بھوتارتھ بودھ جوگ برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی جو دھن اور استری آدک نشٹ ہوجاوین تو اندرجال کے کھیل کیطرح جانیے اِس سے بھی دُکھ کا اوسر نہین ہوتا- جو چھن بھر مین دیکھ پڑے اور پھر مٹ جاے اسکا سوچ کرنا برتھا ہے جیسے گندھرب نگر جو تن اور من سے جڑا ہوا ہو یا دُکھ سے بھرا ہوا ہو تو اُسمین سُکھ اور دُکھ کا استھان کہان ہے- تیسے ہی اَبدیا سے رچے ہوئے پتر دھن آدک کے سُکھ دکھ کا کرم (سلسلہ) کہان ہے- جو پتر اور دھن آدک بڑھے تو بھی خوشی کرنا بیفائدہ

ہی کیونکہ مرگ ترشنا کا جل بڑھا بھی تو اس سے کچھ کام نہین نکلتا تیسے ہی استری اور دھن آدک بڑھے بھی تو سکھ کہان ہی دُکھ ہی رہتا ہی - وہ کون پُرش ہی جو مایا موہ کے بڑھنے سے شانت وان ہوا ہی وہ تو دکھ دایک ہی ہی جو موڑھ ہین وی بھوگون کو دیکھکر پرسن ہوتے ہین اور بہت سے بہت چاہتے ہین اور بدھمانونکو ان بھوگون سے بیراگ اُپجتا ہی - جنکو آتما کا ساکشات درشن نہین ہوا اور بھوگون کو ناشوان نہین جانتے اُنکو بھوگ کی ترشنا بڑھتی ہی اور جو بدھمان ہین وے بھوگون کو آدسے ناشوان جانتے ہین اور دُکھ روپ جانکر اُس کی اچھا نہین کرتے اس سے ہے راگھو تم گیان وان کی طرح بیوہار مین رہا کرو - جب ناشس ہو تو ہو اور جو پراپت ہو تو ہو اُسمین دُکھ سُکھ نہ مانو اُسکو شاستر کے انسار سکھ دُکھ سے رہت ہو کر بھوگو اور جو نہ پراپت ہو اُسکی اچھا نہ کرو - یہ پنڈتون کا لچھن ہی - ہے راجی یہ سنسار دُکھ روپ بھوگ سے آیا ہی اسمین موہ نہ کرنا جیسے گیانوان رہا کرتے ہین تیسے ہی رہنا مورکھ کی طرح نہ رہنا - یہ سنسار اگیان سے رچا ہی جو اسکو جیون کا تیون نہین دیکھتا وہ دُربدھی نشٹ ہوتا ہی سنسار کے جن جن پدارتھون کی اچھا ہوتی ہی وہ سب بندھن کے دینے والے ہین اور اُن مین جیو ڈوب جاتا ہی - جو بدھمان ہین وی جگت کے پدارتھون مین پریت نہین کرتے اور جنے نشچے سے جگت کو است روپ جانا ہی وہ کسی پدارتھ مین بندھ وان نہین ہوتا - اَبدیا روپ پدارتھ اُسکو دُکھ نہین دیتے اور بست بدھ سے وہ کھینچ نہین سکتا ہی - جسکی بدھ مین یہ نشچے ہوا ہی کہ سب مین ہی ہون وہ کسی پدارتھ کی اچھا نہین کرتا ہے راجی شدھ تتو جو ست است جگت کے مدھ بھاؤ مین ہی اُسکا ہردے سے آشرے کرو اور جو بھیتر باہر جگت کے پدارتھ ہین اُنکو مت لو - اُنکا آسرا تیاگ کر کے پرم پد کو پراپت ہو کرات لبتار والے نرمل آتما مین بشرام کرو اور راگ دویش سے رہت ہو کر سب کام کرو - جیسے آکاش سب پدارتھون مین بیاپک اور نرلیپ ہی تیسے ہی سب کام کرتے ہوئے بھی نرلیپ (بےلوث) رہو - جس پُرش کو پدارتھ مین نہ اچھا ہی نہ اَن اچھا ہی اور جو کرمونکو سوبھا وہی سے کرتا ہی اُسکو کرم کا بندھن نہین لگتا وہ کمل کے پھول کی طرح سدا نرلیپ رہتا ہی - دیکھنا اور سننا آدک کرم اندریون سے ہوتا ہی اس سے تم اندریون سے کرم کرو یا نہ کرو پرنت اُن مین بے اچھا رہو اور ابھمان سے رہت ہو کر آتم تتو مین استھت ہو - اندریون کے ارتھ کا سار جو اہنکار ہی جب یہ ہردے مین نہ پھُرے گا تب تم جوگ پد کو پراپت ہوگے اور راگ دویش سے رہت ہو کر سنسار سمدر کو ترجاوگے - جب اندریون کے راگ دویش سے رہت ہو تب مکت کی اچھا نہ کرے تو بھی مکت روپ ہی - ہے راجی اس دیہہ سے الگ آپ کو جانکر جو اُتم پد ہی اُس مین استھت ہو جاؤ تب تمھارا ایسا پرم جس ہوگا جیسے پھول سے سگندھ پرکٹ ہوتی ہی - اس سنسار روپی سمُدر مین باسنا روپی جل ہی اُسمین جو آتم گیانی بدھ روپی ناؤ پر چڑھتے ہین وے ترجاتے ہین اور جو نہین چڑھتے وی ڈوب جاتے ہین یہ گیان مین نے تمسے چھُری کی دھار کے برابر تیز کہا ہی یہ اَبدیا کا کاٹنے والا ہی اسکو بچار کر آتم تتو مین استھت ہو - جیسے تتو کے جاننے والے آتم تتو جانکر بیوہار مین رہا کرتے ہین تیسے ہی تم بھی رہا کرو اگیانی کی طرح مت رہو - جیسے جیون مُکت پرکاش کانت تریت کا

آچار ہی ویسا ہی تم بھی کرو- بھوگ مین نہ پھنسو اور موڑھ کے آچار کی طرح اپنا اچار نہ کرو جو پرماتم گیانی پُرش
ہین وی نہ کچھ لیتے ہین نہ کچھ تیاگ کرتے ہین اور نہ کسی کی اچھا کرتے ہین وے جیسا بیوہار پرار بدھ سے پراپت
ہوتا ہی اُسی مین رہتے ہین اور دُکھ سکھ کسی مین نہین مانتے - جو بڑا ایشورج ہو بڑے گن ہون بہت پچھی
ہو بڑی بھبوت ہو تو بھی گیانی لوگ اگیانی کیطرح ابھمان نہین کرتے - مہاشون بن مین وے دُکھی نہین ہوتے
اور جو دیوتاؤن کا ایسا سُندر بن ہو تو اُس سے سکھی بھی نہین ہوتے اُنکو نہ کسی کی اچھا ہی نہ تیاگ ہی ہر
جیسی اوستھا اُنکو آکر پراپت ہو اُسی مین دکھ سکھ سے رہت ہو کر رہا کرتے ہین - جیسے سورج سم بھاؤ سے
بین بچرتے ہین تیسے ہی وی بھی ابھمان سے رہت ہو کر دیہہ روپی پرتھوی مین بچرتے ہین - اب تم بھی
ببیک کو پراپت ہو گیان کے بل مین استھت ہو اور کسی پدارتھ کی اور درشٹ نہ کرو - نربیر اور نرمن
درشٹ کو لیکر رہو اور سم بھاؤ مین سم آتم بھاؤ پرتھوی مین استھت ہو کر سنسار کی اچھا دور سے تیاگ
کر جیتھا بیوہار مین رہا کرو اور پرم شانت روپ ہو رہو بالمیک جی بولے کہ جب اِس پرکار نرمل بانی سے
بششٹھ جی نے کہا تب شری رامچندر جی کا نرمل چت امرت سے شیتل اور پورن ہو گیا جیسے پورنماسی کا چندرما
امرت سے شیتل اور پورن ہوتا ہی تیسے ہی شری رامچندر جی شانت ہو کر پورن ہو گئے -

## سرگ سینتالیسوان - جگت ست اَسَت نِرنے برنن

شری رامچندر جی بولے کہ ہے بھگون آپ سب دھرم اور بید بیدانت کے جاننے والے ہین آپکے شدھ اُدار
برکت روپ کو تل اور اُچت بچنونکو سنکر مین سپت ہوا ہون اور اُن امرت روپی بچنونکو پی کر مین اگھاتا نہین ہون - ہے
بھگون آپ راجس ساتوک جگت کہنے لگے تھے سو کچھ سنچھیپ سے کہا تھا کہ اُسمین اوکاش پاکر آپ نے برھما جی کی اُتپت
کہی اُسمین مجھکو یہ سندیہہ پیدا ہوا کہ کہین تو برھما جی کی اُتپت کمل کے پھول سے کہی ہی اور کہین آکاش سے کہی کہین
انڈے سے کہی اور کہین جل سے کہی ہی سو بچتر روپ ساشتر نے کیسے کہا - آپ سب سنشے کے ناش کرنے والے
ہین کرپا کرکے جلد مجھکو اُتر دیجئے - بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی کئی لاکھ برھما اور بہت سے بشن اور رُدر ہوئے ہین اور
اب بھی بہت سے برھمانڈون مین بہت طرح کے بیوہارون سہت برتمان ہین کتنے برابر ہوتے ہین کتنے بڑی چھوٹی
عمر کے سپنے کے جگت کیطرح پیدا ہوتے ہین - کتنے ہو گئے ہین کتنے آگے ہونگے اِن مین سے تمنے برھما کی اُتپت
جو ہمسے پوچھی ہی سو سنو - یہ بھی بہت طرح کے ہوتے ہین - کبھی سرشٹ شری سداشو جی سے پیدا ہوتی ہی کبھی برھما
جی سے کبھی بشن بھگوان سے - اور کبھی منیشور رچ لیتے ہین - کبھی برھما جی کمل سے اُپجتے ہین اور کبھی جل سے کبھی
پون سے اور کبھی انڈے سے اُپجے ہین - کبھی کسی برھمانڈ مین اندر ترنیتر ہوتے ہین اور کبھی بشن ہوتے ہین اور
کبھی سداشو ہوتے ہین - کبھی سرشٹ مین پربت اُپجتے ہین اور کبھی منگھیہ اور کبھی برچھ ہی ہوتے ہین - سرشٹ
بھی بہت طرح سے پیدا ہوتی ہی - کسی برھمانڈ مین موت کا ڈر ہوتا ہی کبھی پتھر ہی ہوتے ہین کبھی مانس مَی ہوتی ہی
اور کبھی سُبرن کی ہوتی ہی - کہی سرشٹیون مین چودہ لوک ہین - کسی سرشٹ مین کئی لوک ہوتے ہین اور کسی
سرشٹ مین برھما جی نہین ہوتے - اسیطرح بہت سی سرشٹ چدآکاش برہم تو سے پھری ہین اور پھر اُسی مین

مل گئی ہین۔ جیسے سمُدر مین لہر پیدا ہوکر پھر سمدر مین ملجاتی ہین تیسے ہی آتما مین کتنی ہی سرشٹ پیدا ہوکر پھر
آتما ہی مین ملجاتے ہین۔ جیسے مرُتھل مین مرگ ترشنا کی ندی بھاستی ہی اور پھول مین سگندھ ہوتی ہی تیسے ہی
پرماتما مین جگت ہی۔ جیسے سورج کی کرنون مین ترسرین (ذرہ) دیکھ پڑتے ہین اور اُنکی گنتی کہی نہین جاتی
جو کوئی ایسا سمرتھ بھی ہو کہ اُنکی گنتی کرسکے پرنت برہم تتو مین جتنی سرشٹ پھرتی ہین اُنکی گنتی وہ بھی نہ کرسکیگا
جیسے برکھارت مین گنّے کے کھیت مین جھڑ ہوتے ہین اور نشٹ ہو جاتے ہین تیسے ہی آتما مین سرشٹ اُپجکر
نشٹ ہو جاتی ہین۔ وہ کال نہین جانا جاتا کہ جس کال مین سرشٹ کا اُپجنا ہوا ہی۔ آتم تتو مین نت ہی سرشٹ
کا اُپجنا اور مٹ جانا ہوتا ہی۔ جیسے سمدر مین آگے پیچھے ترنگ پھُرتے ہین اور اُنکا انت نہین اسی پرکار
سرشٹ کا آد اور انت کچھ نہین جانا جاتا۔ دیوتا دیت منکھیہ آدک کتنے پیدا ہوکر مٹ گئے ہین اور کتنے
ہی آگے ہونگے۔ جیسے یہ برھمانڈ برھماجی سے رچا گیا ہی تیسے ہی کتنے برھمانڈ ہو گئے ہین اور جیسے کتنے
ہی گھڑیان (ساعت) ایک برس مین گذرتی ہین تیسے ہی گذری ہین جیسے سمدر مین ترنگ ہوتے ہین
تیسے برہم تتو مین بے گنتی جگت ہوتے ہین کتنی ہی سرشٹ ہو چکی ہین کتنی ہی اب ہین اور کتنی ہی آگے
ہونگی۔ جیسے مٹی مین گھڑا ہوتا ہی اور برچھ مین انیک پتے ہوتے ہین پھر مٹ جاتے ہین اور جیسے جب
تک سمُدر مین جل ہی تب تک لہر اور بھونر کا ہونا بند نہین ہوتا اُپجتے اور مٹتے ہین تیسے ہی برہم چدا کاش
ہی۔ تینون لوک سہت جگت اُپج اُپج کر اُسی مین ملجاتے ہین۔ جب تک اپنے سورُوپ کا پرماد
ہی تب تک بکار سہت جگت ہی اور بڑے لبتار سے بھاستا ہی۔ جب آتم سورُوپ دیکھوگے
تب کوئی بکار نہ بھاسیگا جبتک درشٹ سے نہین دیکھتے تب تک ابھاس جگت مین اُپجتے اور مٹتے ہین پرنت
نہ ست کہے جاسکتے ہین نہ است واستو مین برہم اور جگت مین کچھ بھید نہین جیسے سمدر اور ترنگ
مین کچھ بھید نہین۔ اَبدیا سے الگ ہوکر بھاستے ہین اور بچار کرنے سے نبرت ہو جاتے ہین۔ چراچر جگت
جو طرح طرح کی چیشٹا سہت انت سربیشور آتما مین پھُرتے ہین سو اُس سے الگ نہین۔ جیسے ڈالی
پھُول پھل پتے برچھ سے الگ نہین اور الگ بھاستے ہین تو بھی الگ نہین ہین تیسے ہی آتما سے
جگت الگ بھاستے ہین تو بھی الگ نہین آتما رُوپ ہین۔

ہے رامجی مین نے چودھون بھون سہت سرشٹ کہی ہین اُن مین کوئی چھوٹی ہی کوئی بڑی ہی پر سب پرماتما آکاش
مین اُپجتی ہین اور وہی رُوپ ہین۔ برہم تتو سے کبھی پہلے برہم آکاش اُپجتا ہی اور پرتشٹھا پاتا ہی پھر اُس سے برھما
جی اُپجتے ہین اور اُنکا نام آکاشجا ہوتا ہی۔ کبھی پہلے پَون اُپجتا ہی اور پرتشٹھا پاتا ہی پھر اس سے برھماجی اُپجتے ہین
تو بایوجا کہلاتے ہین۔ کبھی پہلے جل اُپجتا ہی اُس سے برھماجی اُپجتے ہین تو اُنکا نام جلجا ہوتا ہی اور کبھی پرتھوی
پہلے اُپج کر بستار بھاؤ کو پراپت ہوتی ہی اور اُس سے برھماجی اُپجتے ہین تو اُنکا نام پارتھوجا ہوتا ہی ایسے ہی
اگن سے اُپجکر اگنجا نام پاتے ہین۔ ہے رامجی یہ پنچ تتو سے جو برھماجی کی اُتپت ہوئی وہ تمسے کہی جب
چار تتو پُورن ہوتے ہین اور پانچوان تتو سب سے بڑھتا ہی تب اس سے پرجاپت اُپجکر اپنے جگت کو رچتا
ہی اور کبھی برہم تتو سے آپ ہی پھُر آتا ہی۔ جیسے پھُول سے سگندھ پھُر آتی ہی تیسے ہی برھماجی اُپجکر

پُرش بھاؤنا سے پُرش رُوپ ہو کر رہتے ہین تب اُنکا نام سویمبھو ہوتا ہی- کبھی پُرش جو بشن دیو ہین اُنکی پیٹھ سے اپجتے ہین- کبھی نیتر سے پرکٹ ہوتے ہین اور کبھی نابھ (ناف) سے پیدا ہوتے ہین تب پرجاپت اور نیترجا اور پدم جا نام ہوتے ہین واستو مین سب مایا ماتر ہین اور سپنے کی طرح متھیا روپ ہو کر ست کی طرح بھاستے ہین جیسے منوراج سرشٹ بھاس آتی ہی تیسے ہی یہ جگت ہی اور جیسے ندی مین ترنگ ابھن رُوپ پھُرتے ہین تیسے ہی آتما مین جگت ابھید روپ پھرتا ہی واستو مین دوسرا کچھ نہین ہی- جب شُدھ ستا کا آبھاس سمبیدن پھرتا ہی تب وہی جگت رُوپ ہو کر بھاستا ہی جیسے بالک کے منوراج مین سرشٹ پھُرتی ہی سو واستو مین کچھ نہین ہوتی تیسے ہی یہ ہی- کبھی شُدھ آکاش مین منن کلا پھُرتی ہی اس سے سونے کا انڈا اپجتا ہی اور انڈے سے برھما اُتپن آتے ہین اور کبھی پُرش بشن دیو جل مین بیج کو ڈالتے ہین اُس سے کمل کا پھُول اُپجتا ہی اُسی کمل کے پھُول سے برھما جی اُپجتے ہین اور کبھی سورج سے پھر آتے ہین اسی پرکار بچتر روپ رَچنا برہم پد سے اُپجتی ہی اور پھر لَے ہو جاتی ہی- تمھارے سمجھانے کے لیے مین نے کئی طرح کی اُتپت کہی ہی پر وہ سب مَن کے پھرنے ماتر ہی اور کچھ نہین- ہے راجی تمھارے سمجھنے کے لیے مین نے سرشٹ کا کرم کہا ہی پر اُسکا روپ من ماتر ہی اُپج اُپج کر لَے ہو جاتا ہی بار بار دُکھ سکھ گیان اگیان بندھ موکش ہوتے ہین اور ناش ہو جاتے ہین- جیسے دیپک کا پرکاش اُپجکر نشٹ ہو جاتا ہی تیسے دیہہ اُپجکر نشٹ ہو جاتی ہی کال کا سو بھاؤ یہی ہی کہ کوئی بہت دنون تک رہتا ہی اور کوئی جلد ہی مِٹ جاتا ہی پرنت سبھی ناش روپ ہین- برھما جی سے لے کر کیڑے تک جو کچھ رُوپ بھاستا ہی وہ کال کے بھید کو تیاگ کر دیکھو کہ سب ناش ہو جانے والا ہی- کبھی ست جُگ کبھی تریتا جُگ کبھی دواپر جُگ کبھی کلجگ پھر پھر آتے اور جاتے ہین اسی پرکار کال کا چکر گھومتا رہتا ہی- منونتر کا شروع ہوتا ہی اور کال کی پرمپرا (سلسلہ) گذرتی ہی- جیسے پراتہ کال مین پھر پراتہ کال آتا ہی تیسے ہی جگت کی وہی وہی گت ہی اندھکار سے پرکاش ہوتا ہی اور جگت برہم تتو سے پھر کر پھر لین ہو جاتا ہی- جیسے گرم لوہے سے چنگاریان اُڑتی ہین سو لوہے ہی مین ہوتی ہین تیسے ہی یہ سب بھاؤ چدآکاش سے اُپجتا ہی اور چدآکاش ہی مین استھت ہی کبھی گپت رُوپ ہوتا ہی اور کبھی پرکٹ ہوتا ہی- جیسے سمدر مین ترنگ اور برچھ مین پتے ہوتے ہین تیسے ہی آتما مین جگت ہی اور جیسے نیتر کے دوش سے آکاش مین دو چندرما بھاستے ہین تیسے ہی چت کے پھُرنے سے آتما مین جگت بھاستے ہین اور اُسی مین استھت اور لَے ہوتے ہین- جیسے چندرما کی کرنین اُتپن ہو کر استھت اور لَے ہو جاتی ہین تیسے ہی آتما مین جگت ہی سو سوروپ سے کہین اُپجا نہین پھُرنے سے بھاستا ہی ہے راجی آتما سرب شکت ہی جو شکت اُس سے پھُرتی ہی وہ اُسیکا روپ ہو بھاستی ہی- سب جگت است رُوپ ہی جسکے چت مین چھایا کیطرح است کا نشچے ہی وہ پرش پھر سنساری نہین ہوتا سوروپ مین لگا رہتا ہی ایسے مہاتما گیانوان کی درشٹ مین سرب برہم کا نشچے ہوتا ہی- ہمکو یہی نشچے ہی کہ سنسار نہین سب برہم تتو ہی ہی اور سدا رہتا ہی اگیانی کی درشٹ مین جگت سدا است روپ ہی اور سنسار اُسکو بدیمان (موجود) ہی سو پھر پھر اُپجکر مِٹ جاتا ہی سوروپ اُپجنے اور مِٹنے سے بھی ناش نہین ہوتا پرنت اگیانی جگت کو است

نہین جانتے ہین سدا استھت جانتے ہین اِس سے نشٹ ہوتے ہین۔ جگت کے سب پدارتھ ناش ہوجانیوالے ہین پرنت درشیہ سے جگت است نہین بھاستا۔ جن پدارتھون کو درڑھ کرکے ست جانا ہی وہ ناش رُوپ ہین کچھ نہ رہیگا۔ کوئی پدارتھ ست بھاستا ہی کوئی اَست بھاستا ہی اس جگت مین ایسا کون پدارتھ ہی جو کلنا رُوپ کرنے سے بستار رُوپ برہم مین نہ بنے۔ یہ جگت مہاپرلی مین نشٹ ہوتا ہی اور پھر پیدا ہوتا ہی جنم اور مرن ہوتا ہی اور سُکھ دُکھ دشا آکاش میگھ پرتھوی پربت سب بار بار اُپج آتے ہین جیسے سورج کی پربھا اُدی اور است کو پراپت ہوتی رہتی ہی تیسے ہی سرشٹ اُدی اور است ہوتی بھاستی ہی۔ دیوتا اور دیت لوکانتر کرم ہوتے ہین اور سورگ موکش اندر چندرما نارایَن دیو پربت سورج برن اگن آدک لوکپال پھر پھر ہوتے ہین سمیر آدک استھان پھر آتے ہین اور اندھکار رُوپ ہاتھی کے مارنے کو سورج رُوپ کیسری سنگھ اُپج آتے ہین۔ سورگ اندر اپسرا لوگ اَمرت سے ہو آتے ہین اور دھرم ارتھ کام موکش کریا کرم شبھ اشبھ رُوپ ہو آتے ہین اور جگیہ دان ہوم آدک سب کریا سنجگت سنساری جیو ہوتے ہین۔ شبھ کرم کرنے والے سورگ مین رہتے ہین اور سُکھ کو بھوگتے ہین پر پُن کے چُک جانے پر وہان سے بھی گرا دیے جاتے ہین اور مرت لوک مین آتے ہین اس پرکار کرم کرتے اور اُپجتے اور مٹتے ہین۔ سورگ روپی کمل مین اندر روپی بھونرے ہین جو سورگ رُوپی کمل کی سگندھ کو لینے آتے ہین۔ جتنا پُن کیا ہوتا ہی اتنے دنون تک سُکھ بھوگ کر نشٹ ہو جاتے ہین اور ست جگ آدک جگ اور سب دیش کال کریا دربیہ جیو اُپج آتے ہین۔ جیسے کمھار چکر سے برتن بناتا ہی تیسے ہی چت کلا پھرنے سے جگت کے بہت سے پدارتھ بناتی ہی۔ جیو سمت سندر استھان ہوتے ہین اور پھر نشٹ ہو جاتے ہین۔ است ماتر جگت جال جیو سے رہت شون مسان ہو جاتا ہی اور کلاچل پربت کیصورت میگھ جل برساتے ہین اُس مین جیو بُدبُدے رُوپ ہوکر رہتے ہین بارہ سورج تپتے ہین اور شیش ناگ کے مکھ سے اگن نکلتی ہی اُس سے سب جگت بھسم ہو جاتا ہی پھر وہ اگن بجھ جاتی ہی تب ایک شون آکاش ہی باقی رہتا ہی اور رات ہو جاتی ہی۔ جب رات ہو چکتی ہی تب پھر جیو پرانی دیہہ سمت من رُوپ برہما رچ لیتا ہی اس پرکار شون آکاش مین من جگت کو رچتا ہی۔ جیسے شون استھان مین گندھرب یا سے نگر رچ لیتا ہی تیسے ہی من کو جگت رچ لیتا ہی اور پھر لی ہو جاتا ہی۔ اسطرح سب جگت اُپجکر مہاپرلے مین ہو جاتے ہین اور برہما جی کا دن بیت جانے پر پھر جب برہما جی کا دن ہوتا ہی تب پھر برہما جی سرشٹ رچ لیتے ہین پھر مہاپرلی مین برہما جی آدک سب انتردھان ہو جاتے ہین اسی پرکار پرلی اور مہاپرلی ہوکر کتنے جگ بیت جاتے ہین اور بڑا بھاری مایا روپی کال چکر پھرتا ہی اسمین مین تمکو ست یا است کیا کہون سب بھرم رُوپ وا سُر کے اتھاس کیطرح اور کلپنا ماتر چت چکر واستو مین شون آکاش رُوپ ہی اور بڑے آرمبھ سنجگت بستار رُوپ بھاستا ہی تمپر است روپ ہی۔ جیسے بھرم سے دوسرا چندرما بھاستا ہی تیسے ہی یہ جگت موڑھ کے ہردی مین ست بھاستا ہی تم موڑھ کی طرح نہ رہنا گیانوان کی طرح بچار کر جگت کو است رُوپ جاننا اور بھات تم آتما کو ست جاننا اور سب است ہی ہی۔

## سرگ اڑتالیسوان - واسر اتہاس بن رُدن برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی جن لوگون کا چت بھوگ اور ایشور ج مین لگا ہی دے طرح طرح کے راجسی تامسی اور ساتوکی کرم بڑے حوصلہ سے کرتے ہین پرنت دے مورڈھ آتما کی شانت نہین پاتے جب دے بھوگ کی ترشنا سے چھوٹین تب آتما کو دیکھین - جس پرُش کو اندریان بس مین نہین کر سکتی ہین وہ آتما کو ہاتھ مین بیل پھل کی طرح پرتچھ دیکھ سکتا ہی اور جس پرُش نے بچار کرکے اہنکار رُدپی میلے شریر کو تیاگ کیا ہی اسکا شریر جگت روُپ ہو جاتا ہی جیسے سانپ کیچل کو تیاگ کرتا ہی اور نیا تن پاتا ہی تیسے ہی متھیا شریر کو تیاگ کر آتم بچار سے وہ آتم شریر کو پاتا ہی ایسے جو نراہنکار آتم درشی پرُش ہین دے جگت کے پدارتھون مین پھنسے ہوتے دیکھ پڑتے ہین تو بھی دے جنم اور مرن نہین پاتے جیسے آگ مین بھونا ہوا بیج کھیت مین نہین اُپجتا تیسے ہی گیانی پھر جنم نہین پاتا - جس اگیانی کی بدھ بھوگون مین لگ رہی ہی وہ من اور شریر کے دُکھ سے دُکھی ہو کر بار بار جنم اور مرن پاتا ہی جیسے دن ہوتا ہی پھر رات ہوتی ہی تیسے ہی وہ جنم اور مرن پاتا ہی اس سے تم اگیانی کیطرح مت ہونا - بیوہار چیشٹا جیسے اگیانی بوگ کرتے ہین تیسے ہی کرو پرنت ہردے سے بھوگون کی طرف چت نہ لگا کر آتما مین لگے - ہو شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون آپ نے جو کہا کہ سنسار چکر واسر کے اتہاس کی طرح ہی کلپنا سے رچا گیا ہی اور اُسکی صورت اصل مین کچھ نہین یہ آپنے کیا کہا اسکو کھولکر کہیے - بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی مایا روپ جگت مین نے تمسے برتن کے نسبت کہا ہی اور واسر کے اتہاس سے کچھ پریوجن نہ تھا پرنت جو تمنے پوچھا ہی تو اب سنو - ہے رامجی اس سرشٹ مین مگدھ نام ایک دیش ہی جو بڑے بڑے کدمب بنس پیت اور تالابون سے بچتر روپ من کا موہنے والا بہت طرح کے برچھون اور پھولون اور پھلون سے بھرا ہوا ہی جنپر کوکلا آدپچھی بول رہے ہین - اس نگر مین ایک بڑا دھرماتما اور تپسوی واسر نام تھا جو بن مین جاکر کدمب کے برچھ پر بیٹھکر تپسیا کرتا تھا - شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون وہ تپسوی رکھیشور بن مین کسواسطے آیا تھا اور کدمب کے برچھ پر کیون بیٹھا اسکا کارن کہیے - بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی سرلوما نام رکھیشور اسکا پتا تھا جو مانو دوسرا برھما اُس پربت پر رہتا تھا اُسکے گھر مین واسر نام پتر ہوا جیسے برہسپت کے گھر مین کچ ہوا - اُسی اپنے پتر واسر کو لیکر وہ بہت دنون تک بن مین رہا کیا اور جگ کے ناش ہونے پر دیہہ کو تیاگ کر سورگ لوک کو گیا جیسے پنچھی گھر کو چھوڑکر آکاش مین اُڑتا ہی - تب اُس بن مین واسر اکیلا رہ گیا اور پتا کے بجوگ سے ایسا رونے لگا جیسے ہتھنی بجوگ سے چلاتی ہی اور جیسے ہم رت مین کمل کی شوبھا مٹ جاتی ہی تیسے ہی دکھی ہو گیا - وہان اور شٹ شریر سے بن دیہی تھی اُسنے دیا کرکے اس طرح آکاش بانی کی کہ ہے رکھ پتر اگیانی کی طرح کیا روتا ہی یہ سب سنسار استر روپ ہی تو اس سنسار کو دیکھتا نہین کہ یہ ناش روپ اور بڑا چنچل ہی سب کال اُپتن اور ناش ہوتا ہی اور کوئی پدارتھ استھر نہین رہتا - برھما جی سے کیڑے تک جو کچھ جگت تجھکو بھاستا ہی وہ سب ناش روپ ہی اسمین کچھ سندیہہ نہین - اس سے تو اپنے باپ کے مرنے کا بلاپ مت کر

یہ بات ضرور اسطرح پر ہی کہ جو پیدا ہوا ہی وہ مٹ جائیگا استھر کوئی نہ رہیگا جیسے سورج اُدے ہو کر است ہو جاتے ہین۔ ہے راجی جب اس پرکار بن دیبی کی بانی دائٹر نے سُنی تو اُسکو دھیرج ہوا اور جیسے میگھ کا شبد سنکر مور پرسن ہوتا ہی تیسے ہی شانت وان ہو کر شاستر کے موافق اپنے باپ کی سب کریا کی اسکے بعد سِدھ ہونے کے لیے تت پد کا اُوم کیا پرنت اگیان ہردی تھا۔ ایسا شروتری ہو کر تپ کے نمت اُٹھکر بچار کیا کہ کوئی پوتر استھان ہو تو وہان جا کر تپ کرون۔ دیکھتے دیکھتے پرتھوی بھر کے کسی استھان مین چت کو بشرام نہوا سب پرتھوی اُسکو اشدھ ہی دیکھ پڑی کہین کوئی بگھن دیکھ پڑے کہین کوئی بگھن دیکھ پڑے۔ تب اُسنے بچار کیا کہ اور استھان تو سب اشدھ ہین برچھ کی شاکھا پر بیٹھکر تپ کرون۔ ایسا کوئی اُپاے ہو کہ جس سے مین برچھ کی پھنگی کی نوک پر بیٹھکر تپ کرون۔ ایسا بچار کر اُسنے اگن لاے اور اپنے مکھ کا مانس کاٹ کاٹ کر ہوم کرنے لگا۔ تب دیوتا کا مکھ جو اگن ہی اُسنے بچارا کہ براہمن کا مانس میرے مکھ مین نہ آوے۔ تب بڑے پرکاش سے دیہہ دھر کر براہمن کے پاس آیا اور کہا کہ ہے براہمن کمار جو کچھ مانگنا چاہتا ہی سو مانگ۔ جیسے کوئی بھنڈار کھولکر دَن لیتا ہی تیسے ہی تو ہمسے بردان لے تب دائٹر نے چندن پھول دُھوپ دیپ آدک سے اگن دیو کا پوجن کیا اور پرسن ہو کر کہا کہ ہے بھگون۔ پران اُہت کے پُون شریر سے مین نے تپ کرنے کے لیے اُوم کیا ہی سو اور کوئی شدھ استھان مجھکو دیکھ نہین پڑتا اسواسطے مین چاہتا ہون کہ اس برچھ کی پھنگی پر بیٹھنے کی مجھکو سامرتھ ہو اور یہان بیٹھکر مین تپ کرون یہی بردان مجھکو دو تب اگن دیو نے کہا کہ ایسا ہی ہو۔ اس پرکار کہکر اگن انتردھان ہو گیا جیسے سائنکال کے بادل انتردھان ہو جاتے ہین۔ تب بردان کو پاکر براہمن کمار ایسا پرسن ہوا جیسے پورنماسی کا چندرما پورن کلا ڈن سے پرسن ہوتا ہی اور جیسے چندرما کے پرکاش کو پاکر کملنی پرسن ہوتی ہی تیسے ہی بردان پاکر وہ پرسن ہوا۔

## سرگ اُنچاسوان۔ اولوکن برنن

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے راجی اس پرکار بردان کو پاکر دائٹر کدمب برچھ کی پھنگی پر جو انوکھا اور بڑا سندر تھا اور جسکا پتا آکاش مین لگتا تھا جا بیٹھا تو اُسنے دشا کا چنچل رُوپ تماشا دیکھا کہ جگت روپی مانو چنچل پتلی ہی شیام آکاش اُسکا سر ہی کالے بال ہی پرکاش روپ ہین پاتال اُسکے چرن ہین میگھ روپی کپڑے ہین اور پھول کیطرح گورا بدن ہی سبی جگت روپی استری ہی کہ سمدر اور کیلاس جسکے بھوکھن (زیور) ہین پران روپی پھرنے سے چلتی ہی سوہ روپی شریر ہی گھاس پھوس برچھ آدک جسکے روئین ہین سورج اور چندرما اُسکے کنڈل ہین۔ پربت بڑے ہین۔ پون پران بایو ہی دشا ہاتھ ہین سمدر آرسی ہی سورج آدک کی گرمی اُسکا پت (صفرا) ہی اور چندرما کپھ (بلغم) ہی۔ ایسی ترلوکی روپی ایک پتلی ہی۔

## سرگ پچاسوان۔ دائٹر ست بودھ برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی جس برچھ کے اوپر بیٹھکر دائٹر تپ کرنے لگا اُسکا نام کدمب تپا ٹر ہوا۔ ایک چھن بھر اُسنے دشا کو دیکھکر وہان سے برت کو کھینچ لیا اور پدماسن باندھ کر من ایکاگر کیا۔ دائٹر پرمارتھ پد سے اگیان تھا

اسلیے پھل کی اچھا سے کرم کرتا تھا اور پھل مین اُسکا من لگا تھا۔ مَن سے اُسنے جگیہ کرنا شروع کیا اور جو کچھ
سامگری کی بدھ تھی وہ سب شاستر کے موافق من ہی سے کی اور دس برس من ہی مین گذران دیے اُسنے
سب دیوتاؤن کا پوجن کیا اور گومیدھ جگیہ اشومیدھ جگیہ نرمیدھ جگیہ سب بدھ کے ساتھ من
سے کیے اور براہمنون کو بہت دچھنادی اِس پرکار سمے پاکر اُسکا انتہ کرن شدھ ہوا اور بستار وا سے
نرمل چت مین استھت ہوا۔ اُسکے ہردے مین گیان کا پرکاش ہوا اور آتما کے آگے جو میلی باسنا کا
پردہ پڑا تھا وہ اُٹھ گیا اور جیسے شرد رت مین تالاب نرمل ہوتا ہی تیسے ہی اُس منیشور کا چت سنکلپ
سے رہت ہوگیا۔ ایکدن اُسنے ایک بن دیبی کو جس کے بڑے سندر نیتر چپل روپ پھول ایسے دانت
اور رت کے سمان مہا سندر شریر تھا کام کے مد سے پورن من کی ہرنے والی اپنے آگے دیکھی کہ نرم
ہوکر دیکھ رہی ہی۔ منیشور نے اُس سے کہا کہ ہے کمل نینی تو کون ہی اور کیسی سندر روپ ہی اور اِس پھلواری
مین کسواسطے آئی ہی۔ تب کامدیو کے موہنی والی دیبی بولی کہ ہے منیشور جو پدارتھ اس پرتھوی مین بڑے
کشٹ سے ملتا ہی وہ مہا پرشون کی کرپا سے سہج مین ملجاتا ہی۔ مین اس بن کی دیبی ہون لیلا کرتی پھرتی ہون
اَب جس واسطے مین تمھارے آگے آئی ہون وہ سُنو۔ ہے منیشور پچھلے دن چیت سُدی تیرس تھی اُس دن اندر
کے نندن بن مین اُتساہ ہوا تھا۔ سب بن دیبیان اکٹھا ہوکر تینون لوک سے آئین اور سب اپنے پُترون
سمت پھولون سے بڑے کیل بلاس کرتی تھین پر میرے کوئی پتر نہ تھا اِس کارن مین دُکھی ہوئی اور اُس دُکھ کے
دور کرنے کے لیے تمھارے پاس آئی ہون تم ارتھ کے سدھ کرنے والے ہو اور بڑے برچھ پر بیٹھے ہو مین اَناتھ
ہون پتر کی ابھلاکھا کرکے تمھارے پاس آئی ہون۔ اِس سے تم مجھکو پتر دو اور جو نہ دوگے تو مین آگ جلا کر ابھی
مرجاونگی اسطرح پُتر نہ ہونے کا دُکھ دور کرونگی۔ ہے رامجی جب اسطرح بن دیبی نے کہا تب منیشور ہنسے اور
دیا کرکے ہاتھ مین پھول دیا اور کہا کہ ہے سندری جا تیرے ایک مہینہ بعد پوجنے جوگ اور مہا سندر
پتر ہوگا پرنت تونے جو یہ اِچھا کی تھی کہ جو پتر نہ ہوگا تو مین جل مرونگی اِس سے اگیانی پُتر ہوگا پر جتن
کرنے سے وہ گیان کو پاجائیگا جب اِسطرح منیشور نے کہا تب پرسن ہوکر بن دیبی نے کہا کہ ہے منیشور
مین یہان رہ کر تمھاری سیوا کرونگی پرنتو منیشور نے اِس بات کو نہ مانا اور کہا کہ ہے سُندری تو اپنے
استھان مین جا کر رہ۔ تب وہ بن دیبیون مین جا رہی اور سمے پاکر اُسکے پُتر ہوا۔ جب وہ پُتر دس
برس کا ہوا تب وہ اُسکو منیشور کے پاس لے آئی اور پُتر سمیت پرنام کرکے پُتر کو منیشور کے آگے کرکے
کہا کہ ہے بھگون یہ کلیان مورت بالک ہم اور تم دونون کا پُتر ہی اسکو مین نے سب بدیا سکھا کر یکا
کردیا ہی اور اَب یہ سب کا جاننے والا ہی پرنت کیول ایک گیان اسکو نہین پراپت ہوا ہی جس سے اس سنسار
جنتر مین دُکھ پاویگا اسلیے آپ کرپا کرکے اُسکو گیان اُپدیش کیجیے۔ ہے پربھو ایسا کون کلین ہی جو اپنے پُتر کو مورکھ رکھنا
چاہتا ہو۔ ہے رامجی جب اسطرح بن دیبی نے کہا تب منیشور بولے کہ تم اسکو یہان چھوڑ جاؤ۔ تب وہ دیبی اُسکو
چھوڑ کر چلی گئی۔ بالک پتا کے پاس رہا اور بڑے جتن سے اُسکو گیان پراپت ہوا۔ منیشور نے طرح طرح کے
اِتہاس اور اپنے درشٹانت کلپ کر بہت دنون تک پتر کو جگایا اور بید بیدانت کا نشچے اچھی طرح سے کہہ کہکر بتایا

بستار سہت کتھا کے کرم جو انہو اور بڑے کٹھن ارتھ ہین وہ بھی کہے اور جو اپنے انبھولبش سے پرتچھ تھا وہ بھی
زبردستی کرکے سکھایا کہ جس سے وہ جاگ اُٹھا اور شانت آتما ہوا تو جیسے میگھ کے شبد سے مور پرسن ہوتا ہی
تیسے ہی وہ بالک بھی پرسن ہوگیا۔

## سرگ اکیاون۔ شوسے تتھ ہبھو برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی مین بھی اُسی سمے کیلاس باہنی گنگاجی کے اسنان کے نمت اور شٹ شریر سہت
آکاش کی راہ مین سپت رشیون کے منڈل سے چلا جاتا تھا۔ جس برچھ پر وہ بیٹھا تھا جب اُس برچھ کے
پاس مین آیا تو کچھ شبد سُنا کہ اُس برچھ کے اوپر چھید سے شبد ہوتا ہی کمل مین بند ہوئے بھونرے کے شبد
کیطرح کوئی اسطرح کہتا ہی کہ ہے پُتر سُن مین تجھ سے بست کے نردپن کے نمت ایک اشچرج دینے والا
اتہاس کہتا ہون کہ بہت پراکرمی اور تینون لوک مین پرسدھ شوسے تتھ نام ایک راجا ہی جو بڑا اچھی وان
جگت کی رچنا کا کام کرتا ہی سب ہی لوگ جو جگت مین بڑے سردار ہین وے بھی اُتم چوڑامن کرکے
اُسکو ماتھے پر دھرتے ہین اور وہ بے گنتی کرم اور طرح طرح کے اشچرج والے بیوہار کرتا ہی اُس مہا پرش
کو تینون لوک مین کسی نے اپنے بس مین نہ کیا ہزار دن اُسکے کام ہین اور سکھ اور دُکھ دینے والا ہی اُس کے
کامون کی گنتی کچھ نہین کہی جاتی جیسے سمدر کی لہرون کی کچھ گنتی نہین کہی جاتی تیسے ہی اُسکے کرم ہین اسکا پراکرم
کسی استر شستر اور اگن سے بھی ناش نہین ہوتا جیسے آکاش کو کوئی گھونسا مارکر توڑ نہین سکتا تیسے ہی وہ ہی
اسکی بڑی بھجا ہین اور لیلا کرکے کرم کرتا ہی اسکے کرم کو کوئی بھی دور نہین کرسکتا اندر بشن اور سداشو بھی سمرتھ
نہین ہین۔ ہے مہا باہو۔ اُسکے تین دیہہ ہین جو سب دشا مین بیاپک ہین۔ ان تینون دیہون سے وہ
اُتم مدھم ادھم کرکے جگت مین پھیل رہا ہی۔ اور بڑے بستار روپی آکاش سے وہ پیدا ہوا ہی اور وہان
ہی شریر مین وہ استھت ہوا ہی۔ جیسے آکاش کا پچھی آکاش مین رہتا ہی اور جیسے پون آکاش مین ہی تیسے ہی
وہ پُرش جگت مین پھیل رہا ہی۔ اُس پرم آکاش مین اُسنے باغیچہ سمیت ایک استھان اپنے کیل بہار کیلئے
رچا ہی اور پربت کی چوٹی پر موتیون کی بیلین بنائی ہین۔ سات باولیون سے وہ استھان سوہتا ہی اور دو دیپک
اُسمین رچے ہین جو تیل اور بتی کے بغیر ہی پرکاش کرتے ہین اور ٹھنڈے اور گرم ہین کبھی نیچے اور کبھی
اوپر کو نگر مین پھرتے ہین۔ اِسنے سو رکھہ برانگ گن بھی رچی ہین کوئی اوپر رہتے ہین کوئی بیچ مین اور کوئی نیچے رہتے
ہین۔ کوئی بہت دنون مین ناش ہوتے ہین کوئی جلدی ناش ہو جاتے ہین کوئی کپڑے پہنتے ہین اور کوئی ننگے
ہین۔ اُس نگر مین اُسنے نو دروازے بنائے ہین اور اُسمین گھنے گھنے بہت سے برچھ لگائے ہین۔ اُسنے پنچ دو دیت
دیکھنے کے نمت رچے ہین اور تین کھمبے بنائے ہین جنمین اور چھوٹے چھوٹے کھمبے بھی ہین۔ جڑ مین کے
کھمبون پر لیپن کیا ہی اور پاد تل سے سنکل کیے ہین۔ اسیطرح بڑی مایا سے اُس راجا نے وہ نگر رچا ہی اور نگر کی
رچھا کے نمت سینا رچی ہی ایک نیت دیکھنے والے جچھ ہین۔ بورک گن سے وے چلتے ہین طرح طرح کے کھیل کرتے ہین اُن
شریرون سے وہ سب جگہ پھرتا ہی جچھ سب جگہ پاس ہی رہتا ہی اور لیلا کرکے ایک استھان کو تیاگ کر دوسرے

استھان مین جاکر چیشٹا کرتا ہی۔ جب کبھی اِچھا ہوتی ہی تب چنچل چت سے بھوشیت نگر رچکر اسمین رہتا ہی اور کبھی ڈر سے گھبرایا ہوا وہان سے اُٹھ آتا ہی اور جلد جلد گندھرب نگر رچتا پھرتا ہی۔ جب اچھا کرتا ہی کہ مین اُپجون تب اُپج آتا ہی اور جب اچھا کرتا ہی کہ مین مرجاؤن تب مرجاتا ہی۔ جیسے سمدر مین ترنگ اُپجتے ہین اور پھر لے ہوجاتے ہین۔ اسیطرح وہ راجا بڑی بھوگ کرتا ہی اور بار بار رچنا کرکے کبھی آپ ہی رونے لگتا ہی کہ مین کیا کرون مین اگیانی دُکھی ہون اور چت سے بیاکل ہوتا ہی اور کبھی ایسا بچار کر اُدی ہوکر بڑا موٹا ہوجاتا ہی جیسے برسات کی ندی بڑھتی ہی تیسے ہی بڑھکر آپ کو سکھی مانتا ہی اور بڑا ہوکر چلتا پھرتا ہی اور بڑے پرکاش سے پرکاشتا ہی۔ اُس راجا کی بڑی مہما ہی اور اُچیت روپ ہوکر نگر مین استھت ہی۔

## سرگ باون۔ سنسار بچار برنن

ہے رامجی جب اس پرکار واسُر نے کہا تب اُسکے پُتر نے پوچھا کہ ہے بھگون وہ شوے تھہ راجا کون ہی کہ جسکی جگت مین پرسدّھ ہی اور اُسنے کون رچا ہی جو بھوشیت نگر مین رہتا ہی۔ رہتا تو برتمان (زمانۂ موجودہ) مین ہوتا ہی بھوشیت (زمانہ مستقبل) مین کیسے رہتا ہی یہ اُلٹی بات کیسے ہی ان باتون مین میری بُدھ موہت ہوئی ہی واسُر بولا کہ ہے پُتر مین تجھ سے ٹھیک ٹھیک کہتا ہون سن کہ جسکے جاننے سے سنسار چکر کو تو جیون کا تیون دیکھے گا کہ یہ اصل مین کیا ہی۔ یہ سنسار آرمبھ ست بستار سہت بھاستا ہی تو بھی است روپ ہی کچھ ہوا نہین۔ جیسے یہ سنسار استھت ہی تیسے ہی مین تجھ سے کہتا ہون۔ یہ اتہاس مین نے تجھ سے جگت نروین کے نمت کہا ہی ہے پُتر جو شدھ اچیت چنماتر چدا کاش ہی اُس سے جو سنکلپ اُٹھا ہی اس سنکلپ کا نام شوے تھہ ہی وہ آپ ہی اُپجتا ہی اور آپ ہی لین ہوجاتا ہی سب جگت اُسکا روپ ہی جو بڑے بستار سہت بھاستا ہی اور اُسکے اُپجنے سے جگت اُپجتا ہی اور نشٹ ہونے سے نشٹ ہوجاتا ہی۔ برھما بشن اندر رُدر آدک سب اُسکے اَدیو ہین جیسے برچھ کے انگ شاکھا ہوتے ہین اور پربت کے انگ شکھر (کنگورے) ہوتے ہین تیسے ہی اُسکے انگ شون آکاش مین ہین۔ اُسنے یہ جگت روپی نگر رچا ہی جو بستار سہت پرت بھاس کے اَنُسندھان سے وہی چیت کلا برنچ پد کو پراپت ہوئی ہی۔ چودھ استھان جو کہے ہین وہ بستار سہت چودھ لوک ہین اور بن باغیچے اُپ بن سہت پربت ہماچل مندراچل سمیر آدک پربت بلا کے استھان ہین۔ گرم اور ٹھنڈے جو دو دیپک تیل اور بتی بنا کہے ہین وہ سورج اور چندرما ہین جو جگت روپی نگر مین نیچے اوپر کو پرکاشتے ہین۔ سورج کی کرن تونکا جو پرکاش ہی وہی مانو موتی ترنگ پھرتے ہین اور دودھ اور پانی وغیرہ کے جو سات سمدر ہین وہ باولیان ہین اسمین جیو بیوہار کرتے لیتے دیتے نیچے اور اوپر کو جاتے ہین۔ پُن سے سورگ کو جاتے ہین اور پاپ سے نرک مین چلے جاتے ہین۔ جگت مین سنکلپ سے جو کھیل کے واسطے اُسنے بور گن رچے ہین وے دیہہ ہین دیوتا ہوکر اوپر کو سورگ مین رہتے ہین کوئی منکھیہ ہوکر بیچ کے لوک مین رہتے ہین اور کوئی دیت ہوکر ناگ لوگ آدک پاتال مین رہتے ہین۔ پَون روپی پرباہ سے سب جنتر چلتے پھرتے ہین۔ ہڈی روپی اُن مین لکڑیان ہین اور لہو مانس سے لیپن کیے ہین کوئی بہت دنون مین اور کوئی جلد ہی ناش ہوجاتے ہین۔

سر پہ بال کاسے کپڑے ہین اور کان ناک آنکھ جیبھ اور موت اور بشٹھا کرنے کے استھان اور بھات لنگ اور گدا یہ
نو دروازے ہین جیسے نت پون چلتا ہی۔ سرد اور گرم روپ پان اور اپان ہین۔ ناک وغیرہ اُسکے جھروکھے ہین۔
بھجا روپ گلیان ہین اور پانچ دیپک پانچ اندریان ہین ۔ ہے مہابدھمان یہ سب سنکلپ روپی مایا سے
رچے ہین۔ اہنکار روپی چھہ ہی۔ مہابھی کا استھان یہ اہنکار سے ہوتا ہی اور دیہہ روپی کو رگن اہنکار روپی
چھہ سہت بھرتے ہین وی است روپ ہین پر نت ست ہوکر اُسکے ساتھ کھیل کیا کرتے ہین۔ جیسے بھانڈ مین
بلاؤ اور بانبی مین سانپ اور بانس مین موتی ہین تیسے ہی دیہہ مین اہنکار ہی جو چھن بھر مین اُدے ہوتا ہی اور چھن بھر
مین شانت ہو جاتا ہی۔ دیپک کی طرح دیہہ روپی گھر مین سنکلپ اُٹھتا ہی جیسے سمدر مین ترنگ اُٹھتے
ہین اور بھوشیت نگر بھاسنا ہی سُن۔ جو کوئی اپنا سوارتھ بچارتا ہی کہ یہ کام اسطرح کرونگا اور فلانے دن اس دیش
مین جاونگا تو جیسا بچارتا ہی تیسا ہی بھاس آتا ہی اور اُسمین جا پہونچتا ہی۔ جبتک ڈر باسنا ہی تب تک انیک
دکھ ہوتے اور یہ دشٹ من اہنکار سے موٹا ہو جاتا ہی۔ اور سنکلپ کے نہ ہونے سے جلد ہی اسکا ناش
ہو جاتا ہی۔ جب تو سنکلپ کو ناش کر دیگا تب جلد ہی کلیان کو پاوے گا۔ اپنا سنکلپ اٹھکر آپ ہی کو
دکھ دایک ہوتا ہی۔ جیسے بالک کو اپنی پرچھائین مین بیتال کلپنا ہوتی ہی اور آپ ہی بھے پاتا ہی تیسے ہی اپنا
سنکلپ ہی اننت دکھ کا دینے والا ہوتا ہی اُس سے سکھ کوئی نہین پاتا ہی۔ سمپورن جگت بستار سنکلپ
سے ہوتا ہی اور آتما کی ستا سے بڑھتا ہی اور پھر نشٹ جاتا ہی بچار کرنے سے نہین رہتا جیسے سائنکال
مین دھوپ کا ابھاو ہو جاتا ہی اور پرکاش کے اُدے ہونے سے اندھکار کا ابھاو ہو جاتا ہی تیسے ہی بچار سے
سنکلپ آپ ہی نشٹ ہو جاتے ہین من آپ ہی کرم کرتا ہی اور آپ ہی دکھ پاتا ہی اور رونے لگتا ہی۔ جیسے
بندر کاٹھ کے جنتر کی کیل کو ہلا کر پھنس جاتا ہی اور دکھ پاتا ہی تیسے ہی اپنا سنکلپ ہی آپکو دکھدایک ہوتا
ہی۔ سنکلپ سے کلپت بشی کا آنند جب جیو کو پراپت ہوتا ہی تب وہ اونچی گردن کرکے خوش ہوتا ہی
جیسے کسی برچھ کے پھل اونٹ کے مکھ مین آپڑین اور وہ اونچی گردن کرکے خوش ہوتا پھرے تیسے ہی اگیانی
جیو بشے بھوگ کے ملجانے مین اونچی گردن کرکے خوش ہوتے ہین۔ چھن مین جیو کو بشی کی پراپت اُپجتی ہی
اور بشیکھ کرکے اشٹ کے ملنے مین بڑھتے ہین پر جب کوئی دکھ ہوتا ہی تب وہ پریت کی پرسنتا اُٹھ جاتی
ہی اور چھن بکاری ہوتا ہی اور چھن مین پرسن ہوکر بست گن کے ملجانے مین آنند وان ہوتا ہی شبھ سنکلپ
سے شبھ کو دیکھتا ہی اور اشبھ سنکلپ سے اشبھ کو دیکھتا ہی۔ شبھ سے نرمل ہوتا ہی اور اشبھ
سے میلا ہوتا ہی۔ آگے جیسی تیری اچھا ہو سو کر۔ سوے تتھ کے جو تین شریر مین سنے تجھ سے کہے
تھے اُتم مدھم ادھم سو وی ساتوک راجس تامس مین گن تین دیہہ مین یہی سب کے کارن جگت مین استھت ہین جب تامسی
سنکلپ سے ملتا ہی تب نیچ روپ پاپ چیشٹا کرم کرکے مہا کرپن ہو جاتا ہی اور مر کر کیڑے مکوڑے کی جون مین
جنم پاتا ہی۔ اور جب راجسی سنکلپ سے ملتا ہی تب لوک بیوہار ارتھات استری پتر آدک کے رنگ مین رنگا ہوتا
ہی اور پاپ کرم نہین کرتا تو مرنے پر سنسار مین منکھ کا شریر پاتا ہی۔ اور جب ساتوکی بھاو مین استھت ہوتا ہی تب
دھرماتما اور گیانی ہوتا ہی موکش پد کی اسکو انتر بھاونا ہوتی ہی اور نہروم گیان پا کر چکرورتی راجہ کیطرح

استھت ہوتا ہی جب اُن بھاؤ ونکو تیاگ کرتا ہی تب سنکلپ بھاؤ نشٹ ہو جاتا ہی اور اکشی پرم پد باقی رہتا ہی
اس سے سنسار درشٹ کو تیاگ کرکے اور من سے من کو بش کرکے بھیتر باہر ہو جو درشیہ کا ارتھ چیت مین استھت
ہو اُس سنسار کو دُور کرکے شانت آتما ہو۔ ہے پُتر اُسکے سوائے اور کوئی اُپائے نہین ہی۔ جو تو ہزار برس تک
کٹھن تپسیا کرے یا کھیل کی طرح اپنے کو شیلا کے سمان پیس ڈالے یا سمدر مین چلا جاے یا بڑوا اگن مین سما جاے
یا گڑھے مین گر پڑے یا تلوار کی دھار کے سامنے جدھ کرے یا برہما بشن رُدر برہسپت دیا کرکے تجھکو اپدیش
کرین اور پاتال پرتھوی سورگ آدک اور استھانون مین جاوے تو بھی اور اُپائے کلیان کے لئے کوئی نہین ہی۔
جیسے سنکلپ کا اُپشم کرنا اُپای ہی تیسے جو اناد ابناسی اکاری پرم پاون سکھ ہی وہ سنکلپ کے اپشم سے
پاتا ہی اس سے جتن سے سنکلپ کو اپشم کرو۔ جو کچھ بھاؤ پدارتھ ہین وے سب سنکلپ روپی تنتو سے پروئے
ہوتے ہین جب سنکلپ روپی تانت ٹوٹ جاتا ہی تب نہین جانا جاتا کہ پدارتھ کہان گئے۔ ست
است سب پدارتھ سنکلپ ماتر ہین جب تک سنکلپ ہی تب تک یہ بھاستے ہین اور سنکلپ کے مٹ جانے
سے است ہو جاتے ہین سنکلپ سے جیسی جیسی چیتنا کرتا ہی چھن مین تیسے ہی ہو جاتا ہی۔ سنسار بھرم سنکلپ سے
اُدے ہوا ہی اور سنکلپ نبرت کرنے سے چیت ادویت کے سنمکھ ہوتا ہی سب جگت است رُوپ ہی اور
مایا سے رچا ہی جب سنکلپ کو تیاگ کر جھتا پراپت مین بچریگا تب تجھکو کوئی دُکھ نہ ہوگا۔ است رُوپ جگت
کارج مین دُکھت ہونا برتھا ہی۔ جب آپ ست جگت کو است جانوگے تب دُکھی بھی نہ ہوگے جب تک جگت
کو ست جانتا ہی تب تک دُکھ ہوتا ہی اور جب است جانتا ہی تب دُکھ بھی نہین رہتا۔ گیانی کو کوئی دُکھ بھی نہین
بھاستا۔ اس سے جو ننت پراپت ستا روپ ہی اُسمین استھت ہوکر بکلپ کے بڑے سموہون کو تیاگ کرو
اور ادویت آتما مین بشرام سُکھ کو پراپت ہوکر سکھیت رُوپ چیت برت کو لیکر رہو۔

## سرگ ترپن۔ جگت چکتا برنن

اتنا سنکر پُتر نے پوچھا کہ ہے بھگون۔ سنکلپ کیسا ہی اور کیسے وہ پیدا ہو کر بڑھتا ہی اور ناش ہوتا ہی۔ واسُر بولا کہ
ہے پُتر اننت جو آتم تتو ہی وہ ستا سمان روپ ہی جب وہ چیتن ستا دویت کے سنمکھ ہوتی ہی تب چیتنتا کا چھن جو گیان
روپ ہی وہی بیج روپ سمبت اُلاس ماتر ستا کو پاکر گھن بھاؤ کو پراپت ہوتا ہی پھر ناکرا آکاش کو چیتیا ہی اور آکاش کو
پورن کرتا ہی۔ جیسے جل سے میگھ اپشٹ ہوتا ہی تیسے ہی بھرے کی ڈرھتا سے آکاش آکاس ہوتا ہی اپنا اپنا سو روپ
آتم ستا سے الگ بھاستا ہی یہ بھاؤ ناچیت مین بھاوت ہو جاتی ہی۔ جیسے بیج انکر بھاؤ کو پراپت ہوتا ہی تیسی
ہی چیت سمبت سنکلپ بھاؤ کو پراپت ہوتا ہی۔ سنکلپ ہی سے سنکلپ اُپجتا ہی اور آپ ہی بڑھتا ہی جس سے سُکھی
دُکھی ہوتا ہی۔ جب اچل رُوپ سے چیت سمیدن درشیہ کی اور پھرتا ہی تب اُس پھرنیکا نام سنکلپ ہوتا ہی اور سو روپ سے
بھولکر جب درشیہ کی اور پھرتا ہی تب سنکلپ بڑھتا ہی جو جگت جال کو رچتا ہی۔ جو کچھ پرپنچ ہی وہ سنکلپ کا رچا ہوا
سنکلپ ماتر ہی جیسے سمدر جل ماتر ہوتا ہی جل سے الگ نہین تیسے ہی جگت بھی سنکلپ سے الگ نہین۔ آکاش ماتر سے بھرم روپ
جگت پھر آیا ہی۔ جیسے مرگ ترشنا کا جل اور آکاش مین دوسرا چندرما بھاستا ہی تیسے ہی بھارا اُپجا اور بڑھا بھرم ماتر ہی

جیسے تم کا چمتکار ہوتا ہی تیسے ہی یہ جگت مِتھیا سنکلپ سے اُدے ہوا تجھکو بھاستا ہی۔ ہے پُتر تیرا اُپجنا بھی است
ہی اور بڑھنا بھی است ہی جب تو اِس پرکار جانیگا تب اِسکا بھرم مٹ جایگا۔ یہ پُرش ہی۔ وہ ہی۔ مین ہون۔
یہ سب بھاؤ دُکھ سُکھ سے ملے ہوئے پدارتھ اگیان سے برتھا بھاستے ہین اور اُنکو ست جانکر ہردے سے
تپتا رہتا ہی۔ مین تو آدک جگت سب اَست رُوپ ہین۔ جب تو یہ بھاؤ نا کریگا تب پرتھوی مین کلیان
رُوپ ہوکر رہا کریگا اور پھر سنسار کو پراپت نہ ہوگا۔ مین تو سے آد لیکر جب سب جگت کی بھاؤنا ہردی سے
جایگی تب اُسکا ابھاؤ ہو جایگا۔ ہے پُتر پھل کو توڑ کر ملنے مین بھی کچھ جتن ہوتا ہی پرنت آپ سے سِدھ اور بھاؤ
ماتر سنکلپ کے تیاگ کرنے مین کچھ جتن نہین پھول کے لینے مین جتن ہی کہ ہاتھ کا اسپند ہوتا ہی پر اسمین
جو کچھ بھاؤ رُوپ ہی وہ ہی نہین تو اُسکے تیاگ کرنے مین کیسا جتن ہی۔ اِس سے کچھ ہی نہین۔ اِس جگت
پرپنچ مین اُلٹی بھاؤنا کرنا کہ نہ مین ہون نہ جگت ہی۔ جس پُرش نے اِس جگت کے ست ہونے کا سنکلپ ناش
کردیا ہی وہ شانت رُوپ ہوا ہی۔ یہ سنکلپ تو ایک پل بھر مین کھیل کیطرح پر جیت لیا ہی۔ بھاو رُوپ
جو آتم ستا ہی اُسمین جب اپنا آپ اُپشم کری تب شانت ہوتا ہی۔ جو اپنے من کے سنکلپ سے مَن سنکلپ
کو چھید یگا وہ آتم تتو مین اِستھت ہوگا اسمین کیا جتن ہی۔ سنکلپ کے اُپشم ہونے سے جگت اپشم ہوتا ہی
اور سنسار کے سب دُکھ جڑ سے ناش ہو جاتے ہین۔ سنکلپ مَن بدھ جیو اہنکار آدک جو سب نام ہین سو بھید
کہنے ماتر ہین اُنکے ارتھ رُوپ مین کچھ بھید نہین جو کچھ جگت جال دیکھ پڑتا ہی وہ سنکلپ ماتر ہی سنکلپ کے
مِٹ جانے سے کچھ نہین رہتا اس سے سنکلپ کو ہردی سے کاٹو۔ آکاش کیطرح جگت شون ہی۔ جیسے
آکاش مین نیلا پن بھرم سے بھاستا ہی تیسے ہی یہ جگت اَست بکلپ سے اُٹھا ہی۔ سنکلپ اور جگت
دونون است ہین اِس سے سب اَست رُوپ ہین۔ است رُوپ سنکلپ نے یہ سب سِدھ کیا ہی
اِسکی بھاؤنا مین بھروسا کرنا مِتھیا ہی۔ جب ایسا جانا تب اشٹ رُوپ کسکو جانے۔ باسنا کسکی کرے اور انشٹ
رُوپ کسکو جانے تب سب باسنا مٹ جاتی ہین اور باسنا کے مٹ جانے سے سِدھ پراپت ہوتی ہی۔ ہے
پُتر جو یہ جگت ست ہوتا تو بچار کرنے سے بھی درشٹ آتا سو تو بچار کرنے سے کچھ اسکا باقی نہین رہتا۔
جیسے پرکاش کے دیکھنے سے اندھکار نہین دیکھ پڑتا تیسے ہی بچار دیکھنے سے جگت ست نہین بھاستا۔
اِس سے یہ ابچار سے سِدھ ہی است رُوپ ہی اور بُدھ کی چپلتا سے بھاستا ہی جس پُرش کو جگت بھاؤنا
اُٹھ گئی ہی اُسکو جگت کے سُکھ دُکھ اسپرش نہین کرتے۔ بِرنے سے جو اَست رُوپ جانا اُسپر پھر بھروسا
نہین آتا اور جب بھروسا گیا تب بھاؤ ابھاؤ بُدھ بھی نہین رہتی۔ سنسار کے دُکھ سکھ سب مِتھیا مَن کے
پھرنے سے رچی ہین اور منوراج کے نگر کیطرح بنے ہین۔ بھُوت بھوشیہ برتمان (ماضی مستقبل حال)
جگت من کی باسنا سے پھرتا ہی اور مانسی شکت مین اِستھت ہی۔ وہ من چھن بھر مین بڑا بھاری رُوپ دھر لیتا ہی
اور چھن بھر مین ایسا چھوٹا رُوپ دھر لیتا ہی کہ جو اُسکو پکڑنا چاہے تو پکڑنے مین نہین آسکتا۔ جیسے سمندر
کی لہر کو پکڑنا چاہے تو پکڑی نہین جاتی تیسے ہی من ہی۔ جدپ بڑے بستار سمت جگت بھاستا ہی تو بھی کچھ
بست نہین ہی چھن بھر مین مِٹ جاتا ہی اور اسار باسنا سے بھاستا ہی اور باسنا کے مٹ جانے سے شانت ہو جاتا ہی

جب تجھکو باسنا پھرے تب اُسی سمے اُسکو ترنت ہی تیاگ کرکے ایسی بھاونا کرکہ یہ جگت پرپنچ کچھ ہی نہین اَست
رُوپ ہی تب باسنا مٹ جایگی اِسمین کچھ سندیہ نہین ہی- جو یہ سنکلپ رُوپ جگت ہو تو اُسکے تیاگ کرنے
مین جتن بھی ہو پر یہ تو سب است ہی ہی اسکا انرتھ چکتسا (دوا) کرنے سے تجھکو کچھ دُکھ نہ دیگا- جو ہی ہی نہین
تو اُسکے تیاگ مین کیا جتن ہی- جو یہ سنسار مول ست ہوتا تو اُسکے ناش کے نمت کوئی نہ پرورتتا پر یہ تو سب
است رُوپ ہی اور بچار کرنے سے کچھ نہین پایا جاتا- اس سے است اہنکار رُوپ جگت کو تیاگ کر
ست آتما کو انگیکار کر جیسے دھان سے بھوسی کو نکالکر چاول کو انگیکار کرتے ہین تیسے ہی جتن کرکے جگت کو
تیاگ کر آتم مین پراپت ہو یہ پرم پرشارتھ ہی اور کریا کس نمت کرتا ہی- کل روپ سنسار کا ناش کر اور جگت
کرکے جان کہ سنسار است اور بناوٹ کا ہی تو پھر اسکے ناش مین کیا جتن ہی- جیسے جگت کرکے تانبے سے میل
دور کیا جاتا ہی تب نرمل بھاستا ہی تیسے ہی جگت کرکے جب جگت روپی میل دور ہوگا تب بودھ روپ
پراپت ہوگا- اس کارن اُدم کر- ہے پُتر یہ سنسار سنکلپ بکلپ سے اُپجا ہی اور بچار کر تھوڑے جتن سے
مٹ جاتا ہی- دیکھ وہ کون ہی جو سدا استھر رہتا ہی سب پدارتھ است رُوپ ہین دیکھتے دیکھتے مٹ جاتے
ہین- جیسے دیپک کے پرکاش سے اندھکار کا ابھاؤ ہو جاتا ہی اور درشٹ بھرم سے آکاش مین دوسرا
چندرما بھاستا ہی اور نرمل درشٹ سے اُسکا ابھاؤ ہو جاتا ہی تیسے بچار کرنے سے جگت بھرم نشٹ ہو جاتا
ہی- نہ یہ جگت تیرا ہی نہ تو اسکا ہی یہ کیول بھرم سے بھاستا ہی اس سے بھرم کو تیاگ کر دیکھ کہ اَست رُوپ
ہی یہ اپنے اکھان کا بڑا ایشور جو پرکاش کا بلاس ہی سو تیرے ہردے مین مَت ہو- یہ متھیا بھرم روپ ہی ہردے
سے اُٹھے تو آپ کو اور جگت کو بھی است جان- آتم تتو سے کچھ الگ نہین- جب ایسا نشچے کریگا تب تیری جگت
بھاونا سب مٹ جایگی اور سب آتما پرکاش بھاسے گا-

## سرگ چوون- واشُر اتہاس سماپت برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رگھ کُل روپی آکاش کے چندرما شری رامچندر جی- جب اِس پرکار واشُر نے اپنے پُتر کو اُپدیش کیا
تب مین اسکے پیچھے اکاش مین استھت تھا سو کدمب برچھ کی پُھنگی پر جا کر ٹھہرا- جیسے بادل برسنے سے رہت ہو کر چُپ
چاپ پربت کے کنگورے پر جا کر ٹھہرتے ہین تیسے ہی مین بھی جا ٹھہرا- واشُر شوربیر نے جو اگیان روپی دشمن کا
ناش کرنے والا اور پرم شکت سے پرکاشمان تھا اور جسکی دیہہ تپشیا کرنے سے سونے کیطرح چمکتی تھی مجھکو
اپنے آگے دیکھا کہ بششٹھ مُن آئے ہین- ایسا جانکر اور اُٹھکر ہیرا ارگھ پادیہ سے پوجن کیا پھر ہم اور وہ دونون برچھ
کے پتے پر بیٹھ گئے تب پھر اُسنے ہمارا پوجن کیا جب پوجن کر چکا تب ہم دونون کتھا کہنے لگے اور اُس کتھا کو کہکر
اُسکے پُتر کو سنسار سمندر سے پار اُتارنے کے لیے جگایا- پھر مین نے برچھ کی اور دیکھا جو کہ سُندر پھولون اور پھلون
سے شوبھایمان تھا اور واشُر کی اِچھا سے ہرن اور پنچھی اُسکے آشرے رہتے تھے- اُسکے پُتر کو ہمنے بگیان درشٹ سے
اچھے درشٹانت اور جگت کے ساتھ اُپدیش کیا اور طرح طرح کے انوکھے اِتہاسون سے اُس بالک کو جگایا-
رات کو ہم سدھانت کتھا مین لگے رہے اور ہمکو ایک گھڑی کے برابر وہ رات بیت گئی- جب پراتہ کال ہوا

تب مین اُٹھ کھڑا ہوا اور دائتر اپنے پتر سمت میرے ساتھ چلا۔ جہانتک کہ سب کا آکاش تل تھا وہانتک وہ میرے سنگ آئے۔ پر مین نے بہت بہت طرح سے اُنکو ٹھہرایا اور مین گنگاجی کیطرف چلا اور اسنان کرکے سپت رشیون کے منڈل مین جاکر استھت ہوا۔ ہے رگھنندن یہ دائتر کا اتہاس مین نے تمسے کہا ہے۔ یہ جگت پرتمبب آبھاس کی طرح ہے پرنتچہ بھاستا ہے تو بھی است رُوپ ہے۔ جگت نردوپن کے نمت مین نے یہ اتہاس تمکو سُنایا ہے۔ یہ جگت است رُوپ ہے کچھ بست نہین اِسمین بُدھ کو نہ پھنساؤ جب اس کتھا کا سدھانت ہردی مین رکھکر بچار وگے تب سنسار ردپی کل تمکو اسپرش نہ کریگا۔

## سرگ پچپن۔ کرتبیہ بچار برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی یہ جگت پرپنچ ہے ہی نہین ایسا جانکر سب پدارتھون سے نراگ ہو رہو جو بست ہے ہی نہین اسکا بھروسا کرنا کیا ہے۔ اِس جگت پرپنچ کے بھاسنے یا نہ بھاسنے سے تمکو کیا۔ تم نربگھن ہوکر آتم تو مین استھت ہو جاؤ اور ایسا جانو کہ جگت ہے بھی اور نہین بھی ہے اس نشچے سے بھی تم اسنگ ہو جاؤ۔ اِس چل اچل درشٹ آنے مین تمکو کیا دُکھ ہے۔ ہے راجی یہ جگت نہ آد ہے نہ اَناد ہے کیول شُوسے تتھ کا جو چت سبت من رُوپ تھا اُسکے پھُرنے سے اِس پرکار بھاستا ہے واستو مین کچھ نہین۔ اِس جگت کو کسی کرتا نے نہین بنایا اور نہ اکرتا نے بنایا ہے کیول آبھاس رُوپ ہے اور آبھاس مین کرتا اکرتا پد کو پراپت ہوا ہے پر آکرترم (بے بنا) رُوپ ہے کسی کا بنا یا نہین اس سے تم اِس سے لگاؤ نہ رکھو یہی بھاؤنا ہردی مین رکھو کہ کچھ نہین ہے۔ کیونکہ کسی کرتا سے نہین اُپجا۔ آتما سب اندریون سے الگ جڑ کیطرح اکرتا رُوپ ہے اِسکو کرتا کیسے کہیے یہ کہنا نہین بنتا۔

یہ جو جگت جال ایکا ایک پھُر آیا ہے سو ابھاس رُدپ ہے اسمین موہت ہونا کیا ہے۔ یہ است اور بھرم ردپ ہے اسپر بھروسا مورکھ بالک کرتے ہین بدُھمان نہین کرتے۔ سُرُوپ مین جگت اُپجا نہین اور ناش بھی نہین ہوتا نرنتر دیکھہ پڑتا ہے اور اگیان سے بار بار بھاؤنا ہوتی ہے تو بھی کچھ ہے نہین است رُوپ ہے اور نرنتر پرتچھ نشٹ ہوتا جاتا ہے۔ تم بچار کرکے دیکھو کہ او ستھا اور استھان کہان جاتے ہین اور کہان گئے مین اِس سے تم سب اندریون سے اتیت جو آتم تتو اکرتا رُوپ ہے اسمین استھت ہو کر بگت جور (تاپ سے رہت) ہو جاؤ۔ واستو مین جگت کچھ بنا نہین پر آبھاس ستا مین بنا ہوا بھاستا ہے۔ تم ابھاس ستا مین نت درڑھ ہو جاؤ۔ جیسے ہوا ہے تیسے ہی بھاؤ ابھاؤ دکھ دشا ہے۔ درپن روپی آبھاس مین بڑا رُوپ جگت استھت ہوا ہے جیسے ہوا ہے تیسے ہی ہے برخلاف نہین ہوتا۔ ہے راجی درشیہ دھرم مین اپراجت کال ہے سوانت ہے درشیہ پدارتھ کا کچھ انت نہین جو آتم بچار سے دیکھیے تو سپنے کیطرح ہے کچھ ہے نہین۔ جو اصل مین ایسا ہوا اسمین بھروسا کرکے جتن کرنا برتھا ہے۔ جگت کے پدارتھ ناش ردپ ہین اپنر بھروسا کرنا نہ چاہیئے کیونکہ آتما ست ہے اور جگت است ہے اس سے ایک دوسرے سے برخلاف سو بھاؤ ہے۔ جڑ اور چیتن کا میل کچھ نہین بنتا جگت کے پدارتھونکو جو استھر مانیے تو رہتے نہین۔ اِس کارن اپنر بھروسا کرنا نہین سوہتا جیسے پانی کی لہرون کا کوئی بھروسا لیکر پار ہوا چاہے تو دُکھ ہی پاتا ہے تیسے ہی جگت کے پدارتھونکا آسرا کرنے سے جیو دُکھ ہی پاتا ہے۔ جگت کا بھروسا کرنا ہی بندھن ہے

اور ناش روپ ہی تم استھر روپ ہوکر اِسکا بھروسا مت کرو کہین پانی کی لہر اور پربت کا میل ہوا ہی۔ جو تمنے جگت
کو اَست اور اپنے کو سَت جانا تو بھی جگت کے پدارتھون کی ابھلاکھا نہین بنتی کیونکہ ست کو اَست کی اِچھا نہین ہوسکتی
اور اَست کی اَستِت مین بھاونا کرنا کیا ہی اور جو آپ سہت جگت کو سَت جانتے ہو تو بھی اسکی اِچھا نہین
ہوسکتی ہی کیونکہ ست تو ایک آتما ہی اُسکے پاس دوسری کچھ بست نہین ہی۔ تم تو ایک ادویت ہو اِچھا کسکی
کرتے ہو اِس سے تمکو کسی پدارتھ کی اِچھا یا بے اِچھا نہین ہوسکتی۔ ہیہ اُپادھی سے رہت ہوکر کیول
سوستھ ہوکر اپنے آپ مین اِستھت ہو جاؤ وہ آتم تتو ہی جو سبکا کرتا اور سدا اکرتا ہی کبھی کچھ نہین کرتا اور اُدا مین
کی طرح رہتا ہی جیسے دیپک سب پدارتھون کو پرکاش کرتا ہی اور کسی کی اِچھا اپنے ارتھ کے لیئے
نہین کرتا سو بھاؤ ہی سے پرکاش رُوپ ہی تیسے ہی آتم تتو سبکا کرتا ہی اور اُسکا کرتا کوئی نہین۔ جیسے
سورج سب کے کام پُورے کرتا ہی اور آپ کسی کام کے آسرے نہین کیونکہ آپ ہی پرکاش روپ
ہو چلتا ہی اور کبھی نہین چلتا اور جو سورج کا پرتمب چلتا ہوا بھاستا ہی سو پرتمب کا چلنا سورج مین نہین ہی
تیسے ہی تمھارا سُوروپ آتما سدا اکرتا اور اچل ہی اسمین اِستھت ہو جتنا کچھ جگت بھاستا ہی اُس مین رہو
پرنت بھاؤنا کرکے اسمین بندھو مت کیونکہ اسَت رُوپ ہی۔ ہے راجی جدپ پرتچھ آدک پرمانون سے
جگت ست بھاستا ہی تو بھی ہی نہین سو تہ چیت (آزاد دل) ہوکر اپنے کو بچارو اور آپ مین اِستھت ہو
تب جگت کچھ نہ بھاسیگا جو پرتچھ بڑے تیج بل تیج سے بھرا ہوا بھاستا ہی اور انتردھان ہوگیا تو اسکو ست
کیسے کہیئے۔ اِس بچار سے بھی تمکو جگت کی بھاؤنا نہین بنتی جیسے چکر پر چڑھنے سے سب استھان گھومتے
بھاستے ہین اور سپنے کا نگر بھرم سے بھاستا ہی سو وہ کسی کارن کارج سے نہین ہوتا آبھاس رُوپ مَن کے
پھرنے سے اُپج آتا ہی جیسے کوئی جیو ایکا ایک آنکلتا ہی تو وہ متر تا کا بھاگی نہین ہوتا اور بچار کئے بنا بُدھمان
اُسمین رُچ نہین کرتے اور نہ وہ مِترتا کا پاتر ہوتا ہی تیسے ہی بھرم سے جو جگت بھاسا ہی وہ بھروسا کرکے
بھاونا باندھنے جوگ نہین۔ جیسے چندرما مین گرمی اور سورج مین سردی اور مرگ ترشنا کی ندی مین
جل کی بھاؤنا کرنا جوگ نہین تیسے ہی جگت مین ست کی بھاؤنا کرنا جوگ نہین۔ یہ سنکلپ پر سُوپن نگر
دوسرے چندرما کی طرح اَست ہی بھرم کرکے ست بھاستا ہی ہے رام جی ہردے سے بھاؤ پدارتھ کی
آستھا اِچھا کو تیاگ کرو اور باہر لیلا کرتے پھرو پر ہردے سے اکرتا پد مین اِستھت رہو اور سب بھاؤ
پدارتھون مین اِستھت پر سب سے اتیت ہو آتما سب پدارتھون مین سب کال مین اِستھت ہی اور
سب سے اتیت ہی اُسکی ستا سے جگت نیت مین اِستھت ہی۔ جیسے دیپک سے سب پدارتھ پرکاشوان ہوتے ہین پر
دیپک اِچھا سے رہت ہوکر پرکاش کرتا ہی اُس سے سبکے کام نکلتے ہین اور جیسے سورج آکاش مین اُدے ہوتا ہی اور اُسکے
پرکاش سے جگت کا بیوہار ہوتا ہی تیسے ہی ان اِچھت آتما کی پرکاش ستا سے سب جگت پرکاشتا ہی۔ جیسے اِچھا سے
رہت رتن کا پرکاش ہوتا ہی اور استھان مین پھیل جاتا ہی تیسے ہی آتم دیو کی ستا سے جگت پرورتتے ہین۔ وہ کرتا ہی پر
سب اندریون کے لشی سے الگ ہی اسکارن اکرتا ابھوکتا ہی سب اندریون کے انترگت اِستھت ہی اِس کارن کرتا بھوکتا دہی
ہی۔ اِس پرکار دونون آتما مین بنتے ہین۔ کرتا بھوکتا ہو اور اکرتا ابھوکتا بھی ہی جسمین تم اپنا بھلا جانو اُسمین اِستھت ہو جاؤ

ہے رامجی اِس پرکار نشچے کرو کہ سب مین ہی ہون اور اکرتا اور ابھوکتا ہون۔ ایسی درڑھ بھاؤنا سے جگت کے کارج کرتے ہوئے بھی کچھ بندھن نہ ہوگا اور آتما سب کرتبیہ اور بھوکتبیہ سے رہت ہی اِس پرکار نشچے کرنے سے بھوگ کی باسنا مٹ جائیگی اور تب چیتن بھوگ کیطرف چت نہ آدیگا۔ جسکو یہ نشچے ہی کہ مین نے کبھی کچھ نہین کیا سدا اکرم رُوپ ہون وہ سب بھوگونکی کامنا کس نمت کریگا اور تیاگ کِسکا کریگا۔ اِس سے تم بھی نشچے رکھو کہ مین نت اکرتا رُوپ ہون جب یہ بُدھ درڑھ ہوگی تب پرم امرت رُوپ سمان ستا باقی رہیگی۔ یا یہی نشچے رکھو کہ سبکا کرتا مین ہی ہون۔ مین مہا کرتا ہون سب کے ہردی مین رہ کر سب کام کرتا ہون۔ ہے رامجی یہ دونون نشچے تمنے کہے ہین جسمین تمھاری اچھا ہو اُسمین استھت ہو۔ جہان یہ نشچے ہوتا ہی کہ سبکا کرتا مین ہون اور سب جگت بھرم بھی مین ہون تب اِن پدارتھونکے بھاؤ ابھاؤ مین راگ دویش نہ ہوگا جو سب آپ ہی ہوا تو راگ دویش کسکا کرے۔ اُسکو یہ نشچے ہوتا ہی کہ شریر میرا جلتا ہی اور وہ شریر سگندھ آدک سے لیلا کرتا ہی اُسکو دُکھ اور سکھ کسکا ہو اِس سے تمکو جگت کے چھو بھہ سکھ آدی استت مین سکھ دُکھ نہ ہو سب کا کرتا مین ہون تو دکھ سکھ بھی مین ہی کرتا ہون اور جب آتما اور کرتبیہ ایک ہو گئے تب دُکھ سُکھ سب آپ ہی مٹ جاتا ہی اور ستا سمان باقی رہتا ہی وُہی ستا بھاؤ پدارتھ مین ان سُیت ہو کر استھت ہی اور اُسمین چت کی اِچھا استھت ہوتی ہی تب پھر دُکھ نہین پاتا۔ ہے رامجی سبکا کرتا آپ کو جانو کہ کرتا پُرش مین ہون یا اکرتا جانو کہ مین کچھ نہین کرتا یا دونون نشچے تیاگ کر نِرسنکلپ نِرمن ہو جاؤ تو تمھارا جو سوروپ ہی وہی ستا باقی رہیگی۔ یہ جگت ہی۔ یہ مین ہون۔ یہ میرا ہی۔ اِس بھاونا کو تیاگ کرو۔ اِس ابھمان مین استھت نہ رہنا کیونکہ اِس دیہہ مین اہنکار کال سوتر نام نرک مین لیجانے کا کارن ہی۔ نرک کا جال ہی ہتھیارون کی برکھا ہوتی ہی اِن دُکھون سے دیہہ ابھمان دُکھ کا استھان ہی اَرتھات انت دُکھ دایک ہی۔ اِس سے پرشارتھ کرکے اِسکا تیاگ کرو یہ سب کے ناش مین استھت ہی۔ بھادی کلیان جو اچھے پُرش ہین وی اِس سے اَسپرش نہین کرتے۔ جیسے چانڈالی کی گود مین کتے کا مانس ہو تو اُسکے ساتھ اچھے لوگ سنگ نہین کرتے تیسے ہی دیہہ ابھمان سے اسپرش نہ کرنا یہ مہا نیچ ہی۔ یہ اہنکار روپی بادل آنکھون کے آگے پردہ سا پڑا ہی اِس سے آتما کا درشن نہین ہوتا۔ جب بچار کرکے اِس پردہ کو دور کروگے تب آتم ستا کا پرکاش اُدی ہوگا جیسے بادل کے مٹ جانے سے چندرما پرکاشت ہوتا ہی تیسے ہی اہنکار کے مٹ جانے سے آتما پرکاشت ہوتا ہی جب تم اِن نشچیون مین سے کوئی نشچے دھروگے تب سب دُکھون سے رہت ہو کر شانت پد کو پاؤگے یہ نر نے سب سے اُتم ہی اور اُتم پُرش اِس نشچے مین سدا استھت ہین اب تم بھی بدھ یا نشیدھ (اجازت یا ممانعت) ان دونون مین سے کوئی ایک نشچے کو دھارن کرو۔

## سرگ چھتن - پورن سوروپ برنن

شریرامچندرجی نے پوچھا کہ ہے بھگون جو کچھ آپ نے سُندر بچن کہے ہین وہ ست ہین۔ اکرتا روپ آتما کرتا ابھوکتا سبکا بھوگتا۔ بھوتون کا دھارنیوالا سبکا آشرے بھوت اور سرب گت بیاپک چنماتر نرمل پد انبھو رُوپ لوپ کے بھیتر استھت ہی۔ ہے پربھو ایسا جو برہم تتو ہی وہ میرے ہردی مین رم رہا ہی اور آپ کے بچنون سے پرکاشنے لگا ہی

آپ کے بچن شیتل اور شانت روپ ہین تپن کو مٹاتے ہین اور جیسے برکھا سے پرتھوی شیتل ہوتی ہی تیسے ہی میرا
ہردی شیتل ہوا ہی- آتما اُداسین کیطرح ان اچھت استھت ہی کرتبیہ اور بھوکتبیہ سے رہت ہی سب جگت کو
پرکاشتا ہی اور سب کرم اُس سے سدھ ہوتے ہین اس کارن کرتا بھی وہی ہی اور بھوکتا بھی وہی ہی پرنت مجھکو
کچھ سنشے ہی اسکو اپنی بانی سے دور کیجئے- جیسے چندرما کا پرکاش اندھکار کو ناش کر دیتا ہی تیسے ہی آپ میری
سنشے کو دور کیجئے یہ ست ہی یہ است ہی- یہ مین ہون- ذ ہ ا ور ہی- اتیاوک دویت کلپنا ایک ادویت بسرت
شانت روپ آتما مین کہان سے آئی ہی نرمل مین مل کیسے ہوا ہی- بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی اس تمھارے
پرشن کا اُتر مین سدھانت کال مین کہونگا یا تم آپ جان لوگے- اس موکش اُپاے شاستر کا سدھانت جب
اچھی طرح سے تمھارے ہردی مین استھت ہوگا تب تم اس پرشن کے پاتر ہوگے اور طرح سے جوگ نہ
ہوگے اُس اوستھا مین اور طرح نہین پہونچوگے- ہے راجی جیسے سندر استریون کی سُندر بانی سے سندر گیت
ہوتے ہین اور اُنکے ادھکاری جوبن وان پُرش ہوتے ہین تیسے ہی سدھانت اوستھا مین میرے بچن
کے تم ادھکاری ہوگے- جیسے راگ والی کتھا بالک کے آگے کہنا برتھا ہی تیسے ہی بودھ سے نیا
اُدار کتھا کہنا برتھا ہی جیسے شرد رت مین برچھ پتون سے اور بسنت رت مین پھولون سے سوہتا ہی
تیسے ہی جیسی اوستھا پُرش کی ہوتی ہی تیسا ہی اُپدیش کرنا سوہتا ہی اور اُپدیش بھی تب درڑھ ہوکر لگتا ہی
جب بُدھ سدھ ہوتی ہی- میلی بُدھ مین اپدیش درڑھ نہین ہوتا ہی- جیسے نرمل بستر پر کیسر کا رنگ جلد چڑھ جاتا
ہی اور میلے بستر پر نہین چڑھتا تیسے ہی پراپت رُوپ جو آتما ہی اُسکا گیان اُس دلیش سدھانت اوستھا والے
کو لگتا ہی جسکو بودھ ستا پراپت ہوئی ہی- تمھارے پرشن کا اُتر مین نے سنچھیپ سے کہا بھی ہی بستار سے نہین
کہا پرنت جو تم نہین جانتے تو بھی پرچھ ہی- جب تم آپ سے آپ کو پراپت ہوگے تب آپ ہی اس
پرشن کے اُتر کو جان لوگے اسمین کچھ سندیہ نہین- سدھانت کال مین جب تم بودھ کو پراپت ہوکر استھت
ہوگے تب مین بھی اس پرشن کا اُتر بستار سے کہونگا- جب آپ سے اپنا آپ نرمل کروگے- ہے راجی
کرتا اور کرم کا بچار جو مین نے تمسے کہا ہی اسکو بچار کر باسنا کا تیاگ کرو- جبتک سنسار کی باسنا اس
ہردی مین ہوتی ہی تب تک بندھن ہی اور جب باسنا دور ہوتی تب مُکت ہوتی ہی اس سے تم باسنا
کو تیاگ کرو اور موکش کے ارتھ جو باسنا ہی اُسکو بھی تیاگ کرو- تب سکھی ہوگے اس کرم (سلسلہ) سے
باسنا کو تیاگ کرو کہ پہلے شاستر کے برخلاف تامسی باسنا کو تیاگ کرو- پھر بشے کی باسنا کو تیاگ کرو
اور میتری کرتا مُدتا اپیکشا اس نرمل باسنا کو انگیکار کرو- میتری کے ارتھ یہ ہین کہ برہم بھاؤ سے کسی مین دروہ نہ کرنا
دُکھی پر دیا کرنا کرُنا کہلاتی ہی- دھرماتما پُرش کو دیکھ کر پرسن ہونے کا نام مُدتا ہی- اور پاپی کو دیکھکر اُداسین رہنا
پر اُسکی نندا نہ کرنا اپیکشا کہلاتا ہی- ان چار پرکار کی باسنا سے پورن ہوکر ہردے سے اُنکا بھی تیاگ کرکے انکا
ابھمان نہ رکھنا چاہیے- جو باہر سے انکا بیوہار ہو پر ہردے سے جگت مین گُن کی باسنا تیاگ کر چنماتر باسنا
رکھنی چاہیے اور پیچھے اسکو بھی بن بدھ کے ساتھ ملا ہوا تیاگ کرنا- تب جس سے باسنا تیاگی ہین وہی باقی
رہیگا پھر اُسکو بھی تیاگ کرنا- ہے راجی چنماتر تتو سے کلپنا کرکے دتیہ اندریان پر آن اندھکار پرکاش

باسنا آدک بھرم ماتر بھاس آئے ہین۔ جب مول ارتھات اہنکار سہت اُنکو تیاگ کروگے تب آکاش کیطرح سم (برابر) اور نرمل ہوگے۔ اِس پرکار سب کو تیاگ کر پیچھے جو تمھارا نرمل سوروپ ہی وہ نشٹ ہوگا۔ جو ہردی سے اِس پرکار تیاگ کر اِستھت ہوتا ہی وہ پُرش مکت رُوپ پرمیشور ہوتا ہی چاہے وہ سمادھ مین رہے یا کرم کرے یا نہ کرے۔ جسکے ہردی سے سب باتون کی باسنا مٹ گئی ہی وہ مکت اور اُتم اُدار چیت والا ہی اسکو کرنے نہ کرنے مین کچھ ہان لابھ نہین اور نہ سمادھ کرنے مین کچھ ارتھ ہی نہ تپ کرنے سے کچھ ہی کیونکہ اُسکا من باسنا سے رہت ہوا ہی۔ ہے رامجی مین نے بہت دنون تک بہت سے شاستر بچارے ہین اور اُتم اُتم پرشون سے چرچا کی ہی پر آپسمین یہی نشچے کیا ہی کہ اچھی طرح سے باسنا کا تیاگ کرے اِس سے اُتم اور پد پانے کے جوگ نہین ہی۔ جو کچھ دیکھنے کے جوگ ہی وہ مین نے دیکھا ہی اور دشو دشاون مین گھوما ہون۔ کتنے لوگ جبھار تھ درشی درشٹ آتے ہین اور کتنے ہیو پا دیئی سہت دیکھے ہین پر سب یہی جتن کرتے ہین اسکے سواے اور کچھ نہین کرتے۔ سب برھمانڈ بھر کا راج کرے یا آگ اور پانی مین چلا جاے پر ایسے ایشورج سے پورن ہو کر بھی آتم لابھ کے بنا شانت نہین پاتا ہی۔ بڑے بُدھمان اور شانت بھی وہی ہین جنھون نے اپنے اندری روپی دشمنون کو جیت لیا ہی اور وہی شور بیر ہین اُنکو جنم اور مرن اور بڑھاپا نہین ہوتا وہ پُرش اُپاسنا کرنے جوگ ہین۔ ہے رامجی گیانوان کو جگت کے کسی پدارتھ مین پریت نہین ہوتی کیونکہ پرتھوی آدک پنچ تتو سب جگہ ملتے ہین تینون لوک مین انسے الگ اور کوئی پدارتھ نہین تو پریت کیونکر ہو۔ جگت سے گیانی لوگ سنسار سمدر کو گوپد کی طرح تر جاتے ہین پر جنھون نے جگت کو تیاگ کر دیا ہی اُنکو سنسار ساگر سمدر کے برابر ہو جاتا ہی۔ جو پُرش اُدار چیت ہین اُنکو یہ سب جگت کدمب برچھ کے گال کیطرح ہو جاتا ہی اسمین وے تیاگ کسکا کرین اور بھوگ کسکا کرین۔ ہیو پا دیئی سے رہت پُرش کو جگت تچھ بھاستا ہی اِس کارن جگت کے پدارتھون کے لیے وہ جتن نہین کرتا اور جو دُربُدھی جیو ہوتے ہین وہ تچھ برھمانڈ روپ پرتھوی پر جدھ کرتے ہین کتنے ہی جیوون کو مار ڈالتے ہین اور ممتا مین بندھے ہین یہ جگت سنکلپ ماتر ہین نشٹ ہو جاتا ہی چھن چھن مین آستھا سے جتن کرنا بڑی مورکھتا ہی۔ سب جگت آتما کے ایک انش سے کلپت ہی اسکو تنکے کے برابر بھی نہین کہ سکتے۔ اِس پرکار تینون لوک کو تچھ جانکر آتم کے جاننے والے کسی پدارتھ کے دُکھ سکھ مین بُدھمان نہین ہوتے اور لینے اور چھوڑ دینے سے رہت ہین۔ شری سداشو جی کے لوک سے لیکر پاتال تک جل رس دیہہ راجس ساتوک تامس سہت جگت کے پدارتھ گیانی کو پرسن نہین کر سکتے اور اُسکی اچھا کسی مین نہین ہوتی کیونکہ وہ تو ایک ادوتیئی آتم بھاؤ کو پراپت ہوا ہی اُسکی بدھ آکاش کیطرح بیاپک ہوتی ہی اپنے آپ مین استھت ہی اور چیت درشیہ سے رہت چیتن چماتر ہی۔ شریر روپی جال جو بھیانک کہرا ہی اور جس سے جگت دھوسر ہو رہا ہی سو اُس پُرش کا شانت ہو جاتا ہی اور دوسری لست کا ابھاؤ ہو جاتا ہی۔ برہم روپی سمدر بڑا ہی اُسکے جھاگ کے بلبلے وت کلاچل پربت ہی۔ چیتن روپی سورج مرگ ترشنا کی ندی روپ جگت کی لچھمی ہی اور برہم روپی سمدر مین جگت روپی ترنگ اُٹھتے اور مِٹ جاتے ہین ایسا جاننے والا جو گیانوان ہی اُسکو یہ جگت آنند دینے والا کیسے ہو۔ سورج چندرما اگن جو تمکو پرکاش رُوپ بھاستے ہین وہ

بھی گھٹ کاٹھ آدک کیطرح جڑ روپ ہین اور جس سے یہ پرکلتے ہین وہ سبکو سدھ کرتا آتم ستا ہی اور کوئی نہین - دیہہ جو لہو مانس ہڈی سے بنی ہی اور اندریون سے ڈھکی ہوئی ہی اس دیہہ روپی ڈبے مین چیتن جیو روپی رتن براجتا ہی چیتن کے بنا جڑ کچھ نہین کر سکتا - ہے راجی یہ جو استری کی دیہہ دیکھ پڑتی ہی سو چمڑے کی پتلی ہی اسکو دیکھکر موڑھ پرسن ہوتے ہین - جیسے ہوا کے چلنے سے پربت نہین ڈگتے تیسے ہی گیانی لوگ سنسار کے پدارتھون مین نہین پرسن ہوتے گیانی لوگ اُس آتم پد مین براجتے ہین جسکے آگے چندرما اور سورج پاتال مین بھاستے ہین ارتھات انکے بڑے پرکاش کی بھی کچھ اصل نہین - گیانی لوگ پرم آتم پد مین براجتے ہین اور سنساری موڑھ جو سنسار سمُدر مین سانپ کیطرح بہے جاتے ہین - جیسے یے ہمکو بھاستے ہین تیسے کہتے ہین - اس جگت مین ایسا بھاؤ پدارتھ کوئی نہین جو گیانی کو اپنے رنگ مین رنگ لے - جیسے راجا کے گھر مین مہاسندر بچتر روپ والی رانیان ہون تو اُنکو گانون کی موڑھ نیچ استریان پرسن نہین کر سکتی ہین تیسے ہی جگت کے بھاؤ پدارتھ تتو جاننے والے کو پرسن نہین کر سکتے اور اُسکے چت مین پرویش نہین کر سکتے - جیسے آکاش مین میگھ رہتے ہین پرنت آکاش کو اسپرش نہین کر سکتے تیسے ہی گیانی نرلیپ رہتے ہین - جیسے شری سداشو جی مہاسندر گوری جی کے ساتھ براجمان رہتے ہین تو اُنکو بندریا کا ناچ آنند دایک نہین ہوتا تیسے ہی گیانوان کو جگت کے پدارتھ آنند دایک نہین ہوتے - جیسے پانی سے بھرے ہوئے گھڑے مین رتن کا پرتبمب دیکھ کر بُدھوان کا چت اُسکو نہین چاہتا تیسے ہی گیانوان کا چت جگت کے پدارتھون کو نہین چاہتا - یہ سنسار چکر جو بڑا البتار روپ بھاستا ہی سو اسَت روپ ہی ارسکو دیکھ کر کے گیانوان کیسے اچھا کرے کیونکہ یہ تو چندرما کے پرتبمب کی طرح ہی - شریر بھی اسَت ہی اسکی اچھا مورکھ لوگ کرتے ہین جیسے سوال کو مچھلیان کھاتی ہین راج ہنس نہین کھاتے تیسے ہی سنسار کے بشیون کی اچھا گیانی لوگ کبھی نہین کرتے کیونکہ وے سب اسَت ہین -

## سرگ ستاوَن - کچ گاتھا برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی یہ سدھانت جو پرم اُچت لبت ہی اُسکی گاتھا برہسپت کے پتر کچ نے گائی تھی وہ پرم پاؤن روپ ہی - ایک سمے سمیر پربت کے کسی استھان مین دیوگرو برہسپت جی کا پُتر کچ جا بیٹھا ابھیاس کے بَش سے اُسکو آتم تتو مین بشرام ہوا اسکا انتہ کرن سمیک گیان روپی امرت سے بھر گیا - پنچ تتو جو میلے پدارتھ ہین اُنسے الگ ہو گیا اور برہم بھاؤ مین آ کر رہنے لگا - تب اسکو ایسا بھاسا کہ نرا بھاس آتم تتو سے کچھ الگ نہین - ایک اکیلا ہی ہی ایسا دیکھ کر گدگد بانی بولا کہ مین کیا کرون کہان جاؤن کیا لون کیا چھوڑون سب جگت ایک آتما سے پورن ہو رہا ہی - جیسے مہاکلپ مین سب طرف سے پورن ہو جاتا ہی تیسے ہی دُکھ بھی آتما ہی اور آکاش اور دسو دشا اور مین تو آدک سب جگت آتما ہی ہی - بڑا اکشٹ ہی کہ مین اپنے آپ مین نشٹ ہو کر بندھ مین بندھا تھا - دیہہ کے بھیتر باہر نیچے اوپر یہان وہان سب آتما ہی ہی آتما سے الگ کچھ نہین سب اُور سے ایک آتما ہی استھت ہی اور سب آتما مین استھت ہی - یہ سب مین ہون اور اپنے آپ مین استھت ہون اپنے آپ مین مین نہین

سماتا ارتھات آد اور انت سے رہت اننت آتما ہون اگنی بایو آکاش جل پرتھوی مین ہی ہون - جو پدارتھ مین نہین وہ ہی ہی نہین اور جو کچھ ہی وہ سب بستار روپ مین ہون ایک پورن پرم آکاش بھیر وارتھات بھر رہا ہون سب جگت بھی اگیان روپ ہی اور سمدر کیطرح ایک پورن آتما استھت ہی - وہ کلیان مورت اسطرح بھاونا کرکے سونے کے پربت کے کنج مین جا بیٹھا اور اونکار کو بڑے اونچے شبد سے کہنے لگا - اونکار کی جو آردھ کلا ہی جسکو اردھ ماترا بھی کہتے ہین وہ پھول سے بھی آدھک کومل ہی اسمین وہ استھت ہوا وہ اردھ ماترا کیسی ہی کہ نہ بھیتر استھت ہی نہ باہر ہی ہردے مین بھاونا کرتا ہوا اسمین استھت ہوا اور کلنا روپی جو کل تھا اس سے رہت ہوکر نرمل ہوا اور اسکی چیت کی برت نرنتر لین ہوگئی - جیسے بادل کے مٹ جانے سے شرد رت کا آکاش نرمل ہوتا ہی تیسے ہی کلنکت کلنا کے دور ہونے سے وہ نرمل ہوا - جیسے پربت کی پتلی اچل روپ ہوتی ہی تیسے ہی کچھ سمادھ مین بیٹھکر اچل ہوگیا -

## سرگ اٹھاون - کمل جا بیوہار برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی استریونکے شریر آدک کا بھوگ اور جگت کے پدارتھون مین کچھ شکہ نہین ہی گیا نیونکو یے پدارتھ تجھ بھاستے ہین وی انکی اچھا نہین کرتے تو پھر کس پدارتھ کی اچھا کرین - ان بھوگ اور ایشورج کے پدارتھون مین موڑھ اساد ھو لوگ سنتو کھ پاتے ہین اور جو گیا نوان سادھو ہین وہ ان مین پریت نہین کرتے جو کرپن اگیانی ہین انکو بھوگ ہی اچھا ہی پرنت بھوگ آدانت اور مدھ مین دکھ روپ ہی جو پرش ان مین پریت کرتے ہین وی گدھے اور پیچ پش ہین - ہے راجی - استری لہو مانس ہڈی سے بھری ہوئی جو اسکو پاکر پرسن ہوتے ہین وہ سیار ہین منکھیہ نہین - جو گیا نوان ہین وہ جگت کے پدارتھون مین پریت نہین کرتے - پرتھوی سب مٹی ہر چھ سب لکڑی دیہہ مانس اور پربت پتھر روپ ہی پاتال نیچے ہی اور آکاش اوپر ہی سو دشاؤن سے بیاپا ہی سب جگت پنچ تتو روپ ہی اسمین تو بڑا سکھ کوئی نہین کہ جسمین گیا نوان پریت کرین - اندریون کے پانچون بشے موکش کے ہرنے والے اور ببیک کی راہ کے روکنے والے ہین اور جو کچھ جگت کے پدارتھ ہین وہ سب دکھ روپ ہین پہلے انکا پرکاش بھاستا ہی پرپیچھے کلنک ہی دیتے ہین - جیسے دیپک پہلے پرکاش کو دکھاتا ہی اور پھر کاجل کلنک کو دیتا ہی تیسے ہی اندریونکے بشے آنے جانے والے ہین - انسے شانت نہین ہوتی - اگیانی کو استری آدک پدارتھ بہت اچھے لگتے ہین پر گیانی کی برت انکی اور نہین پھرتی ہی - اگیانی کو یے استھر روپ بھاستے ہین اور سواد (مزہ) دیتے اور نشٹ (آسودہ) کرتے ہین پر گیانوان کو است اور چل روپ بھاستے ہین اور نشٹ نہین کرآتے یہ بھی بھوگ ہین بکھ کی طرح ہین اور نام لینے سے بھی بکھ کیطرح مورچھا کرتے ہین اور ست بچار سب بھول جاتا ہی اس سے تم انکو تیاگ کر اپنے سو بھاؤ مین استھت ہوجاؤ اور گیانیونکی طرح رہا کرو -

ہے راجی جب اس جیو کو اناتم مین آتما کا بھان ہوتا ہی تب کنگ روپ جگت جال بھی ست ہو بھاستا ہی برھماجی کو بھی باسنا کے بش سے کلپ دیہہ کا سنجوگ ہوتا ہی - جیسے سبرن کا پرتمب جل مین پڑتا ہی اور اسکی جھلک کندھے پر پڑتی ہی پر کندھے سے سبرن کا سنجوگ کچھ نہین ہوتا تیسے ہی برھماجی کا سنجوگ دیہہ سے واستو مین

کچھ نہین۔ کالپنا ماتر دیہہ ہی۔ شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے مہاتمن آتما برھماجی کی پدوی کو پاکر پھر یہ گُھن رُوپ
جگت کیسے رچتا ہی یہ کرم (سلسلہ) سے کہیے۔ بشسٹھ جی بولے کہ ہے راجی جب پہلے برھماجی پیدا ہوئے
تب جیسے گربھ سے بالک اُپجتا ہی تیسے ہی اُپجکر بار بار یہ کہنے لگے کہ برہم برہم اِس کارن سے اُنکا نام برھما
ہوا پھر سنکلپ جال رُوپ اور کلپت آکار (فرضی صورت) من پیدا ہوا اُس من نے سنکلپ کچھی پھیلائی
پہلے سنکلپ سے مایا اُپجتی ہی۔ پھر تیج اگن کے چکر کیطرح پھرنے لگا اور اُس سے بڑا روپ ہو گیا پھر
وہ جوالا کی طرح سُبرن لتا رُوپ بڑی جٹا سہت اور پرکاش کرتا ہوا اور شریر من سنجکت سورج رُوپ
ہو کر استھت ہوا اور اپنے سمان اکار بڑے پرکاش سہت کلپا اور جوالا کا منڈل آکاش مین استھت ہوا
اگن رُوپ اور اگن ہی جسکے انگ ہین۔ ہے مہابدھمان شری راجی اسطرح تو برھماجی سے سورج ہوئے
ہین اور دوسری جو تیج کرنین پھرتی ہین وے آکاش مین تارا اگن ببب پر چڑھے پھرتے پھر جیون جیون
وہ سنکلپ کرتے گئے تیون تیون ترنت ہی سدھ ہو کر بھاسنے لگا اسی پرکار آگے جگت رچا۔
جس پرکار اِس سرشٹ مین برھماجی رچتے ہین اُسیطرح اور سرشٹ مین بھی رچتے ہین پہلے پرجاپت
پھر کال کلنا۔ نچھتر اور رنار اگن۔ پھر دیوتا۔ دیت۔ منکھیہ ناگ۔ گندھرب۔ جچھ۔ ندیان۔ سمندر۔
پربت سب اسی پرکار کلپے اور جیسے سمندر مین ترنگ کلپت ہوتے ہین تیسے ہی سدھ رچ کے اُنکے
کرم رچے وی بھی شُبھ سنکلپ رُوپ ہین۔ جیسا سنکلپ کرین وہی سدھ ہو کر بھاسنے لگے۔ اسی پرکار
پھر بھوت اور تارا اگن پیدا کیے اور اُنھون نے اور جیو بھی پیدا کیے تب برھماجی نے بید پیدا کیے اور جیوون
کے نام اور آچار اور کرم برت بنائے اور جگت کی مرجادا کے لیے نیت رُوپ استری کو رچا۔
اسی پرکار برہم کی مایا برھما رُوپ سے بڑے شریر دھر رہی ہی آگے سرشٹ کا بستار ہی۔ لوک اور
لوکپالون کے کرم کیے ہین اور سمیر پربت اور پرتھوی کے بیچ دسو دشا رچکر سُکھ اور مُوت اور راگ دویش
پرکٹ کیے۔ اِس پرکار سب جگت ترگن رُوپ برھماجی نے رچا ہی اور جیسا اُنھون نے رچا ہی تیسا
ہی استھت ہی۔ یہ جو کچھ جگت بھاستا ہی وہ سب مایا ماتر ہی۔ ہے راجی اِس پرکار جگت کا کرم ہوا ہی
سنکلپ رُوپ سنسار بڑا استھت ہو کر اگیان سے بھاستا ہی۔ یہ تو سنکلپ سے رچا ہی۔ سنکلپ کے بش سے
جگت کی کریا پھیلی ہی۔ سنکلپ کے بس سے دیو نیت ہو کر استھت ہوا ہی اور سب برھماجی کے سنکلپ
مین استھت ہی۔ جب برھماجی کا سنکلپ مٹ جاتا ہی تب جگت بھی مٹ جاتا ہی۔

ایک سمے برھماجی پدم آسن دھرے بیٹھے تھے اور بچار کرنے لگے کہ یہ جگت جال من کے سنکلپ کے پھرنے
ہی سے ہی من کے پھرنے سے اُپج آتا ہی اور طرح طرح کے بکارون سہت بیوہار اندر اُپیندر منکھیہ دیت سمدر پربت پاتال
اور پرتھوی سے لیکر سب جگت جال مایا ماتر ہی اور بہت پھیل رہا ہی اسلیے اب مین اِس سے الگ ہو جاؤن۔

ایسا بچار کر اُنھون نے انرتھ رُوپ سنکلپ کو دور کر کے آدانت سے رہت اُنادمت پر برہم آتما سرُوپ آتم تتو مین
من کو لے کر دیا اور آنند رُوپ آتما ہو کر اپنے آپ مین استھت ہو کر نرمل نراہنکار پرم تتو کو پراپت ہوئے۔ جیسے
کوئی بیوہار سے تھک کر بشرام کرتا ہی تیسے ہی وہ اپنے آپ سے آتم تتو مین استھت ہوتے جیسے سمدر اچھوبھ

جیسے دروتا سے سمدر ہوتا ہی تیسے ہی وہ اچھو بھ ہوئے اور دھیان مین لگے اور پھر جب دھیان سے جاگے تو جیسے دروتا سے سمدر ہوتا ہی تیسے ہی چت کے بش سے برھماجی پھر آئے تب جگت کو دیکھہ کر بچار کرنے لگے کہ سنسار مین ترنگ پھر آوین تیسے ہی چت کے بش سے برھماجی پھر آئے تب جگت کو دیکھہ کر بچار کرنے لگے کہ سنسار دُکھ اور سکھہ سے ملا ہوا بے گنتی پھانسیون سے بندھا ہوا ہی اور راگ دویش بھی موہ سے بھرا ہی۔ ہے راجی اِس پرکار جیوؤنکو دیکھکر شری برھماجی کو دیا اُپجی تو ادھیاتم گیان سے بھرے ہوے بید اُپنشد اور بیدانت پرکٹ کیے اور بڑے ارتھ والے طرح طرح کے شاستر رچے پھر جیوون کی مُکت کے لیے پُران بنائے اور پرم پد جو اپدا سے رہت ہی اُسمین استھت ہوئے جیسے مندراچل پربت کے نکلنے سے چھیر سمدر شانت ہوتا ہی تیسے ہی شانت ہوکر استھت ہوئے پھر اسیطرح جاگ کر جگت کو دیکھہ کر مرجادا مین لگایا۔ پھر کمل بیٹھ مین استھت ہوکر آتم تتو کے دھیان مین لگے۔ اِس پرکار جو کچھ اپنے شریر کی مرجادا برھماجی نے کی ہی اسی پرکار نیت کے سنسکار تک لیلا کیا کرتے ہین اور کمھار کے چکر کی طرح نیت کے موافق پھرتے ہین۔ جیسے تاڑنا اور باسنا سے رہت چکر پھرا کرتا ہی تیسے ہی برھماجی جنم اور مرن سے رہت ہین اُنکو شریر کے رکھنے اور نہ رکھنے کی کچھ اِچھا نہین اور نہ کچھ جگت کے ہونے اور نہ ہونے کی اِچھا ہی وہ کسی پدارتھ کے لینے اور چھوڑ دینے کی بھاؤنا مین نہین پھنستے اور سب مین اُنکی سمان بُدھ سمُدر کیطرح پرنور ہی۔ کبھی ست سنکلپون سے رہت ہوکر شانت رُوپ ہو رہتے ہین اور کبھی اپنی اِچھا سے جگت رچتے ہین پرنت اِنکو جگت کے رچنے مین کچھ بھید نہین سب پدارتھون کی اوستھا مین برابر ہین۔ ہے راجی یہ مین نے تمسے برھماجی کی استھت کہی ہی۔ جو یہ پرم رشا اور کسی دیوتا کو بھی اُپجی تو اُسکو بھی سمتا جانیے کیونکہ وہ شدھ ساتوک رُوپ ہی۔ سرشٹ کے آدمین جو شدھ برہم تتو مین چت کلا پھرُی ہی وہی من کلا برھمارُوپ ہوکر استھت ہوئی ہی۔ جب پھر جگت کے استھت کرم مین کلنا پیدا ہوتی ہی تب وہی برھمارُوپ آکاش اور پون کا آشرے لیکر اوکھدھ اور بیتون (یعنی نباتات) مین پرویش کرتی ہی۔ کہین دیوتا بھاؤ مین کہین منکھیہ بھاؤ مین کہین پشو پنچھی آدک کے بھاؤ مین پراپت ہوتی ہی اور کہین چندرما کی کرن کے دوارا ان ادک اوکھدھ مین پراپت ہوتی ہی۔ جیسے بھاؤ کو لیکر چت کلا پھرتی ہی تیسا ہی بھاؤ ترنت پیدا ہو آتا ہی۔ کوئی اُپجکر اِس سنسار کے سنسرگ بش سے اسی جنم کے بندھن سے مُکت ہوجاتے ہین کیونکہ اُنکو اپنے سوُروپ کا درشن ہوجاتا ہی۔ اور کوئی بہت جنمون مین مُکت ہوتے ہین اور کوئی تھوڑے جنمون مین مُکت ہوتے ہین۔ ہے راجی اِسطرح پر جگت کا کرم ہی۔ کوئی پرتچھ سنکٹ کرم بندھ موکش رُوپ اُپجتے ہین اور کوئی مِٹ جاتے ہین۔ اسطرح سنسار بندھ اور موکش سے بھرا ہوا ہی۔ جب یہ کلنا رُوپی میل دُور ہوجاتا ہی تب سنسار سے مُکت ہوتا ہی اور جب تک کلنا رُوپی میل ہی تب تک سنسار بھاستا ہی۔

## سرگ اُنسٹھ۔ بچار پرش نرسنے برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے مہابا ہو راجی اِس پرکار برھماجی نے نرمل پد مین استھت ہوکر سرگ (پیدائش) کو پھیلایا سنسار رُوپی کنوین مین جیو بھرمتے ہین۔ اور جیو رُوپی ٹیڑی ترشنا رُوپی رسّی مین بندھے ہوے کبھی نیچے کبھی اوپر کو جاتے ہین۔ جب باسنا رُوپی رسّی ٹوٹ پڑتی ہی تب برہم تتو سے اُٹھے برہم تتو مین ملجاتے ہین برہم ستا

سے جیو اُپجتے ہین اور پھر برہم ستا ہی مین ملجاتے ہین - جیسے سمُندر سے میگھ پانی کے بوندون کے دُھوین سے اُپجتے ہین اور پھر برس کر اُسی مین ملجاتے ہین تیسے ہی جب تمما ترا منڈل سے چِت کلا نکلتی ہی تب اُسی کے ساتھ جیو ایک رُوپ ہو جاتے ہین - جیسے مندار برچھ کے پھول کی سگندھ پَون سے ملکر ایک رُوپ ہو جاتی ہی تیسے ہی چِت کلا جیو تمما ترا سے ملکر پران نام پاتی ہی - اِس پرکار پران بایو سے آد تمما ترا جیو کلا کو کھینچنے لگتا ہی - جیسے بڑے پرچنڈ دیت لوگ دیوتون کو کھینچتے ہین تیسے ہی کھینچا ہوا جیو تمما ترا سے ایک رُوپ ہو جاتا ہی - جیسے گندھ اور بایو تن مے ہوتے ہین تیسے ہی وہ پران تمما ترا جیو کے شریر مین بیج استھان مین جا پہونچتا ہی اور جگت مین اُپجکر پران پرتچھ ہوتے ہین - کئی دھوین کی راہ سے دیہہ وان کے شریر مین گھُس جاتے ہین اور کئی میگھ مین پرویش کر کے بوندون کی راہ سے اوکھدھ مین رس رُوپ ہو کر استھت ہوتے ہین اور جو کوئی اُسکو کھاتا ہی اُسکے شریر مین بیج رُوپ ہو کر استھت ہوتے ہین - کئی اور پران بایو کے دوارا پرکٹ ہوتے ہین اور چر اور اچر رُوپ ہوتے ہین اور کئی پَون مارگ سے دھان کے کھیت مین چاول رُوپ ہوتے ہین اور جو اُنکو بھوجن کرتے ہین اُنکے بیچ مین جا کر ٹھہرتے ہین اور طرح طرح کے رنگ بھید سے پران دھرم اُپجتے ہین اور کوئی اُپجنے ماتر سے جیو کی پرم پرا تمما ترا سے گھری ہوئی جب تک چندرما اُدے نہین ہوتا تب تک آکاش مین استھت ہوتے ہین اور جب چندرما اُدے ہوتا ہی تب اُسکا رس جو شیتل کرنون اور شوبھیت چھیر سمُندر کی طرح ہی اُسمین جا کر ٹھہرتے ہین اور اُسکی راہ سے اوکھدھ مین آکر ٹھہرتے ہین جیسے کمل پر بھونرے آکر ٹھہرتے ہین تیسے ہی اوکھدھ مین جا کر جیو ٹھہرتے ہین اور پھل مین سواد (مزہ) رُوپ ہو کر استھت ہوتے ہین - جیسے گنّا رس سے بھرا ہوتا ہی تیسے ہی جیو سے اوکھدھ اور پھل بھرے ہوتے ہین - جیسے دُودھ سے استن (لپستان) بھرے ہوتے ہین تیسے ہی جیو سے پھل بھرے ہوتے ہین - جب وے پھل پکتے ہین تب دیہہ دھاری بھوجن کرتے ہین اور اسمین جیو بیج اور جڑ آتمک رُوپ ہو کر استھت ہوتے ہین وے سکھپت باسنا سے گھرے ہوتے گربھ روپی پنجرے مین جا پڑتے ہین - ہے راجی جیسے مٹی مین گھڑا آدک اور لکڑی مین آگ اور دودھ مین گھی رہتا ہی تیسے ہی بیج مین جیو رہتا ہی اسطرح پرماتما ھیش رُوپ سے جیوون کی پرم پرا (سلسلہ) اُپجتی ہی - ہوا - دھوان - بادل - اوکھدھ - پران - چندرما کی کرن آدک بہت راہون سے جیو اُپجتے ہین - جو اُپجنے سے آتم ستا سے اپربادی (موافق) رہتے ہین اور جنکو اپنا سورُوپ نہین بھولا ہی وے شُدھ ساتوکی ہین اور بڑے اُودار کرم کرتے ہین اور جنکو اپنا بھول جاتا ہی اور پھر اُسی شریر مین آتما کا درشن ہوتا ہی وہ ساتوکی رُوپ ہین اور جو اُپجکر طرح طرح کے بیوہار کرتے ہین اور جنکو اپنا سورُوپ بھول جاتا ہی بہت سے جنم پا کر سورُوپ کا گیان ہوتا ہی وے راجس ساتوکی ہین اور جنکو اننت کا جنم آ رہتا ہی اُن کو جس طرح سے مُکت ملتی ہی وہ کرم اب کہتا ہون - سُنو - ہے راجی اُپجنے ماتر سے جو اپربادی ہوئے ہین وے شُدھ ساتوکی ہین وے ہی برہمادک ہین اور جو پرتھم جنم سے بڑھوان ہوئے ہین وے ساتوکی ہین اور کبھی کسی جنم مین موکش ہوتے ہین وے راجسی ساتوکی ہین - انکے سِوا اور طرح طرح کے گونگے جڑ اور آندھے استھاور آدک بہت سے ہین - جنکو آتم پد پراپت ہوا ہی اُسنے جو ملتے ہین انکو اننت کا جنم ہی ایسے پُرش بچار کرتے ہین کہ مین کون ہون اور یہ جگت

کیا ہی اور اس بچار کے کرم سے موکش بھاگی ہوتے ہین وی راجس سے ساتوکی ہوتے ہین۔

## سرگ ساٹھ۔ موکش بچار برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی جو راجس سے ساتوکی ہوتے ہین وی پرتھوی پر مہا گنون سے شوبھایمان ہوتے ہین اور سدا اُدی روپ رہتے ہین جیسے آکاش مین چندرما رہتا ہی وی پُرش دُکھ نہین پاتے۔ جیسے آکاش کو میل نہین چھُو پاتا ہی تیسے ہی اُنکو اپدا اسپرش نہین کرتی۔ جیسے رات کے آنے سے سونے کے کمل بند نہین ہو جاتے۔ جو کچھ پرکرت آچار ہین اُسکے انسار وی کرم کرتے ہین اور جیسی سورج اپنے مین رہتے ہین اور آچار نہین کرتے تیسے ہی وی ست مارگ مین رہتے ہین اور ہردی سے پُورن شانت روپ ہین۔ جیسے چندرما کی کلا گھٹتی ہی تو بھی وہ اپنی شیتلتا کو نہین چھوڑتا تیسے ہی گیانوان بپت مین پڑ جانے پر بھی دُکھی نہین ہوتے۔ وی سدا امرتا آدک گنون سے پُورن رہتے ہین اور سدا اُنسے شوبھایمان رہتے ہین۔ سمتا روپ جو سم رس ہی اُس سے وی پُورن اور شانت رُوپ مین ہین اور نرنتر شدھ سمدر کیطرح اپنی مرجادا مین بنے رہتے ہین۔ ہے راجی تم بھی مہاپرشونکی راہ مین سدا چلا کرو اور جو مارگ پرم پوتر آپدا سے رہت اور ساتوکی ہی اُسکے انسار چلو تب آپدا کے سمدر مین نہ ڈوبوگے۔ جیسے وی دُکھ سے رہت ہو کر جگت مین پھرتے ہین تیسے ہی تم رہا کرو۔ اب جس کرم سے راجس سے ساتوکی موکش بھاگی ہوتا ہی وہ سُنو۔ پہلے آریہ بھاؤ کو پراپت ہونا ارتھات شاستر کے موافق ست بیوہار کرنا تو اُس سے انتہ کرن شدھ ہوتا ہی اُس آریہ پد کو پا کر سنتون کی سنگت مین رہ کر بار بار ست شاستروں کو بچارنا اور جو سنسار کے انت پدارتھ ہین اُن مین پریت نہ کرنا۔ بیراگ اُپجانا اور جو تینون لوک کے پدارتھون کے اُپجنے اور مٹ جانے مین ست رُوپ ہی بار بار اُسکی بھاؤنا کرنا اور دوسری بھاؤنا کو متھیا جانکر اُسکو جلد تیاگ کرنا۔ جو کچھ درشیہ جگت بھاستا ہی اُس سے اسمیک درشیہ ہی۔ نشچل ہی۔ ناش رُوپ ہی۔ برتھا ہی۔ یہ جانکر اُسکی بھاونا کو تیاگ کرنا اور اسمیک گیان کو یاد کرنا۔ سنت لوگ اور ست شاستر جو گیان کے سہایک ہین اُنکے ساتھ ملکر بچار کرنا کہ مین کون ہون اور جگت کیا ہی اچھی طرح سے جتن کر کے ببیک سہت سدا ادھیاتم شاستر کا بچار کرنا اور ست بیوہار اور ساتوکی کرم کرنا اور اگیان سے موت کو نہ بھولنا۔ جو موت کو بھُولکر سنساری کرم مین لگ جاتا ہی وہ ڈوب جاتا ہی اِس سے یاد کر کے ست مارگ مین چلنا اور جس پد مین مہا اُدار اور شیتل چت گیانی پُرش استھت ہی اُس پد کے مارگ اور درشن مین سدا اچھا رکھنا جیسے مور کو میگھ کی اچھا رہتی ہی۔ ہے راجی اہنکار جو دیہہ مین استھت ہی یہ دیہہ سنسار مین اُپجی ہی اسکو بھلی پرکار بچار کر ناش کرو۔ یہ سنساری دیہہ لہو مانس چربی آدک سے بنی ہی جتنے بھوت جات ہین وی سب چیتن روپی تاگے مین موتی سے پروئے ہین اِن بھوتونکو تیاگ کر کے چیتن تتو کو دیکھو۔ چیتن ستا ست نت اور بسمرت رُوپ ہی اور شُدھ سرب گت اور سرب بھاؤ اُسمین ہین۔ وہ تینون لوک کا بھُوکھن آشرے بھُوت ہی جو چیتن آکاش سورج مین ہی وہی چیتن پرتھوی کے چھید مین کیڑا مکوڑا ہی۔ جیسے گھٹاکاش اور مٹھاکاش مین بھید کچھ نہین تیسے ہی شریر اور چیتن مین بھید کچھ نہین۔ جیسے سب مرچون مین کڑائی ایک ہی ہی تیسے ہی سب جیو دن مین

چیتنا ایک ہی ہی- انبھو سے جانا جاتا ہی- اُس ایک چیتنا تر مین بھنتا (جدائی) کہان سے آئی- ایک سَت شتا جو نرنتر چیتنا تر لبست روپ ہی اُسمین جنم مرن آدک گیان سے بھاستے ہین داستو مین نہ کوئی اُپجا ہی نہ کوئی مرتا ہی ایک آتم تتو سدا جیون کا تیون اِستھت ہی اور اُسمین جگت بکار آبھاس ماتر ہی نہ ست ہی نہ است ہی چیت کے پُھرنے سے بھاستا ہی اور چیت کے شانت ہونے سے شانت ہو جاتا ہی- جو جگت کو ست مانیے تو نادہ ہوا اس سے بھی شوک کسی کا نہین بنتا اور جگت کو است مانیے تو بھی شوک کا استھان نہین بنتا- اِس سے درڑھ بچار کرکے استھت ہو اور شوک کو تیاگ کرو- تمکو نہ جنم ہی نہ مرن ہی آکاش کیطرح نِرمل سم شانت رُوپ ہو رہو-

## سرگ اکسٹھ موکش اُپاے برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی جو پُرش دھیرج اور بُدھوان ہین وی ست شاستر کو بچارین اور سنت لوگونکا سنگ کرکے اُنکا چال چلن اختیار کرین اور جو جو دُکھ کی ناش کرنے والی اُتم گیان درشٹ ہین اُنکو جتن کرکے انگیکار کرین تب سنت پنا آجاویگا- سنت جن جو برکت آتما ہین اُنسے ملکر جب سَت شاستر کو بچارے تب پرم پد ملتا ہی ہے رام جی جو پُرش ست شاستر کا بچار کرنے والا ہی اور سنت لوگونکا سنگ اور بیراگ ابھیاس آدر کے ساتھ کرتا ہی وہ تمھاری طرح گیان کا پاتر (برتن) ہی تم تو اُدار آتما ہو اور دھیرج وان کے جوگن اور شُبھ آچار اُنکے سُندر ہو نر دُکھ ہو کر استھت ہو- اب راجسی ساتوکی اور نن شیل ہوئے ہو پھر ایسے دگدھ رُوپ سنسار مین دُکھ کے پاتر نہ ہوگے یہ تمھارا انت کا جنم ہی جو اپنے سوبھاؤ کیطرف دوڑتے ہو- انتر مکھ جتن کرتے ہو- نرمل درشٹ تمکو پرکٹ ہوئی ہی اور بھوت جگت لبست کو جانتے ہو جیسے سورج کے پرکاش سے جتھارتھ لبست کا گیان ہوتا ہی- اب میرے بچنونسے سب مَل دور ہو جائینگے- جیسے اگن سے دھات کا میل جل جاتا ہی تیسے ہی تمھارا مل جل جایگا اور نرمل ہو جاؤگے- جیسے بادل کے مٹ جانے سے شرد رت کا آکاش نرمل ہو کر سوہتا ہی تیسے ہی چنتا سے رہت ہو کر نرمل بھاؤ سے تم سوہوگے- مین تو آدک کی کلپنا سے چھوٹا ہوا ہی بکت ہی اسمین کچھ سندیہہ نہین- ہے راجی تمھارا جو یہ انبھو اُتم بیوہار ہی اُسکے انسار جو تم بچروگے تو اُتم پد کو پاؤگے اور جو اور کوئی اس بیوہار کو کریگا وہ بھی سنسار روپی سمندر کو انبھو روپی بیڑے سے پار اُتر جایگا- تمھارے برابر جسکی مت ہوگی وہ سمندر سے جن گیان درشٹ جوگ ہی- جیسے سب چمک اور سندرتا کا پاتر پُورنماسی کا چندرما ہوتا ہی- تم تو اشوک دشا کو پراپت ہوئے ہو اور جتھا پراپت مین برتتے ہو- جب تک دیہہ ہی تب تک راگ دویش سے رہت استھر بُدھ رہو اور شاستر کے موافق جو اُچت آچار ہین اُنکو برتا کرو پر ہردے مین سب کلپنا سے رہت شیتل چت ہو جیسے پُورنماسی کا چندرما شیتل ہوتا ہی ہے رام جی اس ساتوک اور راجس سے- ساتوک سے الگ جو تامسی جیو ہین اُنکا بچار بیان نہ کرنا لیے موڈھ بیار ہین اور مدرا آدک کے پینے والے ہین اُنکے بچار سے کیا پریوجن ہی- جو مین نے تمسے ساتوکی جن کہے ہین اُنکے سیونے سے بُدھ انت کے جنم کی ہوتی ہی اور جو تامسی ہین اُنکو سیوے تو اُنکی بُدھ بھی اُدار ہو جاتی ہی جس جس جات مین جیو اُپجتا ہی اُسی جات کے گن بھی اُسکو جلد ہی آجاتے ہین- پورب جو کوئی بھاؤ ہوتا ہی وہ جات کے بس سے

وہان جاتا رہتا ہی اور جس جات مین وہ پیدا ہوتا ہی اُسکے گنونکو جینے کا پرشارتھ کرتا ہی تب جتن سے پوُرب کے سوبھاو کو جیت لیتا ہی۔ جیسے دھیرج وان شور ماشتر کو جیت لیتا ہی۔ جو پوُرب کا سنسکار میلا ہی تو دھیرج کرکے اُس میلی بُدھ کو مٹا دی۔ جیسے کوئی پش دَلدل مین پھنس جاوی اور اُسکو کوئی نکال لیوے تیسے ہی بُدھ کو میلے سنسار سے نکال لیوے۔ ہے رامجی جو تامس۔ راجسی جات ہی اُسکو بھی جنم اور کرم کے سنسکار کے بش سے ساتوک پراپت ہوتا ہی اور وہ بھی اپنے بچار کے دوارا ساتوک جات کو پراپت ہوتا ہی۔ پُرش کے بھیتر ابھوروپی چنتامن ہی اُسمین جو کچھ چاہتا ہی وہی رُوپ ہو جاتا ہی۔ اِس سے پرشارتھ کرکے اپنا اُدھار کرو پرشارتھ کرنے سے پرش بڑے گنون سے بھرا ہوا ہوکر موکش کو پاتا ہی اور اُسکو انت کا جنم ہوتا ہی پھر جنم نہین پاتا اور بڑی جات کے کرم چھوٹ جاتے ہین۔ ایسا پدارتھ پرتھوی اور آکاش اور دیولوک مین کوئی نہین جو شاستر کے موافق جتن کرتے نہ ملے۔ ہے رامجی تم بڑے گنون سے بھرے ہوئے ہو اور دھیرج اور اُتم بیراگ اور درڑھ بُدھ والے ہو اور اُسکے پانے کو دھرم بُدھ سے بیت شوک رُوپ ہو۔ تمھارے کرم کو جو کوئی جیو کرے گا وہ موڑھتا سے رہت ہوکر اَشوک پدکو پراپت ہوگا۔ اب تمھارا انت کا جنم ہی اور بڑے بیبک سے سنجکت ہوکر تمھاری بُدھ مین شانت کے گُن پھیل گئے ہین اور اُنسے تم سوہتے ہو۔ ساتوک گُن کرم سے سب مین رم رہے ہو اور سنسار کی بُدھ اور موہ اور چنتا تمکو متھیا ہی تم اپنے سوستھ روپ مین استھت ہو۔

## یہ چوتھا استھت پرکرن سماپت ہوا



اوم ست چت آنند آسے نمہ

# جوگ بششٹھ

# پانچوان اُپشم پرکرن

## سرگ پہلا - پرتھم دن برنن

اتنا کہکر بالمیک جی بولے کہ ہے سادھو - اب استھت پرکرن کے بعد اُپشم پرکرن کہتا ہون جسکے جاننے سے نربان پدکو پاؤگے - جب بششٹھ جی نے ایسے بچن کہے تب سب سبھا ایسی شوبھت ہوئی جیسے شردرت کے آکاش مین تارا گن شوبھت ہوتے ہین - بششٹھ جی کے بچن پرم آنند کے کارن ہین - ایسے پوتر بچن سُنکر سب چُپ ہوگئے اور جیسے کمل کی پنکت کمل کی کھان مین استھت ہو تیسے ہی سبھا کے لوگ اور راجا استھت ہوکے استریان جو جھروکھون مین بیٹھی تھین اُنکے ہاتھ بلاس کی چنچلتا سانت ہوگئی اور گھڑیالون کے شبد جو گھر مین ہوتے تھے وہ بھی شانت ہوگئے سرپر چنور ہلانے والے بھی مورت کیطرح اچل ہوگئے اور راجا سے آدلیکر جو لوگ تھے وے سب کتھا کے سنمکھ ہوئے - شری رامچندر جی بڑے بکاش کو پراپت ہوئے جیسے پراتہ کال مین کمل بکاش کو پراپت ہوتا ہے اور بششٹھ جی کی کہی بانی سے راجا دشرتھ ایسا پرسن ہوئے جیسے میگھ کے برسنے سے مور پرسن ہوتا ہے سب کے چنچل بندر روپی من بشے بھوگ سے رہت ہی استھر ہوگئے اور منتری بھی سنکر استھر ہورہے اور اپنے سوروپ کو جاننے لگے جیسے چندرما کی کلا پرکاشت ہوتی ہے تیسے ہی آتم کلا پرکاشت ہوئی اور لچھمن جی نے اپنے لچھ سوروپ کو دیکھ کر بڑی بُدھ سے بششٹھ جی کے اُپدیش کو جانا - شترہن جی جو شترون کے مارنے والے تھے اُنکا چت بڑے آنند سے پورن ہوگیا اور جیسے پورنماشی کا چندرما ہوتا ہے تیسے ہی منتریون کے ہردے مین متر تا ہوگئی اور من شیتل اور ہردے پر پھلت ہوگیا جیسے سورج کے اُدے ہونے سے کمل ترنت ہی پر پھلت ہوجاتا ہے اور اور جو من اور راجا اور برہمن لوگ بیٹھے تھے انکے رتن روپی چت اُجل اور نرمل ہوگئے - جب مدھیان کال کا سمے ہوا اور باجے بڑے شبد سے بجنے لگے جیسے پرلے کال مین میگھ گرجتے ہین اور اُن بڑے شبدون سے منیشورونکا شبد ڈھک گیا جیسے میگھ کے گرجنے پر کوکلا کا شبد دب جاتا ہے تب بششٹھ جی چُپ ہوگئے اور ایک مہورت تک باجا بجتا رہا - جب باجا بج چکا تب منیشور نے شری رامچندر جی سے کہا کہ ہے رام جی جو کچھ مجھکو آج کہنا تھا وہ مین کہہ چکا اب کل پھر کہونگا - یہ سُنکر سب سبھا کے لوگ اپنے اپنے گھر گئے اور بششٹھ جی نے راجا سے آدلیکر شری رامچندر جی آدسے کہا کہ تم بھی اپنے اپنے گھر کو جاؤ - سب نے چرنونکو نمشکار کیا اور جو نبھ چاری (آکاش مین پھرنیوالے)

اور جل چاری (پانی کے جانور) تھے اُن سب کو بدا کر کے آپ بھی اپنے اپنے استھان کو گئے اور برہمن کی سُندر بانی کو بچارتے اور اپنے اپنے ادھکار کی کریاؤن کو کرتے رہے۔

## سرگ دوسرا - اپدیشس برنن

اتنا کہکر پھر بالمیک جی بولے کہ ہے بھار دواج اِس پرکار اپنے اپنے استھانون مین سب جنھا اُچت کریا کرنے لگے بششٹھ جی۔ مہاراجہ دشرتھ۔ شری رگھناتھ جی۔ منُ لوگ اور برہمن لوگون نے اپنے اپنے استھانون مین اسنان آدک کریا کی اور گئو۔ سونا۔ پرتھوی۔ اَنّ۔ بستر۔ بھوجن آدک براہمنون کو جتھا جوگ پاتر دان دیے۔ سُبرن اور رتنون سے جڑے ہوئے استھانون مین آکر مہاراجا دشرتھ نے دیوتونکا پوجن کیا اور کسی نے شری بشن جی کا اور کسی نے شری سداشِو جی کا کسی نے اگن کا کسی نے سورج آدک کا پوجن کیا۔ اسکے بعد بیٹا پوتا بھائی بندھ مترون کے ساتھ طرح طرح کے اُچت بھوجن کیے۔ اتنے مین دن کا تیسرا پہر آیا تب سب نے اپنے اپنے ناتے دارون سمت اور اور کریا کی اور جب سانجھ ہوئی اور سورج است ہوتے تب سائنکال کی بدھ کی اور اگھ مرکھن گایتری آدک کا جاپ کیا اور پاٹھ ستروتر اور نِرپ منُوہر کتھا منیشورون کی کہی۔ جب رات ہوئی تب استریون نے سجیا بچھائی اور اُنہر دی براجمان ہوئے پر شری رامچندر جی کے سوائے اور سب کو رات ایک مہورت کی طرح بیت گئی۔

شری رامچندر جی بیٹھکر بششٹھ جی کے بچنونکو بچارنے لگے کہ جسکا نام سنسار ہی اسمین کون بھرما کرتا ہی۔ طرح طرح کے جیو کہان سے آتے ہین کہان جاتے ہین۔ منَ کا سُوروپ کیا ہی۔ شانت کیسے ہوتی ہی۔ یہ مایا کہان سے اُٹھی ہی اور کیسے مِٹ سکتی ہی۔ اور اِسکے مٹ جانے سے کیا بِشیکھتا (خصوصیت) ہوتی ہی۔ ناش کون ہوتا ہی۔ اننت رُوپ سے پھیلا ہوا آتما ہی اُسمین اہنکار کیسے ہوتا ہی۔ منَ کے مرجانے مین اور اندریون کے جیتنے مین منیشورون نے کیا کہا ہی اور آتما کو پانے کا کیا جتن کہا ہی۔ جیو چیت من اور مایا سب ہی ایک رُوپ ہین۔ بستار روپ اسی نے رچا ہی۔ اور جیسے سدّ دسے نے ہاتھی کو باندھا تھا اور وہ دُکھ پاتا تھا تیسے ہی است روپ سنسار مین جیو بندھ کر جو دُکھ پاتے ہین اُبہی دُکھ کے ناش کرنے کے لیے کون اوکھدھ ہی۔ سنسار بھوگ بلاس مین میری بُدھ موہت ہوکر پھنس رہی ہی اُسکو مین کسطرح سے الگ کرون یہ تو بھوگ کے ساتھ بلکہ ایک ہوگئی ہی اور مجھکو بھوگون کے تیاگ کردینے کی سامرتھ بھی نہین ہی۔ بھوگون کو نہ تیاگ کردینے مین بڑی آپدا ہی اور انکے ناش کرنے کی بھی سامرتھ نہین ہی۔ بڑا اچرج ہی اور مجھکو بڑا اکشٹ پراپت ہوا ہی۔ آتم پد کی پراپت منَ کے جیتنے سے ہوتی ہی اور بید شاستر کے کہنے کا پرلوجن بھی یہی ہی۔ گرو کے بچنون سے بھرم مٹ جاتا ہی۔ جیسے بالک کو پرچھائین مین بیتال بھاستا ہی اور اُس بھرم کو تُھمان جیسے دور کرتا ہی تیسے ہی منَ روپی بھرم کو گرو دور کرتے ہین۔ وہ کون سمے ہوگا کہ مین شانت ہو جاؤنگا اور سنسار بھرم مٹ جایگا۔ جیسے جوبن والی استری پت کو پاکر سکھ سے بشرام کرتی ہی تیسے ہی میری بدھ آتما کو پاکر کب بشرام کریگی۔ طرح طرح کے سنساری کرم میرے کب شانت ہونگے اور کب آدا اور انت سے رہت پد مین بشرام پاؤنگا۔ میرا منَ پاؤن رُوپ ہوگا۔ اور پُورنماسی کے

چندرما کیطرح سب کلاؤن سے پُورن ہو کر نرمل اور شیتل اور پرکاش روپ پد مین کب استھت ہونگا - مین کب
جگت کو دیکھ کر ہنسونگا اور کب میلی کلنا کو تیاگ کر آتم پد مین استھت ہونگا - کب مین مَن کو سنکلپ بکلپ سے
رہت شانت رُوپ دیکھونگا جیسے ترنگ سے رہت ندی شانت روپ دیکھ پڑتی ہی - ترشنا روپی ترنگ
سے بیاکُل جو سنسار سمُدر ہی وہ مایا جال سے بھرا ہوا ہی اور راگ دویش رُوپی مچھ اُسمین رہتے ہین اُسکو
تیاگ کر میری تاپ کب مٹیگی - اُس اُتم سِدھ پد کو مین کب پاونگا - جو بُدھمانون نے مُوڑھتا کو تیاگ
کرکے پایا ہی مین کب نردوش اور سم درشی ہونگا اور اگیان روپی تاپ میرا کب چھوٹ جائیگا جس سے
سب انگ میرے تپتے ہین - سب چیزین دُکھ کا رُوپ ہوگئی ہین اور اُنسے بڑا بھاری تاپ پیدا ہوا ہی اس
سے میرا چت کب شانت ہوگا جیسے بایو کے نہ ہونے سے دیپک شانت ہوتا ہی - کب مین بھرم کو تیاگ
کر پرکاشوان ہونگا اور کب مین لیلا کرکے اندریون کے دکھون سے پار ہو جاونگا - دُرگندھ رُوپ دیہہ سے
کب مین نیارا ہو جاونگا اور مین تو آدک متھیا بھرم کا ناش مین کب دیکھونگا - جس پد کے آگے اندر
آدکون کا سُکھ اور ایشورج اور مندار آدک برچھون کی سُگندھ اور طرح طرح کے بھوگ تنکے کے برابر
جان پڑتے ہین وہ آتم سُکھ مجھکو کب ملیگا - راگ سے رہت منیشور نے جو مجھ سے گیان کی
نرمل درشٹ کہی ہی اُسکو پاکر من بشرام پاتا ہی - سنسار تو دُکھ رُوپ ہی - مَن تو کہ نسا پد پاکر بشرام
ہوا ہی - ماتا پتا پُتر آدک جو سمبندھی ہین اِنکا پاتر مین نہین ہون انکا پاتر بھوگی ہوتا ہی - ہے بُدھ تو میری
بہن ہی تو میرا ارتھ جلد ہی بہن کی طرح پورا کردے کہ تو اور مین دُکھ سے چھوٹ جاؤن منیشور کے بچنون
کو بچار کر سیدھی آپدا ناش ہو جائیگی مین بھی پرم پد کو پراپت ہونگا اور تجھکو بھی شانت پراپت ہوگی -
ہے میری بُدھ تو جیونکا نیون اُسمرن کر کہ بششٹھ جی نے کیا کہا ہی - پہلے بیراگ کو کہا ہی پھر موکش بیوہار
کہا ہی پھر اُتپت پرکرن کہا ہی کہ سنسار کی اُتپت اِس کرم سے ہوئی ہی پھر استِت پرکرن کہا ہی کہ ایشور
سے جگت کی استھت ہی اور طرح طرح کے درشٹانتون سے اُسکو برنن کیا ہی - جلنے پرکرن ہین سب گیان
بگیان سہِت ہین - ہے بُدھ جیسا بششٹھ جی نے کہا ہی تیسا ہی اُسمرن دیاد کر اور بار بار اُسکو بچار کر لے -
بُدھ مین جو نشچے نہ ہو تو وہ کریا بھی نِسپھل ہی - جیسے شردرت کا بادل بڑا گھنا بھی ہو تو بھی برسنے سے رہت اور
نِسپھل ہوتا ہی تیسے ہی بُدھ مین نشچے سے رہت بچار کیا بھی نِسپھل ہوتا ہی - جو بُدھ مین نشچے سے بچار کیا
جاوے تو وہ بچار بھی سپھل ہوتا ہی نِسپھل نہین ہوتا -

## سرگ تیسرا - سبھا استھان برنن

بالمیک جی بولے کہ ہے بھاردواج - جب اس پرکار بڑی اُدار آتما شری رامچندر جی نے چت سہت رات کو بسر کی
تب ستارے کچھ میلے ہوگئے اور دشا بھاسنے لگین - صبح کی نوبت و نقارے بجنے لگے تب شری رامچندر
ایسے اُٹھے جیسے کملون کی کھان سے کمل اُٹھے اور بھائیون کے ساتھ پراتہ کال کی سندھیا آدک کرم کرکے
کچھ لوگونکو ساتھ لے کر بششٹھ جی کے آشرم مین آئے - بششٹھ جی ایکانت سمادھ مین بیٹھے تھے اُنکو دور سے

دیکھکر شری رامچندر جی نے نمسکار کرکے چرن بندنا کی اور پرنام کرکے ہاتھ باندھے کھڑے رہے۔ جب دِشا کا اندھکار
مِٹ گیا تب مہاراجا دشرتھ اور اُنکے پُتر اور رکھہ اور براہمن لوگ جیسے برہم لوک مین دیوتا آدین تیسے آکے
بششٹھ جی کا آشرم لوگونسے بھر گیا اور ہاتھی گھوڑے رتھ پیدل اِن چار و طرح کی فوج سے استھان شوبھت
ہوگیا۔ تب جلد بششٹھ جی سمادھ سے اُترے اور سب لوگون نے پرنام کیا۔ بششٹھ جی نے اُن سبکا پرنام آچار
سہت جتھا جوگ گرہن کیا اور بشوامتر جی کو ساتھ لیکر سب سے آگے چلے۔ باہر نکلکر رتھ پر سوار ہوتے جیسے کمل
کے پھول مین برہما جی بیٹھے ہین۔ اور مہاراجا دشرتھ کے گھر کو لیسے چلے جیسے برہما جی دیوتا دن کو ساتھ لےکر
اندر پوری کو آتے ہین اِسطرح بششٹھ جی بڑی سینا کے ساتھ مہاراجا دشرتھ کے گھر آئے اور جو بڑی بھاری
سُندر سبھا تھی اُسمین آکر پردیش کیا جیسے ہنسون کے ساتھ راج ہنس کملون مین پرویش کرتا ہی۔ تب مہاراجا
دشرتھ نے جو بڑے سنگھاسن پر بیٹھے تھے اُٹھکر آگے آکر چرن بندنا کی اور ملائمت کے ساتھ چرن چومے۔
بششٹھ جی سب کے آگے ہوکر شوبھت ہوتے اور بہت سے رکھہ مُنی براہمن آئے۔ مہاراجا دشرتھ
سے آدی لیکر راجا اور سب منتری اور لوکہ چاکرا ور شری رامچندر جی سے آدی لیکر سب راج پُتر اور منڈلیشور اور
جگت کے ادھشٹھاتا (سردار) اور بالو آدی سب سیوک اور ٹہلوے آکر جتھا جوگ اپنے اپنے آسن پر
بیٹھے اور سب کی درشٹ بششٹھ جی کی اوَر ہوئی۔ بندی جن جو استت کرتے تھے اور سب لوگ جو بول
رہے تھے چپ ہوگئے۔ نِدان سورج اُدی ہوتے اور کرنون نے جھُکلکر جھرد کھون مین پرویش کیا۔
کمل کھل آئے پھُولون سے استھان بھر گئے اور اُنکی مہا سگندھ پھیلی۔ جھرد کھون مین اِستریان اپنی اپنی چنچلتا
کو تیاگ کر مَون ہوکر بیٹھین اور چنور کرنے والی مَون ہوکر سر پر چنور کرتے لگین اور سب بششٹھ جی کی
مہا سُندر کومل مدھر بانی کو اُسمَرن کرکے آپسمین اشچرج کرنے لگے تب آکاش سے راج رکھہ اور سِدھ اور
بدّیا دھر اور مُنی لوگ آئے اور بششٹھ جی کو پرنام کیا پر گمبھیرتا سے مکھہ سے نہ بولے اور جتھا جوگ آسن پر
بیٹھ گئے۔ پھولون کی سگندھ کو لیکر بایو چلی اور اگر اور چندن آدک کی بڑی سُگندھ سبھا مین پھیل گئی بھونرے
گنجار کرتے تھے اور کملون کو دیکھکر پرسن ہوتے تھے۔ رتن منی بھوکھن جو راجا اور راج پُتر پہنے تھے اُنپر
سورج کی کرنین پڑنے سے بڑا پرکاش ہوتا تھا۔

## سرگ چوتھا۔ راگھو بچن برنن

بالمیک جی بولے کہ اُس سمی مہاراجا دشرتھ نے بششٹھ جی سے کہا کہ ہے بھگون کل کے شرم (یعنی محنت) سے
آپ تھک گئے ہین اور آپکا شریر گرمی سے بہت دُبلا ہوگیا ہی اِس بِنت آپ سے کہا ہی۔ ہے منیشور آپ نے جو آنند
بچن کہے ہین دی پرکٹ رُوپ ہین اور بچن روپی اِمرت کی برکھا سے ہم آنندوان ہوگئے ہین ہماری ہردی کا اندھکار
دور ہوگیا چِت شیتل ہوگیا ہی۔ جیسے چندرما کی کرنون سے اندھکار اور تپن دونون دور ہوجاتے ہین تیسے ہی آپکے
بچنون سے ہم اگیان روپی اندھکار اور تپن سے رہت ہوگئے ہین۔ آپ کے بچن اِمرت کی طرح اپوروپ رس آنند
کو دیتے ہین اور جیون جیون اُنکو گرہن کیجیے تیون تیون بشیکھ رس کا آنند ملتا ہی۔ یہ بچن شوک روپی تپن کے

دور کرنے والے اور امرت کی برکھا کرنے والے ہین۔ آتما روپی رتن کو دکھانے والے اور پرمارتھ روپی دیپک ہین۔
سنت جن روپی برچھ کی بیل ہین اور بُری اچھا اور بُرے آچار کے ناش کرنے والے ہین۔ جیسے اندھکار کو دور
کرنے اور ٹھنڈھک کرنے کو شانت روپ چندرما ہی تیسے ہی سنت جن روپی چندرما کی کرن روپی بچنون سے
اگیان روپی جلن مِٹ جاتی ہی۔ ہے مہیشور ترشنا اور لوبھ آدک بکار آپ کی بانی سے ایسے مٹ گئے ہین جیسے
شردرت کے پون سے بادل مِٹ جاتے ہین اور آپ کے بچنون سے ہم پاپ سے چھوٹ گئے ہین۔ آتم درشن
کے نمت ہم کرم کرتے ہین آپ نے ہمکو پرم انجن دیا ہی جس سے ہم آنکھ والے ہوگئے ہین اور سنسار روپی
کھار ہمارا اسٹ گیا ہی جیسے کلپ برچھ کی لتا اور امرت کا اسنان آنند دیتا ہی تیسے ہی اُدار بُدھ کی بانی
آنند دایک ہوتی ہی۔ اتنا کہکر بالمیک جی بولے کہ ایسا بششٹھ جی سے کہکر شری رامچندر جی کیطرف
مکھ کرکے مہاراجا دشرتھ نے کہا کہ ہے راگھو جو کال (یعنی وقت) سنتون کی سنگت مین گذرتا ہی
وہی سپھل ہوتا ہی اور جو دن ست سنگ کے بغیر گذرتا ہی وہ بیفائدہ جاتا ہی۔ ہے کمل نین رام جی
تم پھر بششٹھ جی سے پوچھو تو وی پھر اُپدیش کرین دی ہمارا بھلا چاہتے ہین۔ بالمیک جی بولے کہ
جب اس پرکار مہاراجا دشرتھ نے کہا تب شری رامچندر جی کیطرف مکھ کرکے بششٹھ جی نے کہا کہ
ہے راگھو اپنے کل روپی آکاش کے چندرما مین نے جو بچن کہے تھے وہ تمکو یاد ہین اور اُن بچنونکے ارتھ بھی
یاد ہین اور آگے پیچھے کا بچار کچھ کیا ہی۔ ہے مہا بودھ وان اور مہا باہو اور اگیان روپی دشمن کے مارنے
والے۔ ساتوک اور راجس اور تامس گنون کے بھید کی اتپت جو بچتر روپ ہی وہ مین نے تمسے کہی ہی تمھارے
چت مین ہی سرب بھی وہی ہی اور امرب بھی وہی ہی۔ ست بھی وہی ہی اور اَست بھی وہی ہی اور سدا شانت
ادویت رُوپ ہی یہ پرماتما دیو کا سمرت روپ اسمرن ہی جیسے جگت ایشور سے اُدی ہوا ہی وہ اسمرن ہی۔
یہ جو دیو بانی ہی اسکا پاتر شدھ چت ہی اشدھ نہین۔ ہے سنت بدھ رام جی۔ اُدیا جو سمرت رُوپ بھاستی
ہی اُسکا اسمرن ہی۔ ارتھ سے شون چھن بھنگ رُوپ۔ سمیک درشن سے رہت۔ نرجیو ہی۔ یہ جو پون
کے بچار دوارا مین نے پرت پاٹھن کیا ہی وہ بھلی بھانت اسمرن ہی اور بہت سے بچن جو مین نے تمسے
کہے ہین انکو رات مین بچار کر ہردے مین رکھا ہی جب پُرش بار بار بچارتے ہین اسکا تاپرج (خلاصہ)
اپنے ہردے مین رکھتے ہین تب بڑا اپھل پاتے ہین اور جو اُسکو نہ مانکر اُسکے ارتھ کو بھلا دیتے ہین وہ
پھل نہین پاتے۔ ہے رامجی تمتو اِن بچنون کے پاتر ہو۔ جیسے اُتم بانس مین موتی پیدا ہوتے ہین اور
مین نہین ہوتے تیسے ہی جو بیکی اُدار آتما چت پُرش ہین اُنکے ہردے مین سے بچن لگتے ہین بالمیک جی
بولے کہ جب اس پرکار شری برہماجی کی پُتر بششٹھ جی نے کہا تب مہا گمبھیر بُدھمان شری رامچندر جی نے سمے پاکر
کہا کہ ہے بھگون سب دھرمون کے جاننے والے آپ نے جو پرم اُدار بچن کہے ہین اُنسے مین بڑھوان ہوا ہون اور
جیسا آپ کہتے ہین تیسا ہی ست ہی جھوٹھ نہین۔ ہے بھگون مین نے ساری رات آپ کے بچنونکے بچار مین بسر کی
آپ تو ہردی کے اندھکار روپی اگیان کے ناش کرنے والے پرتھوی پر سورج رُوپ ہوکر پھرتے ہین۔ ہے بھگون آپ
نے جو پچھلے دن مین آنند دینے والے پرکاش روپ سُندر روپ تر بچن کہے تھے اُنکو مین نے سب اپنے ہردی مین اچھی طرح

رکھے لیے ہین- جیسے سمُدر سے طرح طرح کے رتن نکلتے ہین تیسے ہی آپ کے بچن کلیان کرتا اور بودھ دان ہین اُرکھات
سبکے سہایک اور ہردی کے آنند دینے والے ہین- وہ کون ہی جو آپ کی اگیا سر پر نہ رکھتے جو موکش کو چاہنے والے
ہین وی سب آپ کی اگیا کو سر پر رکھتے ہین اور اپنے کلیان کا کارن جانتے ہین- ہے منیشور آپ کے بچنون
سنے میرے سب سندیہ مٹ گئے ہین جیسے شردرت مین بادل اور کہر امسٹ جاتا ہی اور نرمل آکاش بھاستا ہی-
یہ سنسار بہت اچھا بھاستا ہی- جبتک پدارتھون کا ابھاؤ نہین ہوتا تب تک وی سکھدایک بھاستے ہین اور
جب بشے پدارتھ اندریون سے دور ہو جاتے ہین تب دُکھدایک ہو جاتے ہین- آپ کے بچن ایسے ہین کہ
جنکے آدمین بھی کچھ جتن نہین سُگم مدھر آرمبھ ہی- بیچ مین سو بھاگیہ مدُھر ہی ارتھات کلیان کرتا ہی اور پیچھے سے
اَنت اُتم پد کو پراپت کرتے ہین جسکے برابر اور کوئی پد نہین یہ آپ کے بن روُپ بچنونکا پھل ہی اور آپ کے
بچن روپی سدا کمل کے سمان کھلے ہوئے نرمل آنند کے دینے والے ہین اور اُدت پھول ہین اُنکا پھل ہمکو
پراپت ہوگا سب شاسترون مین جو پُن روپی جل ہی اُسکا یہ سمُدر ہی اب مین پاپ سے رہت
ہوا ہون مجھکو اُپدیش کیجئے-

## سرگ پانچوان- پرتھم اُپدیش برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے سُندر مورت شری رامچندر جی- یہ اُتم سدھانت جو اُپشم پرکرن ہی اُسکو سُنو تمھاری کلیان
کے واسطے مین کہتا ہون- یہ سنسار بہت بڑا روپ ہی اور جیسے بڑے بھاری کھنبھے کے سہارے گھر ہوتا ہی تیسے ہی راجسی
جیون کے سہارے سنسار مایا روُپ ہی- تم ایسے جو ساتوکی لوگ ہین وی شوربیر ہین-
جو بیراگ اور بیبیک آدک گنون سے بھرے ہوئے ہین وی کھیل کرکے سنسار مایا کو بنا جتن ہی کیے تیاگ دیتے ہین اور
جو بُدھمان ساتوکی جاگے ہوئے ہین اور جو راجس اور ساتوکی ہین وی بھی اُتم پُرش ہین- وی پُرش جگت کے پورب
اپورب کو بچارتے ہین- جو کوئی سنت جن اور ست شاسترون کا سنگ کرتا ہی اُسکی چال پر وی چلتے ہین اور اس سے پرماتما
کے دیکھنے کی بدھ اُنکو اُپجتی ہی اور دیپک کی طرح گیان کا پرکاش اُپجتا ہی- ہے راگھو جب تک منکھیہ اپنے بچار سے اپنا
سو روُپ نہین پہچانتا تب تک اُسکو گیان نہین پراپت ہوتا- جو اُتم کل نہ پاپ ساتوک راجس جیو ہین اُنکو بچار اُپجتا
ہی اور اُس بچار سے وی اپنے آپ کو پاتے ہین- وی دیرگھ درشی سنسار کے طرح طرح کے جو آرمبھ ہین اُنکو بچارتے
ہین اور اُس بچار کے دوارہ آتم پد کو پاتے ہین اور پرمانند سُکھ مین پراپت ہوتے ہین- اس سے تم اِس سنسار کو
بچارو کہ ست کیا ہی اور اَست کیا ہی ایسا بچار کرکے اَست کا تیاگ کرو اور ست کا آشرے کرو- جو پدارتھ آدمین نہ ہو
اور انت مین بھی نہ رہے اُسکو مدھیہ مین بھی اَست جانیے- جو آد اور انت مین ایک رس ہی اُسکو ست جانیے جو آد انت
مین ناش روُپ ہی اُسمین جسکو پریت ہی اور اُسکے رنگ مین جو رنگا ہوا ہی وہ موڑھ پشُو ہی اُسکو بیبیک کا
رنگ نہین لگتا- مَن ہی اُپجتا ہی اور مَن ہی بڑھتا ہی سمیک گیان کے اُدے ہونے سے من نربان ہو جاتا ہی- مَن
روپی سنسار ہی اور آتم ستا جیونکا تیون ہی- شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے برہمنہ جو کچھ آپ کہتے ہین
وہ مین نے جانا کہ یہ سنسار سب بھاؤ نا مین مَن روپ ہی اور جرا مرن آدک بکار کا پاتر بھی مَن ہی ہی اُس کے

ترنے کا اُپائے نشچے کرکے کہیے۔ ہم سب رکھ بنشیونکے کُل کے اگیان رُوپی اندھکار کو ہردے سے دور کرنے کو آپ گیان کے سورج ہین۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی پہلے تو جیو کو بچار پوربک بیراگ کہا ہی کہ سنت جنونکی سنگت اور ست شاسترون سے مَن کو نرمل کرے جب مَن کو نرمل کریگا سو جتنا سے پورن ہوگا اور بیراگ اُپجیگا جب بیراگ پراپت ہوگا تب گیانوان گرو کے پاس جایگا۔ جب گرو اُپدیش کرینگے تب دھیان اور ارچن آدک کے کرم سے پرم پد کو پاویگا۔ جب نرمل بچار اُپجتا ہی تب اپنے آپ کو آپ دیکھتا ہی جیسے پورنماسی کا چندرما اپنے بمب کو آپ سے دیکھتا ہی۔ جب تک بچار روپی کنارے کا سہارا نہین لیتا تب تک سنسار مین تنکے کیطرح بھرمتا رہتا ہی اور جب بچار کرکے جیون کی تیون لبست کو جانتا ہی تب سب دُکھ مَن سے مٹ جاتے ہین۔ جیسے سوم جل کے نیچے ریت رہ جاتی ہی تیسے ہی آدھا کلیش اُسکا رہ جاتا ہی پھر پیدا نہین ہوتا۔ جیسے جبتک سونا اور راکھ ملی ہوئی ہی تب تک سُنار سندیہ مین رہتا ہی اور جب سونا اور راکھ الگ الگ ہو جاتی ہی تب سندیہ سے رہت سونے کو پرتچھ دیکھتا ہی اور تب ہی بنہ سندیہ ہوتا ہی تیسے اگیان سے جیونکو موہ پیدا ہوتا ہی اور دیہہ اندریون سے ملا ہوا سندیہ مین رہتا ہی۔ جب بچار سے الگ الگ جانے تب موہ مٹ جائے اور تبھی سندیہ سے رہت شدھ ابناشی رُوپ آتما کو دیکھتا ہی۔ بچار کیے سے موہ کا اوسر نہین رہتا جیسے اگیانی پُرش چنتامن کی قیمت نہین جانتا ہی اور جب اُسکو گیان پراپت ہوتا ہی تب جیونکا تیون جانتا ہی اور موہ اور سندیہ سب مٹ جاتا ہی تیسے ہی جیو جبتک آتم تتو کو نہین جانتا تب تک دُکھ پاتا رہتا ہی اور جب جیونکا تیون جانتا ہی تب شُدھ اور شانت ہو جاتا ہی۔ ہے رامجی آتما سے دیہہ ملا ہوا بھاستا ہی پر واستو مین کچھ ملا نہین اس سے اپنے سورُوپ مین جلد استھت ہو جاؤ۔ نرمل سُورُوپ جو آتما ہی اُسکو ذرا بھی دیہہ سے لگاؤ نہین جیسے سونا کیچڑ مین ملا ہوا دیکھ پڑتا ہی تو بھی سونے کو کیچڑ سے لگاؤ نہین الگ ہی رہتا ہی تیسے ہی جیو کو دیہہ سے کچھ لگاؤ نہین الگ ہی رہتا ہی۔ آتما الگ ہی دیہہ الگ ہی جیسے پانی اور کمل کا پھول الگ الگ رہتے ہین۔

مین اونچی بھجا کرکے پکارتا ہون میرا کہنا کوئی نہین مانتا کہ سنکلپ سے رہت ہونا پرم کلیان ہی۔ یہی بھاؤنا اپنے ہردے مین کیون نہین دھرتے۔ جبتک جڑ دھرم ہی ارتھات بشی بھوگون مین پریت ہی اور آتم تتو سے رہت رہتا ہی تب تک موڑھ رہتا ہی۔ جبتک سُورُوپ کا اگیان ہی تب تک ہردے سے سنسکار کا اندھکار اور کسیطرح دور نہین ہوتا۔ جو چندرما اُدے ہو یا بہت سی آگ جلتی ہو یا بارہ سورج ایک ساتھ ہی اُدے ہون تو بھی ہردے کا اندھکار ذرا بھی دُور نہین ہوتا ہی اور جب سورُوپ کو جانکر آتما مین استھت ہو تب ہردے کا اندھکار مٹ جاتا ہی جیسے سورج کے اُدے ہونے سے جگت کا اندھکار مٹ جاتا ہی۔ جبتک آتم پد کا بودھ نہین ہوتا اور بھوگون مین من لگ رہا ہی تب تک سنسار سمُدر مین بہے جاویگا اور دُکھ کا انت نہ آویگا۔ جیسے آکاش مین دُھول بھاستی ہی پرنت آکاش کو دھول سے کچھ لگاؤ نہین اور جیسے جل مین کمل بھاستا ہی پرنت جل سے اسپرش نہین کرتا ہی بے لگاؤ رہتا ہی تیسے ہی آتما دیہہ سے ملا ہوا بھاستا ہی پرنت دیہہ سے آتما کا کچھ لگاؤ نہین ہمیشہ الگ ہی ہی

جیسے سونا کیچڑ اور میل سے نرلیپ (غیر ملوث) رہتا ہی- دیہہ جڑ ہی آتما اُس سے الگ ہی اور سُکھ دُکھ کا ابھمان آتما جو بھاستا ہی سو بھرم ماتر اور است سروپ ہی- جیسے آکاش مین دوسرا چندرما اور نیلاپن است روپ ہی تیسے ہی آتما مین سُکھ دُکھ آدک است رُوپ ہین- سکھ دُکھ دیہہ کو ہوتا ہی آتما مین سُکھ دُکھ کا ابھاؤ ہی وہ سب سے اتیت ہی- یہ اگیان کر کے کلپت ہی- دیہہ کے ناش ہونے سے آتما کا ناسش نہین ہوتا اِس سے سُکھ دُکھ بھی آتما مین کوئی نہین سب آتما ہی شانت رُوپ ہین- یہ جو بسترت روپ جگت درشٹ آتا ہی وہ مایا ہی ہی- جیسے جل مین ترنگ اور آکاش مین ترورے بھاستے ہین تیسے ہی آتما مین جو جگت بھاستا ہی سو آتما ہی ہی- نہ ایک ہی نہ دو ہین سب آبھاس ماتر ہین اور متھیا درشٹ آکار بھاستا ہی- جیسے من کا پرکاش مَن سے الگ نہین اور جیسے اپنی چھایا دیکھ پڑتی ہی تیسے ہی آتما کا پرکاش رُوپ جو جگت بھاستا ہی وہ سب برہم رُوپ ہی- مین اور ہون- یہ جگت اور ہی- اِس بھرم کو تیاگ کرو- بسمرت رُوپ برہم گھن ستا مین اور کوئی کلپنا نہین- جیسے پانی مین لہر کوئی دوسری چیز نہین پانی کا روپ ہی ہی تیسے ہی سب رُوپ آتما ایک رُوپ ہی اُسمین دوسری کلپنا کوئی نہین- جیسے آگ مین برف کے ٹکڑے نہین ہوتے تیسے ہی برہم مین دوسری بست کچھ نہین اِس سے اپنے سورُوپ کی بھاونا آپ ہی کرو کہ مین چنماتر روپ ہون جگت جال سب میرا ہی سوروپ ہی اور مین ہی بسترت رُوپ ہون- جو کچھ ہی وہ دیو ہی نہ شوک ہی نہ موہ ہی نہ جنم ہی نہ دیہہ ہی ایسا جانکر جوَر (تاپ) سے رہت ہو جاؤ- تمھاری بُدھ استھر ہی اور تم شانت رُوپ آتم من کیطرح نرمل ہو- ہے راگھو تم نردوند ہو کر نت سورُوپ مین مگن آتم وان شوک سے رہت ہو کر استھت ہو جاؤ اور ست سنکلپ دھیرج وان جتھا پراپت مین رہا کرو- تم راگ سے رہت نرجتن نرمل نہہ پاپ ہو- نہ دیتے ہو نہ لیتے ہو لینے اور چھوڑ دینے سے رہت شانت روپ ہو- سنسار سے الگ جو پد ہی اسمین پراپت ہو کر جو پانے جوگ پد ہی اُسکو پا کر پرپوَرن سمدر کیطرح اچھوبھ روپ سنتاپ سے رہت ہو کر بچرو- ہے راجی سنکلپ جال سے مُکت اور مایا جال سے رہت اپنے آپ سے ترپت اور بگت جوَر (تاپ سے رہت) ہو جاؤ آتم گیانی کا شریر اننت ہی اور تم بھی آد اور اننت سے رہت پربت کے شکھر کیطرح بگت جوَر ہو جاؤ-

ہے راجی تم اپنے آپ سے اُدار ہو کر اپنے آپ آنند سے آنندی ہو جاؤ- جیسے سمُدر اور پُورنماسی کا چندرما اپنے آنند سے آنندوان ہی تیسے ہی تم بھی آنندوان ہو جاؤ- یہ جو پرپنچ رچنا بھاستی ہی سو است ہی جو گیانوان ہین وہ است جانکر اسکی طرف نہین دوڑتے- تم تو گیانوان ہو است کلپنا کو تیاگ کر کے دُکھ سے رہت ہو جاؤ اور نت اُدت شانت رُوپ شُبھ گن سنجکت اُپدیش کے دوارا چکرورتی ہو کر پرتھوی کا راج کرو پرجا کی پالنا کرو اور سم درشٹ سے رہا کرو- باہر سے شاستر کے موافق کرو- شبھ چیشٹا اور راج کی مرجادا رکھو پر ہردے سے نرلیپ رہو اور بھات چت کو اُسمین نہ پھنساؤ) تمکو تیاگ اور گرہن (لینا) سے کچھ پریوجن نہین ہی اور گرہن اور تیاگ سے سم بُدھ اور سم بھاؤ سے راج کرو-

# سرگ چھٹھوان - کرم اُپدیش برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی جسکے ہردے کی باسنا مٹ گئی ہے وہ پُرش جو کامون کو کرتا ہے تو بھی مُکت ہے - ہمارے مت مین بندھن کا کارن باسنا ہی ہے - جسکی باسنا مٹ گئی ہے وہ مکت سورُوپ ہے اور جسکی باسنا پدارتھون مین ست ہے - وہ بندھن مین ہے - کوئی پُرش اپنے پرشارتھون کا آشری کرکے کر تبیہ کرتے ہین اور پریت کرکے پرورتتے ہین تو وے اپنی باسنا سے سورگ مین جاتے ہین اور پھر سورگ کو تیاگ کر دُکھ اور نرک بھوگتے ہین - وے اپنی باسنا سے بندھے ہوئے پشُ آدک استھاور جون مین جنم پاتے ہین اور کوئی آتم گیانی پُرش ہین وہ اُن پُرشن کی دشا کو بچارتے ہین اور ترشنا روپی بندھن کو کاٹ کر نرمل آتم پد مین پراپت ہوتے ہین - جو پُرش پورب جنم کو بھوگ کر اس جنم مین مُکت ہوتے ہین وے راجس ساتوکی ہوتے ہین - جنکا یہ جنم انت کا ہوتا ہے وے کرم کرکے پرپُورن پد کو پراپت ہوتے ہین - جیسے شُکل پچھ کا چندرما کرم سے پورنماسی کا ہوتا ہے اور سب کلاؤن سے پُورن ہوتا ہے جیسے برسات مین کٹیلے برچھ کی منجری بڑھ جاتی ہے تیسے ہی سوبھاگیہ اور لچھمی اُنکو بڑھتی ہے - ہے رامجی جنکا یہ جنم اَنت کا ہوتا ہے اُن مین نرمل گُن جو بید نے کہے ہین ارتھات مِترتا سوبِیتا مکتتا گیا تبیّہ تا اور ارتیا پردیش کرتے ہین - سب جیو نپر دیا کرنا مِترتا ہے - ہردے مین سدا سمتا بھاؤ رہنا اور کوئی چھوبھ نہ اُٹھنا مُکتتا کہلاتی ہے - سدا پرسن رہنا سوبیتا ہے شاستر کے موافق چلنے کو آرتیا کہتے ہین - اور گیان کا نام گیا تبیّہ تا ہے - جیسے راجا کے گھر مین اچھی اچھی استریان آکر جمع ہوتی ہین تیسے ہی جسکو اَنت کا یہی جنم ہے اور راجس ساتوکی ہے اور اُسکے ہردے مین مترتا آدک سب گن آکر اکٹھے ہوتے ہین یہ سنساری پُرش سب کامون کو کرتا ہے پرنت اُسکے ہردے مین ہان اور لابھ کا راگ اور دویش نہین ہوتا ہے اور ہر حال مین یکسان رہتا ہے وہ نہ سُکھی ہوتا ہے نہ دُکھی ہوتا ہے جیسے سورج کے اُودے ہونے سے اندھکار ناش ہو جاتا ہے تیسے ہی آتم بھاؤ سے راگ دویش ناش ہو جاتے ہین اور سب گُن سِدھ ہو جاتے ہین - جیسے شرد رت کا آکاش نرمل ہوتا ہے تیسے ہی وہ نرمل اور کومل ہوتا ہے اور اُسکا چال چلن پیارا ہوتا ہے سب جیو اُسکے چال چلن کی ابھلاکھا کرتے ہین اور اُسکو دیکھکر موہت ہو جاتے ہین - جیسے بادل کے گرجنے سے بگلے اِکٹھے ہو جاتے ہین تیسے ہی اُس پُرش مین سب گُن اِکٹھے ہوتے ہین اور گنون سے پورن ہوکر وہ گُرو کی شرن مین جاتا ہے تب گُرو اُسکو ببیک کا اُپدیش کرتا ہے اور اُس ببیک سے وہ پرم پد مین استھت ہوتا ہے - ہے رامجی جو بیراگ اور بچار سے پورن چت ہے وہ آتم دیو کو دیکھتا ہے اُسکو کوئی دُکھ اسپرش نہین کرتا وہ جھتار تھ ایک آتم روپ کو دیکھتا ہے تم بچار کا آشرے کرکے من کو جگاؤ جس مین من ہی متھن ہے ارتھات سدا جگت کا من بھاؤ کرتا ہے - جو انت کے جنم کا پُرش ہے وہ من روپی مرگ کو جگاتا ہے پہلے تو گُن گیان سے جگاتا ہے پھر بڑے گنون سے جگاتا ہے پھر جانکر سیون کا جتن کرتا ہے اُس سے جگاتا ہے - وہ نرمل بدھ سے چت روپی رتنون کو بچار کرتا ہے اس بچار سے جگت کو آتم روپ دیکھتا ہے اور آتما کے پرکاش بچار سے اَبدیا روپی مل دُور

ہوجاتا ہی۔

## سرگ ساتوان۔ کرم سوچنا برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی یہ جو مین نے تمسے کرم کہا ہی سو یہ سب جیوونکو سمان ہی اب اِس سے جو بشیکھ ہی وہ تم سُنو۔ اِس جگت کے آرنبھ مین جو دیہہ دھاری جیو ہین اُن جیونکا پرکاش سے موکش ہوتا ہی۔ ایک اُتم کرم ہی اور ایک سمان کرم ہی۔ جو گرُو کے پاس جادی اور گرُو اُپدیش کرے تو اُس اُپدیش کے دھارن سے آہستہ آہستہ ایک جنم مین یا بہت سے جنمون مین سِدھتا پراپت ہوتی ہی اور دوسرا کرم وہ ہی جو آپ اپنے سے پیدا ہوتا ہی ارتھات سمجھ لیتا ہی۔ جیسے برچھ سے پھل گرے اور کسی کو مِلجاے تیسے ہی گیان آپ سے مِلجاتا ہی اِسی پر ایک پورب کا برتانت مین تمسے کہتا ہون سو تم سُنو۔ مہا پرشونکا برتانت ہی شبھ اشبھ گنونکے ڈھیر جنکے نشٹ ہوتے ہین۔ اور اُنکا ایک پھل جنکو مِلا ہی اُنکا نرمل کرم سُنو۔

## سرگ آٹھوان۔ سِدھ گیتا برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی۔ جسکی سب سمپدا اُدی ہوئی تھی اور سب آپدا نشٹ ہوگئی تھی ایسا ایک اُدار بدھ بدیہہ نگر کا راجا جنک ہوا وہ بڑا دھیرج وان تھا۔ وہ ارتھ والے کا ارتھ کلپ برچھ کیطرح پورا کردیتا تھا۔ اور متر روپی کملونکو سورج کی طرح کِھلا رکھتا تھا۔ بھائی بندھ روپی پھولون کو بسنت رِت کیطرح اور استریونکو کامدیو کی طرح تھا۔ براہمن روپی چندر مکھی کمل کو وہ شیتل چندرما تھا۔ دُشٹ روپی اندھکار کا ناش کرنے والا سورج تھا اور سوجن روپی رتنونکا سمندر پرتھوی مین مانو بشن نام سورج تھا۔ ایک ایسا راجا جنک ایک سمی لیلا کرنے اپنے باغ مین جسمین میٹھے پھل لگے تھے اور طرح طرح کے سُندر برچھ نپر کوکلا بول رہی تھین اسطرح گیا جیسے نندن بن مین اندر جاتے ہین اُس سندر بن مین پھولون سے سگندھ پھیل رہی تھی راجا اپنے ساتھ کے نوکرون کو دور چھوڑکر آپ اکیلا کنجون مین پھرنے لگا۔ دہان شالملی نام ایک برچھ تھا اُسکے نیچے راجا نے شبد سُنا کہ اور شٹ سِدھ جو برکت چت و ونت پربتونپر رہنے والے ہین آتم گیتا کا پاٹھ کر رہے ہین جس سے آتم گیان پراپت ہوتا ہی اس گیتا کو راجا نے سُنا کہ پہلا سِدھ بولا کہ یہ درشٹا جو پرش ہی اور درشیہ جو جگت ہی اُس درشٹا اور درشیہ کے مِلاپ مین جو بُدھ مین نِشچت آنند ہوتا ہی اور اچھے کے مِلنے اور بُرے کے دور ہونے مین جو آنند چت مین درڑھ ہوتا ہی وہ آنند آتم تتو سے اُدی ہوتا ہی۔ اسپند روپ جس آتمانند سے لو اُٹھتا ہی اُسکی ہم اُپاسنا کرتے ہین۔ دوسرا سِدھ بولا کہ درشٹا اور درشن اور درشیہ کو باسنا سہت تیاگ کرو۔ جو درشن سے پرتھم پرکاش روپ ہی اور جسکے پرکاشنے سے یہ تینون پرکاشتے ہین اُس آتما کی ہم اُپاسنا کرتے ہین۔ تیسرا سِدھ بولا کہ جو نربھاس اور نرمل آبھاس روپ ہی جسمین نفن کا بھاو نہین ہی اور دوسری کلپنا کا بھی ابھاو ہی ادویت رُوپ ہی اُسکی ہم اُپاسنا کرتے ہین۔ چوتھا سِدھ بولا کہ جو دونون کے بیچ مین ہی اور استت ناستت (ہست نیست) دونون سے رہت پرکاش رُوپ ستا ہی اور سب سورج آدک کو بھی پرکاشتا ہی اُس آتما کی ہم اُپاسنا کرتے ہین۔ پانچوان سِدھ بولا کہ جو ایشور سکار اور ہکار ہی ارتھات سکار جسکے

آدمین ہی اور ہنکار جسکے انت مین ہی سوانت سے رہت آنند شو پرماتما سب جیو ون کے ہردے مین استھت ہی اور نرنتر جو آہم سم رُوپ ہو کر بولتا ہی اُس آتما کی ہم اُپاسنا کرتے ہین- چھٹھا سِدھ بولا کہ ہردے مین استھت جو ایشور ہی اُسکو تیاگ کر جو اور دیو کے پانے کی جتن کرتے ہین وے پُرش ہاتھ مین کوستبھ مَن کو تیاگ کر اور رتنونکی اِچھا کرتے ہین- ساتوان سِدھ بولا کہ جو سب آشا تیاگتا ہی اُسکو پھل پراپت ہوتا ہی اور آشا روپی بکھ کی بیل جڑ سے ناش ہو جاتی ہی ارتھات جنم مرن آدک دُکھ ناش ہو جاتے ہین اور پھر اُپجتے جو پدارتھ ہین اُنکو بالکل بے رس جانتا ہی اور پھر اُن مین آشا باندھتا ہی وہ دربدھ گدھا ہی آدمی نہین ہی- جہان جہان بکھیون کی اور درشٹ اُٹھتی ہی اُنکو ببیک سے نشٹ کر دے جیسے اِندر نے بجر سے پربتون کو نشٹ کیا تھا- جب اِس پرکار شُدھ آچرن کر دے کے تب سم بھاؤ کو پراپت ہو گے اور اُس سے من اُپشم آتم پد کو پراپت ہو کر اکشے ابناشی پد کو پاویگا پھر کوئی دُکھ نہ رہیگا-

## سرگ نوان- جنک بچار برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی راجا جنک اِس پرکار سِدھونکی گیتا سُنکر جیسے سنگرام مین کایر لوگ بکھاد کو پراپت ہوتے ہین تیسے بکھاد کو پراپت ہوا اور سینا سہت اپنے گھر مین آیا- نوکر اور سب لوگ تو کنارے کھڑے رہے اور راجا اُنکو چھوڑ کر چوکھنڈے پر گیا اور جھروکھے سے سنسار کی چنچل گت کو ادھر اُدھر دیکھ کر بلاپ کرنے لگا کہ بڑا کشٹ ہی کہ مین بھی سنسار ہین لوگونکی چنچل دشا سے بھروسا باندھ رہا ہون یہ تو سب جیو جڑ روپ ہین چیتن کوئی نہین- جیسے اور جیو پتھر روپ ہین تیسے ہی مین بھی اُن مین پتھر ہو رہا ہون- کال اَنت سے رہت اَننت ہی اور اُسکے کچھ اَنش مین میرا جینا ہی اِس جینے پر مین بھروسا کر رہا ہون- مجھکو دھکار ہی کہ مین ادھم چیتن ہون یے میرے منتری اور راج اور جینا سب چھن بھر مین مٹ جائینگے- یے جو سکھ روپ ہین وہ سب دُکھ روپ ہین اِنسے رہت ہو کر مین کسطرح استھت ہون جیسے مہاپُرش لوگ استھت ہوتے ہین- جینا آدانت مین تچھ روپ ہی اور مدھ مین پیلو روپ ہی اسمین مین نے کیا جھوٹھا بھروسا باندھا ہی- جیسے بالک تصویر کے چندرما کو دیکھکر چندرما مانکر بھروسا باندھتا ہی- یہ پرپنچ رچنا اِندرجال کے کھیل کیطرح ہی- بڑا کشٹ ہی اسمین مین کیسا موہت ہوا ہون- جو بست اُپجت رمنیک ادار اور بے بناوٹ ہی وہ اِس سنسار مین کوئی بھی نہین- میری بدھ کیون جاتی رہی ہی جو پدارتھ دور رہو اور اُسکے پانے کا میرے مَن مین جتن ہو تو وہ نکِشٹ ہی ہی یہ نرنی کر دہ- اُکتوار تھاکار سنسار کے جو پدارتھ ہین اُنکا بھروسا مین تیاگ کرتا ہون- یے لوگ سب آنے جانے والے ہین ارتھات پیدا ہوتے ہین اور مٹ جاتے ہین اور پانی کی لہر کیطرح سب پدارتھ چھن بھر مین مٹ جاتے ہین- جیسے سُکھ دیکھ پڑتے ہین وے دُکھ سے ملے ہوتے ان مین مین نے کیا بھروسا باندھا ہی- سکھ کبھی دن کچھ تھینہ برس آدک مین آتے ہین وے دُکھ بار بار آتے ہین- مین کس سُکھ سے جینے کا آسرا کر دن- جو بڑے بڑے ہوئے وہ بھی سب مٹ گئے ہین اور استھت کوئی نہ رہیگا- مین نے بار بار بچار کر دیکھا ہی اِس سے مین نے جانا ہی کہ اِس جگت مین

ست پدارتھ کوئی نہین سب ناش رُوپ ہین ایسا کون پدارتھ ہی کہ جسپر بھروسا کری - جو اب بڑے ایشویج والے
دیکھ پڑتے ہین دی کچھ دن پیچھے نیچے گر پڑینگے - ہے چت بڑا دُکھ ہی تو نے کس بڑائی مین بھروسا باندھا ہی آیُربل
(عمر) سے باندھا ہوا مین کسکے بنا کلنکت ہوا ہون - اونچے پد مین استھت ہو کر بھی مین نیچے گرا ہون بڑا کشٹ ہی
کہ مین آتما ہون اور ناش کو پراپت ہوتا ہون - کِس کارن مجھکو ایکا ایک موہ آیا اور میری بُدھ کو اُسنے بگاڑ دیا
جیسے سورج کے آگے بادل آتا ہی اور سورج نہین بھاستا تیسے ہی مجھکو آتما نہین بھاستا - بھوگون مین میرا
کیا ہی اور بھائی بندون مین کیا ہی ان مین کیون موہت ہوا ہون - دیہہ کے ابھمان سے جیو آپ
ہی بندھن مین پڑتا ہی دیہہ مین اہنکاری جرا مرن آدک بکارونکا کارن ہوتا ہی اِس لیے انسے میرا کیا پریوجن
ہی ان ارتھون مین کیا بڑائی ہی اور راج مین مین کیون دھیرج دھرکر بیٹھا ہون یہ سب پدارتھ دُکھ
کے کارن ہین اور یے جیون کے تیون رہتے ہین اِن مین مجھکو نہ ممتا ہی نہ سنگ ہی یے سب اَست
رُوپ ہین سنسار کے سُکھ بکھ رُوپ ہین اِن مین چت لگانا برتھا ہی - جو بڑے بڑے ایشوُرج وان
اور بڑے پراکرمی اور بڑے گُن وان ہوتے ہین وے بھی پریوار سمیت مر گئے ہین تو اَب موجود
مین کیا بھروسا کرتا ہی - کہان وہ دھن اور راج اور کہان برہما جی کا جگت - کئی پرکھونکی پنکت
بیت گئی ہین ہمکو انسے کیا بھروسا ہی - دیوتون کے راجا کتنے ہی اندر بھی ناش ہو گئے ہین جیسے
جل مین بُدبُدے اُپجکر ناش ہو جاتے ہین - تو مین کیا اس سنسار مین بھروسا باندھ کر جیونگا
سنت لوگ مجھکو ہنسینگے - کئی برہما ہو گئے ہین کئی پربت ہو گئے ہین اور کئی دُھول کی کنکا کیطرح راجا ہو گئے
ہین تو مجھکو اس جینے مین کیا دھیرج ہی - سنسار روپی رات مین دیہہ روپی شون درشٹ سپنا ہی اِس
بھرم روپ مین جو مین نے بھروسا باندھا ہی اس سے مجھکو دھکار ہی - یہ - وہ - مین - آدک بھرم
آتما مین متھیا کلپنا اُٹھی ہی اور اگیانیون کی طرح مین استھت ہو رہا ہون - اہنکار روپی پشاچ سے چھن چھن
مین آیُربل گذری جاتی ہی دیکھتے ہوے بھی نہین دیکھ پڑتی کال کی ایسی دشا ہی کہ سب کو اپنے چرنون
کے نیچے دھری ہی - رُدر اور بشن جی کو بھی جسنے کھیل کا گیند بنایا ہی اور سب کو بھوجن کر جاتا ہی اِس سے
مجھکو جینے مین کیا بھروسا باندھنا ہی - جتنے پدارتھ ہین وے سب نِرنتر ناش ہو جاتے ہین - کوئی
دن بھر مین کوئی پکھواڑے مین کوئی برس دن مین ناش ہو جاتے ہین - جو ابناشی بست ہی وہ اَب
تک نہین دیکھ پڑتی برسین بیت گئی ہین جیوون کی چت روپی ندی مین بھوگون کی ترشنا روپی ترنگ
اُچھلتی ہی شانت کبھی نہین ہوتی - جیسے بایو سے ندی مین اُچھلتے ہین اور سومتا سے رہت
ہو جاتے ہین - جنکو چت مین بھوگون کی ابھلاکھا ہی اُنکو گو پد تچھ نہین جان پڑتا اور وے دکھ
سے دُکھ پاتے ہین اور اُنکو دُکھ مین دُکھ ملتا ہی - اب تک مین برکت نہین ہوا اس سے مجھکو دھکار
ہی جسکا انت کرن نیچ ہی اُسنے جس جس بست مین کلیان رُوپ جانکر بھروسا باندھا ہی وہ ناش ہوتی دیکھ پڑتی ہی -
یہ شریر ہڈی مانس سے بنا ہی اور اد انت سہت اسکا اکار ہی بیچ مین کچھ اچھا لگتا ہی پرنت سب اَشدھ چیزون
سے بنا ہوا نبلے سورُوپ کا ہی چھونے کے لائق نہین اِس سے مجھکو کیا پریوجن ہی - جس جس پدارتھ سے لوگ بھروسا

باندھتے ہین تِس تِس مین دکھ ہی دیکھتا ہون اور یے جیو ایسے جڑ موڑھ ہین کہ سدا اِسمین لگے رہتے ہین کہ کل یہ پدارتھ
مجھکو ملیگا اور اگلے دن یہ ملیگا دن دن پاپ کرتے ہین اور دکھ پاتے ہین تو بھی اُسکو تیاگ نہین کرتے -
لڑکپن مین اگیان سے بھرے ہوئے موڑھتا سے کھیلا کرتے ہین - جوانی مین کامدیو آدک سے بیاکل رہتے
ہین اور باقی جو بڑھاپا ہی اُسمین چِت سے دُکھی رہتے ہین تو یہ جڑ موڑھ پرمارتھ کارج کو کس سمے مین سادھینگا -
جگت کے سب پدارتھ آنے والے ہین یے رس ہین بُری دشا سے دوشت ہین ارتھات ایک بھاو
مین نہین رہتے - سب جگت اَسار رُوپ ہی اور سَت بُدھ سے رہت است رُوپ ہی سدا پدارتھ
اِسمین کوئی نہین - جو لوگ راجسو جگیہ اور اشومیدھ آدِک جگیہ کرتے ہین دے مہا کلپ کے کسی
انش کال مین سورگ پاتے ہین بہت تو نہین بھوگتے جو اشومیدھ جگیہ کرتا ہی وہ اندر ہوتا ہی پر جو برھما جی
کا ایک دِن ہوتا ہی اُسمین چودہ اندر راج بھوگ کر ناش ہو جاتے ہین - جب ہزار چوکڑی جگون کی
گذرتی ہین تب برھما جی کا ایک دِن ہوتا ہی ایسے تیس دنون کا ایک مہینہ اور بارہ مہینے کا ایک برس
ہوتا ہی - سو برس کی برھما جی کی عمر ہی - اُس عمر کو بھوگ کر برھما جی بھی انتردھان ہو جاتے ہین اُسکا
نام مہا پرلی ہی - اِس مہا پرلی کے اَنت مین اُسنے سورگ بھوگ کیا تو اسار سکھ کا بھروسا کرنا کیا جوگ ہی -
ایسا سکھ سورگ مین کوئی نہین نہ پرتھوی مین ہی نہ پاتال مین ہی جو آپدا اور دُکھ ملا ہوا نہ ہو - سب لوگ
آپدا سے ملے ہوتے ہین اور سب دکھون کی جڑ چِت ہی جو شریر روپی بانبی مین سانپ کیطرح رہتا ہی اور
آدھ بیادھ بڑے دُکھ روپی بکھ دیتا ہی یہ جب کسی طرح مٹ جاوے تب سکھ ہو اس سے سب
جیو پنچ پرکرت ہو رہے ہین کوئی برلا سادھو ہی جسکے ہردی مین چِت روپی سانپ بھوگونکی ترشنا روپی بکھ سنمت نہین
ہوتا - یے جگت کے پدارتھ ستتا کے مستک پر استتا ہین جو اچھا بھاستا ہی اُسکے مستک پر بڑا اِستھت ہی
اور جو سکھ رُوپ ہی اُسکے مستک پر دُکھ استھت ہی - جسکا مین آسرا کرون وہ دُکھ سے مِلا ہوا ہی - دُکھ کو دُکھ سے
مِلا ہوا کیا کہیے وہ تو آپ ہی دُکھ ہی اور جو سکھ سمپدا ہی وہ آپدا اور دُکھ سے ملا ہوا ہی پھر مین کسکا آشری کرون - یے جیو
پیدا ہوتے ہین اور مرتے ہین اُن مین کوئی برلا دُکھ سے بچا ہوا ہی یے یہ سُندر استریان جنکے نیل کمل ایسے
نیتر ہین اور پرم ہاس بلاس آدک بھوگون سے سوبھت ہین اُنکو دیکھ کر مجھکو ہنسی آتی ہی کہ یے توہڑی اور مانس
کی پتلی ہین اور چھن بھنگر کی اُنکی اِستھت ہی - جن پرشون کے پلک کھولنے سے جگت پیدا ہوتا ہی اور پلک بند کر لینے
سے جگت مِٹ جاتا ہی وہ بھی نہین رہے ہین تو ہماری کیا گنتی ہی جو پدارتھ بہت اچھے دیکھ پڑتے ہین وے
ناش ہو جانے والے ہین تو اُنکی چِنتا اور اچھا کیا کرنی ہی - طرح طرح کی سمپدا پراپت ہوتی ہین پرنت جب
کوئی دکھ چِت کو آلگتا ہی تب سب آپدا روپ ہو جاتی ہین اور جو بڑی آپدا آکر پراپت ہوتی ہی اور چِت مین
گھبراہٹ نہین ہوتی تو شانت روپ ہی تب وہی آپدا سمپدا روپ ہو جاتی ہین اس سے یہی سدھ ہوا کہ سب
مَن کے پھرنے سے ہی - چھن بھنگ رُوپ مَن کی برت ایکا ایک جگت مین اِستھت ہوئی ہی اور اگیان سے آہم
اُسکی کلپنا ہی اسمین تیاگ اور گرہن کی متھیا بھاونا ہی - ناش روپ سنسار مین سکھ آدا اور انت سہت ہی - جو جیو سُکھ
رُوپ جا کر اُسکی طرف دوڑتا ہی وہ سکھ پھر مٹ جاتا ہی - جیسے پتنگا (پروانہ) دیپک کی لَو کو سکھ رُوپ جان کے اُسکی

طرف دوڑتا ہی تو جل جاتا ہی تیسے ہی سنسار کے سکھ لینے والے ترشنا سے جلتے ہین۔ جیسے نرک کی اگن جلاتی ہی پردہ
بھی اچھی ہی پرنت چھن بھر مین ناش ہو جانیوالے جو سنسار کی سکھ ہین وہ دیہانیخ ہین ناش ہونے پر بھی دُکھ ہی دیجاتے
ہین اور دُکھون کی حد مین۔ جو اس سنسار سمُدر مین گرتے ہین وہ سکھ نہین پاتے سنسار مین دُکھ سو بھاؤ ہی سے ہی
اور دُکھ سے ملا ہوا ہی۔ مین بھی اگیانی کیطرح لوہا لکڑی کے سمان ہو رہا ہون اور بڑا دکھ ہی کہ اگیانی کیطرح شم آدک
سکھ کو تیاگ کر چھن بھر مین مٹ جانے والے سنساری سکھ کے نمت جتن کرتا ہون۔ جیسے برف سے آگ نہین اُپجتی
تیسے ہی سنسار سے سکھ نہین اُپجتے۔ جتنے جیو ہین وہ جڑ دھرماتمک ہین۔ سنسار روپی ایک برچھ ہی اور ہزارون شاخون
پتون پھولون پھلون سے بھرا ہوا ہی اس سنسار روپی برچھ کی جڑ من ہی اُسکے سنکلپ روپی جل سے لبتار کو پراپت
ہوا ہی اور سنکلپ کے اُپشم ہونے سے مٹ جاتا ہی اس سے جس طرح یہ مٹ جاسے وہی اُپاے مین کرونگا۔ سنسار
مین بھوگ دیکھنے ہی کو سُندر جان پڑتے ہین اور بھیتر سے دُکھ روپ ہین۔ من بندر کیطرح چنچل روپ ہی اُسنے یہ رچنا
رچی ہی۔ جبتک اسکو واستو مین نہین جانتا تب تک چنچل ہی اور جب بچار سے جانتا ہی سب پدارتھون کے اچھے
ہونے سمت من کا ابھاؤ ہو جاتا ہی اس سے مین ناشن رُوپ پدارتھون مین نہین رہتا سنسار کی برت بہت سی
پھانسیون سے ملی ہوئی ہی اُسمین گر کر جیو پھر اُچھلتے ہین اور شانت کبھی نہین ہوتے ایسی سنسار کی برت
کو مین نے بہت دنون تک بھوگا ہی اب مین بھوگ سے رہت ہو کر برہم ہی ہوتا ہون اس سنسار مین باربار
جنم اور مرن ہوتا ہی اور دکھ ہی پراپت ہوتا ہی اس سے اب سنسار کی برت کو چھوڑ کر دُکھ سے رہت ہوتا ہون اب
مین گیانوان اور آنندوان ہوا ہون۔ مین نے اپنے چور آپ ہی دیکھے ہین جسکا نام من ہی اُسی کو مارونگا اس من نے
مجھکو بہت دنون تک مارا ہی۔ اتنے دنون تک میرا من روپی موتی ابیدھ رہا تھا اب مین نے اسکو بیدھا
ہی ارتھات آتم بچار سے رہت تھا سو اب اسکو آتم بچار مین لگایا ہی اور اب یہ آتم گیان کے جوگ
ہوا ہی من روپی برف کا ٹکڑا اجڑ ہو گیا تھا اب بیبک روپی سورج سے گل گیا ہی اور اب مین اکشے شانت
کو پراپت ہوا ہون طرح طرح کے بچنون سے سادھ رُوپ جو ستدھ تھے اُنھون نے مجھکو جگایا
ہی اور اب مین آتم پد کو پراپت ہوا ہون۔ پرمانند سے اب مین آتم روپی چنتامن کو پا کر سکھی
ہو کر ایکانت مین بیٹھونگا۔ جیسے شردرت کا آکاش نرمل ہوتا ہی تیسے ہی مین ہونگا من روپی
شتر نے مجھکو بھرم دکھایا تھا وہ اب بیبک سے ناش ہوا ہی اب مین اُپشم کو پراپت ہوا ہون۔
ہے بیبک میرا تجھکو نمسکار ہی۔

## سرگ دسوان۔ جنک نشچے برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی اس پرکار جب راجا بچار کر رہا تھا تب ایک داسی نے راجا کے پاس آکر کہا کہ ہے
دیو اب اُٹھیے اور دن کا اُچت بچار ارتھات اسنان آدک کیجیے۔ اسنان شالا (غسلخانہ) مین پھول کیسر اور گنگا جل
آدک کے کلسے لے کر استریان کھڑی ہین اور کمل کے پھول اُن مین پڑے ہین جنپر بھونرے پھرتے ہین۔ چھتر چنور
پڑے ہین اسنان کا سمے ہی۔ ہے دیو پوجن کے نمت سب سامگری آئی اور رتن اور اکھدہ لے آئے ہین

ہاتھون مین پوتری پہنکر براہمن لوگ اسنان کرکے اگھ مرکھن منتر کا جاپ کررہے ہین اور آپکے آنے کی راہ دیکھتے ہین
ہاتھون مین چنور لیکر سندر استریان تمھاری سیوا کرنے کے لیے کھڑی ہین اور بھوجن شالا مین بھوجن سِدّھ ہورہا
ہی اس سے جلد اُٹھیے اور جو کام ہی وہ کیجیے۔ جیسا سمے ہوتا ہی اُسی کے انُسار بڑے پُرش کرم کرتے ہین اسکا تیاگ
نہین کرتے اس سے سمے کو بیت نہ جانے دیجیے۔ ہے راجی جب اِس پرکار داسی نے کہا تب راجانے بچارا
کہ سنسار کی جو بچتر استھت ہی وہ کتنی ہی۔ راج کے سکھون سے مجھکو کچھ پریوجن نہین یہ تو چھن بھر مین
ناش ہو جانے والا ہی اس سب جھوٹھے کارخانہ کو چھوڑکر مین اکیلے مین جا بیٹھتا ہون۔ جیسے سمندر
ترنگون سے رہت ہوکر شانت رُوپ ہوتا ہی تیسے ہی مین شانت ہونگا۔ یہ جو طرح طرح کے راج
بھوگ اور کریا اور کرم ہین اِنسے اَب ترپت ہوا ہون اور سب کرمون کو تیاگ کر کیول سُکھ مین
استھت ہونگا میرا چِت بھوگون سے چنچل تھا وے بھوگ تو بھرم رُوپ تھے اُنسے شانت نہین
ہوتی اور ترشنا بڑھتی جاتی ہی۔ جیسے پانی مین سوار بڑھتی ہی اور پانی کو ڈھانپ لیتی ہی تیسے ہی ترشنا
بڑھتی ہی اور ڈھانپ لیتی ہی اب مین اسکو تیاگ کرتا ہون۔
ہے چِت تو جس جس دشا مین گرا ہی اور جو جو بھوگ بھوگے ہین وے سب جھوٹھے ہین ترپت تو کسی سے نہ ہوئی
اِس بھرم رُوپ بھوگون کو جب مین تیاگ کرونگا تب پرم سکھی ہونگا۔ سہت اُچِت اور اَن اُچِت بھوگ بار بار
بھوگے ہین ترپت کبھی نہ ہوئی۔ اِس سے ہے چِت انکو تیاگ کرکے پرم پد کے آشری ہو جا۔ جیسے بالک ایک
کو تیاگ کر دوسرے کو لے لیتا ہی تیسے ہی تو بھی جتن بنا کر۔ جب ان تچھ بھوگونکو تیاگ کرے گا اور پرم پد کا آشرے
کریگا تب آنند ترپت کو پراپت ہوگا اور اُسکو پاکر پھر سنساری نہ ہوگا۔ ہے رامجی اِس پرکار بچار کر راجا
جنک چُپ ہو رہا اور مَن کی چنچلتا کو تیاگ کر سوماکار سے استھت ہوا جیسے تصویر لکھی ہوتی ہی تیسے ہی ہوگیا
اور داسی بھی ڈر کر کچھ نہ کہ سکی اِسکے بعد من کی سمتا کے لیے راجانے پھر بچار کیا کہ مجھکو لینے اور چھوڑ دینے
کے قابل کچھ بھی نہین ہی کسکو مین سادھون اور کس بستُ مین دھیرج دھرون۔ سب پدارتھ
ناش رُوپ ہین مجھکو کرنے سے کیا پریوجن ہی اور نہ کرنے سے کیا ہانِ (نقصان) ہی۔ جو کچھ
کرتبیہ ہی وہ شریر کرتا ہی نرمل اچل رُوپ چیتن نہ کچھ کرتا ہی نہ بھوگتا ہی اِس سے مجھکو کرتبیہ نہین۔
جو تیاگ کرونگا تو شریر کرنے سے رہت ہوگا اور جو کرونگا تو بھی شریر کریگا مجھکو کیا پریوجن ہی اس سے کرنے
اور نہ کرنے مین مجھکو ہانِ اور لابھ کچھ نہین جو کچھ پراپت ہوا ہی اسمین بچرتا ہون اور جو نہین پراپت ہوا اُسکی
اچھا نہین کرتا ہون اور پراپت مین تیاگ نہین کرتا۔ اپنے سورُوپ مین استھت ہوکر سُچِت ہونگا۔ جو کچھ پراپت
کرم ہی وہی کرتا ہون۔ نہ مجھکو کچھ کرنے مین مطلب ہی اور نہ کرنے مین دوش ہی۔ جو کرم ہو سو ہو۔ کردیا نہ کرو
جگت ہو یا اجگت ہو مجھکو لینے یا چھوڑ دینے کے قابل کچھ نہین اس سے جو کچھ پراپت کرنے جوگ
کرم ہین وہی کرونگا۔ کرم کا شریر کی پرکرت سے ہوتا ہی آتما کو تو کچھ کرنے کے قابل ہی نہین اس سے
مین اُنسے الگ ہو رہونگا۔ جو یہ اسپند چیشٹا ہو تو کیا استدھ ہوا اور کیا کیا۔ جو مَن کامنا اور تاپ سے رہت
ہوا اور تھات ہردے مین راگ دویش اور میلاپن نہ اُپجا تو دیہ سے کرم ہو تو بھلے بُرے کے ملنے مین برابر

ہوگا اور جو دیہہ سے ملکر مَن کرم کرتا ہی تب کرتا اور بھوکتا ہوتا ہی اور بھلے بُرے کی پراپت مین راگ اور دویش لاتا ہی جب مَن کا مَن اُپشم ہوتا ہی تب کرتبیہ مین بھی اکرتبیہ ہی۔ جیسا نشچے ہردی مین درڑھ ہوتا ہی وہی رُوپ پُرش کا ہوتا ہی۔ جسکے ہردی مین آہنکار نہین ہی اور باہر سے کرم چیشٹا کرتا ہی تو بھی اُسنے کچھ نہین کیا اور جسکے ہردے مین اہنکار ابھمان ہی وہ باہر سے کچھ نہ کرتا دیکھ پڑتا ہی تو بھی بہت سے کرم کرتا ہی۔ اس سے جیسا نشچے ہردی مین درڑھ ہوتا ہی تیسا ہی پھل ہوتا ہی۔ جو باہر سے کرتا ہی پرنت ہردے مین اس کرنے کا ابھمان نہین رکھتا ہی تو وہ دھیرج وان پُرش اَنامی پد کو پراپت ہوتا ہی۔

## سرگ گیارھوان۔ چت اُنشاسن برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی اِس پرکار بچار کرکے راجا جنک جتھا پراپت کریا کے کرنے کو اُٹھ کھڑا ہوا اور جو کچھ اشٹ انشٹ کی باسنا تھی وہ چت سے تیاگ دی۔ جیسے سکھپت رُوپ پرشن ہوتا ہی تیسے ہی وہ جاگرت مین ہو رہا۔ دِن کو شاستر کے موافق کریا کرے اور رات کو لیلا کرکے دھیان مین استھت ہو۔ مَن کو سَم رس کرکے جب رات بیت گئی تب اِس پرکار چت کو بودھ کیا کہ ہے چنچل رُوپ چت۔ پرمانند سوروپ جو آتما ہی وہ کیا سُکھدایک تجھکو نہین بھاستا جو اِس متھیا سنسار سُکھ کی اچھا کرتا ہی۔ جب تیری اِچھا شانت ہو جاوے گی تب تو سار سُکھ آتم پد کو پراپت ہوگا۔ جیون جیون تو سنکلپ لیلا سے اُٹھاتا ہی تیون تیون سنسار جال بستار کو پراپت ہوتا ہی اس دُکھ روپ سنسار سے تجھکو کیا پریوجن ہی۔ ہے موڑھ چت جیون جیون تو سنکلپ لیلا سے اُدھٹاتا ہی تیون تیون سنسار کا دکھ بڑھتا جاتا ہی۔ جیسے پانی کے سینچنے سے برچھ کی شاکھا بڑھتی ہین تیسے سنسار کے سکھ سے اَدھک دُکھ ملتا ہی ایسے دُکھ روپ بھوگون کی اِچھا کیون کرتا ہی۔ یہ سنسار چت جال سے اُپجا ہی جب تو اِسکا تیاگ کریگا تب سب دُکھ مٹ جائینگے۔ پھرنے کا نام دُکھ ہی اسکے مٹنے سے دُکھ بھی کوئی نہ رہیگا۔ یہ چھا چنچل سنسار دیکھنے ہی مین سُندر ہی واستو مین کچھ نہین جو تجھکو اِس سے کچھ سار پراپت ہو تو البتہ اسکا آشرے کر۔ پر یہ تو چھن بھر مین مٹ جانے والا ہی اور دُکھ کی کھان ہی اسکا بھروسا چھوڑ کر آتم تتو کا بھروسا کر اور شدھ نرمل ہوکر جگت مین رہ تب تجھکو دُکھ اسپرش نہ کریگا۔ جگت استھت ہو یا شانت ہو اِسکے اُدی است کی باسنا سے اُسکے گُن اوگن مین اسکت (فریفتہ) نہ ہو۔ جو ابدیمان (غیر موجود) اور است رُوپ ہو اُسکا بھروسا کرنا کیا۔ یہ اَست رُوپ ہی اور تو ست رُوپ ہی است اور سَت کا میل کیسے ہو۔ مُردہ اور زندہ کا کبھی میل ہوا ہی جو تو کہے کہ چیتن تتو درشیہ رُوپ ہی تو دونون ست سوروپ ہین اور بستار رُوپ آتما ہی ہوا تو پھر دُکھ سُکھ کسکا کرتا ہی اِس سے تو موڑھ مت ہو۔ سمدر کیطرح شانت رُوپ اپنے آپ مین استھت ہو اور سنسار کی بھاونا تیاگ کرکے مان موہ مَل کو تیاگ کر۔ اسکی اِچھا ہی دُکھ کا کارن ہی اِسکو تیاگ کرکے آتم تتو مین استھت ہو تب پرپورن پد کو پراپت ہوگا اسیلیے بل کرکے اور اِسکا آشرے کرکے چنچل پنے کو تیاگ دے۔

## سرگ بارھوان - پراگیہ مہما برنن

بششٹھ جی کہتے ہین کہ اس پرکار بچار کرکے راجانے بھی سب کام کیے اور آنند برت مین اسکا گیا نوان من موہ مین نہ پھنسا - وہ اشٹ مین سکھی نہ ہوا اور انشٹ مین دکھی نہ ہوا کیول ہم اور سوچھ اپنے سوروپ مین استھت ہوا اور جگت مین بچرنے لگا - نہ کچھ تیاگ کری اور نہ کچھ لیوے کیول دُکھ اور سنتاپ سے رہت ہوکر برتمان مین کام کری اور اُسکے ہردی مین کوئی کلپنا اسپرش نہ کری جیسے آکاش کو دھول کا میلاپن اسپرش نہین کرتا ہی - میلے پن سے رہت اپنے سوروپ کے انُ سندھان اور سمیک گیان کے اننت پرکاش مین اُسکا من اچل ہوگیا - من کی جو سنکلپ برت تھی وہ جاتی رہی اور مہاپرکاش روپ چیتن آتما نامے ہردے مین پرکاشت ہوا - جیسے آکاش مین سورج پرکاشتا ہی تیسے ہی اننت آتما پرکٹ ہوا اور سمپورن پدارتھ اسمین پرتبمبت (سایہ افگن) دیکھے - جیسے شدھ من مین پرتبمب بھاستا ہی تیسے ہی اُسنے سب پدارتھ اپنے سوروپ مین آتما سے پیدا ہوتے دیکھے - اندریونکے اشٹ انشٹ بکھیون کی پرپیت مین سکھ دُکھ مٹ گیا اور سدا اسمان رہ کر پرکرت بیوہار کرکے جیون مکت ہوکر رہنے لگا - ہے رام جی راجا جنک کو درڑھ گیان ہوا اُس سے لوگون کے پار اور کو جانکر اُسنے بدیہہ نگر کا راج کیا اور جیودن کی پالنا مین سکھ دکھ کو نہ پراپت ہوا - وہ سنتاپ سے رہت ہوکر کوئی کام بنجاے یا بگڑ جائے دُکھ سکھ کسی مین کبھی نہ کرے اور کام کرتا ہوا دیکھ پڑے پرنت ہردے سے کچھ نہ کرے - ہے راجی تیسے ہی تم بھی سب کام کرو پرنت نرنتر آتم سوروپ مین استھت رہو تم جیون مکت ہو راجا جنک کی سب پدارتھ بھاؤنا مٹ گئی تھی اسکی برت سکھپت کیطرح ہوگئی تھی - آنے والی بات کی اچھا نہین کرتا تھا اور گذری ہوئی کی چنتا بھی نہ کرتا تھا جو کام آجاوے اُسکو شاستر کے موافق کردیتا تھا اپنے بچار کے بش سے اُسنے پانے جوگ پد کو پایا اور اچھا کچھ نہ کی - ہے راجی - یہ جیو آتم پد کو تب تک نہین پاتا جبتک ہردے مین اپنا پرشارتھ روپی بچار نہین اُپجتا - جب اپنے آپ مین اپنا بچار روپ پرشارتھ جاگے تب سب دُکھ مٹ جاوین اور پرم سمپدا کو پراپت ہو - ایسا پد شاستر ارتھ اور پن کرم کرنے سے نہین پراپت ہوتا ہی جیسا اپنے ہردے مین بچار کرنے سے ہوتا ہی وہ پد نرمل اور اُجل ہی اور ہردی کی تپن کو مٹاتا ہی - بدھ کے بچار روپی پرکاش سے ہردے کا اگیان مٹ جاتا ہی اور کسی اُپاے سے نہین مٹتا - جو بڑا آپدا روپ دُکھ ترنے کٹھن ہی وہ اپنی بدھ سے ترنا سُگم ہو جاتا ہی - جیسے جہاز سے سمندر کو نانگھ جاتا ہی - جو بدھ سے رہت مورکھ ہی اُسکو تھوڑی آپدا بھی بہت دُکھ دیتی ہی جیسے تھوڑی ہوا بھی تنکے کو بہت بھرماتی ہی - جو بدھمان ہی اُسکو بڑی آپدا بھی دکھ نہین دیتی جیسے بڑی ہوا بھی پربت کو اُڑا نہین سکتی - اسی کارن چاہیے کہ پہلے سنتون کا سنگ اور ست شاسترون کا بچار کرے اور بدھ کو بڑھاوے جب بدھ ست مارگ کی اور بڑھے گی تب پرم گیان پراپت ہوگا جیسے پانی کے سینچنے اور رکھنے سے پھول اور پھل پراپت ہوتا ہی تیسے ہی جب بدھ ست مارگ کی طرف

دو ڑتی ہی تب پرم آنند ملتا ہی جیسے شکل پچھ کا چندرما پُورنماسی سے بہت پرکاش پاتا ہی۔ جیو سنسار کے نِمت جتنے جتن کرتے ہین اُتنے جتن ست مارگ کیطرف کرین تو دُکھ سے چھوٹ جائین اور بڑی سمپدا کے بھنڈار کو پاوین۔ سنسار روپی برچھ کا بیج بدھ کی موڑھتا ہی اس سے موڑھتا سے رہت ہونا بڑا لابھ ہی۔ سورگ پاتال آدک کا راج اور جو کچھ پدارتھ ملتے ہین سو اپنے بُدھ روپی بھنڈار سے ملتے ہین۔ سنسار روپی سمُدر کے ترنے کو اپنی بُدھ روپی جہاز ہی اور تپ اور تیرتھ آدک شُبھ آچار سے جہاز چلتا ہی۔ بودھ روپی پشپ لتا کے بڑھانے کو دیوی سمپدا جل ہی اُسکے بڑھنے سے سندر پھل پراپت ہوتا ہی۔ جو بودھ سے رہت اور بل اور ایشوریج سے بڑا بھی ہی تو اُسکو تُچھ مین اگیان ناش کر ڈالتا ہی جیسے بل سے رہت سنگھ کو گیدڑ اور ہرن بھی جیت لیتے ہین۔ اس سے جو کچھ پراپت ہوتا درشٹ آتا ہی وہ اپنے ہی جتن سے ہوتا ہی۔ اپنی بودھ روپی چِنتامن ہردی مین استھت ہی اس سے بیبیک روپی پھل ملتا ہی۔ جیسے کلپ برچھ سے جو مانگیے سو ملتا ہی تیسے ہی سب پھل بودھ سے ملتا ہی۔ جیسے جاننے والا کیوٹ (ملاح) سمُدر سے پار کر دیتا ہی اور انجان نہین پار اُتار سکتا تیسے ہی سمیک بودھ سنسار سمُدر سے پار کرتا ہی اور اسمیک بودھ جڑتا مین ڈالتا ہی۔ جو تھوڑی بُدھ بھی ست مارگ کیطرف ہوتی ہی تو بڑے سنکٹ کو دُور کرتی ہی جیسے چھوٹی ٹیری بھی ندی سے پار اُتار دیتی ہی۔ ہے راجی جو پُرش بودھ وان ہی اُسکو سنسار کے دُکھ نہین بیدھ سکتے جیسے لوہے آدک کا کوچ (زرہ) پہنے ہو تو اسکو بان نہین بیدھ سکتے۔ بُدھ سے منکھیہ سرباتم پد کو پاتا ہی جس پد کے پانے سے سُکھ دُکھ سمپدا آپدا کوئی نہین رہتی۔ اہنکار روپی میگھ جب آتما روپی سورج کے آگے آتا ہی تب مایا کے ملین ہونے سے آتم روپی سورج نہین بھاستا۔ بودھ روپی پون سے جب اہنکار روپی میگھ دور ہو تب آتما روپی سورج جیونکا تیون بھاسے۔ جیسے کسان پہلے ہل آدک سے پرتھوی کو شدھ کرتا ہی پھر بیج بوتا ہی اور جب جل سینچتا ہی اور ناش کرنے والی چیزون سے کھیت کو بچاتا ہی تب پھل پاتا ہی تیسے ہی جب شاستر کے موافق گنون سے بدھ نرمل ہوتی ہی تب شاستر کا اُپدیش روپی بیج ملتا ہی اور ابھیاس بیراگ کرکے کرتا ہی اُس سے پرم پد پراپت ہوتا ہی وہ اُتم پد ہی اسکے برابر کوئی نہین۔

## سرگ تیرھوان۔ من نِربان برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی اس پرکار راجا جنک کیطرح تم بھی اپنے آپ سے آپکو بچار کرو اور پیچھے جو بدت بید پرشون نے کیا ہی اُسی پرکار تم بھی نِربان ہو جاؤ جو بُدھمان پُرش ہین اور جنکا یہ اَنت کا جنم ہی دی راجس ساتوکی پُرش آپ ہی پرم پد کو پراپت ہوتے ہین۔ جبتک اپنے آپ سے آتم دیو پرسن نہ ہو تب تک اندری روپی دشمنون کے جیتنے کا جتن کرو اور جب آتم دیو جو ہر ہو تم پرماتما اور ایشور دنکا بھی ایشور ہی پرسن ہوگا تب آپ ہی سوئم پرکاش دیکھیگا اور سب دوش درشٹ مٹ جائیگی۔ موہ روپی بیج کو جو مُٹھی بھر بھر بوتا تھا اور طرح طرح کی آپدا روپی برکھا سے مہا موہ کی بیل جو ہوتی درشٹ آتی تھی وہ سب ناش ہو جاے گی۔ جب پرماتما کا ساکشات درشن ہوتا ہی تب بھرم درشٹ نہین رہتی ہی۔ ہے راجی تم سدا بودھ سے آتم پد مین

استھت ہو- راجا جنک کیطرح کام کو کرتے رہو اور برہم درشی ہو کر جگت مین رہو تب تمکو کچھ دکھ نہ ہو گا-

جب نت آتم بچار رہتا ہی تب پرم دیو آپ ہی پرسن ہوتا ہی اور اسکے درشن ہونے سے تم چنچل روپی سنساری جیوونکو دیکھ کر راجا جنک کیطرح ہنسو گے- ہے راگھو جی سنسار کے ڈر سے جو جیو ڈرے ہوئے ہین اُنکو اپنی رچھا کرنے کو اپنا ہی پرشارتھ ہی اور دیو یا کرم یا دھن یا بھائی بندھ کسی سے رچھا نہین ہوتی- جو پُرش دیو پر نشچے کر رہے ہین پر شاستر کے برخلاف کرم کرتے ہین اور سنکلپ بکلپ مین پھنسے وے مدھیہ بُدھ والے ہین اُنکی راہ مین تم نہ چلنا کیونکہ اُنکی بُدھ ناش کرتی ہی- تم پرم بیبک کا آشرے کرو اور اپنے آپ کو آپ سے دیکھو بیراگوان شدھ بُدھ سے سنسار سمدر کو ترجاتا ہی- یہ مین نے تمسے راجا جنک کا برتانت کہا ہی- جیسے آکاش سے پھل گر پڑے تیسے ہی اُسکو سدھون کے بچار مین گیان پراپت ہوا- یہ بچار گیان روپی برچھ کی منجری ہی-

جیسے اپنے بچار سے راجا جنک کو آتم بودھ ہوا تیسے ہی تمکو بھی ہو گا- جیسے سورج کبھی کمل سورج کو دیکھ کر پرسن ہوتا ہی تیسے ہی اس بچار سے تمھارا ہردے پرسن ہو آویگا اور من کا منن بھاؤ جیسے برف کا ٹکڑا سورج سے گرم ہو کر گلجاتا ہی شانت ہو جایگا- جب مین تو آدک رات بچار روپی سورج سے مٹ جایگی تب پرماتما کا پرکاش ساکشات ہو گا بھید کلپنا مٹ جایگی اور اننت برھمانڈ مین جو بیاپک آتم تتو ہی وہ پرکاشت ہو گا- جیسے اپنے بچار سے راجا جنک نے اہنکار باسنا کو تیاگ کیا ہی تیسے ہی تم بھی بچار کر کے اہنکار باسنا کو تیاگ کرو- جب اہنکار روپی بادل مٹ جایگا اور چیت روپی آکاش نرمل ہو گا تب آتما روپی سورج پرکاشت ہو گا- جبتک اہنکار روپی میگھ کا پردہ ہی تب تک آتما روپی سورج نہین دیکھ پڑتا- جب بچار روپی پون سے اہنکار روپی میگھ کا ناش ہو گا تب آتم روپی سورج پرکٹ بھاسیگا- ہے راگھو جی تم ایسا سمجھو کہ نہ مین ہون نہ کوئی اور ہی- نہ ناست ہی نہ است ہی- جب ایسی بھاونا درڑھ ہو گی تب من شانت ہو جایگا اور ہیئو پادیئی بُدھ جو اشٹ پدارتھون مین ہوتی ہی اُسمین نہ ڈوبو گے- اشٹ اور انشٹ کے لینے اور چھوڑ دینے مین جو بھاونا ہوتی ہی یہی من کا روپ ہی اور یہی بندھن کا کارن ہی اسکے سوا اور بندھن کوئی نہین- اس سے تم اندریون کے اشٹ انشٹ مین ہیئو پادیئی بُدھ مت کرو اور دونون کے تیاگ سے جو باقی رہے استھت ہو- اشٹ انشٹ کی بھاونا اُسکی کہجاتی ہی جسکو ہیئو پادیئی بُدھ نہین ہوتی اور جب تک ہیئو پادیئی بُدھ مٹ نہین جاتی تب تک سمتا بھاؤ نہین اُپجتا- جیسے بادل کے مٹ جانے بنا چندرمان کی چاندنی نہین بھاستی تیسے ہی جبتک پدارتھون مین اشٹ انشٹ بُدھ ہی اور من نولپ ہوتا ہی تب تک سمتا اُدی نہین ہوتی- جب تک مُکت امکت لابھ الابھ کی اچھا نہین مٹتی تب تک شدھ سمتا اور نرستا نہین اُپجتی- ایک برہم تتو جو نرامی اور طرح طرح کے ہونے سے رہت ہی اُسمین مکت کیا اور امکت کیا- جبتک اچھا ان اچھا اشٹ انشٹ یہ دونون باتین ہین اور ہات پھرتے اور چھوبھ کرتے ہین تب تک سومیتا بھاؤ نہین ہوتا- جو ہیئو پادیئی بدھ سے رہت گیانوان ہی اُس پُرش کو یہ شکت آکر پراپت ہوتی ہی جیسے راجا کے رنواس مین پٹ رانیان استھت ہوتی ہین- وہ شکت یہ ہی- بھوگون مین نرس ہونا- دینہ کے ابھمان سے رہت بے ڈر ہونا- نت ہوتا-

سم رہنا۔ پُورَن آتما درشٹ۔ گیان مین نشٹھا۔ کوئی اِچھا نہ رکھنا۔ اہنکار کا نہ ہونا۔ آپ کو سدا اکرتا جاننا۔
بھلے بُرے کے مِلنے مین سم چِت رہنا۔ نرِبکلپ رہنا۔ سدا آنند سورُوپ رہنا۔ دھیرج سے سدا
ایک رَس رہنا۔ سوُروپ سے الگ برت کا نہ پھُرنا۔ سب جیوون مین مِتر بھاو رکھنا۔ سَت بُدھ۔
نِشچے آتمک رُوپ سے تِشٹ رہنا۔ پرَسن رہنا۔ اور میٹھے بچن بولنا۔ اتنی شکست ہیبو پادیئی بُدھ سے
رہت پُرش کو آکر پراپت ہوتی ہی۔

ہے راجی سنسار کے پدارتھون کی طرف جو چِت دوڑتا ہی اُسکو بیراگ سے اُلٹا کر کھینچنا۔ جیسے پُل سے
جَل کا بیگ نوارن ہوتا ہی تیسے ہی جگت سے نوارن کر کے مَن کو آتم پد مین لگانے سے آتم بھاو پرکاشتا ہی۔ اِس
سے ہردی سے سب باسنا کا تیاگ کرو اور باہر سے سب کرم کرتے رہو۔ جلد چلو۔ شواس لو۔ اور سدا سب
طرح سے کرم کرو پرنت سَدا سب طرح کی باسنا کا تیاگ کرو۔ سنسار روپی سمدر مین باسنا روپی جل ہی اور چِنتا
روپی سِوال ہی اس جل مین ترشنا روپی مگرمچھ پھنسے ہین یہ بچار تمسے کہا ہی اس بچار روپی سِلا پر بُدھ روپی چھُری کو
تیز کرو اور اِس جال کو کاٹو تب سنسار سے مُکت ہوگے۔ سنسار روپی برچھ کا بیج مَن ہی۔ یے بچن جو کہے ہین اُنکو
ہردے مین دھر کے دھیرج وان ہو تب آدھ بیادھ دُکھون سے چھوٹوگے۔ مَن سے مَن کو چھید و جو گذری ہی
اُسکو یاد کرو اور ہونہار کی چنتا نکرو کیونکہ وہ است رُوپ ہی اور موجود کو بھی است جانکر اسکو بچارو جب مَن
سے سنسار بھول جایگا تب پھر مَن مین نہ پھُریگا مَن مین است بھاو جانکر چلو بیٹھو شواس لو نشواس کرو اُچھلو کودو سوؤ
سب کام کرو پر بھیتر سے سب است رُوپ جانو تب دُکھ نہ ہوگا۔ مین تیرا کا میل مٹا ڈالو پراپت مین بچرو یا راج
اگر پراپت ہو اُسمین بچرو پرنت بھیتر سے اُسمین بھروسا نہ کرو۔ جیسے آکاش سب کہین رہتا ہی پرکسی سے اسپرس نہین
کرتا تیسے ہی باہر سے کام کرو پرنت مَن سے کسی مین بندھمان نہ ہو۔ تم چیتن روپ اجنما مہیشور پُرش ہو تمسے الگ
کچھ نہین اور سب مین بیاپ رہے ہو جس پُرش کو سدا ایہی نِشچے رہتا ہی اُسکو سنسار کے پدارتھ چلا یمان نہین
کرسکتے۔ اور جنکو سنسار مین اسکت بھاونا ہی اور اپنے سوروپ کو بھولے ہین انکو سنسار کے پدارتھون
سے بکار اُپجتا ہی اور سُکھ دُکھ اور ڈر کھینچتے ہین اُس سے وے باندھے ہوئے ہین جو گیانوان پُرش
راگ دویش سے رہت ہین اُنکو لوہا ہٹا پتھر سونا سب برابر ہی سنسار کی باسنا کو تیاگ دینے ہی کا نام
مُکت ہی۔ ہے راجی جو پُرش سوروپ مین استھت ہوا ہی اور سُکھ دُکھ مین برابر رہتا ہی وہ جو کچھ
کرنا بھوگنا دینا لینا آدک کرم کرتا ہی تو وہ کرتا ہوا بھی کچھ نہین کرتا ہی وہ جتھا پراپت کارج مین رہتا
ہی اور اُسکو انتہ کرن مین اشٹ انشٹ کی بھاونا نہین پھُرتی۔ اور کارج مین راگ دویش والا ہو کر نہین ڈوبتا
جسکو سدا یہ نِشچے رہتا ہی کہ سب چِد آکاش رُوپ ہی اور جو بھوگون کے نِن سے رہت ہی وہ سمان بھاو کو
پراپت ہوتا ہی۔ ہے راجی مَن جڑ رُوپ ہی اور آتما چیتن روپ ہی اسی چیتن کی سَتا سے جو پدارتھونکو
لیتا ہی اسمین اپنی سَتا کچھ نہین۔ جیسے سنگھ کے مارے ہوئے پشُ کو بلی بھی کھانے جاتی ہی اپنا بل کچھ نہین
تیسے ہی چیتن کے بل سے من جگت کا آشرے کرتا ہی پر آپ است رُوپ ہی چیتن کی سَتا پا کر جیتا ہی۔
سنسار کے چِنتون کو سمرتھ ہوتا ہی اور پرمادسے چِنتا سے تپا کرتا ہی۔ یہ بات پرسدھ ہی کہ مَن جڑ ہی اور چیتن

روپی دیپک سے پرکاشت ہی-چیتن ستا سے رہت سب سمان ہی اور آتم ستا سے رہت اُٹھ بھی نہین سکتا آتم ستا کو بھُلا کر جو کچھ کرتا ہی اس پھُرنے کو بُدّھمان لوگ کلنا کہتے ہین-جب وہی کلنا شدھ چیتن رُوپ آپ کو جانتی ہی تب آتم بھاؤ کو پراپت ہوتا ہی اور پرماد سے رہت آتم رُوپ ہوتا ہی- چِت کلا جب چیت درشیہ سے پھُرتی ہی تب اُسکا نام سناتن برہم ہوتا ہی اور چیت کے ساتھ ملتی ہی تب اُسکا نام کلنا ہوتا ہی سورُوپ سے کچھ الگ نہین کیول برہم تتو استھت ہی اور اُسمین بھرم سے مَن آدی بھاستے ہین-جب چیتن درشیہ کے سنمکھ ہوتی ہی تب وہی کلنا رُوپ ہوتی ہی اور اپنے سورُوپ کو بھول جانے سے اور سنکلپ کیطرف دوڑنے سے کلنا کہاتی ہی وہ آپ کو پرچھِن جانتی ہی اِس سے پرچھِن ہو جاتی ہی اور ہیہو پادیئی وھرمنی ہوتی ہی-ہے رامجی چیت ستا اپنے ہی پھُرنے سے جڑتا کو پراپت ہوئی ہی اور جب تک بچار کر کے نہ جگا دے تب تک سورُوپ مین نہین جاگتی اِسی کارن ست شاستر ونکو بچارے اور بیراگ سے اندریونکو روکے اپنی کلنا کو آپ جگا دے-سب جیوون کی کلنا بگیان اور سم کرکے جگانے سے برہم تتو کو پراپت ہوتی ہی اور اسکے سوا اور مارگ سے بھرمتا رہتا ہی-موہ روپی مدرا (شراب) سے جو پُرش اُنمت (باولا) ہوتا ہی وہ لشٹی روپی گڑھے مین گرتا ہی-سوئی ہوئی کلنا کو آتم بودھ سے نہین جگاتے اپربودھ ہی رہتے ہین سو چیت کلنا جڑ رہتی ہی-جو بھاستی ہی تو بھی است رُوپ ہی-ایسا پدارتھ جگت مین کوئی نہین جو سنکلپ سے کلپت نہ ہوا اِس سے تم اجڑ دھرما ہو جاؤ-کلنا جڑ اُپلبدّھ روپنی ہی اور پرمارتھ ستا سے کھلتی ہی جیسے سورج سے کمل کھلتا ہی-جیسے پتھر کی مورت سے کہے کہ تو ناچ تو وہ نہین ناچتی کیونکہ جڑ روپ ہی تیسے ہی دیہہ مین جو کلنا ہی وہ چیتن کا ناچ نہین کرسکتی-جیسے تصویر کا لکھا ہوا راجا شُور دغل کر کے جُدّھ نہین کرسکتا اور جیسے تصویر کا چندرما او کھد کو پشٹ نہین کرسکتا تیسے ہی کلنا جڑ روپ کارج نہین کرسکتی-

جیسے بے شریر کی استری سے آلنگن (بوس و کنار) نہین ہو سکتا اور سنکلپ کے رچے ہوئے آکاش کے جنگل کے ساتھ مین کوئی نہین بیٹھ سکتا اور مرگ ترشنا کے جل سے کوئی ترپت نہین ہوتا تیسے ہی جڑ رُوپ کچھ کام نہین کرسکتا جیسے سورج کی دھوپ سے مرگ ترشنا کی ندی بھاستی ہی تیسے ہی چت کلنا کے پھُرنے سے جگت بھاشا ہی-شریر مین جو اسپند شکت بھاستی ہی وہی پران شکت ہی اور پران ہی سے بولتا چلتا بیٹھتا ہی-گیان روپ سمبت جو آتم تتو ہی اُس سے کچھ الگ نہین-جب سنکلپ کلا پھُرتی ہی تب مین تو آدک کی کلنا سے وہی رُوپ ہو جاتا ہی اور جب آتما اور پران کا پھُرنا اکٹھا ہو جاتا ہی ار تھات پران سے چیتن سمبت ملتا ہی تب اُسکا نام جیو ہوتا ہی اور بُدھ-چیت من سب اُسی کے نام ہین-سب سنگیا اگیان سے کلپت ہوتی ہین-اگیانی کو جیسے بھاستا ہی تیسے ہی اُسکو ہی پرمارتھ سے کچھ ہوا نہین نہ من ہی نہ بُدھ ہی نہ شریر ہی کیول آتما ہی اپنے آپ مین استھت ہی دوسرا کوئی نہین سب جگت آتما رُوپ ہی اور کال کریا بھی آتما رُوپ ہی-آکاش سے بھی نِرمل ہان نہین سب وہی رُوپ ہی اور دوسرے پھُرنے سے رہت ہی اس کارن ہی اور نہین ایسا استھت ہی اور سب رُوپ سے ست ہی آتما سب پدون سے رہت ہی اس کارن است کی طرح ہی اور انبھو رُوپ ہی اِس سے ست ہی اور سب کلنا سے رہت کیول انبھو رُوپ ہی

ایسے اُنبھو کا جہان گیان ہوتا ہی وہان من چھین ہو جاتا ہی جیسے جہان سورج کا پرکاش ہوتا ہی وہان اندھکار چھین ہو جاتا ہی۔ جب آتم ستا مین سمبت کرکے اچھا پھُرتی ہی تو وہ سنکلپ کے سنمکھ ہوئی کتھوڑی بھی سہت ہو جاتی ہی تب چت کلا کو آتم سوروپ بھُول جاتا ہی۔ جنھون کے کرم سے جگت یا دہو آتا ہی اور پرم پُرکھ کو سنکلپ سے تن مے کرکے چت نام کہاتا ہی۔ جب چت کلا سنکلپ سے رہت ہوتی ہی تب موکش روُپ ہوتا ہی۔ چت کلا پھُرنے کا نام چت اور من کہتے ہین اور دوسری چیز کوئی نہین ایک ہی چت کا روُپ ہی اور سب سنسکار کا بیج من ہی سنکلپ کے سنمکھ ہونے سے چیتن سمبت کا نام من ہوتا ہی اور نربکلپ جو چیت ستا ہی وہ جب سنکلپ کرکے میلی ہوتی ہی تب اُسکو کلنا کہتے ہین وہی من جگت گھٹ آدک کیطرح پرچھن بھید کو پراپت ہوتا ہی تب کریا شکت سے ارتھات پران اور گیان شکت سے ملتا ہی اُس سنجوگ کا نام سنکلپ بکلپ کا کرتا من ہوتا وہی جگت کا بیج ہی اور اُسکے لین کرنے کے دو اُپای ہین ایک تتو گیان دوسرا پرانون کا روکنا۔ جب پران شکت کا نرُودھ (یعنی روکنا) ہوتا ہی تب من بھی لین ہو جاتا ہی اور جب شاسترونکے دوارا برہم تتو کا گیان ہوتا ہی تب بھی من لین ہو جاتا ہی۔ پران کسکا نام ہی اور من کسکو کہتے ہین۔ ہردی کوش (خزانہ) سے نکلکر جو باہر جاتا ہی اور پھر باہر سے بھیتر آتا ہی وہ پران ہی۔ شریر بیٹھا ہی اور باسنا سے جو دیش مین پھرا کرتا ہی اُسکا نام من ہی اُسکو جوگ ابھیاس کرکے باسنا سے رہت کرنا اور پران بایو کو استھت کرنا یے دونون اُپاے ہین۔

ہے راجی جب تتو گیان ہوتا ہی تب من استھر ہو جاتا ہی کیونکہ پران اور چت کلا کا آپسمین بجوگ ہو جاتا ہی۔ اور جب پران استھر ہوتا ہی تب استھر ہو جاتا ہی کیونکہ پران استھر ہوئے چیتن کلا سے نہین ملتے تب من بھی استھر ہو جاتا ہی اور نہین رہتا۔ من چیتن کلا اور پران پھُرنے بنا نہین رہتا۔ من کو بھی ستا شکت کچھہ نہین۔ اسپند روُپ جو شکت ہی وہ پرانون کی ہی سو چل روُپ اور جڑ آتمک ہی اور آتم ستا چیتن روُپ ہی اور وہ اپنے آپ مین استھت ہی۔ چیتن شکت اور اسپند شکت کے سمبندھ ہونے سے من اُپجا ہی سو اُس من کا اُپجنا بھی متھیا ہی اسی کا نام متھیا گیان ہی۔ ہے راجی مین نے تمسے اُبڑیا جو پرم اگیان روُپ سنسار روپی بکھ (زہر) کی دینوالی ہی کہی ہی۔ چت شکت اور اسپند شکت کا سمبندھ سنکلپ سے کلپت ہی جو تم سنکلپ نہ اُٹھاؤ تو من نام مٹ جایگا اس سے سنسار بھرم سے مت ڈرو۔ جب اسپند روُپ پران کو چت ستا چیتی ہی تب چیتنے سے من چت روُپ کو پراپت ہوتا ہی اور اپنے پھُرنے سے دُکھ پراپت ہوتا ہی۔ جیسے بالک اپنی پرچھائین مین بیتال کلپ کر ڈرتا ہی۔ اکھنڈ منڈلاکار جو چیتن ستا سرب گت ہی اُسکا سمبندھ کسکے ساتھ ہوا اور اکھنڈ شکت آتما کو کوئی اکٹھا نہین کرسکتا اسی کارن سمبندھ کا اُبھاؤ ہی۔ جو سمبندھ ہی نہین تو ملنا کس سے ہوا اور جو ملاپ نہ ہوا تو من کی سدھتا کیا کہیے۔ چت اور اسپند کا ایک ہونا من کہاتا ہی من کوئی دوسری چیز نہین ہی۔ جیسے رتھ ہاتھی گھوڑا پیادہ (انکے سوائے سینا (فوج) کا روُپ اور کچھ نہین تیسے ہی چت اسپند کے سوائے من کا روُپ اور کچھ نہین۔ اس کارن من کے برابر دُشٹ اور کوئی تینون لوک مین نہین ہی جب سمیک گیان ہو تب مرتک روُپ

من نشٹ ہو جاتا ہی - متھیا انرتھ کا کارن چت ہی اسکو مت رکھو ارتھات سنکلپ کا تیاگ کرو - ہے راجی
من کا اُپجنا متھیا ہے پرمارتھ سے نہین - سنکلپ کا نام من ہی اِس کارن کچھ ہی نہین - جیسے مرگ ترشنا کی
ندی متھیا بھاستی ہی تیسے ہی من متھیا ہی - ہردے روپی مرتھل ہی چیتن روپی سورج ہی اور من روپی مرگ
ترشنا کا جل بھاستا ہی -

جب سمیک گیان ہوتا ہی تب اسکا ابھاؤ ہو جاتا ہی - من جڑتا سے بنہ سوروپ ہی اور سربدا مرتک روپ ہی -
اِسی مرتک نے سب لوگونکو مرتک کیا ہی - یہ بڑا آشچرج ہی کہ انگ بھی کچھ نہین اور دیہہ بھی نہین آدھار بھی نہین
آدھیئی بھی نہین ہی پر جگت کو کھاتا ہی اور بنا چال کے لوکرونکو پھنسائے ہوئے ہی - سا مان بل تیج بھوت ہاتھ پاؤن سے
بہت لوگونکو مارتا ہی مانو کمل کے مارنے سے سر پھٹ جاتا ہی - جو پُرش جڑ اور ادھم اور گونگے ہین وہ ایسا مانتے ہین کہ ہم باندھے
ہین مانو پورنماسی کے چندرما کی چاندنی سے جلتے ہین - جو شور بیر ہوتے ہین وہی اسکو مارتے ہین جو ابدیمان (غیر موجود)
من ہی اسی نے متھیا ہی جگت کو مارا ہی اور متھیا سنکلپ سے اُدے اور استھت ہوا ہی ایسا دُشٹ ہی جیسا کسی نے
دیکھا بھی نہین - مین نے تمسے اِسکی شکت کہی ہی سو تو بڑے اشچرج رُوپ سے پھیلی ہوئی ہی - اِس چنچل اسست
رُوپ چت سے مین اشچرج مین ہون - جو مورکھ ہی وہ سب آپدا کا گھر ہی کہ مَن ہی نہین پر اُس سے وہ اتنا دُکھ پاتا
ہی - بڑا کشٹ ہی کہ سرشٹ مورکھتا سے جلی جاتی ہی اور سب من سے تپ رہے ہین یہ مین مانتا ہون کہ سب جگت
موڑھ رُوپ ہی اور ترشنا روپی ہتھیار سے ٹکڑے ٹکڑے ہوگیا ہی بیلو رُوپ ہی جو کمل سے بدارن ہوا ہی - چندرما
کی چاندنی سے جل گئے ہین - درشٹ روپی ہتھیار سے مارے گئے ہین اور سنکلپ روپی من سے مرتک ہوگئے
ہین واستو مین کچھ نہین متھیا کلپنا نے نیچ کر پن لوگونکو مارا ہی - اِس سے وے مورکھ ہین - مورکھ ہمارے
اُپدیش جوگ نہین - اُپدیش کا ادھکاری جگیاسی ہی جسکو سورُوپ کا ساکشات درشن نہین ہوا پر سنسار
سے باہر ہوا ہے موکش کی اچھا رکھتا ہی اور پدپدارتھ کا جاننے والا ہی وہی اُپدیش کرنے جوگ ہی -
پورے گیانی کو اُپدیش نہین بنتا اور نرے اگیانی مورکھ کو بھی نہین بنتا مورکھ بانی کی دُھن سُنکر ڈرتا ہی
اور باندھو بندرا مین سویا ہوا ہی انکو مرتک جان کے ڈرتا ہی اور سپنے مین ہاتھی کو دیکھ کر ڈر کر بھاگتا ہی اِس
من نے اگیانیو نکو بش کیا ہی - بھوگون کے سکھ جو تچھ ہین اُنکے لیے جیو بہت سے جتن کرتے اور دُکھ پاتے
ہین ہردے مین استھت جو اپنا سورُوپ ہی اُسکو دے نہین دیکھ سکتے اور پرماد سے بڑے دُکھ پاتے
ہین - اگیانی جیو متھیا ہی موہت ہوتے ہین -

## سرگ چودھوان - چت چیت رُوپ برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی سنسار روپی سمدر مین راگ دویش روپی بڑے ترنگ اُٹھتے ہین اور اُسمین وے
پُرش بہتے ہین جو مَن کو جڑ رُوپ موڑھ نہین جانتے اُنکو جو آتم رُوپ پھل ہی وہ نہین پراپت ہوتا -
یہ بچار اور ببیک کی بانی مین نے تمسے کہی ہی سو تم ایسون کے جوگ ہی - جن موڑھ جڑ ونکو من کے جیتنے کی سامرتھ
نہین اُنکو یہ نہین سوجھتی اور وی اِن بچنو نکو نہین لے سکتے اُنسے کہنے سے کیا پریوجن ہی - جیسے جنم کے اندھے کو

سندر پھولون کا بن دکھائیے تو وہ نشپھل ہی ہوتا ہی کیونکہ وہ دیکھ نہین سکتا تیسے ہی بیبیک بانی کا اُپدیش کرنا اُنکو
نشپھل ہوتا ہی۔ جو مَن کو جیت نہین سکتے اور اندریون کے بش مین ہین اُنکو آتم بودھ کا اُپدیش کچھ کام نہین کرتا۔
جیسے کوڑھ سے جسکا شریر گل گیا ہی اُسکو طرح طرح کی خوشبو کا لگانا کچھ سُکھدایک نہین ہوتا تیسے ہی موڑھ کو
آتم گیان کا اُپدیش سکھدایک نہین ہوتا۔ جسکی اِندریان بےچین اور بر خلاف ہین اور جو شراب سے مست
ہی اسکو دھرم کے نرنے مین ساکشی کرنا کوئی پرمان نہین کرتا۔ ایسا دُربدھی کون ہی جو مرگھٹ مین مُردہ
سے چرچا بچار اور سوال جواب کری۔ اپنے ہردی روپی بانبی مین سانپ کیطرح گونگا اور جڑ من بیٹھا ہوا
ہی جو اسکو نکال ڈالے وہ پُرش ہی اور جو جیت نہین سکتا اُس دُربُدھی کو اُپدیش کرنا بر تھا ہی۔ ہے راجی مَن
مہا تچھ (بالکل ناچیز) ہی جو چیز کچھ نہین اُسکا جیتنا کیا مشکل ہی۔ جیسے سپنے کا نگر پاس ہی ہوتا ہی اور دیر تک
بھی رہتا ہی پر جاگ کر دیکھیے تو کچھ نہین تیسے ہی من کو جو بچار کر دیکھے تو کچھ نہین۔ جس پُرش نے اپنے من
کو نہین جیتا وہ دُربدھی ہی اور اِمرت کو چھوڑ کر زہر کو پیتا ہی اور مر جاتا ہی۔ جو گیانی ہی وہ سدا آتما ہی
دیکھتا ہی۔ اندریان اپنے اپنے کام مین لگ رہی ہین پر ان کی اسپند شکت ہی اور پرماتما کی گیان شکت
ہے اندریونکو اپنی شکت ہی پھر جیو کس سے بندھ جاتا ہی واستو مین سرب شکت پرماتما ہی اُس
سے کچھ الگ نہین۔ یہ من کیا ہی جسنے سب جگت پیچ کر رکھا ہی۔ ہے راجی موڑھ جیونکو دیکھ
کر مین دَیا کرتا ہون اور تپتا ہون کہ یے کیون دُکھ پاتے ہین اور وہ دُکھ دینے والا کون ہی جس سے
یے جلتے ہین۔ اور جیسے اونٹ کانٹون کے برچھون کی پرم پرا (سلسلہ) کو پراپت ہوتا ہی تیسے موڑھ جیو
پرماد سے دُکھونکی پرم پرا کو پاتا ہی اور دُربدھی دیہہ کو پاکر مر جاتا ہی۔ جیسے سمدر مین بُدبُدے اُپجکر
مٹ جاتے ہین تیسے ہی وہ سنسار سمدر مین اُپجکر مٹ جاتے ہین اُسکا سوچ کرنا کیا ہی وہ تو تچھ اور پلیش
سے بھی نیچ ہی۔ تم دیکھو کہ دشو دشا دن مین پشو آدک ہوتے ہین اور مرتے ہین اِنکا سوچ کون کرتا ہی۔ مچھر
وغیرہ جیو مر جاتے ہین اور پانی کے جانور پانی مین جیو کو کھا لیتے ہین اُنکا سوچ کون کرتا ہی۔ آکاش
مین پنچھی مرتے ہین اُنکا دُکھ کون کرتا ہی۔ اسی پرکار بہت سے جیو مرتے ہین اُنکا بلاپ کچھ نہین ہوتا تیسے
ہی آپ جو ہین اُنکا بلاپ نہ کرنا کیونکہ کوئی استھر نہ رہیگا سب ناش روپ اور تچھ ہین سبکا پرت جوگی کال
ہی اور کتنے ہی جیونکو بھوجن کرتا ہی۔ جو اَن چلوا وغیرہ کو مکھی اور مچھر کھا لیتے ہین اور مکھی اور مچھرونکو
مینڈھک کھا لیتے ہین مینڈھکون کو سانپ۔ سانپونکو نیولا نیولے کو بلّی بلّی کو کُتّا کُتّے کو بھیڑیا۔ بھیڑیے
کو سنگھ۔ سنگھ کو شربھ اور شربھ کو میگھ کا گرجنا ناش کر دیتا ہی۔ میگھونکو بایو۔ بایو کو پربت۔ پربت کو اندر کا بجر
اور اندر کے بجر کو بشن بھگوان کا سُدرسن چکر جیت لیتا ہی اور بشن بھگوان بھی اوتارونکو دھر کر سُکھ دکھ جرا مَرن کو
انگیکار کرتے ہین۔ اسیطرح نرنتر سب جیونکو کال بھوجن کرتا ہی۔ آپسمین جیو جیوون کو کھاتے ہین اور نرنتر طرح
طرح کے جیو دشو دشا دن مین اُپجتے ہین۔ جیسے پانی مین مچھلی کچھوا۔ پرتھوی مین کیڑے آدک۔ آکاش مین
پنچھی۔ بن مین سنگھ۔ ہرن چینٹی مینڈھک کیڑا آدک۔ اور غلیظ مین کیڑے۔ اسیطرح طرح طرح کے جیو نت
ہی اُپجتے ہین اور مٹتے ہین۔ کوئی سکھی ہوتا ہی۔ کوئی دُکھی ہوتا ہی۔ کوئی روتا ہی اور کوئی سکھ اور دکھ مانتا ہی

پاپی پاپون کے دُکھ سے نِرنتر مرتے ہین اور پھر جگت مین پیدا ہوتے ہین پھر مرتے ہین - جیسے برچھ سے پتّے
اُپجتے ہین تیسے ہی کتنے پرانی اُپجکر مٹ جاتے ہین جنکی کچھ گنتی نہین - جو گیانی پُرش ہین وہ اپنے آپ سے
آپ دَیا کرکے اپنے کو سنسار سمدر سے پار کرتے ہین - ہے راجی اور جتنے جیو ہین وہ سب پشُ کیطرح ہین -
موڑھ اور پشُ مین کچھ بھید نہین اور اُنکو ہماری کتھا کا اُپدیش نہین - وے پشُ دھرما لوگ اِس بانی کے جوگ
نہین ہین دیکھنے ہی بھرکو منکھیہ ہین پرنت منکھیہ کا ارتھ اُنسے کچھ سِدھ نہین ہوتا - جیسے اُجاڑ بن مین ٹھونٹھ
برچھ چھایا اور پھل سے رہت کسی کو آرام دینے والے نہین ہوتے تیسے ہی موڑھ جیوون سے کچھ ارتھ
سِدھ نہین ہوتا - جیسے گلے مین رسّی ڈالکر پشُ کو جہان کھینچتے ہین وہان چلے جاتے ہین تیسے ہی وے
جہان چِت کھینچتا ہی وہان چلے جاتے ہین موڑھ چت والے جیو پشُ بشی روپی کیچڑ مین پھنسے ہین اور اُس سے
بڑا دُکھ پاتے ہین اُن موڑھون کا دُکھ دیکھ کر پتھر بھی روتے ہین - جن مورکھون نے چت کو نہین جیتا اُنکو
بہت سے دُکھ مِلتے ہین اور جنھون نے چت کو بندھن سے نکالا ہی وہ بڑی سمپدا والے ہین اُنکے سب
دُکھ مِٹ جاتے ہین اور وی پھر سنسار مین نہین اُپجتے - اِس سے اپنے چت کے جیتنے بنا دُکھ دور
نہین ہوتے - جو چت کے جیتنے سے پرم سکھ نہ ملتا تو بُدھمان لوگ اسمین جتن نہ کرتے پرنت بُدھمان
لوگ تو اُسکے جیتنے مین لگ رہے ہین - اِس سے جاننا چاہیئے کہ چت بھی لبس مین ہو جاتا ہی اور من روپی
بھرم کے مِٹنے سے آتم سکھ مِلتا ہی - ہے راجی من کچھ نہین ہی مِتھیا بھرم سے کلپت ہی - جیسے بالک کو اپنی پرچھائین
مین بیتال بُدھ ہوتی ہی اور وہ اُس سے ڈرتا ہی تیسے ہی بھرم رُوپ مَن سے ناش مانتے ہین - جبتک آتم ستا
کو بھُولا ہوا ہی تب تک موڑھ ہی اور ہردی مین من روپی سانپ رہتا ہی جب اپنا بیبک روپی گرُڑ اُدی ہو تب وہ
نشٹ ہو جاتا ہی - اب تم جاگے ہو اور جیونکا تیون جانتے ہو - ہے دشمنونکے ناش کرنے والے شری رامچندر جی
اپنے ہی سنکلپ سے چت بڑھتا ہی اسلیئے اُس سنکلپ کا جلد تیاگ کرو تب چت شانت ہوگا - جو تم جگت
کا آشرے کروگے تو بندھن ہوگا اور اہنکار آدک جگت کا تیاگ کروگے تو اُچت موکش وان ہوسکے - یہ
گنون کا سمبندھ مین نے تمسے کہا ہی کہ جگت کا آشرے کرنا بندھن ہی اور اُس سے رہت ہونا موکش ہی -
آگے جو اچھا ہو وہ کرو - تم اسطرح دھیان کرو کہ نہ مین ہون نہ یہ جگت ہی - مین کیول اچل روپ ہون -
ایسے بِنہ سنکلپ ہونے سے آنند چد آکاش ہردی مین آکر پرکاشیگا - آتما اور جگت مین جو بھاگ
کلنا پیدا ہوئی ہی وہی مل ہی اِس سو دیت بھاؤ کے تیاگ کرنے سے جو باقی رہیگا اُسمین استھت ہو
آتما اور جگت مین بھید کیا ہی - درشٹا اور درشیہ کے بیچ مین جو درشن اور انبھو ستا ہی اُسکی سدا بھاونا
کرو - اور سواد اور بے سواد لینے والے کو تیاگ کر اُنکے بیچ جو سواد روپ ہی اُسمین استھت ہو - وہی آتم
تتو ہی اُسمین تن مَی ہو جاؤ - انبھو جو درشٹا اور درشیہ ہی اُسکے بیچ مین جو نرالمب ساکشی روپ آتما ہی اُسی
مین استھت ہو جاؤ - ہے راجی سنسار بھاؤ ابھاؤ روپ ہی اُسکی بھاونا کو تیاگ کرو اور بھاؤ روپ آتما کی بھاونا
کرو وہی اپنا سوروپ ہی - پرپنچ درشیہ کو تیاگ کرنے پر جو بست اپنا سوروپ ہی وہی رہیگا جو پرم آنند
سوروپ ہی - چت بھاؤ کو پراپت ہونا انَنت دُکھ ہی اور چت روپی سنکلپ ہی بندھن ہی اُس بندھن کو

اپنے سوروپ کے گیان کے بل سے کاٹو تب مُکت ہوگی۔ جب یہ جیو آتما کو تیاگ کر جگت مین گرتا ہی تب
طرح طرح کے سنکلپ بکلپ کے دُکھون مین پڑتا ہی۔ جب تم آتما کو بیتِ ریک شبد کر دگے تب من بہت سے دُکھون
سمت پرگٹ ہوگا اور بیتِ ریک بھاؤ نا کے تیاگ کرنے سے من کے سب دُکھ مٹ جاوینگے۔
یہ سب آتما ہی آتما سے کچھ الگ نہین جب یہ گیان اُدی ہو تب چیت اور چیت اور چتنیا تینون کا ابھاؤ
ہو جاوی مین آتما نہین۔ جیو ہون۔ اس کلپنا کا نام چیت ہی۔ اِس سے بہت دُکھ پراپت ہوتے ہین۔ جب
یہ نشچے ہوا کہ مین آتما ہون۔ جیو نہین ہون۔ وہ ست ہی کچھ الگ نہین۔ اسیکا نام چیت اُپشم ہی۔ جب یہ
نشچے ہوا کہ سب آتم تتو ہی۔ آتما سے کچھ الگ نہین۔ تب چیت شانت ہو جاتا ہی اسمین کچھ سنشے نہین۔
اسطرح آتم گیان کرکے من نشٹ ہو جاتا ہی جیسے سورج کے اُدی ہونے سے اندھکار ناش ہو جاتا ہی۔
جبتک من سب شریرون مین رہتا ہی تب تک جیو کو بڑا ڈر رہتا ہی یہ جو پرمارتھ جوگ مین نے تمسے کہا ہی اس سے
من کو کاٹ ڈالو۔ جب تم من کا تیاگ کروگے تب کچھ ڈر بھی نرہیگا یہ چیت بھرم ہی سے اُدی ہوا ہی۔ چیت روپی
بیتال سمیک گیان روپی منتر سے مٹ جاتا ہی ہے بلوانون مین اُتم نہ پاپ شری رامچندر جی جب تمھاری
ہردے روپی گھر سے بیتال روپی چیت نکلجائیگا تب تم دکھون سے رہت ہو کر استھر ہو جاوگے اور پھر تمکو
ڈر اور گھبراہٹ کچھ نہ بیاپے گی۔ اب تم میرے بچنون سے بیراگی ہوتے ہو اور تمنے من کو جیتا ہی۔ اِس
بچار اور ببیک سے چیت نشٹ اور شانت ہو جاتا ہی اور دُکھ سے رہت آتم پد کو پراپت ہوتا ہی۔ سب
ابر کھنا کو تیاگ کرکے شانت روپ استھت ہو۔

## سرگ پندرھوان۔ ترشنا برنن

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے رامجی اِس پرکار تم دیکھو کہ چیت آپ بچتر روپ ہی اور سنسار روپی بیج کا ٹکڑا ہی جیو روپی
پنچھی کے بندھن کا جال سنسار ہی۔ جب چیت سمبت آتم ستا کو تیاگتا ہی تب درشیہ بھاؤ کو پراپت ہوتا ہی اور جب
چیت اُپجتا ہی تب کلنا روپ مل دھارن کرتا ہی وہ چیت بڑھ کر موہ اُپجاتا ہی موہ سے سنسار کا کارن ہوتا ہی اور
ترشنا روپی بکھ کی بیل پھولتی ہی اُس سے مورچھت ہوتا ہی اور آتم پد کی طرف ساودھان نہین ہوتا۔ جیون
جیون ترشنا اُدی ہوتی ہی تیون تیون موہ کو بڑھاتی ہی۔ ترشنا روپی کالی رات سے انتھا اندھکار کی دینے والی
ہوتی ہی پرمارتھ ستا کو ڈھانپ لیتی ہی اور پرلی کال کی اگن کیطرح جلاتی ہی اسکو کوئی سنگھار نہین کرسکتا
وہ سبکو بیاکل کر دیتی۔ ترشنا روپی تلوار کی تیز دھار دیکھنے ہی کو کومل اور شیتل اور سُندر ہی پر چھونے سے
ناش کر ڈالتی ہی اور بہت دُکھ دیتی ہی۔ جو بڑے اسادھ دُکھ ہین اور جو بڑے پاپون سے ملتے ہین وے سب
ترشنا روپی پھولون کے پھل ہین۔ ترشنا روپی کُتیا چیت روپی گھر مین سدا رہتی ہی چھن بھر مین بڑے
آنند کو پراپت ہوتی ہی اور چھن بھر مین شون رُوپ ہو جاتی ہی اور بڑے ایشور ج کے ساتھ ہی جب من کو ترشنا
اُپجتی ہی تب وہ دین (عاجز) ہو جاتا ہی۔ جو کوئی دیکھنے مین نردھن اور کرپن جان پڑتا ہی پر ہردی مین ترشنا
سے رہت ہی وہ بڑا ایشور جوان ہی۔ جسکے ہردے روپی چھید مین ترشنا روپی ناگن نہین گھسی اُسکے

پران اور شریر استھت ہین او راسکا ہردی شانت رُوپ ہوتا ہی - یہ بات نشچے کر کے جانو کہ جہان ترشنا روپی کالی رات کا ابھاؤ ہوتا ہی وہان پُن ایسے بڑھتے ہین جیسے شکل پچھ کا چندرما بڑھتا ہی - ہے راجی جس منکھیہ روپی برچھ کا ترشنا روپی گھُن نے بھوجن کیا ہی اُسکی پُن روپی ہریالی نہین رہتی اور وہ پرپھلت نہین ہوتا - ترشنا روپی ندی مین بے گنتی کلول اور بھونرا اُٹھتے ہین اور تنکے کیطرح بہتی ہی - جیو روپی کھیلنے کی پتلی ہی اور ترشنا روپی جنتری کو بھرماتی ہی اور سب شریر ون کے بھیتر ترشنا روپی تاگا ہی اُس سے وے پروئے ہین اور ترشنا سے موہت ہو کر دُکھ پاتے ہین پر سمجھتے نہین - جیسے ہری گھاس سے چھپے ہوئے گڑھے کو دیکھ کر ہرن کا بچہ چرنے جاتا ہی اور گڑھے مین گر پڑتا ہی - منکھیہ کے کلیجے کو اور کوئی ایسا نہین کاٹ سکتا جیسا ترشنا روپی ڈاکنی منکھیہ کا آنند اور بل روپی کلیجا نکال لیتی ہی اور اس سے وہ دُکھی ہو جاتا ہی - ترشنا روپی امنگل ان جیوؤن کے ہردے مین رہ کر نیچ کر دیتی ہی - ترشنا کر کے بشن بھگوان اندر کے ہیت چھوٹا رُوپ رکھ کر راجا بل کے دوارے گئے -

جیسے سورج نیت کو دھر کر آکاش مین بھرمتا ہی تیسے ہی ترشنا روپی تاگے سے بندھے ہوئے جیو بھرمتے ہین ترشنا روپی ناگن بڑے بکھ سے پورن ہوتی ہی اور سب جیو ونکو دُکھ دیتی ہی اس سے اُسکو دور سے تیاگ کرو پون ترشنا سے چلتا ہی - پربت ترشنا سے استھت ہی پرتھوی ترشنا سے جگت کو دھرتی ہی اور ترشنا ہی سے تینون لوک ڈھکے ہوئے ہین - سب لوگ ترشنا سے بندھے ہوئے ہین - رسّی سے باندھا چھوٹتا ہی پرنت ترشنا سے باندھا ہوا نہین چھوٹتا ترشنا والا کبھی مُکت نہین ہوتا اور بے ترشنا والا مکت ہو جاتا ہی اس کارن سے رگھناتھ جی تم ترشنا کا تیاگ کرو - سب جگت من کے سنکلپ مین ہی اس سنکلپ سے رہت ہو - من بھی کچھ اور بست نہین جگت سے نرنی کر کے دیکھو کہ سنکلپ پرباد کا نام من ہی جب اسکا ناش ہو تب ترشنا بھی ناش ہو جاے تین تو یہ آدک کا خیال مت کرو یہ جہا موہ والی درشٹ ہی اسکو تیاگ کر کے ایک ادویت آتما کی بھاؤنا کرو - اناتما مین جو آتم بھاؤ ہی وہ دکھونکا کارن ہی اسکے تیاگ کرنے سے گیانیون مین پرشدھ ہو گئے - آہم بھاؤ روپی اشدھ بھاونا ہی اسکو اپنے سُوروپ شلا کا روپی بھاؤنا سے کاٹ ڈالو - یہ بھاؤنا پانچوین بھُومکا ہی وہان سنسار کا ابھاؤ ہی دارتھات جنم مرن نہین ہی -

## سرگ سولھوان ترشنا چکتشا اُپدیش برنن

شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے منیشور آپ کے بچن گمبھیر اور تول سے رہت ہین - آپ کہتے ہین کہ اہنکار اور ترشنا مت کرو - جو اہنکار کو چھوڑ دینگے تو کرم کیسے ہو سکینگے تب تو دیہہ کا بھی تیاگ ہو جایگا - جیسے برچھ پیڑی (تنہ درخت - موٹی شاخ زیرین) کے سہارے سے رہتے ہین جو پیڑی نہ رہے تو برچھ بھی نہین رہتے - تیسے ہی دیہہ کو اہنکار دھارن کر رہا ہی اسکے نہ ہونے سے دیہہ گر جاویگی - اس سے مین اہنکار کو تیاگ کر کے کیسے جیتا رہونگا یہ ارتھ مجھ سے نشچے کر کے کہیے کیونکہ آپ کہنے والون مین اُتم ہین - بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے کمل نین شری رامچندر جی سب گیان والون نے باسنا کو تیاگ کیا ہی سو دو پرکار کی ہی - ایک کا نام دھیئی تیاگ ہی اور

دوسرے کا نام نیتہ تیاگ ہی - مین پدارتھ رُوپ ہون - مین ایسے جیتا ہون - انکے بنا مین نہین جی سکتا اور میرے سواے یے بھی کچھ نہین - یہ جو ہردے مین نشچے ہی اسکو تیاگ کرکے مین نے بچارا ہی کہ نہ مین پدارتھ ہون اور نہ میرے پدارتھ ہین ایسی بھاونا کرنے والے جو پرش ہین انکا انتہ کرن آتم پرکاش سے شیتل ہوتا ہی اور دے جو کچھ کرم کرتے ہین وہ کھیل کیطرح ہین جس پُرش نے نشچے کرکے باسنا کا تیاگ کیا ہی وہ سب کرمون مین سب آتما ہی جلتا ہی اُسکو بندھن کا کارن نہین ہوتا - اُسکے ہردے مین کوئی باسنا نہین ہی باہر دیکھنے مین اندریون سے کرم کرتا ہی جو پُرش جیون مُکت کہاتا ہی اُسنے جو باسنا کا تیاگ کیا ہی اُس باسنا کے تیاگ کا نام دھیئی تیاگ ہی اور جس پُرش نے من سہت دیہہ باسنا کا تیاگ کیا ہی اور اُس باسنا کا بھی تیاگ کیا ہی وہ نیہ تیاگ ہی - نیہ باسنا کے تیاگ سے بدیہہ مکت کہلاتا ہی - جس پُرش نے دھیا بھمان کا تیاگ کیا ہی - اور سنسار کی باسنا لیلا سے تیاگ کی اور سورُوپ مین استھت ہو کر کرم بھی کرتا ہی وہ جیون مُکت کہلاتا ہی جسکی سب باسنا مٹ گئی ہین اور بھیتر باہر کے کرمون سے رہت ہوا ہی ارتھات ہردے کا سنکلپ اور باہر کے کرم تیاگ دیے ہین اُسکا نام نیہ تیاگ ہی اُسکو بدیہہ مکت جانو - جس نے دھیئی باسنا کا تیاگ کیا ہی اور لیلا کرکے کرتا ہوا استھت ہی وہ جیون مکت مہاتما پُرش راجا جنک کیطرح ہی اور جس نے نیہ باسنا تیاگی ہی اور اُپشم رُوپ ہوگیا ہی وہ بدیہہ مُکت ہو کر پرم تو مین استھت ہی پراپتر جسکو کہتے ہین وہ وہی ہوتا ہی - ہے رگھناتھ جی اِن دونون سمپد تیاگون مین استھت ہوکے پرم پد مین پراپت ہوتا ہی - دے سنتاپ سے رہت آتم پُرش دونون مکت سورُوپ ہین اور نرال پد مین استھت ہوتے ہین - ایک کی دیہہ اسپھرن روپ ہوتی ہی اور دوسرے کی دیہہ اسپھرن نہین ہوتی وہ بدیہہ جگت رُوپ دیہہ مین استھت ہوتا ہی اور کرم کرتا ہوا سنتاپ سے رہت جیون مُکت گیان کو دھرتا ہی اور پھر دوسری دیہہ تیاگ کر بدیہہ پد مین استھت ہوتا ہی اسکے ساتھ باسنا اور دیہہ دونون نہین بھاستے اِس سے بدیہہ مُکت کہاتا ہی - جیون مکت کے ہردے مین باسنا کا تیاگ ہی اور باہر سے کرم کرتا ہی - جیسے سمے سے سُکھ دُکھ پراپت ہوتا ہی تیسے ہی وہ نرنتر راگ دویش سے رہت ہو کر رہتا ہی اور سُکھ مین خوش اور دُکھ مین ناخوش نہین ہوتا وہ جیون مکت کہاتا ہی - جس پُرش نے سنسار کے اچھے اور برے پدارتھون کی اچھا تیاگ کر دی ہی وہ سب کامون مین سکھپت کیطرح اَچل برت ہی وہ مکت کہلاتا ہی ہیو پادیئی مین اور میرا - آدک سب کلنا ہردے سے جاتی رہی ہین وہ جیون مُکت کہلاتا ہی جسکی برت سب پدارتھون سے سکھپت کیطرح ہو گئی ہی اور جسکا چت سدا جاگرت ہی اور جو کلنا اور کرم کرتا ہوا بھی دیکھہ پڑتا ہی برنت ہردے سے آکاش کیطرح نرمل ہی وہ جیون مُکت پوجنے جوگ ہی - اتنا کہکر بالمیک جی بولے کہ اس پرکار جب بششٹھ جی نے کہا تب سورج بھگوان است ہوئے اور سبھا کے لوگ آپسمین نمسکار کر کر اسنان کرنے کے لیے اُٹھے اور رات کو بسر کرکے سورج کے نکلتے ہی سب آ آ کر اور آپسمین نمسکار کر کر اپنے اپنے آسنون پر جا بیٹھے ارتھات بششٹھ جی کی کتھا سننے کو سب پہلے ہی سے مستعد ہو بیٹھے -

---

# سرگ سترھوان-ترشنا اُپدیش برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی جو پُرش بدیہہ مُکت ہی وہ ہماری بانی کا بشئے نہین اس اُتم جیون مکت ہی کا لچھن سنو- جو کچھ پرکرت کرم ہی اُسکو جو کرتا ہی پرنت ترشنا اور اہنکار سے رہت ہی اور نِراہنکار ہو کر بسچرتا ہی- وہ جیون مُکت ہی- جگت کے پدارتھون مین جسکی درڑھ بھاؤنا ہی وہ ترشنا سے سدا دکھی رہتا ہی اور سنسار کے درڑھ بندھن مین بندھا ہوا کہاتا ہی اور جسنے نشچے کرکے ہردی سے سنکلپ کا تیاگ کیا ہی اور باہر سے سب بیوہار دن کو کرتا ہی وہ پُرش جیون مکت کہاتا ہی- جو باہر سے جگت مین بڑے بڑے کام کرتا ہی اور اچھا سہت دکھ پڑتا ہی پر ہردے مین سب ارتھون کی باسنا اور ترشنا سے رہت ہی وہ مکت کہاتا ہی جس پُرش کو بھوگون کی ترشنا مٹ گئی ہی اور برتمان مین (حالت موجودہ مین) نت رہا کرتا ہی وہ نِردُکھ اور نِہ کلنک کہاتا ہی- ہے مہا بُدھمان جسکے ہردی مین یہ اہنکار نشچی ہی اور جو اُسکو دھار کر سنسار کی بھاؤنا کرتا ہی اُسکو ترشنا روپی زنجیر سے بندھا ہوا اور کلنا سے کلنکت جانو- اس سے تم تین ہیرا اور ست اُست بُدھ سنسار کے پدارتھونکا تیاگ کرو اور جو پرم اودار پد ہی سب کال اسمین ہو جاؤ- بندھ اور مکت اور ست اُست کی کلپنا کو تیاگ کر سمُدر کیطرح استھر چت ہو رہو- نہ تم پدارتھ جال ہو نہ یہ تمھارے ہین اُست روپ جانکر انکا بکلپ تیاگ کرو- یہ جگت بھرم ماتر ہی اور اسکی ترشنا بھی بھرم ماتر ہی ایسے رہت آکاش کیطرح سماتر تم ست سوُروپ ہو اور ترشنا متھیا روپ ہی تمھارا اور اُسکا کیا سنگ ہی- ہے راجی جیو کو چار پرکار کا نشچے ہوتا ہی اور وہ بڑے آکار کو پراپت ہوتا ہی- چرنون سے لیکر مستک تک شریر مین آتم بُدھ ہوتا اور ماتا پتا سے پیدا ہوا جاننا یہ نشچے بندھن رُوپ ہی اور اسمیک درشن بھرم سے ہوتا ہی یہ پہلا نشچی ہی- دوسرا نشچے یہ ہی کہ مین بھاودن اور پدارتھون سے الگ ہون بال کی نوک سے بھی زیادہ باریک ہون اور ساکشی ہو کر باریک سے بھی بہت باریک ہون یہ نشچے شانت روپ موکش کو اُپجاتا ہی- جو کچھ جگت جال ہی وہ سب پدارتھون مین مین ہی ہون اور آتما روپ مین ابناشی ہون یہ تیسرا نشچے ہی یہ بھی موکش دایک ہی چوتھا نشچے یہ ہی کہ مین بھی اَست ہون اور جگت بھی اَست ہی ایسے رہت آکاش کی طرح سماتر ہی یہ بھی موکش کا کارن ہی- ہے راجی یہ چار پرکار کے نشچے جو مین نے تمسے کہے ہین ان مین سے پہلا نشچے بندھن کا کارن ہی اور باقی تینون موکش کے کارن ہین اور وے شدھ بھاؤنا سے اُپجتے جو پرتھم نشچے والا ہی وہ ترشنا روپ سگندھ سے سنسار مین بھرمتا ہی اور باقی تینون بھاونا شدھ جیون مُکت بلاسی پُرس کی ہین- جسکو یہ نشچے ہی کہ سب جگت مین ہی آتم سوُروپ ہون اُسکو ترشنا اور راگ و دویش پھر نہین دُکھ دیتے نیچے اوپر اور بیچ مین آتما ہی بیاپ رہا ہی اور سب مین ہی ہون مجھ سے کچھ الگ نہین ہی جسکے ہردے مین یہ نشچے ہی وہ سنسار کے پدارتھون مین بندھایمان نہین ہوتا- شون پرکرت مایا برھما شو پُرش الیشور یے سب جنکے نام ہین وہ نگیان سوروپ ایک آتما ہی سدا اسر بدا ایک ادویت آتما مین ہون دوَیت بھرم چت مین نہین ہی اور

سدا ہدیمان ستا بیاپک رُوپ ہون - برہماجی سے آدلیکر تنکے تک جو کچھ جگت جال ہی وہ سب پرپورن آتم تتو بھر رہا ہی - جیسے سمدر مین ترنگ اور بُدبُدے سب جل روپ ہین تیسے ہی سب جگت جال آتم رُوپ ہی ہی - ست سوروپ آتما کے سوا دوسری کوئی چیز نہین ہی - جیسے بُدبُدے اور ترنگ سمدر سے الگ نہین اور بھوکھن سونے سے الگ نہین تیسے ہی آتم ستا سے الگ کوئی چیز نہین - دویت اور ادویت جو جگت رچنا مین بھید ہی وہ پرماتما پُرش کی پھرن شکت ہی اور وہی دویت اور ادویت روپ ہوکر بھاستا ہی - یہ اپنا ہی - یہ اور کا ہی - یہ بھید جو سدا سب مین رہتا ہی اور پدارتھون سے اُپجنے اور مٹنے مین سکھ دُکھ بھاستا ہی اُنکا گرہن مت کرو - بھاؤ روپ ادویت ستا کا آشری کرو اور بھرم دویت کو تیاگ کرکے ادویت پورن ستا ہوجاؤ سنسار کے جو کچھ بھید بھاستے ہین اُنکو مت گرہن کرو - اس بھومکا کی بھاؤنا جو بھید رُوپ ہی اُسکو دُکھ دائی جانو جیسے اندھا ہاتھی ندی مین گرتا ہی اور پھر اُچھلتا ہی تیسے تم پدارتھون مین مت گرو - تم پورن سوروپ ہو مہاتما پُرش کو راگ دویش کچھ نہین ہوتے - سرب گت آتما ایک ادویت نرنتر اُدی رُوپ اور سرب بیاپک ہی ایک اور دوسے رہت بھی ہی سرب رُوپ بھی وہی ہی اور نہ کنچن رُوپ بھی وہی ہی - نہ مین ہون نہ یہ جگت ہی سب اَبدیا روپ ہی ایسا سمجھکر سب کا تیاگ کردیا ایسا سمجھو کہ گیان سورُوپ ست است سب مین ہی ہون - بھاوا سروپ سبکا پرکاسنے والا اجرامر نربکار نراکار تنہہ پریا اور پرم امرت رُوپ ہی اور نہ کلنک جیو شکت کا جیون رُوپ اور سب کلنا سے رہت کا انت کا کارن ہی - نرنتر اُدوت الیشور لبرت رُوپ ہی اور اَنھو سُوروپ سب اَنھو کا بیج ہی - اپنا آپ آتم پد اُچیت سوروپ برہم مین اور میرا بھاؤ سے رہت ہی - اس سے تین اور تیہ کی کلنا کو تیاگ کر اپنے ہردے مین یہ نشچے دھرو اور جیتھا پراپت کریا کرو تم تو اہنکار سے رہت شانت روپ ہو اور بھات آتما روپ ہو -

## سرگ اَٹھارھوان - جیون مُکت برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی جنکا ہردی مکت سُروپ ہی اُن مہاتما پرشونکا یہ سوبھاؤ ہی کہ اسمیک درشٹ اور دہیا بھمان سے نہین رہتے ہین پر لیلا کے طور پر جگت کے کامونکو کرتے ہین اور جیون مکت شانت رُوپ ہین جگت کی گت آد اور انت اور مدھ مین بے رس اور ناش رُوپ ہی اس واسطے شانت روپ ہین اور سب طرح سے اپنا کام کرتے ہین سب برتیون مین رہ کر اُنھون نے ہردی سے دھیمی باسنا تیاگی ہی نرالمب تتو کا آشری لیا ہی اور کسی مین بھی گھبراہٹ نہ کرکے سب باتون مین سنتشٹ رہتے ہین - ببیک روپی بن مین وی سدا رہا کرتے ہین بودھ روپی باغ کی سیر کیا کرتے ہین اور سب سے اتیت پد کا آشری لیا ہی - انکا انتہ کرن پورنماسی کے چندرما کیطرح شیتل رہتا ہی اور سنسار کے پدارتھون مین اُدبیگ کبھی نہین کرتے اور اُدبیگ اور بے سنتوکھ سے رہت ہین - وے سنسار مین کبھی دُکھی نہین ہوتے وی چاہے دشمنون کے بیچ مین ہو کر جدھ کرین یا دیا کرتے یا بڑے برے کرم کرتے دیکھ پڑین تو بھی جیون مکت ہین سنسار مین وی دکھی کبھی نہین ہوتے اور نہ کسی پدارتھ مین آنندوان ہوتے ہین

نہ کسی مین دُکھی ہوتے ہین نہ کسی پدارتھ کی اِچھا کرتے ہین اور نہ شوک کرتے ہین چپ چاپ رہ کر جو کام آجاے اُسی کو
کرتے ہین اور سنسار مین دُکھ سے رہت ہو کر سکھی ہوتے ہین - جو کوئی پوچھتا ہی تو سلسلہ سے جیون کا تیون کہتے ہین
اور جو کوئی کچھ نہ پوچھے تو گونگے جڑ برچھ کی طرح ہو رہتے ہین - اچھا اور ان اِچھا سے رہت ہو کر سنسار مین دُکھی
نہین ہوتے اور سب سے ہت کر کے اور کومل اُچت بانی سے بولتے ہین - وی جگیہ آدک کرم بھی کرتے
ہین پرنت سنساری کام مین نہین ڈوبتے - ہے رامجی جیون مُکت پُرش جگت اجگت طرح طرح کی اُگر دشا
سمت جگت کی برت کو ہاتھ مین بیل پھل کی طرح جانتا ہی پرنت پرم پد مین درڑھ ہو کر جگت کی گت کو
دیکھتا رہتا ہی اور اپنا انتہ کرن شیتل اور جیودن کو تپت دیکھتا ہی - وہ سُوروپ مین کچھ دویت نہین
دیکھتا ہی پرنت بیوہار کی اپیکشا سے اِسکی مہما کہی ہی - ہے رگھناتھ جی جنھون نے چِت کو جیتا ہی اور پرماتما
کو دیکھا ہی اُن مہاتما پرشون کی سوبھاؤ برت مین نے تُمسے کہی ہی اور جو موڑھ ہین اور جنھون نے اپنے
چت کو نہین جیتا ہی اور بھوگ روپی کیچڑ مین ڈوبے ہوئے ہین ایسے گدھون کے لچھن ہمسے نہین کہتے بنتے
اُنکو دیوانہ کہیئے دیوانہ اس طرح ہین کہ مہا نرک کی جوالا استری ہی اور وے جلتے ہوے نرک کے
ایندھن اُسی مین جلا کرتے ہین اور طرح طرح کے ارتھون کے نمت اَنرتھ پیدا کرتے ہین بھوگون کے
انرتھ رُوپ دُکھون سے اُنکے چت مارے گئے ہین اور سنسار کے آرمبھ سے دُکھی ہوتے ہین
اور طرح طرح کے کرم جو وی کرتے ہین اُنکے پھل ہردی مین رکھتے ہین اور اُن کرمون کے انسار سُکھ دُکھ
بھوگتے ہین ایسے جو بھوگ کے رسیا ہین اُنکے لچھن ہم نہین کہہ سکتے ہین - ہے رامجی گیا نوان پُرشون کی
درشٹ جو پہلے ہمنے کہی ہی اُسی کو تم اختیار کرو ہردی سے دھینئی باسنا کو تیاگ کرو اور جیون مکت ہو کر
جگت مین رہو - ہردی کی سمپورن اچھا تیاگ کر کے راگ اور باسنا سے رہت ہو رہو - باہر سے سب
آچار وان ہو کر لوگون مین رہو - اور سب دشا اور اوستھا کا اچھی طرح بچار کر کے اُن مین جو اُتّم ہون
اُنکا آشری کرو پرنت بھیتر سے سب پدارتھون سے نرس اور باہر سے اچھا کے سنمکھ رہو - بھیتر سے ٹھنڈے
رہو اور باہر سے جلتے رہو - باہر سے سب کام کرتے اور بھیتر سے سب سے الگ ہو رہو ہے
رامجی اب تم گیا نوان ہوئے ہو اور سب پدارتھون کی بھاؤنا کا تمکو ابھاو ہوا ہی جیسی اِچھا ہو ویسے رہو
جب اندریون کا اشٹ پدارتھ ہو آوی تب جھوٹھ موٹھ آنندوان ہونا اور جب کوئی آجاوی تب بھی جھوٹھ موٹھ دکھی ہوجانا -
کریا کا آرمبھ کرنا اور ہردی سے سار بھوت رہنا ارتھات باہر سے کرم کرو پر بھیتر اہنکار سے رہت آکاش کیطرح نرمل
رہو - کارج کلنا سے رہت ہو کر جگت مین پھرو - اور آشا رُوپ پھانسی سے چھوٹ کر اشٹ اور انشٹ سے ہردی
مین سم (برابر) رہو اور باہر سے کرم کرتے ہوئے لوگون مین بچرو - اِس چیتن پُرش کو واستو مین نہ بندھن
ہی نہ موکش ہی متھیا اندرجال کیطرح بندھن اور موکش سنسار کی ریت پر چلتا ہی سب جگت بھرم ماتر ہی اور
بھرماد سے یہ جگت بھاستا ہی - جیسے بڑی دھوپ ہونے سے مرتھل مین جل بھاستا ہی تیسے اگیان سے
جگت بھاستا ہی - آتما بندھن سے رہت اور سرب بیاپی رُوپ ہی اُسکو بندھن کیسے ہو اور جو بندھن نہین
تو مکت کیسے کہیے - آتم تتو کے اگیان سے جگت بھاستا ہی اور تتو گیان سے لین ہو جاتا ہی - جیسے رسّی کے

اگیان سے سرپ بھاستا ہی اور رسی کے جاننے سے سرپ لین ہو جاتا ہی - ہے رامجی تمتو گیا نوان ہوئے ہو اور اپنی سوشم بدھ سے نراہنکار ہوئے ہو اب آکاش کیطرح نرمل ہو رہو - جو تم است روپ ہو تو تمپورن بھائی بندھ متر بھی میسی ہی ہین انکی ممتا کو تیاگ کرو کیونکہ جو آپ کچھ نہ ہوا تو بھاؤنا کسکی کریگا اور جو تم ست سوروپ ہو تو بالکل ست آتما کی بھاؤنا کرو درشیہ جگت کی بھاؤنا سے رہت ہو رہو - یہ جو مین میرا بھوگ باسنا جگت مین ہی وہ پرمادسے بھاستی ہی اور مین میرا اور بھائی بندھو نکا شبہ کرم آدک جو جگت جال بھاستا ہی اس سے آتما کا کچھ سنجوگ نہین تم کیون شوک وان ہوتے ہو - تم آتم تتو کی بھاؤنا کرو تمھارا اسمبندھ کسی سے نہین ہی - یہ جگت بھرم ماتر ہی جو نراکار اجنما پرش ہو اسکے پتر بھائی بندھ دکھ سکھ کیسے ہو سکتا ہی - تم آپ اجنما نراکار نربکار ہو تمھارا اسمبندھ کسی سے نہین تم انکا شوک کسواسطے کرتے ہو - شوک کرنے کا استھان وہ ہوتا ہی جو ناش روپ ہو سو نہ تو کوئی پیدا ہوتا ہی نہ مرتا ہی اور جو جنم مرن بھی مانیے تو آتما اسکو ستا دینے والا ہی جو اس شریر کے آگے اور پیچھے بھی ہوگا - آگے جو تمھارے بڑے بدھمان ساتوکی اور گنوان بہت سے بھائی بندھ ہو گئے ہین انکا شوک کیون نہین کرتے جیسے وی تھے تیسے ہی تو یہ بھی ہین - جو پہلے تھے وہ اب بھی ہین - تم شانت روپ ہو اس سے موہ کو کیون پراپت ہوتے ہو جو ست سوروپ ہی اسکا نہ کوئی دشمن ہی اور نہ وہ ناش ہوتا ہی جو تم ایسا مانتے ہو کہ مین اب ہون آگے نہ ہونگا - تو بھی برتھا شوک کیون کرتے ہو - تمھارا سندیہ تو جاتا رہا ہی اپنی پرکرت مین ہرکھ شوک سے رہت ہو کر رہو اور سنسار کے سکھ دکھ مین ایکسان رہو - پرماتما بیاپک روپ سب جگہ موجود ہی اور اس سے کچھ الگ نہین - تم آتمانند آکاش کیطرح نرمل لبسرت اور نت شدھ پرکاش روپ ہو جگت کے پدارتھون کے نمت کیون شریر کو سکھاتے ہو سب پدارتھون مین ایک آتما بیاپک ہی - جیسے موتیونکی مالا مین ایک تاگا بیاپک ہوتا ہی تیسے ہی آتما سب مین بیاپک ہی گیا نوان کو سدا ایسا ہی بھاستا ہی اور اگیانیونکو ایسا نہین بھاستا اس سے گیا نوان ہو کر تم سکھی رہو - یہ جو سنسرن روپ سنسار بھاستا ہی وہ پرماد سے سار بھوت ہو گیا ہی - تمتو گیا نوان اور شانت بدھ ہو -

درشیہ بھرم ماتر سنسار کا کیا روپ ہی - بھرم اور سپنے سے کچھ الگ نہین - سپنے مین جو کرم اور جو بست ہی سب متھیا ہی ہی تیسے ہی یہ سنسار ہی - سرب شکت جو سرباتما ہی اسمین جو بھرم ماتر شکت ہی اسی سے یہ سنساری مایا اٹھی ہی جو ست نہین ہی - واستو مین پوچھو تو کیول گیان سوروپ ایک آتم ستا ہی استھت ہی - جیسے سورج پرکاشتا ہی تو اسکو نہ کسی سے بردھ ہی اور نہ کسی سے اسنیہ ہی تیسے ہی وہ سربتر سربدا سرب روپ سب کا ایشور ہی - اس ستا کا ابھاس سمبیدن پھرتا ہی اس سے طرح طرح کا جگت بھاستا ہی اور الگ الگ روپ نرنتر ہی پیدا ہوتے ہین جیسے سمدر مین ترنگ اپجتے ہین تیسے ہی دیہہ دھاری جیسی باسنا کرتا ہی اسی کے موافق جگت مین پیدا ہو کر چکر سا بھرمتا ہی - سورگ مین استھت جیو نرک مین جاتے ہین اور نرک مین جو جیو استھت ہین وی سورگ مین جلتے ہین ایک جون سے دوسری جون مین اور ایک دیپ سے دوسری دیپ مین جاتے ہین اور اگیان سے دھیرج والا کرپن ہو جاتا ہی اور کرپن دھیرج وان ہو جاتا ہی - اسیطرح جیو اچھلتے ہین اور گرتے ہین اور اگیان سے انیک بھرم

پراپت ہوتے ہین پر آتم ستا ایک رُوپ ہی- استھت ہی- استھر ہی- نرمل ہی اور اپنے آپ مین اچل ہی اور دُکھ
اور بھرم اُسمین کوئی نہین- جیسے اگن مین برف کا ٹکڑا نہین پایا جاتا تیسے ہی جو آتم ستا مین استھت ہی اسکو
کلیش کوئی نہ ہوتا اُسکا ہردی جو شیتل رہتا ہی سو آتم ستا کی بڑائی ہی- سنسار کی یہی دشا ہی کہ جو بڑے بڑے
الشورج والے دیکھ پڑتے تھے وی کچھ دنون کے بعد ناش ہوگئے دیکھ پڑے- تو اور مین آدکی بھاؤنا آتما
مین متھیا بھرم سے بھاستی ہی- جیسے آکاش مین دوسرا چندر ما بھاستا ہی تیسے ہی یہ بھائی بندھ ہین- یہ اور
مین یہ مین ہون آدک متھیا درشٹ تمھاری اب مٹ گئی ہی- سنسار کی جو بچار درشٹ ہی جس سے جیو ناش
ہوتے ہین اُسکو جڑ سے کاٹ کر تم جگت مین کرم کرو- جیسے گیانوان جیون مکت ہوکر سنسار مین رہتے ہین
تیسے ہی تم بھی رہو بوجھا ڈھونے والے کیطرح بھرم مین نہ پڑنا- جہان ناش کرنے والی بھاونا اُٹھے وہان
یہ بچار کرو کہ یہ پدارتھ متھیا ہی تب وہ باسنا اسٹ جایگی- یہ بندھن ہی- یہ موکش ہی- یہ پدارتھ نِت ہی
ایسی ایسی گنتی چھوٹے چت مین اُٹھتی ہی اُدار چت مین نہین اُٹھتی- اُدار چت جو گیانوان پرش ہین اُنکے
آچرن کے بچارنے مین دبدھہ درشٹ جاتی رہیگی تم ایسا سمجھو کہ جہان مین نہین وہان کوئی پدارتھ
نہین اور ایسا کوئی پدارتھ نہین جو میرا نہین اس بچار سے دبدھہ درشٹ تمھاری نشٹ ہو جایگی-
ایسے گیانوان پرش سنسار کے کسی پدارتھ سے گھبراتے نہین اور کسی پدارتھ کے نہ ہونے مین دُکھی بھی
نہین ہوتے- وی چدآکاش روپ سب کو ست اور استھت رُوپ دیکھتے ہین- آکاش کیطرح آتما کو
بیاپک دیکھتے ہین اور بھائی بندھ آدک جیو ونکو است رُوپ دیکھتے ہین طرح طرح کے بہت سے جنمون
مین بھرم سے بہت سے بھائی بندھ ہوگئے ہین واستو مین ترلوکی اور بھائی بندھون مین بھائی بندھ بھی وہی
ہی اور دوسرا کوئی نہین-

## سرگ اُنیسوان- باون بودھ برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی اِس پرسنگ پر ایک پُرانا اتہاس ہی جو بڑے بھائی نے چھوٹے بھائی سے کہا
ہی اُسکو سنو کہ اِسی جمبودیپ کے کسی استھان مین مہیندر نام ایک پربت ہی وہان کلپ برچھ ہی اُسی برچھ کی چھایا کے
نیچے دیوتا اور کنّر لوگ آکر بشرام کرتے تھے- اِس پربت کے بڑے بڑے شکھر بہت اونچے تھے جو برہم لوک تک گئے
تھے جنپر دیوتا لوگ سام بید پڑھا کرتے تھے- کسیطرف بہت جل سے بھرے ہوئے میگھ پھرتے تھے کہین پھول سے لدی
ہوئی بیلین لگی تھین- کہین پانی کے جھرنے جھررہے تھے اور گھاٹیون مین اُچھلتے تھے جیسے سمُدر کے ترنگ اُچھلتے
ہین- کہین پچھی بول رہے تھے کہین کندرا مین سنگھ گرجتے تھے- کہین کلپ برچھ اور کدمب برچھ لگے تھے-
کہین اپسرا لوگ پھررہی تھین کہین گنگا جی کی دھارا چل رہی تھی اور کسی استھان مین مہاسُندر رتن اور من برلجتے
تھے- وہان گنگا جی کے کنارے ایک بڑا تپسوی استری سمت تپ کرتا تھا اور اُسکے مہاسُندر دو پتر تھے- جب کچھ
سمے بیت گیا تب پُن نام پتر گیانوان ہوا پر باون اَردھ پربُدھ اور لُپت اوستھا مین رہا- جب کال چکر کے
پھرتے ہوتے کئی برس بیت گئے تو اُس بڑے تپسوی کا شریر بوڑھا ہوگیا اور اُسنے شریر کی چھن بھنگتا وستھا

دیکھ کر چت کی برت کو دیہہ سے الگ اربھات بدیہہ ہونے کی اِچھا کی- دیرگھ تپا کی پُریشٹکا کلنا رُوپ شریر کو تیاگ کرتی بھئی اور جیسے سانپ کینچل کو تیاگ کر دیتا ہے تیسے ہی پربت کی کندرا مین جو آتشری بھا اُسمین اُسنے شریر کو اُتار دیا اور کلنا سے رہت اچیت چنماترستا سوروپ مین استھت ہوا اور راگ دویش سے رہت جو پد ہے اُسمین وہ پراپت ہوا جیسے دھوان آکاش مین جاکر ٹھہرتا ہے تیسے ہی وہ چدآکاش مین جاکر ٹھہرا- تب منیشور کی استری نے اپنے پت کا شریر پرانون سے رہت دیکھا اور جیسے ڈنڈے سے کمل کاٹا ہو تیسے ہی چت بنا شریر دیکھا تب اُسنے بہت دنون تک جوگ کرم کر کے اپنا شریر پران اور پَون کو بس کر کے تیاگ دیا جیسے بھونرا کملنی کو تیاگ دیتا ہے تیسے ہی شریر کو تیاگ کر کے اپنے پت کے پد کو پہونچگئی- جیسے آکاش مین چندرما است ہوتا ہے اور اُسکی چاندنی اُسکے پیچھے ادرشٹ ہو جاتی ہے تیسے ہی دیرگھ تپا کی استری دیرگھ تپا کے پیچھے ادرشٹ ہوگئی- جب دونون بدیہہ مکت ہوئے تب پُن جو بڑا پُتر تھا اُنکے دیہک کرم مین ساودھان ہو کر کرم کرنے لگا پرنت پاوَن نام پتر ماتا پتا کے بنا بہت دکھی ہو کر ماری سوچ کے بیاکل چت ہوگیا اور بن کنجون مین پھرنے لگا- پُن نام پُتر جو ماتا پتا کی دیہا وک کریا کرتا تھا جہان پاوَن نام پتر دُکھ سے بلاپ کر رہا تھا وہان آیا اور بھائی کو دکھ مین دیکھ کر کہنے لگا کہ ہے بھائی تم سوچ کیون کرتے ہو جو برسات کے میگھون کی طرح آنسوؤن کی دھارا بہاتے ہو- ہے بُدھمان تم کِسکا سوچ کرتے ہو تمھاری پتا اور ماتا تو آتم پد کو پراپت ہوتے ہین جو موکش پد ہے وہی سب جیوونکا استھان ہے اور گیانیونکا سوروپ ہے چدروپ سبکا اپنا آپ سوروپ ایک ہی ہے پر تو بھی گیانوان کو اِس پرکار بھاستا ہے اور اگیانی کو ایسا نہین بھاستا وے تو گیانوان تھے اور اپنے سوروپ مین پراپت ہوئے ہین انکا سوچ تم کسواسطے کرتے ہو- یہ کیا بھاونا تم نے باندھی ہے- سنسار مین جو شوک موکش دایک ہے وہ تم نہین کرتے اور جو شوک کرنے جوگ نہین وہ کرتے ہو نہ وہ تمھاری ماتا تھی نہ وہ تمھارا پتا تھا- نہ تم اُسکے پُتر ہو- کئی تمھاری ماتا پتا ہوگئے ہین اور کئی پُتر ہوگئے ہین- بے گنتی بار تم اُنکے پُتر ہوئے ہو اور بے گنتی پُتر اُنھون نے پیدا کئے ہین اور بے گنتی پتر متر بھائی بندھ بھائی بندھ تمھارے جنم جنم مین ہوچکے ہین- جیسے رت رت مین بڑی بڑی چھوٹی ڈالیون مین پھل پیدا ہوتے ہین اور مٹ جاتے ہین تیسے ہی جنم اور مرن ہوتے ہین تم کسواسطے ماتا اور پتا کے اسنیہہ مین سوچ کرتے ہو- جو تمھارے اور ہزارون ماتا پتا ہو کر بیت گئے ہین اُنکا سوچ تم کیون نہین کرتے جو اِس جنم کے ماتا پتا کا سوچ کرتے ہو تو اُنکا بھی کرو- ہے مہا بھاگ یہ جو جگت تمکو دیکھ پڑتا ہے سو جاگرت بھرم ہے پرمارتھ مین نہ کوئی جگت ہے نہ کوئی پتر ہے نہ کوئی بھائی بندھ ہے- جیسے مرُتھل مین بڑی ندی بھاستی ہے پرنت اُسمین پانی کا ایک بوند بھی نہین ہوتا تیسے ہی واستو مین جگت کچھ نہین ہے- بڑے بڑے پچھی وان جنکے اوپر چھتر اور مرُتھل شوبھائمان رہتے ہین وہ برخلاف ہو جائینگے کیونکہ یہ پچھی چنچل روپ ہے کچھ دنون مین چلی جاتی ہے- ہے بھائی تم پرمارتھ درشٹ سے بچار کر کے دیکھو کہ نہ تم ہو نہ یہ جگت ہے- یہ جگت بھرم رُوپ ہے اِسکو ہردے سے تیاگ کرو- اِسی مایا درشٹ سے بار بار اُپجتا ہے اور مٹ جاتا ہے- یہ جگت اپنے سنکلپ سے اُپجا ہے اِسمین ست پدارتھ کوئی نہین اگیان روپی مرتھل مین جگت روپی ندی ہے جسمین شبھ اشبھ روپی ترنگ اُٹھتے اور مٹتے ہین-

## سرگ بیسوان - پاؤن بُودھ برنن

پُن بولے کہ ہے بھائی کتنے ہی ماتا اور کتنے ہی پتا ہو ہو کر مٹ گئے ہین۔ جیسے ہوا سے دُھول کے کنکے اُڑتے ہین تیسی بھائی بندھ ہین۔ نہ کوئی متر ہی نہ کوئی شتر ہی سب جگت بھرم ماتر ہی اور اُسمین جیسی بھاؤنا پھُرتی ہی تیسے ہی ہو بھاستی ہی بھائی بندھ متر پتر آدک مین جو اسنیہہ ہوتا ہی سو موہ سے کلپت ہی اور اپنے من سے ماتا پتا آدک کی سنگیا کلپت ہی۔ جگت پرپنچ مین جیسی سنگیا کلپتا ہی تیسی ہی ہو بھاستی ہی۔ جہان باندھو کی بھاؤنا ہوتی ہی وہان باندھو بھاستا ہی اور جہان اور کی بھاونا ہوتی ہی وہان اور ہی ہو بھاستا ہی جو امرت مین بکھ کی بھاؤنا ہوتی ہی تو امرت بھی بکھ ہو جاتا ہی سو کچھ امرت مین بکھ ہی نہین۔ بھاؤنا روپ بھاستا ہی تیسے ہی نہ کوئی متر ہی نہ کوئی شتر ہی سرب کال بدّیمان ایک سرب گت سرباتما پُرش استھت ہی اُسمین اپنے اور دوسرے کی کلپنا کوئی نہین۔ اور جو کچھ شریر آدک ہین وے لہو مانس آدک سے بنے ہین اُن مین اہم ستا کون ہی اور اہنکار چیت بُدھ اور من کون ہی۔

پرمارتھ درشٹ سے یہ تو کچھ نہین ہے۔ بچار کرنے سے نہ مین ہون نہ تو ہی یہ سب متھیا گیان سے بھاستے ہین۔ ایک اننت چد آکاش آتم ستا سربدا ہی اُسمین تیری ماتا کون ہی یہ سب متھیا بھرم سے بھاستا ہی واستو مین کچھ نہین شریر کو دیکھ تو جو کچھ شریر ہی وہ پنچ تتو سے بنا ہوا جڑ روپ ہی اُسمین چیتن ایک روپ ہی اور اپنا اور پرایا کون ہی اس بھرم کو تیاگ کرکے تتو کا بچار کر و متھیا بھاؤنا کرکے ماتا پتا کے لیے کیون شوک وان ہوتے ہو۔ جو سمیک درشٹ کا آشری کرکے اُس اسنیہہ کا شوک کرتے ہو تو اور جنمون کے بھائی بندھ متر ون کا شوک کیون نہین کرتے۔ بہت سے پھولون اور لتاؤن مین تم ہرن کے بچہ ہوئے تھے اُس جنم کے تمھاری کتنے ہی متر اور باندھو تھے اُنکا شوک کیون نہین کرتے۔ بہت سے کملون سہت تالاب مین ہاتھی رہتے تھے وہان تم ہاتھی کے پتر تھے اُن ہاتھیون والے جنم کے بھائی بندھو نکا شوک کیون نہین کرتے۔ ایک بڑے بن مین برچھ لگے تھے اور تم مین پھل پتے لگے تھے اور بہت سے برچھ تمھارے بھائی بندھ تھے اُنکا شوک کیون نہین کرتے۔ پھر ندی تالاب مین تم مچھلی ہوئے تھے اور اُس مچھہ جون کے باندھو لوگ تھے اُنکا شوک کیون نہین کرتے۔ دشارنو دیش مین تم کوا اور بندر ہوئے تھے۔ اور تکھار نیہ نام دیش مین تم راج پتر ہوئے پھر جنگلی کوے ہوئے پھر بنگ دیش مین ہاتھی ہوئے برّاج دیش مین گدھا ہوئے۔ الو دیش مین تم سانپ اور برچھ ہوئے بنگ دیش مین تم گدھ ہوئے پھر مادیش کے پربت مین پشپ لتا ہوئے۔ پھر مندراچل پربت پر گیدڑ ہوئے۔ کوشل دیش مین براہمن ہوئے۔ بنگ دیش مین تیتر ہوئے نکھار دیش مین گھوڑا ہوئے۔ کیٹ اوستھا مین ہاتھی ہوئے ایک پنچ گانون مین بچھڑا ہوئے اور پندرہ مہینے وہان رہے۔ پھر ایک بن مین تالاب تھا وہان کمل کے پھولون مین بھونرا ہوئے اور جمبو دیپ مین تم بہت بار پیدا ہوئے ہو۔ ہے بھائی اس پرکار باسنا سہت برتانت مین نے کہا۔ جیسی جیسی تمھاری باسنا ہوتی گئی تیسے تیسے جنم تم پاتے گئے۔ مین سو کشم اور نرمل بدھ سے دیکھتا ہون کہ ایک گیان کے بنا تمنے

کتنے ہی جنم پاتے ہین اُن جنمون کو جانکر تم کس کس باندھو کا شوک کروگے اور کس کس سے اسنیہہ کروگے۔ جیسے وی باندھو تھے تیسے ہی اُنکو بھی جانو۔ میرے بھی بہت سے باندھو ہوتے ہین۔ جن جن مین مین نے جنم پایا ہی اور جو جو بیت گئے ہین وہ سب مجھکو یاد ہین۔ اب مجھکو ادویت گیان ہوا ہی۔ ہے بھائی ترراگ دیش مین مین طوطا ہوا۔ تالاب کے کناری پر ہنس ہوا۔ پنچھیون مین کوا ہوا۔ بیل ہوا۔ بنگ دیش مین برچھ ہوا۔ اس بن پربت مین بڑا اونٹ ہوکر رہا۔ پونڈر دیش مین راجا ہوا۔ اور سہیاچل پربت کی کندرا مین بھیڑیا ہوا جہان تو میرا بڑا بھائی تھا پھر مین دش برس تک ہرن ہوکر رہا۔ پانچ مہینے تک تیرا بھائی ہرن ہوکر رہا۔ اَب تیرا بڑا بھائی ہون۔ اِس پرکار گیان سے رہت ہوکر باسنا کرم کے انسار کتنے ہی جنمون مین مین بھرمتا رہا ہون۔ مین نے تمسے سب کہا ہی اور مجھکو یاد ہی۔ اِس پرکار جگت جال کی استھت مین نے تمسے کہی۔ تمھارے اوپر ہمارے کتنے جنمون کے ماتا پتا بھائی اور متر ہوئے ہین اُنکا شوک تم کیون نہین کرتے۔ یہ سنسار دُکھ سُکھ روپ اپرمان بھرم رُوپ ہی اِس کارن سب کو تیاگ کر اپنے سوُروپ مین اِستھت ہو جاؤ۔ یہ جگت بھرم روپ ہی اسکی باسنا کو تیاگ کرو جب اہنکار باسنا کو تیاگ کروگے تب اُس پد کو پراپت ہوگے جہان گیان وان لوگ پراپت ہوتے ہین۔ اس سے ہے بھائی یہ جو جیو بھاؤ ابھاؤ جنم مرن اوپر جاتا پھر نیچے کو گرتا بیوہار ہی اُسمین بدُھمان لوگ شوک نہین کرتے وی دُکھ کے دوُر ہونے کے لیے اپنا سوروپ یاد کرتے ہین جو بھاو ابھاؤ اور جرا مرن سے رہت نِت شدھ پرانند ہی تم اُسی کو یاد کرو موڑھ مت ہو۔ تمکو نہ سکھ ہی نہ دُکھ ہی نہ جنم ہی نہ مرن ہی نہ ماتا نہ پتا ہی تم تو ایک ادویت رُوپ آتما ہو اور کسی سے سمبندھ نہین رکھتے ہو کیونکہ کچھ الگ نہین ہی۔ ہے سادھو یہ جو طرح طرح کا سنسار بشی سنجکت جنتر ہی اُسکو اگیان رُوپ نِت لیتا ہی اور اشٹ انشٹ مین پھنستا ہی۔ جو آتم درشی پرش ہین اُنکو کوئی کرم اسپرش نہین کرتا وے کیول سکھ رُوپ ہین اور جو اگیانی ہین وی دیہہ اندریون کے گنون سے ملکر اُسی کا روپ ہو جاتے ہین اور اشٹ انشٹ سے سُکھ دُکھ کو بھوگ کرتے ہین۔ جو گیان وان پرش ہین وے دیکھنے والے ساکشی ہوتے ہین کرتے ہوئے بھی اکرتا رُوپ ہین اور اشٹ انشٹ کی پراپت مین راگ دویش سے رہت ہین۔ جیسے درپن مین پرتمب (عکس) آپڑتا ہی تو درپن بھلے بُرے رنگ سے رنگ نہین جاتا تیسے ہی گیان رکھنے والا پُرش راگ دویش کے رنگ مین رنگا نہین ہوتا۔ سب اچھا اور بھی کلنا سے رہت نرمل آتم ستا سدا پرپھلت رُوپ ہی اور استری پتر بھائی بندھو نکے اسنیہہ سے رہت ہی اور اُسکا ہردی روپی کمل سب اچھا اور مین تیرا سے رہت اپنے سوُروپ مین سنتشٹ رہتا ہی۔ اس سے ہتھیا دیہہ آدک کی بھاونا کو تیاگ کر اپنے نِت شدھ شانت اور پرمانند سوروپ مین تم بھی استھت ہو۔ تمتو پربرہم اور نرمل رُوپ ہو۔

## سرگ اکیسوان۔ ترشنا چکتشا اُپدیش برنن

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے راجا جب اس پرکار پُن نے پاؤن سے بودھ اُپدیش کہا تب پاؤن بودھ وان ہوا

تب دونون گیانوان اور نراچھت آنند پُرش ہوکر بہت دنون تک بچرتے رہے اور پھر دونون بدیہہ مکت ہوکر نربان پدکو پراپت ہوئے۔ جیسے تیل سے رہت دیپک نربان ہوجاتا ہی تیسے پرآربدھ کرم کے چھین ہونے سے دونون بدیہہ مُکت ہوئے۔ ہے راجی اسی پرکار تم بھی جانو۔ جیسے دی ہتر باندھو دھن آدک کے اسنیہہ سے رہت ہوکر بچرے تیسے ہی تم بھی اسنیہہ سے رہت ہوکر بچرو۔ اور جیسے اُنھون نے بچار کیا تھا تیسے ہی تم بھی بچار کرو۔ اِس متھیا رُوپ سنسار مین کسکی اِچھا کرے اور کسکا تیاگ کرے۔ ایسا بچار کر بے انتھا خواہشون اور ترشنا کا تیاگ کرے یہی ادکھد ہی۔ ترشنا کی اِچھا کا پالنا ادکھد نہین کیونکہ پالنے سے کبھی پُورن نہین ہوئی۔ جو کچھ جگت ہی وہ چت سے پیدا ہوا ہی اور چت کے مِٹ جانے سے سنسار دُکھ مٹ جاتا ہی۔ جیسے لکڑی کے پانے سے آگ بڑھتی جاتی ہی اور لکڑی کے نہ پانے سے شانت ہوجاتی ہی تیسے ہی چت کی چینتنا سے جگت بستار کو پاتا ہی اور چینتنا سے رہت شانت ہوجاتا ہی۔ ہے راجی دیھئی باسناوان تیاگ روپی رتھ پر چڑھ کر رہو۔ کرُتا دَیا اُدارتا سہت ہوکر لوگون مین رہو اور اشٹ انشٹ مین اگ دویش سے رہت ہوکر رہو۔ یہ برہم استھت مین نے تمسے کہی۔ نشکام نردوش اور سوستھہ رُوپ کو پاکر پھر موہ کو نہین پراپت ہوتا۔ پرم آکاش ہی اسکا ہردی ماتر ببیک ہی اور بُدھ اُسکی سکھی ہی۔ جنکے پاس بدھ اور ببیک ہی دی پرم بیوہار کرتے ہوئے بھی سنکٹ مین نہین پڑتے اِس سے تم پرم ببیک اور بُدھ کا سنگ لیکر جگت مین رہوگے تب سنکٹ اور دُکھ سے موہت نہ ہوگے۔ طرح طرح کے دُکھ اور سنکٹ اور اسنیہہ آدک جو بکار روپی سمدر ہی اُس سے پار اُترنے کو بیڑا ایک اپنا دھیرج ہی ہی اور کوئی اُپاے نہین۔ سو دھیرج کیا ہی کہ درشیہ جگت سے بیراگ اور ست شاستر کا بچار۔ ان اُتم گنون کے ابھیاس سے آتم پد کی پراپت ہوتی ہی وہ آتم پد تینون لوک کے ایشورج روپی رتنون کا بھنڈار ہی۔ جو تینون لوک کے ایشورج سے بھی نہین پراپت ہوتا وہ بیراگ بچار ابھیاس اور چت کے استھر کرنے سے ہوتا ہی جبتک منکھیہ جگت کوش مین اُلجھتا ہی اور من ترشنا روپی تاپ سے رہت نہین ہوتا تب تک دُکھ ہی اور جب آتم ببیک سے من پورن ہوتا ہی تب سب جگت امرت رُوپ بھاستا ہی۔ جیسے جوتا کے پہننے سے سب پرتھوی چمڑے سے منڈھی ہوئی ہوجاتی ہی تیسے پُورن پد اچھا اور ترشنا کے تیاگنے سے پاتا ہی۔ جیسے شرد کال کا آکاش میگھون سے رہت نرمل ہوتا ہے تیسے ہی اِچھا سے رہت پُرش نرمل ہوتا ہی۔ جن پُرشون کے ہردی مین آشا پھرتی ہی اُنکے بش ہوئے چت شُون ہوجاتا ہی اور جیسے اگست مُن نے سمدر کو پی لیا تھا تب سمدر جل سے رہت ہوگیا تھا تیسے ہی آتم روپی جل سے رہت چت روپی سمدر شون ہوجاتا ہی جس پُرش کے چت روپی برچھ مین ترشنا روپی چنچل بندر یا رہتی ہی اُسکو وہ استھر ہونے نہین دیتی اور سدا اشو بھایمان ہوتی ہی اور جبکا چت ترشنا سے رہت ہی اُس پُرش کو تینون لوک کمل کی کلی کے سمان ہوجاتے ہین۔ بہت سے جوجن گوپد کے برابر سگم ہوجاتے ہین اور مہا کلپ آدھے پل کے برابر ہوجاتا ہی۔ ہے راجی چندرما اور ہمالے پربت بھی الیسا شیتل نہین اور کیلے کا برچھ اور چندن بھی الیسا شیتل نہین جیسا شیتل چت ترشنا سے رہت ہوتا ہی۔ پورنماسی کا چندرما اور چھیر سمدر بھی الیسا شدھ نہین اور شری لچھمی جی کا

لکھ بھی ایسا نہین جیسا اِچھا سے رہت من شوبھایمان ہوتا ہی- جیسے چندرما کے پرکاش کو بادل ڈھک لیتا ہی اور جیسے شدھ استھان کو اشدھ لیپن میلا کردیتا ہی تیسے ہی اہنکار روپ پشاچ پرشونکو میلا کر دیتا ہی- چت روپی برچھ کی بڑی بڑی شاخین سب دشاؤن مین پھیل رہی ہین سو آشا روپ ہین جب ببیک روپی کلھاڑے سے اُن کو کاٹینگے تب اچت پد کی پراپت ہوگی اور تبھی ایک استھان روپی چت رہیگا- ابیک اور دھیرج اور ترشنا کی شاخون سہت ہی اُنکی پھر بہت سی شاخین ہونگی اسلیے آتم دھیرج کو دھرو کہ چت نہ بڑھنے پاوے-

آتم دھیرج کرکے جب چت نشٹ ہو جایگا تب ابناشی پد پراپت ہوگا- ہے راجی اُس ہردے چھیتر مین جب چت ٹھہرتا ہی تب آشا روپی جگت نہین اُپجنے دیتا کیول برہم روپ باقی رہتا ہی- جب تمھارا اچت برت سے رہت اچت روپ ہوگا تب موکش روپ بڑا بھاری پد پراپت ہوگا- چت روپی اُلو پنچھی کی ترشنا روپی استری ہی ایسا جہان بچرتا ہی وہان امنگل پھیلا ہی- جہان اُلو پنچھی رہتے ہین وہان اُجاڑ ہو جاتا ہی- ببیک آدک جس سے دور ہوگئے ہین ایسے چت کی برت سے تم دور ہو رہو- جب تم ایسے ہوکر رہوگے تب اچنت پد کو پراپت ہوگے- جیسی جیسی برت پھُرتی ہی تیسا ہی تیسا روپ جیو ہو جاتا ہی- اس کارن چت اُپشم کے نمت تم وہی برت دھارن کرو جس سے آتم پد کی پراپت ہووے مہاتما پُرش جسکو سنسار کے پدارتھون کی اِچھا اور راپر کھنا مٹ گئی اور جو بھاوٴ ابھاوٴ سے چھوٹ گیا ہی وہ آتم پد پاتا ہی- اور جسکا چت آشا روپی پھانسی سے بندھا ہی وہ مکت کیسے ہو آشا والا کبھی مکت نہین ہوتا ہمیشہ بندھا رہتا ہی-

## سرگ بائیسوان- برُوچن برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی مین نے تمکو اُپدیش کیا ہی اُسکو تم بدھ سے بچارو- شری رامچندر جی بولے کہ ہے سب دھرمون کے جاننے والے- تمھارے پرتاپ سے جو کچھ جاننے کے جوگ تھا وہ مین نے جانا اور پانے کے جوگ پد کو پایا اور نرلیپ پد مین بشرام کیا- بھرم روپی میگھ سے رہت شرد رت کے آکاش کی طرح نرمل میرا چت ہوا ہی موہ روپی اہنکار مٹ گیا ہی- امرت سے ہردے پورنماسی کے چندرما کیطرح شیتل ہوا ہی اور سنشے روپی میگھ مٹ گیا ہی پرنت آپ کے بچن روپی امرت کے پینے سے مین ترپت نہین ہوتا- جس طرح راجا بل کو بگیان بُدھ بھید پراپت ہوا ہی وہ بودھ کے بڑھنے کے لیے مجھ سے جیون کا تیون کہیے- نرمل چت والے چیلے سے کہتے ہوئے بڑی ڈکھ نہین مانتے- بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی راجا بل کا جو برتانت ہی وہ مین کہتا ہون سنو اُس سے پوتر بودھ پراپت ہوگا- ہے راجی اِس جگت کے نیچے پاتال ہی وہ استھان مہا چھیر سمدر کیطرح اُجل اور نرمل ہی وہان کہین مہا سندر ناگ کنیا براجتی ہین کہین بگندھر سرپ جنکے ہزار سر ہین براجتے ہین- کہین دیتون کے پُتر رہتے ہین اور کٹ کٹ شبد کرتے ہین- کہین سُندر سکھ کے استھان ہین- کہین بہت سے جیو نرکون مین جلتے ہین اور کہین درگندھ کے استھان ہین- ساٹھ پاتال ہین اُن سب مین جیو دھاری رہتے ہین- کہین رتنون سے جڑے استھان ہین- کہین کپل دیو جی جنکے چرن کملون پر دیوتا اور دیت سر رکھتے ہین براجتے ہین اور

کہین رتنون کے سُگندھت باغ لگے ہین ایسی دو بُھجاوَن سے پالی ہوئی پرتھوی مین دیتون مین آتم برو چن کا پُتر
راجا بل رہتا ہی۔ جس نے سب دیوتون اور بدیا دھرون اور کنّرون کو کھیل کیطرح جیت لیا ہی۔ اور تینون
لوک کو اپنے بش مین کرلیا ہی۔ سب دیوتاؤن کا راجا اندر اُسکے چرن سیوا کی ابھلاکھا رکھتا ہی تینون لوک
مین جو طرح طرح کے رتن ہین وہ سب اُسکے وہان موجود تھے اور سب شریرون کی رچھیا کرنے اور بھاؤنا
کے دھرمون کے دھرنے والے بشن بھگوان اُسکے دروازے کے دربان ہین۔ ایراوت ہاتھی جس کے
گنڈ استھل سے مد جھڑتا ہی اُسکی بانی سنکر ایسا ڈرتا ہی جیسے مور کی بانی سنکر سانپ ڈرتا ہی اُسکا ایسا تیج
ہی جیسے سات سمدرون کا جل بڑوا اگن سوکھ لیتی ہی اور جیسے پرلی کال کے بارہ سورجون سے سمدر
سوکھنے لگتا ہی۔ اُسنے ایسے جگیّہ کیے جسکے دودھ اور گھی کی آہُت کا دھوان میگھ بادل ہوکر پربتون
پر چھا رہا۔ جسکی درڑھ درشٹ دیکھ کر کُلاچل پربت بھی نرم ہوگیا۔ جیسے پھولون سے لدی ہوئی بیل
جھک جاتی ہی تیسے ہی کھیل کرکے اُس نے بڑے بستار والے تینون لوک کو جیت لیا اور تینون لوک کو
جیت کر دش کروڑ برس تک راجا بل نے راج کیا۔ راجا بل نے بہت سے جگونکو گذرتے ہوئے دیکھا اور
بہت سے دیوتا اور دیت بھی پیدا ہوتے اور مرتے کتنے ہی بار دیکھے تینون لوک کے طرح طرح کے بھوگ
بھی اُسنے بھوگے۔ تب اُنسے گھبرا کر سمیر پربت کے کنگورے پر ایک اونچے جھروکھے مین اکیلا جا بیٹھا اور سنسار
کی استھت کو بچارنے لگا کہ اِس بڑے چکرورتی راج سے مجھکو کیا پریوجن ہی۔ جدّپ تینون لوک کا راج بڑا ہی
تو بھی اِس مین اشچرج کیا ہی۔ اسمین مین بہت دنون تک بھوگ بھوگتا رہا ہون پرنت شانت نہین پراپت ہوئی۔
یے بھوگ پیدا ہوکر پھر مٹ جاتے ہین ان بھوگون سے مجھکو شانت اور سکھ پراپت نہ ہوا۔ پرنت بار بار مین
وہی کرم اور وہی بیوہار کرتا ہون اور دن رات اُسی کام کے کرنے مین مجھکو شرم بھی نہین آتی ہی۔ وہی
استری کے ساتھ بھوگ کرنا۔ پھر بھوجن کرنا۔ پھولون کی سیجیا پر شین کرنا۔ اور لیلا بہار کرنا۔ یے کام
بڑونکو شرم کے دینے والے ہین۔ وہی نرس بیوہار پھر کرنا جو ایک بار نرس ہو چکا اور پھر اسی سے مین
ترپت کرتا ہی پھر اُسیکو بار بار روز روز کرتے ہین۔ یہ مین مانتا ہون کہ یہ کام بدھمانون کو ہنسنے جوگ
اور لجّا کے دینے والے ہین۔ جیوون کے چت مین برتھا سنکلپ بکلپ اُٹھتے ہین۔ جیسے سمدر
مین ترنگ اُپجتے اور مٹتے ہین تیسے ہی یے سنکلپ اور اچھا جال جو اُٹھتے اور مٹتے ہین سو باوسے
کیطرح جیوون کی چیشٹا ہی یہ تو ہنسی کرنے جوگ اور بالکون کی لیلا ہی اور مورکھتا سے انرتھ
پھیلاتی ہی اس مین جو کچھ بڑا اُدار پھل ہو وہ مین نہین دیکھتا بلکہ اِس مین بھوگون کے سوائے
اور کوئی بات کچھ نہین ملتی۔ اسلیے جو کچھ اس سے بڑھکر رمنیک اور ابناشی ہو اُسکو مین بچار
کرون ایسا بچار کرکے کہنے لگا کہ مین نے پہلے بھگوان برو چن سے پوچھا تھا۔ میرا پتا برو چن آتم تتو کا جاننے
والا تھا اور سب لوک مین پھرا تھا۔ اُس سے مین نے پوچھا تھا کہ ہے بھگون تمہارا جہان سب دکھون
اور سکھون کا انت ہو جاتا ہی اور سب بھرم مٹ جاتا ہی وہ کون استھان ہی۔ وہ پد مجھ سے کہیے جہان
من کا موہ ناش ہو جاتا ہی۔ سب اچھا سے رہت ہو جاتا ہی اور راگ دویش سے رہت جہان من کا موہ

ناش ہو جاتا ہی سب اِچھاسے چھوٹ جاتا ہی اور راگ دویش سے رہت جسمین سدا بشرام ہوتا ہی پھر کچھ دُکھ
نہین رہتا ہے تات وہ کون پد ہی جسکے پانے سے پھر اور کچھ پانا نہین رہتا اور جسکو دیکھ کر پھر اور کچھ دیکھنا
نہین رہتا۔ جدیپ جگت کے بہت سے بھوگ پدارتھ ہین تو بھی کوئی سکھ دایک نہین بھاستے ہین کیونکہ چھوبھ
کرتے ہین اور اُن سے جوگیشورون کے مَن بھی موہت ہو کر گر پڑتے ہین۔ ہے تات جو سکھ سُندر بڑا آنند دایک ہی
وہ مجھ سے کہیے اُسمین استھت ہو کر مین سدا بشرام پاؤنگا۔

## سرگ تیتیسوان۔ بل برتانت برُوچن کتھا برنن

بروچن بولے کہ ہے پُتر ایک بہت لمبا چوڑا اپلُ دیش ہی اُسمین ہزارون ترلوک بھاستے ہین وہان سمدر جل نھارا
پربت بن تیرتھ ندیان تالاب پرتھوی آکاش نندن بن پون اگنی چندرما سورج لوک دیش دیوتا دیت جچھ
راچھس کملون کی شوبھا لکڑی گھاس چترا چر دشا اوپر نیچے بیچ اُجیرا اندھیرا آہنگ بشن اندر رُدر آدک نہین ہین۔
کیول ایک ہی ہی۔ جو بڑائی اور طرح طرح کے پرکاش کو دھارن کرنے والا ہی سب کا کرتا اور سرب بیاپی ہی اور
سب رُوپ گپت بھاؤ سے استھت ہی۔ اُسنے سب منترِیون سہت ایک منتری سنکلپ کیا وہ منتری جو نہ بنے اُسکو
جلد ہی بنا لیتا ہی اور جو بنے اُسکو نہ بنانے کی سامرتھ رکھتا ہی۔ وہ آپ سے کچھ نہین بھوگتا اور سب جاننے کو سمرتھ
ہی کیول راجا کے ارتھ وہ سب کارج کرتا ہی۔ جدیپ وہ آپ گیانی ہی تو بھی راجا کے بل سے گیانی اور کارج کرتا
ہی۔ یہ سب کامون کو کرتا ہی اور اُسکا راجا ایکتا مین کیول اپنے آپ مین اِستھت ہی۔ راجا بل نے پوچھا
کہ ہے پربھو آدھ بیادھ اور دُکھون سے رہت جو پرکاشوان ہی وہ دیش کون ہی اور اُسکی پراپت کس
سادھن سے ہوتی ہی اور آگے کسنے پایا ہی۔ ایسا منتری کون ہی اور وہ مہابلی راجا کون ہی جو جگت
جال سہت مین نے بھی نہین جیتا۔ ہے دیو یہ انوکھا اِتہاس آپ نے کہا ہی جو آگے مین نے نہین سنا
ہی۔ میرے ہردے روپی آکاش مین سندیہ روپی بادل اُدے ہوا ہی سو بچن روپی پون سے مٹا دیجئے۔
بروچن بولے کہ ہے پُتر اس دیش کا منتری بھگوان اور انیک کلپ کے دیوتا اور اسُر گنون سے بش
نہین ہوتا۔ ہزار آنکھ والے جو اندر ہین اُنکے بش بھی نہین ہوتا جم اور کبیر بھی اُسکو بش نہین کر سکتے
اور دیوتا اور اسر بھی اُسکو جیت نہین سکتے۔ موسل بجر چکر گدا کھڑگ آدک اِسپر چلانے سے
گوٹھل (کُند) ہو جاتے ہین جیسے پتھر پر چلانے سے کمل گوٹھل ہو جاتے ہین وہ منتری استر اور شستر سے
بش نہین ہوتا اور بڑے جدھ کرنے سے بھی پایا نہین جاتا۔ دیوتا اور دیت سب کو اُسنے بش کیا ہی۔ بشن آدک
دیوتا اور ہرنیہ کشپ آدک دیت اُسنے گرا دیے ہین جیسے پرلے کال کا پون سمیر پربت کے کلپ برچھ کو گرا دیتا
ہی۔ پرماد سے تینون لوک کو بش کر کے چکرورتی راجا کی طرح وہ رہتا ہی اور سُر اسرون کے گروہ اُس سے
بھاستے ہین۔ جدیپ وہ گپت اور گُن سے رہت ہی تو بھی دُرمت دُشٹ اہنکار اور کرودھ اُس سے پیدا ہوئے ہین
دیوتا اور دیتون کے گروہ پھر پھر اُپجاتا ہی سو اُسکا کھیل ہی۔ ایسا منترون سے سنجگت منتری ہی۔ ہے پتر جب
اُسکے راجا کو بش کرو تب اُسکے منتری کو بش کر لینا سہج ہوتا ہی۔ راجا کو بش کیے بنا منتری بش نہین ہوتا۔ کبھی بھیتر

رہتا ہی کبھی باہر جاتا ہی۔ جس سمے راجا کی اِچّھا ہوتی ہی کہ منتری اپنے کو جیتے تب جتن بنا جیت لیتا ہی وہ ایسا بلوان
جو دھا ہی جس سے تینون لوک اُلا اُس کو پراپت ہوتے ہین۔ وہ منتری مانو سورج ہی جسکے اُدی ہونے سے ترلوک
روپی کملون کی کھان کھل جاتی ہی اور جسکے مِٹ جانے سے جگت روپی کمل بھی مِٹ جاتے ہین۔ سے پُتر جو اُسکے
جیتنے کی شکت تجھکو ہی تب تو پراکرم والا ہی اور جو موہ سے رہت ایکتر بدّھ ہو کر اُس سے ایک کو جیت سکیگا
تب تو دھیرج دان ہی اور تیری سُند ربرت ہی کیونکہ اُسکے جیتنے سے جو نہین جیتا اُسپر جیت پاتا ہی اور جو
اُسکو نہین جیتا ہی اور اور سب لوک جیت لیے ہین تو بھی جیتے اجیت ہو جائینگے اِس کارن جو تو اننت سُکھ چاہتا
ہی تو جو نت ابناشی ہی اُسکے جیتنے کے لیئے جتن کر اور برلے کشٹ اور چیشٹا کر کے بھی اُسکو بش مین کر لی دیوتا دیت
چھ منکھیہ مہا سَرپ اور کنّر ون سنجکت اَت بلی ہین تو بھی سب اور سے جتن کرنے سے بش ہوتے ہین
اِس سے تو اُسکو بش مین کر لے۔

## سَرگ چوبیسوان۔ چت چکتسا اُپدیش برنن

راجا بل نے پوچھا کہ ہے بھگون کس اُپاے سے وہ جیتا جاتا ہی اور ایسا مہا بلوان منتری کون ہی اور راجا کون
ہی یہ برتانت سب جلد مجھ سے کہیے کہ مین اُسکا اُپاے کرون بروچن بولے کہ ہے پُتر استھت ہوا بھی تیاگنے جوگ
ہی ایسے منتری کو جس پرکار جیت سکیے وہ اُپاے مین اچھّی طرح سے کہتا ہون تو سن۔ اُس جُگت سے گرہن
کرنے سے جلدی بش مین ہو جاتا ہی جُگت کے بنا بش مین نہین آسکتا ہی۔ جیسے بالک کو جُگت سے بش
مین کر لیتے ہین تیسے ہی جو پُرش جُگت سے اُس منتری کو بش مین کر لیتا ہی اُسکو راجا کا درشن ہوتا ہی اور اُسس
سے پرم پد پاتا ہی جب راجا کا درشن ہوتا ہی تب منتری بش مین ہو جاتا ہی اور اُس منتری کے بش ہونے سے
پھر راجا کا درشن ہوتا ہی۔ جبتک راجا کو نہ دیکھا تب تک منتری بش مین نہین ہوتا اور جبتک منتری کو بش
مین نہین کیا تب تک راجا کا درشن نہین ہوتا راجا کے دیکھے بنا منتری کا جتینا کٹھن ہی اور منتری کے جیتے بنا
راجا کو دیکھنا کٹھن ہی اِس کارن دونون کا اکٹھا ابھیاس کر راجا کا درشن اور منتری کا جیتنا اپنے پرشارتھ
اور آہستہ آہستہ ابھیاس کرنے سے ہوتا ہی اور دونون کے سمپادن سے منکھیہ کا کلیان ہوتا ہی۔ جب
تو ابھیاس کریگا تب اُس دیش کو پراپت ہوگا یہ ابھیاس کا پھل ہی ہے دیت راج جب تو اُس کو
پاوے گا تب ذرا بھی شوک تجھکو نہ رہیگا اور سب جتنون سے شانت ہو کر نت ہی پرسن اور
پرپھلت رہیگا۔ جو سادھو لوگ ہین دے سب سندیہون سے رہت ہو کر اُس دیش مین رہتے ہین۔ ہے
پُتر سُن وہ دیش اب پرکٹ کر کے مین تجھ سے کہتا ہون۔ دیش نام موکش کا ہی جہان سب دُکھ مِٹ جاتے ہین
اور راجا اُس دیش کا آتم بھگوان ہی جو سب پدون سے الگ ہی اُس مہاراجا نے منتری مَن کیا ہی پرنام کو پا کر سب
طرف سے جگت روپ ہوا ہی جیسے مٹی کا پنڈا گھٹ بھاؤ کو پراپت ہوتا ہی اور جیسے دُھوان بادل کا روپ
دھرتا ہی تیسے ہی مَن نے جگت روپ رکھا ہی اُس من کو جیتنے سے جگت کے سب سُکھون کو جیت لیتا ہی من کا
جتینا کٹھن ہی پرنت جُگت سے بش مین ہو جاتا ہی۔ راجا بل نے پوچھا کہ ہے بھگون اُس من کے بش کرنے کی

جُگت مجھ سے کہئے ۔ بر دچن بولے کہ ہے پُتر شبد اسپرش روپ رس گندھ کے رس کی سربدا سب اور
سے استھا تیاگ دینی اربھات ناش ونت اور بھرم روپ جاننا یہی من کے جیتنے کی پرم جُگت ہی ۔ بن روپی
ہاتھی بشے روپی مد سے متوالا ہی وہ اس جُگت سے جلد ہی مرجاتا ہی ۔ یہ جُگت بہت کٹھن ہی اور بڑے دُکھ سے
پراپت ہوتی ہی پرنت ابھیاس سے سہج ہی مین پراپت ہوتی ہی ۔ آہستہ آہستہ ابھیاس کرنے سے اور برکت
(آزاد ۔ تارک) رہنے سے یہ جُگت سب اور سے پرکٹ ہوجاتی ہی ۔ جیسے رسیلی زمین سے بیل اُپجتی ہی تیسے
ہی جو وششٹھ جیو ہین وہ اسکی اچھا کرتے ہین پرنت ابھیاس کے بنا اُنکو نہین پراپت ہوتی اور ابھیاس
والے کو پرکٹ ہوتی ہی اس سے تم بھی ابھیاس سہت جُگت کا آشرے کرو ۔ جبتک بشیون سے برکتتا
(یعنی دنیا کی لذتون سے جدائی) نہین اُپجتی تب تک سنسار روپی بن مین دکھون مین بھرمتا ہی پر بشیون
سے برکت ہونا ابھیاس کے بنا کسی کو نہین پراپت ہوتا ۔ جیسے ابھیاس بنا نہین پہونچتا تیسے ہی
جب آتما دھیئی کو پُرش نرنتر دھرتا ہی تب ابھیاس والے کی برت بشیون مین پرتیت نہین کرتی ہی جیسے
جل کے ابھیاس سے بیل کو جب سینچتے ہین تب بیل بڑھتی ہی ایسے ہی پرشارتھ سے سب کام بنتے
ہین اور طرح سے نہین بنتے ۔ یہ نشچے کیا ہی کہ جو کرم آپ سے آپ کرلیے اُسکا پھل ضرور ملتا ہی وہی لوگون
مین دیو کہلاتا ہی ۔ جو ضرور ہوتا ہی اُسکی جو نیت ہی وہ دُور نہین ہوتی اُسیکو دیو شبد کہیے یا نیت کہیے پر اپنے
ہی پرشارتھ کا پھل پاتا ہی ۔ جیسے مرتھل مین بھرم سے جل بھاستا ہی اور سمیک گیان سے بھرم نبرت ہوجاتا ہی
اس دیو اور نیت کو اپنے پرشارتھ سے جیتو ۔ جیسا پرشارتھ سے درڑھ سنکلپ کرتا ہی تیسا ہی بھاستا ہی
جیسے آکاش کو نیلاپن گرہن (لینا) کرتا ہی پر وہ نیلاپن کچھ ہی نہین تیسے ہی سکھ اور دُکھ کا دینے والا اور
کوئی نہین ہی جیسا سنکلپ کرتا ہی تیسا ہی ہو بھاستا ہی اور جیسی نیت ہوتی ہی تیسا ہی سنکلپ کرتا ہی اُسی
نیت سے ملکر کبھی کرم کرتا ہی تو اُس سے اس جگت مین جیو شریر دھارن کرکے پھرتا ہی جیسے
آکاش مین پون پھرتا ہی پر وہ کبھی نیت سے پھرتا ہی اور کبھی انیت سے پھرتا ہی تیسے ہی دونون سیڑھیان
من سے ہوتی ہین ۔ آکاش روپی من مین نیت انیت روپی پون چلتا ہی اس کارن جب تک من ہی
تب تک نیت ہی اور دیو ہی ۔ من سے رہت نہ نیت ہی نہ دیو ہی ۔ من کے است ہوجانے پر جو
ہی وہی رہتا ہی تیسے ہی جیو پرش سے پرشارتھ کر جیسا سنکلپ اس لوک مین درڑھ ہوتا ہی سو کبھی
اور طرح نہین ہوتا ۔ ہے پُتر اپنے پرشارتھ بنا یہان کچھ سدھ نہین ہوتا اس سے پرم پرشارتھ
کرکے بشے سے الگ ہوجاؤ ۔ جبتک بشے سے الگ نہین ہوتا تب تک پرم سکھ کا دینے والا
موکش پد اور سنسار بھی کا ناش کرنے والا نہین پراپت ہوتا ۔ جبتک بشیون مین موہ اور پریت ہی
تب تک سنسار کی دشا بھرمایا کرتی ہی دُکھ دایک ہوتی ہی اور سانپ کیطرح بکھ پھیلاتی ہی ابھیاس کیے
بنا نبرت نہین ہوتی ۔ پھر راجا بل نے پوچھا کہ ہے سب اسرون کے ایشور ۔ چت مین بھوگون سے برکتتا (آزادی)
کیسے اُپجتی ہی جو جیون کو بہت دنون تک جینے کا کارن ہی ۔ بر دچن بولے کہ ہے پُتر جیسے شرد رت کی
لتا مین پھولونسے پھل لگتے ہین تیسے ہی آتما کے دیکھنے والے پُرش کو بھوگون مین برکتتا پرگٹ ہوتی ہی

آتما کے دیکھنے سے بشیون کی پریت نبرت ہو جاتی ہی اور ہردے مین استھت پراپت ہوتی ہی۔ جیسے کملون
کے پیٹ مین سندر شوبھا استھت ہوتی ہی تیسے ہی بیچ مین لچھمی استھت ہوتی ہی اس سے سوکشم بدّھ بچار والے
نے آتم دیو کو دیکھ کر بشیون کی پریت کی ہی اُسکو سب طرف سے دور کرو۔ پرتھم دن کے دو بھاگ (حصہ)
بھوگ کرم دیہہ کے کارج کرو ایک بھاگ شاستروں کو سنو اور بچارو اور ایک بھاگ گرو کی سیوا ٹہل کرو
جب کچھ بچار سنجکت من ہو تب دو بھاگ بیراگ سنجکت شاستر ونکو بچارو اور دو بھاگ دھیان
اور گرو کے پوجن مین رہو اس کرم سے جوگیان کتھا کے جوگ ہوتا ہی اور کرم (سلسلہ) سے نرمل بھاؤ کو
پراپت ہوتا ہی۔ تب آہستہ آہستہ آتم پد کی بھاونا ہوتی ہی۔ اس پرکار شاستروں کے ارتھ بچار مین چت
روپی بالک کو لگاؤ۔ جب پرماتما مین گیان پراپت ہوتا ہی تب کرم روپی پھانسی سے چھوٹ جاتا ہی
جیسے چندرما کے اُدے ہونے سے چندر کانت مِن پسیجتی ہی تیسے وہ شیتل ہو کر براجتا ہی۔ بُدھ کے بچار سے
ستّ اسم اور آتم درشٹ دیکھتی اور ترشنا کا بندھن تیاگ دینا یہ پرسپر کارن ہی۔ پرماتما کے دیکھنے
سے ترشنا دور ہو جاتی ہی اور ترشنا کے تیاگ دینے سے آتما کا درشن ہوتا ہی جیسے ناو کو ملاح لیجاتا
ہی اور ملاح کو ناؤ لیجاتی ہی تیسے ہی پرماتما کا درشن ہوتا اور بھوگون کا تیاگ ہوتا ہی۔ پربرہم مین جو انت
بشرانت نت اُدے ہوتی ہی سو موکش روپ آنند اُدے ہوتا ہی اُسکا ابھاؤ کبھی نہین ہوتا۔ جیو کو آنند
آتم بشرانت کے سوائے نہ تپ سے پراپت ہوتا ہی نہ دان سے پراپت ہوتا ہی نہ تیرتھ سے پراپت ہوتا ہی
جب آتم سو بھاؤ کا درشن ہوتا ہی تب بھوگون سے برکتتا اُپجتی ہی یہ آتم سو بھاؤ کا درشن اپنے پرجتن بنا اور کسی
جتن سے نہین پراپت ہوتا۔ ہے پُتر بھوگون کے تیاگ کرنے اور پرمارتھ درشن کے جتن کرنے سے
برہم پد مین بشرانت اور پرمانند موکش پد کو پراپت ہوتا ہی۔ برھما جی سے آد لیکر کاٹھ تک کو اِس جگت
مین ایسا آنند کوئی نہین جیسا پرماتما مین استھت ہونے سے ہوتا ہی اس سے تم پُرش پرجتن کا آشرے
کرو اور دیو کو دور سے تیاگو اِس مارگ کے روکنے والے بھوگ ہین اُنکی نندا بُدھمان لوگ کرتے
ہین۔ جب بھوگون کی نندا درڑھ ہوتی ہی تب بچار اُپجتا ہی۔ جیسے برسات گذر جانے پر شردرت کی
سب وشا نرمل ہو جاتی ہین تیسے ہی بھوگون کی نندا سے بچار اور بچار سے بھوگون کی نندا پرسپر ہوتی ہین۔
جیسے سمندر کی اگن سے دھوان نِکلتا ہی اور بادل ہو کر پانی برسا کر پھر سمندر کو پورن کرتا ہی اور جیسے کوئی
متر آپ سے آپ پرسپر کارج سِدّھ کر دیتا ہی۔ اِس سے پرتھم تو دیو کا انادر کرو اور پُرش پرجتن کر کے
دانتونکو دانتون سے پیسکر بھوگون کی پریت تیاگ کرو اور پھر پرمارتھ سے اَبر ودھ اُپجاؤ اور
اُسے اپنے گن وان جنم اور کلیان مورت کو ارپن کرو اور بھوگون سے اسنگ ہو کر اُنکی نندا کرو تب بچار اُپجیگا
پھر شاستر گیان کو سنگرہ کر تب پرم پد پراپت ہوگا۔ ہے دیت راج جب تو سبے پاکر بشیون سے برکت چت
ہوگا تب بچار کے بش سے پرم پد پاویگا۔ اپنے آپ سے جو پاؤن پد ہی اُسمین تب تو اچھی طرح سے بالکل بشرام
پاویگا اور پھر کلپنا دُکھ مین نہ کرے گا۔ انگ اور دیش آچار کے کرم سے تھوڑا دھن اُپجانا پھر نندا سے
اُسکو سادھو کے سنگ لگانا۔ اُنکے سنگ سے بیراگ اور بچار سنجکت ہونے سے تجھکو آتم لابھ ہوگا۔

## سرگ پچیسوان - بل چنتا سِدھانت اُپدیش برنن

راجا بل نے بچار کیا کہ اِس طرح آگے مجھ سے میرے پتا جی نے کہا تھا اَب مین اسمرت ورشٹ سے پرسن ہوا ہون اور بھوگون سے برکتتا اُپجی ہی اسلیے شانت اور سم نِرمل اَمرت روپی شیتل سکھ مین استھت ہو جاؤن۔ دھن اکٹھا ہوتا ہی اور ناش ہو جاتا ہی پھر آشا اُپجتی ہی پھر دھن سے پورن ہو جاتا ہی پھر استریونکی اَبلاکھا اُپجتی ہی پھر اُنکو انگیکار بھی کر لیتا ہی اب مین دھن کے ہونے سے دُکھی ہوا ہون۔ بڑا اسچرج ہی کہ اِس رمنیک پرتھوی سے اَب مین سم اور شیتل چِت ہوتا ہون اور دُکھ سکھ سے رہت ہو کر سرب شانت کو پراپت ہوتا ہون۔ جیسے چندرما کے منڈل مین استھت ہوا سم شیتل ہوتا ہی تیسے ہی بھیتر سے مین پرسن اور شیتل ہوتا ہون۔ دُکھ روپی الیشورج سے رہت ہو کر اَب مین اچھوبھ ہوتا ہون۔ یہ سب مَن روپی بالک کی روز روز کی کلا ہی۔ پہلے مین استری سے چرھتا تھا پھر موہ سے میری پریت بڑھ گئی تھی۔ جو کچھ درشٹ سے دیکھنے جوگ تھا وہ مین نے دیکھا ہی اور جو کچھ بھوگنے جوگ تھا اُسکو بہت دنون تک اکھنڈ بھوگا ہی اور سب جیودن کو بش مین کر لیا ہی پر اُس سے کیا شوبھا ہوئی پھر پھر ان مین اُسیصورت سے اور اور دیکھے اِس سے اِس چیت انوکھے پدارتھ کو نہین دیکھتا۔ پھر پھر جگت کے وہی پدارتھ ہین اِس سے اپنی بُدھ سے انکا نشچے تیاگ کر پورن سمدر کیطرح اپنے آپ سے آپ مین نِرمل اور سوستھ اور استھت ہون پاتال اور پرتھوی اور سورگ مین جو استری اور رتن آدک سار لست ہین وہ بھی تچھ ہین سمی پا کر اُنکو بھی کال کھا لیتا ہی اتنے کال تک مین بالک تھا اور جو تچھ پدارتھ من کے رچے ہین انکی اِچھا سے دُکھ کر کے دیوتون کے ساتھ برودھ کرتا تھا اُنکے دکھونکے تیاگنے سے کیا مہاتم کا اَنرتھ ہوگا۔ بڑا اکشٹ ہی کہ مین بہت دنون تک اَنرتھ کو ارتھ سمجھتا رہا اگیان روپی مد سے متوالا رہا اور چنچل ترشنا سے اِس جگت مین کیا نہین کیا۔ جو کام پیچھے دُکھ پیدا کرتے ہین وہی مین نے کیئے پر اب بھلی بُری چنتا سے مجھکو کیا ہی برتمان چکتسا پرمارتھ سے سپھل ہوگا۔ جیسے سمدر متھنے سے امرت پرکٹ ہوا تیسے ہی انت روپ آتما کی بھاونا سے اَب سب اور سے سکھ ہوگا۔ مین کون ہون۔ اور آتما کے درشن کی جُگت گرو سے پوچھونگا۔ اسلیے اب مین اگیان کے ناش ہونے کے نمت شکراچارج کا دھیان کرون۔ وہ جو پرسن ہو کر اُپدیش کرینگے اُس سے اننت بھو (بے انتہا دولت) اپنے آپ مین آپ سے استھت ہوگا اور کامنا سے رہت پُرشونکا اُپدیش میرے ہردے مین پھیلیگا۔

## سرگ چھبیسوان۔ بل اُپدیش برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی اِس پرکار بچار کر کے راجا بل نے نیترونکو موند لیا اور شکر جی جنکا مندر آکاش مین ہی اَور جو سب جگہ پورن چنماتر تتو کے دھیان مین استھت ہین اُنکا آواہن روپ دھیان کیا اور شکر جی نے جانا کہ ہماری شکھ راجا بل نے ہمارا دھیان کیا ہی۔ تب چدآتم شکر جی اپنی دیہہ وہان لے آئے جہان تتون کے جھروکھے مین راجا بل بیٹھے تھے تب راجا بل اُجل اور آکاش روپ گرو کو دیکھ کر اُٹھے اور جیسے سورج نکھی کمل سورج

کودیکھ کر کھل جاتا ہی تیسے ہی اُنکا چِت کھل گیا تب راجا بل نے رتن ارگھ پشپون سے چرن بندنا کی اور رتنون سے ارگھ دیا اور بڑے سنگھاسن پر بیٹھا کر کہا کہ ہے بھگون آپ کی کرپا سے میری ہردی مین جو پرتبھا اُٹھتی ہی وہ اسچرم ہوکر مجھکو پرشن مین لگاتی ہی- اب مین اُن بھوگون سے جو موہ کے دینے والے ہین برکت ہوا ہون اور تتوگیان کی اچھا رکھتا ہون جس سے موہ مِٹ جاے- اِس برھمانڈ مین استھر بست کون ہی اور اسکا کتنا پرمان ہی- اندر کیا ہی اور آہم کیا ہی- مین کون ہون- تم کون ہو- اور یہ لوک کیا ہی ان پرشنون کا اُتر کرپا کر کے دیجئے شکر جی بولے کہ ہے دیت راج بہت کہنے سے کیا ہی مین آکاش مین جانا چاہتا ہون اِس سے سب کا سار (خلاصہ) سنچھیپ سے مین تمسے کہتا ہون سو سنو- جو چیتن تتو اور بستِرت رُوپ ہی وہ سب چیتن ماتر ہی اور چیتن ہی پرمان ہی- تو بھی چیتن سوروپ ہی اور مین بھی چیتن ہون اور یہ لوک بھی چیتن روپ ہی یہی سب کا سار ہی جب تم اِس نشچے کو درڑھ کر کے اپنے ہردی مین رکھوگے تب نِرمل نشچے آتمک بُدھ سے اپنے کو آپ سے دیکھوگے اور اُس سے بشرانت وان ہوگے ہے راجن جو تم کلیان مورت ہو تو اِسی کہنے سے سب سدھانت کو پراپت ہوگے- اور سب کا سار جو چدآتما ہی اُسکو پاوگے اور جو کلیان مورت نہین ہو تو کتنا بھی برتھا ہی- چیتن کو جو چیت کلا کا سمبندھ ہی وہی بندھن ہی اِس سے جو مکت ہی وہی مکت ہی- آتم تتو چیتن سوروپ چیت کلنا سے رہت ہی- یہ سب سدھانتون کا سنگرہ ہی- ہے راجن اِس نشچے کو دھارن کرو اور نرمل بُدھ سے اپنے آپ سے آپ کو دیکھو یہی آتم پد کی پراپت ہی- سُپت رکھیون سے دیوتاؤن کا کچھ کام ہی اسواسطے مین آکاش کو جاتا ہون- جبتک یہ دیہہ ہی تب تک مُکت بُدھ کو جتھا پراپت کارج تیاگنے سے جوگ نہین- اِتنا کہکر بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی ایسے کہکر شکر جی بڑے بیگ سے آکاش مین چلے- اور جیسے سمدر مین لہر اُٹھکر لین ہو جاتی ہی تیسے شکر جی انتردھان ہوگئے-

## سرگ ستائیسوان- بل بشرانت برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی دیوتا اور دیتون کے پوجنے جوگ شکر جی کے چلے جانے پر اُن مین اُتم راجا بل اپنے مَن مین بچار کرنے لگا کہ بھگوان شُکر جی یہ کیا کہ گئے ہین کہ تینون لوک چِنماتر رُوپ ہین- مین بھی چیتن ہون دشا بھی چیتن روپ ہین پرمارتھ سے آدجوست سورُوپ ہی وہ بھی چیتن اُس سے الگ نہین- یہ جو سورج ہی اسمین چیتن ہونے سے ہی سورج پنے کا بھاؤ بھاستا ہی اور یہ جو بھوم ہی اُسکو چیتن نہ چیتے تو اُسمین بھوم پنے کا بھاؤ نہین یہ جو دسو دشا ہین جو اِن کو چیتن نہ چیتے تو دشا مین دشا ہونے کا بھاؤ نہ رہے- پربت مین پربت پنا بھی چیتن بنا نہین- اِس جگت مین جگت بھاؤ اور آکاش مین آکاش بھاؤ اور شریر مین تجھتن بھی چیتن بنا نہ پائے جاینگے اندریان بھی چیتن ہین- مَن بھی چیتن ہی- بھیتر باہر سب چیتن ہی اور چدآتما ہی مین تو آدِک بھاؤ رُوپ ہوکر استھت ہی- چیتن مین ہون- سب اندریون سمت بشیون کا اسپرش مین کرتا ہون اور کبھی کچھ نہین کیا ہی کاٹھ اور لوہے کے برابر شریر سے میرا کیا ہی- مین تو سب جگت مین آتما چیتن ہون اور آکاش مین بھی ایک مین آتما ہون سورج بھوت- پنجر- دیوتا- دیت- استھاور- جنگم سب کا چیتن آتما ایک ادویت چیتن ہی اور دویت

کلنا نہین۔ بس جو اِس لوک مین دوسرا کوئی نہین ہی تو دشمن کون ہی اور دوست کسکو کہیے۔ جس مشر بر کا نام بل ہی
اُسکا سر کاٹا تو آتما کا کیا کاٹا۔ سب لوگون مین آتما پورن ہی پر جب چت دُکھ چیتتا ہی تب دُکھی ہوتا
ہی چیتن بنا دُکھ نہین پاتا۔ اِس کارن جو دکھ دایک بھاؤ ابھاؤ پدارتھ بھاستے ہین وی سب آتما رُوپ
ہین۔ چیتن تتو سے الگ کچھ نہین سب اُورسے آتما پورن ہی آتما سے الگ جگت کا کچھ کا کچھ بیوہار نہین
نہ کوئی دُکھ ہی نہ کوئی روگ ہی نہ من ہی نہ من کی برت ہی ایک شُدھ چیتن ماتر آتم تتو ہی اور بکلپ کلنا
کوئی نہین۔ سب اور سے چیتن سورُوپ بیاپک نِت آنند ادویت سب سے اتیت اور النشا نشی بھاؤ
سے رہت چیتن ستا بیاپک ہی چیتن آدک نام سے بھی مین رہت ہون وی چیتن آدک نام بھی میرے
بیوہار کے نِمت کلپے ہین۔ چیتن جو آتما کی اسپھرن شکت ہی وہی لبتار مین جگت روپ ہوکر بھاستی ہی۔
درشٹا درشن سے مکت کیول ادویت روپ ہی اور پرکاشک بھاؤ سے رہت نرابھاس درشٹا
پرمیشور رُوپ ہون۔ نہ مین کرتا ہون نہ مین بھوکتا ہون مین کیول درشٹا نراسے روپ کلنا
کلنک سے رہت ہون۔ انِسے پرے ہون اور یہ سوروپ بھی مین ہون یہ مجھ مین ابھاس ماتر ہی اور
مین نِت اُدی اور ابھاس سے بھی رہت ایک پرکاش رُوپ ہون۔ سوروپا ہونے سے میرا چیت جگت کے
راگ سے رہت مکت رُوپ ہی۔ پرتیچھ چیتن جو میرا سورُوپ ہی اُسکو نمسکار ہی۔ چیت درشیہ سے رہت ہی
اور جگت اجگت سب کا پرکاش رُوپ مین ہون مجھکو نمسکار ہی۔ مین چِت سے رہت چیتن ہون۔ سب
اور سے شانت روپ ہون۔ بھُرنے سے رہت ہون۔ اور آکاش کیطرح انت باریک سے باریک
دُکھ سکھ سے الگ اور سمبیدن سے رہت اسمبید رُوپ ہون مین چیت سے رہت چیتن ہون۔
جگت کے بھاؤ ابھاؤ پدارتھ مجھکو نہین چھید سکتے یا اِس جگت کے پدارتھ چھید تے ہین وہ بھی
مجھ سے الگ نہین کیونکہ چھید مین ہون اور چھید نے والا بھی مین ہون سو بھاؤ بھوت بست سے
بست گرہن ہوتی ہی یا نہین ہوتی تو بھی کس سے کس کا ناش ہو۔ مین سرب دا سرب پرکار سرب
شکت رُوپ ہون۔ سنکلپ بکلپ سے اب گیا ہی۔ مین ایک ہی چیتن اجر رُوپ ہوکر پرکاشتا ہون۔ جو کچھ
جگت جال ہی وہ سب مین ہی ہون۔ مجھ سے الگ کچھ نہین۔ اتنا کہکر بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی جب اِس
پرکار تتو کے جاننے والے راجا بل نے بچارا تب اُونکار کی اردھ ماترا تریا پد کی بھاؤنا سے دھیان مین استھت
ہوا اور اُسکے سنکلپ اچھی طرح سے شانت ہوگئے۔ وہ سب کلنا اور چت چیت سے رہِت نہ سنک ہوکر
استھت ہوا۔ اور دھیاتا جو ہی اہنکار۔ اور دھیان جو ہی من کی برت اور دھیِہ جسکو دھیاتا تھا۔ اِن تینون سے
رہت ہوا اور من سے سب باسنا نشٹ ہوگئی۔ جیسے بایو سے رہت اچل رُوپ دیپک پرکاشتا ہی تیسی
ہی راجا بل شانت رُوپ پد کو پراپت ہوا۔ اور رتنون کے جھروکھے مین بیٹھے بیٹھے بہت دن بیت گئے
جیسے کھمبھ مین پتلی ہون تیسے ہی سب ایر کھنا سے رہت ہوکر وہ سمادھ مین استھت رہا اور سب چھوبھ
دُکھ بگھن سے رہت ہوکر شرد رت کے آکاش کیطرح نِرمل چِت ہو رہا۔

## سرگ اٹھائیسوان - بل بگیان پراپت برنن

بشسٹھ جی بولے کہ ہے راجی جب اِس پرکار دیت راج راجا بل بہت دنون تک سمادھ مین بیٹھے رہے تب
بھائی بندھ متر سیوک منتری رتنون کے جھروکھے مین دیکھنے چلے کہ راجا کو کیا ہوا - ایسا بچار کر اُنھون نے کیواڑون
کو کھولا اور اوپر چڑھے - چھتر یا دھر اور ناگ ایک اور کھڑے رہے اور رمبھا اور تلوتما آدک اپسرا ہاتھون مین
چنور (مرچھل) لیکر کھڑی ہوئین اور ندیان اور سمندر اور پربت آدک مورت دھر کر اور رتن آدک بھینٹ (نذر) لیکر
سب پرنام کرنے کے لیے کھڑے ہوئے اور تینون لوک کے پیٹ پالنے والے جتنے تھے وے سب آئے
پرنت راجا بل دھیان مین ایسے مگن تھے جیسے تصویر لکھی ہوتی ہے اور پربت کیطرح اَچل تھے راجا کو دیکھ
کر سب دیتون نے پرنام کیا - کوئی تو راجا بل کو دیکھ کر شوک وان ہوتے اور کوئی آنند وان ہوتے کوئی
آشچرج کرنے لگے کوئی ڈرنے لگے - تب منتری بچار کرنے لگے کہ راجا کی یہ کیا دشا ہوئی اس
لیے شکر جی کا دھیان کیا تب شکر جی جھروکھے مین آئے - انکو دیکھ کر دیت لوگون نے پوجن
کیا اور بڑے سنگھاسن پر گرد کو بیٹھایا - راجا بل کو دھیان مین مگن دیکھ کر شکر جی بہت پرسن ہوتے کہ
جو پد مین نے اُپدیش کیا تھا اُسمین اِسنے بشرام پایا ہے - اِسکا بھرم اب مٹ گیا ہے اور چھیر سمندر کی طرح
پرکاش ہے - ایسا دیکھ کر شکر جی نے کہا کہ بڑا آشچرج ہے کہ دیت راج نے بچار کر کے نرمل آتم پد پایا
ہے - اب بھگوان سدھ ہوا ہے اور اپنے سوروپ مین جو سب دکھون سے رہت پد ہے اُسمین یہ استھت
ہوا ہے اور چنتا بھرم اِسکا مٹ گیا ہے اب اُسکو مت جگاؤ یہ آتم گیان کو پراپت ہوا ہے اور رجن اور کلیش
اسکا دور ہو گیا ہے جیسے سورج کے اُدے ہونے سے اندھکار دور ہو جاتا ہے اب مین اسکو نہ جگاؤنگا
یہ آپ ہی دبیہ برس مین جاگیگا کیونکہ پر آربدھ انگر اِسکا رہتا ہے اور اُٹھکر اپنا راج کاج
کرے گا - اب تم اسکو مت جگاؤ - اپنے راج کاج مین جا لگو - بشسٹھ جی بولے کہ ہے رام جی
جب شکر جی نے ایسا کہا تب سب سنکر سوکھے برچھ کی منجری کی طرح ہو گئے اور شکر جی
انتر دھیان ہو گئے - دیت لوگ بھی اپنے راجا برُوچن کی سبھا مین جا کر اپنے اپنے
کام مین لگے اور کھیچر (آکاش مین پھرنے والے) اور بھوچر (زمین پر رہنے والے)
اور پاتال کے رہنے والے اپنے اپنے استھان مین گئے اور دیوتا دِشا پربت سمندر ناگ کنر گندھرب
سب اپنے اپنے کامون مین جا لگے -

## سرگ اُنتیسوان - بل اِتہاس سماپت برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی جب دیوتون کے ہزار برس گذر گئے تب راجا بل سمادھ سے اُترے - نوبت نقاری
بجنے لگے - دیوتا اور دیت لوگ بڑی شبد سے جے جے کرنے لگے - نگر باسی لوگ دیکھ کر بہت پرسن ہوتے اور جیسے سُورج
کے نکلنے سے کمل کھِل آتے ہین تیسے ہی کھِل گئے - جبتک دیت لوگ نہ آتے تھے تب تک راجا نے بچارا کہ بڑا

آشچرج ہی کہ پرم پد جو ایسا رمینک اور شانت روپ اور شیتل پد ہی اُسمین استھت ہو کر مین نے پرم بشرام پایا ہی اس سے پھر اُسی پد کا آشرے کرون اور اُسی مین استھت ہو جاؤن۔ راج بھوت سے میرا کیا پریوجن ہی ایسا آنند شیتل چندرما کے منڈل مین بھی نہین ہوتا جیسا انہومین استھت ہونے سے پایا جاتا ہی۔ ہے رامجی اس پرکار بچار کر کے راجا بل پھر سمادھ کرنے لگا کہ جس سے گلت من ہو۔ تب دیتون کی سینا سنتری سیوک بھائی بندھون نے آکر اُنکو گھیر لیا اور جیسے چندرما کو میگھ گھیر لیتا ہی تیسے ہی گھیر کر پرنام کرنے لگے۔ راجا بل نے بچارا کہ مجھکو لینے اور چھوڑ دینے کے لائق کون چیز ہی۔ چھوڑ دینا اُسکو چاہئے جو انشٹ اور دُکھ دایک ہو اور لینا اُسکو چاہیے جو آگے نہ ہو پر آتما سے الگ کچھ نہین اُسمین گرہن اور تیاگ کسکا کرون۔ موکش کی اچھا بھی مین کسواسطے کرون کیونکہ جو بندھن مین ہوتا ہی اُسکو موکش کی اچھا ہوتی ہی اور جب بندھن نہین تب موکش کی اچھا کیسے ہو یہ بندھن اور موکش لڑکون کا کھیل کہا ہی اصل مین نہ بندھن ہی نہ موکش ہی یہ کلپنا بھی موڑھتا مین ہی سو موڑھتا تو میری مِٹ گئی ہی اب مجھکو دھیان بلاس سے کیا پریوجن ہی اور دھیان سے کیا ہی۔ اب مجھکو نہ پرم تتو کی اچھا ہی اور نہ کچھ دھیان سے پریوجن ہی ارتھات نہ بدھیہ مُکت کی اچھا ہی اور نہ جگت مین استھت رہنے کی اچھا ہی۔ نہ مین مرتا ہون نہ جیتا ہون نہ سَت ہون نہ است ہون نہ سم ہون نہ بکھم ہون نہ کوئی میرا ہی اور نہ کوئی اور ہی۔ ادویت روپ مین ایک آتما ہون سو مجھکو نمسکار ہی۔ اس راج کریا مین مین استھت ہون تو بھی آتم پد کا رج مین استھت ہون اور سدا شیتل ہون۔ دھیان وشا سے مجھکو سدھتا نہین اور نہ راج کارج بھوت سے کچھ سِدھ ہوتا ہی اس سے راج کارج سے میرا کچھ پریوجن نہین۔ مین آکاش کیطرح رہتا ہون۔ مین نہ کچھ اچھا کرونگا نہ راج کارج کرونگا تو بھی میرا کچھ سُدھ نہین ہوتا۔ اس سے جو کچھ پرکرت آچار ہی اُسی کو مین کرون۔ بندھن کا کارن اگیان ہی سو تو جاتا ہی رہا ہی اب کوئی کرم مجھکو بندھن کا روپ نہین۔ ہے رامجی اسی پرکار نرنے کرکے راجا بل نے دیتون کی طرف دیکھا تب دیوتا اور دیتون نے سر سے پرنام کیا۔ اور راجا نے دیکھ کر اُنکے پرنام کو لیا تب راجا بل نے وِھیکی باسنا کو من سے تیاگ کیا اور راج کے کارج کرنے لگا۔

براہمن اور دیوتا اور گرو کا پہلے کیطرح پوجن کیا۔ جو کوئی ارتھ والے اور متر اور رشتوے اور بھائی بندھ تھے اُن کے ارتھ پورن کیے۔ استریونکو طرح طرح کے کپڑے اور گہنے دیے اور جو ڈنڈ دینے جوگ تھے اُنکو ڈنڈ دیا پھر تو راجا بل نے جگیہ کا آرمبھ کرکے دیوتون کا پوجن کیا اور شکرجی سے آدلیکر بکھ دیوتا لوگ جگیہ کرانے کو بیٹھے پھر بشن بھگوان نے اندر کا ارتھ سدھ کرنے کے نمت چھل کر کے راجا بل کو ٹھگ لیا اور باندھکر پاتال کو بھیجدیا۔ راجا بل آگے اندر ہوگا۔ اب جیون مکت سو ستھ روپ سدا دھیان مین استھت اور اپر کھنا سے رہت پُرش پاتال مین ہی۔ ہے رامجی۔ جیون مکت پُرس راجا بل سمپدا اور آپدا مین سم چت ہو کر رہتا ہی اور سمپدا مین ہرکھ نہین کرتا اور آپدا مین شوک نہین کرتا۔ بہت سے جیوؤن کو اُپجتے اور مرتے ہوئے راجا بل نے دیکھا ہی۔ دس کروڑ برس تک تینون لوک کے کام کیے اور بڑے بڑے بِشی بھوگ بھوگے ہین۔ انت مین

بھوگونکو بِرس (بے مزہ) جانکر اُسکا مَن برس ہوا۔ بچار کرنے سے ترشنا سٹ گئی اور مَن اُپشم ہوا۔
ہیئیو پادیئی کیطرح طرح کی چیشٹا راجا بل نے دیکھن پر پدارتھون کے بھاؤ ابھاؤ مین من شانت کو نہ پراپت
ہوا۔ اب بھوگونکی ابھلاکھا کو چھوڑکر آتما رامی ہوکر نت سورُوپ مین استھت پاتال مین بِراجتا ہی۔

ہے رام جی اِس راجا بل کو پھر اِس جگت کا اندر ہونا ہی اور سمپورن جگت کا کارج کرنا ہی وہ بہت
برسون تک اپنا حکم چلا دیگا پرنت اندر کی پدوی پاکر بھی شُگشٹ نہ ہوگا اور اپنے ایشورج پد کے گرجانے
سے دُکھی بھی نہ ہوگا اور سب پدارتھون اور بھوُتیون کے اُدی اور است مین امر ہوگا۔ یہ راجا بل
کے بگیان پراپت ہونے کا کرم برتانت کہا ہی اِسی درشٹ کا آشرے کرکے تم بھی اِستھت ہو اور راجا
بل کیطرح اپنے ببیک سے نِت ترپت آتم نشچے کو دھارو۔ کہ سب مین ہی ہون۔ اِس نشچے سے نِردُند
اور پرم پد پراپت ہوگا۔ ہے رام جی دس کروڑ برس تک راجا بل نے تینون لوک کا راج کیا
اور اَنت مین برکت ہوا تیسے ہی تم بھی بھوگون سے برکت ہو جاؤ۔ یہ بھوگ تچھ ہین انکو تیاگ
کر پرم پد مین پراپت ہو جاؤ۔ یہ جو درشیہ پرپنچ طرح طرح کے بکاردن سہت بھاستا ہی وہ نہ
کوئی تیرا ہی اور نہ تو کسی کا ہی۔ جیسے پربت اور شِلا مین بڑا بھید ہی تیسے ہی جس پرش کا مَن سنسار کیطرف
دوڑتا ہی وہ مَن کی برت مین ڈوبتا ہی۔ جب تم من کو ہردی مین دھروگے تب سب جگت کا پرکاش
ہوگا تم آتم سورُوپ ہو تو اپنا کیا اور پرایا کیا۔ یہ سب مِتھیا کلپنا ہی تم سب کے اوپر شوتم ہو تمھین
ساکار رُوپ پدارتھ ہو اور تمھین سب اَدرسے پورن اور سب جگت مین چیتن رُوپ ہو اور استھاور جنگم
جگت سب تم مین پروئے ہین جیسے سُوت مین مالا کے دانے پروئے ہین۔ تم نِت شُدّھ بودھ رُوپ اور
بھرم سے رہت ہو جنم آدک سب رگون کے ناش ہونے کے لیے آتم بچار کرکے زبردستی سے سب
بھوگونکو تیاگ کر سب کے بھوکتا ہو جاؤ۔ تم کیول سورُوپ جگت کے ناتھ ہو اور چیتن سورج پرکاش
رُوپ سربدا اِستھت ہو۔ سب جگت تمھاری پرکاش سے پرکاشتا ہی اور سُکھ دُکھ کی کلپنا تم مین کوئی نہین۔
تم تو شدھ سرباتما اور سب کے پرکاش کرنے والے ہو۔ اشٹ انشٹ کو تیاگ کرکے کیول اپنے سورُوپ
مین استھت ہو اِشٹ انشٹ کے تیاگ سے نرنتر ستتا اُدی ہوتی ہی اُس ستتا کو ہردے مین
دھار کر پھر جنم مَرن کبھی نہین ہوتا۔ جس جس پدارتھ مین مَن لگے اُس اُس سے نکالکر آتم تتو مین لگاؤ جب اِس پرکار
تم درڑھ ابھیاس کروگے تب مَن جو مست ہاتھی ہی وہ باندھا جائیگا اور تبھی سب سدھانت کے پرم سار کو پراپت ہوگے
ہے راجی تم موڑھون کی طرح مت ہو کیونکہ موڑھ جو سب کرم مِتھیا ہی کرتے ہین۔ مِتھیا کرمون سے جنکی بُدھ نشٹ
ہوئی ہی اور ابدیا رُوپی دُھورت سے ٹھگے ہین اُنکے سمان مت ہونا یہ جگت انُّ ماتر (ذرہ برابر) بھی کچھ
نہین ہی پر بڑا البتا رُوپ جو دیکھ پڑتا ہی سو نرنے کرکے دیکھا ہی کہ موڑھتا سے بھاست ہوا ہی۔ موڑھتا
پرم دُکھ رُوپ ہی اِس سے بڑھ کر دُکھ کوئی نہین۔ آتما روپی سورج کے آگے آبرن (پردہ) کرنے والا جو اگیان
روپی میگھ ہی اُسکو ببیک روپی پون سے ناش کرو تب آتما کا ساکشات کار ہوگا آتم بچار کے ابھیاس
اور سنتون سے بیراگ بنا آتما کا ساکشات کار نہین ہوتا۔ بید روپ بیدانت شاستر جو درشٹانت اور

ترک (اعتراض) ست ہو اُنسے بھی اپنے بچار بنا ساکشات کار نہین ہوتا۔ اتم بچار اور پرشارتھ سے آتما کی
پرسنتا ہوتی ہی اور بُدھ کی نرملتا اور بودھ سے پراپت ہوتی ہی اس سے سنکلپ بکلپ سے رہت ہوکر
جیون تتو مین استھت ہو جاؤ۔ بسترت اور بیاپک رُوپ آتم تتو کی استھت میری بچنون سے گرہن کرکے
سب سنکلپ تمھاری مٹ گئے ہین۔ سمبندن روپی بھرم شانت ہوا ہی اور سنسار کو تنک روپی
کہُرا تمھارا مٹ گیا ہی۔

## سرگ تیسوان۔ ہرنیہ کشپ بدھ برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی اب تم بگیان پراپت ہونے کے نمت اور کرم سنو۔ جیسی دیت اسُر پرہلاد کو آتما کی
سدھتا ہوئی ہی تیسے تم بھی ہوجاؤ۔ پاتال مین ایک ہرنیہ کشپ نام دیت بڑا بلوان ہوا ہی جسنے اندر کو بھگا دیا تھا
اور بشن جی کے سمان اُسکا پراکرم تھا۔ سب لوک اُسنے بش کرلیے تھے اور سب دیوتا اور دیتونکو بش کرکے جگت کا
کارج کرتا تھا۔ وہ سب دیتون اور تینون لوک کا مالک ہوا اور سمے پاکر کئی پُتر پیدا کیے جیسے بسنت رت مین انکر
پیدا کرتی ہی اُسکے پتردن مین سب سے بڑے پُتر پرہلاد جی سب سے ادھک پرکاشمان ہوئے اور اُنسے
ہرنیہ کشپ ایسا شوبھائمان ہوا جیسے سرب سُندر لتا سے بسنت رت شوبھائمان ہوتی ہی۔
جیسے پرلی کال مین سورج سب جگت کو تپاتا ہی تیسے ہی وہ تپانے لگا۔ جب دُشٹ کرمونسے دیوتاؤنکو دیت
دُکھ دینے لگے تب سب دیوتا ملکر بشن بھگوان کی شرن مین گئے اور بنتی کی کہ یہ ہرنیہ کشپ مہادُشٹ ہی آپ اسکا
ناش کیجیے اور ہماری رچھا کیجیے۔ بار بار دکھانے سے مہا پُرش لوگ بھی کرودھ مین آجاتے ہین۔ ہے
رام جی اس پرکار دیوتاؤن نے بنتی کی تب بشن بھگوان نے کہا کہ تم لوگ اب جاؤ مین پُتر کے ہیت
سے اُسکو مارونگا ایسا کہکر بشن بھگوان انتردھان ہوگئے اور ہرنیہ کشپ اپنے کل کی ریت پرہلاد جی
کو سکھانے لگا پر ہلاد جی نے اُسکو نہ مانا۔ ہرنیہ کشپ نے بہت طرح کے دنڈ بھی پرہلاد جی کو دیے
پر تو بھی اُسکی بات کو پرہلاد جی نے نہ مانا پرہلاد جی بشن بھگوان کی ارادھنا کرتے تھے اس کارن کسی دنڈ
کا دُکھ پرہلاد جی کو کچھ نہ ہوا۔ تب ہرنیہ کشپ اپنے ہاتھ مین تلوار لیکر کہنے لگا کہ ہے دُشٹ تیرا ایشور کہان
ہی جسکا تو ارادھن کرتا ہی۔ میرے سواے دوسرا ایشور کون ہی پرہلاد جی نے کہا کہ میرا ایشور سرب بیاپک
ہی۔ تب ہرنیہ کشپ نے کہا کہ اس کھمبھے مین کہان ہی جو ہی تو دکھادے اور جو نہ دکھاویگا تو تجھکو مارونگا تب
سرب بیاپک بشن بھگوان کھمبھے سے بھاسنے لگے اور بڑا شبد ہونے لگا۔ پھر اُس کھمبھے کو پھوڑ کر
بڑی بڑی بھجا اور تیز ناخنون سہت مہا بھیانک رُوپ سے بشن بھگوان نے نرسنگھ رُوپ پرگٹ
کرکے ہرنیہ کشپ کو ناخنون سے چیر ڈالا اور ایسا کوپ وان رُوپ رکھا کہ جس سے دیتون کے
استھان جلنے لگے اور درشٹ سے مانو پربت پسے جاتے تھے۔ دیتون کے بہت سے گروہ مارے گئے
کتنے ہی بھاگ گئے کتنے ہی دِشا بدشا کو دوڑ گیے جیسے ہوا کے ماری مچھر اڑ جاتے ہین۔ اور کچھ پاتال کے
چھید مین مرگئے۔ پرلی کال کیطرح استھان شون ہوگئے مانو اکال پرلی آیا ہی۔ اسطرح دیتونکو ناش کرکے

بشن بھگوان انتردھیان ہوگئے - کچھ دیت بھائی بندھ نوکر چاکر جو رہ گئے تھے پرہلاد جی کے پاس دکھ کمھلاتے ہوتے آئے جیسے بے پانی کا کمل کمھلایا ہوتا ہی - سب بھائی بندھ ملکر پرہلاد جی کو سمجھانے لگے - پرہلاد جی نے سب سے ملکر پتا کا سوچ کیا اور پھر اُٹھ کر سب کرم کیے - سب دیت لوگ سنشی سمیت بیٹھے اور بچار کرکے دُکھی ہوئے اور سب سوکھ کر تصویر کی پتلی کیطرح ہوگئے - جیسے جلا ہوا برچھ سوکھ کر رس سے رہت ہو جاتا ہی تیسے ہی ہرنیہ کشپ بنا دیت لوگ مہا دکھی ہوئے -

## سرگ اکتیسوان - پرہلاد بگیان برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی جب ہرنیہ کشپ کے مارے جانے پر دیت لوگ بہت دُکھی ہوئے تب پرہلاد جی نے مون ہو کر بچارا کہ پاتال مین سب دیت ملکر چنتا مین بیٹھے ہین - اُنسے جا کر پرہلاد جی نے کہا کہ اب اپنی رچھا کے لیے تم کون اُپاے کروگے - دیتون کے ناش کرنے والے بشن بھگوان مہا بجا گوان مہا بلوان ہین جنکے ناخن تیز تلوار کی دھار کیطرح ہین - جیسے سنگھ ہرن کو مارتا ہی تیسے وہ دیتون کو مارتے ہین - پاتال مین دیت لوگ کبھی شانت وان نہین ہونے پاتے - جب دیت لوگ بڑھتے ہین تب بشن بھگوان آکر اُنکو ناش کر دیتے اور جیسے کملون پر پربت آگرے تیسے اُنکو پیس ڈالتے ہین - بڑے بڑے شبد کرنے والے دیت اُنچ اُنچ کر مٹ جاتے ہین جیسے جل مین ترنگ اُبج اُبجکر مٹ جاتے ہین - بھیتر باہر وہ ہمکو بڑا کشٹ دیتے ہمارے شتر بڑے بلوان ہین اور بڑا اپورب اندھکار آ بڑھا ہی ہمارا ہردے اندھکار سے بھر گیا ہی اور سب سمپدا نشٹ ہو گئی ہی - جو دیوتا لوگ ہمارے پتا کے ہاتھ سے مار کھایا کرتے تھے اب اُنکا بل ہمسے ادھک ہو گیا ہی اور وے ہماری استریون کو بش کر لے گئے ہین جیسے ہرن کو بیادھ (شکاری) لیجاتا ہی - وے ہمارا سب دھن بھی لے گئے ہین اور ہم دُکھی ہو رہے ہین جیسے جل بنا کمل کمھلا جاتے ہین تیسے ہی ہم بھی بھائی بندون بنا ہوئے ہین - ہماری گھر دن مین دھول اُڑتی ہی جو بڑے استھان رچ رچ کر بنائے تھے وہ خالی پڑے ہین اور ہماری استھانون مین جو بڑے کلپ برچھ لگے تھے وہ اُکھاڑ اُکھاڑ کر نندن بن مین لگائے گئے ہین - نرسنگھ جی کی سہایتا سے دیوتون نے ایسا بل پایا ہی - ہمارے برچھ اور استھان نرسنگھ جی نے جلا دیے ہین جن دیوتاون کی استریونکے مکھ دیت لوگ دیکھتے تھے ان سب دیتونکی استریونکے مکھ اب دیوتا لوگ دیکھتے ہین - جس سمیر پربت پر کلپ برچھ اور مندار برچھ براجتے تھے وے استھان اب خالی پڑے ہین وہان دھول اُڑتی ہی اور سمیر اب درلبھ ہو گیا ہی - جو دیتونکی استریان اپنے اپنے استھانون مین بیٹھی تھین اب وہ دیوتون کی استریون کے سر پر چنور کرتی ہین اور وے ہاس بلاس کرتی ہین - یہ بڑا کشٹ ہی ہمکو اپدا نے دین (عاجز) کر دیا ہی - ہے دیت لوگو ہمکو کوئی اُپاے درشٹ نہین آتا جب اُنھین بشن بھگوان کی شرن مین جائینگے تب سُکھ پاوینگے - وہ کونسا پُرش ہی جسکے وہ بُجا رہ وپی برچھون کی چھایا مین دیوتا لوگ بشرام کرتے ہین اور جیسے ہمالی پربت پر کوئی چل نہین سکتا ہی تیسے ہی جو کوئی بشن بھگوان کی شرن مین جاتا ہی وہ نہین جلتا ہی - تم دیکھتے ہو کہ جو دیوتون کی استریان دیتون کی استریون کو پوجتی تھین اب وہ

اپنے کو پہچانے لگی ہین اور ہم دیتون کی استریون کے مکھ کمھلا گئے ہین۔ جیسے برف برسنے سے کمل کمھلا جاتے ہین
ویسے ہی ہمارے مندر ٹوٹ گئے ہین اور نیل من کے کھمبے گر پڑے ہین۔ دیتون کی سینا جو آپدا کے سمدر مین
ڈوبی تھی اُسکی رچھا کرنے کو ہماری پتا آدک بڑی سمرتھ تھے ڈوبنے نہ دیتے تھے جیسے چھیر سمدر مین مندراچل
پربت کو کچھپ روپ نے ڈوبنے نہ دیا تھا۔ ہماری پتا آدک جو بڑے بڑے بلوان رچھا کرنے
والے تھے اُنکو بشن بھگوان نے مار کے پیس ڈالا جیسے پرلی کال کا پون پربتونکو پیس ڈالتا ہے۔ ایسے مدھوسودن
کی گت بڑی ٹیڑھی ہے۔ وے دیتون کی بھجا روپی دنڈ کے کاٹنے والے کٹھار ہین انکی سہایتا سے اندر آدک
دیتونکی سینا کو جیتنے اور مارنے لگے ہین جیسے بالک کو مندر مارتے ہین۔ ان کمل نین بشن بھگوان کو جیت
لینا بہت کٹھن ہے جو وہ کوئی ہتھیار نہ لیے ہون تو بھی ہماری ہتھیار اُنکو مار نہین سکتے اور بجر بھی اُنکو چھید
نہین سکتا وہ مہا پراکرمی ہین اُنھون نے جدھ کا بڑا ابھیاس کیا ہے اور بہتون کے ساتھ جدھ کرتے رہے
ہین۔ ہمارا پتا جو بڑا بلوان تھا اور جس نے تینون لوک کے راجا اور سب دیوتون کو بش کر لیا تھا اُسکو
بھی اُنھون نے مار ڈالا تو ہمارا مارنا کون کٹھن ہے۔ یہ تو مہابلی ہین اُنکو ہم نہین جیت سکتے۔ اسلیے
مین ایک اُپاے تمسے کہتا ہون اُس سے بشن بھگوان بش مین آجائینگے وہ اُپای یہ ہے کہ بشن بھگوان
جو سرب آتما اور سب کے پرکاشک اور سب کے کارن ہین اُنکی ہم شرن ہون اور ہماری کوئی گت
اور آشری نہین ہے۔ ہے دیت لوگو اُنسے بڑھکر اور کوئی تینون لوک مین نہین ہے۔ جگت کی اُتپت اور استھت
اور پرلی کے کرنیوالے وہی بشن بھگوان ہین اُنھین کے دھیان مین لگ جاؤ اور ایک پل بھر بھی اُنکے دھیان
سے نہ اُترو۔ مین بھی اُنکے دھیان مین لگتا ہون وہ ناراین اجنما پرش ہین اور مین سدا اُنکی شرن مین ہون
اور سب پرکار سے نارایں مین ہون۔ اُنکو نمو نارایناے۔ یہ منتر سب اُبھودن کو سدھ کرتا ہے اس منتر
کے دھیان جاپ کرتے ہوئے ہماری ہردے مین اُستھرن روپ ہونگے وہ ہر سب کے آتما ہین
پرتھوی بھی ہر ہے یہ سب جگت بھی ہر ہے۔ مین بھی ہر ہون۔ آکاش بھی ہر ہے اور سب کا آتما بھی ہر ہے۔
اَبیشنو ہو کر جو بشن بھگوان کا پوجن کرتے ہین وے پوجن کا پھل نہین پاتے اور جو بیشنو ہو کر بشن بھگوان
کا پوجن کرتے ہین وے پرم اُتم پھل پاتے ہین۔ اس سے مین بشن روپ ہو کر استھت ہوتا ہون
مین اننت آتما آکاش گرڑ کے اوپر سوار ہون اور سونے کے گہنے پہنے ہون۔ میرے ہاتھ روپی برچھ
پر جیو روپ سب پنچھی بشرام پاتے ہین یہ میری چار بھجا ہین۔ جب مین نے چھیر سمدر کو متھا
تھا تب یے آپس مین گھسی ہین اور یہ میرے پارکھد ہین جنکے ہاتھون مین سندر چنور ہین۔ اُنکو
مین نے چھیر سمدر سے اُپجایا ہے۔ ترلوک روپی برچھ کی یہ سندر منجری جو بہت اچھی من کی
ہرنے والی ہے یہ میرے پارکھدون مین مایا ہے جس نے جگت جال نرنتر اُتپت اور پرلی کیا ہے اور
اندر جال کی بلاسنی ہے۔ یہ میرے پارکھدون مین جو شکت ہے اِسنے لیلا کر کے تینون لوک کو بش کر لیا ہے جیسے
کلپ برچھ لتا پھولتی ہے ویسے ہی میرے پارکھدون مین یہ پھولتی ہے۔ ٹھنڈھی اور گرم میری دو آنکھین ہین
جو سب جگت کو پرکاشں کرتی ہین اور چندرما اور سورج اُنکے نام ہین۔ یہ میرا نیل کمل اور مہا سندر شیام

میگھ کیطرح دیہہ مہا پرکاش روپ ہی- یہ میرے ہاتھ مین پانچ جنیہ شنکھ جسکی پھرن روپ دھن ہی چھیر سمدر سے نکلا ہی- یہ میرا نابھ کمل ہی جس سے برہما جی پیدا ہوے ہین اور اسمین رہتے ہین جیسے بھونرا کمل مین رہتا ہی- یہ میری ہاتھ مین کومود کی گدا ہی جو سمیر پربت کے شکھر کیطرح رتنون سے بنی ہی اور دیت دانوؤن کی ناش کرنے والی ہی- یہ میرے ہاتھ مین مہا پرکاش روپ سدرشن چکر ہی جسکا تیج بڑی جوالا کیطرح اور سادھو لوگون کو سکھ دینے والا ہی- یہ میرے ہاتھون مین اگن کے سموہ والا کھٹار ہی جو دیت روپی برچھ نکا کاٹنے والا ہی اور سادھو لوگون کو آننداایک ہی- یہ میرے ہاتھ مین سارنگ دھنکھ ہی اسکی مہا پرکاش دت دھن ہی- یہ میرے پیلے رنگ کے کپڑے ہین یہ بجنتی مالا ہی- یہ میرے گلے مین کوستبھ من ہی ایسا مین بشن دیو ہون- اننت جگت جو پیدا ہو کر مٹ گئے ہین اُن سب کا دھارنیوالا ہون- پرتھوی میرے چرن ہین آکاش میرا سر ہی تینون لوک میرا روپ ہی- دسو دشا میرے بکش استھل ہین اور مین ساکشات بشن ہون- نیلے بادل کیطرح میری چمک ہی- گرڑ کے اوپر سوار ہون شنکھ چکر گدا پدم دھارن کرنے والا ہون- جسکا چیت دشٹ ہی وہ ہمکو دیکھ کر بھاگ جاتا ہی- یہ سندر شیتل چندرما کیطرح میری کانت ہی اور پیت لبتر شیام بدن گدا دھاری ہون لچھمی میرے بغل مین ہی اور اچیت روپی بشن مین ہون- وہ کون ہی جو میرے ساتھ بردھ کر سکے- مین تینون لوک کو جلا سکتا ہون جو میرے ساتھ جدھ کرنے کو سنکھ آوے اُسکو آپ اور تیج ناش کا کارن ہی- جیسے اگن مین پتنگے جل مرتے ہین تیسے ہی میرا تیج ہی- میری درشٹ کوئی سہہ نہین سکتا- مین بشن ایشور ہون- برہما اندر جم آدک میری نت استت کرتے ہین اور تنکا کا آٹھ استھاورجنگم جو کچھ جگت ہی سب کے بھیتر مین بیاپ رہا ہون تینون لوک مین مین پرکاش روپ اور اجنما اور بھی کا ناش کرنے والا ہون ایسے میرے سوروپ کو میرا نمسکار ہی-

## سرگ بیسوان- بدھ ہیت ریگ برنن

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے راجی اس پرکار پرہلاد جی نے اپنا نارائن سوروپ کر کے دھیان کیا- پھر پوجن کے نمت بشنو ونکو چیتن کیا اور من مین بشن بھگوان کی دوسری مورت جو گرڑ پر سوار اور چار شکت ارتھات دھرم ارتھ کام موکش سے پورن ہی- چار وہاتھون مین سنکھ چکر گدا پدم دھارن کیے اور شیام رنگ ہی چندرما اور سورج جسکے سندر نیتر ہین اور ہاتھ مین سارنگ دھنکھ ہی- دھارن کر کے پروار ست اچھی طرح سے دھوپ دیپ اور طرح طرح کے سندر لبتر اور بھوکھنون سمت پوجن کیا اور ارگھ دیا- چندنکا لیپن دھوپ دیپ طرح طرح کے بھوکھنون سمت کھجور پتہ بادام آدک میوہ بھچھ بھوجیہ چوکھیہ لیہج (چبانے کھانے چوسنے- چاٹنے کی چیزین) چار طرح کے بھوجن کرائے- پھر اپنا آپ بشن بھگوان کو ارپن کیا اور پرم بھگت کو پراپت ہوا جس پرکار من سے پوجن کیا اسی پرکار انتہ پرمین بشن بھگوان کی مورت کو دیکھ کر پوجن کیا-

اسی پرکار روز روز بشن بھگوان کی پوجا کی- جسطرح پرہلاد جی من کی چنتن سے پوجا کرتے تھے اُسیطرح اور دیت بھی مانسی پوجا کرتے تھے- اُنکو پرہلاد جی نے سکھایا اور اس نگر مین سب دیت کلیان مورت بشن بھگت

ہوگئے۔ جیسا راجا ہوتا ہی تیسی ہی اُسکی پرجا ہوتی ہی اسمین کچھ اشچرج نہین۔ یہ بات دیولوک مین پرکٹ ہوئی
کہ دیتون نے بشن بھگوان سے بیر کرنا چھوڑ دیا ہی اور بھگت ہوئے ہین۔ تب تو دیوتا لوگ اشچرج مین ہوئے
اور اندر آدک دیوتا لوگ بچارنے لگے کہ یہ کیسا ہوا جو دیتون نے بشن بھگوان کی بھگت کی اور اُنکو وہ
بھگت کیسے ملی۔ ایسے اشچرج مین ہوکر چھیر سمندر مین بشن بھگوان کے پاس دیتونکا حال کہنے کو دیوتا لوگ
گئے اور کہا کہ ہے بھگوان آپ نے یہ کیا مایا پھیلائی ہی کہ جو دیت لوگ سدا آپ سے بیر کرتے تھے وہ آپ
کے ساتھ تن مَن روپ ہوکر رہے ہین۔ کہان وہ درست اور پربت کے توڑ ڈالنے والے دیت اور کہان
آپکی بھگت جو بہت سے جنمون مین بھی دُرلبھ ہی۔ ہے جناردن آپ کی بھگت کہان اور اُنکی برت
کہان۔ یہ تو اَشچرج کی بات ہی جیسے سمر بنا پھولون کی مالا نہین سوہتی ہی تیسے ہی سُپاتر بنا آپ
کی بھگت نہین سوہتی اور یہ ہمکو سکھدایک نہین بھاستی جیسا جیسا کوئی ہوتا ہی تیسے ہی تیسے استھان مین
سوہتا ہی۔ جیسے کانچ مین مَہامَن نہین سوہتی تیسے ہی دیتون مین آپ کی بھگت نہین سوہتی۔ جیسا گُن
کسی مین ہوتا ہی تیسے ہی پنگت مین وہ سوہتا ہی اَور مین استھت ہوا نہین سوہتا ہی۔ جو سُدیش نہین ہوتا
تو دُکھدایک ہوتا ہی جیسے انگون مین بجر دُکھدایک ہوتا ہی جیسا گُن وان ہو تیسا ہی پدارتھ جب پراپت
ہوتا ہی تب وہ شوبھا پاتا ہی اسکے برخلاف شوبھا نہین پاتا جیسے کمل جل ہی مین سوہتا ہی سوکھے
استھان مین نہین سوہتا تیسے ہی کہان وہ اَدھرمی نیچ دیت بھیانک کرم کرنیوالے اور کہان آپ
کی سُندر بھگت۔ جیسے کملنی پربھتی پر نہین سوہتی تیسے ہی آپ کی بھگت دیتون مین نہین سوہتی اور تیسے
ہی ہمکو آپ کی بھگت اُن مین سکھدایک نہین بھاستی ہی۔

## سَرگ تینتیسوان۔ پرہلاد اشٹک انتر نارائن گمن برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی جب اس پرکار بڑے شبد سے دیوتا لوگ کہنے لگے تب
مادھو آکر بولے کہ ہے دیوتا لوگو تم شوک مت کرو۔ پرہلاد میرا بھگت ہی اور اُسکا یہ اَنت کا جنم ہی
اور اب موکش کو پاکر پھیر جنم نہ پاوے گا ہے دیوتا لوگو گن وان کے گنون کو تیاگ کر اُسمین دوش
لگانا آنرتھ روپ ہوتا ہی اور جو پرتھم گنون سے رہت نرگُن ہو اور پھر اُنکو تیاگ کر گنون کو اختیار
کری اور شاستر کی راہ پر چلے تو یہ سکھدایک ہوتا ہی۔ پرہلاد جی کی بچتر چیشٹا تمکو سکھدایک ہوگی۔ اب
تم اپنے اپنے استھانون کو جاؤ۔ پرہلاد میرا بھگت ہی۔ اتنا کہکر بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی اس
پرکار کہکر بھگوان چھیر سمندر مین انتردھان ہوگئے اور دیوتا لوگ نمسکار کر کر اپنے اپنے استھانونکو
گئے اور پرہلاد جی سے بیر بھاؤ تیاگ کردیا۔ پرہلاد جی دن دن پرت اپنے گھر مین منسا باچا کرمنا
سے جناردن کی بھگت کرنے لگے اور سمے پاکر دیتون مین بڑی بھگت ہوگئی تب اُنکو پرم بیبیک
پراپت ہوا اور بشی بھوگ سے بیراگ وان ہوئے۔ وے بشیون سے پریت نہ کرین اور سندر استریون کے
ساتھ بھی نہ رہین۔ جگت مین اُنکی پریت نہ اُپجے اور یہ بھوگ جو رنگ روپ ہین اُن مین اُنکا چت بشرام نہ پاوے

اور اُس سے پرمن بھی نہ ہون پرنت مُکت دینے والا جو آتم گیان ہی وہ اُنکو نہ پراپت ہوا۔ وہ مُکت پھل کے
پاس آکر استھت ہوتے اور بھوگون کی ابھلاکھا تیاگ کر نرمل ہوتے پرنت پرم سمادھ کو نہ پراپت ہوتے چت
اُنکا چنچل رہا تب شیام مُورت بشن بھگوان پرہلاد جی کی برت بچار کر پاتال مین اُنکے گھر پوجا کے استھان مین جہاں
پرکاش والے سُندر روپ سے پرگٹ ہوئے اور اُنکو دیکھ کر بشیکھ پوجا پرہلاد جی نے کی اور پریم مین آکر
گدگد بانی سے کہا کہ ہے ایشور تینون لوک مین سُندر مورت کے دھارنے والے سب کلنکون کے ہرنے
والے پرکاش رُوپ آشرن کے شرن اَجنم اور اَچت مین آپ کی شرن مین ہون۔ ہے نیلوتپل اور کملون
کے پربت شیام رُوپ اسنک چت سے دھرنے والے مین آپ کی شرن مین ہون۔ ہے نرمل رُوپ
کیلے کی طرح کومل انگ اور سفید کمل کی طرح سفید سنکھ ہاتھ مین لیے ہوتے آپکی نابھ کمل مین بھونرے
کی طرح برہما جی استھت ہوکر بید کا اُچارن روپی گرشبد کرتے ہین اور ہردے کمل مین براجنے والے
جل کے ایشور رُوپ مین آپ کی شرن مین ہون۔ جسکے سفید ناخن ستارون کی طرح چمکتے ہوئے۔ اور چندر منڈل
کی طرح ہنستا ہوا مکھ۔ اور ہردے مَن سب کا پرکاشک اور شرد رت کے آکاش کی طرح نرمل اور بستار
رُوپ مین آپکی شرن مین ہون۔

ہے تربھون روپی کملنی کے پرکاش کرنے والے چندرما اور ہے موہ روپی اندھکار کے ناش کرنیوالے سورج اور
اجر چد آتما سمپورن جگت کے دُکھ ہرنے والے مین آپ کی شرن مین ہون۔ ہے نئے کھلے ہوتے کمل کے
پھُولون سے بھُوکھت انگ اور سونے کیطرح پیتامبر پہنے مہا سُندر روپ مین آپکی شرن مین ہون۔ ہے ایشور لیلا کرکے
شرشٹ کو پیدا اور پالن اور ناش کرنے والے اور پرم شکت شنکر جوگ کیطرح درڑھ دیہہ مین آپ کی شرن مین ہون
ہے بجلی کی طرح پرکاش رُوپ سبکو سنگھار کرکے جل مین بالک روپ دھر کر بٹ (برگد) کے نیچے سونے والے
مین آپکی شرن مین ہون۔ دیوتا رُوپ کملون کے پرکاش کرنے والے سورج منڈل۔ اور دیت پتر روپی کملنیون
کے تُکھار روپی برف جلانیوالے اور ہردی روپی کملون کے آشرے (پناہ) مین آپ کی شرن مین ہون۔ بششٹھ جی
کہتے ہین کہ ہے راجی جب اِس طرح انیک گنون سے آٹھ اشلوک پرہلاد جی نے کہے تب بشن بھگوان پرہلاد جی
سے بولے۔

## سرگ چونتیسوان۔ پرہلاد اُپدیش برنن

شری بشن بھگوان بولے کہ ہے گن ندھ اور دیت کل کے شرومن۔ جو پھل تم چاہتے ہو وہ مانگو اور جنم دُکھ
کے شانت کے نمت بر دان مانگو پرہلاد جی بولے کہ ہے سب سنکلپ کے پھل داتا اور سب جگت مین بیاپک رُوپ
جو بست بہُت ہی دُرلبھ ہو وہ مجھ سے آپ جلد کہیے اور وہی دیجیے۔ شری بھگوان جی بولے کہ ہے پتر سب بھرم کے
ناش کرنے والے اور پرم پھل رُوپ برہم سے بشرانت ہوتی ہی اور وہ جس آتم ببیک کی سمتا سے پراپت ہوتی ہی وہی
آتم ببیک تمکو ہوگا۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی اِس پرکار پرہلاد جی سے کہکر بشن بھگوان انتردھان ہوگئے
پھر پرہلاد جی نے پُشپانجلی دی اور پوجا اُتم آسن بچھا کر اُسپر آپ پدم آسن باندھکر بیٹھے اور بدھ کے ساتھ

اُتم شاستر دن کا پاٹھ کرنے لگے - جب پاٹھ کر کے نشچت ہوئے تب بچارنے لگے کہ بشن بھگوان نے مجھ سے
کیا کہا تھا - اُنھون نے کہا تھا کہ تمکو ببیک ہوگا اسلیے سنسار سمُدر سے پار ہو جانے کے سلیے مین جلد
بچار کر دن اس سنسار مین مین کون ہون جو بولتا ہون - نرا در یہ جگت تو مین نہین - یہ تو است اُپجا ہی
اور جڑ رُوپ پون سے اَسپھرن روپ ہوتا ہی سو مین کیسے ہو سکتا ہون - یہ دیہ بھی مین نہین ہون کیونکہ یہ تو
چھن بھر مین کال کے مکھ مین چلی جاتی ہی اور جڑ رُوپ ہی - شردن (کان) روپی جڑ بھی مین نہین کیونکہ جو
شبد سنتے ہین وہ شون سے اُپجا ہی - توچا (کھال) اندری بھی مین نہین کیونکہ اسکا چھن بھر مین مٹ
جانے کا سو بھاؤ ہی - پراپت ہوا یا نہوا - یہ اچھا ہی یہ بُرا ہی - اندری آپ جڑ ہی - یہ اسکا جاننے والا
چیتن تتو ہی اور چیتن کے پرماد سے یہ بشئی بھوگ ہوتے ہین اس سے نہ مین توچا اندری ہون اور نہ اسپرس
کرتا ہون یہ جو جڑ آتمک ہی یہ جو چنچل روپی جیبھ اندری ہی جسکے آگر (نوک) مین پانی کا ذرہ سا بوند رہتا
ہی وہی رَس (مزہ) لیتا ہی وہ رَس بھی آتم ستا ہی سے ملتا ہی - آپ جڑ ہی اس سے یہ جڑ روپ جیبھ اور
رس بھی مین نہین - یہ جو ناش روپ آنکھین جگت کے دیکھنے مین لگ رہی ہین وہ بھی مین نہین اور نہ مین
اُنکا بشئی رُوپ ہون کیونکہ یے بھی جڑ ہین - یہ جو ناک پرتھوی کا انش ہی سو کیول آتما کے سہارے ہی آپ
جڑ ہی پر اسکا جاننے والا چیتن ہی سو نہ مین ناک ہون نہ گندھ ہون - مین آہم اور مم اور مَن کے مَنن
سے رہت شانت رُوپ ہون - اور یے پانچ اندریان مجھ مین نہین - مین شُدّھ چیتن روپ کلنا کلنک
سے اور چت سے رہت چنماتر اور سب کا پرکاشک سب کے بھیتر باہر بیاپک اور نہ سنکلپ نرمل
شانت رُوپ ہون - اشچرج یہ ہی کہ اَب مجھکو اپنا سو رُوپ یاد آتا ہی - پرکاش روپ چیتن انجو ادویت
میرے انبھو چیتن سے استھت ہی - سُورج گھٹ پٹ آدک سب پدارتھ مین پرکاشتا ہون جیسے دیپک
سے اُتم تیج بھاستا ہی تیسے ہی چیتن اَنبھو سے اندریون کی برت اُسپھرن روپ ہوتی ہی - جیسے تیج سے
چنگاریان اسپھر روپ ہوتی ہین تیسے ہی سربگیہ انبھو ستا سے مَن کی مَنن رُوپ شکت پھرتی ہی - جیسے
سورج کے تیج سے مَراستھل مین مرگ ترشنا کی ندی پھُرتی ہی تیسے انبھو ستا سے پدارتھ بھاستے ہین -
جیسے دیپک مین سفید وغیرہ رنگ بھاستے ہین تیسے ہی اِن پدارتھون مین آہم اُدک پدارتھ بھاستے
ہین - وہ جاگرت کی طرح سب پدارتھون کا پرکاش کرنے والا ہی - سب کو انبھو بھاستا ہی اور
سب کے بھیتر آتم بھاؤ استھت ہی -

جیسے بیج مین انکُر رہتا ہی تیسے ہی چیتن روپ دیپک کے پرکاش سے بکلپ رُوپی پدارتھونکی شکت بھاستی ہی
گرم رُوپ سُورج - شیتل رُوپ چندرما - گھن رُوپ پربت - دروتا روپ جل ہی اسی پرکار انُبھو ستا سے سب
پدارتھ پرگٹ ہوتے ہین - جیسے سُورج کے پرکاش سے گھٹ پٹ آدک ہوتے ہین - برہما بشن اندر یے
سب کے کارن روپ جگت مین استھت ہین اور انکا کارن انبھو تتو آدک انت سے رہت اور سب کارنون کا
کارن ہی - جیسے بَرف سے ٹھنڈک پیدا ہوتی ہی تیسے ہی اَنبھو سے جگت اُدی ہوتا ہی -

چت چیت درشیہ درشن کلنا سے رہت پرکاش رُوپ ستا میرا آتما مجھکو نمسکار ہی - اسی سے سب جیو

اُپتّی اور استھت ہو کر پھر لی ہو جاتے ہین سو نربکلپ چیتن سبکا آشرے آتما ہی- جو اِس چت سے انتہ کرن کلپت رُوپ ہو جاتا ہی- آتما سے رہت ست سَت بھی است ہو جاتا ہی- جو چیتن سمبت مین کلپت رُوپ ہوتا ہی سوئی پدارتھ اپنے سوُروپ کو پاتا ہی اور جو چت سمبت مین کلپت روپ نہین ہوتا سو ست بھی است رُوپ ہو جاتا ہی- ییسے جو گھٹ پٹ آدک پدارتھ بھاستے وی لبسترت رُوپ چد آکاش درپن مین پرتبمبت ہین اور انبھوستا سب بھوتون کا آدِ روپ ہی- جنکا چت نشٹ ہو جاتا ہی اُن سنت پرشون کو ایسے درڑھ بھاؤ پراپت ہین اور دی پرم آکاش رُوپ آتما مین ابھیاس سے تن مے ہو جاتے ہین- انبھوستا پدارتھون کے بردھ ہونے سے بردھ نہین ہوتی اور نشٹ ہونے سے نشٹ نہین ہوتی- پدارتھون کے بھاؤ ابھاؤ مین ستا سامانیہ جیون کی یتون ہی- جیسے سورج کے پرتبمب مین گھٹ ست ہو یا است ہو سورج جیون کا یتون ہی- سنسار روپ طرح طرح کی بچتر رچنا ایسے آتما مین استھت ہی جیسے بچتر گچھون والے برچھون کی پنگت کی بچتر رچنا پربت پر استھت ہوتی ہی تیسے ہی سنسار رُوپ درشیہ طرح طرح کی منجری کو دھرنے والا آتم ستا برچھ ہی جتنے جیو تینون لوک مین ہین وی سب آتما کے رُوپ سے الگ نہین- برھما جی سے لیکر تنکے تک سب کا پرکاش کرنے والا آتما ہی وہ انبھوستا آدانت سے رہت ہی جس کا سرب رُوپ آکار ہی اور استھاور جنگم سب جگت مین انبھو روپ ہو کر استھت ہی وہ ایک انبھو آتما مین ہون- درشٹا درشن درشیہ سب روپ آتما مین ہون اور ہزار ہاتھ ہزار آنکھین میرے ہین- مین ہی چد آکاش رُوپ ہون- سورج ہو کر آکاش مین پھرتا ہون اور پون دیہہ سے بہتا ہوا بایو کے باہن پر سوار ہون- مین بشن رُوپ سنکھ چکر گدا پدم کا دھرنے والا ہون سب سو بھاگیہ دیکھنے والا ہون- اور سب دیتونکو بھگانے والا اور ناش کرنے والا مین ہی ہون- نابھ کمل سے پیدا ہوا ہون پدم آسن سے نربکلپ سمادھ مین استھت رُوپ برھما ہون اور مَن برت رُوپ کو پراپت ہوا مین نے ہی ترنیتر آکار لیا ہی گوری میری اردھانگنی ہین اور سرشٹ کے اَنت مین مین ہی سب کو سنگھار کرتا ہون- جیسے کوئی اپنے انگون کو سمیٹ لے تیسے ہی مین سنگھار کرتا ہون- ترلوک رُوپی مڑھی کو اندر رُوپ ہو کر مین پالن کرتا ہون اور کرمون کے انسار جیسا کوئی تپ کرے ویسا پھل دیتا ہون گھاس پھوس بیل برچھ مین گچھے اور رس ہو کر مین استھت ہون- مین ہی پیدا کرنے والا اور چیتن رُوپ ہون اور لیلا کرنے کو جگت بستار رُوپ مین نے ہی کیا ہی جیسے بالک مٹی کے کھلونے رچ لیتا ہی- مجھ مین سب کرم آرپن کرنے سے سب شانت پراپت ہوتی ہی اور مجھ سے رہت کچھ بست نہین- مین ستا سورُوپ درپن ہون سب پدارتھ مجھ مین پرتبمبت ہوتے ہین تب یہ است روپ بھی ست ہو جاتا ہی- اِس سے مجھ سے الگ کچھ نہین- پھولون مین سگندھ- پتون مین سندرتا- پرشون مین انبھو- استھاور جنگم روپ جو جگت درشٹ آتا ہی وہ سب مین ہون- مین سب سنکلپ سے رہت پرم چیتن ہون اور مین تو وغیرہ سے الگ ہون- جل مین رس، شکت اور راگ مین گرمی اور برف مین ٹھنڈھک مین ہی ہون- جیسے لکڑی مین آگ رہتی ہی تیسے ہی سب مین

اِستھت ہون۔ سب پدارتھون مین مین پرماتما بیاپک ہون اور سب کو اپنی اچھّا سے اُپجاتا ہون۔ جیسے
دودھ مین گھرت شکت۔ جل مین رس شکت۔ سورج مین پرکاش شکت ہی تیسے ہی مین چیتن سوُروپ
سب پدارتھون مین استھت ہون۔ ترِکال کا جگت سب مجھ مین استھت ہی اور مین چت کے اپجا پھُرنے
سے رہت شُدّھ سوُروپ اور سب کا بھرن اور پینے والا اور بیراٹ راج ہو کر استھت ہوا ہون۔
ترلوک کا راج مجھکو اپورب پراپت ہوا جو شستروں اور دیوتون کے دل بنا نرا چھست بِستریت ہی۔ بڑا
اسچرج ہی کہ مین اتنا بڑا بِستریت رُوپ ہون اور اپنے آپ مین نہین سماتا جیسے کلپ کے انت مین
بایو سے اُچھلا ہوا سمندر اپنے آپ مین نہین سماتا۔ مین اننت رُوپ آتما اپنی اچھّا سے آپ پرکاشتا
ہون۔ جیسے چھیر سمندر اپنی اُجلتا سے سوہتا ہی تیسے ہی مین بھی اپنے آپ سے سوہتا ہون۔ یہ جگت روپی
مٹکی بہت چھوٹی ہی جیسے بل مین ہاتھی نہین سماتا تیسے ہی مین اپنے آپ مین بِستریت رُوپ سے جگت
مین نہین سماتا۔ مین کوٹ برھمانڈ مین بیاپک ہون اور برہم لوک سے پرے جو تتون کا انت آتا ہی اُس
سے بھی پرے مین اننت رُوپ ہون۔ یہ مین ہون۔ یہ مین نہین۔ یہ نرملتا مجھ مین کچھ رُوپ ہی مین تو آدانت
سے رہت چیتن آکاش ہون اور مجھ مین ناش ہونا متھیا کہا جاتا ہی۔ مین تو وہ یہ آدک متھیا بھرم ہین۔ دیہہ
کیا پرکیا۔ اپرکیا۔ مین تو سرب بیاپک چیتن تتو ہون۔ میرے پتا بڑے نج بدھ تھے جو ایسے بڑی ایشورج کو
تیاگ کے کچھ ایشورج مین بڑے تھے۔ کہان یہ مہا درشٹ سبکا کرتا برہم رُوپ اور کہان وہ سنسار بھرم
کا راج انت رُوپ سکھ بھوگ دُکھ دایک۔ انت سُکھ پرم اُپشم سو بھاو شُدّھ چیتن درشٹ اب مجھ مین ہوئی ہی۔

سب بھاؤ پدارتھون مین چیت سے رہت مین چیتن آتما استھت ہون اب مجھکو نمسکار ہی کیونکہ
میری جے ہوئی ہی اور جیرن رُوپ سنسار بھرم سے نکلا ہون اِس سے میری جیت ہوئی ہی پانے جوگ آتم پد
کو پایا ہی اور جیوت سارتھک ہوا ہی۔ ایسا اُتم سم راج چکرورتی مین بھی نہین رہتا۔ یہ لیے جیو نرنتر
گیان کو تیاگ کر دُکھ روپی کامون مین رمتے ہین۔ لکڑی پانی اور مٹی سے ملی ہوتی جو پرتھوی ہی اُسکو
پاکر جو بھولے رہتے ہین اُنکو دھکار ہی وہ کیڑے ہین۔ یہ دربیہ ایشورج اپد یا رُوپ ہین اپدیا
سے اُپجے ہین اور اپدیا رُوپ اُنکا بڑھنا ہی اُن مین کیا گنُ ہی جس نمت جتن کرتے ہین۔ اِس
جگت روپی مڑھی مین کئی برس تک ہرنیہ کشپ نے راج سُکھ بھوگا پرنت اُپشم جو شانت سُکھ
ہی اُسکو نہ پایا۔ اُسنے ایک جگت کا راج کیا ہی پرنت جو سیکڑون جگت کا راج سکھ ہو تو بھی ہیچ ہی اِس سے
وہ جو سمتا روپ آتما نند ہی سو نہین پراپت ہوتا جب اُس آتمانند کے مزہ کا جتن ہو تب پراپت ہو اور طرح
پر نہین پراپت ہوتا۔ جس پُرش کو بڑے اندریون کے سُکھ اور بڑے ایشورج پراپت ہوئے ہین پر سمتا سُکھ
سے رہت ہی تو جانیے کہ اُسکو کچھ ایشورج اور سکھ نہین مِلا اور جنکو کچھ ایشورج اور سکھ نہین ملا پرنت سمتا سُکھ
ملا ہی اُنکو سب کچھ مِلا جانیے۔ وہی پرم امرت سے پُورن ہین اور اکھنڈ سکھ جو آتما ہی اُس پرم سکھ کو پراپت ہوتے
ہین اور آنند روپ ہین۔ جو اکھنڈ سکھ کو چھوڑ کر ناش والے سُکھ کو لیتا ہی وہ موڑھ ہی اور جو پنڈت اور گیانی
ہی وہ ناش والے سکھ مین پریت نہین کرتا۔ جیسے اونٹ دوسرے پدارتھون کو تیاگ کر کانٹون کے پاس دوڑتا ہی

اور دوسرا اپشٹ نہین دوڑتا ہی تیسے ہی موڑھ کے سواے اور ایسا کون ہی جو آتم سکھ کو تیاگ کر جلے ہوئے راج سکھ مین رمی اور امرت کو تیاگ کر کانٹے اور نیم کو چبا دے۔ میرے پتا اور اور جو سب بڑی موڑھ ہوگئے مین وہ اس پرم امرت درشٹ کو تیاگ کر راج روپی کانٹے مین پریت کرتے گئے ہین۔ کہان پھول پھل آدک سے پورن نندن بن کی زمین اور کہان جلی ہوئی سوکھی زمین تیسے ہی کہان یہ شانت روپ گیان درشٹ اور کہان بھوگون مین اُتم بدھ۔ اس سے ایسا پدارتھ تینون لوک مین کوئی نہین جس کی مین اچھا کرون سب چیتن سُوروپ ہین اور انبھو کرتا چیتن تتو سوچھ سم بھاؤ نربکار سربدا سب مین سب اُور سے استھت ہی یہ جیسا ہی تیسا پایا جاتا ہی گیان وان کو پرتچھ ہی۔ سورج مین پرکاش چندر مامین امرت برہم مین ھت اندر مین ترلوک پالن بشن بھگوان مین سب اُور سے پورن ایچھی شکت ہی۔ شیگھر گمن کرتا شکت من کی ہی۔ بلوان شکت پَون مین۔ جلانے کی شکت اگن مین۔ رس شکت جل مین ہی۔ اور مون سے مہاتپ کی سدھتا شکت اور برہسپت بدیا دیوتاون مین بمانون پر چڑھکر آکاش مین پھرنے کی شکت ہی۔ پربتون مین استھرتا بسنت رتُ مین پھول اور سب سمی میگھون کی شانت شکت۔ پکشون مین ممتو شکت۔ آکاش مین نرلیپ پنا۔ برف مین شیتلتا جیٹھ اساڑھ مین گرمی آدک۔ دیش۔ کال۔ کریا روپ طرح طرح کے آکار بکار جو ترکار کے پیٹ مین استھت ہین سو سرب شکت سوچھ نربکار کلنا روپ کلنک سے رہت چیتن کی ہی سو اس پرکار ہو بھاسنی ہی اور وہی آتم تتو سم پدارتھ جات مین بیاپک ہوا ہی۔ جیسے سورج کا پرکاش سب اور سے سمان اُدی ہوتا ہی تیسے ہی وہ سرب دیش پدارتھون کا بھنڈار اور سرب کا آشرے بھوت ہی۔ تینون کال اُسی مین کلپت روپ ہوتے ہین جیسا انبھو اُس مین ہوتا ہی تیسا ہی ترنت ہو بھاستا ہی۔ جیسے جیسے چیتن تتو مین دیش کال کریا دربیہ پھرتے ہین تیسے تیسے ہی بھاستے ہین۔ آتما مین تینون کال کی سم پربھا پھرتی ہی اُس مین پھر انت کال کی پرتبھا ہوئی ہی اور شدھ چیتن تتو مین سب اور سے پورن ہی۔ ترکال کے اسمرن مین درشیہ سنجگت بھاستا ہی تو چیتن تتو باقی رہتا ہی اور اسکو ترکال کا گیان ہوتا ہی۔ میٹھے کڑوے آدک الگ الگ سے ایک سمتا بھاستی ہی۔ جیسے میٹھا پن میٹھا کھانے والے ہی کو بھاستا ہی اور کو نہین بھاستا تیسے ہی سرب جو سنکلپ کلنا ہی سو بھوگتا ہی۔ سو کشم چیتن ستا سوروپ سب پدارتھون کا ادھشٹھان ہی اُس سے آناگت ہو کر دوسرا جگت بھاستا ہی اور طرح طرح کی جو پدارتھ لچھمی ہی وہ بہت سے دُکھ کو پراپت کرتی ہی۔ جب ترکال کا انبھو ہوتا ہی تب سب ہی سم بھاستا ہی۔ بھاؤ پدارتھ مین جو پدارتھ ہین وے ایشور کے ہین اُن بھاؤ پدارتھونکو تیاگ کر ابھاؤ کی بھاؤنا کرنے سے دُکھ سب نشٹ ہو جاتے ہین اور سنتشٹتا پراپت ہوتی ہی۔ اس سے ترکال کو مت دیکھو یہ بندھن روپ ہی۔ ترکال سے رہت جو چیتن تتو ہی اُسکے دیکھنے سے تبھاگ کلپنا کال کا ابھاؤ ہو جاتا ہی اور ایک سم آتما باقی رہتا ہی جسکو بانی بش کر نہین سکتی اور جو است کیطرح نرنتر استھت ہی اُسکی پراپت ہوتی ہی۔ انادی سدھانت شون بادی کیطرح استھت ہوتا ہی۔ نہ کنچن آتما برہم ہوتا ہی یا سرب روپ پرم اُپشم مین لین ہوتا ہی اور جسکا انت کرن میلا ہی اور سنکلپ سے

سمیک درشی ہی اسکو جیون کا تیون نہین بھاستا۔ جگت بھاستا ہی اور جسکی اچھا نشٹ ہوئی ہی اور پرم پد کا ابھیاس کرتا ہی اُسکو آتم تتو بھاستا ہی۔ جو جگت کے کسی پدارتھ کی اچھا کرتا ہی اور ہیئو پادیئی روپی پھانسی مین بندھا ہی وہ پرم پد نہین پاسکتا جیسے پیٹ سے باندھا ہوا پنچھی آکاش مین نہین اُڑ سکتا۔ جو پرش سنکلپ کلنا سنجگت ہی وہ موہ روپی جال مین گر پڑتا ہی جیسے نیتر دن بنا منکھیہ گر پڑتا ہی۔ سنکلپ کلنا جال سے جسکا چت بندھا ہوا ہی وہ بشی رُوپی گڑھے مین گرا ہی اور آچیت پد دی کو نہین پاتا۔ میرے پتامعہ کئی دن پرتھوی مین پھر کر لین ہوگئے دی بالک کیطرح پنچ تھے۔ جیسے گڑھے مین مچھڑ لین ہوجاتے ہین تیسے ہی اگیان سے دے پرم تتو کو نہین جانتے تھے بھوگون کی اچھا جو دُکھ رُوپ ہی اُسکو اگیانی لوگ کرتے ہین اور اُس سے بھاؤ ابھاؤ رُوپ گڑھے اور اندھے کنوئین مین گر کر نشٹ ہوتے ہین اور اچھا اور دویش سے جو اُٹھا ہی اُس سے بندھمان ہوئے ہین جیسے پرتھوی مین کیڑے رہتے ہین تیسے ہی دے رہتے ہین اور جنکو مرگ ترشنا رُوپ جگت مین گرہن تیاگ کی بُدھ شانت ہوئی ہی دی پُرش جیتے ہین اور سب پنچ مرتک روپ ہین۔ کہان نرمل اور ابناشی رُوپ چیتن چندرما کیطرح ٹھنڈھا اور کہان گرم کلنک سنت چت کی روستھا۔ اب میرے آتما کو نمسکار ہی سدا پرکاشتا ہی اور پرکاش اور اندھکار دونوکا پرکاسنے والا ہی۔ ہے چدآتما دیو مجھکو تو بہت دنون سے پراپت ہوکر پرمانند ہوا ہی جو بکلپ روپی سمُندر سے میرا اُدھار کیا ہی جو تو ہی سو مین ہون اور جو مین ہون سو تو ہی مجھکو نمسکار ہی۔ سنکلپ بکلپ کلنا کے نشٹ ہونے سے انت شو آتم تتو کا چندرما سدا نرمل اور اُدی روپ ہی۔

## سرگ پینتیسوان۔ آتم لابھ چیتن برنن

پرہلاد جی کہتے ہین کہ جسکا نام ادم ہی وہ بکار سے رہت برہم مین ہون۔ جو کچھ جگت ہی وہ سب آتم سوروپ ست است سے الگ چیتن سوروپ اور سب جیوون کے بھیتر ہی۔ سورج آدک مین پرکاش وہی ہی اگن آدکو گرم کرنے والا ہی اور چندرما مین شیت کرنے والا وہی ہی امرت کا ٹپکنا آتما ہی سے ہی اور اندریونکے بھوگون کا بھوگ کرنے والا بھی وہ آپ ہی ہی۔ راجا کیطرح کھڑا بیٹھا ہون تو مین کبھی نہین بیٹھا اور چلتا ہون تو کبھی نہین چلتا اور نہ بیوہار کرتا ہون۔ مین سدا شانت رُوپ کرتا ہون کسی سے لوپایمان نہین ہوتا تینون کال مین سم رُوپ ہون اور سربدا سب اوستھا مین پدارتھون کے اُپجنے اور مٹنے مین جیون کا تیون ہون برہما جی سے آدلیکر تنکے تک سب جگت آبرت آتم تتو استھت ہی۔ پَوَن جو اسپند روپ ہی اُسمین بھی مین بہت باریک اسپند رُوپ ہون۔ پربت استھان جو اچل پدارتھ ہین اُنسے بھی مین اچل رُوپ ہون۔ آکاش سے بھی بہت نرلیپ ہون من کو بھی آتما ہی چلاتا ہی جیسے پتّون کو پَوَن چلاتا ہی اور اندریون کو بھی آتما ہی پھیرتا ہی۔ جیسے گھوڑے کو سوار پھیرتا ہی۔ سامرتھ والے چکرورتی راجا کیطرح مین بھوگون کو بھوگتا ہون اور اپنے ایشورج سے آپ شوبھایمان ہون۔ سنسار سمُندر مین جرا مرن روپی جل سے پار اُتارنے والا آتما ہی۔ یہ سب سے سُلبھ ہی اور اپنے آپ سے جانا جاتا ہی اور باندھو کیطرح پراپت ہوتا ہی۔ آتما شریر روپی کملون کے چھیدونکا

بھونرا ہی اور بنا کھینچے بُلائے آپ سے آپ آکر سہج مین ملجاتا ہی جو کوئی ذرا بھی بُلاتا ہی تو اُسی ساعت وہ اُسکے
سامنے آجاتا ہی اُسمین کوئی سندیہہ اور بکلپ نہین وہ بنہ کلنک اور پرم سمپدا دان ہی اور سدا سوستھ روپ ہی
رس دینے والی چیزون مین جیسے رس کا مزہ ہی اور پھولون مین سگندھ اور تلون مین تیل تیسے ہی وہ دیو پرماتما
دیہون مین استھت ہی تو بھی اُبچار کے بِنا سے جانا نہین جاتا۔ جیسے بہت دنون کے بعد جو اپنا بھائی بندھ
اپنے آگے آدی تو وہ بھی نہین پہچانا جاتا۔ جب بچار پیدا ہوتا ہی تب ایسے پرمیشور کو جان لیتا ہی جیسے کسی
بہت پیاری بھائی بندھ کے مِلنے سے آنند ہوتا ہی تیسے ہی آتما دیو کے درشن ہونے سے پرم آنند
ملتا ہی اور سب باندھوپن نشٹ ہو جاتا ہی تب جتنی کچھ دُشٹ چیشٹا ہی اُس کا ابھاؤ ہو جاتا ہی سب اور
سب اور سب سے بندھن کی پھانسی ٹوٹ جاتی ہی سب دشمن مِٹ جاتے ہین اور آشا پھر نہین پھرتی
جیسے پہاڑ کو چوہا نہین توڑ سکتا۔ ایسے دیو کے دیکھنے سے سب کچھ دیکھنا ہوتا ہی اور سُننے سے سب کچھ
سننا ہوتا ہی۔ اسکے اسپرش کرنے سے سب جگت کا اسپرش ہوتا ہی اور اُسکی استھت سے سب
جگت استھت بھاستا ہی۔ یہ جو جاگرت ہی سو سنسار کی اور سے سوتپن ہی اُسی جاگرت سے اگیان
نشٹ ہو جاتا ہی اور جتنی آپدا ہین اُنکا کشٹ دُور ہو جاتا ہی۔ آتما کے پراپت ہونے سے آتمائی ہو جاتا
ہی۔ اور وہ بسترت رُوپ آتما دیپک کیطرح ساکشی ہوتا ہی۔ جگت کی استھت مین بھوگونسے راگ اُٹھا
ہی سب اور سے آتم تتو کا پرکاش بھاستا ہی اور بھیتر شانت رُوپ سب کو انبھو کرنے والا سب دیہون
مین مین استھت ہون۔ جیسے مرچون مین کڑواپن استھت ہی تیسے ہی سب جگت کے بھیتر باہر مین بیاپ
رہا ہون۔ جو کچھ جگت کے پدارتھ بھاستے ہین اُن سب مین ایشور رُوپ ستا سامانیہ استھت ہی۔ آکاش
مین سونتا۔ بایو مین اسپندتا۔ تیج مین پرکاش۔ جل مین رس۔ پرتھوی مین کٹھورتا۔ چندرما مین شیتلتا
اُسیکا رُوپ ہی اور سب جگت مین ایک آتم تتو ہی بیاپ رہا ہی۔ جیسے برف مین سفیدی اور پھولون
مین بُو ہی تیسے ہی سب دیہون مین آتما بیاپک ہی جیسے سرب گت کال ہی اور سرب بیاپک آکاش ہی تیسے
ہی سب جگت مین آتما بیاپک ہی۔ جیسے راجا پرجا سب مین ہوتی ہی تیسے ہی مجھ سے الگ اور کوئی کلنا
نہین ہی۔ جیسے دھول کو پکڑکر آکاش کو کوئی اسپرش نہین کرسکتا اور کمل کو جل اسپرش نہین کرسکتا اور
پتھر کو اسپھرن بھرم اسپرش نہین کرتا تیسے ہی میرے ساتھ کسی کا سمبندھ اسپرش نہین کرتا سکھ دُکھ کا
سمبندھ دیہہ کو ہوتا ہی جو دیہہ بہت دن تک رہے یا ابھی مِٹ جاے تو مجھکو ہان لابھ کچھ نہین
[illegible] آتما کسی سے نہین باندھا جاتا سب پدارتھون
جیسے دیپک کا پرکاش رسی سے نہین باندھا [illegible]
کے گرہن مین اباندھ رُوپ ہی جیسے آکاش [illegible] دھا نہین جاتا اور من کسی سے رکا نہین جاتا تیسے
ہی پرماتما کو دیہہ اندری کا سمبندھ وا [illegible] ین ہوتا جو شریر کے ٹکڑے ہو جادین تو بھی آتما کا ناش نہین ہوتا
جیسے گھٹ (گھڑا) کے ٹوٹ جانے ت [illegible] ودھ آدک پدارتھ نہین رہتا پرنت آکاش کہین نہین جاتا وہ جیونکا تیون ہی
رہتا ہی تیسے ہی دیہہ کے ناش ہونے سے پران کلا نکلجاتی ہی آتما کا کچھ ناش نہین ہوتا اور پشاچ کیطرح اُدی ہوکر
بھاستا ہی۔ جسکا نام من ہی اُس من سے جگت بھاست ہوا ہی اور اُسی مین جڑ شریر کے ناش کل نسچے ہوتا ہی

سمیک درشی ہی اسکو جیون کا تیون نہین بھاسنا۔ جگت بھاستا ہی اور جسکی اچھا نشٹ ہوئی ہی اور پرم پد کا ابھیاس کرتا ہی اُسکو آتم تتو بھاستا ہی۔ جو جگت کے کسی پدارتھ کی اچھا کرتا ہی اور ہیُوپادیئی روپی پھانسی مین بندھا ہی وہ پرم پد نہین پاسکتا جیسے پیٹ سے باندھا ہوا پنچھی آکاش مین نہین اُڑ سکتا۔ جو پُرس سنکلپ کلنا سنجگت ہی وہ موہ روپی جال مین گر پڑتا ہی جیسے نیتر دن بنا منکھیہ گر پڑتا ہی۔ سنکلپ کلنا جال سے جسکا چت سنڈھا ہوا ہی وہ بشئی روپی گڑھے مین گرا ہی اور آچیت پد دی کو نہین پاتا۔ میرے پتا مہہ کئی دن پرتھوی مین پھر پھر کر لین ہوگئے وی بالک کیطرح پنچ تھے۔ جیسے گڑھے مین مچھڑ لین ہوجاتے ہین تیسے ہی اگیان سے دے پرم تتو کو نہین جانتے تھے بھوگون کی اچھا جو دُکھ روپ ہی اُسکو اگیانی لوگ کرتے ہین اور اُس سے بھاؤ ابھاو روپ گڑھے اور اندھے کنوئین مین گر کر نشٹ ہوتے ہین اور اچھا اور دویش سے جو اُٹھا ہی اُس سے بندھمان ہوئے ہین جیسی پرتھوی مین کیڑے رہتے ہین تیسے ہی دے رہتے ہین اور جنکو مرگ ترشنا روپ جگت مین گرہن تیاگ کی بُدھ شانت ہوئی ہی دی پُرش جیتے ہین اور سب پنچ مرتک روپ ہین۔ کہان نرمل اور ابناشی روپ چیتن چندرما کیطرح ٹھنڈھا اور کہان گرم کلنک ست چت کی اوستھا۔ اب میرے آتما کو نمسکار ہی سدا پرکاشتا ہی اور پرکاش اور اندھکار دونوکا پرکاسنے والا ہی۔ ہے چد آتما دیو مجھکو تو بہت دنون سے پراپت ہوکر پرمانند ہوا ہی جو بکلپ روپی سمُدر سے میرا اُدھار کیا ہی جو تو ہی سو مین ہون اور جو مین ہون سو تو ہی تجھکو نمسکار ہی۔ سنکلپ بکلپ کلنا کے نشٹ ہونے سے انت شو آتم تتو کا چندرما سدا نرمل اور اُدی روپ ہی۔

## سرگ پینتیسوان۔ آتم لابھ چیتن برنن

پرہلاد جی کہتے ہین کہ جسکا نام اوم ہی وہ بکار سے رہت برہم مین ہون۔ جو کچھ جگت ہی وہ سب آتم سوروپ ست است سے الگ چیتن سوروپ اور سب جیوؤن کے بھیتر ہی۔ سورج آدک مین پرکاش وہی ہی۔ اگن آدک کو گرم کرنے والا وہی ہی اور چندرما مین شیت کرنے والا وہی ہی امرت کا ٹپکنا آتما ہی سے ہی اور اندریون کے بھوگون کا بھوگ کرنے والا بھو روپ یہی ہی۔ راجا کیطرح کھڑا بیٹھا ہون تو مین کبھی نہین بیٹھا اور چلتا ہون تو کبھی نہین چلتا اور نہ بیوہار کرتا ہون۔ مین سدا شانت روپ کرتا ہون کسی سے لوپایمان نہین ہوتا تینون کال مین سم روپ ہون اور سرب دا سب اوستھا مین پدارتھون کے اُپجنے اور مٹنے مین جیون کا تیون ہون برھما جی سے آدلیکر تنکے تک سب جگت آبرت آتم تتو استھت ہی۔ پون جو اسپند روپ ہی اُسمین بھی مین بہت باریک اسپند روپ ہون۔ پربت استھان جو اچل پدارتھ ہین اُنسے بھی مین اچل روپ ہون۔ آکاش سے بھی بہت نرلیپ ہون من کو بھی آتما ہی چلاتا ہی جیسے پتّون کو پون چلاتا ہی اور اندریون کو بھی آتما ہی پھیرتا ہی۔ جیسے گھوڑے کو سوار پھیرتا ہی۔ سامرتھ والے چکرورتی راجا کیطرح مین بھوگون کو بھوگتا ہون اور اپنے ایشورج سے آپ شوبھایمان ہون۔ سنسار سمُدر مین جرا مرن روپی جل سے پار اُتارنے والا آتما ہی۔ یہ سب سے سُلبھ ہی اور اپنے آپ سے جانا جاتا ہی اور باندھو کیطرح پراپت ہوتا ہی۔ آتما شریر روپی کملون کے چھیدنکا

پشاچ اُٹھا تھا وہ اَب نشٹ ہوا ہی اور اَب مین پرم سوستھ ہوا ہون - جیسے بندرون سے رہت برچھ سوستھ ہوتا ہی تیسے ہی مین پرم نربان کو پراپت ہوا ہون اب مین سم اور شانت بودھ مین جاگا ہون اور بہت دنون تک چورون سے جو گھرا ہوا تھا سو اب چھوٹا ہون - اب میرا ہردے شیتل ہوا ہی اور آشا روپی مرگ ترشنا شانت ہوئی ہی - جیسے پانی سے پہاڑ کی گرمی مٹے اور برکھا ہونے سے شیتل ہو جاے تیسے ہی ببیک روپی بچار سے آہنکار روپی گرمی دور ہو گئی ہی - اَب موہ کہان اور دُکھ کہان اور آشا روپی سورگ کہان آور نرک کہان - بندھن کہان اور مُکت کہان - اہنکار کے ہونے سے پدارتھ بھاستے ہین اہنکار کے مِٹ جانے سے انکا ابھاؤ ہو جاتا ہی - جیسے مُورت (تصویر) دیوار پر لکھی جاتی ہی آکاش پر نہین لکھی جاتی تیسے ہی اَہنکار سنجگت جو چیتن ہی وہ نہین سوہتا - آہنکار ہی سے سکھ دُکھ کا پاتر ہوتا ہی - جیسے میلے کپڑے پر کیسر کا رنگ نہین چڑھتا تیسے ہی اُسمین گیان نہین سوہتا - جب اہنکار روپی بادل مِٹ جاتا ہی تب ترشنا روپی کہرا بھی مٹ جاتا ہی اور شردرت کے آکاش کی طرح نرمل چیت رہتا ہی مسرنر اہنکار روپی جل مین پرسنتا روپی کملون سے سوہتا ہی - ہے آتما تجھکو نمسکار ہی - اندریان روپی تند دے اور چیت روپی بڑوا اگن دونون جس سے نشٹ ہوئے ہین ایسے آتما روپی سمندر کو نمسکار ہی جس سے آہنکار میگھ دور ہوا ہی اور داواگن شانت ہوئی ہی ایسا جو آتما نند روپی پربت ہی اُس آنند کے آشرے مین نے بشرام پایا ہی - ہے دیو تجھکو نمسکار ہی جسمین آنند روپی کمل کھلے ہین - اور جس سے چیت روپی ترنگ شانت ہوئے ہین ایسا جو مان سرور مین آتما ہون اُسکو نمسکار ہی - آتما روپی ہنس مین سمبت روپی پنکھ ہین اور ہردے روپی کملون سے پورن مان سرور پر بشرام کرنے والے کو نمسکار ہی کال روپی کلنا سے رہت بنہ کلنک سدا اُدے رُوپ سب اُور سے پورن اور شانت آتما تجھکو نمسکار ہی مین سدا ادت شیتل ہردے کا اندھکار دور کرنے والا اور سب مین بیاپک ہون پرنت اگیان سے آدرشٹ ہوا تھا سو اُس چیتن سورج کو نمسکار ہی - مَن کے من سے جو اُپجے تھے وہ اب شانت ہو گئے ہین اور من کو من سے اور آہم کو آہم سے چھید کر جو باقی رہے وہی میری جے ہی - بھاؤ رُوپ جو درشیہ پدارتھ ہین اُنکو آتم بھاؤ سے ترشنا کو اترشنا کے چھید سے سے - اناتما کو آتم بچار سے نشٹ کرنے سے اور گیان سے جاننے والی بات کو جاننے سے مین نراہنکار پد کو پراپت ہوا ہون اور بھاؤ ابھاؤ کریا نشٹ ہو گئی ہی - مین اَب کیول آپ مین استھت ہون اور نربھے نراہنکار نرمن بنہ اسپند شدھ آتما ہون - میرا شریر جیو کیطرح استھت ہی بیلا کر کے مَن نے اہنکار کو جیتا ہی - پرم اُپشم کو پراپت ہوا ہون اور پرم شانت مجھکو پراپت ہوئی ہی - مہا موہ روپی بیتال در آہنکار روپی راچھس نشٹ ہوئے ہین - باسنا روپی روگ سے چھوٹ گیا ہون اور ترشنا روپی رسّی سے بندھا ہوا جو دیہ روپی پنجرا تھا اور اُسمین آہنکار رُوپی پنچھی پھنسا تھا سو ترشنا روپی رسّی کو ببیک روپی کترنی سے کاٹی ہی - اَب جانا نہین جاتا کہ شریر روپی پنجرے سے آہنکار روپی پنچھی کہان نکلگیا -

اگیان روپی برچھ مین اہنکار روپی پنچھی رہتا تھا اُسکے جاننے سے جانا نہین جاتا کہ کہان گیا - دراشا روپی درکت نے

دھو سر کیا تھا۔ بھوگ روپی بھسم نے شدھ درشٹ دور کی تھی اور باسنا سے ہم مر گئے تھے۔ اتنے دنون سے مین چت روپی بھومکا مین متھیا اہنکار کو پراپت ہوا تھا۔ اب مین اُبجا ہون آج ہی میری بڑی شو بھا بڑھی ہی اہنکار روپی مہا میگھ نشٹ ہوا ہی اور اُسمین ترشنا روپی جو سمتا تھی وہ مٹ گئی ہی۔ اب مین نرمل آکاش کی طرح سوہتا ہون اب مین نے آتم بھگوان دیکھا ہی اور اپنے سورُوپ کو پراپت ہوا ہون اور انبھو رُوپ سدا پراپت ہی پر بھُگتا کے سموہ کے آگے اگیان الپ رُوپ ہی۔

## سرگ چھتیسوان ۔ ستوَن برنن

پرہلاد جی بولے کہ ہے مہاتما پُرش تجھکو نمسکار ہی۔ تو سرب پدسے اتیت اُتم بہت دنون مین مجھکو یاد آیا ہی تیرے ملنے سے میرا بھلا ہوا ہی۔ ہے بھگون تمکو دیکھ کر سب اور سے نمسکار کرتا ہون اور ہردی سے تمکو پیار کرونگا تینون لوک مین تمسے بڑھ کر کوئی باندھو (عزیز) نہین تم سب سے ادھک سکھد ایک ہو اور سب کے تمھین سنگھار کرتا اور رچھا کرتا ہو اور دینے اور لینے والے بھی تمھین ہو اب تم کیا کروگے اور کہان جاؤگے تمنے اپنی ستا سے سب جگت کو پُورن کیا ہی اور جگت رُوپ بھی تمھین ہو۔ اب سب اور سے مین تمکو دیکھتا ہون اور تمھین نت رُوپ سب جگہ موجود ہو۔ تیرے اور میرے مین کتنے ہی جنمونکا بیچ پڑا تھا پر اب کلیان ہوا جو تجھکو دیکھا ہی۔ تو بہت نزدیک ہی اور پرم باندھو رُوپ ہی تجھکو نمسکار ہی۔ تو سبکا کرت کرتیہ سورُوپ کرتا ہرتا ہی اور سنسار تیرا ناچ ہی۔ ہے نت نرمل سورُوپ تجھکو نمسکار ہی۔ سنکھ چکر گدا اور پدم کے دھارنے والے بشن اور ادھ چندرما کے دھارنے والے شری سدا شِو رُوپ تمکو نمسکار ہی۔ ہے ہزار آنکھ والے اندر تجھکو نمسکار ہی۔ پدم جنم برہما سب دیو بدیا کا سمبندھ تو ہی ہی۔ تجھ مین کچھ بھید نہین تو تیرے میرے مین بھید کیسے ہو جیسے سمدر اور ترنگون کا سنجوگ ابھید ہی ویسے ہی تیرا اور میرا سنجوگ ابھید ہی۔ تو ہی اننت اور بچتر رُوپ ہی اور بھاؤ ابھاؤ جگت کی دھرنے والی نیت ہی جو جگت کی مرجادا کرتی ہی۔ ہے درشٹا روپ تجھکو نمسکار ہی۔ ہے سربگیہ سرب بھاؤ روپ آتما دیو۔ جنم جنم مین مین بہت دکھون کی راہ مین بھرمتا رہا ہون اور تیری مایا سے بہت دنون تک جلتا رہا ہون۔ ہے دیویش دلیش لوک مین نے بہت دیکھے ہین اور درشٹا بھی بہت دیکھے ہین پرنت کسی سے ترپت نہ ہوا۔ جگت کو جس اور سے دیکھتا تھا اُسی اور سے لکڑی پتھر پانی مٹی آکاش دیکھ پڑتا تھا اب تیرے سِوا اور کچھ نہین دیکھ پڑتا۔ اب اِچھا کس کی کرون جبکہ تجھکو دیکھا ہی اور اُپ لبدھ سورُوپ کو پراپت ہوا ہون۔ تجھکو نمسکار ہی نیترون کی شیامتا مین جو پتلی رُوپ استھت ہی اور روپ کو دیکھتا ہی وہ ساکشی بھوت بھیتر کیسے نہین دیکھتا۔ جو تو چامین اسپرش کرتا ہی اور سرد گرم کو جانتا ہی ایسا سب انگون مین بیاپک انبھو کرتا ہی جیسے تِلون مین تیل بیاپک ہوتا ہی اُسکو انبھو کوئی نہین کرتا۔ جو شبد شرون اندری کے بھیتر گرہن کرتا اُس شبد شکت کی جو جاننے والی ستا ہی اور جسمین شبد شکت کا بچار ہوتا ہی اُس سے رومین کھڑے ہو آتے ہین سو ستا اور کیسے ہو۔ جو جیبھ کی نوک سے رس کا سواد لیتا ہی اُس رس کی انبھو کرنے والی ستا دور کیسے ہو۔

ناک مین جو گرہن شکت ہی اُسکا گندھ آتی ہی اُسکو انبھو کرنے والی الیپ ستا ہی وہ سنمکھ کیسے نہ ہو۔ بید بیدانت سپت سدھانت پُران اور گیتا سے جو جاننے جوگ آتما ہی اُسکو جب جانا تب بشرام کیسے نہ ہو۔ وہ تو پر اور پرماتما پُرش ہی۔ جن بھوگون کی مین ترشنا کرتا تھا وہ بھوگ اب موجود ہین تو بھی تیرے درشن سے رس نہین دیتے۔ ہے سوچھ روپ نرمل پرکاش تو سورج بھاؤ ہوکر پرکٹ ہوا ہی اور تیری ستا سے چندرما شیتل ہوا ہی تیری ستا سے پرتھوی استھت ہی۔ تیری ستا سے دیوتا لوگ آکاش مین پھرتے ہین اور تیری ستا سے آکاش مین آکاش بھاؤ ہی۔ میری آہنگتا (خودی) تجھ مین تتو کو پراپت ہوئی ہی تجھ مین اور مجھ مین بھید کچھ نہین تجھی اور سب مجھے نمسکار ہی۔ مین سم سوجھ ساکشی روپ نربکار اور دیش کال پدارتھ کے چھیدنے سے رہت ہون۔ جب من چھوبھ کو پراپت ہوتا ہی تب اندریون کی برت اسپھرن روپ ہوتی ہی اور پران اپان شکت جب اُلّاس کو پراپت ہوتی ہی تب دیہہ روپی جنتر بہتا ہی اُس جنتر مین چھڑا ہاڑی آدک لکڑیان اور رسی ہین اندری روپی گھوڑی ہین اور من روپی سارتھی چلانے والا ہی اُس دیہہ روپی رتھ مین مین چیتن روپ بیٹھا ہون ہنت مین کسی مین آستھا نہین کرتا۔ دیہہ رہی یا گری مجھکو کچھ اچھا نہین مین اب آتما لابھ کو پراپت ہوا ہون اور بہت دنون بعد اُپشم کو پراپت ہوا ہون۔ جیسے کلپ کے انت مین جگت شانت کو پراپت ہوتا ہی تیسے ہی اِس سنسار روپی بڑے مارگ مین مین بہت دنون تک بھرمتا بھرمتا اب بشرام کو پراپت ہوا ہون جیسے کلپ کے انت مین بایو چلتا رہ جاتا ہی۔ ہے سرب روپ آتما تجھکو نمسکار ہی جو تجھکو اور مجھکو اِس پرکار جانتے ہین۔ ہے دیو یہ سب جگت جال جو بڑے بستار روپ ہی اُسکو تمنے کبھی نہین اسپرس کیا تمھاری جے ہی جیسے پُشپون مین گندھ اور تلون مین تیل رہتا ہی تیسے ہی تم سب دیہون مین رہتے ہو۔ تم سب جگت کے پرکاش کرنے والے دیپک ہو اُتپت اور پرلی کے کرتا اور سدا اکرتا روپ ہو تمھاری جے ہی۔ تمھارے پرمان چداتُ مین یہ بستار روپ جگت استھت ہی جیسے بٹ بیج مین برچھ ہوتا ہی پھر اور مین اور ہوتا ہی تیسے ہی چداتُ مین جگت ہی۔ جیسے آکاش مین ایک بادل کے انیک آکار درشٹ آتے ہین تیسے ہی چت کلا کے پھُرنے سے انیک پدارتھ بھرم روپ بھاستے ہین۔ اِس سنسار کے جو چھن بھنگ روپ پدارتھ ہین اُنکی اکھاؤنا کرنے سے اب بھاؤ ابھاؤ سے رہت بھاؤ کو دیکھتا ہون۔ مجھکو اب یہ نشچے ہوا ہی کہ مان مدگرددھ اور کلکھتا اور کٹھورتا آدک بکارون مین جو پُرش لوگ نہین ڈوبتے پر جنکی نیچ پرکرت ہی وے ان دوشون اور اوگنون مین ڈوبتے ہین۔ پہلے جو میری جو ادُر استھا تھی اُسکو یاد کرکے اب مین ہنستا ہون کہ مین کون تھا اور کیا جانتا تھا۔

ہے میرے آتما مین اِس پد کو پراپت ہوا تھا جہان چنتا روپی اگن کی جوالا تھی اور دگدھ ہوگے جیرن سنسار کے آرمبھ تھے۔ پر اب دیہہ روپی نگر مین اسپھار روپی منورتھ کی جے ہے اور اب دکھ گرہن نہین کرسکتے۔ جہان دشٹ اندریان روپی گھوڑے اور من روپی ہاتھی جاتا تھا اِس بھوگ روپی بشتر کو اب چار و اور سے کھا لیا ہی۔ اور بے کھٹکے چکرورتی راجا ہوا ہون۔ تو پرم سورج ہی اور پرم آکاش مین تیرا مارگ ہی اُدی استے سے رہت تو

نت پرکاش رُوپ ہی اور سب کے بھیتر باہر پرکاشتا ہی۔ اَب مین بھوگون کو لیلا روپ دیکھتا ہون۔ جیسے
اکامی کامنی کو دیکھے پرنت اچھّا سے رہت ہو تیسے ہی تو گرہن کرتا ہی۔ نیتر روپی جھروکھے مین بیٹھکر تو رُوپ
بسئی کو گرہن کرتا ہی اور اپنی شکت سے اسی پرکار سب اندریون مین وہی روپ دھرکر شبد اسپرش
رُوپ رس گندھ بشیون کو گرہن کرتا ہی۔ برہم کوٹر مین جو دیش ہی اسمین پران اپان شکت سے تو ہی بچرتا
ہی۔ برہم پُری مین جاتا ہی اور چھن بھر مین پھر آتا ہی اور سب جگت کی دیہون مین تو ہی بچرتا ہی۔
دہیہ روپی پھولون مین تو سگندھ ہی۔ دہیہ روپی چندرما مین تو امرت ہی۔ دہیہ روپی برچھ مین تو رس
ہی اور دہیہ روپی برف مین تو شیتلتا ہی۔ دودھ مین گھی اور کاٹھ مین اگن اور آتم سواد دن مین سواد اور
تیج مین پرکاش اور سرب ائیرب ارتھ کرتا پُورن تو ہی ہی اور سب جگت کا پرکاشنے والا بھی تو ہی ہی۔
بایو مین اسپند اور من مین آنند اور اگن مین تیج تجھی سے سدھ ہی پرکاش مین پرکاش تو ہی اور سب
پدارتھون کو سدھ کرتا دیپک تو ہی پر لین ہو جانے پر جانا نہین جاتا کہ کہان گیا۔ سنسار مین جتنے پدارتھ
اور مین تو آدک شبد ہین دی ایسے ہین جیسے سُبرن مین بھوکھن ہوتے ہین سو اپنی لیلا کے نمت کیے
ہین اور آپ ہی پرسن ہوتا ہی۔ جیسے مند بایو سے کھنڈ کھنڈ ہوئے بادل کے ہاتھی آدک آکار
ہو بھاستے ہین تیسے ہی تو بھوتک درشٹ سے الگ الگ رُوپ بھاستا ہی۔ ہے دیو برھما رُوپی موتی
مین تو نراچھت بیاپک ہی۔ جیو روپی اَن کا تو کھیت ہی اور چیتن روپی رس سے بڑھنے والا ہی تو است
کی طرح استھت ہی ارتھات اندریون کے بشیون سے رہت ایکت رُوپ ہی اور سب پدارتھون
کا پرکاشنے والا ہی جو پدارتھ سو بھاوان ہوتا ہی پر جو تیری اوستھا اُسمین نہین ہوتی تو وہ است ہوتا ہی۔
جیسے سندر استری سب گہنے پہنے اندھے کے آگے کھڑی ہو تو وہ است ہوتی ہی تیسے ہی موجود پدارتھ
ہو اور تو نہ کلپے تو وہ اَست ہو جاتا ہی۔ جیسے درپن مین مکھ کا پرتبمب ہوتا ہی اُسکو دیکھ کر اپنی سُندرتا
بنا کوئی پرسن نہین ہوتا۔ ہے آتما تیری سنکلپ بنا یہ دیہہ ٹوٹ پھوٹ کر لوہا لکڑی کیطرح ہو جاتی
ہی۔ جب پریشٹک شریر سے ادرشٹ ہو جاتی ہی تب سُکھ دکھ آدک کرم نشٹ ہو جاتا ہی اور
کسی کا گیان نہین ہوتا۔ جیسے اندھیرے مین کوئی پدارتھ درشٹ نہین آتا۔ تیرے دیکھنے سے سُکھ
دُکھ آدک استھت ہوتے ہین جیسے سورج کی درشٹ سے پراتہ کال شکل برن سے پرکاش آتا ہی۔
جب اپنے سو رُوپ کو پراپت ہوتا ہی تب اگیان روپ سب بکار مٹ جاتے ہین جیسے پرکاش سے
اندھکار نشٹ ہوتا ہی تو پدارتھ جیون کا تیون بھاستا ہی تیسے ہی اگیان کے نشٹ ہونے سے آتما جیون کا تیون
بھاستا ہی۔ یہ جو من رُوپ تو ہی تیرے اُپجنے سے سکھ دُکھ کی پچھی اُپج آتی ہی اور تیرے ابھاؤ ہونے سے سب
لَے ہو جاتا ہی۔ سو رُوپ سے تو اناجی رُوپ ہی اور اِس چھن بھنگ دیہہ مین جو من نے آستھا کی ہی سو بہت سوکشم
اُن بال کا لاکھوان حصہ ایسا باریک ہی۔ سکھ دُکھ آدک کی بھاؤنا کرکے انیشورتا کو پراپت ہوا ہی تیرے پرباد
سے پُورن رُوپ ہوتا ہی اور تیرے دیکھنے سے سب لین ہو جاتا ہی۔ یہ جو پریشٹک تیرا رُوپ ہی اُسکے
دیکھنے سے چھن پدارتھ بھاس آتے ہین۔ جیسے نیتر ونکے کھولنے سے رُوپ بھاستا ہی اور انتردھان

مَن کے مرنے سے سب نشٹ ہو جاتا ہی اور پھر سے گرہن نہین ہوتا۔ جو بست چھن بھنگ ہی اس سے
کچھ کام سِدھ نہین ہوتا۔ جیسے بجلی کے پرکاش سے کچھ کام سِدھ نہین ہوتا تیسے ہی انتردھان ہونے سے
دیہہ سے کچھ ارتھ سِدھ نہین ہوتا۔ جو پیدا ہو کر ترنت ہی مِٹ جلے اس سے کیا کام سِدھ ہو۔ دیہہ آدک
جڑ اور ناش ونت ہین اور جو سب کو پرکاشتا ہی وہ سدا نربکار سچدانند روپ ہی۔ سکھ دُکھ آدک اگیانی کے
چت کو اسپرش کرتے ہین اور جسکا چت سم ہی اُسکو اسپرش نہین کرتے۔ ہے دیو یہ جو سُکھ دُکھ آدک اپیک
سے آشرے ہین سو اپیک نسٹ ہو گیا ہی۔ تو نہ یہ نرتشٹ نربکار ہی اور ست اَشت سے پری بھیرو روپ
پرماتما تیری سدا جی ہی۔ تو سب شاسترون کا اسپد ہی۔ تو جات آجات روپ کی سدا جی ہی تیرے
ناش اور اَبناش رُوپ کی جی ہی۔ اور تیرے بھاؤ اور ابھاؤ روپ کی سدا جی ہی اور جیتنے اور
نہ جیتنے جوگ تیری جی ہی۔ مایا بلاس اور آپ شانت کو پراپت ہوا ہی تجھکو نمسکار ہی۔ ہے نردوش
تجھ مین استھت ہونے سے میرے راگ دویش مٹ گئے ہین اَب بندھ کہان اور موکش کہان
اور آپدا اسمپدا اور بھاؤ ابھاؤ کہان۔ اَب میرے سب بکار شانت ہو گئے ہین اور سم
سادھ مین استھت ہوا ہون۔

## سرگ سینتیسوان۔ دیت پُری بھنجن برنن

بشِشٹھ جی بولے کہ ہے راجی اس پرکار چیتن کر کے مہا دھیرج وان پرہلاد جی نربکار نرانند سمادھ مین ایسے
جم گئے جیسے تصویر کا پہاڑ ہو۔ بہت دن تک جب اپنے گھر مین سمیر پربت کیطرح سمادھ مین بیٹھے رہ گئے
تب دیت لوگ اُنکو جگانے لگے پرنت وہ نہ جاگے جیسے سم نہ ہونے پر بیج اَنکر نہین دیتا۔ اور پانچہزار برس سمادھ
مین گذر گئے پر شریر اُسی پرکار نِشپٹ بنا رہا۔ دیتون کے نگر مین شانت ہو گئی اور پرہلاد جی پرمانند آتما کو پراپت
ہوئے۔ نرآنند جو پرکاش ہی سو پرکاش ماتر رہ گیا اور کلنا سب مِٹ گئی۔ اتنا کال جب اسطرح بیت گیا تب
رساتل منڈل مین راج بھی دور ہو گیا اور چھوٹے کو بڑا کھا جانے لگا۔ دیت منڈل کی اُلٹی دشا ہو گئی اور نربل
کو بلوان مار کر لوٹ لے گئے۔ تب بہت سے جودھا ملکر پرہلاد جی کو جگانے لگے پر تو بھی وہ نہ جاگے۔ جیسے
سورج مکھی کمل کو رات مین بھونرے گنجار کرین تو بھی وہ نہین کھلتا بند ہی رہتا ہی سمبت کلا جو چت دھات
ہی سو اُسکے بھیتر بھی شرتی بھاستی تھی جیسے مورت کا لیلا سورج پرکاش سے رہت ہوتا ہی تیسے ہی پرہلاد جی
کو دیکھ کر دیت لوگ گھبرا گئے اور جہان جسکو سکھد ایک دیش استھان ملا وہان وہ چلا گیا۔ مرجادا سب دُور
ہو گئی جھگڑا ہونے لگا اور استری پُرش سب دُکھی ہو ہو کر رونے لگے۔ کوئی مارے جاوین کوئی لوٹے
جاوین اور کوئی برتھا اَنرتھ کرنے والے ہو گئے۔ سب دیت دین ہو گئے بھائی بندھ سب ناش ہو ہو گئے
اور اُپدرو ہونے لگے۔ دشا کے مکھ اگن رُوپ ہو گئے دیوتا لوگ آ آ کر دکھائی دینے لگے اور نربل دیتو نکو
مار مار کر لیجانے لگے۔ دیت لوگون کی جڑ پرتھوی سے رہت ہو گئی اور نرلچھمی اور اُجاڑ سے ہو گئے۔ اَور
دیت نگر مین اَنیت اور بڑا اُپدرو ہوا جیسے کلپ کے اَنت مین جیو دُکھ پاتے ہین تیسے ہی دیت دُکھ پانے لگے۔

## سرگ اَڑتیسوان۔ بھگوان چت بیک برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی جب اِس پرکار دیت پُری کی دِشا ہوئی تب سب جگت کے پلنے والے
بشن بھگوان جو چھیر سمُدر مین شیش ناگ کی سیجا پر شین کرنے والے ہین چار مہینے برسات کی نیند سے جاگے اور اپنی بُدھ
کی آنکھون سے جگت کی مرجاد اِبچاری تو دیکھا کہ پاتال مین پرہلاد دیت سمادھ مین پدم آسن باندھکر بیٹھا ہی اور
سرشٹ دیتون سے رہت ہوئی ہی۔ بڑا کشٹ ہی کہ اب دیوتا لوگ جیتنے کی اِچھا چھوڑ کر آتم پد مین استھت
ہو جائینگے اور جب دیوتا اور دیتونکا برودھ رہتا ہی تب جیتنے کے لیئے جاچنا کرتے ہین کہ دیت نشٹ ہون
اب سب دیوتا نِردوند روپ ہوکر پرم پد کو پراپت ہونگے۔ جیسے رَس سے رہت بیل سوکھ جاتی ہی تیسے
ابھمان اور اِچھا سے رہت ہوکر دیوتا لوگ جگت کی اور سے سوکھ کر آتم پد کو پراپت ہونگے جب سب دیوتا
لوگ شانت ہو جائینگے تب پرتھوی پر جگیہ اور تپ آدک اُتم کرم سب نشپھل ہو جائینگے نہ کوئی کریگا اور نہ
کوئی پاویگا اور جب پرتھوی لوک سے شُبھ کرم مٹ جائینگے نہ کوئی کریگا اور نہ کوئی پاویگا اور جب پرتھوی
لوک سے شُبھ کرم مٹ جائینگے تب لوک بھی مِٹ جائینگے بڑے پرلی کی گت ہوگی اور جگت کی سب مرجاد
مِٹ جائیگی جیسے دُھوپ سے برف مٹ جاتی ہی تیسے ہی جگت کرم سب مٹ جایگا جگت کے مِٹ جانے
سے میرا کچھ نقصان نہین پر مین نے جو لیلا اپنی رَچی ہی وہ سب مِٹ جایگی تب مین بھی اِس دیہہ کو تیاگ کر پرم پد
مین استھت ہونگا اور اکانڈی ہی جگت اُپشم کو پراپت ہوگا اِس سے اِسمین مین کچھ بھلائی نہین دیکھتا جو دیتون
سے بے ڈر ہوکر دیوتا بھی شانت ہو جائینگے تو تپسیا آدک کرم نشٹ ہو جاوینگے۔ اور جیو دکھی ہو ہوکر
مر مر جاینگے اِس سے مین جگت کے کرم کو استھاپن کرون کہ پرمیشور کی نیت اِسی پرکار کی ہی۔ اب مین
رساتل لوک کو جاؤن اور جگت کی مرجاد اجیون کی تیون استھاپن کرون۔ پرنت جو مین پرہلاد سے
الگ ہوکر پاتال کا راج کرونگا تو وہ دیوتاؤن کا دشمن ہوگا اِس سے ایسا بھی نہ کرونگا۔ پرہلاد کا یہ
اَنت کا جنم ہی اور پرم پاون دیہہ ہی اور کلپ بھر تک رہیگی یہ ایشور کی نیت ہی سو جیون کی تیون ہی
اِس سے مین جاکر دیتون کے راجا پرہلاد کو جگاؤن کہ اب وہ جاگ کر جیون مُکت ہوا ہی سو دیتون
کا راج کرے جیسے درپن میل سے رہت ہوکر پرتمب کو لیتا ہی تیسے ہی پرہلاد بھی اِچھا سے رہت ہوکر
راج کرے اِس پرکار سرشٹ دیوتا اور دیتون سہت رہیگی اور اِنکے آپسمین دویش نہ ہوگا اور میری لیلا اور
اِچھا بنی رہیگی جدپ سرشٹ کا ہونا اور نہ ہونا دونون مجھکو برابر ہین پر تو بھی جو نیت ہی وہ جیسی استھت ہی
تیسی ہی رہے جو بست بھاؤ مین برابر ہو اُسکے مِٹ جانے اور بنے رہنے مین جتن کرنا مورکھتا ہی آکاش کے
ناش کرنے کے برابر برتھا ہی۔

## سرگ اُنتالیسوان۔ نارائن بن اُپنیاس جوگ برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی۔ اس پرکار بچار کر سَتر باتما بشن بھگوان اپنے پروار سمیت چھیر سمُدر سے چلے

جیسے میگھ گھٹا اکٹھے ہوکر چلے اور آکر پرہلاد جی کے نگر مین پہونچے وہ نگر ناگ لوک تھا اور پرہلاد جی کے مندر
مین دیکھا کہ دیت لوگ پاس بیٹھے ہین۔ وے بشن بھگوان کو دور سے دیکھ کر بھاگ گئے جیسے سورج کو دیکھ کر
اُلّو آدک بھاگ جاتے ہین۔ تب جو کچھ ٹھکیۂ دیت تھے اُنکے ساتھ بشن بھگوان نے دیت پُری مین پرویش
کیا جیسے ستارون کے ساتھ چندرما آکاش مین پرویش کرتا ہی تیسے ہی بشن بھگوان گرُڑ پر سوار اور شری
لچھمی جی چنور کرتی ہوئی اور بہت سے رکھہ اور دیوتاؤن کو ساتھ لیکر پرہلاد جی کے گھر آئے۔ آتے ہی
بشن بھگوان نے کہا کہ ہے مہاتما پُرش جاگ جاگ۔ ایسا کہکر پانچ جنیہ شنکھ بجایا جس سے مہا شبد
ہوا کہ پرہلاد جی کے کانون کے پاس لگا یا۔ اور جیسے پرلی کال مین سب میگھون کا اکٹھا شبد ہوتا ہی
تیسے ہی بڑے شبد کو سُنکر دیت لوگ پرتھوی پر گر پڑے اسی طرح آہستہ آہستہ پرہلاد جی کو جگایا اور
پران شکت جو برہم رندھر مین تھی وہان سے اُسکو بشن بھگوان نے اُٹھائی۔ اور وہ شریر مین پرویش
کر گئی۔ جیسے سورج کے اُدے ہونے سے سورج کا پرکاش بن مین پرویش کر جاتا ہی تیسے ہی نو دروازون
سے پرویش کر گئی۔ تب پران روپی درپن مین چت سمبت پرتبمب ہوکر چیتن لچھتو ہوئی اور من بھاؤ کو
پراپت ہوئی تب جیسے پراتہ کال مین کمل کھل آتے ہین تیسے ہی پرہلاد جی کے نیتر کھل گئے اور پران اور
اپان ناڑی مین چھیدون کی راہ بچرنے لگے جیسے بایو سے کمل پھرنے لگتے ہین تیسے ہی من اور پران شکت
سے انگ پُھرنے لگے اور جاگ جاگ شبد جو بھگوان کہتے تھے اُس سے وہ جاگے اور جانا کہ بشن بھگوان نے
مجھکو جگایا ہی اور جیسے میگھ کا شبد سنکر مور پرسن ہوتا ہی تیسے ہی پرہلاد جی پرسن ہوئے اور من مین درڑھ اُسمرت
ہو آئی۔ تب تینون لوک کے ایشور بشن بھگوان نے جیسے پہلے کمل سے پیدا ہوئے برہما جی سے کہا تھا
کہا کہ ہے سادھو تو اپنی مہا لچھمی کو یاد کر کہ تو کون ہی۔ سمی بنا دیہہ کے تیاگنے کی اچھا کیا کی تھی۔ جو
گرہن اور تیاگ کے سنکلپ سے رہت پُرش ہین اُنکو بھاؤ ابھاؤ کے ہونے مین کیا پریوجن۔ اُٹھکر
اپنے آچار مین ساودھان ہو تیرا یہ شریر کلپ بھر تک رہیگا اور نشٹ نہ ہوگا۔ اِس نیت کو مین
جیون کی تیون جانتا ہون۔ ہے آنندت تو جیون مکت ہوکر راج مین استھت ہو۔ ہے چھین من۔
گت اُدبیگ تیرا شریر کلپ بھر تک رہیگا اور پھر کلپ کے انت مین تو شریر کو تیاگ کر اپنی مہما
مین استھت ہوگا۔ جیسے گھٹ کے ٹوٹ جانے پر گھٹا کاش مہا کاش مین ملجاتا ہی اب تو نرمل
درشٹ کو پراپت ہوا ہی لوکو نکا پارادار تونے دیکھا ہی اور اب تو جیون مکت بلاسی ہوا ہی۔ ہے سادھو
بارہ سورج جو پرلی کال مین تپتے ہین وہ اُدے نہین ہوئے تو پھر تو کیون شریر تیاگ کرتا ہی۔ اُنّت پون جو تینون
لوک کی بھسم اُڑانے والا ہی وہ تو ابھی نہین چلا اور دیوتاؤن کے بمان اُس سے نہین گرے تو کیون برتھا شریر
تیاگ کرتا ہی سب لوگون کے شریر سوکھے برچھ کی منجری کیطرح نہین سوکھے۔ پُشکل میگھ اور وہ بجلی پھرنے نہین لگی۔
پربت بھی آپسمین جدّھ کر کے گرنے نہین لگے۔ ابتک مین جیونکو کھینچنے نہین لگا لوکون مین بچرتا ہون یہ ارتھ
ہی۔ یہ مین ہون۔ یہ پربت ہی۔ یے پرانی ہین۔ یہ جگت ہی۔ یہ آکاش ہی۔ تو دیہہ مت تیاگ۔ دیہہ کو
دھاری رہ۔ ہے سادھو جو جیو اگیان جوگ سے شتھل ہوا ہی ارتھات جسکی دیہہ مین آتم ابھمان ہی کہ مین اور میری سے

بیاکل رہتا ہی اور دُکھون سے نربل رہتا ہی اُسکو مرنا سوہتا ہی جسکو ترشنا جلاتی ہی اور ہردی مین سنسار بھاونا نربل کرتی ہی اور جس کے من روپی بن مین چت رُوپی لتا دُکھ سُکھ روپی پھولون سے رہی ہی اور اُدی ہوتی ہی اسکو مرنا سوہتا ہی۔ جو پُرش اپنی دیہہ مین آدھ بیادھ دُکھون سے جلتا ہی اور جسکے ہردی مین کام کرودھ روپی سانپ رہتے ہین اور دیہہ روپی سوکھا برچھ نِشپھل ہی اور چت چنچل ہی ایسی دیہہ کے تیاگ کرنے کو لوک مین مرنا کہتے ہین۔ سُوروپ مین ناش کسی کا نہین ہوتا کیا گیانی کا ہو کیا اگیانی کا ہو۔ ہے سادھو جسکی بُدھ آتم تتو کے دیکھنے سے باہر نہین ہوتی ایسا جو جتھارتھ درشی گیاتوان ہی اور جسکا ہردی راگ دویش سے رہت ہو کر شیتل ہوا ہی اور جگت کو شاکشی ہوکر دیکھتا ہی اُسکا جینا اُتم ہی۔ جو پُرش سمیک گیان دوارا ہیئیو پادیئے سے رہت ہی اور چیتن تو مین تدرُوپ چت ہوا ہی۔ جسنے سنکلپ روپی کل سے رہت چت کو آتم مین لگایا ہی اور جس پُرش کو جگت کے اِشٹ اَنِشٹ پدارتھ سمان بھاستے ہین اور شانت چت ہو کر لیلا کیطرح جگت کے کام کرتا ہی جو اِشٹ اَنِشٹ کے پراپت مین راگ اور دویش نہین کرتا۔ جسکو گرہن اور تیاگ کی بُدّھ نہین ہی اور جسکے سنّنے اور درشن کرنے سے اور دنکو آنند اُپجتا ہی اُسکا جینا سوہتا ہی۔ جسکے اُدی ہونے سے جیوون کے ہردے کے کمل کھلجاتے ہین اُسکا بہت دن تک جینا پرکاشوان سوہتا ہی اور وہی پورنماسی کے چندرما کی طرح سُپھل پرکاش کرنے والا ہی۔ نیچ نہین سوہتا۔

## سرگ چالیسوان۔ پرہلاد بودھ برنن

شری بھگوان بولے کہ ہے سادھو۔ یہ جو دیہہ سنگ درشٹ آتی ہی اسکا نام جینا کہتے ہین اور اس دیہہ کو تیاگ کر اور دیہہ مین جانے کا نام مرنا ہی۔ ہے بُدھمان اب تو اِن دونون باتون سے مکت ہی تجھکو مرنا کیا ہی اور جینا کیا ہی دونون بھرم ماتر ہین۔ اِس ارتھ کے دکھانے کے نمت مین نے تجھ سے مرنا اور جینا کہا ہی کہ گن والون کا جینا اچھا ہی اور موڑھ لوگونکا مرنا اچھا ہی۔ پرنت تو نہ جیتا ہی نہ مریگا۔ دیہہ کے ہوتے بھی تو بدیہہ ہی اور تیرے آکاش کیطرح انگ ہین۔ جیسے آکاش مین بایو نت چلتا ہی پرنت آکاش سے نرلیپ رہتا ہی تیسے ہی تو دیہہ مین نرلیپ رہیگا۔ دیہہ اندریان تن آدک کی کریا سب تجھ سے ہوتی ہین سب کا کرتا اور رستا دینے والا تو ہی ہی اور سُوروپ سے سدا اکرتا ہی۔ جیسے برچھ کی اُنچائی کا کارن آکاش ہی تیسے ہی تجھ مین کرتبیہ ہی۔ تو اب جاگا ہی اور تونے بست جیون کی تیون جانی ہی اور تو اَشت ناست سب کا آتما ہی۔ یہ ناش رُوپ جو دیہہ ہی سو اگیانی کا نشچے ہی اور یہ کیول دکھون کا کارن ہی۔ تو سب طرح سربا تما چیتن پرکاش ہی تیری بُدّھ آتم پرائن ہی تجھکو دیہہ اور ادیہہ کیا اور گرہن اور تیاگ کیا۔ جو تتو درشی پرش ہین اُنکا بھاو پدارتھ اُدی ہو یا لین ہو اور پرلی کال کا پون چلے تو بھی اُنکو چلا نہین سکتا۔ اور جسکا من بھاو ابھاو سے رہت ہی وہ جو پربت کے اوپر پربت گرے اور بیس ڈالے اور کلپ کی آگ مین جلنے لگے تو بھی وہ اپنے آپ مین استھت ہی چلایمان نہین ہوتا۔ جو سب جیو اکٹھے ہو وین اور سب ناش ہو جاوین یا بردھ ہون تو بھی

وہ سدا اپنے آپ مین استھت ہی اس دیہہ کے ناش ہونے سے وہ ناش نہین ہوتا اور بردھی ہوتے پراپت
نہین ہوتا - اِس دیہہ مین جو پرمیشور آتما استھت ہی وہ مین ہون میرا اناتم بھرم مٹ گیا ہی اور گرہن تیاگ
کی متھیا کلپنا اُدی نہین ہوتی - جو بیکی تو جاننے والا ہی اُسکا سنکلپ بھرم مِٹ جاتا ہی اور جو پربُدھ پُرش ہی وہ سب
کرم کرتے ہوئے بھی اکرتا پد کو پراپت ہوتا ہی وہ سب ارتھون مین اکرتا اور ابھوکتا رہتا ہی اور جگت کے کسی
پدارتھ کی اِچھا نہین کرتا - جب کرم اور بھوگ مِٹ جاتے ہین تب پرم پد باقی رہتا ہی - اِس نشچے کی درڑھتا
کو بُدھوان مُکت کہتے ہین - پربُدھ پُرش چیناتر سورُوپ ہی اور سب کو اپنے بش کرکے استھت ہی وہ گرہن
کس کا کرے اور تیاگ کسکا کری - گرہن اور گراہک شبد بھاؤ ابدیا ہی اور دیہہ اندریون سے ہوتا ہی سو گرہن
کرنا کیا اور تیاگ کرنا کیا جب گرہن اور گراہک بھاؤ ہردی سے دور ہوا تب اُسیکا نام مکت ہی جسکو ایسی
استھت اُدی ہوئی وہ یارتھ ستا مین سدا استھت رہتا ہی اور وہ پرشوان مین پرشوتم سکھپت کی طرح
استھت ہی اُسکے انگون کی چیشٹا بودھ کو پراپت ہوئی ہی - پرم بشرانت وان نِرباسنگ پرشون کی باسنا بھی
جو جگت مین استھت دیکھہ پڑتی ہی اور اردھ سکھپت کی طرح چیشٹا کرتے ہین پرنت وی سب جگت
مین آتما دیکھتے ہین وے آتما بشی والی بُدھ سے سُکھ مین سکھی نہین ہوتے اور دُکھ مین دُکھی بھی نہین
ہوتے ایک رس آتم پد مین استھت رہتے ہین - نت پربُدھ پرش کارج بھاؤ کو کرتا ہی پر جیسے اِچھا
سے رہت درپن پرتبمب کو گرہن کرتا ہی تیسے ہی بھلی بری بھاؤنا اُسکو اسپرش نہین کرتی وہ آتم
پد مین جاگرت ہی اور سنسار کی اور سے سویا ہی اور سکھپت رُوپ ہی اور جیسے پالنے مین سویا ہوا
بالک سوبھاؤ ہی سے انگ ہلاتا ہی تیسے ہی اُس کا ہردے سکھپت روپ ہی اور بیوہار کرتا ہی
ہے پُتر تو اجات پرم پد کو پراپت ہوا ہی تو اِس دیہہ سے برھما جی کا ایک دن بھوگیگا - اور اِس
راج لچھمی کو بھوگ کر پھر اَچیت پرم پد کو پراپت ہوگا -

## سرگ اکتالیسوان - پرہلاد تلک برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی - ادبھُت جنکا درشن ہی ایسے جگت روپی رتنون کے ڈبے شری بھگوان
نے جب شیتل بانی سے اِس پرکار کہا تب پرہلاد جی نے آنکھین کھولکر دھیرج سہت کومل بچن اور نمن بھاؤ کو لے کر
دیکھا اور چرم درشٹ سے باہر دیکھا کہ بڑا کلیان ہوا ہی - پرمیشور اپنا آپ سُوروپ اننت آتما ہی اور سب سنکلپون
سے رہت آکاش کیطرح نرمل ہی - اب مجھکو نہ شوک ہی نہ موہ ہی اور نہ بیراگ سے دیہہ تیاگ چنتا ہی - جو کچھ کارج
بھے وا ایک ہوتا ہی سو ایک آتما کے موجود ہوتے شوک کہان - ناش کہان - دیہہ روپی سنسار کہان سنسار کی
استھت کہان اور ابھی کہان - مین جیسا اچھت اپنے آپ مین استھت ہون - اِس پرکار مین نرمل بسترت
رُوپ کیول پاؤن مین استھت ہون اور سنسار بندھن کو تیاگ کر برکت ہوا ہون - جو اپربدھ موڑھ لوگ
ہین اُنکی بُدھ مین ہرکھہ شوک چنتا بکار سدا رہتا ہی دی دیہہ کے بھاؤ مین سُکھ مانتے ہین اور ابھاؤ
مین دُکھی ہوتے ہین - یہ چنتا روپی بکھہ کی پنکت موڑھون کو لو پائیمان ہوتی ہی - یہ اِشٹ ہی یہ انشٹ ہی یہ

گرہن کرنے جوگ ہی یہ تیاگ کرنے جوگ ہی اِسطرح مورکھون کے چت کی اوستھا ڈولتی رہتی ہی پنڈتون کی نہین ڈولتی
مین اور ہون وہ اور ہی یہ اگیان سے اندھ باسنا ہی شدھ بدھ والے کو نہین ہوتی۔ جیسے سورج کے پرکاش سے
رات دور رہتی ہی تیسے ہی یہ باسنا دور رہتی ہی۔ یہ تیاگ دیجے اور یہ گرہن کریجے سو متھیا چت کا بھرم
ہی اور بادسے اگیانی کے ہردے مین ہوتا ہی گیانون کے ہردی مین یہ بھرم اُدی نہین ہوتا ہی۔ ہے
کمل نین سب توہی ہی اور بسترت آتما روپ ہی۔ ہیوپادیئی اور دویت بھاؤ کلپنا کہان ہی۔ یہ سب
جگت بگیان روپ ستا کا آبھاس ہی ستّ است روپ جگت مین گرہن اور تیاگ کسکا کیجئے کیول
اپنے سوبھاؤ سے درشٹا اور درشیہ کا بچار کیا ہی اسمین مین پرتھم چھین بشرانت وان ہوا تھا اَب
بھاؤ ابھاؤ جگت کے پدارتھون سے مکت ہوا ہون اور ہیوپادیئی سے رہت آتم تتو مجھکو بھاستا
ہی اور سم بھاؤ کو پراپت ہوا ہون مجھکو سنشے کچھ نہین رہا جو کچھ کرتا ہون وہ آتما سے کرتا ہون تینون
لوک مین تو تب تک پوجنے جوگ ہی جبتک اُمنتّ نہین ہوا اِس سے مین آور سنجکت پوجن کرتا ہون
تم گرہن کرو۔ بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے رامجی اِس پرکار دیت راج نے کہکر چھیر سمدر مین شین کرنے
والے بشن بھگوان کو سمیر پربت کی اُتم مَن سے پوجا۔ پھر شنکھ چکر گدا پدم آدہتھیارون کو پوجکر
گرڑ جی کی پوجا کی۔ پھر دیوتا اور بدیادھرون کی پوجا کی۔ (اِس) پرکار بھگوان کے آتم سروپ کا دھیان
ہردے مین دھرکر پرہلاد نے بہت پوجن کیا۔ تب لچھمی پت بھگوان بولے کہ ہے دیتون کے راجا تم اُٹھکر
سنگھاسن پر بیٹھو مین تمکو اپنے ہاتھ سے تلک کرتا ہون اور پانچ جنیہ شنکھ بجاتا ہون اُسکا شبد سنکر سب
سِدھ اور دیوتا لوگ آکر تیرا منگل کہینگے۔ اتنا کہکر بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی اِس پرکار کہکر بشن بھگوان
نے پرہلاد جی کو اِس طرح سنگھاسن پر بیٹھایا جس طرح سمیر پربت پر آکر میگھ بیٹھ جاتے ہین۔ پھر چھیر
سمدر اور گنگا جی آدک تیرتھون کا جل منگواکر پانچ جنیہ شنکھ بجایا۔ جسکے شبد سے سب سِدھ [illegible]
براہمن بدیادھر دیوتا اور رشی لوگ آئے اور سب نے استُتت کی۔ اِس طرح تلک کرکے مدھسودن
بھگوان بولے کہ ہے نہ پاپ جب تک سمیر پربت کی دھرنے والی پرتھوی اور سورج چندرما
کا منڈل ہی تب تک تو اشٹ انشٹ مین سم بدھ اور راگ اور کرودھ سے رہت ہوکر راج بھوگ
کر اور راج کی پالنا کر۔ تجھکو پوری بھوم کی سمپت پراپت ہوئی ہی اُس مین استھت ہوکر جیسے پراپت ہو تیسے ہی
ہرکھ سوک اور اُدبیگ سے رہت ہوکر بچر۔ ہیوپادیئی سے رہت ہو۔ تو بندھمان نہ ہوگا۔
سنسار کی استھت تونے دیکھی ہی اور سبکو جانتا ہی اب مین تجھکو کیا اُپدیش کرون تو راگ دویش
سے رہت ہوکر راج بھوگ کر۔ اَب دیتون کا لہو زمین پر نہ گرے گا ارتھات دیوتاؤن کے ساتھ
برودھ نہ ہوگا آج سے دیوتا اور دیتون کا سنگرام گیا۔ جیسے مندراچل پربت سے رہت ہوکر
چھیر سمدر شانت وان ہوا تھا تیسے ہی سب جگت سوستھ رہیگا۔ موہ روپی اندھکار تیرے ہردے
سے دور ہوا ہی اور سدا پرکاش روپ لچھمی ہوئی ہی۔ اَب تو اننت بلاسون کو راج لچھمی سے بھوگ
کرتا ہوا آتم پد مین استھت رہ۔

## سرگ بیالیسواں - پرہلاد بیوستھا برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی اسطرح کہکر کمل نین بھگوان پر وار سمیت چلے مانو دوسری سنسار کی رچنا دیتون کے مندر چلی - اسکے بعد پرہلاد جی نے پُشپا نجلی دی اور بھگوان چھیر سمدر مین پہونچے تب دیوتاؤن کو بدا کر - کے آپ شیش ناگ کے آسن پر جیسے سفید کمل پر بھونرا بیٹھے تیسے سوستھ ہو کر بیٹھے ہے رام جی یہ ورشٹ اگیان کے سب مَل کی ناش کرنے والی ہی - پرہلاد جی کو بودھ کی پراپت کی جو اوستھا مین نے تمسے کہی ہی وہ چندرما کے منڈل کیطرح شیتل ہی جو منکھیہ بڑا پاپی ہو اور اُسکو بچار ہی وہ بھی جلد ہی پرم پد کو پراپت ہو اور جو پاپون سے رہت ہی اُسکی کیا بات کہیے - کیول سمیک بچار کرکے پاپ ناش ہو جاتا ہی وہ کون ہی جو اِن باتون کا بچار کرکے پرم پد کو نہ پراپت ہو - ہے رام جی اگیان روپی پاپ اسکے بچار سے نشٹ ہو جاتے ہین اور پاپون کا کارن جو اگیان ہی اُسکا ناش کرنیوالا یہ بچار ہی - اِس سے بچار کا تیاگ کبھی مت کرو - یہ جو پرہلاد جی کی سدھتا کہی ہی اسکو جو منکھیہ بچارے اُسکے انیک جنمون کے پاپ ناش ہو جاینگے اسمین کچھ سندیہہ نہین ہی شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون پرہلاد کا من تو پرم پد مین لگ گیا تھا پانچ جنیہ شنکھ شبد سے اُنکو بشن بھگوان نے کیسے جگایا - بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی لوک مین مُکت دو طرح کی ہی - ایک سدیہہ دوسری بدیہہ - انکا الگ الگ بھاگ سنو - جس پُرش کی بُدھ دیہہ آدک مین نہین لگی ہی اور جسکو گرہن اور تیاگ کی اچھا نہین اور اہنکار سے رہت ہو کر کرم کرتا ہی اُسکو تم سدیہہ مکت جانو - اور دیہہ آدک سب نشٹ ہو جاوین اور پھر جنم نہ پاوے اُسکو بدیہہ مکت جانو - وہ اُس پد کو پراپت ہوتا ہی جو اورشیہ رُوپ ہی - اگیانی کی باسنا کچے بیج کی طرح ہی جو جنم روپی انکر کو پراپت کرتی ہی اور گیان وان مُکت کی باسنا بھونے بیج کیطرح ہی جو جنم روپی انکر سے رہت ہوتی ہی - بدیہہ مُکت کی باسنا کا انکر دیکھ نہین پڑتا - جیون مُکت پُرش کے ہردے مین شُدھ باسنا ہوتی ہی اور پاون رُوپ پرم اُدار تاستا ماترنت آتم دھیان مین ہی اور سنسار کی اور سے سکھپت کیطرح شانت رُوپ ہی - ہزار برس گذر جاوین اور شُدھ باسنا کا بیج ہردے مین ہو تو وہ پُرش سمادھ سے جاگے گا وہ جیون مُکت ہی اِس سے پرہلاد جی کے ہردے مین شدھ باسنا تھی اس کارن سے پانچ جنیہ شنکھ کے شبد سے جاگے - بشن بھگوان سب پرانیون کے آتما ہین جیسی جسکی اِچھا پھُرتی ہی تیسے ہی ترنت ہی ہو جاتا ہی اور وہی سربگیہ (ہمہ دان) اور سب کے کارن ہین - جب بشن بھگوان نے اچھا کی تب پرہلاد جی جاگے آپکا کارن ہین کوئی انکا کارن نہین - یے ہی سب جیون کے کارن ہین - سرشٹ کی استھت کے لیئے آتما پرش نے بشن بھگوان کا رُوپ رکھا ہی اور آتما کے دیکھنے سے ہی بشن بھگوان کی آرادھنا سے جلد ہی آتما کا درشن ہوتا ہی - آتما کے دیکھنے کے لیے تم بھی اسی درشٹ کا آشری کرو - تم براٹ روپ ہو اسی درشٹ سے جلد ہی آتم پد کو پاؤگے - یہ برسات کی ندی کی طرح سنسار اسار بادل ہی سو بچار روپی

سورج کے دیکھے بنا جرلتا دکھاتا ہی- بشن رُوپ جو آتما ہی اُسکی پرسنتا سے بُدھوان کو یہ جگت روپ مایا نہین بیدھتی- جیسے جچھ مایا جنتر منتر جاننے والے کو نہین مار سکتے تیسے ہی آتما کی اِچھا سے یہ سنساری مایا گھنتا کو پراپت ہوتی ہی اور آتما کی اِچھا سے نبرت ہوتی ہی- یہ سنسار مایا ایشور کی اِچھا سے بڑھتی ہی جیسے اگن کی جوالا بایو سے بڑھتی ہی اور بایو سے مِٹ جاتی ہی-

## سرگ تینتالیسوان - پرہلاد بشرانت برنن

اتنا سنکر شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون سب دھرمون کے جاننے والے آپ کے بچن پرم شدھ اور کلیان رُوپ ہین جنکو سنکر مین آنند دان ہوا ہون جیسے چندر ما کی چاندنی سے اوکھد پُشٹ ہوتی ہین اور آپ کے بچنون کے سننے کی جو پاؤن اور کومل ہین جنکو اِچھا ہی وہ پُرش جیسے پھولون کی مالا سے سُندر چھاتی سوہتی ہی تیسے ہی وہ سوہتا ہی- ہے گرُو جی آپ کہتے ہین کہ سب کام اپنے پرشارتھ سے سِدھ ہوتے ہین جو ایسا ہی تو پرہلاد جی بشن بھگوان کے بردان بنا کیون نہ جاگے جب مادھو نے بردان دیا تب اُنکو گیان پراپت ہوا بششٹھ جی بولے کہ ہے رگھناتھ جی پرہلاد جی کو جو کچھ پراپت ہوا وہ پُرشارتھ سے پراپت ہوا پُرشارتھ بنا کچھ پراپت نہین ہوتا جیسے تل اور تیل مین کچھ بھید نہین تیسے ہی آتما اور بشن بھگوان مین کچھ بھید نہین- بشن بھگوان ہین سو آتما ہی اور جو آتما ہی سو بشن بھگوان ہین- بشن اور آتما دونون ایک ہی لبست کے نام ہین بٹپ اور پادپ دونون ایک برچھ کے نام ہین- پرہلاد جی نے جو پہلے اپنے آپ سے اپنی پریم شکت بشن بھگوان کی بھگت مین لگائی سو آتم شکت سے لگائی- آتما سے آپ ہی بردان پایا اور آپ ہی بچار کر اپنے مَن کو جیتا- آتما مین کداچت آپ ہی اپنی شکت سے جاگتا ہی یا بشن شکت سے جاگتا ہی- ہے رام جی پرہلاد جی بہت دنون تک ارادھنا کرکے پرتاپوان ہوئے بے بچار والے کو بشن بھی گیان نہین دیتے- آتما کے ساکشات کار مین مُکھیہ کارن اپنے پُرشارتھ سے اُپجا ہوا بچار ہی اور کون کارن بردان آدک ہی- اِس سے تم مُکھیہ کارن آشرے کرو پہلے پانچو اندریونکو بش مین کرو پھر چت کو آتم بچار مین لگاؤ- جو کچھ کسی کو پراپت ہوتا ہی وہ اپنے پُرشارتھ سے ہوتا ہی پرشارتھ بنا نہین ہوتا اپنے پرشارتھ پرجتن سے اندری روپی پربت کو نانگھی تو سنسار سمدر سے ترجاوی اور تب پرم پد کو پاوے- جو پرشارتھ بنا جنار دن بکت دین تو پشو اور پچھیونکو کیون نہین درشن دے کر اُدّھار کر دیتے- جو گرُو اپنے پرشارتھ بنا اُدّھار کرتے تو اگیانی اپچاری اونٹ بیل آدک پشو ونکو کیون نہین اُدّھار کر جاتے- اِس سے بشن گرُو آدک اور کسی کے پانے کی اِچھا بدھمان لوگ نہین کرتے- اپنے من کے سوستھ کیے بنا پرم سدّھتا کی پراپت مہاتما پُرش نہین جانتے جنھون نے براگ اور ابھیاس سے اندری روپی دشمنون کو بس مین کر لیا ہی وہ اپنے آپ سے اُسکو پاتے ہین اور کسی سے نہین پاتے- ہے راجی آپ سے اپنی ارادھنا اور ارچنا کرو- آپ سے آپ کو دیکھو اور آپ سے آپ مین استھت رہو- شاستر بچار سے رہت موڑھونکی پرکرت کی استھت کے لیے بسنو بھگت بنائی ہی پرتھم جو ابھیاس جتن کا سکھ کہا ہی اُس سے جو رہت پُرش ہی اُسکو گون پوجا کا کرم کہا ہی کیونکہ اُسنے

اِندریونکو بسَ مین نہین کیا اور جس نے اندریونکو بس مین کرلیا ہی اسکو بھیَد ہو جاتے کیا پریوجن ہی - بچار اور اُپشم بنا
بھی بشن بھگوان کی بھگت سِدّھ نہین ہوتی اور جب بچار اور اُپشم سُنجکت ہوا تب کمل اور پتھر سے کیا پریوجن ہی
اِس سے بچار سنجکت ہوکر آتما کا آرادھن کرو اُسکے سِدّھ ہونے سے تم سِدّھ ہو جاؤ گے - جس نے اسکو سِدّھ
نہین کیا وہ بن کا گدھا ہی - جو پرانی بشن بھگوان کے آگے پرارتھنا کرتے ہین وہ اپنے چِت کے آگے کیون
نہین کرتے - سب جیودن کے بھیتر بشن بھگوان استھت ہین اُنکو تیاگ کر جو باہر کے بشن بھگوان کے
آسرے ہوتے ہین وہ بُدّھمان نہین - ہردے گپھا مین جو چیتن تتو استھت ہی وہ ایشور کا مکھ سناتن
رُوپ ہی اور شنکھ چکر گدا پدم ہاتھ مین جسکے ہی وہ آتما کا گون رُوپ ہی - جو مکھ کو تیاگ کر گون کیطرف
دوڑتے ہین وہ موجودات امرت کو چھوڑکر جو سادھنے سے سِدّھ ہو اُسکے ملنے کے لیے جتن کرتے
ہین - ہے راجی مَن روپی ہاتھی کو جس پُرش نے آتم ببیک روپی آنکُس سے بش نہین کیا اُس اَبیکی چِت
کو راگ دویش کٹھور نے نہین دیتے جسکے ہاتھون مین شنکھ چکر گدا پدم ہی اُس ایشور کی جو ارچنا کرتے
ہین وہ بڑی تپسیا سے پوجن کرتے ہین اُنکا چِت سہی پاکر نرمل بھاؤ اور ابھیاس اور بیراگ کو پراپت ہوتا ہی -
نِت ابھیاس سے بھی چِت نرمل ہوتا ہی تب آتم پد کو پراپت ہوتا ہی چِت نرمل بنا آتم پد کو پراپت نہین
ہوتا اور چِت نرمل ہوا تب بیراگ اور ابھیاس وان ہوکر آتم پد کا بھاگی ہوتا ہی - جیسے بویا ہوا بیج سے پاکر
پھل دیتا ہی تیسے ہی آہستہ آہستہ پھل ہوتا ہی - ہے راجی بشن پوجا کا کرم بھی نِشٹ ماتر ہی آتم تتو کے
ابھیاس روپی شاکھا سے پھل پراپت ہوتا ہی اور جو سب سے آتم پرم سمپدا کا ارتھ ہی وہ اپنے
من کے روکنے سے سِدّھ ہوتا ہی - اپنے من کا روکنا ہی بیج ہی جو چیتن روپی کھیت سے پھولکر پھل دایک
ہوتا ہی - جو سب پرتھوی کی دولت اور شِلا برابر بڑی بڑی مَن ہووین تو بھی مَن کے روکنے کے برابر
نہین - جیسا دُکھ کا ناش کرنے والا اور بڑا پدار من کا روکنا ہی تیسا اور کوئی نہین - جب تک جیو انیک
جنم پاتا ہی تب تک یہ اُپشم سے رہت من روپی مگرمچھ سنسار روپی سمندر مین بھرماتا ہی - ہے راجی
برھما بشن مہیش کو بہت دنون تک پوجتا رہے اور من اُپشم اور بچار سہت نہ ہو تو دیوتا جو کرپال ہو تو بھی
اُسکو سنسار سمندر سے پار نہین اُتارتے - یہ جو جگت کے پدارتھ دیکھنے مین سندر بھاستے ہین اُنکو
اندریون سے تیاگ کرو تب جنم کے نہ ہونے کا کارن جانو - بِشیون کی اِچھا سے رہت ہوکر نراکی اور
سب دکھون سے رہت آتم مین استھت ہو اور جو ستا ماتر تتو ہی اور سب کا سار روپ ہی اُسکا سواد
(مزہ) لیکر من روپی ندی کے پار اُتر جاؤ -

## سرگ چوالیسوان - گاول اتہاس چانڈال برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی یہ سنسار رُوپ نامنی مایا اَننت ہی اور کسی پرکار اسکا انت نہین آتا - جب
چِت بس مین ہو جاے تب یہ نبرت ہو جاتی ہی اور طرح سے نہین نبرت ہوتی - جتنا جگت دیکھنے اور سننے
مین آتا ہی وہ سب مایا ماتر ہی اور مایا روپ جگت بھرم سے بھاستا ہی اسپر ایک پُرانا اتہاس ہی وہ تم سُنو -

ہے رامجی اس پرتھوی پر کوشل نام ایک دیش ہی جو سمیر پربت کی طرح رتنون سے بھرا ہوا ہی اور جو جو اُتم اُتم
پدارتھ ہین وہ سب اُس دیش مین ہین - وہان گادھ نام ایک براہمن جو بیدون مین پربین مانو بید کی مورت
تھا رہتا تھا - لڑکپن سے وہ بیراگ آدک گنون سے پرکاشوان مندر کی طرح سوہتا تھا - ایک سمے
وہ کچھ منورتھ کرکے تپسیا کرنے کو بن مین گئے اور اُس بن مین ایک کملونسے پورن تالاب کو دیکھ کر گلے تک
پانی مین کھڑا ہو کر تپ کرنے لگا - آٹھ مہینے تک جب پانی مین رات دن کھڑا رہا تو اسکے ورڑھ تپ کو
دیکھ کر بشن بھگوان پرسن ہوتے اور جہان وہ براہمن تپ کرتا تھا وہان جیٹھ اساڑھ کی تپتی ہوئی پرتھوی پر میگھ
کیطرح آکر کہا کہ ہے براہمن جل سے باہر نکل اور جو کچھ بانچھت پھل ہو وہ مانگ - تب گادھ نے کہا کہ ہے
بھگون سب گنتی جیوون کے ہردے روپی کمل کے چھید مین آپ بھونرے ہین اور ترلوک روپی کملون کے
آپ تالاب ہین آپ ایسے ایشور کو میرا نمسکار ہی - ہے بھگون یہی اچھا مجھکو ہی کہ آپ کی اُشچرج روپ
مایا کو جس نے یہ جگت رچا ہی کسی طرح سے دیکھون تب بشن بھگوان نے کہا کہ ہے براہمن تم ہماری
مایا کو دیکھوگے اور دیکھ کر پھر تیاگ بھی دوگے - ایسا کہکر جب بشن بھگوان انتردھان ہوگئے
تب براہمن بردان پاکر بڑا پرسن ہوا اور جل سے باہر نکلا جیسے نردھن منکھیہ دھن پاکر پرسن ہوتا ہی تیسے ہی
وہ براہمن بردان پاکر پرسن ہوا - چلتے بیٹھتے اُسکی سُرت بشن بھگوان کے بردان مین لگی رہی اور یہی
بچارا کرے کہ مین مایا کب دیکھون گا - ایک سمے وہ اُسی تالاب پر اشنان کرنے لگا اور ڈبکی مار
کر من مین اگھ مرکھن منتر جپنے لگا (اگھ مرکھن - پاپون کے ناش کرنے والے منتر کو کہتے
ہین) اُس منتر کو جپتے جپتے جب اُسکا چِت اُلٹا ہو کر نکلگیا تب اُسکو کرشن منتر بھولگیا اور آپکو پھر اپنے
گھر مین بیٹھا دیکھا پھر اُسنے اپنے کو مرا ہوا دیکھا اور دیکھا کہ سب کٹمب کے لوگ روتے ہین اور
شریر کی شوبھا ایسی جاتی رہی ہی جیسے ٹوٹے ہوئے کملون کی شوبھا جاتی رہتی ہی - جیسے پون کے
ٹھہر جانے سے برچھ اچل ہو جاتے ہین تیسے ہی انگ اچل ہوگیا اور مُنھ پھٹ کر سوکھ گئے
مانو اپنے جینے کو ہنستے ہین - ماتا گادھ کو پکڑے ہوئے بیٹھی ہی اور سب پروار والے ایسے اکٹھے ہوگئے
جیسے برچھ پر پنچھی آکر اکٹھے ہو جاتے ہین اور جیسے پل کے ٹوٹ جانے سے پانی چلتا ہی تیسے ہی وہ سب
روتے ہین - پھر سب بھائی بندھ کہنے لگے کہ اب یہ امنگل روپ ہی اُسکو جلانا چاہیے ایسا کہکر
اُسکو سب جلانے کو لے چلے اور چتا مین ڈال کر جلا دیا پھر اپنے گھر مین آکر کریا کرم کیا - ہے رامجی
اس کے بعد وہ براہمن ایک دیش مین چانڈال ہوا - اُس دیش مین ایک چنڈالون کا گانون تھا
وہان اسنے ایک چانڈالی کے گربھ مین کتے کی بشٹا مین کیڑے کیطرح پرویش کرتے ہوے دیکھا اور سمے پاکر
گربھ سے باہر نکلا جیسے پکا پھل برچھ سے گرتا ہی - وہان بہت سندر بالک ہو کر پیدا ہوا اور چانڈالی اس سے پریت
کرنے لگی - اسطرح وہ دن دن بڑھنے لگا جیسے چھوٹا برچھ بڑھتا ہی - جب وہ بارہ برس کا ہو کر پھر سولہ برس کا ہوا کتونکو
ساتھ لیکر بن مین جایا کرے اور ہرن کو مارا کرے - اسیطرح بہت استھانون مین پھرا کرے - پھر اُسکا بواہ ہوا اور جوبن
اوستھا کو جوبن مین گذارا اور بہت بڑا کٹمبی ہوا جب بوڑھا ہو کر شریر نربل ہوگیا تھا تو گھاس پھوس کی کٹی بنا کر

باہر چار رہا جیسے منیشور لوگ رہتے ہین - دیو جوگ سے وہان دُربچھ (اکال) پڑا اور اُسکے بھائی بند دکھ
کے مارے مرنے لگے تب وہانسے اکیلا نکلا اور بہت سے استھان نانگھتا ہوا کرانت دیش مین جاپہونچا- اُس
سندر دیش کا راجا مر گیا تھا اور اُسکے منتریون نے ایک بڑا ہاتھی اسواسطے چھوڑا تھا کہ جو کوئی منکھیہ اسکا سامنا
کرے اُسکو راجا کیجئے یہ راج مارگ مین چلا جاتا تھا اُس ہاتھی کو دیکھا کہ بہت سُندر چرنونسے سمیر پربت کی طرح
چلا آتا ہی جب پاس آیا تب اُسنے اُسکو اپنے ماتھے پر الیا چڑھا لیا جیسے سورج کو سمیر پربت اپنے سر پر بیٹھا لے
اسکے ہاتھی پر سوار ہوتے ہی تُرہی اور نقارے بجنے لگے اور ایسے شبد ہونے لگے مانو پرلی کال کے میگھ گرجتے بھاٹ
لوگ آکر استتت کرنے لگے اور ہاتھی پر بیٹھنے سے اسکے مکھ کی شوبھا اور ہی ہو گئی - تب تو سینا سہت
راجا ایسے سوہنے لگا جیسے تارون مین چندرما سوہتا ہی - راجا رنواس مین جاکر رانیون کے پاس بیٹھا اور
سب رانیان اور سہیلیان اسکے پاس آئین اور اس سے ملنے لگین - سہیلیون نے اسکو اسنان کرا کے طرح
طرح کے گہنے کپڑے ہیرے موتی پہرائے - سب طرح سے شوبھت ہو کر راج کرنے لگا اور سب استھان
اور سب دیشون مین اسکا حکم چلنے لگا اور سب لوگ اس سے ڈرنے لگے - وہان وہ بڑے تیج اور لچھمی سے
پورن ہوا اور تیج وان ہو کر اسطرح رہنے لگا جیسے بن مین سنگھ رہتا ہی اور ہاتھی پر چڑھ کر شکار کھیلنے جاتا
تھا وہان اسکا نام گاول ہوا-

## سرگ پینتالیسوان - راج بدھ لس برنن

بشسٹھ جی بولے کہ ہے رامجی اس پرکار لچھمی پاکر وہ آنند وان ہوا اور جیسے پورنماسی کا چندرما سوہتا ہی تیسے ہی
وہ بھی سوہنے لگا جب آٹھ برس اسطرح راج کیا تب ایکدن اُسکے من مین یہ سنکلپ پھُرا کہ گہنا کپڑا پہننے سے مجھکو
کیا ہی اور انکی سندرتا کیا ہی مین تو راجا دھراج ہون اور اپنے تیج سے آپ شوبھائمان ہون - ہے رامجی ایسا بچار کر
اُسنے سب گہنے اُتار ڈالے شدھ شیام مورت ہو کر استھت ہوا اور جیسے پراتہ کال مین تارونسے رہت شیام
آکاش ہوتا ہی تیسے ہی ہو کر پھر اپنے چانڈال اوستھا کے کپڑے پہنکر اکیلا نکلکر باہر ڈیوڑھی پر جا کھڑا ہوا - دیو جوگ
سے اس دیش کے بڑے چانڈال جنکو دُربچھ سے چھوڑ آیا تھا اُس راہ سے ہو کر آنکلے - اُن مین سے ایک چانڈال
ہاتھ مین لاٹھی لیے آتا تھا اُس نے راجا کو دیکھ کر پہچانا اور شیام پربت کی طرح راجا کے پاس آکر کہا کہ ہے
بھائی تو اتنے دنون تک کہان تھا - ہمکو چھوڑ کر یہان آکر سکھ بھوگنے لگا ہے بھائی یہان کے راجانے تجھکو سکھی کیا ہوگا
کیونکہ تو گاتا بہت اچھا ہی اور راجا کو راگ پیارا ہوتا ہی اور تو کس کا کسطرح گاتا ہی اس سے راجانے پرسن ہو کر تجھکو بہت
دھن دیا ہوگا - یا اور کسی دھن وان نے پرسن ہو کر تجھکو دھن اور مندر دیا ہوگا - ہے رامجی اس پرکار وہ چانڈال
مکھ سے کہتا اور ہاتھ پھیلاتا ہوا اسکے سامنے چلا - اور یہ آنکھون اور ہاتھون سے اشارہ کرتا کہ چپ رہ -
پر وہ چانڈال کچھ نہ سمجھی سامنے چلا ہی آوے - جیون جیون وہ پاس آتا تھا تیون تیون راجا کی شوبھا گھٹتی جاتی تھی
کہ اتنے مین جھروکھون مین سے سہیلیون نے دیکھا اور دیکھ کر بچار کیا کہ یہ راجا چانڈال ہی - ایسا بچار کر وے
بہت دکھی ہوئین اور کہنے لگین کہ ہمکو بڑا پاپ ہوا کہ اسکے ساتھ ہمنے اسپرش اور بھوجن کیا اس سوچ سے سبکی

شوبھا جاتی رہی جیسے برف گرنے سے کمل کی شوبھا جاتی رہتی ہی - اور جیسے بن مین آگ لگنے سے برچھونکی شوبھا جاتی رہتی ہی تیسے ہی اُنکی شوبھا جاتی رہی - سب نگرباسی بھی یہ بات سُنکر شوک وان ہوئے اور ہا ہے ہا ے کرنے لگے - جب وہ چانڈال راجا اپنے رنواس مین آیا تو اُسکو دیکھ کر سب بھاگے اور کوئی پاس نہ آوے جیسے پربت مین آگ لگتی ہی تو وہان سے پشُ پنچھی سب بھاگ جاتے ہین تیسے ہی چانڈال راجا کے پاس کوئی بھی نہ آتا تھا اُس دیش مین جو بدھوان پنڈت تھے اُنھون نے بچار کیا کہ بڑا انرتھ ہوا جو ہم لوگ اِتنے دن تک چانڈال راجا سے جیے - ہمکو بڑا پاپ لگا اِسلیے اِس پاپ کا اور پرشچرن کوئی نہین سواے اسکے کہ ہملوگ چتا بنا کر اگن مین پرویش کرکے جل مرین تب یہ پاپ چھوٹے گا - ہے راجی براہمن اور چھتری لوگ یہ بچار کرکے چتا بنا کر استری پُتر اور بھائی بند ونکو چھوڑ کر چتا مین پرویش کرنے لگے - جیسے دیپک مین پتنگ جلتے ہین تیسے ہی جلنے لگے - جیسے آکاش مین تارے دیکھ پڑتے ہین تیسے ہی چتا کے انیک چمتکار دیکھ پڑنے لگے اور دھوین کے مارے اندھیرا ہو گیا - کوئی دھرماتما مُنکیہ اپنی اچھا سے جلتے تھے اور جو اپنی اِچھا سے نہ جلتے تھے اُنکو اور لوگ لیجا کر جلا دیتے تھے - چانڈال راجا نے بچارا کہ مجھ ایک کے کارن اتنے نگرباسی برتھا جلتے ہین - اِس سنسار مین جینا اُسیکا اچھا ہی جس سے شوبھا پیدا ہوا اور جس کے جینے سے پاپ پیدا ہون اُسکا مرنا اچھا ہی - ہے رام جی ایسا بچار کر اُس راجا نے بھی چتا بنائی اور جیسے دیپک مین پتنگ پرویش کرتا ہی تیسے ہی وہ بھی پرویش کر گیا جب اگن کا تیج شریر مین لگا تب گادھ کا شریر جو تالاب مین ڈبکی لگائے تھا کانپنے لگا - تب پانی سے باہر سر نکالا پر نت سا و دھان نہ ہوا - اتنا کہکر بالمیک جی بولے کہ جب اِس پرکار بششٹھ جی نے کہا تب سورج است ہوئے اور سب سبھا کے لوگ آپسمین نمسکار کرکر اسنان کرنے کو گئے -

## سرگ چھیالیسوان - گادھ گیان پراپت برنن

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے راجی اتنا بھرم اُسنے دو گھڑی بھر مین دیکھا اور آدھی گھڑی تک اُسکو کچھ گیان نہ ہوا پھر اسکے بعد گیان ہوا اور سنسار بھرم سے رہت ہوا - جیسے شراب کا نشہ اُتر جانے پر بودھ ہوتا ہی - تیسے ہی وہ بودھوان ہوا اور باہر نکلکر بچارنے لگا کہ مجھکو کچھ بھرم سا ہوا ہی - کہان وہ میرا گھر مین مرنا پھر چانڈال کے گھر مین جنم لینا پھر کٹمب مین رہنا اور پھر راج کرنا - یہ بڑا بھرم مجھکو ہوا - ہے رام جی ایسا بچار کر پھر اُسنے سندھیا دک کرم کیے اور اس بھرم کو پھر پھر بچار کر اشچرج مین ہو - پر یہ جانتا تھا کہ بھگوان کا بروان پا کر مین نے یہ مایا دیکھی جب کچھ دن بیت گئے تب ایک بھوکھا دُبلا براہمن اسکے گھر پر آیا تو برھما جی کے گھر پر دُربا سا رکھ آئے - تب گادھ نے اُس براہمن کو آدر سمت بیٹھایا اور پھل پھول اکٹھے کر کے جیسے بسنت رِت مین پھل سے برچھ پورن ہوتا ہی تیسے ہی اُسکو پورن کیا وہ براہمن کئی دن وہان رہا - سندھیا آدک کرم اور منتر جاپ دونون اکٹھے کرتے رہے اور رات کو پتون کی سیجیا بنا کر سوتے رہے - ایک رات کے سمے سجیا پر بیٹھے ہوئے دونون بات چیت کرتے تھے کہ پرسنگ پا کر گادھ نے پوچھا کہ ہے براہمن تیرا شریر جو ایسا دُبلا اور تھکا ہوا ہی اسکا کیا کارن ہی

اُسنے کہا کہ ہے سادھو جو کچھ تونے پُوچھا ہی وہ مین کہتا ہون - مین ست بادی (راستگو) ہون - جو کچھ حال ہی وہ
سچ سچ کہتا ہون تو سُن - کہ ایک سمی مین دیش دیش پھرتا ہوا اُتر دشا کی اور گیا اور کرانت دیش مین جا پہونچا
اور وہان رہنے لگا - وہان کے گرہستھ لوگ اچھی طرح سے میری سیوا کرتے تھے اور اُنکے اَچھے بھوجن
اور اَچھے اچھے کپڑونسے مین پرسن ہوکر رَس سوادسے میراچت موہ گیا - ایک دن میرے مکھ سے یہ بات
نکلی کہ یہان کے لوگ بہت شردھاوان اور دیاوان ہین - تب جو لوگ پاس بیٹھے تھے وہ کہنے لگے
کہ ہے سادھو آگے یہان دیا دھرم بہت تھا اب کچھ کم ہوگیا ہی - تب مین سنے پوچھا کہ کیون - تب
اُنھون نے کہا کہ اِس دیش کا راجا مرگیا تھا تب ایک چانڈال راجا ہوا تھا - پہلے کسی نے نہ جانا
اور وہ آٹھ برس تک راج کرتا رہا - جب اُسکی یہ بات پرگٹ ہوئی کہ یہ چانڈال ہی تب دیش کے
رہنے والے براہمن چھتری لوگ چتا بناکر جل مرے اور پھر راجا بھی جل مرا ایسا پاپ اِس دیش مین
ہوا ہی اِس سے دیا دھرم کچھ کم ہوگیا ہی - ہے براہمن جب مین سنے اِس پرکار نگر کے رہنے والون
سے سُنا تب مین بہت دُکھی ہوا اور وہان سے یہ بچارتا ہوا چلا کہ ہاے ہاے مین بڑا پاپی دیش
مین رہا ہون - ایسا بچار کر مین پریاگ راج آدک تیرتھون کو چلا اور تیرتھ کرکے کچھ اور چاندراین برت
کیے ارتھات کرشن پچھ مین ایک ایک گراس (لقمہ) گھٹاتا جاؤن اور جب اماوس آدے تب نراہار رہ
جاؤن - اور جب شکل پچھ آدے تب ایک ایک گراس بڑھاتا جاؤن - اسیطرح پورنماسی کے چندرما
کی کلا کے حساب سے بڑھاتا جاؤن اور کلا کے گھٹنے سے گھٹاتا جاؤن - اِس پرکار مین سنے تین کرچھر
چاندراین برت کیے وہان سے چلکر تیری آشرم پر آکر اَب برت کھولا ہی - ہے سادھو اِس کارن میرا
شریر دُبلا اور نربل ہوا - ہے رام جی جب اِس پرکار براہمن سنے کہا تب گادھ آشچرج مین ہوا کہ مین
جانتا تھا کہ ایسا بھرم مجھکو ہوا ہی سو اُس سنے پرتچھ بات کہ سُنائی ایسا بچار کر پھر گادھ سنے پوچھا اور پھر اُسنے
ایسا ہی کہا تب سنکر آشچرج مین ہوا - جب رات بیت گئی اور سورج اُدی ہوئے تب سندھیا آدک
کرم کیے اور پھر اکیلے مین جاکر بچارنے لگا کہ یہ کیسا بھرم مین نے دیکھا ہی اور براہمن سنے سَت کیسے
دیکھا - اِس سے اب اُس دیش کو چلکر دیکھون جہان مجھکو چانڈال کا شریر ملا تھا - ہے رامجی اس پرکار بچار کر
منوراج کے بھرم کو دیکھنے کے لیے گادھ براہمن چلا اور چلتا چلتا اُس دیش مین جا پہونچا جیسے اونٹ
کانٹون کو ڈھونڈھتا ڈھونڈھتا کانٹون کے بن مین جا پہونچتا ہی تیسے ہی یہ جب چانڈالون کے استھانون
کو پراپت ہوا تب چانڈالونکے استھان بھی دیکھے اور جہان اپنا استھان تھا وہ بھی دیکھا اور اپنے کھیتی
لگانے کا استھان دیکھا کہ کچھ مینڈ کھڑی ہی اور کچھ گر گئی ہی اور پشن کے ہاڑ چمڑے جو اپنے ہاتھ سے ڈالے تھے
وہ بھی پرتچھ دیکھے - تب بڑے آشچرج مین ہوکر کہنے لگا کہ ہے دیو یہ کیا بات ہی کہ چت کا بھرم مین نے پرتچھ
دیکھا - جو لرکپن مین کھیلنے کے اور بھوجن کرنے اور شراب پینے کے استھان اور برتن وغیرہ تھے وہ بھی سب
پرتچھ دیکھے اور جہا بیراگ کو پراپت ہوا - گانون کے رہنے والون سے پوچھا کہ ہے سادھو یہان ایک چانڈال
بڑی کالے رنگ کا ہوا تھا تمکو بھی کچھ یاد ہی - ہے رامجی جب اس پرکار براہمن نے پوچھا تب گانون کے رہنے والون نے

کہا کہ ہے براہمن یہان ایک کٹ جل نام چانڈال کرکے بڑا ہوا پھر اُسکا بیاہ ہوا اور بیٹا بیٹی پرواسہت بڑا کٹمبی
ہوا۔ جب بوڑھا ہوا تب دَیو سنجوگ سے اکیلا کہین چلا گیا جاتے جاتے کرانت دیش مین جا پہونچا اور وہان
راجا کے مرنے سے وہانکا راج اُسکو مِلا اور آٹھ برس تک راج کرتا رہا۔ جب نگرباسیون نے سُنا کہ یہ
چانڈال ہی تب وہ بہت دُکھی ہوئے اور چِتا بنا کر جل مرے۔ یہ بات سنکر گادھ بڑی آشچرج مین ہوا تو
ایک سے سُنکر دوسرے سے پوچھا اُس نے بھی اِسی پرکار کہا۔ اسیطرح بار بار لوگون سے پوچھتا رہا اور
ایک مہینہ بھر وہان رہا پھر آگے چلا اور ندیان پہاڑ دیش ہمالی پربت کی اُتر دشا کرانت دیش مین جا پہونچا۔
جن استھانون کا برتانت سنا تھا سو سب دیکھا۔ جہان سندر استریان تھین اور چنور ہلتے تھے اُنکو بھی پرتچھ
دیکھا۔ پھر نگرباسیون سے پوچھا کہ یہان کوئی چانڈال راجا بھی ہوا ہی تمکو کچھ یاد ہو تو مجھ سے کہو۔ نگرباسیون
نے کہا کہ ہے سادھو یہان کا راجا مر گیا تھا اور منتریون نے ایک ہاتھی چھوڑا تھا کہ جو کوئی منکھیہ اِس
ہاتھی کا سامنا کرے اُسکو راجا کرین جب وہ ہاتھی چلا تو اُسکے سامنے ایک چانڈال آیا تو ہاتھی نے
اُس چانڈال کو اپنے سر پر چڑھا لیا تب اور بچار کسی نے کچھ نہ کیا اور اُسکو راج تِلک کردیا۔ آٹھ
برس تک وہ راج کرتا رہا۔ جب اِسکے بھائی بند آئے اور اُس سے چرچا (بات چیت) کرنے
لگے تب سیلیون نے اوپر سے دیکھا کہ یہ چانڈال ہی ایسا دیکھ کر اُنھون نے اُسکو تیاگ کردیا اور
بچاروان لوگ جو اُسکے ساتھ کام کرتے تھے وہ اُسکو چانڈال جانکر جل مرے اور وہ راجا بھی آپ کو
دھکار کر جل مرا۔ اب اِسکو بارہ[۱۲] برس مرے ہوئے گذری ہین۔ ہے راجی اِس پرکار سُنکر وہ گادھ براہمن
بڑی آشچرج مین ہوا کہ کہان مین پانی کے اندر کھڑا تھا اور کہان اتنی باتین دیکھین۔ یہ بچار کر رہا تھا کہ اتنے
مین پہلے کی بات یاد آئی کہ یہ آشچرج بھگوان کی مایا ہی۔ مین نے بردان مانگا تھا اِس سے یہ مایا سے اِتنا
بھرم دیکھا ہی۔ یہ بات تعجب کی ہی کہ یہان دو گھڑی گذری ہین اور وہان سپنے کے بھرم کیطرح اِتنے
برس بیت گئے جان پڑے اور ست کی طرح استھت ہوئے یہ بڑا آشچرج ہی اِس سے سندیہ مٹنے کے
لیے پھر بشن بھگوان کا دھیان کرون جنکی مایا سے مین نے اِتنا بھرم دیکھا ہی اور کوئی اِس سندیہ کو دور
نہین کرسکتا۔ ہے رام جی اِس پرکار بچار کر گادھ براہمن پھر پہاڑ کی کندرا مین جا کر تپ کرنے لگا اور
کیول ایک انجلی جل پی کر رہے اور کچھ بھوجن نہ کرے۔ اِس پرکار ڈیڑھ برس تک اُس نے تپ کیا
تب ترلوکی ناتھ بشن بھگوان پرسن ہو کر اُسکے پاس آئے اور کہا کہ ہے براہمن میری مایا کو دیکھ جو
جگت کی رچنے والی ہی اب اور کیا اچھا کرتا ہی۔ ہے راجی جب بشن بھگوان نے ایسے کہا تب براہمن اسطرح بولا
جس طرح میگھ کو دیکھ کر پپیہا بولتا ہی۔ ہے بھگوان آپ کی مایا تو مین نے دیکھی پرنت ایک سندیہ مجھکو یہ ہی کہ
جو سپنے کے بھرم کیطرح مین نے دیکھا اسمین کال کی بلکھتا (اختلاف وقت) کیسے ہوئی کہ یہان دو گھڑی
گذری ہین اور وہان بہت دنون تک بھرمتا رہا اور اُن جھوٹھے پدارتھونکو جاگرت مین پرتچھ کیسے دیکھا شری
بھگوان بولے کہ ہے براہمن اور کچھ نہین تیرے چت ہی کا بھرم ہی۔ جسکے چت مین تتوکی ادرشٹتا ہی اسکو یہ
چت بھرم ہوتا ہی اور وہ کیا بھرم تھا جتنا کچھ جگت پرتچھ دیکھتا ہی وہ تیرے من مین استھت ہی پرتھوی آدک

تتو کوئی نہین - جیسے بیج کے بھیتر پھول پھل پتے ہوتے ہین تیسے ہی پرتھوی جل تیج بایو آکاشش جو پانچ تتو
ہین وہ سب بستار چت مین استھت ہی جیسے برچھ کا بستار بیج مین دیکھ نہین پڑتا اور جب بو یا ہوا اُگتا ہی
تب بستار سے دیکھ پڑتا ہی تیسے ہی جب چت گیان مین لین ہوتا ہی تب جگت نہین بھاستا اور جب
اسپند رُوپ ہوتا ہی تب بڑی بستار سہت بھاستا ہی ہے براہمن جو کچھ جگت دیکھ پڑتا ہی وہ سب
چت کا بھرم ہی - جیسے کمھار گھڑے وغیرہ برتن پیدا کرتا ہے تیسے ہی ایک چت ہی بہت سے بھرم رُوپ پدارتھون
کو پیدا کرتا ہی اور جو چت باسنا سے رہت ہی اُس سے بھرم روپ پدارتھ کوئی نہین اُپجتا - اس سے چت
کو استھت کر - ہے براہمن اِس چت مین کروڑون برہمانڈ استھت ہین جو تجھکو چانڈال اوستھا کا انبھو ہوا
تو اسمین کیا آشچرج ہوا اور تو کہتا ہی کہ مین نے بڑی آشچرج رُوپ مایا دیکھی ہی سو اسی کو مایا کہتا ہی - اب
جو تجھکو موجود دیکھ پڑتا ہی وہ بھی سب مایا ہی - جو تجھکو اپنے گھر مین انبھو ہوا تھا اور چانڈال کے گھر مین
جنم لیا کٹمبی ہوا اور راج کیا پھر چتا مین جلا پھر اتھہ براہمن سے ملا پھر جا کر سب استھان دیکھے سو بھی مایا تھی -
جیسے اتنا بھرم تونے مایا سے دیکھا تیسے ہی یہ سب جگت بھی مایا ہی - ہے سادھو جیسے سپنے مین طرح
طرح کے پدارتھ بھاستے ہین اور شراب پینے والے کو سب پدارتھ بھرمتے دیکھ پڑتے ہین تیسے ہی
یہ جگت بھی بھرم سے بھاستا ہی - جیسے ناو پر بیٹھنے والے کو کنارے کے برچھ چلتے جان
پڑتے ہین تیسے ہی یہ جگت بھی بھرم سے بھاستا ہی اور چت کے استھت کرنے سے
جگت بھرم نشٹ ہو جاتا ہی اور طرح سے نشٹ نہین ہوتا - جیسے پتے پھول پھل ٹہنی کاٹنے سے برچھ
ناش نہین ہوتا جب جڑ سے کاٹو تب ناش ہوتا ہی تیسے ہی جب جگت بھرم کی جڑ چت نشٹ ہو جاویگا
تب سب بھرم مٹ جایگا - یہ چت کا ناش ہونا کیا ہی - چت کی چیتنتا جو جگت کی اور دوڑتی
ہی وہی جگت کا بیج ہی جب یہی چیتنتا جگت کی اور پھرنے سے رہت ہو تب جگت بھرم بھی
مٹ جائیگا - اور جگت کی اور پھرنا تب مٹے گا - جب جگت کو مایا جانوگے ہے سادھو - یہ سب
جگت مایا ماتر ہی کوئی پدارتھ ست نہین جیسے وہ بھرم کو مایا ماتر بھاست ہی تیسے ہی یہ بھی
سب مایا ماتر جانو - اِس سے اِس بھرم کو تیاگ کر اپنے براہمن کے کرم کرو - ہے راجی اِس
پرکار کہکر جب بشن بھگوان اُٹھ کھڑے ہوئے تب گادھ نے اور اور رکھیشور لوگ جو وہان تھے اُنھون
نے بشن بھگوان کی پوجا کی اور بشن بھگوان چھیر سمدر کو گئے تب وہ براہمن پھر اُسی بھرم کو دیکھنے چلا -
وہ پھر اُس کرانت دیش مین گیا اور اُسکو دیکھ کر آشچرج مین ہوا - بشن بھگوان مایا ہی کہاتے ہین جو کچھ
مین نے بھرم دیکھا تھا وہی پرتچھ دیکھتا ہون - ایسا بچار کر پھر کہا کہ جو اِس سندیہ کو اور کوئی دور نہین کر سکتا
اِس سے مین پھر بشن بھگوان کی ارادھنا کرونگا - ہے راجی اِس پرکار بچار کر گادھ پھر پربت کی کندرا مین
جا کر تپ کرنے لگا - تب تھوڑے ہی دنون مین بشن بھگوان پرسن ہو کر آئے اور جیسے میگھ ہو رہے کہی تیسے
ہی براہمن سے بولے کہ ہے براہمن اب کیا چاہتا ہی تب گادھ نے کہا کہ ہے بھگوان آپ کہتے ہین کہ سب
بھرم ماتر ہی اور یہ تو پرتچھ بھاستا ہی جو بھرم ہوتا ہی وہ پرتچھ انبھو نہین ہوتا اور مین نے پھر وہ استھان دیکھے اور تھوڑے

کال مین بہت کال دیکھنے کا مجھکو سنشے ہی سو آپ دُور کر دیجئے۔ ہے راجی جب اِس پرکار گادھ نے کہا تب
بھگوان بولے کہ ہے براہمن جو کچھ تجھکو بھاستا ہی سو سب مایا ماتر ہی اور جس پرکار تجھکو بھاستا ہی سو سب
مایا ماتر ہی۔ جیسے تجھکو یہ انبھو ہوا ہی سو سُن۔ کہ کٹنک جل نام چانڈال ایک چانڈال کے گھر مین پیدا ہوا تھا اور کرم
سے بڑا ہوکر بڑا کٹمبی ہوا پھر وہان آکال پڑا تب اُس دیش کو چھوڑکر کرانت دیش کا راجا ہوا۔ پھر لوگون نے
سُنا تب سب آگ مین جل مرے اور وہ چانڈال آپ بھی آگ مین جلا۔ وہ کٹنک جل چانڈال اور تھا یہ اوستھا
(حالت) اسکی ہوئی تھی اور وہی پرتبھا تجھکو آن پھُری ہی۔ جیسی اوستھا اُسکی ہوئی تھی سو تیرے چِت مین آن
پھُری اِس کارن تو نے جانا کہ یہ اوستھا مین نے دیکھی ہی۔ ہے سادھو ایکا ایک ایسا بھی ہوتا ہی کہ اور کی
پرتبھا اَور کو پھر آتی ہی کہین اور طرح بھی ہوتی ہی کہین ایک ایسی بھی ہوتی ہی۔ اِس بھرم کا اَنت لینا نہین
بنتا کیونکہ یہ چِت کے پھُرنے سے ہوتا ہی جب چِت آتم پد مین استھت ہوتا ہی تب جگت بھرم
مِٹ جاتا ہی۔ کال کی بکھمتا بھی ہوتی ہی جیسے جاگنے کی دو گھڑی مین بہت برسونکا سپنا دیکھتا ہی تیسے
ہی یہ سب چِت کا بھرم جان۔ تو اِس بھرم کو نہ دیکھ چِت کو استھر کرکے اپنے براہمن کا آچار
کر۔ ہے رام جی ایسے کہکر بشن بھگوان انتردھان ہو گئے پرنت براہمن کا سندیہہ دور نہ ہوا۔ وہ
اپنے من مین بچار کرے کہ اور کی پرتبھا مجھکو کیسے ہوئی یہ تو مین نے پرتچھ بھوگی ہی اَور جاکر دیکھی
ہی یہ اور کی بات کیسے ہو سکتی ہی جو آنکھون سے نہین دیکھی ہوتی اُسکا اَنبھو بھی نہین ہوتا اور مین نے
تو پرتچھ انبھو کیا ہی۔ ایسے ایسے بچار کر پھر وہی استھان دیکھے اور اَشچرج مین ہوا۔ پھر بچار کیا کہ
یہ مجھکو بڑا سنشے ہی اسکے دور کرنے کا اُپاے بھگوان سے پوچھون۔ ہے رام جی ایسا بچار کر پھر وہ
تپ کرنے لگا جب کچھ دنون تک پہاڑ کی کندرا مین تپ کیا تب پھر بشن بھگوان نے آکر کہا کہ ہے
براہمن اب تیری کیا اچھا ہی۔ جب اسطرح بشن بھگوان نے کہا تب گادھ براہمن بولا کہ ہے بھگوان
آپ کہتے ہین کہ یہ اور کی پرتبھا تجھکو پھُر آئی اور اپنی ہوکر بھاستی ہی اور کال کی بکھمتا (اختلاف وقت) بھی
بھاستی ہی یہ سندیہہ جس پرکار میری چِت سے دور ہو وہ اُپاے کیجے۔ اور میرا پوجن کچھ نہین ہی کیول یہ بھرم
میرا ہٹا دیجئے۔ شری بھگوان بولے کہ ہے براہمن یہ سب جگت میری مایا سے رچا ہی اس سے مین ست
کیا کہون جو کچھ تجھکو بھاستا ہی سب مایا ماتر ہی اور چِت کے بھرم سے بھاستا ہی اُس چانڈال
کی اوستھا تیرے چِت مین بھاس آئی تھی۔ جیسے کسی کو بھرم سے رسّی مین سانپ بھاسے۔ اسیطرح
اور ونکو بھی رسّی مین سانپ بھاستا ہی تیسے ہی پرتبھا تجھکو بھاس آئی ہی کال کا رُوپ آکار کچھ
نہین پر کال بھی تجھکو ایک پدارتھ کیطرح پھُر آیا ہی۔ چِت مین پدارتھ کال سے بھاستے ہین اور
کال پدارتھون سے بھاستا ہی۔ اور ادرگھٹ بندھ جو بھاستا ہی سو سپنے کی طرح ہی۔ جیسے جاگرت کے ایک
مہورت مین سپنے کے بہت کال کا انبھو ہوتا ہی۔ یہ چِت کا پھُرنا جیسے جیسے پھُرتا ہی تیسے تیسے ہوکر بھاستا ہی۔ روگی
کو تھوڑا کال بھی بہت بھاستا ہی اور بھوگی کو بہت کال بھی تھوڑا بھاستا ہی۔ ہے سادھو جو نہین بھُوتا ہوتا
اسکا بھی انبھو ہوتا ہی۔ جس پرکار ترکال درشی کو ہونے والا برتانت بھی برتمان کی طرح بھاستا ہی تیسے

ہی تجھکو بھی انبھو ہوا ہی۔ ایک ایسا بھی ہوتا ہی کہ پرتجھ انبھو کیا بھول جاتا ہی یہ سب مایا رُوپ چت کا بھرم
ہی جبتک چت آتم پد مین استھت نہین ہوتا تب تک بہت سے بھرم بھاستے ہین اور جب چت استھت
ہوتا ہی تب بھرم مٹ جاتا ہی اور تب کیول ایک اودیت آتم تتو ہی بھاستا ہی۔ جیسے سمیک منتر کا پاٹھ
کرکر لے کا میگھ نشٹ ہوجاتا ہی اسمیک منتر سے ناش نہین ہوتا تیسے ہی تیرا چت ابتک بش نہین ہوا۔
چت کو آتم پد مین لگانے سے سب بھرم مٹ جائیگا۔ مین تو آدک جو کچھ شبد ہین وہ اگیانی کے چت
مین درڑھ ہوتے ہین گیانی اُن مین نہین پھنستا ہے سادھو جو کچھ جگت ہی وہ اگیانی سے بھاستا ہی اور آتم
گیان ہونے سے ناش ہوجاتا ہی۔ جیسے پانی مین تونبی نہین ڈوبتی تیسے ہی مین تو آدک شبدون مین
گیانی نہین ڈوبتا۔ سب شبد چت مین برتتے ہین سو گیانی کا چت اچت پد کو پراپت ہوتا ہی اِس سے
تو دش برس تک تپ مین استھت ہو تب تیرا ہردی شدھ ہوگا۔ جب اچت پد پراپت ہوگا تب سب
سنکلپ سے رہت آتم پد تجھکو پراپت ہوگا تب سب سنشے جگت بھرم مٹ جائیگا۔ ہے رام جی ایسا
کہکر جب ترلوکی ناتھ بشن بھگوان انتردھان ہوگئے تب گادھ براہمن ایسے اپنے مَن مین دھر کر تپ کرنے
لگا اور مَن کے سنسرنے کو استھر کرکے دش برس تک سمادھ مین چت کو استھت کیا جب ایسا پرم
تپ کیا تب اُسکو شدھ چدانند آتما کا ساکشات کار ہوا پھر شانت وان ہو کر بچارا اور جو کچھ راگ دویش
آدک بکار ہین اُنسے رہت ہو کر شانت پد کو پراپت ہوا۔

## سرگ سینتالیسوان۔ راگھو سیون برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی یہ گادھ براہمن کا اتہاس مین نے تمسے مایا کی بکھمتا جتانے کے لئی کہا ہی کہ
پرماتما کی مایا موہ کو دینے والی ہی اور بڑی بستار سہت اور دُرگم ہی۔ جو آتم تتو کو بھولا ہوا ہی اُسکو یہ اشچرج رُوپ بھرم
دکھاتی ہی۔ تم دیکھو کہ دو گھڑی کہان اور اتنا کال کہان۔ چانڈال اور راج بھرم کو جو برسون تک دیکھتا رہا۔
بھرم سی بھاستا رہا اور پرتچھ دیکھنا یہ سب مایا کی بکھمتا ہی سو استرُوپ بھرم ہی اور جو درڑھ ہو کر پرسدھ بھاست
ہوتا ہی اِس سے آشچرج رُوپ پرماتما کی مایا ہی۔ جبتک گیان نہین ہوتا تب تک یہ بھرم دکھاتی ہی۔ شری رامچندر
جی نے پوچھا کہ ہے بھگون یہ مایا سنسار چکر ہی اُسکی بڑی تیز چال ہی اور سب انگو نکو چھیدنے والا ہی جس سے
یہ چکر رُکے اور اِس بھرم سے چھوٹے وہی اُپاے آپ کہیئے۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی یہ جو مایا کا سنسار چکر
ہی اُسکا نابھ استھان چت ہی جب چت بش ہو تب سنسار چکر کی چال رُو کی جاوے اور کسی طرح نہین رُو کی
جاسکتی۔ ہے رامجی اِس بات کو تم اچھی طرح جانتے ہو۔ ہے نہپاپ۔ جب چکر کی نابھ رُو کی جاتی ہی تب چکر
ٹھہر جاتا ہی رو کے بنا نہین ٹھہرتا۔ سنسار رُوپی چکر کی جب چت رُوپی نابھ کو روکتے ہین تب یہ چکر بھی
ٹھہر جاتا ہی روکے بنا یہ بھی نہین استھت ہوتا۔ جب تم چت کو استھت کروگے تب جگت بھرم سب مٹ
جائیگا اور جب چت استھت ہوتا ہی تب پربرہم پراپت ہوتا ہی تب جو کچھ کرنا تھا سو کیا ہوتا ہی ارتھات کرنے
کے لائق کام کو کر چکتا ہی اور جو کچھ ملتا تھا سو مل چکتا ہی پھر کچھ پانا نہین رہتا۔ اِس سے جو کچھ تپ دھیان

تیرتھ وان آدک اُپاے ہین اُن سب کو تیاگ کرچت کے استھت کرنے کا اُپای کرو - سنتونکے سنگ اور
برہم بدیا والے شاسترون کے بچار سے چت آتم پد مین استھت ہوگا - جو کچھ سنتون اور شاسترون نے کہا
ہی اُسکا بارمبار ابھیاس کرنا اور سنسار کو مرگ ترشنا کے جل اور سپنے کیطرح جانکر اس سے بیراگ
کرنا - ان دونون اُپایون سے چت استھت ہوگا اور آتم پد کی پراپت ہوگی اور کسی اُپاے سے آتم پد کی
پراپت نہ ہوگی - ہے رام جی بولنے چالنے کو کچھ منع نہین ہی بولو وان دو یا لیو پرنت بھیتر سے چت کو
مت لگاؤ - اُنکا ساکشی جاننے والا جو ابھو آکاش ہی اُسکی اور برت ہو - جُدّھ کرنا ہو تو جُدّھ بھی کرو پرنت
برت ساکشی ہی کی اور ہو اور اُسکو اپنا رُوپ جانو اور استھت رہو - شبد اسپرش - روپ - رس
گندھ - یے جو پانچ بشے اندریون کے ہین اُنکو کام مین لاؤ پرنت اُنکے جاننے والے ساکشی مین استھت
رہو - تمھارا نج رُوپ وہی چد آکاش ہی جب اُسکا ابھیاس بار بار کروگے تب چت استھت ہوگا
اور آتم پد کی پراپت ہوگی - ہے رام جی جب تک چت آتم پد مین استھت نہین ہوتا تب تک جگت
بھرم بھی نبرت نہین ہوتا - اِس چت کے سنجوگ سے چیتن کا نام جیو ہی جیسے گھٹ کے سنجوگ سے
آکاش کو گھٹاکاش کہتے ہین پر جب گھٹ ٹوٹ جاتا ہی تب مہاکاش ہی رہتا ہی تیسے ہی جب چت کا
ناش ہوتا ہی تب یہ جیو چد آکاش ہی ہوتا ہی یہ جگت بھی چت مین استھت ہی چت کے ابھاؤ ہونیسے
جگت بھرم شانت ہو جاتا ہی - ہے رامجی جبتک چت ہی تب تک سنسار بھی ہی جیسے جبتک میگھ ہی تب تک
بوند بھی ہین اور جب میگھ نرہینگے تب بوند بھی نہ رہینگے - جیسے جبتک چندرما کی کرنین شیتل ہین تب تک چندرما
کے منڈل مین تکھار (برف) ہی تیسے ہی جبتک چت ہی تب تک سنسار بھرم ہی - جیسے مانس کا استھان
مشان ہوتا ہی اور وہان پنچھی بھی ہوتے اور جگہ اکٹھے نہین ہوتے تیسے ہی جہان چت ہوتا ہی وہان راگ دویش
آدک بکار ہوتے ہین اور جہان چت کا ابھاؤ ہی وہان بکار کا بھی ابھاؤ ہی - ہے رام جی جیسے پشاچ آدک
کا اُتپات رات مین ہوتا ہی دن مین نہین ہوتا تیسے ہی راگ دویش بھی اچھا آدک بکار چت مین ہوتے
ہین - جہان چت نہین وہان بکار بھی نہین - جیسے اگن بنا گرمی نہین ہوتی - برف بنا شیتلتا
نہین ہوتی - سورج بنا پرکاش نہین ہوتا اور جل بنا ترنگ نہین ہوتے تیسے ہی چت بنا
جگت بھرم نہین ہوتا - ہے رامجی شانت بھی اسیکا نام ہی اور شِوتا بھی یہی ہی سربگتیا بھی یہی ہی
جو چت نشٹ ہو تو آتما بھی یہی ہی اور ترپتا بھی یہی ہی پرنت جو چت نشٹ نہین ہوا تو اِن پدون
مین سے کوئی بھی نہین ہی - ہے رام جی چت سے رہت چیتن چیتن کہاتا ہی اور امن شکت بھی وہی
ہی - جب تک سب کلنا سے رہت بودھ نہین ہوتا تب تک طرح طرح کے پدارتھ بھاستے ہین اور جب
بست کا بودھ ہوا تب ایک ادویت آتم ستا بھاستی ہی - ہے رامجی گیان سمپت کی اور برت رکھنا جگت کی اور
نہ رکھنا اور جاگرت کی اور نہ جانا - جاگرت کے جاننے والی کی اور جانا سوپن اور سکھپت کی اور نہ جانا بھیتر کی جاننے
والی جو ساکشی ستا ہی اُسکی اور برت رکھنا ہی چت کے استھت کرنے کا پرم اُپاے ہی سنتون کے سنگ اور شاسترون
سے نرنے کیے ارتھ کا جب ابھیاس ہو تب چت نشٹ ہو اور جو ابھیاس نہ ہو تو بھی سنتونکا سنگ کری

اور بہت شاسترون کو سُنکر بَل (کوشش) کری تو سہج ہی چمتکار ہو آوے۔ مَن کو مَن سے گھسے تو گیان رُوپی
اگن نکل آوے جو آشا رُوپی پھانسی کو جلا ڈالے گی۔ جبتک چت آتم پد سے دُور ہی تب تک جگت کا بھرم
دیکھتا ہی اور جب آتم مین استھت ہوتا ہی تب سب بھرم مٹ جاتے ہین۔ جب تمکو آتم پد کا درشن ہوگا
تب کال کوٹ بِکھ بھی اِمرت کے برابر ہو جایگا درِبکھہ کا جو بکھہ بھاؤ مارنا ہی سو نہ رہیگا۔ جیو جب
اپنے سو بھاؤ مین استھت ہوتا ہی تب سنسار کارن موہ مِٹ جاتا ہی اور جب نِرمل نرنش آتم سمبت سے
گرتا ہی تب سنسار کا کارن موہ آکر گھیر لیتا ہی اور جب نرنش نرمل آتم سمبت مین استھت ہوتا ہی تب
سنسار سمندر سے تر جاتا ہی۔ جتنے تیج ایشور بلوان ہین اُن سب سے تتو جاننے والا اُتم ہی اُس کے آگے
سب چھوٹے ہو جاتے ہین اور اُس پُرش کو سنسار کے کسی پدارتھ کی اچھا نہین رہتی کیونکہ اُس کا چت
ست پد کو پراپت ہوتا ہی اِس سے چت کو استھت کرو تب برتمان کال بھی بھوسیت کال کیطرح ہو جایگا
اور جیسے بھوشیت کال کا راگ دویش نہین اسپرش کرتا ہی تیسے ہی برتمان کال کا راگ دویش بھی
اسپرش نہ کریگا۔ ہے رام جی آتما پرم آنند روپ ہی اُسکے پانے سے اِمرت بھی بِکھ سمان ہو جاتا
ہی۔ جو پُرش آتم پد مین استھت ہوا ہی وہ سب سے اُتم ہی۔ جیسے سمیر پربت کے آگے ہاتھی تچھ بھاستا ہی
تیسے ہی اُسکے آگے تینون لوک کے پدارتھ تچھ بھاستے ہین۔ وہ ایسے بڑی تیج کو پراپت ہوتا ہی جس کو سورج
بھی نہین پرکاش کر سکتے وہ پرم پرکاش رُوپ سب کام سے رہت ادویت تتو ہی۔ ہے رام جی اُس آتم
تتو مین استھت ہو رہو۔ جس پُرش نے ایسے سوروپ کو پایا ہی اُس نے سب کچھ پایا ہی اور جس نے ایسے
سوروپ کو نہین پایا اُسنے کچھ نہین پایا ہمکو گیان کی باتین کرتے گیانوان کو دیکھ کر کچھ لاج نہین آتی اور جو
اس گیان سوروپ کی باتون سے الگ ہی جڈپ وہ مہابلوان ہو تو بھی گدھے کے برابر ہی جو بڑا ایشور جوالا ہی
اور آتم پد سے دور ہی اُسکو تم بِشٹھا کے کیڑے سے بھی ادھک نیچ جانو۔ جینا اُنکا اچھا ہی جو آتم پد کے نمت جتن
کرتے ہین اور جینا اُنکا برتھا ہی جو سنسار کے نمت جتن کرتے ہین۔ وہ دیکھنے کو جیتے ہین پرنت مرے ہوئے
کے برابر ہین۔ جو تتو جاننے والے ہوتے ہین وہ اپنے پرکاش سے آپ پرکاشتے ہین اور شریر کا ابھمان
ہی وہ مُردہ برابر ہین۔ ہے رام جی اِس جیو کو چت نے دین (عاجز) کیا ہی جیون جیون چت بڑا ہوتا ہی
تیون تیون اُسکو دکھ ہوتا ہی اور جس کا چت مر گیا ہی اُسکا کلیان ہوا ہی۔ جب آتم بھاؤنا تم
مین درڑھ ہوتا ہی اور بھوگون کی ترشنا ہوتی ہی تب چت بڑا ہو جاتا ہی اور آتم پد سے دور
پڑتا ہی۔ جیسے بہت بادل کے ہونے سے سورج نہین بھاستا تیسے اناتما ابھمان سے آتما نہین
بھاستا جب بھوگون کی ترشنا مِٹ جاتی ہی تب چت مر جاتا ہی جیسے بسنت رت کے چلے جانے سے پتے سب
نربل ہو جاتے ہین تیسے بھوگ باسنا کے مٹ جانے سے چت نربل ہو جاتا ہی۔ ہے رام جی۔ چت روپی سانپ
دُرباسنا روپی درگندھ اور بھوگ روپی بایو اور شریر مین درڑھ آستھا روپی مرتکا استھان سے بڑا ہو جاتا ہی اور
جب ان پدارتھون سے بڑا ہو تب موہ روپی بِکھ سے جیو کو مارتا ہی۔ ہے رام جی۔ جب ایسے دُشٹ روپی سانپ
کو ماری تب کلیان ہو۔ دیہہ مین جو آتم ابھمان ہو گیا ہی۔ بھوگونکی ترشنا پُھرتی ہی اور موہ روپی بِکھ چڑھ گیا

اِس سے جو بچار روپی گرڑ منتر کا ابھیاس کرتا ہی تو بکھ اُتر جاے اِسکے سِوای بکھ اُترنے کا اور کوئی اُپاے نہین۔
ہے راجی اَنا تما مین آتما بھمان اور استری پتر آدک مین ممتا ہونے سے چت بڑا ہو جاتا ہی اور اَہنکار روپی
بکار اور ممتا روپی کیڑا اور یہ میرا آدک بھاؤنا سے چت کٹھن ہو جاتا ہی۔ چت رُوپی بکھ کا برچھ دیہہ روپی
پرتھوی پر لگا ہی سنکلپ اسکی ساخین ہین درباسنا اِسکے پتے ہین اور سکھ دُکھ آدھ بیا دھ مرت اِسکے
پھل ہین۔ اور اہنکار روپی کرم جل ہی اسکے سینچنے سے بڑھتا ہی اور کام بھوگ اسکے پھول ہین۔ چنتا
روپی بڑی بیل کو جب بچار اور بیراگ روپی کلھاڑی سے کاٹے تب شانت ہو اور طرح سے شانت
نہ ہو گا۔ ہے راجی چت روپی ہاتھی ہی اُس نے تشریر روپی تالاب مین گھُسکر شبھ باسنا روپی جل کو میلا
کر ڈالا ہی اور دھرم سنتو کھ بیراگ روپی کمل کو ترشنا روپی سونڑ سے توڑ ڈالا ہی اسکو تم آتم بچار روپی
نیتر ون سے دیکھ کر ناخنون سے چھید ڈالو۔ ہے رام جی جیسے کوا اشدھ پدارتھونکو بھوجن کرکے سدا
کان کان کیا کرتا ہی تیسے ہی چت دیہہ روپی اشُدھ گھر مین بیٹھا ہوا سدا بھوگون کیطرف دوڑتا ہی اور
اُنکے رسون کو لیتا ہی چپ ہو کر کبھی نہین بیٹھتا۔ درباسنا سے وہ کوّے کیطرح کالا ہو رہا ہی۔ جیسے کوّے کے
ایک ہی آنکھ ہوتی ہی تیسے ہی چت ایک بشی بھوگ ہی کی طرف دوڑتا ہی ایسے امنگل رُوپی کوّے کو بچار روپی
دھنکھ سے مارو تب سکھی ہو گے۔ چت روپی چیل پکھیرو ہی جو بھوگ روپی مانس کے لیے سب طرف دوڑتا
ہی جہان امنگل روپی چیل آتی ہی وہان دھن کا ناش ہو جاتا ہی۔ وہ ابھمان روپی مانس کیطرف اونچی ہو کر دیکھتی
ہی نرم بھاؤ نہین ہوتی۔ ایسا جو امنگل روپی چت چیل ہی اُسکو جب ناش کرو گے تب شانت کو پاؤ گے
جیسے پشاچ جسکو لگتا ہی اور وہ دُکھ پاتا ہی اور چلاتا ہی تیسے اسکو چت روپی پشاچ لگا ہی اور ترشنا روپی
پشاچنی کے ساتھ شبد کرتا ہی اُسکو نکالو جو آتما سے الگ ہو کر ابھمان کرتا ہی۔ ایسے چت روپی پشاچ
کو بیراگ رُوپی منتر سے دور کرو تب سو بھاستا کو پراپت ہو گے۔ یہ چت روپی بندر بڑا چنچل اور سدا
بھٹکتا رہتا ہی ہر ایک چیز پر دوڑتا ہی جیسے بندر جس برچھ پر بیٹھتا ہی اُسکو ٹھہرنے نہین دیتا۔ ہے راجی
چت روپی رسّی سے سب جگت کرتا کرم کریا روپی گانٹھ سے بندھا ہی۔ جیسے ایک زنجیر کے ساتھ
بہت سے بندھوان بندھے ہوتے ہین اور ایک تاگے کے ساتھ بہت سے دانے پروتے ہوتے
ہین تیسے ہی ایک چت کے ساتھ بہت سے دیہہ دھاری بندھے ہین جب اُس رسّی کو اَسنگ
ہتھیار سے کاٹو تب سکھی ہو۔ ہے رام جی چت روپی اجگر سانپ بھوگ کے ترشنا روپی
بکھ سے بھرا ہوا ہی اور اُسنے اپنی پھنکار سے بڑے بڑے لوگ جلا دیے ہین اور شم دم دھیرج روپی سب
کمل جل گئے ہین۔ اِس دُشٹ کو اور کوئی نہین مار سکتا جب بچار روپی گرڑ اُپجی تب اسکو مار پاوی جب چت روپی
سانپ مر جائیگا تب آتم رُوپی دھن پراپت ہو جایگا۔ ہے راجی یہ چت ہتھیارون سے بھی کاٹا نہین جاتا
نہ آگ سے جلتا ہی اور نہ کسی دوسرے اُپاے سے نشٹ ہوتا ہی کیول سادھون کے سنگ اور ست شاسترون
کے بچار سے اور ابھیاس کرنے سے ناش ہوتا ہی۔ ہے راجی یہ چت روپی گرجنے کا میگھ بڑا دکھ دایک ہی بھون
کی ترشنا روپی بجلی اِسمین چمکتی ہی اور یہ برستا ہی وہان گیان روپی کھیت اور شم دم روپی کملون کو

ناش کرتی ہی جب بچار روپی منتر ہو تب شانت ہو۔ ہے رامجی چت کے چنچل پنے کو اپنے اسنکلپ سے تیاگو۔ جیسے برہم استر سے برہم استر چھید تا ہی تیسے ہی من سے من کو چھید وار بھات انترمکھی کر استھت کرو جب چت روپی بندر ٹھہر جایگا تب شریر روپی برچھ چھوبھ سے رہت ہوگا۔ شدھ گیان سے من کو جیتو اور یہ جگت جو تنکے سے بھی تچھ ہی اُس سے پار ہو جاؤ۔

## سرگ اڑتالیسوان۔ اُدّالک بچار برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی۔ من کی برت ہی اشٹ انشٹ کو گرہن کرتی ہی اور تلوار کی دھار کی طرح تیز ہی اسمین تم پریت مت کرو بلکہ اسکو متھیا جانکر تیاگ کرو۔ ہے رامجی بودھ روپی بیل جو اچھے کھیت اور اچھے سمے سے پراپت ہوئی ہی اُسکو ببیک روپی جل سے سینچوگے تب پرم پد کو پاؤگے۔ ہے رامجی جبتک شریر میلا نہین ہوتا اور جبتک زمین پر نہین گرتا تب تک بدھ کو اُدار کرکے سنسار سے مکت ہو جاؤ۔ مین نے جو بچن تمسے کہے ہین اُنکو تمنے جانا ہی اب تم انکا درڑھ ابھیاس کرو تب جگت بھرم مٹ جایگا۔ ہے رامجی یہ پانچ تتو کا شریر جو تمکو بھاستا ہی سو تمھارا روپ نہین ہی تم تو شدھ چیتن روپ ہو۔ شدھ بودھ سے بچار کرکے پنچ تتو والے اناتم ابھمان کو تیاگ کرو۔ شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون کس کرم اور کس پرکار سے اسکا ابھمان تیاگ کر اُدّالک من سکھی ہوتے تھے وہ کہیے۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی جیسے اگلے زمانے مین وہ اُدّالک جگت جیون کو بچار کرکے پرم پد کو پراپت ہوتے ہین وہ تم سنو۔ ہے رامجی جگت روپی پرانے گھر کے بایبیہ کونے مین ایک دیش ہی جو پربت اور تمال آدک برچھون سے پورن ہی اور مہا نیون کا استھان ہی۔ اُس استھان مین اُدّالک نام ایک بدھ وان براہمن ماننے جوگ رہتا تھا پرنت اردھ پربدھ تھا کیونکہ پرم پد کو اُس نے نہ پایا تھا وہ براہمن جوانی کی عمر سے پہلے ہی اپنی شبھ اچھا سے شاستر کے کہے ہوئے یم اور نیم اور تپ کو سادھنے لگا تب اُسکے چت مین یہ بچار اُپجا کہ ہے دیو جسکے پانے سے پھر کچھ پانے جوگ نہ رہے اور جس پد مین بشرام پانے سے دُکھ کبھی نہو اور جس کے پانے سے پھر جنم نہ لینا پڑے ایسا پد مجھکو کب پراپت ہوگا۔ کب مین من کے منن بھاؤ کو تیاگ کر بشرانت وان ہونگا جیسے میگھ بھرمنا کو تیاگ پہاڑ کی چوٹی پر بشرانت کرتا ہی اور کب چت کی روپ باسنا مٹیگی۔ جیسے ترنگ سے رہت سمدر شانت وان ہوتا ہی تیسے ہی کب مین من کے سنکلپ بکلپ سے رہت ہوکر شانت وان ہونگا۔ ترشنا روپی ندی کو گیان روپی ناؤ اور ست شاستر روپی ملاح سے کب ترونگا چت روپی ہاتھی جو ابھمان روپی مد سے متوالا ہی اُسکو ببیک روپی آنکس سے کب مار ونگا اور گیان روپی سورج سے اگیان روپی اندھکار کو کب ناش کرونگا۔ ہے دیو سب کرم کو تیاگ کر مین الیپ اور اکرتا کب ہونگا۔ جیسے جل مین کمل الیپ (بے لگاؤ) رہتا ہی تیسے ہی مجھکو کرم کب اسپرش نہ کرینگے۔ میرا پرمارتھ روپی سورج کب اُدے ہوگا جس سے مین جگت کی گت کو ہنسونگا ہردے مین سنتوکھ پاؤنگا اور پورن بودھ براٹ آتما کی طرح ہونگا وہ سمے کب ہوگا کہ مجھ جیسون کے اندھے کو گیان روپی نیتر پراپت ہونگے جس سے مین پرم بودھ پد

کو دیکھونگا۔ وہ سمے کب ہوگا جب میرا چت روپی میگھ باسنا روپی بایو سے رہت ہوکر آتما روپی سمیر پربت مین استھت ہوکر شانت وان ہوگا۔ اگیان دشا کب جاویگی اور گیان دشا کب آویگی۔ اب وہ سمے کب ہوگا کہ من اور کایا کی پرکرتیون کو دیکھ کر مین ہنسونگا۔ وہ سمے کب ہوگا کہ جب جگت کے کرمون کو لڑکون کے کھیل کی طرح جھونٹھ جانونگا اور جگت مجھکو سکھپت کیطرح ہو جایگا۔ وہ سمے کب ہوگا کہ جب مجھکو پتھر کی شلا کیطرح نربکلپ سمادھ لگے گی اور شریر روپی برچھ مین پنچھی اپنا گھر بناوینگے اور بے ڈر ہوکر چھاتی پر آ بیٹھینگے۔ ہے دیو وہ سمے کب ہوگا۔ جب اسٹ انسٹ بشی کے پراپت مین میرے چت کی برت چلایمان نہ ہوگی اور براٹ کی طرح مین سربا تما ہو جاونگا۔ وہ سمے کب ہوگا جب میرا اسم اسم آکار شانت ہو جایگا اور کسی بات کی اِچھا نہ رہیگی۔ کب مین الشم کو پراپت ہونگا جیسے مندراچل سے رہت چھیر سمدر شانت وان ہوتا ہی اور کب مین اپنا چیتن روپ پاکر شریر کو اَشریر کی طرح دیکھونگا۔ کب میری پورن چیما ترپت ہوگی اور کب میری بھیتر باہر کی سب کلنا شانت ہو جاوینگی اور سب چیما تر ہی مجھکو بھاسیگا۔ مین گرہن اور تیاگ سے رہت کب سنتوکھ پاؤنگا۔ اور اپنے پرکاش مین استھت ہوکر سنسار روپی ندی کے جرا مرن روپی ترنگون سے کب رہت ہونگا اور اپنے سبھاؤ مین کب استھت ہونگا۔ ہے رامجی ایسے بچار کر اُدّالک چت کو دھیان مین لگانے لگے پرنت چت روپی بندر جگت کی اور نکلجای استھر نہ ہے تب وہ پھر دھیان مین لگاوین اور پھر وہ بھوگون کی طرف نکلجاسے جیسے بندر نہین ٹھہرتا ہی تیسے ہی چت نہ ٹھہری۔ جب اُس نے باہر بشیونکو تیاگ کر چت کو انترمکھ کیا تب بھیتر جو درشٹ آئی تو بھی وہ بشیونکو بچارنے لگا نربکلپ نہ ہوا۔ اور جب روک رکھین تب سکھپت مین لین ہو جاوی۔ سکھپت اور جو نِدرا ہی اُسی مین چت رہتا ہی۔ تب وہ وہانسے اُٹھکر اور استھانکو چلا جیسے سورج سمیر پربت کی پیکرما (طواف) کو چلتا ہی اور گندھمادن پربت کی ایک کندرا مین استھت ہوا جو پھولون سہت سندر اور پشو پنچھیون سے رہت ایکانت استھان تھا اور جو دیوتا کو بھی دیکھنا کٹھن تھا۔ وہان بہت پرکاش بھی نہ تھا اور بہت اندھیرا بھی نہ تھا۔ نہ بہت جاڑا نہ بہت گرمی۔ جیسے کاتک مہینا ہوتا ہی۔ تیسے ہی وہ نربھی اور ایکانت کا استھان تھا جیسے موکش پد نربھی اور ایکانت روپ ہوتا ہی تیسے ہی اُس پربت مین کٹی بنا کر اور اُس کٹی مین تمال کے پتے اور کملون کا آسن کرکے اُسپر مرگ چھالا بچھا کر بیٹھے اور سب کامنا کو تیاگ کیا۔ جیسے برھما جی جگت کو پیدا کرکے چھوڑ بیٹھی تیسے ہی اُدّالک سب کلنا کو چھوڑ بیٹھے اور بچار کرنے لگے کہ ارے مورکھ من تو کہان جاتا ہی یہ سنسار مایا ماتر ہی اور اتنے دنون تک تو جگت مین بھٹکتا رہا پر کہین شانت تجھکو نہ ہوئی کیونکہ بر تھا ہی دوڑتا رہا۔ ہے من تو جو اُلشم کو تیاگ کر بھوگون کیطرف دوڑتا ہی سو امرت کو چھوڑ کر بکھ کا بیج بوتا ہی۔ یہ سب کرم تیرے دکھ کے کارن ہین جیسے کسواری کیڑا اپنا گھر بنا کر آپ ہی کو بندھن مین ڈالتا ہی تیسے ہی تو بھی آپ سے آپکو سنکلپ اُٹھا کر بندھن مین ڈالتا ہی۔ اب تو سنکلپ کے سنسرنے کو تیاگ کر آتم پد مین استھت ہو کہ جس سے تجھکو شانت ہو۔ ہے من جیبھ کے ساتھ جو تو بولتا ہی وہ تیرا بولنا مینڈھک کے شبد کی طرح برتھا ہی۔ اور کانو نکے

ساتھ ملکر سُنتا ہی تب بھلی بُری بات کو مانکر ہرن کیطرح مارا جاتا ہی- توچا (کھال) کے ساتھ ملکر جو تو اسپرش کی
اِچھا کرتا ہی تو ہاتھی کیطرح ناش ہوجاتا ہی- جیبھ کے سواد کی اِچھا سے مچھلی کی طرح مارا جاتا ہی اور گندھ لینے
کی اِچھا سے بھونر کیطرح ناش ہوتا ہی- جیسے بھونرا سُگندھ لینے کے کارن پھول مین جاکر پھنس مرتا ہی تیسے
ہی تو پھنس مریگا اور سندر استریون کی اِچھا سے پتنگے کیطرح جل مریگا- ہے مورکھ مَن جو ایک اندری کا بھی
سواد (مزہ) لیتے ہین وہ ناش ہوجاتے ہین تو تو پانچ اندریون کا سواد لینے والا ہی کیا تیرا ناش نہ ہوگا اِس
سے تو انکی اِچھا تیاگ دے کہ تجھکو شانت ہوجاے جو تو ان بھوگون کی اِچھا کو نہ تیاگ کریگا تو مین
ہی تجھکو تیاگ کردونگا- تو متھیا اَست رُوپ ہی تجھسے میرا کیا پریوجن ہی- بچار کر مین تجھکو تیاگ کرتا
ہون- ہے مورکھ مَن جو تو دیہہ مین اَہم کرتا ہی سو تیرا اَہم کس پدارتھ کا ہی انگوٹھے سے لیکر ماتھے تک
اَہم کچھ نسبت نہین یہ شریر تو ہڈی مانس اور لہو کا تھیلا ہی یہ تو اَہم روپ نہین ہی اور سوانس (دم)
بایو رُوپ اور پول آکاش رُوپ ہی- یہ پانچ تتو کا جو شریر بنا ہی اُسمین اَہم رُوپ نسبت تو کچھ نہین ہی-
ہے مورکھ مَن تو اَہم اَہم کیون کرتا ہی- یہ تو جو کہتا ہی کہ مین دیکھتا ہون مین سُنتا ہون مین سونگھتا
ہون مین اسپرش کرتا ہون مین سواد لیتا ہون اور اُنکے بھلے بُرے ہونے مین راگ دویش سے جلتا ہی
سو بڑا کشٹ پاتا ہی- رُوپ کو آنکھین دیکھتی ہین اور آنکھین رُوپ سے پیدا ہوئی ہین اور تیج اَنش
اُن مین استھت ہی جو اپنے بشے کو گرہن کرتا ہی اُنکے ساتھ ملکر تو کیون جلتا ہی- شبد آکاش سے
پیدا ہوا ہی اور آکاش کا اَنش کانون مین استھت ہی جو اپنے گُن شبد کو گرہن کرتا ہی اِسکے ساتھ ملکر کیون
راگ دویش کرکے جلتا ہی- اسپرش (چھونا) بایو سے پیدا ہوا ہی اور بایو کا اَنش کھال مین رہتا ہی وہی
اسپرش لیتا ہی اُس سے ملکر تو کیون راگ دویش سے تپتا ہی- جیبھ اندری جل سے پیدا ہوئی ہی اور جل
کا انش جیبھ ہی جو نوک پر رہتا ہی وہی رس کو لیتا ہی اِس سے ملکر تو کیون برتھا ابھیمان ہوتا ہی اور ناک
اندری گندھ سے اُپجی ہی اور پرتھوی کا انش ناک مین ہی وہی گندھ کو لیتا ہی اُس سے ملکر تو کیون
برتھا راگ دویش کرتا ہی- ہے مورکھ مَن اندریان تو اپنے اپنے بشے کو لیتی ہین تو پھر کیون اِن
مین ابھمان کرتا ہی کہ مین دیکھتا ہون مین سونگھتا ہون مین سنتا ہون مین اسپرش کرتا ہون مین رس لیتا
ہون- یہ سب اندریان تو اُتم بھیر مین ارتھات اپنے اپنے بشے کو لیتی ہین اور کے بشے کو نہین لیتی ہین کہ
آنکھین دیکھتی ہین پر سنتی نہین اور کان سنتے ہین پر دیکھتے نہین اسیطرح سب اندریان اپنا دھرم کسی کو
نہین دیتی اور نہ کسی کا لیتی ہین وے اپنے دھرم مین استھت ہین اور بشیون کے لینے مین اُنکو راگ دویش کچھ
نہین- اُنکو لینے کی اِچھا بھی کچھ نہین ہوتی- اور تو ایسا مورکھ ہی کہ اورون کے دھرم آپ مین مانکر راگ دویش
سے رہت ہوکر کرم کرے تو تجھکو دُکھ کچھ نہ ہو- جو باسنا سہت کرم کرتا ہی وہ بندھن کا کارن ہی- باسنا کے نہ
ہونے سے کچھ دُکھ نہین ہوتا- تو مورکھ ہی جو بچار کر نہین دیکھتا- اِس سے مین تجھکو تیاگ کرتا ہون تیرے ساتھ ملکر
مین بڑے دُکھ پاتا ہون- جیسے بھیڑیے کے بچے کو سِنگھ مارڈالتا ہی تیسے ہی تو نے مجھکو مارا ہی تیری ساتھ
ملکر مین تچھ ہوا ہون اَب تیرے ساتھ میرا پریوجن کچھ نہین مین تو نربکلپ شدھ چدانند ہون جیسے مہاکاش

گھٹ سے ملکر گھٹاکاش ہوتا ہی تیسے ہی تیری ساتھ ملکر مین تچھ ہوا ہون اس سے تیرا ساتھ چھوڑکر مین پرم چداکاش ہوجاؤنگا۔ مین نربکار ہون اور مین تو آدک کی کلپنا سے رہت ہون۔ تو کیون مین تو کرتا ہی۔ شریر مین برتھا اہنکار کرنے والا اور کوئی نہین تو ہی چور ہی۔ اب مین نے تجھکو پکڑ کر تیاگ دیا ہی تو توا گیان سے اُپجا مِتھیا اور استت رُوپ ہی۔ جیسے بالک اپنی پرچھائین مین بیتال جانکر آپ ڈرتا ہی تیسے ہی تو نے سب کو دکھی کیا ہی۔ جب تو ناش ہوگا تب آنند ہوگا تیرے اُپجنے سے مہا دکھ ہی۔ جیسے کوئی اونچے پہاڑ پر سے گرکر کنوئین مین جا گرے اور دکھ پاوی تیسے ہی تیرے سنگ سے مین اُتم پد سے گرکر دیہہ ابھمان روپی کنوئین مین گرکر راگ دویش روپی دُکھ پاتا تھا پر اب تجھکو تیاگ کر مین نراہنکار پد کو پراپت ہوا ہون۔ وہ پد نہ پرکاش ہی نہ اندھکار ہی نہ ایک ہی نہ دو ہی نہ بڑا ہی نہ چھوٹا ہی مین تو آدک سے رہت اچیت چِنماتر ہی۔ جرا۔ مرت راگ دویش بھی سب تیرے سنجوگ سے ہوتے ہین۔ اب تیرے بجوگ سے مین نربکار شدھ پد کو پراپت ہوتا ہون۔ ہے من تیرا ہونا دکھ کا کارن ہی جب تو نربان ہوگا تب مین برہم روپ ہوجاونگا تیرے سنگ سے مین تچھ ہوا ہون جب تو مٹ جائیگا تب مین شدھ ہو جاونگا جیسے میگھ اور کُہرے کے ہونے سے آکاش میلا بھاستا ہی پر جب برکھا ہوجاتی ہی تب شدھ اور نرمل ہوجاتا ہی تیسے ہی تیرے ہٹ جانے سے نرلیپ آتما اپنا آپ بھاستا ہی۔ چت یہ جو دیہہ اندری آدک پدارتھ ہین سو الگ ہین ان مین اہم بست کچھ نہین انکو ایک تو ہی نے اکٹھا کیا ہی جیسے ایک تاگا بہت سے دانون کو اکٹھا کرتا ہی تیسے ہی تو سب کو اکٹھا کرکے اہم اہم کرتا ہی۔ تو متھیا راگ دویش کرتا ہی اس سے جلد ہی سب اندریونکو لیکر نربان ہوجا جسمین تیری جے ہو۔

## سرگ اُنچاسوان۔ اُدّالک بشرانت برنن

اُدّالک بولے کہ آتما جو باریک سے بھی زیادہ باریک ہی اور موٹے سے بھی زیادہ موٹا ہی اور شُدھ اور نربکار اور شانت روپ ہی سو مین اچیت چنماتر ہون مجھ مین کوئی بکار نہین اور جتنے جنم مرن آدک بکار بھاستے ہین دے آتما مین چت کے کلپے ہوئے ہین واستو مین آتما کو کوئی بکار نہین۔ جنم اُسکو کہتے ہین جو پہلے نہ ہو اور پیچھے اُپجے آتما تو پہلے ہی سِدھ ہی پھر جنم کیسے کہے اور مرن وہ کہاتا ہی جو پیچھے نہو پہلے ابھاؤ ہوجاوی پرنت آتما جو جگت مین پیچھے بھی سدھ ہی اس سے سب بکارون سے رہت ہی پھر مرن اور ناش بھاؤ کیسے کہئے۔ دیہہ کے آد اور مدھ اور انت تینون کال سِدھ ہین اس سے وہ سب بکارون سے رہت ہی اور چت کے سنجوگ سے بکارون سہت بھاستا ہی ہے چت تیری سنجوگ سے مین نے اتنے بھرم پائے تھے اور شریر مین برتھا اہم اہم ہوتا ہی سو جانا نہین جاتا کہ کون ہی۔ شریر تو لہو اور مانس کا پنڈا ہی اندریان اور من آدک سب جڑ ہین تو اہم کرنے والا کون ہی جب اہم ہوتا ہی تب بھاؤ ابھاؤ پدارتھ کو گرہن کرتا ہی اور جہان اہم نہین ہی وہان بھاؤ ابھاؤ کیسے ہو۔ اہنکار جھوٹھا ہی اور اندریان اپنے اپنے بشیونکو لیتی ہین اور من آدک بھی اپنے سُبھاؤ مین استھت ہین یہ اہم کرنے والا نہین پایا جاتا کہ کون ہی۔ اہم کا رُوپ کچھ نہین اس سے نشچے ہوا کہ سب پدارتھ

جھوٹھے ہین اہنکار کا گرہن کرنے والا بھی جھوٹھا ہی اور جتنے پدارتھ ہین سب اہنکار سے ہوتے ہین - مین اِس سے
ملکر دیہہ اندریون کے اِشٹ انشٹ مین کیا راگ و دیش کر دن اِسکا اور میرا کچھ سنجوگ نہین مین تو نِرلیپ
اددیت آتما ہون سنجوگ کس سے ہو - مین بھاؤ روپ برہم ہون میرا سنجوگ کس سے ہو - یہ تو سب است
رُوپ ہی اور جو کہیے کہ دیہہ آدک ہین تو بھی سنجوگ نہین بنتا جیسے لوہے اور بٹے کا سنجوگ نہین ہوتا - یہ بڑا
آشچرج ہی کہ سب کا اہسم کرنیوالا کون تھا - یہ متھیا اہنکار اگیان سے دُکھدایک تھا - جیسے بالک کو اگیان
سے بیتال بھاسکر دُکھ دیتا ہی تیسے ہی اَبچار سے دُکھ ہوتا ہی جیسے پہاڑ پر بادل استھت ہوتا ہی تو پہاڑ بادل
نہین ہوتا اور بادل پہاڑ نہین ہوتا تیسے آتما انا تما نہین ہوتا اور اناتما آتما نہین ہوتا - جیسے سورج کی
کرنون مین جل اور رَسّی مین سانپ بھاستا ہی تیسے ہی آتما مین اہنکار بھاستا ہی اور بچار کرنے سے اہنکار کچھ
نہین نکلتا - جہان اہنکار رہتا ہی وہان دُکھ بھی آکر ٹھہرتے ہین جیسے جہان میگھ ہوتا ہی وہان بجلی بھی ہوتی
ہی تیسے ہی جہان اہنکار ہوتا ہی وہان شریر روپی برچھ کی منجری بڑھتی ہی - جیسے گروڑ کے ہوتے ہوئے
سانپ نہین رہتا تیسے ہی آتم بچار کے ہوتے ہوئے اہنکار نہین رہتا اِس سے چت آدک سب جھوٹھے
ہین اور اگیان سے بھاستے ہین تو اُنسے رَچا ہوا جگت کیسے ست ہو یہ جگت آکارن ہی اِس سے متھیا
بھرم سے بھاستا ہی جیسے بھرم سے آکاش مین دوسرا چندرما بھاستا ہی اور ناؤ پر بیٹھنے سے کناری
کے برچھ چلتے بھاستے ہین اور گندھرب نگر بھاستا ہی - جب چت نشٹ ہوتا ہی تب سب بھرم کا
ابھاؤ ہوجاتا ہی - دیہہ مین جو ابھمان ہی وہی دُکھ کا کارن ہی - جبتک بچار نہین اُپجتا ہی تب تک بھاستا ہی
جیسے برف کی پتلی تب تک ہوتی ہی جب تک سورج کا تیج نہین لگتا اور جب سورج کا تیج لگتا ہی تب
برف کی پتلی گلجاتی ہی اور جیسے بالک کو گھومنے سے سب پرتھوی گھومتی ہوئی بھاستی ہی تیسے ہی
چت کے بھرم سے یہ جگت بھاستا ہی اور بچار کے اُپجنے سے اہنکار گل جاتا ہی - ہے من تیرے ساتھ
ملنے سے بڑا دُکھ ہوتا ہی تجھ سے رہت ہوکر مین نے آپ کو دیکھا ہی اب تو سب اندریون سہت
نِربان ہوجا - آتم بچار سے آتم اگن مین استھت ہو کہ سب میل تیرا جلکر شدھ ہوجاے - اِس دیہ کے
ساتھ تیرا اِلاپ دُکھ کے نِمت ہی من اور دیہہ کے آپسمین بھیتر سے شتر بھاؤ ہی اور باہر سے اُسکے
بھاستا ہی پر دونون بھیتر آپسمین ناش کرنے کی اِچھا کرتے ہین جو دُکھ ہوتا ہی تو من اُس کے ناش
کرنے کی اِچھا کرتا ہی اور دیہہ کہتی ہی کہ جو من نہ ہو تو مجھ مین کوئی دُکھ نہین - اِسکا ملنا ہی دُکھ
کا کارن ہی - ہے مورکھ من دیہہ کو تیرے سنگ سے دُکھ ہوتا ہی - آپ اِسمین بھی کوئی - من مین دیہہ
کا ابھمان نہ ہو تو بھی کوئی دکھ نہین اِسکے سنجوگ سے ہی دکھ ہوتا ہی اور بچھڑنے سے دُکھ کچھ نہین جیسے
ہی من اور دیہہ مین بجوگ کچھ نہین - جیسے جہان انگارے برستے ہین وہان بدھمان لوگ نہین رہتے
تیسے ہی اُنسے مِلاپ کرنا ہمکو جوگ نہین ہے مورکھ من جتنا کچھ دُکھ مجھکو ہوتا ہی سو دیہہ کے ملاپ
سے ہوتا تو پھر اِسکے ساتھ کسواسطے مِلتا ہی اور آپکو سُکھ جانتا ہی اِسکے ملنے سے تجھکو دُکھ ہی ہوتا ہی پرنت تو ایسا مورکھ ہی
جو بار بار دیہہ کیطرف ہی دوڑتا ہی اور سکھ جانتا ہی پر تیرا ناش ہوتا ہی - جیسے پتنگ دیپک کو سکھ روپ جانکر ملنے کی

اِچھا کرتا ہی پر جل ہی مرتا ہی اور مچھلی مانس کی اِچھا کرتی ہی تو کانٹی مین پھنس مرتی ہی تیسے ہی تو دیہہ کی اچھا کرتا ہی اور ناش کو پاتا ہی اِس سے اِسکا ابھمان تیاگ کر تب تو شانت ہو۔ دیہہ کچھ بست نہین ہی کیول مَن ہی کا بکار ہی۔ پانچ تتو سے دیہہ بنی ہی سو بھی کچھ بست نہین ہی سب مَن کے پھرنے سے رچی ہی اِس سے پھرنے کو تیاگ کر آتم پد مین اِستھت ہو کہ جسمین تجھکو شانت ہو۔ مین اِس سے الگ شُدّھ چدانند سورُوپ ہون میرے پاس نہ کوئی مَن ہی نہ اندریان ہین مین ادویت روپ ہون۔ جیسے راجا کے پاس دَرِدر نہین ہوتا تیسے ہی میرے پاس مَن اندریان کوئی نہین۔ مین شُدھ آتم تتو ہون بھوگون سے مجھے کیا پریوجن ہی کہ اُنسے بلکہ دُکھ کو پراپت ہون مجھکو انکے ساتھ کچھ پریوجن نہین بہت دن تک رہین یا ابھی ناش ہو جاوین انکے ناش ہونے سے میرا ناش نہین ہوتا اور ٹھہرنے سے بھی کچھ پریوجن نہین ہوتا۔

مین نے اپنے آپ کو الگ جانا ہی۔ جیسے تِلون سے تیل نکال لیا تب پھر تلون مین نہین مِلتا اور دودھ سے ماکھن نکال لیا تو پھر دودھ مین نہین ملتا تیسے ہی بچار کرکے اپنا آپ نکال لیا تب پھر اِنکے ساتھ نہین مِلتا۔ مین شُدّھ چدانند آتما ہون سب جگت میری آشری ہی اور سب مین مین ایک ہی بیاپ رہا ہون اب مین اُسی سورُوپ مین اِستھت ہوؤن۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی ایسا بچار کر اُدّالک براہمن بشیونسے برتّ کو نِبرتّ کرکے پدم آسن باندھکر پرتو ارتھات ارڈھ ماترا اور اکار اکار کی اُپاسنا کرم سے کرنے لگا اور پرانایام کرکے ماترا کا دھیان کیا۔ اکار۔ برھما۔ اُکار بشن مکار شِو اور ارڈھ ماترا تُریا اُنکو کرم سَہِت کرنے لگا۔ پہلے ریچک پرانایام کرنے لگا اور اکار کی دُھن کے ساتھ ریچک کیا اس سے سب پران بایو بھیتر سے نکلے اور ہردے شُون اور شُدّھ ہو گیا جیسے اگست مُن نے سمُدر کو شُون کر دیا تھا۔ اور آکاش سے ایسی دُھن ہوئی جو برھما بشن رُدر تک چلی گئی اور دیہا بھمان کو تیاگ کر پُریشٹک کو سکھمنا کے مارگ مین پراپت کیا جیسے پنچھی اپنے گھر کو تیاگ کر آکاش مین اُڑتا ہی تیسے ہی اُدّالک نے پُریشٹک کو برہم رندھر مین اِستھت کیا۔ ہٹھ کرنے سے دُکھ ہوتا ہی اِسکارن جبتک سُکھ رہا تب تک اِستھت رہا اور جب تھکا اور پُریشٹک کا بایو نیچے سے آیا تب اُکار بشن روپ کی دھیان کے ساتھ کُمبھک کیا۔ جب سب پران بایو کو آدھار چکر مین روک لیا نہ نیچے جاوین نہ اوپر آوین تب پران اِستھت سنگھٹ ہوئے اور اُس سے اگن نکلی جس سے پاپ پُن روپی شریر جل گیا اُسمین تب تک سُکھ رہا جب تک رہا کیونکہ ہٹھ جوگ دُکھ دایک ہی۔ پھر مکار کی دُھن سے رُدر کا دھیان کرکے پورک پرانایام کیا۔ پورک پرانایام کرکے سب استھان بایو سے پُورن کیے اور اوپر کو چت کلا پراپت ہوئی اُس سے یہ اندر کو پوتر کرنے والا ہوا۔ جیسے دھوان آکاش کو جاتا ہی اور جل پاکر اور دنکو شیتل کرنے والا ہوتا ہی تیسے ہی اسکا شریر اور دنکو پوتر کرنے والا ہوا۔ جیسے مندراچل سے متھے ہوئے چھیر سمُدر سے کلپ برچھ نکلا تیسے ہی اِسکے شریر مین پران بایو اِستھت ہوئی اور پد ماسن باندھ کر اندریونکو روکا جیسے ہاتھی بندھنونسے بندھتا ہی تیسے اُسنے اندریونکو روکا۔ ارڈھ ماترا جو تُریا پد ہی اُسکے درشن کے نمتّ جتن کرنے لگا اُسنے نیتر دنکو آدھا موندا اور باہر کے بشیونکو تیاگ کر اندریونکو بھی تیاگ کیا۔ اور پران اپان کو مول چکر مین روکا جس سے

نو دروازے رو کے گئے جیسے بالک کے کھیلنے کا پانی چور (کھونا) ہوتا ہی اور اُسکے موندنے سے چکنا ہوا پانی سب
چھید ون سے رو کا جاتا ہی تیسے ہی مول چکر کے رو کنے سے نو دروازے رو کے گئے اس پرکار اُسنے چت
کو روکا اور جب من روپی چنچل ہرن دوڑے تب بیراگ اور ابھیاس کے بل سے پھر اُسکو روکا - جیسے باندھ
سے پانی کا بہنا رُک جاتا ہی تیسے ہی اُس نے جب چت کو استھت کیا تب انتہ کرن کی جو ساتو کی برت ہی
اُسکو بھی تیاگ کرکے استھت ہوا - جب من کی برت جو ندرا روپ ہی اسمین من ہو رچھت ہو گیا تب
راجس تامس کا پرباہ پھیر پھرنے لگا اور اُسکو آتم بببیک سے نبرت کیا - جیسے پرکاش اندھکار کو نبرت
کرتا ہی تیسے ہی اس بکلپ روپی اندھکار کو اُس نے نبرت کیا اور ببیک کے بل سے چت کلا مین لگا اور
چت کی برت سے ساکشات کار کیا پر اسمین ایک چھن بھر چت استھت رہا اور پھر باہر نکلگیا جیسے باندھ
کو توڑکر پانی نکلجاتا ہی - تب اُس نے ابھیاس کے بل سے پھر اُسکو آتم کلا مین لگایا تب اُس پرم شانت آتم
پد مین چت کی برت استھت ہوئی اور پرمانند امرت مین مگن ہوئی - جو اشبد - آنند - اور پرنام سے رہت
ہی اور جس پد مین دیوتا رکھیشور برتھما بشن اور رُدر استھت ہین - ہے رام جی جو اس پد مین ایک چھن بھر
بھی استھت ہوا ہی اور جو برس دن تک استھت ہوا ہی دونون برابر ہین جسکو اس پد کا انبھو ہوا ہی وہ بھوگون
کی اچھا نہین کرتا - جیسے جس نے سورگ کا نندن بن دیکھا ہی وہ کُنج کے بن دیکھنے کی اچھا نہین کرتا تیسے
ہی گیانی بھوگون کی اچھا نہین کرتا - اور شوک کبھی نہین اُپجتا - جیسے جسکو راج پراپت ہوا ہی وہ دُکھ
نہین پاتا ہی - تیسے ہی جسنے آتم پد مین استھت پائی ہی اُسکو بشیونکی ترشنا اور شوک نہین اُپجتا - ہے رام جی اس
پرکار جب اُدّالک استھت ہوئے تب سدھ گندھرب بدیادھر لوگ جنکے مکھ چندرما کیطرح تھے اُدّالک کے
پاس آئے اور نمسکار کرکے بولے کہ ہے بھگون - سورگ مین چلکر سندر بھوگ بھوگو تمنے بڑی تپسیا کی ہی دھرم
ارتھ اور پُن کا سار کام ہی اور کام کا سار جو استریان ہین وہ تمھاری بھوگنے کیواسطے ہین جن سے سورگ بھی
سوہتا ہی جیسے بسنت رت کی منجری اور پھولون سے پرتھوی سوہتی ہی - اس سے تم بمان پر بیٹھکر سورگ
کو چلو اور بہت دنون بھوگ بھوگو ہے رام جی جب سدھون نے اسطرح بہت کہا تب اُدّالک نے انکو
اتتھ (مہمان) جانکر نرادر تو نہ کیا بلکہ جتھا جوگ پوجا کرکے ہنسکر کہا کہ ہے سدھو ہمکو نمسکار ہی آؤ -
پر وہ اُنکی سدھتا مین اسکت ہوئے کیونکہ پرمانند مین استھت تھے اور بشیون کے سُکھ تچھ جانتے
تھے - جیسے امرت پینے والا بکھ کی اچھا نہین کرتا تیسے ہی اُدّالک سکھ کی اچھا نہ رکھتے تھے - کچھ دن
رہ کر سدھ بجنی رہے پھر چلے گیے - اور اُدّالک پرم پد مین رہ کر اپنے پرکرت بیوہار کو کرتے رہے
پھر سُمیر اور سندراچل پربتون پر رہی اور کندرا مین دھیان لگا کر بیٹھ گئے کہین ایک دن بھر بیٹھے رہے
کہین برسون بیٹھے رہے اس پرکار سمادھ کرکے اُترتی تب سمادھ ہو گئی - ہے رام جی چت تو جاننے والی ابھیاس
سے مہا چیتن تتو کو پراپت ہوتا ہی - دشا مین جیسے چتر کا سورج ہوتا ہی تیسے ہی اُدی است سے رہت ہو کر اُدّالک
نے پرم اُپشم پد کو پایا - چت اچھی طرح سے شانت ہو گیا اور جنم روپی پھانسی کو توڑکر دیہہ روپی بھرم چھوٹ کر
شرد کال کے آکاش کیطرح نرمل ہو گیا اور بسترت پرکاش روپ مشر ہو گیا - تب وہ اُدّالک ستا سامانیہ

مین استھت ہو کر رہنے لگے اور پرم شانت کو پراپت ہوئے۔

## سرگ پچاسوان - اُدّالک نربان برنن

شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے آتم روُپ۔ آپ گیان روپی دن کے پرکاش کرنیوالے سورج ہین اور سنشے روپی پھوُس کے جلانیوالی اگن ہین اور اگیان روپی تاپ کے شانت کرنے والی چندرما ہین۔ ہے ایشور ستا سامانیہ کا روُپ کیا ہی۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی جگت کے بالکل نہ ہونے کی بھاؤنا کرکے جب چت چھین ہوا اور اسمین جو باقی رہے وہی ستا سامانیہ ہی۔ جب چت سے رہت آتم ستا ہوا اور اُسمین چت لین ہو جاوی تب ستا سامانیہ اُدی ہو جو است کیطرح استھت ہی وہی ستا سامانیہ ہی۔ ہے راجی جب سب اندریونکا پرپنچ شانت ہو کر شدھ بودھ رہے بھیتر باہر کا بیودھان مٹ جاوی اور سب جگت ایک روُپ ہو کر سمادھ اور اُٹھان ایک سا ہو جاوی ایسی دشا کی جو پراپت ہی وہی ستا سامانیہ ہی۔ وہ دیہہ کے ہوتے ہی بدیہہ روپ ہی اور اُسکو تُریاتیت پد کہتے ہین سمادھ مین استھت ہو تو بھی کیول روُپ ہی اور اُٹھان ہو تو بھی کیول روُپ ہی۔ اگیانی سمادھ اور اُٹھان کے تُل نہین ہوتا کیونکہ گیان سے اُپجی ہوئی سمادھ اُسکو نہین پراپت ہوئی ہی جسے آدلیکر نارد دیو رکھ برہما بشن رُدر آدک جنکو گیان کی درشٹ پُشٹ ہوئی ہی وی ستا سامانیہ مین استھت ہین اور اُنکو سمادھ اور اُٹھان دونون برابر ہین۔ جیسے آکاش مین پَون کا چلنا اور ٹھہرنا دونون برابر ہین اور جیسے پرتھوی مین جل استھت ہی اور آگ مین گرمی استھت ہی تیسے ستا سامانیہ مین وہ استھت ہی۔ جب تک جگت مین بچرنے کی اُسکی اچھا تھی تب تک وہ ایسے بچرتا رہا اور جب بدیہہ مُکت ہونے کی اچھا ہوئی تب پہاڑ کی کندرا مین پتون کا آسن بنا کر پدم آسن باندھکر دانتون سے دانتون کو ملاکر سب سنکلپون کو تیاگ کیا اور پران بایو کو مول آدھار چکر کرکے نوُ دوار کھیچری مُدرا سے روکے نہ بھیتر نہ باہر نہ نیچے نہ اوپر سب بھاؤ ابھاؤ بکلپون کو تیاگ کر اُس نے جب آتم تتو مین چت کی برتّ کو لگایا تب شدھ چنماتر مین چت کی برتّ جا پہونچی اور رُدمین کھڑے ہو آئے جب اُس بیودھان کو بھی اُس نے تیاگ کیا تب ستا سامانیہ بشو مبھر پد کو پراپت ہوا جو پرم بسترانت اناد آنند اور سندر روپ ہی۔ تب پتلی کیطرح اُسکا شریر ہو گیا اور جیسے شرد رتّ کا آکاش نرمل ہوتا ہی تیسے ہی نرمل پد کو پراپت ہوا۔ جیسے سورج کی کرنون اور برچھ مین رس ہوتا ہی اور پھر سورج اُسکو کھینچ لیتا ہی اور جیسے سمدر مین ترنگ اُپجکر پھر اُسی مین ملجاتی ہین تیسے ہی اُسکا (یعنی اُدّالک کا) چت جس سے اُپجا تھا اُسی مین ملگیا۔

سمپوُرن اُپادھ بلاس سے سنکلپ رہت ہوا اور اُس آنند پد کو پراپت ہوا جسمین اندر آدک کا آنند بھی تچھ بھاستا ہی ایسا بشومبھر آنند جو اُتم پرشون سے سیونے جوگ ہی اور جو اَدیت اور اشبد ستا سامانیہ ہی اُسمین جب اُدّالک پراپت ہوا تو پرم شانت روُپ ہو گیا۔ پھر کچھ دنون بعد اُسکا شریر گر پڑا جیسے رس کے سوکھ جانے سے برچھ گر پڑتا ہی۔ جیسے بین بجتی ہی اور اُسکا شبد پرگٹ ہوتا ہی تیسے ہی جب بایو چلے اور اُسکے شریر مین پرویش کرکے نکلے تب شبد پرگٹ ہوتا تھا۔ کچھ دنون بعد دیوتاؤن کی استریان اور اشونی کمار کی شکت جنکا تیج اگن کیطرح ہی اور دیو دیوی

جو سب دیوتاؤن سے پوجیۂ ہین شکتیون سہت آئین اور اُس شریر کو سگندھ والے پھولون کی مالا پہنا کر اُسکی پوجا کر کے ناچنے لگین اور لیلا کی۔ ہے رامجی اُدّالک کے چت کی برتّ مین کلنا سے رہت ببیک روپی بیل ہوئی اور اُسمین آتما نند روپی پھل لگا۔ جسکے ہردی مین ایسے پھولون کی سُگندھ استھت ہو وہ سب بھرمون سے ترجاوی۔ جسکو ایسا ببیک پراپت ہو وہ سب بھرم سے چھوٹ جاے۔

## سرگ اکیاون۔ دھیان بچار برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی جس پرکار اُدّالک رکھیشور آتم پد کو پراپت ہوا ہی اُسی کرم سے اپنے آپ کو بچار کر کے تم بھی آتم پد کو پراپت ہو جاؤ۔ ہے کمل نین کرتب یہی ہی کہ گرو اور شاسترون کی باتون کو دھارن کر کے جگت بھرم سے مکت ہو اور آتم ابھیاس سے شانت پد کو پراپت ہو۔ پہلے گرو اور شاسترونکی باتون کو سمجھو اور اُس سے جو بشیش بھوت ارتھ ہی اُسکے ابھیاس مین بدّھ کو لگاؤ۔ اِس پرکار جب درڑھتا ہو تب پرم پد پراپت ہو یا بدّھ مین بہت بڑا ابھیاس ہو اور کلنک کلنا سے رہت ایسا بودھ ہو تو سادھن آدک سامگری سے رہت ہو یا بیراگ آدک سامگری سے رہت ہو تو بھی ابناشی پد کو پراپت ہو۔ شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھوت بھوشیہ کے ایشور۔ ایک گیانوان پُرش تو سمادھ مین استھت ہوتا ہی اور پھر جگت بیوہار مین بچرتا ہی اور ایک سمادھ مین استھت ہی اور جگت کا بیوہار نہین کرتا۔ اِن دونون مین سریشٹھ کون ہی۔

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی پہلے سمادھ کا لچھن سنو کہ سمادھ کسکو کہتے ہین اور بیودھان کیا ہی۔ یہ گُنون کا سموہ اہنکار سے لیکر تتو گُن آتمک ہی جو اُنکو اناتم روپ دیکھتا ہی آپکو کیول اُنکا ساکشی چیتن جانتا ہی اور سوبھاؤ ہی سے جسکا چت شیتل ہی اُسکو سمادھ کہتے ہین۔ جو ہرتا کرنا امان ہونا آدک گنون مین استھت ہوا ہی اور جسکا من آتم بشی سے شانت ہوتا ہی اُسکو سمادھ کہتے ہین۔ ہے رام جی جسکو ایسا نشچے ہوتا ہی کہ مین شدّھ چدانند سوروپ جگت کے سمبندھ سے رہت ہون وہ چاہے بن مین رہے چاہے گھر مین رہے دونون استھان اُسکو برابر ہین اور وہ دونون پُرش برابر ہین۔ انتہ کرن کا شیتل ہونا بڑے تپونکا اننت پھل ہی۔ ہے رام جی جو اندریون کو مار کر بیٹھا ہی اور من سے جگت کے پدارتھون کی چنتا کرتا ہی اُسکی سمادھ مِتھیا ہی وہ باولے کی طرح ناچتا ہی اور جس کے من مین کوئی باسنا نہین اور بیوہار کرتا ہی اُسکو بدّھمانون کی سمادھ کے برابر جانو۔ کوئی گیانی بیوہار کرتا ہی اور کوئی گیانی بیوہار کو تیاگ کر بن مین سمادھ لگا کر استھت ہو بیٹھا ہی۔ پر دونون نشچے سے پرم پد کو پراپت ہوتے ہین اِس مین سندیہ نہین گیانوان نربابہ پرشارہ کرتا ہوا بھی دیکھہ پڑتا ہی تو بھی اکرتا ہی۔ اور اگیانی جو کرتا بھی نہین پرنت باسنا سے کرتب بھاؤ کو پراپت ہوتا ہی۔ جیسے کوئی کتھا سننے بیٹھا ہو اور اُسکا من کسی اور جگہ نکلگیا ہو تو سنتا بیٹھا بھی نہین سنتا۔ تیسے ہی گیانی کا چت آتم پد کی طرف لگا ہی اِس سے وہ کرتا بھی اکرتا ہی کیونکہ اُسکو کرنے کا ابھمان نہین ہوتا۔ گھن باسنا سہت اگیانی سب اندریون کو استھت کر کے سوگیا ہو تو اُسکو سپنا آتا ہی اور پربت سے گڑھے مین آپ کو گرا دیکھتا ہی اور دُکھی ہوتا ہی۔ اِس سے جہان باسنا ہی وہان چھوبھ بھی ہی اور جہان کچھ

باسنا نہین وہان شانت ہی۔ ہے رام جی جسمین کرم کا ابھمان نہین ہی اور نشچے سے آپ کو آکرتا جانتا ہی اُسکو کیو لی بھاؤ سے سمادھ مین استھت جانو اور جسکو کرم کا ابھمان ہی اور سمادھ مین بیٹھا ہی تو بھی اُسکو بیودھان جانو ہے رام جی چت کے چلانے کا کارن اسمرت ہی جو اسمرت جگت کو لیکر سمادھ لگا بیٹھتا ہی تو بھی چت باسنا سے پھیل جاتا ہی۔ جیسے بیج سے انکر اُپجتا ہی اور پھیل جاتا ہی تیسے ہی من مین جو باسنا کی اسمرت ہوتی ہی اِس سے چت پھیل جاتا ہی اور جو جگت کی باسنا من سے جاتی رہتی ہی ارتھات جگت کا ست بھاؤ مٹ جاتا ہی تو چت اچل ہو جاتا ہی۔ ہے رام جی جس چت سے باسنا مٹ جاتی ہی اُسکو اچل استھت کہتے ہین وہ دھیان مین کیو لی بھاؤ مین استھت ہوتا ہی اور جس کے چت مین سدا باسنا پھرتی ہی اُسکو سدا چھوبھ ہوتا ہی اِس سے باسنا سے رہت ہو کر تم پرم پد کو پراپت ہو۔ ہے رامجی جس چت مین باسنا کی گندھ ہوتی ہی اُسمین کرم کا ابھمان بھی پھرتا ہی اور اس سے سدا دکھ ہوتا ہی باسنا کے مٹ جانے سے مکت ہوتا ہی۔ جس پرش کے چت سے جگت کی آستھا مٹ گئی ہی اور شوک سے رہت ہوا ہی وہ سُچت ہی اُسکو سمادھ کہتے ہین۔ ہے رامجی جسکے ہردے سے سنسار کا راگ دویش مٹ گیا ہی اور شانت کو پراپت ہوا ہی اُسکو سدیہہ سمادھ کہتے ہین۔ اس سے چت مین جو پدارتھ بھاؤنا ہی اُسکو تیاگ کر اپنے سبھاؤ مین استھت ہو جاؤ۔ تب گھر مین رہو یا بن مین جاؤ دونون جگہ تمکو برابر ہین۔

ہے رامجی جو گھر مین بیٹھا ہی اور چت اُسکا سماہت ہی اور اہنکار کے دوش سے رہت ہی اُسکو کٹمب پروار اور سب لوگ بھی بن کے برابر ہین۔ گیانی کو گھر اور بن دونون برابر ہین اور دیہہ ابھمانی جو اگیانی ہی وہ جب بن مین جا کر اور سمادھ لگا کر بیٹھتا ہی پر چت کی برتّ بشیون کی اور رہتی ہی تب وہ بہت سے جگت دیکھتا ہی یا سکھپت مین جڑ ہو جاتا ہی۔ ہے رام جی چت اُتھان مین سوُر دپ سے گرا ہوا جگت بھرم دیکھتا ہی اور جب چت نربان پد آتما مین استھت ہوتا ہی تب اُپشم ہوتا ہی۔ ہے رامجی جو پرش سب بھاؤ پدارتھون مین آتما کو اتیت جانتا ہی وہ سماہت چت کہلاتا ہی اور جسکو جاگرت جگت سپنے کی طرح بھاستا ہی وہ سماہت چت کہلاتا ہی۔ وہ پرش بہت سے لوگون مین رہتا ہی تو بھی اُسکا سمبندھ کسی سے نہین۔ جیسے کوئی پرش ماج مارگ چلا جاتا ہی تو مارگ کے کسی پدارتھ سے سمبندھ نہین رکھتا تیسے ہی اُس پرش کا ابھمان کسی مین نہین پھرتا جس پرش کا چت انترمکھ ہوتا ہی وہ سووے یا بیٹھے یا چلے یا دیکھے اسکو نگر اور گانون سب دھابن رُوپ بھاستے ہین سب جگت اُس کو آکاش رُوپ بھاستا ہی۔ جس پرش کو آتما مین پریت ہی وہ انترمکھی کہلاتا ہی۔ اور جس کا ہردے آتم گیان سے شیتل ہوا ہی اُس کو سب جگت شیتل رُوپ بھاستا ہی۔ وہ جب تک جیتا ہی تب تک تاپ سے رہت ہو کر جیتا ہی اور جس کا ہردے ترشنا سے جلتا ہی اُس کو سب جگت داواگن سے بھی ادھک تپتا بھاستا ہی۔ ہے رامجی یہ سب جگت چت مین استھت ہی۔ جیسی بھاونا چت مین ہوتی ہی اُسکے انسار جگت بھاستا ہی۔ سوُرگ پرتھوی۔ لوک۔ پاتال۔ بایو۔ ندیان۔ آکاش۔ دیش۔ کال۔ جو کچھ جگت ہی وہ سب ہی چت انتہ کرن مین ہی اور وہی باہر بستار ہو کر بھاستا ہی۔ جیسے بٹ برچھ کے بیج مین بٹ پھیل جاتا ہی تیسے ہی چت

مین جگت کا بستار ہوتا ہی۔ باہر جو سورج آدک بھاستے ہین وہ بھی چت کے بھیتر استھت ہین جیسے پھول کھلتے
ہین اُسکے بھیتر کی سگندھ باہر بھاستی ہی اور واستو مین نہ کچھ بھیتر ہی نہ باہر ہی جیسا کپن ہوتا ہی تیسا ہی چت
تا سے پھرتا ہی تیسے ہی وہی ستا جگت روپ ہوکر بھاستی ہی جگت سب آتم رُوپ ہی اور نہ کوئی ست
ہی نہ است ہی ایک آتم ستا جیون کی تیون استھت ہی۔ جو گیا نوان پُرش ہین اُنکو سدا ایسا ہی بھاستا ہی
ہے رام جی جسکا ہردی شانت ہی اُسکو سب جگت شانت روپ ہی اور جسکا ہردی دیہہ کے ابھمان مین
استھت ہی وہ ناش ہوتا ہی اور بھی پاتا ہی کسی اور سے اُسکو شانت نہین پراپت ہوتی وہ بھورگ پرتھوی
لوک پاتال بایو آکاش پربت ندی دیش کال سبکو پرلی کال کی اگن کیطرح جلتا دیکھتا ہی۔ جسکے ہردی
مین تاپ ہوتا ہی اُسکو سب جگت تپتا بھاستا ہی پر آتم گیانی کو شانت رُوپ بھاستا ہی۔ جیسے
اندھے کو سب جگت اندھکار رُوپ بھاستا ہی اور آنکھ والے کو سب جگت پرکاش رُوپ بھاستا ہی۔
ہے رامجی جس پُرش کو آتم پد مین پرتیت ہوئی ہی اور اندریون سے کرم بھی کرتا ہی پرنت ہرکھ شوک کے
بش نہین ہوتا وہ سماہت چت کہاتا ہی۔ جو پُرش سب کو آتم رُوپ دیکھتا ہی اور چت کو نہین دیکھتا۔
بھوشیت (آیندہ) کی اِچھا نہین کرتا اور برتمان (موجود) مین راگ دویش نکرکے بچرتا ہی وہ سماہت چت
کہلاتا ہی۔ ہے رامجی جو پرش جگت کی اگلی پچھلی گت کو دیکھکر ہنستا ہی وہ سمبھد مین استھت ہوتا ہی اور کسی مین ممتا
نہین کرتا وہ سماہت چت کہلاتا ہی۔ جو پُرش اہم ممتا سے رہت ہی اور جگت کی بھاگ کلنا سے بھی رہت
ہی اور جسکو چیتن اچیتن بھاؤ نہین پھُرتا وہ پُرش ست ہی اور آکاش کیطرح اُجل اور نرمل ہی اور راگ دویش
کرودھ آدک بکارون سے لوہے لکڑی کیطرح ہو رہتا ہی۔ وہ سب جیوونکو اپنے سمان دیکھتا ہی اور اور
کی دربیہ کو دیکھکر درشٹ نہین کرتا وہ سو بھاؤ ہی سے اُسکو نہین چاہتا دوند کے در سے نہین تیاگتا۔
ایسا جو دیکھتا ہی اور اہنکار سے رہت ہوتا ہی وہ جگت کے نہ ست بھاؤ کو دیکھتا ہی نہ است بھاؤ کو
دیکھتا ہی نہ گیان کو دیکھتا ہی نہ اگیان کو دیکھتا ہی نہ جڑ کو دیکھتا ہی نہ چیتن کو دیکھتا ہی وہ تو کیول
ادویت تتو کو دیکھتا ہی وہ مہا شانت پد مین استھت ہی وہ اُٹھے کھڑا ہو یا بیٹھا رہی اُدی ہو یا است
ہو برے بھوگون مین رہی یا بن مین جا بیٹھے یا شراب پی کر مست ہو اور ناچے یا گیا آدک تیرتھون
مین نواس کرے یا پہاڑ کی کھوہ مین رہے شریر کو اگر چندن سے لیپٹے یا کیچڑ مین لپیٹے دیہہ ابھی گر پڑی
یا کلپ بھر تک بنی رہی اُس پُرش کو کبھی کچھ کلنک نہین لگتا جیسے سونے کو کیچڑ مین ملانے سے کچھ دوش نہین
لگتا۔ تیسے ہی گیانی کو کرم کا دوش نہین۔ ہے رامجی اِس ہمبت کو اہنکار ہی کلنک ہی جو پُرش اہنکار سے
رہت ہی اِس سے اُسکو کرم کا اسپرش نہین ہوتا۔ جیسے سیپی کو روپے کا آبھاس اسپرش نہین کرتا تیسے
ہی گیانی کو کرم کا اسپرش نہین ہوتا۔ ہے رامجی اہنکار ہی سے جیو دُکھی ہوتا ہی جب اہنکار پھرتا ہی تب طرح طرح کے
دُکھ سکھ دیکھتا ہی اور بہت سے جنمون کو پاتا ہی اور ڈرتا ہی۔ جیسے کسی کو رسّی مین سانپ بھاستا ہی اور ڈرتا ہی پر
جب اچھی طرح دیپک کے پرکاش سے دیکھتا ہی تب سانپ کا ڈر مٹ جاتا ہی تیسے ہی اہنکار سے یہ دُکھ پاتا
ہی اور اہنکار کے شانت ہو جانے سے شانت ہو جاتا ہی۔ ہے رامجی گیا نوان جو کچھ کرم کرتا ہے کھاتا پیتا بیتار

ہَوَن کرتا ہی اُسمین اہمتا (خودی) کا اَبھِمان نہین کرتا اِس سے کرنے مین اُسکا کچھ اَرتھ سِدھ نہین ہوتا اور جو نہین کرتا تو اُسمین بھی کچھ ابھمان نہین - اِس سے کرنے مین اُسکی کچھ ہان نہین ہوتی وہ اپنے سوبھاؤ مین استھت ہی اور جگت کو دویت بھاؤ سے نہین دیکھتا سکو آتم بھاؤ سے دیکھتا ہی اِس سے اُسکو کرم اسپرش نہین کرتا -

## سرگ باون - بھید نراشا برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی چت آدک جو جگت ہی سو واستو مین آتم سے الگ نہین ہی آتما روپی مرچ ہی اُسمین چت اہنکار روپی دیش کال کڑوائی ہی الگ نہین ہی جیسے اُوکھ سے میٹھاپن الگ نہین تیسے آتما سے جگت الگ نہین - جیسے پتھر مین گڑھاپن ہی تیسے ہی آتما مین جگت ہی - جیسے پربت مین جڑتا ہوتی ہی تیسے ہی آتما مین اہنکار ہوتا ہی - جیسے جل مین دَردتا (روانی) ہوتی ہی تیسے ہی آتما مین اہنکار آدک ہوتا ہی - جیسے پھول پھل ٹہنی برچھ سے الگ نہین ہوتے تیسے ہی آتما مین اہنکار آدک ہوتے ہین - جیسے مرچ سے کڑوائی الگ نہین تیسے ہی چت اہنکار روپی دیش کال آتما سے الگ نہین - جیسے آگ مین گرمی برف مین ٹھنڈھک سورج مین پرکاش اور گڑ مین میٹھاپن ہوتا ہی تیسے ہی آتما مین جگت ہی - جیسے اَمرت مین سواد ہوتا ہی تیسے ہی آتما مین دیش کال ہوتا ہی - ہے رامجی جیسے من مین پرکاش ہوتا ہی تیسے ہی آتما مین اہنکار ہوتا ہی اور جیسے جل سے ترنگ الگ نہین ہوتے تیسے ہی آتما سے اہنکار آدک الگ نہین ہوتے - جو کچھ جگت بھاستا ہی سو سب آتم تتو کا پرکاش ہی - جو اننت آتما سب مین پُورن ہی اور ایک ہی ایشور بھاؤ مین استھت بھاگین شلا کیطرح استھت ہی اُس سے الگ کچھ نہین - جیسے آکاش اپنے بھاؤ مین استھت ہی تیسے ہی سَت کیول آتما مین استھت ہی اور اپنے آپ سے نربید ہی پربت بیدنا بھی اُس سے الگ نہین جیسے جل ہی ترنگ روپ ہو بھاستا ہی تیسے ہی آتما بیدن روپ ہو بھاستا ہی اور جیسے پانی مین بہنا اور ہوا مین چلنا بھاستا ہی تیسے ہی گیان روپ آتما مین اہنکار روپ دیش کال جگت بھاستا ہی - ہے رامجی جیوونکا جینا گیان سے ہوتا ہی اور گیان ستا کا جینا چیتن سے ہوتا ہی جیماتر اور جیوون مین ذرا بھی بھید نہین جیسے گیان چیتن ستا اور جیو مین بھید نہین تیسے ہی گیانی اور جگت مین کچھ بھید نہین - ایک ہی اکھنڈ ستا جیون کی تیون استھت ہی ہے رامجی سرب ستا ایک اجنما انادا اور اننت بدھ سے رہت پرکاش روپ چنماتر ادویت تتو اپنے آپ مین استھت ہی وہ اشبد ہی اُسمین بانی پرویش نہین کر سکتی اور جتنے بچن ہین وہ سب اُسکے جتانے کے لیے کہے ہین واستو مین دوسری بست کچھ نہین - ایک آتم تتو کو اپنے ہردے مین دھارن کر کے رہو -

## سرگ ترپن - سُرگھ برتانت مانڈو اُپدیش برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی ایک آگے ہُوا اناد اتہاس ہوا ہی اُسکو تم سنو کہ اُتر دِشا مین ایک سگندھت پرتھوی ہی وہ نالو کپور سے لپی ہوئی ہی اور مانو سدا شیو جی کے ہنس آکر استھت ہوگئے ہین ہمالئے کی چوٹی پر وہ کیلاش پربت ہی جو سب پربتون سے اُتم اور اُجل ہی - وہ رُدر بھگوان کے رہنے کا استھان ہی - وہان کلپ برچھ لگے ہین اور گنگا جی کی دھارا بہتی ہی اور بھی بہت سی بڑی بڑی ندیان وہان بہتی ہین اور کملون سہت بہت سے بہت

سندر تالاب بنے ہین جہان بہت پشپ و پنچھی ہین۔ اُس پہاڑ کے نیچے سونے کی طرح جٹا والے کرانت رہتے ہین جیسے برچھ کی جڑ مین چیٹیان رہتی ہین۔ اُس کرانت دیش کا راجا سُرگھ تھا جو پرتچھ ہی لچھمی جی کی مُورت دھاری ہوئے تھا اور بیگ دان ایسا مانو پَون کی مُورت۔ بیراگ وان مانو گجیندر۔ بُدھمان مانو برہسپت اور کبیشور شُکر کے سَمان تھا۔ راجا ایسا تھا مانو اندر ہی اور دھنی ایسا تھا جیسے کُبیر ایسا راجا ہو کر وہ راج کرتا تھا اور اچھی طرح سے پرجا کو پالتا تھا۔ جو اچھے مارگ مین چلتے تھے اُنکی وہ رچھا کرتا تھا اور جو پاپ کرم چوری آدک کرتے تھے اُنکو وہ دنڈ دیتا تھا اور جو کام آجاوے اُسکو دویش سے رہت ہو کر کیا کرتا تھا۔ ایک سمے وہ اپنے استھان مین بیٹھا تھا تب چت مین بچار اُپجا اور سَنشے روپی پَون سے اُسکی بُدّھ روپی چڑیا اُڑنے لگی کہ بڑا انرتھ ہی کہ مین جیوؤن کو دُکھ دیتا ہون اس سے مین اُنکو دُھن دُون دُکھ نہ دون جیسے تِلون کو تیلی پیرتا ہی تیسے ہی مین پاپیون کو دُکھ دیتا ہون۔ دُشٹون کو دُکھ دیے بنا راج نہین چلتا جیسے جل بنا ندی کا پرباہ نہین چلتا۔ اور جو دنڈ دیتا ہون تو وے دُکھ پاتے ہین۔ مین کیا کرون دونون طرح مشکل ہی ہے رام جی ایسے بچار مین راجا بہت بھرمتا رہا ایکدن اُس کے گھر مین مانڈو مُن آئے جیسے اندر کے گھر مین نارد آتے ہین تب راجا نے اُنکا پوجن کیا اور ستسنگ مین آکر پوچھا کہ ہے بھگون آپ سب دھرمون کے جاننے والے ہین آپ کے آنے سے مین بہت آنند کو پراپت ہوا ہون۔ جیسے بسنت رت مین پرتھوی پرپھُلت ہوتی ہی تیسے ہی مین پرپھُلت ہوا ہون مین بھی آپ کو پُن جانتا ہون اور اب مین بھی پُن وانون مین پرسِدّھ ہونگا کیونکہ آپ میرے گھر آئے ہین۔ جیسے سورج کے اُدے ہونے سے پرکاش ہو آتا ہی تیسے ہی مین آپ کے درشن سے پرسن ہوا ہون۔ ہے بھگون مجھکو ایک سنشے ہی اُس کے دور کرنے کو آپ ہی جوگ ہین۔ جیسے سورج کے اُدے ہونے سے اندھکار مٹ جاتا ہی تیسے ہی آپ سے میرا سنشے مِٹ جائیگا۔ جو کوئی مہاپُرشونکا سنگ کرتا ہی اُسکا سنشے ضرور مِٹ جاتا ہی۔ سنشے ہی پرم دکھون کا کارن ہی اس سے میرے سنشے کو آپ دُور کیجیے۔

مجھکو یہ سنشے ہی کہ جو کوئی بُرے کرم کرتا ہی اُسکو مین دنڈ دیتا ہون اور جب اُسکو دیکھتا ہون تو دیا اُپجتی ہی۔ جیسے سنگھ ناخنون سے ہاتھی کو کھینچتا ہی تیسے ہی یہ سنشے مجھکو کھینچتا ہی اس سے آپ وہی اُپائے کیجیے جس سے مجھکو سمتا پراپت ہو۔ جیسے سورج کی کرن سب جگہ سم (برابر) ہوتی ہی تیسے ہی اشٹ انشٹ مین مین سم ہوؤن کرپا کرکے مجھسے وہی اُپاے کہیے۔ مانڈو بولے کہ ہے راجن یہ تو بہت سگم ہی اور اپنے ادھین ہی آپ ہی سے سِدّھ ہوتا ہی اور اپنے ہی گھر مین ہی۔ ہے راجن سب اُپادھ من مین اُٹھتی ہین وہ من تچھ ہی اور بچار کرنے سے نِرت ہو جاتا ہی۔ جیسے گرمی سے برف پانی ہو جاتی ہی تیسے ہی بچار کرنے سے جب من کا بھاؤ مِٹ جاتا ہی تب تاپ بھی مِٹ جاتا ہی۔ جیسے شرد رت کے آنے سے کہراسٹ جاتا ہی تیسے ہی بچار کرنے سے مَن بھاؤ مِٹ جاتا ہی۔ تم یہ بچارو کہ مین کَون ہون۔ اندریان کیا ہین۔ جگت کیا ہی۔ جنم مرن کس کو کہتے ہین۔ اس بچار سے جب تم اپنے سبھاؤ مین استھت ہوگے تب تمکو دُکھ سُکھ کرودھ راگ دویش

چلائمان نہ کرسکیگا۔ جیسے بایو سے پربت چلائمان نہین ہوتا تیسے ہی تم اچل رہوگے۔ ہے راجن جب آتم لودھ ہوگا تب مَن بھاؤ کو تیاگ کردیگا اور تم سنتاپ سے رہت ہوکر اپنے سوروپ کو پراپت ہوگے جیسے ترنگ بھاؤ مٹنے سے جل نرمل ہوتا ہی تیسے ہی تم اَچل ہوگے اور مَن دھرم بھی رہیگا پرنت اگیان جاتا رہیگا اور آتم ستا بھاؤ ہوگا۔ جیسے کال وہی رہتا ہی پرنت رِت اور ہو جاتی ہی تیسے ہی مَن وہی ہوگا پرنت سو بھاؤ اور ہو جائیگا تیرے نوکر اور چاکر بھی سادھو ہو جاوینگے اور تیری اگیا مین چلینگے اور تجھکو دیکھ کر پرسَن ہونگے۔ ہے راجن جب تجھکو ببیک روپی دیپک سے آتما روپی مَن ملیگی تب تیری بڑائی سمیر پربت اور سمُدر اور آکاش سے بھی بڑھ کر ہوگی۔ جب تجھکو ببیک سے آتما کی حھتو تا (بزرگی) کا پرکاش ہوگا تب تو سنسار کی تچھ برتِّ مین نہ ڈوبیگا جیسے گوپد کے جل مین ہاتھی نہین ڈوبتا تیسے ہی تو راگ دولیش مین نہ ڈوبیگا۔ جسکو دیہہ مین اَبھمان ہی اور چت مین باسنا ہی وہ تچھ سنسار کی برتِّ مین ڈوبتا ہی اِس سے جتنا اناتم بھاؤ درشیہ ہی اُسکا تیاگ کر۔ اِسکے بعد جو باقی رہے وہ پَرم تتو آتما ہی۔ ہے راجن جو کچھ سَت بست ہی اُسکو اپنے ہردی مین تم دھرو اور جو اَست ہی اُسکو تیاگ کرو۔ جیسے تب تک کلر سے سُنار دھوتا ہی جب تک سبُرن نہین نکلتا اور جب سُبرن نکلتا ہی تب دھونے کو تیاگ کرتا ہی تیسے ہی تب تک آتم بچار کرنا چاہیے جب تک آتما کا ساکشات کار نہین ہوتا اور جب آتم تتو کا ساکشات کار ہوتا ہی تب بچار سے کچھ مطلب نہین رہتا۔ ہے راجن سب مین پرکار سب کال سب آتما کی بھاؤنا کرو۔ یا جتنا درشیہ بھاؤ ہی سو سب تیاگ کرو تو کچھ باقی رہیگا وہ سب تمکو بھاس آوے گا۔ جب تک سب درشیہ کا تیاگ نہ کروگے تب تک تمکو آتم پَد کا لابھ نہ ہوگا سب درشیہ کے تیاگ کرنے سے آتم پد بھاسے گا۔ ہے راجن جب کسی بست کے پانے کا جتن کیا جاتا ہی تو اور سب کو چھوڑکر اُسی کا جتن کیا جاتا ہی تب وہ پراپت ہوتا ہی تو پھر آتم تتو اَنِنیہ (دوسے رہت) ہوکر چت بنا کیسے پَراپت ہوگا۔ جب اپنا سمپُورن جتن ایک اور لگتا ہی تب اُس پد کی پَراپت ہوتی ہی اِس سے آتم پد کے پانے کے سب درشیہ کا تیاگ کرو۔ سب کے تیاگ کرنے سے جو باقی رہیگا وہ پَرم پد ہی ہے راجن سب کے تیاگ کیے سے جو ستا اَدھِشٹھان رہیگا وہ تمکو آتم بھاؤ سے پَراپت ہوگا۔

## سرگ چھوَن۔ سُرگھہ برتانت برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی اِس پرکار کہکر جب مانڈومُن اپنے استھان کو گئے تب راجہ سرگھہ اکیلے مین بیٹھکر بچار کرنے لگا کہ مَین کون ہون۔ نہ مَین سمیر ہون نہ میرا سمیر ہی نہ مین جگت ہون نہ میرا جگت ہی نہ مین پرتھوی ہون نہ میری پرتھوی ہی۔ نہ مین کرانت منڈل ہون نہ میرا کرانت منڈل ہی کیونکہ یہ اپنے بھاؤ مین استھت ہین۔ میرے بھاؤ سے نہین۔ جو نہ ہون تو بھی یہ جیون کے تیون استھت ہین تو یہ میرے کیسے ہووین اور مین انکا کیسے ہوؤن۔ نہ مین نگر ہون اور نہ میرا نگر ہی۔ ہاتھی گھوڑا مندر دھن استری پتر آدک جو کچھ پدارتھ ہین سو نہ میرے ہین اور نہ مین انکا ہون ان مین آسکت ہونا برتھا ہی۔ ان بین میرا کچھ سمبندھ نہین۔

جتنے بھوگ ہین یے نہ مین نہ یے میرے ہین- نوکر چاکر اور استری سب اپنے بھاؤ سے سِدھ ہین میرا اِنسے
سمبندھ کچھ نہین- نہ مین راجا ہون نہ میرا راج ہی مین ایک شریر باتر ہون اور ان مین مین ممتو کرتا ہون
سو برتھا ہی- شریر مین مین اہسم جو کرتا ہون سو بھی برتھا ہی کیونکہ ہاتھ پانون آدک کا سورُوپ الگ ہی نہ
یہ مین ہون نہ یے میرے ہین اِن مین میرا اشبد کچھ نہین یہ ہڈی مانس لہو آدک کا رُوپ ہی سو مین نہین
یہ جڑ ہی اور مین چیتن ہون اِنکے ساتھ میرا سمبندھ کیسے ہو سکتا ہی- جل کا اسپرش کمل کو نہین ہوتا تیسے
ہی اِنکا اسپرش مجھکو نہین- نہ مین کرم اندریان ہون نہ میری کرم اندریان ہین یہ جڑ ہی مین چیتن ہون نہ مین
گیان اِندری ہون نہ میری گیان اندریان ہین- اِنسے پرے مَن ہی سو بھی مین نہین کیونکہ یہ ہی مَن بدّھ
چیت اہنکار یے سب اناتما رُوپ ہین میرا سمبندھ انکے ساتھ اَبدیا سے ہی- بھرم سے مین اِنکو
اپنا سوُرُوپ جانتا تھا پر یہ سب بھوتون کا کام ہی اِنکے پیچھے چیتن جیو ہی جو چیتن درشیہ کو چیتنے والا
ہی سو چیتن چیتنا بھی مین نہین اِن سب سے جو باقی رہے وہ چیتن چِنماتر سَتّا میرا سورُوپ ہی- بڑا کلیان
ہوا جو مین نے اپنا آپ پایا اب مین جاگا ہون- بڑا اشچرج ہی کہ مین برتھا دیہہ آدک کو اپنا
جانکر شوک اور موہ کو پراپت ہوا تھا- مین تو ایک نِربکلپ چیتن اور اننت آتما سب مین چھپا
اور سب کے بھیتر بیاپ رہا ہون اور برہم رُوپ آتما ہون اندریون سے آدلیکر جتنے بھوُت
گُن ہین اُن سب کا مین آتما ہون- یہ بھگوان آتما سب کے بھیتر بیاپ رہا ہی جیسے سب کے
بھیتر تتو ہوتے ہین تیسے ہی یہ چیتن رُوپ سب بھاونکو بھر رہا ہی اور سب بھاؤون مین بیاپ رہا ہی بھید
اور اُدی استت بھاؤ آدبکارون سے وہ رہت ہی- برہما جی سے آدلیکر تنکے تک سبکا آتما یہی ہی-
سب پرکاشو انکا پرکاشنے والا دیپک یہی ہی اور سنسار رُوپی موتیون کے پرونے والا تاگا اور سب
کا کارن یہی ہی- وہ ساکار سے رہت ہی اور شریر آدک سب اُسی کی سَتّا سے استھت ہین- شریر
رُوپی رتھ اسی سے چلتا ہی پر واستو مین شریر آدک کچھ لبست نہین- یہ جگت رُوپی نٹ کا ناچ اور
کھیل ہی چیت مین جگت پھرتا ہی اصل مین کوئی چیز نہین- بڑا اکشٹ ہی کہ مین سنگرہ اسنگرہ کی چنتا برتھا
ہی کرتا تھا- یہ کنون کا پرباہ ہی اسمین مین کیون شوک وان ہوتا تھا- بڑا آشچرج ہی کہ جھوٹھا بھرم
ست ہوکر مجھکو دیکھ پڑتا تھا اب مین نشچے کرکے سم پربودھ ہوا ہون اور بڑی درشٹ
میری دوُر ہوئی ہی- درشٹ کی جو الکھ درشٹ ہی وہ مین نے اب دیکھی ہی اور جو کچھ پانے جوگ
تھا وہ مین نے پایا ہی اور اچیت چنماتر تتو کو پراپت ہوا ہون- جو کچھ درشیہ ہی اُسکو مین سوُرُوپ
سے دیکھتا ہون اور اہسم تم دُکھ میرا مِٹ گیا ہی- مین چدانند پورن اور نِت شدھ آنند آتما اپنے آپ
مین استھت ہون- گرہن کیا اور تیاگ کیا- یہ کلیش کوئی نہین اور نہ کوئی دُکھ ہی نہ سکھ ہی سب برہم ہی اور
دوسری لبست کچھ نہین- مین راگ کِسکا کرون اور دویش کسکا کرون- مین مِتھیا موڑھ بنکر دُکھی ہوتا تھا اب
میرا کلیان ہوا کہ مین موڑھ پنے سے چھوٹ کر اپنے آپ سو بھاؤ مین استھت ہوا ہون- ایسے آتما کے ساکشات
درشن نہ ہونے سے مین دکھی تھا- اِسکے درشن سے اب کسکا شوک کرون اور کسکا موہ کرون- اب مین کیا دیکھون

کیا کروں اور کہاں رہوں۔ یہ سب جگت آتما کے پرکاش سے ہی اور سب آتما رُوپ ہی۔ ہے اتنو رُوپ ارتھات اتنوں کی اُپادھ جس مین کچھ نہین تیری درشٹ نہ کلنک ہی مین اب سمیک گیان وان ہوا ہون۔ میرا مجھ ہی کو نمسکار ہی۔ مین اننت آتما انھو رُوپ نہ کلنک سب اِچھا اور بھرم سے رہت سکھپت کیطرح شانت رُوپ اچیت چنماتر سدا اپنے آپ مین استھت ہون۔

## سرگ پچپن۔ سُرگھ برتانت سماپت برنن

بشسٹھ جی بولے کہ ہے رامجی۔ کرانت جو سُبرن رُوپ دیش ہی اُسکا راجا پرمانند کو پراپت ہوا۔ وہ اِس طرح بچار ابھیاس سے برہم رُوپ ہوا جیسے گادھ کا پتر بشوامتر تپسیا کرکے اسی شریر سے چھتری سے برہمن ہوا تھا تیسے ہی راجا سرگھ ابھیاس کرکے برہم رُوپ برہم گیانی ہوا۔ اور جیسے سورج اِسٹ انشٹ مین سم ہی اور بگت موہ ہوکر دنوں کو گذرانتا ہی تیسے راگ دویش سے رہت ہوکر وہ راج کاج کرتا رہا جیسے جل اونچی اور نیچے استھان مین جاتا ہی اور اپنا جل بھاؤ نہین چھوڑتا سم رہتا ہی تیسے ہی راجا دُکھ سُکھ سے رہت ہوکر راج کاج کرتا رہا اور اپنے سو بھاؤ کو نہ چھوڑا۔ آتم بچار کو دھارن کر سُکھپت کیطرح اُسکی برت ہوگئی اور سنسار بھاؤ کا پھرنا بھی بند ہوگیا جیسے بایو سے رہت دیپک پرکاشتا ہی تیسے ہی وہ شدھ پرکاش والا ہوا۔ ہے رامجی وہ دیا کرتا ہوا بھی دیکھہ پڑے پرنت اُسکی درشٹ مین دیا کچھ نہین اور دیا سے رہت بھی اور ونکو دیکھہ پڑے پرنت اُسکی درشٹ مین نردئی پنا نہین۔ نہ کچھ سُکھ نہ دُکھ نہ ارتھ نہ انرتھ سب پدارتھوں مین ایک سم بھاؤ آتما دیکھے اور ہردے مین وہ پورنماسی کے چندرما کی طرح شیتل رہے۔ وہ جگت آتما کا کنچن رُوپ جانتا تھا اور اُسکے سُکھ دُکھ کا بھاؤ شانت ہوگیا تھا جیسے سُورج کے اُدے ہونے سے اندھکار نشٹ ہوجاتا ہی تیسے ہی اُسکے سُکھ دُکھ نشٹ ہوگئے تھے۔ سوک بلاس کرتا۔ سست ہوتا۔ استھت ہوتا۔ چلتا۔ سوانس لیتا۔ اور پانچو بشیوں کو گرہن کرتا بھی وہ راگ ودویش کو نہ پراپت ہوتا تھا۔ جیسے پتھر مین پھُرنا کچھ نہین پھُرتا تیسے ہی اُسکو کرم اور بھوگ کا مان کچھ نہ پھُرا سب کرنے جوگ کاموں کو کرتا ہوا بھی نہ سنگ رہا۔ جیسے پانی مین کمل بے لگاؤ رہتا ہی تیسے اُس راج مین مین بھی بے لگاؤ رہ کر جیون مُکت ہوا۔ اسطرح جب بہت دن گذر رہے تب اُسنے شریر کو تیاگ دیا۔ جیسے برف کا ڈھیلا سورج کی گرمی سے پانی ہوجاتا ہی تیسے ہی اُسکا شریر اپنے بھاؤ کو تیاگ کر آتم تتو مین ملگیا۔ جیسے ندی سمندر مین ملجاتی ہی تو الگ نہین بھاستی تیسے ہی سُرگھ اپنے بھاؤ کو تیاگ کر اچل بھاؤ کو پراپت ہوا۔

اور کلنا روپی کل کو تیاگ کر نرمل برہم ہوا۔ جیسے شردرت کا آکاش نرمل ہوتا ہی تیسے ہی وہ نرمل چدانند جوت بھاؤ کو پراپت ہوا اور جیسے گھٹ کے ٹوٹ جانے سے گھٹاکاش مہاکاش ہوجاتا ہی تیسے وہ (ارتھات راجا سُرگھ) پُورن برہم چدانند تتو ہوگیا۔

## سرگ چھپن۔ سُرگھ برگھ سماگم برنن

بشسٹھ جی بولے کہ ہے رام جی تم بھی اِسی درشٹ کا آسرے کرکے بچارو تب درمتھا رامٹ جائیگا۔

جیسے بڑی اندھیرے مین بالک ڈرتا ہی اور جب دیپک کا پرکاش ہوتا ہی تب سب ڈر دور ہوجاتا ہی تیسے ہی سنسار
بڑی اندھیرے مین آیا ہوا پُرش دُکھ پاتا ہی اور جب گیان روپی دیپک کا پرکاش ہوتا ہی تب نربھی ہوجاتا ہی ہے
رامجی جب آتم بچار مین منکھیہ کا چت کچھ بھی بشرام پاتا ہی تب اس بشرام کا آشری کرے وہ سنسار سمدر سے نکلجاتا
ہی جیسے گڑھے مین گرے اور گھاس کا برچھ ہاتھ آدے تو اُسکے سہاری سے بھی نکلجاتا ہی۔ ہے رام جی یہ پاؤن
درشٹ مین نے تمسے کہی ہی اسکو چت مین بچارو اور پر سپر ملکر درشانت کے ساتھ ابھیاس کرکے نت ایک
سمادھ مین استھت ہو اور پرتھوی کا بھوگھن ہوکر لوگون مین رہو۔ اتنا سنکر شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے
مینشور ایک سمادھ کسکو کہتے ہین اور وہ کیسے ہوتی ہی سو کہیے جسمین میرا چت جو پھرتا ہی سو استھت
ہوجاوے جیسے ہوا سے مور کی دُم ہلتی ہی تیسے ہی چنچل رُوپ چت سدا پھرتا ہی۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے
رام جی جب راجا پرگھ پربدھ ہوا تھا تب اُسکا سمباد پرنادراج رکھ کے ساتھ ہوا تھا وہی اد بھت
سمادھ ہی اُس کو سنکر جب تم بچاروگے تب تم بھی ایک سمادھ والے ہوسگے۔ اُس نے آپسمین ملکر
جو چرچا کی تھی وہ سنو۔ ہے رام جی پارس دیس کا راجا مہابلوان تھا اُسکا نام پرگھ تھا اور وہ
سرگھ کا متر تھا جیسے نندن بن مین کامدیو اور بسنت رت کا متر بھاؤ ہی تیسے ہی سرگھ اور پرگھ کا متر بھاؤ
تھا۔ ایک سمی پرگھ کے دیش مین پرلی کال کے بنا پرلی کال کیطرح سمی ہوا اور اُس سے سب جیو دُکھ
پانے لگے بیانتک پرجا کی پاپ بدھ کا پھل آن لگا کہ مہا کال پڑا۔ کوئی بھوکھ کے ماری مر گئے کوئی آگ
مین جل گئے اور بہت سے جھگڑا کرکے مر گئے۔ پرجا کو بہت دُکھ ہوا پر راجا کو کچھ دُکھ نہ ہوا۔ جب پرجا نے
بہت دُکھ پایا اور راجا نے پرجا کو دُکھی دیکھا پر پرجا کا دُکھ دور نہ کر سکا تب پرجا اپنے اپنے کٹمب کو چھوڑکر
چلی گئی۔ جیسے بن مین آگ لگنے سے پنچھی بن کو چھوڑکر چلے جاتے ہین۔ تب راجا ایک پہاڑ کی کھوہ مین
تپ کرنے لگا اور ایسا تپ کرنے لگا جیسا جینندر نے کیا تھا۔ وہ اُس پہاڑ کی کھوہ مین پھل بھی نہ
پاتا تھا کیول سوکھے پتے لیکر کھاتا تھا جیسے اگن سوکھے پتے کو کھاتی ہی اسی سے اُسکا نام پرنادھ ہوا۔
چت کی برتّ کو آتم پد مین لگا کر ہزار برس تک اُس نے تپسیا کی تب ابھیاس کے بل سے چت استھت
ہونے سے کیول گیان رُوپ آتم تتو ہردے کے نرمل ہونے سے چمک آیا اور سب تپن مٹ گئی
تب وہ راگ دویش سے رہت ہوکر سنہ کری اور آتم درشی اور جیون مکت ہوکر رہنے لگا۔ جیسے
تالاب مین کملون کے پاس بھونرا ہنسون کے ساتھ جا ملتا ہی تیسے ہی سدھون کے ساتھ راجا ملا۔
ایسے پھرتا پھرتا وہ کرانت دیش مین سرگھ کے سر پہ گیا۔ سرگھ اُس پرانے متر کو دیکھ کر اُٹھ کھڑا
ہوا اور دونون آپسمین گلے لگ کر ملے پھر آپس مین بھاؤ کرکے ایک آسن پہ چندرما اور سورج کیطرح دونون
بیٹھے اور آپسمین کشل پوچھنے لگے۔ پہلے پرگھ بولے کہ ہے متر تمھارے درشن سے جیسے کوئی چندرما کے
منڈل مین جاکر آنندوان ہو تیسے ہی مین آنندوان ہوا ہون۔ بہت دنون کا جو بچھرنا ہوتا ہی تو پریت
بہت بڑھتی ہی جیسے اوپر سے کاٹنے سے برچھ بڑھتا ہی تیسے ہی پریت بڑھتی ہی۔ ہے سادھو اب مین بھی
گیانی ہوا اور تم بھی مانڈومن اور آتما کے پرشاد سے گیان کو پراپت ہوئے۔ ہے راجن میری من مانی بات ہی

کہ تم اَب دکھون سے چھوٹ کر بشرام کو پَراپت ہوئے۔ آتم پد پانے کی بڑائی سمیر پربت آدک سے بھی سوا ہی اونچی ہی اُسکو تم پراپت ہوئے اور پرم کلیان دان آتما رامی ہوئے ہو۔ تم راگ دویش کے مل سے رہت ہوئے ہو جیسے شردرِتُ کا آکاش نِرمل ہوتا ہی۔ اور سب کام کرتے ہوتے بھی سَم بھاؤ مین رہتے ہو۔ آدھ بیادھ تاپ تمھاری دور ہوئے ہین تمھاری پرجا بھی بگت جور ہوئی ہی اور دھن اور راج مین بھی کشل ہی۔ جیسے چندرما کی چاندنی شیتلتا پھیلاتی ہی تیسے ہی تمھارا جش دِشا دِشا مین پھیل رہا ہی اور تمھارا جش گانو نگی رہنے والی لڑکیان کھیتون مین گاتی ہین۔ ہے راجن تمھاری نوکر چاکر پرجا استری پُتر سب آدھ بیادھ سے رہت ہوئے ہین بشئے پدارتھ اَپات رمنیک ہین اُن مین اَب تمھاری پریت نہین ہی اور ترشنا روپی ناگن اَب تو تمکو نہین ڈستی۔ ہے راجن تمھاری ہماری بِتر تائی ہوئی تھی سمی پاکر تم کہان رہے اور ہم کہان رہے اب پھر اکٹھے ہوئے ہین۔

بڑا آشچرج ہی ایشور کی نیت جانی نہین جاتی۔ سُکھ سے دُکھ ہو جاتا ہی اور دُکھ سے سُکھ ہو جاتا ہی سنسار کی دشا آگما پائی (آنے جانے والی) ہی۔ سنجوگ کا بجوگ ہوتا ہی اور بجوگ کا سنجوگ ہوتا ہی تیسے ہی تمھارا ہمارا بھی سنجوگ کا بجوگ ہوگیا تھا اَب پھر بجوگ کا سنجوگ ہوا ہی۔ بڑا آشچرج ہی۔ ایشور کی نیت ادبھُت رُوپ ہی۔ سرگھ بولے کہ ہے دیو۔ پرماتم دیو کی نیت جان نہین سکتے اور وہ مہا گمبھیر اور آشچرج کی دینے والی اور دُرگیات (مشکل سے سمجھ مین آنے والی) ہی جب ہمارا تمھارا بجوگ ہوا تب دور سے دور جا پڑے تم کہان تھے ہم کہان تھے اَب پھر اکٹھے ہوئے ہین۔ دیو کی نیت آشچرج روپ ہی۔ تمنے جو ہمسے کشل پوچھی سو تمھارا آنا ہی پُن ہی اُس سے مین پرم پاون ہوا ہون اور تمھاری درشن سے سب پاپ ناش ہو جاتے ہین۔ آج ہمارے پُن کا پھل لگا ہی جو تمھارا درشن ہوا ہی اور جو کچھ جش سمپدا ہی وہ سب آج پَراپت ہوئی ہی۔ ہے بھگون سنتون کا آنا امرت کی طرح میٹھا ہی۔ جیسے امرت جھرنے سے نکلتا ہی تیسے ہی تمھارے درشن اور تمھاری باتونسے پرارتھ روپی امرت ٹپکتا ہی جسکو پاکر جیو نربھی ہو جاتا ہی۔ سنتون کا مِلنا پَرم پد کے مِلنے کے برابر ہی۔ اسلیے اب ہم پَرم سدھتا کو پَراپت ہوئے ہین۔

## سرگ ستاون۔ سَمادھ نِشچے برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی اِس پرکار جب وہ اگلی باتین کر رہے تھے تب پھر پرکھ بولے کہ ہے راجن سماہت چِت اس جگت جال مین جو جو کرم کرتا ہی سو سُکھ رُوپ ہوتا ہی سنکلپ سے رہت جو پَرم بشرام اور پرم اُپشم سمادھ ہی اُسمین تم اب استھت ہوئے ہو۔ سرگھ بولے کہ ہے بھگون تمھین کہو کہ سب سنکلپونسے رہت پرم اُپشم سَمادھ کسکو کہتے ہین اور جو تم مجھ سے پوچھو تو سنو کہ جوگیان وان مہاتما پُرش ہین وے چاہین کرم کرین اور چاہین کچھ نہ کرین پر وے اسماہت چِت کبھی نہین ہوتے۔ ہے سادھو جنکا چِت نت پربُدھ ہی وے جگت کے کام بھی کرتے مِن پراتم تو مین استھت ہین تو وہ سدا ہی سمادھ مین استِھت ہین۔ اور جو پدم آسن باندھکر بیٹھے ہین اور برہم انجلی ہاتھ مین رکھتے ہین پر چِت آتم پد مین استِھت نہین ہوتا اور بشرانت نہین پاتے اُنکو سمادھ

کہان وہ سمادھ نہین کہلاتی ہی - ہے بھگون پرمارتھ تتو بودھ آشا روپی گھاس کی جلا دینے والی اگن ہی - ایسی
نراشا روپ جو سمادھ ہی وہی سمادھ ہی - توشنی (چپ ہو رہنے) کا نام سمادھ نہین ہی - ہے سادھو جسکا چت
سماہت اور نت ترپت اور سدا اشانت روپ ہی اور جو جتھا بھوت ارتھ ہی ار بھات جسکو جیون کا تیون گیان ہوا ہی
اور اُسمین نشچے ہی وہ سمادھ کہلاتی ہی توشنی ہونے کا نام سمادھ نہین ہی جسکے ہردے مین سنسار روپ ستتا کا چھوبھ
نہین ہی اور جو اہنکار سے رہت ہی اور ان اُدے ہی وہ پُرش سمادھ مین کہلاتا ہی ایسا جو بدھمان ہی وہ میری پربت
سے بھی ادھک استھت ہی - ہے سادھو جو پُرش نشچنت ہی اور جسکی گرہن اور تیاگ بُدھ نبرت ہوئی ہی
اور جس کو پورن آتم تتو ہی بھاستا ہی وہ کرم کرتا ہوا بھی دیکھ پڑتا ہی تو بھی اُسکو سمادھی ہی کہتے ہین جسکا چت ایک
چھن بھر بھی آتم تتو مین استھت ہوتا ہی اُسکو بالکل سمادھ ہو جاتی ہی اور چھن چھن بڑھتی جاتی ہی نبرت نہین ہوتی جیسے امرت
کے پینے سے اُسکی ترشنا بڑھتی جاتی ہی تیسے ہی ایک چھن بھر کی بھی سمادھ بڑھتی ہی جاتی ہی جیسے سورج کے
اُدے ہونے سے سب کسی کو دن بھاستا ہی تیسے ہی گیانوان کو سب آتم تتو بھاستا ہی اسکے سواے اور کچھ نہین
بھاستا ہی جیسے ندی کا پرباہ کسی سے روکا نہین جاتا تیسے ہی گیانوان کی آتم درشٹ کسی سے روکی نہین جاتی
اور جیسے کال کی گت کال کو چھن بھر نہین بھولتی تیسے ہی گیانوان کو آتم درشٹ نہین بھولتی - جیسے چلنے سے
ٹھہرے ہوئے پون کو اپنا پون بھاو بھول نہین جاتا تیسے ہی گیانوان چنماتر تتو کو بھول نہین جاتا اور جیسے
ستت شبد بنا کوئی پدارتھ سدھ نہین ہوتا تیسے ہی گیانوان کو سواے آتما کے اور کوئی پدارتھ نہین
بھاستا جس طرف گیانوان کی درشٹ جاتی ہی اُسے وہان اپنا آپ ہی بھاستا ہی جیسے درپن کے سندر
مین سب طرف اپنا ہی مکھ بھاستا ہی اور جیسے گرمی کے بغیر آگ نہین اور سردی کے بغیر برف نہین
اور سیاہی بغیر کاجل نہین ہوتا تیسے ہی آتما بنا جگت نہین ہوتا - ہے سادھو جس کو آتما کے سواے
اور کوئی پدارتھ نہین بھاستا اُسکو اُتھان کیسے ہو - مین سربدا بودھ روپ نرمل اور سربدا
سرباتما اسماہت چت ہون - اس سے اُتھان مجھکو کبھی نہین ہوگا آتما سے الگ مجھکو کوئی نہین بھاستا
سب طرح سے آتم تتو ہی مجھکو بھاستا ہی - ہے سادھو آتم تتو سربدا جاننے جوگ ہی - سربدا اور سرب پرکار
آتما استھت ہی پھر سمادھ اور اُتھان کیسے ہو - جسکو کارج کارن مین بھاگ کلنا نہین پھرتی اور جو آتم
تتو ہی مین استھت ہی اُسکو سماہت اسماہت کیا کہیے - سمادھ اور اُتھان کا اصل مین کچھ بھید نہین - آتم تتو
سدا اپنے آپ مین استھت ہی دوسرا کچھ بھید نہین تو سماہت اسماہت کیا کہیے -

## ستاگ اٹھاون - سرگھ پدگھ نشچے برنن

سرگھ بولے کہ ہے راجن نشچے کرکے اب تم جاگے ہو اور پرم پد کو پراپت ہوتے ہو - تمھارا انتہ کرن پورنماسی کے
چندرما کیطرح شیتل ہوا ہی اور پرم شوبھا سے تمھارا مکھ شوبھت ہو کر تم برہم لچھمی سے پورن اور پرسانندسے مگن ہوکے
ہو تمھارا ہردے کمل شیتل اور چکنا براجتا ہی اور تمھاری گمبھیرتا بہت بڑی اور نرمل مجھکو پرگٹ بھاستی ہی نرمل شرد رت
کے آکاش کیطرح تمھارا ہردے بھاستا ہی اور اہنکار روپی بادل تمھارا ہٹ گیا - ہے راجن اب تم سبطرح سے

سو ستھ اور سنتشٹ ہوا ور کسی مین تمکو راگ نہین تم راگ سے رہت ہو کر پراپتے ہو سار اور اسار کو تمنے اچھی طرح سے جانا ہی اور اُسکو جانکر اسار سنسار روپی سمُدر سے پار ہوئے ہو۔ بھابودھ کو تمنے جیونکا تیون جانکر اکھنڈ استھت پائی ہی اور بھا و ابھاؤ پدارتھ دونونکو تم جانتے ہو۔ تم جگت کے سم اُسم پدارتھون سے مُکت ہوئے ہو اور تمھارا منُو رتھ آنند اور شانت ہوا ہی۔ اشٹ انشٹ گرہن تیاگ تمھارا چھوٹ گیا ہی۔ راگ دویش اور ترشنا روپی بادلون سے رہت نرمل آکاش کیطرح سوبہتے ہو اور اپنے آپ سے ترپت ہوئے ہو۔ کچھ اچھا تمکو نہین ہی۔ سرگھ بولے کہ ہے منیشور اِس جگت مین گرہن کرنے جوگ کوئی بست نہین جگت کے جتنے پدارتھ ہین سب آبھاس روپ ہین تو گرہن کِسکو کیجئے اور جو کہیے کہ گرہن کرنے جوگ نہین اِس سے اُنکو تیاگ کیجئے تو آبھاس روپ پدارتھون کا تیاگ کیا کیجئے اور گرہن کیا کیجئے کیونکہ ہی نہین۔ سب کچھ اُکچھ پدارتھ ہین۔ جیسے سورج کی کرن مین جل بھاستا ہی تو اُس جل بھاس کا کون انگ گرہن کیجے اور کون انگ تیاگ کیجئے تیسے ہی یہ جگت بھی ہی۔ ہے منیشور جگت کے کوتی پدارتھ کچھ ہین کوئی اکچھ ہین۔ جو تھوڑی کال مین نشٹ ہو جاتے ہین اور کچھ ہین اور جو بہت دنون تک رہتے ہین وہ اکچھ ہین پرنت دونون کال سے اُپجے ہین۔ اب مین نے اکال رُوپ کو دیکھا ہی اِس سے دونون برابر ہو گئے ہین پھر اِچھا کسکی کرون۔ ہے منیشور جو لوگ پدارتھونکو رمنیک جانتے ہین وہ اُنکی اِچھا کرتے ہین۔ پرنت تینون لوک رمنیک پدارتھ کوئی نہین سب کچھ اور ناش رُوپ ہین اور اِبچار سے جیوُنکو بھاستے ہین۔ شبد اسپرش رُوپ رس گندھ۔ جو اندریون کے بشئی ہین وے بھی سب اسار رُوپ ہین۔ استری کو بڑا پدارتھ جانتے ہین پر وہ بھی دیکھنے ہی کو سُندر ہی اور بھیتر سے لہوُ مانس بشٹھا سوت کا تھیلا بنا ہوا ہی اسمین بھی کچھ سار نہین۔ پربت بڑے پدارتھ ہین سو پتھر بٹے ہین۔ سمُدر جل ہی۔ بنسپت (نباتات) لکڑی پتے ہین اور انسے آدی جو پدارتھ ہین وہ آپات رمنیک ہین بچار نہ کرنے سے سندر بھاستے ہین۔ اِنکی جو اِچھا کرتے ہین وے اپنے ناش کے نِمت کرتے ہین۔ جیسے پتنگ دیپک کی اِچھا کرتا ہی سو اپنے ناش کے نِمتّ کرتا ہی اور ہرن راگ سننے کی اِچھا سے ناش کو پراپت ہوتا ہی تیسے ہی جو لوگ بشیونکی ترشنا کرتے ہین وہ اپنے ناش کے لیے کرتے ہین۔ اِس سے بچار سے رہت جو اگیانی ہین وہ پدارتھون کو اچھا جانکر اپنے ناش ہونے کی اِچھا کرتے ہین اور جو سم درشی گیان وان ہین وہ اِچھا نہ جانکر جگت کے پدارتھون کی اِچھا نہین کرتے۔ جیسے سورج کے اُدی ہونے سے اندھکار کا ابھاؤ ہو جاتا ہی تیسے ہی جب پدارتھون کا راگ اُٹھ گیا تب ترشنا کس مین رہے۔ ہے سادھو راگ دویش اِچھا گرہن تیاگ جو کچھ بکار ہین اُن سب سے ارتھات بکارونسے رہت ہو کر شدھ آتم تو مین استھت ہو۔ بہت کہنے سے کیا ہی جس پُرش کے مَن سے باسنا مٹ گئی ہی وہ اُپشم وان کلیان موُرت پرم پد کو پراپت ہوا ہی اور سنسار روپی سمدر سے پار ہو گیا ہی (ارتھات پھر اُسکا جنم اور مرن نہین ہوتا ہی)۔

## سرگ انسٹھ - کارن اُپدیش برنن

بشسٹھ جی بولے کہ ہے رامجی اسطرح سرگھہ اور پرگھہ جگت کو بھرم رُوپ بچار کرتے اور آپسمین گرو جانکر پوجتی ہے۔ کچھ دنون کے بعد پرگھہ چلا گیا۔ ہے رام جی انکا جو آپس کا سمباد تمکو مین نے سنایا ہی سو پرم بودھ کا کارن ہی اس بچار کے کرم سے بودھ پراپت ہوتا ہی۔ بہت بودھ سے جب بچار کروگے تب اہنکار روپی بادل مِٹ جائیگا اور شدھ ہردی روپی آکاش مین آتم روپی سورج کا پرکاش ہو آویگا۔ اِس سے پرم پد ملنے کے واسطے اہنکار روپی بادل کے مٹنے کا جتن کرو آتما جو ست اور سب آنند دن کی سمپدا چدآکاش ہی اُسمین تم استھت ہو جاؤگے۔ ہے رام جی جو پُرش نت انترمکھی ادھیاتم مئی ہی اور نت چدآنند مین چِت کو لگاتا ہی وہ سدا سکھی ہی اُسکو دُکھ کبھی نہین ہوتا۔ اور جو پُرش آتم پد مین استھت ہوا ہی وہ بڑے بڑے کام کری اور راگ دویش سہت دیکھہ پڑے تو بھی اُسکو کچھہ کلنک نہین ہوتا۔ جیسے کمل پانی مین دیکھہ پڑتا ہی تو بھی پانی سے اونچا رہتا ہی پانی اُسکو چھو نہین جاتا تیسے ہی گیان وان کو کامون کا راگ دویش ہردی مین اسپرش نہین کرتا۔ ہے رامجی جسکا من شانت ہوا ہی اُسکو سنسار کے بھلے بُرے پدارتھ چلایمان نہین کر سکتے۔ جیسے سنگھ کو ہرن دُکھہ نہین دے سکتے تیسے ہی گیان وان کو جگت کے پدارتھ دُکھ نہین دے سکتے جس پُرش کو آتمانند پراپت ہوا ہی اُسکو بشیون کی ترشنا نہین رہتی اور نہ وہ بشیون کے نمت کبھی دین (عاجز) ہوتا ہی جیسے جو پُرش نندن بن مین رہتا ہی وہ کاٹنے والے برچھونکی اِچھا نہین کرتا تیسے ہی گیا نوان جگت کے پدارتھونکی اِچھا نہین کرتا۔ ہے رامجی جس پُرش نے جگت کو اَبدیا رُوپ جانکر تیاگ کیا ہی اسکے چِت کو جگت کے پدارتھ دُکھ نہین دے سکتے۔ جیسے برکت چِت والے پُرش کی استری مر جاوے تو وہ دُکھی نہین ہوتا ہے تیسے ہی گیان وان کے چِت مین بھوگون کا دُکھہ ایسے نہین اُپجتا جیسے نندن باغ مین کانٹون کا برچھ نہین اُپجتا۔ جس پُرش کو آتم بودھ ہوا ہی اور سنسار کا کارن موہ مٹ گیا ہی وہ جو جگت کا کارج کرتا ہوا بھی دیکھہ پڑتا ہی تو بھی کارج اُسکو اسپرش نہین کرتا ہی جیسے آکاش مین اندھکار دیکھہ پڑتا پرنت آکاش کو اسپرش نہین کرتا۔ ہے رام جی ابدیا کے مٹنے کا کارن بچار ہی اور کسی اُپاے سے نہین مٹتی ہی۔ جیسے پرکاش بنا اندھکار نہین مٹتا تیسے ہی بچار بنا اَبدیا نہین مٹتی۔ اَبچار کا نام اَبدیا ہی اور بچار کا نام بدیا ہی۔ جب اَبدیا نشٹ جاے گی تب بشئے بھوگ سواد (مزہ) نہ دینگے اور آتمانند سے سنتشٹ رہوگے۔ ہے رام جی گیان وان کو بچار کے کارن اندریون کے بیوہار اندھا نہین کر سکتے۔ جیسے جل مین مچھلی رہتی ہی اور جل اُسکو اندھا نہین کر سکتا پر اور کوئی اندھا ہو جاتا ہی۔ جب گیان روپی سورج اُدی ہوتا ہی تب اگیان روپی رات مٹ جاتی ہی چِت پرم آنند کو پراپت ہوتا ہی اور راگ دویش روپی نشاچر نشٹ ہو جاتے ہین تب پھر وہ موہ کو نہین پراپت ہوتا۔ جسکے ہردی روپی آکاش مین آتم گیان روپی سورج اُدی ہوا ہی اُسکا جنم اور کل سپھل ہوتا ہی۔ جیسے پورنماشی کا چندرما اپنے

اِمرت کو پاکر اپنے ہی بین شیتل ہوتا ہی تیسے ہی جو پُرش آتم چنتا بین ابھیاس کرتا ہی وہ شانت کو پاتا ہی۔ ہے راجی بُدھ اور اُتم دن اور مِرت اور ست شاستر وہی ہی جس سے سنسار سے بیراگ اور آتم تتو کا بچار اُپجے۔ جب جیو آتم پد کو پاتا ہی تب اُسکے سب کلیش مٹ جاتے ہین اور جنکو آتم بچار بین رُچ نہین دسے مہا ابھاگی ہین ایسے پُرش بہت دنون تک کشٹ پاوینگے اور جنم روپی جنگل کے برچھ ہونگے۔ ہے راجی جیو روپی بیل بہت سی آشا روپی پھانسیون سے بندھا ہوا ہی بڑھاپا روپی پتھرون کی راہ بین چلکر نِربل ہوگیا ہی۔ بھوگ روپی گڑھے بین گرا ہی اور کرم روپی بوجھ کو لادے ہوئے جنم روپی جنگل بین تھک کر کرم روپی کیچڑ بین پھنسا ہوا ہی۔ راگ دویش مچھرون سے دُکھی ہوتا ہی۔ اسنیہہ روپی رتھ کو پکڑ کے کھینچتا ہی اور استری پُتر آدک کی ممتا روپی کیچڑ بین غوطہ کھاتا ہی اور موہ سنسار روپی مارگ بین کرم روپی رَتھ کے ساتھ لگا ہی اور اوپر سے اگیان روپی دھوپ بین جلتا ہی اور سنت جن اور ست شاستر روپی برچھ کی چھایا نہین پاتا ہی۔ ہے راجی جیو روپی بیل ایسا ہی اُسکے نکالنے کا جتن کرو جب تتو کو دیکھوگے تب چِت بھرم مٹ جایگا۔ ہے راجی سنسار روپی سمُندر سے ترنے کا اُپاے سُنو۔ کہ مہا پُرش اور سنت لوگ ملاح ہین انکی جگت روپی جہاز ہی اس سے سنسار روپی سمُندر سے تر جاؤگے اور اُپاے کوئی نہین یہی بڑا اُپاے ہی۔ جس دیش بین سنت جن روپی برچھ نہین ہین اور جنکی پھولون سمت شیتل چھایا نہین ہی اُس نرجن مر استھل بین ایک دن بھی نہ رہیے۔ ہے راجی سنت جن روپی برچھ ہین جنکے چکنے اور شیتل بچن روپی پتے ہین پرسن ہوتا سُندر پھول ہی اور نشچے اُپدیش روپی پھل ہی جب یہ پُرش اُسکے پاس جاوی تب مہا موہ روپی جلن سے چھوٹے اور شانت کو پاکر ترپت ہو تب ہی تینون پھولونکو پاکر اگھاے جاویگا اور سب دُکھون سے چھوٹ جایگا۔ ہے راجی اپنا آپ ہی متر ہی اور اپنا آپ ہی شتر ہی۔ اپنے آپکو جنم روپی کیچڑ بین نہ ڈالی۔ جو کوئی دیہہ بین اہم بھاؤ نا سے بشیون کی ترشنا کرتا ہی وہ اپنا آپ ہی ناش کرتا ہی اور جو دیہہ بھاؤ کو تیاگ کر آتم ابھیاس کرتا ہی وہ اپنا آپ اُدھار کرتا ہی اور وہ اپنا آپ ہی متر ہی اور جو اپنے آپکو سنسار سمدر بین ڈالتا ہی وہ اپنا آپ شتر ہی۔ ہے رام جی پہلے یہ بچار کر دیکھو کہ جگت کیا ہی اور کیسے پیدا ہوا ہی اور کسطرح نِبرت ہوگا۔ بین کون ہون۔ ست کیا ہی اور است کیا ہی ایسا بچار کر جو ست ہی اُسکو لے لو اور جو است ہی اُسکو تیاگ کرو۔ ہے رام جی نہ دھن کلیان کرتا ہی اور نہ متر بھائی بندھ اور نہ شاستر کلیان کرتے ہین اپنا اُدھار آپ ہی ہوتا ہی۔ اِس سے تم اپنے مَن کے ساتھ مترتائی کرو جب وہ درڑھ بیراگ اور ابھیاس کریگا تب سنسار کے دُکھ سے چھوٹے گا۔

جب بیراگ ابھیاس سے تتوا دلوکن روپی بیڑی کٹے تب سنسار روپی سمدر سے تر جاوی۔ ہے راجی جیو روپی ہاتھی جنم روپی گڑھے بین گرا ہوا ہی ترشنا اور اہنکار روپی زنجیر سے بندھا ہوا ہی اور کامنا روپی مد سے متوالا ہی جب اِنسے چھوٹے تب مکت ہو۔ ہے راجی ہردے روپی نیترون بین اناتم ابھیمان روپی ماڑا چھا گیا ہی جب بچار روپی اوکھد سے اُسکو دُور کیا جاے تب آتم روپی سورج کا درشن ہو۔ ہے راجی اور اُپای کوئی نہ کرو ایک اُپاے تو ضرور کرو کہ دیہہ کو لوہے لکڑی کے سمان جانکر اسکا ابھمان تیاگ دو۔ جب اہم ابھمان روپی

بادل مٹ جائیگا تب آپ ہی آتما روپی سورج دیکھ پڑیگا جب اہنکار روپی بادل نئی ہو جائیگا تب آتم تتو روپی سورج بھاسے گا وہ پرمانند سُوروپ ہی۔ سکھپت سے مُون انگرُہی اور کیول ادویت تتو ہی۔ بانی سے کہا نہین جاتا اپنے انبھو سے آپ ہی جانا جاتا ہی۔ ہے رامجی سب جگت اننت آتما ہی۔ جب چت درڑھ پُرنام اُسمین ہو تب استھاور جنگم روپ جگت مین وہی دیو بھاسیگا۔ اور سب باسنا مٹ جائیگی تب انبھو سے کیول پرمانند آتم تتو دکھائی دیگا۔ سو سوروپ پُورن اور ادویت ہی۔ سب جگت کو تیاگ کر اُسکے پانے کا جتن کرو۔

## مرگ ساٹھہ۔ بھاس بلاس برتانت برنن

بشسٹھ جی بولے کہ ہے رامجی مَن سے مَن کو چھیدو۔ اور اہم مَن بھاؤ کو تیاگ کرو۔ جبتک مَن نِبرت نہین ہوتا تب تک جگت کے دُکھ نبرت نہین ہوتے۔ جیسے مُورت کا سورج مُورت کے بگڑ جانے بنا اَست نہین ہوتا جب مورت مِٹ جاوے تب سورج کی صورت بھی مِٹ جاوے تیسے ہی جب مَن نشٹ ہوگا تب جگت کے دُکھ بھی نشٹ ہو جاینگے۔ ہے رامجی جیسے پرلی کال مین اَننت دُکھ ہوتے ہین تیسے ہی مَن کے ہونے سے اَننت دُکھ ہوتے ہین اور جیسے میگھ کے برسنے سے ندی بڑھتی جاتی ہی تیسے ہی مَن کے جاگنے سے آپدا بڑھتی جاتی ہی۔ اسی پر ایک پُرانا اتہاس منیشور کہتے ہین سو آپس مین متر تا کا ہیت ہی۔ ہے رامجی سہجا چل پربت سب پربتون مین بڑا ہی اُسپر بہت سے پھول اور طرح طرح برچھ ہین پانی کے جھرنے چلتے ہین اور موتیون کے استھان اور سبرن کے شکھر ہین۔ کہین دیوتاؤن کے استھان ہین۔ کہین پنچھی بول رہے ہین نیچے کرانت رہتے ہین اوپر سِدھ دیوتا اور بدیادھر رہتے ہین۔ پیٹھ مین منکھ رہتے ہین اور نیچے ناگ رہتے ہین مانو سب جگت کا گھر یہی ہی اُس کے اُتردشا مین سُندر برچھ پھلون سے پُورن ہین اور تالاب بھی ہی جو بہت سُندر بنا ہوا ہی جیسے سورگ مین ہی وہان اتر نام ایک رکھیشور سادھون کا شرم (تھکائی) دور کرنے والا رہتا تھا اُس کے آشرم کے پاس دو تپسوی آکر رہنے لگے مانو آکاش مین برہسپت اور شکر آکر رہے ہین۔ اِن دونون کے گھر مین دو مہا سُندر پُتر جیسے کمل پیدا ہو تیسے ہی پیدا ہوئے اور ایک کا نام بھاس اور دوسرے کا نام بلاس ہوا دونون کرم سے بڑے ہوتے جیسے اُنگلی کے دونون پور بڑھتے ہین تیسے ہی بڑھنے لگے۔ آپس مین اُنکی پریت بہت بڑھی اور اکٹھے رہنے لگے جیسے تل اور تیل اور پھول اور سگندھ اِکٹھے رہتے ہین اور جیسے استری اور پُرش کی پریت آپسمین ہوتی ہی تیسے ہی اُنکی پریت بڑھی۔ وہ دیکھنے مین تو دو دیکھ پڑتے تھے پرنت مانو ایک ہی تھے اُنکی اشنان آدک کریا اور مانسی کریا بھی ایک ہی طرح کی تھی اور دوی مہا سندر پرکاشوان تھے جیسے چندرما اور سورج ہون۔ جب کچھ دن بیت گئے تب اُنکے ماتا پتا سریر تیاگ کر سورگ کو گئے اور اُنکے بجوگ سے وہ دونون دُکھی ہوئے اور جیسے کمل کی شوبھا جل کے بنا جاتی رہتی ہی تیسے ہی اُنکے مکھ کی شوبھا جاتی رہی پھر اُنھون نے اُنکے مرنے کی سب کریا کی اور اُنکے گنون کو یاد کر کر بلاپ کرنے لگے اور بہت دُکھی ہوتے کیونکہ مہا پُرش لوگ بھی لوک کی مرجادا سے باہر نہین ہو جاتے ہین۔

ہے راجی اِس پرکار مارے دُکھ کے اُنکا شریر دُبلا ہو گیا۔

## سرگ اکسٹھ۔ انتر پرسنگ برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی جیسے اجاڑ بن کا برچھ جل بنا سُوکھ جاتا ہی تیسے ہی اُنکا شریر سوکھ گیا تب وی دنون تاپ سے رہت ہوکر بچرنے لگے جیسے اپنے جھنڈ سے بچھڑا ہوا ہرن دُکھی ہوتا ہی تیسے ہی وی دکھی ہوے کیونکہ نرمل گیان اُنکو نہ پراپت ہوا تھا۔ جب کچھ دن بیت گئے تب وی پھر آملے۔ بلاس نے کہا کہ ہے بھائی ہردی کو آنند دینے والا امرت کا سمُدر جیون روپی برچھ جو ہی اُسکا پھل سُکھ ہی۔ سو تم اتنے دنون تک سکھ سے رہے ہو۔ تمھارا ہمارا بجوگ ہو گیا تھا تب تم کیسی کرپا کرتے رہے۔ تمنے اپنا چت کچھ نرمل کیا ہی اور اب آتم پد پایا ہی اب تمھاری بُدّھ شوک سے رہت ہوکر بدیا تمکو پھلی ہی اور تم اب کشل رُوپ ہوئے ہو۔ بھاس بولے کہ ہے سادھو اب ہمکو کشل ہوئی جو تمھارا درشن ہوا۔ جگت مین کشل کہان ہی۔ اِس سنسار مین رہ کر ہمکو سُکھ اور کشل کہان ہی۔ ہے سادھو جب پرم آتم تتو کو نہین پایا اور جب تک چت بھومکا نہین مٹی اور جبتک سنسار سمدر کو نہین ترہی تب تک کشل کہان ہی۔ جبتک چت سے دُکھ دور نہین ہوتا تب تک چت کی بھومکا نشٹ نہین ہوتی۔ جب تک سنسار سمُدر سے پار نہین ہوتے تب تک سکھ کہان ہی۔ جبتک چت روپی کھیت مین آشا روپی کانٹون کی بیل بڑھتی جاتی ہی اور آتم بچار روپی ہنسیئے سے کاٹی نہین جاتی تب تک ہمکو کشل کہان۔ جبتک آتم گیان اُدی نہین ہوتا تب تک ہمکو کشل کہان ہی ہے سادھو۔ سنسار روپی بشوچکا روگ آتم گیان روپی اوکھدھ بنا دور نہین ہوتا۔ سب جیونت وہی کرم کرتے ہین جس سے دُکھ پراپت ہو اِس سے سکھ کو نہین پاتے۔ دیہہ روپی برچھ مین بال اوستھا روپی پتے ہین اور جوانی اور بڑھاپا روپی پھل ہین سو موت کے مُنھ مین جا پڑتا ہی پیدا ہوتا ہی پھر مٹ جاتا ہی۔

یہ سُکھ جو چھن بھر کا ہی اور دُکھ جو بہت سے دیر تک رہتا ہی ایسے جو سبھ اشبھ کرم ہین اُن مین دن رات گذرتے ہین ہے سادھو چت روپی ہاتھی بیراگ روپی زنجیر کے بنا ترشنا روپی ہتھنی کے پیچھے دُور سے دور چلا جاتا ہی جیسے چپل پچھی مانس کی اور دوڑتا ہی تیسے ہی چت بشیون کی اور دوڑتا ہی اور آتما روپی چنتامن کی اور نہین جاتا۔ اہنکار روپی چپل دیہہ آدک روپی مانس کیطرف دوڑتا ہی اور سُکھ روپی کمل ایمان روپی دُھول سے دُھوسر ہو جاتا ہی اور جوگ روپی برف سے نشٹ ہو جاتا ہی۔ ہے سادھو وہ دیہہ روپی کنوئین مین گرا ہی جسمین بھوگ روپی سانپ ہی اور آشا روپی کانٹے ہین اور ترشنا روپی جل ہی اُسمین دُکھ پاتا ہی۔ ہے سادھو طرح طرح کے رنگ رنجتا روپی رنگ ہی اور جسمین ترشنا روپی چنچلتا ہی ایسے چیت درشیہ مین مگن ہی۔ چیت روپی جھنڈا کال روپی ہوا سے ہلتا ہی چیت روپی سمُدر مین چنتا روپی بھونر ہین جسمین جیو روپی سمدر مین چنتا روپی بھونر ہین جسمین جیو روپی تنکے آکر دکھ پاتے ہین اور بُدھ روپی پنچھی ہی جو باسنا روپی جال مین دُکھ پاتا ہی۔ یہ مین کرتا ہون۔ یہ مین کرونگا۔ اِسی باسنا روپی جال مین بدھ روپی پنچھی کشٹ پاتا ہی ایک چھن بھر بھی بشرام نہین پاتا ہی۔ ہے بھائی اِس چیت روپی کمل کو راگ دویش روپی ہاتھی پیسے ڈالتا ہی۔ یہ میرا متر ہی یہ میرا شتر یعنے دشمن ہی۔ یہ مین۔ میرا۔ یہی اسکو مارتا ہی۔ شدھ آتم روپ کو تیاگ کر

دیہہ آدک اناتم روُپ مین اہسم بھاؤ کرتا ہی اور دُکھی ہوتا ہی- جیسے راج سے رہت راجا کشٹ پاتا ہی تیسے ہی آتم بھاؤ سے رہت کشٹ پاتا ہی اور دیہہ ابھمان سے جنم مرن کے دُکھ دیکھتا ہی- جب دیہہ ابھمان کو تیاگ کرے تب کشل ہو اور طرح سے کشل نہین ہی-

## سرگ باسٹھ- انتراسنگ بچار برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی اِس پرکار انھون نے آپسمین کشل پوچھا- جب کچھ دن گذری تب ابھیاس کرتے کرتے انکو نرمل گیان پراپت ہوا اور موکش پد کو پلگئے- اِس سے ہے رامجی کلیان کے واسطے گیان کے سوا اے اور کوئی دوسرا مارگ نہین ہی- جسکا چت آشا روپی پھانسی سے بندھا ہوا ہی وہ سنسار سمدر سے پار نہین ہوسکتا اِس سے جیو سنسار روپی سمدر مین غوطہ کھاتا ہی- اور گیان وان ایسے بیچ مین تر جاتا ہی جیسے کوئی گوپد کو بیچ مین نانگھ جاتا ہی- جیسے جس پچھی کے پنکھ ٹوٹے ہین وہ سمدر کو نہین ترسکتا بیچ ہی مین گر کر غوطہ کھاتا ہی اور گرڑ پنکھون سے جلد ہی نانگھ جاتا ہی تیسے ہی جن پرشون کے بیراگ اور ابھیاس روپی پنکھ ٹوٹے ہین وہ سنسار سمدر سے پار نہین ہوسکتے اور جن پرشون کے بیراگ اور ابھیاس روپی پنکھ ہین وہ ترنت ہی ترجاتے ہین- ہے رامجی جو دیہہ سے اتیت مہاتما پرش چنماتر تتو مین استھت ہوئے ہین وہ اونچے ہوکر دیکھتے ہین اور اپنی دیہہ کو دیکھ کر ہنستے ہین جیسے سورج لوگون کو دیکھکر ہنستا ہی ارتھات جگت کے کرمون سے نرلیپ رہتا ہی جیسے رتھ کے ٹوٹ جانے سے رتھ کی ہوا کو کچھ دُکھ نہین ہوتا تیسے ہی دیہہ کے دُکھ سے گیاوان کو کبھی دُکھ نہین ہوتا اور من کے چھوبھ سے بھی آتم تتو مین کچھ چھوبھ نہین ہوتا- جیسے ترنگ پر دھول پڑتی ہی تو اُس سے سمدر کو کچھ لیپ نہین ہوتا تیسے ہی من کے دُکھ سے آتما کو کچھ دُکھ نہین ہوتا- ہے رامجی جیسے جل اور ہنس کا اور جل اور بیڑی کا کچھ سمبندھ نہین تیسے ہی دیہہ اور آتما کا کچھ سمبندھ نہین جیسے پہاڑ اور سمدر کا سمبندھ نہین اور جیسے پانی پتھر کاٹھ ایک جگہ رہتے ہین پرنت کچھ سمبندھ نہین- اور جیسے جل اور بیڑی کا سنجوگ ہوتا ہی تو پانی کے بوند اُٹھتے ہین تیسے ہی دیہہ اور آتما کے سنجوگ سے چت برت پھرتی ہی- ہے رامجی جیو دکھ سنگ ہی سے ہوتا ہی- جہان اہسم مم کا ابھمان ہوتا ہی وہان دُکھ بھی ہوتا ہی اور جہان اہسم مم کا ابھمان نہین وہان دکھ بھی کچھ نہین- جیسے مچھلی کو جل مین ممتو ہوتا ہی اور اُسکے بجوگ سے دُکھ پاتی ہی تیسے ہی جس پرش کو دیہہ مین اہسم مم بھاؤ ہی وہ بڑا کشٹ پاتا ہی اور جسکو دیہہ مین ابھمان نہین اُسکو دُکھ بھی کچھ نہین ہوتا ہے رام جی جیون جیون من سے سنسرگتا نبرت ہوتی ہی تیون تیون بھوگ پرباہ کشٹ نہین دیتا- جیسے جل اور پتھر کو کشٹ نہین ہوتا اور جیسے درپن مین پربت کا پرتمب ہوتا ہی سو درپن کو پرتمب کا سنگ نہین ہوتا اور کشٹ بھی نہین ہوتا تیسے ہی جب دیہہ سے سنسرگ بھاؤ اُٹھ جاتا ہی تب کوئی بھی کشٹ نہین ہوتا ہی جیسے درپن کو کچھ کشٹ نہین ہوتا تیسے ہی آتما اور جگت کی کریا ہی- ہے رام جی سربتھا سمت ماتر آتم تتو استھت ہی وہ شدھ ہی اور دویت شبد کے پھرنے سے رہت ہی- جو اسمین استھت ہی اُسکو دویت شبد نہین پھرتا

اور جو اگیانی ہی اُسکو دویت کلنا اُٹھتی ہی۔ ہے رامجی یہ سب جیو دکھ رُوپ نہین ہین پرنت اگیان بھرم سے
آپ کو دُکھی جانتے ہین۔ جیسے اَستھان مین چور بھاؤنا اپچار سے ہوتی ہی تیسے ہی آتما مین دُکھ
کی بھاؤنا اپچار سے ہوتی ہی۔ یہ جیو اشبد رُوپ ہی پرنت کلنا کے بش سے آپ کو سمبندھی جانتا ہی
جیسے سپنے مین استری بندھن کرتی ہی اور استھان مین بیتال بھاستا ہی اور ڈر لگتا ہی تیسے ہی اپنی کلپنا سے
جیو بندھن مین پڑتا ہی۔ ہے رام جی دیہہ اور آتما کا سمبندھ است ہی جیسے جل اور بیڑی کا سمبندھ است
ہی۔ جو جل نہ ہے تو بیڑی کو کچھ چنتا نہین اور بیڑی کا بھاؤ ہو تو جل کو کچھ چنتا نہین ہوتی تیسے ہی آتما اور
دیہہ کا سمبندھ است ہی۔ جب ایسے جانکر ہردی سنگ سے رہت ہو تب دیہہ کا دُکھ کچھ نہین لگتا۔
دیہہ کے دُکھ مین آپ کو دُکھی ماننا اور دیہہ سے اہم بھاؤنا کرکے آتما دُکھی ہوتا ہی۔ جب
دیہہ مین ابھمان کو تیاگ دے تب سکھی ہو۔ بُدھمان لوگ ایسا کہتے ہین جیسے جل اور پتھر اکٹھا رہتے ہین
پرنت بھیتر سے سنگ نہین ہی اس سے اُنکو دکھ کچھ نہین ہوتا تیسے ہی جب ہردی سے سنگ نہ ہو تب
دیہہ اندریونکے ہوتے ہوئے بھی دُکھ کا اسپرش کچھ بھی نہ ہو۔ اور نر دُکھ پد مین پراپت ہو۔ ہے رامجی
جسکو دیہہ مین آتما کا ابھمان ہی اُسکو جنم مرن دُکھ روپ سنسار بھی ہی۔ جیسے بیج سے برچھ پیدا ہوتا ہی تیسے
ہی دیہہ کے ابھمان سے سکھ دُکھ روپ سنسار پیدا ہوتا ہی اور سنسار سمُدر مین ڈوبتا ہی۔ جو ہردی سنگ سے
رہت ہوتا ہی سو سنسار سمدر سے پار ہو جاتا ہی۔ ہے رام جی جسکے ہردی مین دیہہ ابھمان ہی اُسکے چت روپی
برچھ مین موہ روپی بہت سی شاخین پیدا ہوتی ہین اور جسکا ہردی سنگ سے رہت ہی اُسکا موہ مِٹ جاتا ہی
اُسکو چت لین کہتے ہین۔ جسکا چت دیہہ آدک مین بندھا ہی اُسکو طرح طرح کا بھرم روپ جگت بھاستا
ہی اور جسکا چت دیہہ آدک مین بندھا نہین ہی وہ ایک آتم بھاؤ ہی کو دیکھتا ہی جیسے ٹوٹی ہوئی آرسی مین
بہت سے پرتبمب دیکھ پڑتے ہین اور ساجی (سابوت) آرسی مین ایک ہی پرتبمب دیکھ پڑتا ہی
تیسے ہی سنشے والے چت مین طرح طرح کا جگت بھاستا ہی اور شدھ چت مین ایک آتما ہی
بھاستا ہی۔ ہے رامجی جو پُرش بیوہار کرتے ہین اور سنگ سے رہت ہین ایسے نرمل پُرش سنسار مین مکت
ہین اور جو سب بیوہارونکو تیاگ بیٹھے ہین پرنت تپسیا بھی کرتے ہین اور چت پھنسا ہوا ہی وہ بندھن مین
ہین اور جو ہردی مین سنگ سے رہت ہین وہ مُکت ہین اور انتر چت کسی پدارتھ مین بندھا ہی وہ
بندھن مین ہی۔ بندھن اور مکت مین اتنا ہی بھید ہی جسکا ہردی اسنگ ہی وہ سب کام کرتے
ہوئے بھی اکرتا ہی جیسے نٹ سب سوانگون کو دھرتا ہوا بھی آپ الگ ہی ہی تیسے وہ پُرش بھی الگ
(یعنی غیر ملوث۔ بے لگاؤ) ہی۔ اور جو ہردی مین ابھمان سہت ہی وہ کچھ نہین کرتا تو بھی کرتا ہی۔ جیسے
سب کام چھوڑکر جیو سوتا ہی اور سپنے مین بہت سے سُکھ دُکھ بھوگتا ہی تیسے ہی وہ سب کچھ کرتا ہی۔ چت کے
کرنے سے کرتا ہی چت کے نہ کرنے سے اکرتا ہی۔ شریر سے کرنا سو کرنا نہین ہی اور شریر سے نہ کرنا سو نکرنا
نہین ہی۔ برہم ہتیا سے بھی اسنگکت پُرش کو کچھ پاپ نہین لگتا اور جو اشومیدھ جگیہ کرے تو کچھ پن بھی
نہین ہوتا۔ جسکا چت کسی طرح سے اسکت نہین ہی وہ پُرش مکت سوروپ ہی اور دھن دھن ہی اور جسکا چت

اسکت ہی وہ بندھن مین ہی اور دُکھی ہی- جو پُرش اسکت نہین ہی وہ آکاش کیطرح نرمل ہی اور سم بھاؤ ایک آدویت آتم تتو مین استھت ہی-

## سرگ ترسٹھ- سنسکت بچار برنن

شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون سنگ کسکو کہتے ہین- بندھ روپ سنگ کسکو کہتے ہین موکش روپ سنگ کسکو کہتے ہین اور سنگ بندھنون سے مُکت کسکا نام ہی اور کس اُپاے سے مُکت ہوتا ہی وہ کہیئے-

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے رامجی دیہہ اور دیہی کا جو بھاگ ہی اُسکو تیاگ کر داور اُسکے ساتھ جو ملکر کرتا ہی اور دیہہ ماتر مین اپنا بشواس کرتا ہی کہ اتنا ہی مین ہون اسیکو سنگ اور بندھ کہتے ہین- ہے رام جی آتم تتو اننت ہی دیہہ ماتر مین اہم بھاؤ نا سے آپ کو اتنا ہی ماننا اور اُسمین ابھمان کرکے سُکھ کی اچھا کرنا اسی کا نام بندھ ہی اور اسیکو سنگ کہتے ہین- جسکو یہ نشچے ہوا ہی کہ سب آتما ہی مین کسکی اچھا کرون اور کسکا تیاگ کرون وہ اس اسنگ سے جیون مکت کہا تا ہی- یا یہ کہ نہ مین ہون نہ یہ جگت ہی سب بھاؤ ابھاؤ کو تیاگ کر ادویت تتا مین استھت ہونے کا نام جیون مکت ہی- جسکو نہ کرمون کے تیاگ کی اچھا ہی اور نہ کرنے کی اچھا ہی اور ہردے سے کرنے کا بھاؤ نہین اس سنگ کا جس نے تیاگ کیا ہی وہ اسنگ کہا تا ہی- ہے رامجی جسکو آتم تتو مین نشچے ہی اور راگ دویش اور سُکھ دُکھ کے بس مین نہین ہی وہ اسنسرگ کہا تا ہی- جس نے سب کرمون کا پھل یہ سمجھکر تیاگ کیا ہی کہ مین کچھ نہین کرتا ایسا جو من سے تیاگی ہی وہ اسنسرگ کہا تا ہی اور اُسکو کوئی کرم بندھن نہین کرسکتا پرنت سب سمپدا اُسکو ہوتی ہی اور جو سنسکت پُرش کرم کرنے اور بھوگ کرنے کا ابھمان رکھتا ہی اُسکو بہت سے دُکھ ہوتے ہین جیسے کوئی گرڈھے مین گرے اور اُسمین کانٹون کے برچھ ہون تو اُنسے وہ دُکھ پاتا ہی تیسے ہی سنسکت پُرش دُکھ پاتا ہی- ہے رامجی سنگ کے بش سے بہت بڑے بڑے دکھ سلسلہ کے ساتھ پیدا ہوتے ہین جیسے گرڈھے کے برچھ سے کانٹے پیدا ہوتے ہین- ہے رام جی ناک مین رسّی ڈالکر اونٹ بیل وغیرہ بوجھا اُٹھاتے پھرتے اور مار کھاتے ہین تیسے ہی سنسکت پُرش آسا روپی پھانسی سے بندھے ہوئے دُکھ پاتے ہین اُسی سنسکت ہونے کا پھل اونٹ آدک بھوگتے ہین پانی مین رہتے ہین گرمی سردی کا دُکھ پاتے ہین کلھاڑی سے کاٹے جاتے ہین اسی پرکار سنسکت ہونے کا پھل برچھ بھوگتے ہین- پرتھوی کے چھید مین کیڑے ہوتے ہین اور شریر کے کلیش سے دکھ پاتے ہین- اَن آدک اُگتے ہین ہنسیئے سے کاٹے جاتے ہین اور ہردے مین دُکھ پاتے ہین اور پھر بوئے جاتے ہین پھر کاٹے جاتے ہین سنسکت (دل بستہ) ہونے ہی کا پھل بھوگتے ہین اسیطرح جو جنم پاتے ہین اور دُکھ بھوگتے ہین سو سنسکت ہین- ہری گھاس کو ہرن کھاتے ہین اور بدھک بان سے اُنکو مارتے ہین تب دُکھی ہوتے ہین جو جیو تمکو دیکھ پڑتے ہین وہ اسیطرح سنسکت ہونے سے بندھے ہین سنسکت ہونا بھی دوطرح کا ہی ایک بندھ اور ایک بندھن کرنے جوگ- جو تتو کا جاننے والا ہی وہ نمسکار کرنے کے جوگ ہی- ہے رام جی جو آتم تتو سے گرا ہی اور دیہہ آدک مین ابھمانی ہوا ہی وہ موڑھ ہی اور سنسار مین جنم مرن کو پراپت

ہوتا ہی اور جسکو آتم تتو کا گیان ہوا ہی اور نشٹھا ہی وہ نمسکار کرنے جوگ ہی اُسکو پھر سنسار کا جنم مرن نہین مرنا ہوتا
جسکے ہاتھ مین سنکھ چکر گدا پدم ہی اور جسکو آتم تتو مین نشچے ہی اور آتم تتو مین سنسکت ہی اور جو تینون لوک کی پالنا
کرتا ہے وہ نمسکار کرنے کے جوگ ہی۔ مہا پرلی تک جو جگت کو پیدا کرتا ہی جو سدا شو سوروپ مین سنسکت
ہی اور جو برہما ہو کر براجتا ہی وہ نمسکار کرنے جوگ ہی۔ سورج جو بے سہارے آکاش مین پھرتا ہی اور سدا سوروپ
مین نشٹھا ہی وہ نمسکار کرنے جوگ ہی۔ لیلا سے استری کو اردھانگ رکھتا ہی اُسکے پریم روپی بندھن مین بندھا ہی
بھبوت لگاتا ہی سدا شو روپ مین سنسکت ہی اور شنکر روپ ہو کر براجمان رہتا ہی وہ نمسکار کرنے
جوگ ہی ایسے آدیکر سدھ دیوتا بدیادھر لوکپال جو سوروپ مین سنسکت ہین وی سب مکت سوروپ
ہین اور نمسکار کرنے جوگ ہین اور جو دیہہ آدک مین سنسکت ہین وی بندھن مین ہین اور جنم اور بڑھاپا اور موت
کو پاتے ہین اور دکھی ہوتے ہین۔ ہے رام جی جنکو شریر مین ابھمان ہی وی جو باہر سے اُدار بھی دیکھ پڑتے ہین
تو بھی جب بھوگون کو دیکھتے ہین تب ایسے گرتے ہین جیسے مانس کو دیکھ کر آکاش سے چیل گدھ وغیرہ گرتے ہین تو وی
برتھا جتن کرتے ہین۔ ہے راجی جو سنسکت جیو ہین وی سب بندھے ہوئے ہین کوئی دیوتا ہو کر سورگ مین رہتے ہین
کوئی سنکھیہ ہو کر منوکھیہ لوک مین رہتے ہین۔ بہت سے سانپ ہو کر پاتال مین رہتے ہین اور تینون لوک مین بھٹکتے
پھرتے ہین۔ جیسے گولر مین بھُنگے رہتے ہین تیسے ہی برہمانڈ مین سنسکت جیو رہتے ہین اور میٹ جاتے ہین۔
کال روپی بالک کا جیو روپی گیند ہی وہ اُسکو کبھی نیچے کو اُچھالتا ہی کبھی اوپر کو اُچھالتا ہی۔ ہے راجی
جو کچھ جگت ہی وہ سب اسَت روپ ہی۔ مَن روپی چتیرے (مصوّر) نے سنگ روپی رنگ سے
شون آکاش مین جو دیہہ آدک جگت لکھا ہی وہ سب اسَت روپ ہی۔ جیسے سمندر مین ترنگ اُپجتے
اور میٹ جاتے ہین تیسے ہی جیو برہمانڈ مین اُپجتے رہتے ہین۔ جسکا من دیہہ آدک مین سنسکت ہی وہ ترشنا
روپی اگن مین پھوس کیطرح جلتا ہی۔

ہے راجی جو سنسکت پُرش ہی اُسکے شریر پانے کی کچھ انتہا نہین۔ سمیر پربت کی چوٹی سے لیکر چرنون تک
جو گنگا جی کی دھارا چلے تو اُسکے کنکے (ذرہ) چاہے گن لیے جاوین پرنت سنسکت جیو کے شریرونکی گنتی
نہین ہو سکتی جو کچھ آپدا ہی وہ اُنکو پراپت ہوتی ہی۔ جیسے سمندر مین سب ندیان آکر پراپت ہوتی ہین
تیسے ہی سب آپدا اسکو آکر پراپت ہوتی ہین۔ ہے راجی جو دیہابھمانی سدا بشیونکو بھوگ کرتے ہین وی
رورو کال سوتر آدک نرک مین جلینگے اور جو کچھ دُکھ کے استھان ہین وی سب اُنکو پراپت ہونگے اور جو
سنسکت سے رہت ہین اُنکو سب سمپدا ملتی ہین۔ جیسے برسات مین ندیان جل سے پورن ہوتی ہین اور
مان سرور مین سب ہنس آکر بھٹرتے ہین تیسے سنسکت سے رہت پُرش کو سب سمپدا پراپت ہوتی
ہین۔ جس پُرش کو دیہہ کا ابھمان بڑھ جاتا ہی اُسکو زہر کے برابر جانو اور جسکو دیہہ کا ابھمان نہین ہی اُسکو
امرت روپ جانو۔ زہر جیون جیون بڑھتا ہی تیون تیون مارتا ہی اور امرت جیون جیون بڑھتا ہی
تیون تیون امر ہوتا ہی۔

ہے راجی جو پرش دیہہ کے ابھمان کو تیاگ کر سوروپ مین سنسکت ہوتا ہی وہ سکھی ہوتا ہی اور جسکے ہردے مین

درشیہ کا سنگ ہی اُسکو یہ سنکلپ روپی انگار جلاویگا اور جسکے ہردی مین سنگ نہین وہ اسنگ روپی امرت سے سُکھی ہوگا اور چندرما کیطرح شیتل اور مُکت رُوپ ہوگا اِسکا اَبدیا روپی بشوچکا روگ نشٹ ہوجایگا اور وہ شانت رُوپ ہوگا۔

## سرگ چونسٹھ - شانت سماچار جوگ اُپدیش برنن

بشسٹھ جی کہتے ہین کہ ہے رامجی یہ جو مین نے تمکو اُپدیش کیا ہی اُسکو بچار کرکے ابھیاس کرو اور سب کال اور سب استھان اور سب کرمون کے کرتا چت کو دیہہ آدک مین نہ لگاکر کیول آتم چیتن مین استھت کرو۔ ہے رام جی کسی لسبت کو ست جانکر چت نہ لگاؤ۔ نہ آکاش مین نہ نیچے مین۔ نہ اوپر مین۔ نہ دشا مین۔ نہ بھیتر نہ باہر۔ نہ پران مین۔ نہ ہردے مین۔ نہ سر مین۔ نہ تالو مین۔ نہ بھونہہ کے بیچ مین۔ نہ ناک مین۔ نہ جاگرت سُوپن سکھپت مین نہ اندھیرے مین۔ نہ اُجیرے مین۔ نہ کالے مین۔ نہ پیلے مین۔ نہ لال مین۔ نہ اُجلے مین۔ نہ ٹھہرنے مین نہ چلنے مین۔ نہ آدی مین۔ نہ مدھہ مین۔ نہ اَنت مین۔ نہ دور مین۔ نہ نزدیک مین۔ نہ چت آدانتہ کرن مین نہ شبد مین۔ نہ اَسپرش مین۔ نہ رُوپ مین۔ نہ رَس مین۔ نہ گندھ مین۔ اور نہ کلنا اور نہ اکلنا مین چت کو لگاؤ۔ سب اور سے چِت کو روک کر چیتن تتو مین بشرام کرو۔ دویت کو لیکر چیتن تتو کا آشرے کرو۔ ہے رام جی جب سب سے نراش ہوگے اور آتم تتو مین استھت ہوگے تب بگت سنگ ہوگے اور جیو کا جیوتو چلا جایگا کیول چدآتما ہوکر استھت ہوگے تب سب بیوہارون کو کرد یا نہ کرو۔ کرتے ہوے بھی اکرتا ہوگے اُکتوا اسکا بھی تیاگ کرو کیول چدانند شانت رُوپ جو تتو ہی اسمین استھت ہو تب ادویت رُوپ تتو آپ ہی بھاسیگا جیسے بادل کے دور ہوجانے پر سورج آپ ہی بھاستا ہی تیسے ہی پھُرنے سے رہت ہونے پر چیتن تتو بھاس آویگا۔ اَور جیسے پرکاش رُوپ جلتا اَگن سو بھاو ہی سے بھاس آتی ہی تیسے ہی آتم پرکاش سو بھاؤ ہی سے بھاس آویگا پھر جو کچھ کریا تم کروگے وہ کچھ پھَل دایک نہ ہوگی۔ جیسے کمل کو جل اسپرس نہین کرتا تیسے ہی کریا تمکو اَسپرس نہ کرے گی۔ اور چت آتم گت نربان رُوپ ہوگا اور کریا کرتے بھی اکرتا رہوگے۔

## سرگ پنیسٹھ - سنسکت چکتسا برنن

بشسٹھ جی بولے کہ ہے رامجی اسنکت پُرش دھیان کری یا بیوہار کری وہ سدا دھیان مین استھت اور شوک سے رہت ہی۔ باہر سے جو وہ چھوبھ وان درشٹ آتا ہی پرنت ہردی اُسکا سب کلنا سے رہت ہی اور وہ سمپورن اِچھی سے سوبتا ہی۔ ہے رام جی جس پُرش کا چت چیت سے رہت اچل ہی وہ بگت جو ردتاپ سے رہت ہی اُسکو کوئی دُکھ اَسپرش نہین کرتا جیسے جل کمل کو اَسپرش نہین کرتا اور اور ون کو نرمل کرتا ہی اور جیسے نرملی میلے جل کو نرمل کرتی ہی تیسے ہی وہ جگت کو نرمل کرتا ہی۔ جو آتم تتو مین لین ہی وہ جو چھوبھ وان بھی دیکھہ پڑتا ہی تو بھی اُسکو چھوبھ کچھ نہین۔ جیسے سورج کا پرتبمب چھوبھ وان درسٹے آتا ہی پرنت سورج کو کبھی چھوبھ نہین تیسے ہی گیانوان کا چت چھوبھ وان دیکھہ پڑتا ہی پرنت اُسکو چھوبھ کبھی نہین۔ ہے رامجی

آتمارو پی پُرش باہر سے مور کے پنکھ کیطرح چنچل بھی دیکھ پڑتا ہی پرنت ہردی سے سمیر پربت کیطرح اَچل ہی جنکا
چت آتم پدمین استھت ہوا ہی اُنکو سُکھ دُکھ اپنے بش نہین کر سکتے جیسے پھٹک کو پر تمبب کا رنگ نہین چڑھتا
ہی تیسے ہی گیان وان کو سُکھ دُکھ کا رنگ نہین چڑھتا۔ جس پُرش کو پرا ور برہم کا ساکسات کار ہوا ہی اُسکا
چت راگ دویش کے رنگ سے رنگا نہین ہوتا۔ جیسے آکاش مین بادل دیکھ پڑتا ہی پرنت آکاش
کو اسپرش نہین کرتا تیسے ہی گیانوان کے چت کو راگ دویش اسپرش نہین کرتا۔ جو آتما کا دھیان کرنے
والا ہی اور جو پرم بودھ کو پاکر کلنا روپی مل سے چھوٹ گیا ہی وہ پُرش اسنسکت کہاتا ہی۔ ہے رام جی جو
آتمارام پُرش ہی وہ آتم گیان کے ابھیاس سے سنسکت سے چھوٹ جاتا ہی اور طرح سنسکت بھاؤ نبرت
نہین ہوتا۔ جب چت پر نام آتما کی اور ہوگا۔ جیسے چندرما پر نام کے بش سے اماوسیا کو سورج روپ ہو جاتا
ہی تب چت درڑھ پرنام کے بش سے آتمارُوپ ہو جایگا۔ جب چت چیت بھاؤ سے رہت ہو جاتا ہی تب
چھین چت کہاتا ہی اور سانت کلنا کہاتا ہی تب جاگرت بھی سکھپت رُوپ ہو جاتا ہی اُس اوستھا مین جو کچھ
کریا کرتا ہی وہ پھل کا آرمبھ نہین ہوتی کیونکہ وہ تو اہنکار سے رہت ہو جاتا ہی۔ جیسے جنتر کی پتلی اہنکار سے
رہت چیشٹا کرتی ہی اور سمبیدن سے رہت ہی اُسکو کوئی دُکھ نہین ہوتا تیسے اہنکار اور سمبیدن سے
رہت پُرش نردُکھ اور نرلیپ کہاتا ہی۔ ہے رامجی انشٹ انشٹ بھاؤ ابھاؤ روپی جگت چت
مین ہوتا ہی جب چت آتم بھاؤ مین پراپت ہوا تب کس سے کسکو بندھن ہو تب تو سب آتم
تتو ہی ہوتا ہی جیسے نٹ سب سوانگ کرتا ہی اور اپنا ابھمان کسی مین نہین کرتا تیسے ہی سُکھپت بودھ
پُرش جگت کی کریا کرتا ہی اور بندھن مین نہین پڑتا جیون مُکت ہو کر رہتا ہی۔ ہے رامجی سکھپت بودھ
کا آشری کرکے جگت کی کریا سب کرو پر کریا کرم کرتا ترپتی کی بھاؤنا سے رہت ہو تب تمکو کچھ دُکھ نہ
ہوگا۔ نہ گرہن اور تیاگ کا ابھمان ہوگا جیتھا پراپت مین استھت ہوگے۔ سکھپت بودھ مین جو استھت
ہی سو کرتا ہوا بھی کچھ نہین کرتا ایسے نشچے کو رکھ کر جیسی اچھا ہو تیسے کرو ہے رام جی گیان وان
کی چیشٹا بالک کیطرح ہوتی ہی جیسے بالک ابھمان سے رہت پالنے مین انگ کو ہلاتا ہی تیسے ہی
گیان وان ابھمان سے رہت کرم کرتا ہی اور پھل کا اسپرش اُسکو نہین ہوتا۔ جب چت اچت
رُوپ ہو جاتا ہی تب جاگرت جگت سکھپت رُوپ ہو جاتا ہی۔ اور جو کچھ کرم کرتا ہی وہ کرم اُسکو
اسپرش نہین کرتا۔ ہے رامجی جب جگت سے سُکھپت دشا پراپت ہوتی ہی تب ہردے شیتل
ہو جاتا ہی راگ دویش کچھ نہین پھُرتے اور آتمانند سے پُورن ہوتا ہی اور جیسے پورنماسی کا چندرما سوہتا ہی تیسی
ہی وہ سوہتا ہی۔ جو سکھپت بودھ مین استھت ہی وہ مہا تیجوان ہوتا ہی اور آتمانند سے پُورن چندرما کیطرح ہوتا ہی
ہے رامجی جو پُرش سکھپت اوستھا مین استھت ہی وہ سنسار کے کسی چھوبھ سے چلائمان نہین ہوتا جیسے پربت
سدا چھوبھ سے رہت ہوتا ہی اور بھوکمپ (بھوچال) مین برچھ آدک سب چلائمان ہوتے ہین پر استاچل پربت
چلائمان نہین ہوتا یعنے کانپتا نہین تیسے ہی گیانوان پرش چلائمان نہین ہوتا۔ جیسے پربت سب کال مین
سَم رہتا ہی اور برچھ پیدا ہو کر گر پڑتے ہین پر پربت جیون کا تیون رہتا ہی تیسے گیانوان سب کریا

ہین سم رہتا ہی۔ ہے رامجی ایسی سکھپت دشا ابھیاس جوگ سے پراپت ہوتی ہی جب یہ دشا پراپت ہو گی تب
اُسکو تتو جاننے والا تریا پد کہتے ہین سو پرمانند روُپ ہی اُسمین سب دُکھ ناش ہو جاتے ہین اور امنسکت ہو جاتا ہی
جب مَن کا منن بھاؤ نبرت ہو جاتا ہی تب گیا نوان کو پرم سُکھ اُدی ہوتا ہی اور اُس سے وہ پرمانند ہو جاتا ہی جو اِس
سنسار رچنا کو لیلا روُپ دیکھتا ہی اور سب دکھون سے رہت نربھی ہوتا ہی اُس سے سنسار بھرم دور ہو جاتا ہی
جب تریا پد مین پراپت ہوتا ہی تب سنسار مین پھر نہین گرتا۔ جو جتن وان پُرش پرم پاون پد مین استھت ہوئے
ہین وے سنسار کی دشا کو دیکھ کر ہنستے ہین۔ جیسے پہاڑ پر بیٹھا ہوا پُرش نگر کو جلتا ہوا دیکھکر ہنستا ہی تیسے ہی
گیانوان آتمانند کو پا کر سنسار کے کامون مین دُکھ جانکر ہنستا ہی۔

ہے رامجی تریا اوستھا مین استھت ہونے سے ابناشی ہوتا ہی اور آنند روپ آنند کلنا سے آنند کلنا ہی جب
ایسے تریا تیت پد کو پراپت ہوتا ہی تب جنم مرن کے بندھن سے چھوٹ جاتا ہی اور ابھمان آدک کلنا سے رہت
پرم جوت مین ملجاتا ہی جیسے نمک کی گولی سمدر مین جل روپ ہو جاتی ہی تیسے ہی وہ آتم روُپ ہو جاتا ہی۔

## سرگ چھیاسٹھ۔ سنسار جوگ اُپدیش برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی۔ جبتک تریا پد مین استھت رہتا ہی تب تک کیول جیون مکت ہوتا ہی اور
اِسکے بعد بدیہہ مکت تریا تیت ہی سو بانی کا بشی نہین جیسے آکاش کو ہاتھ سے کوئی پکڑ نہین سکتا تیسے ہی تریا
تیت بانی سے باہر ہی۔ تریا تیت پد سے بشرانت بھی دور ہی بدیہہ مکت سے پاتا ہی۔ اب تم کچھ کال ایسی
سکھپت اوستھا مین استھت ہو رہو پھر پرمانند پد مین استھت ہونا۔ ہے رامجی تریا اوستھا مین جو
استھت ہوا ہی وہ نردوند بھاؤ کو پراپت ہوا ہی۔ جب تم سکھپت اوستھا مین استھت ہو گے تب
جگت کے کارج بھی کرتے رہو گے اور سدا پورن رہو گے اور تمکو اُدی است کا بھاؤ کبھی پراپت
نہ ہو گا۔ جیسے تصویر کا چندرما اُدی است کو نہین پراپت ہوتا ہی تیسے ہی تم اُدی است بھاؤ کو نہ پراپت
ہو گے۔ ہے رام جی اِس شریر کو جیو اپنا جانکر راگ دویش مین جلتا ہی اور جس پدارتھ کا سمبندھ
ہوتا ہی اسکے نشٹ ہونے سے آپ نشٹ ہو جاتا ہی جیسے مرتکا کا انوبھو گھٹ مین ہوتا ہی پر گھٹ کے
ناش ہونے سے مرتکا کا ناش نہین ہوتا تیسے ہی تم بھرم مت کرو تم سدا جیون کے تیون ہو
تمھارا سمبندھ اسمین کچھ نہین اِس سے گیانوان دیہہ کے ناش ہونے سے شوک وان نہین ہوتا
اور دیہہ کے بنے رہنے سے سکھی بھی نہین ہوتا کیونکہ اُسکا دیہہ کے ساتھ کچھ سمبندھ نہین۔ جو تتو
درشی پُرش ہی وہ برتھا پراپت مین نردوش ہو کر بچرتا ہی اور ابھمان آدک بکارون سے رہت
آکاش کیطرح نرمل ہی۔ جیسے شرد رت کی رات مین چندرما سے آکاش نرمل ہوتا ہی تیسے ہی
مَن کی برت بکارون سے رہت ہو کر آتم مین استھت ہوتی ہی سنسار کی اور نہین گرتی۔ جیسے جوگ
منتر تپ اور سدھتا سے پورن پرش اکاش مین اُڑتا جاتا ہی وہ پھر پرتھوی پر نہین گرتا۔ ہے
رام جی تم بھی اپنے پرکرت بھاؤ مین استھت ہو کر جتھا پراپت کریا کو کرتے ہوئے نردوند رہو تم بھی

اب سوُروپ کے جاننے والے ہوئے ہو اور پرم پدمین جاگ کر اپنے سوُروپ کو پراپت ہوتے ہو اس سے
تم شوک سے رہت ہو کر پرتھوی پر رہو تب اِچھّا سے اَن اچھّا کو تیاگ کر شیتل پرکاش اندھ کار تپت اور
میگھ سے رہت شرد کال کے آکاش کیطرح نرمل سو ہو گے۔ ہے رام جی یہ جگت چد آنند سوروپ ہی
اور آد اَنت سے رہت ہی جو مین تو آدک کے بھرم سے رہت ہی اُسمین اِستھت ہو۔ آتما کیول اَبیکت
اور چنتنا سے رہت ہی اُسکا شریر کے ساتھ سمبندھ کیسے ہو۔ آتما آدک نام بھی اُپدیش بیوہار
کے لیے کلپے ہین وہ تو نام روپ بھید اور بھی سے رہت اشبد پد ہی اور وہی جگت روپ ہو کر استھت
ہوا ہی جگت کچھ دوسری چیز نہین۔ جیسے جل ترنگ روُپ ہو کر بھاستا ہی سو جل سے الگ نہین
تیسے ہی آتما سے الگ جگت نہین اور جیسے سمُدر سب جل روُپ ہی جل سے الگ نہین تیسے ہی سب
جگت آتما روُپ ہی الگ نہین۔ جیسے جل اور ترنگ مین کچھ بھید نہین تیسے ہی برہم اور جگت مین کچھ
بھید نہین۔ ہے رامجی دوسری کوئی چیز نہین ہی نت مین تمھاری اُپدیش کے لیے دو ہونے کو مانکر کہتا
ہون۔ یہ جو شریر ہی اسکے ساتھ تمھارا کچھ سمبندھ نہین۔ جیسے دھوپ اور چھایا کا کچھ سمبندھ نہین
ہوتا اور پرکاش اور اندھیرا اکٹھا نہین ہوتے تیسے ہی آتما اور دیہہ کا سمبندھ نہین دیہہ جڑ
اور میلی ہی اور جگت استت ہی آتما نرمل اور چیتن اور ست ہی تو اُسکا دیہہ سے سمبندھ کیسے ہو۔ جیسے
سرد اور گرم کا آپسمین برودھ ہی تیسے ہی آتما اور دیہہ کا سمبندھ نہین۔ جیسے بن مین آگ لگنے
سے سب جیو جلتے ہین تیسے ہی بھرم درشٹی روُپ دیہہ مین اَہم بھاؤ کر کے جیو جلتے ہین۔
ہے رام جی جیسے کُبدھی لوگ آگ کو پانی سمجھین تیسے ہی اگیانی لوگ دیہہ کو آتما سمجھتے ہین۔
جیسے مرِگ استھل مین سورج کی کرن مین جل بھاستا ہی تیسے ہی آتما مین دیہہ بھاؤ رکھتے ہین۔ ہے
رام جی چد آتما نرمل نت اور سوئم پرکاش ہی اور دیہہ ہڈی مانس لہو سے بھری ہوئی ہی
اور میلی ہی اسکے ساتھ آتما کا سمبندھ کیسے ہو آتما مین دیہہ کا ابھاؤ ہی کیول ایک ادویت آتم
تتو اپنے آپ مین استھت ہی اُسمین دو کا بھرم کیسے ہو۔ ہے رام جی سوُروپ سے نہ کوئی بندھ
ہی نہ کوئی مکت ہی سرب ستا ایک آتم تتو استھت ہی اور بھیتر باہر سب وہی ہی۔ مین دُکھی ہون مین
سکھی ہون۔ مین موڑھ ہون اس متھیا درشٹ کو دور سے تیاگو اور آپکو کیول آتم روپ جانکر استھت ہو۔
یہ جگت پرم دکھونکا دینے والا ہی اور اسمین دُکھ پراپت ہوگا۔ جیسے گھاس اور پہاڑ اور ریشم اور پتھر ایک نہین
ہوتا تیسے ہی آتما اور شریر ایک نہین ہوتا۔ جیسے اَندھکار اور پرکاش کا سنجوگ نہین ہوتا اور دونون برابر
بھی نہین ہوتے۔ جیسے سرد اور گرم اور جڑ اور چیتن ایک نہین ہوتے تیسے ہی شریر اور آتما ایک نہین ہوتے
ہے رام جی شریر جو چلتا اور بولتا ہی سو بایو کے بل سے چلتا بولتا ہی۔ آٹھ استھانون مین بایو
کے بل سے اچھر بولے جاتے ہین۔ ہردی۔ گلا۔ سر۔ جیبھ کی جڑ۔ دانت ناک۔ اونٹھ۔ تالو۔ یہی آٹھ
استھان ہین۔ ک کھ क گ ख ग گھ घ ان چار اچھرون کا اُچّارن گلے سے ہوتا ہی۔ اور
چ च چھ छ ج ज جھ झ ان چار کا اُچّارن تالو سے ہوتا ہی ٹ ट ٹھ ठ ڈ ड ڈھ ढ ان

برگونکا اُچارن سر سے ہوتا ہی ت त تھ थ د द دھ ध انکا اُچارن دانتون سے ہوتا ہی پ प پھ फ
ب ब بھ भ م म ن न ان پانچونکا اُچارن اونٹھون سے ہوتا ہی اور نان ङ یان ञ ن न ڑان णा
ان کا اُچّارن ناک سے ہوتا ہی۔ جیبھ کی جڑ مین جیبھ کا اُچّار ہوتا ہی اور جس پد کے آدمین ہکار یعنے حرف ہ
ہو اُسکا اُچّارن ہردی سے ہوتا ہی۔ آٹھو استھانون مین ان اچھرون کا اُچّارن بایو سے ہوتا ہی اور سوکشم نُ
سور کا اُچّارن ہوتا ہی پر آتما انسے نرلیپ ہوتا ہی۔ جیسے بانسری بایو سے شبد کرتی ہی تیسے ہی ان پانچ تتو
سے شبد ہوتا ہی ان مین آتما کا ابھمان کرنا مہا مورکھپنا ہی۔ نیتر آدک اندریان بھی بایو سے ہی
اپنا کام کرتی ہین اس سے اس بھرم کو تیاگ کر آتم پد مین استھت ہو۔ آتما آکاش کیطرح سب
مین پُورن ہی پرنت جہان چت ہوتا ہی وہان بھاستا ہی۔ ہے راجی جہان باسنا سے چت روپی پنچھی
جاتا ہی وہان آتما کو ایسا انبھو ہوتا بھاستا ہی کہ مین یہان ہون۔ جیسے جہان پھول ہوتا ہی وہان
سگندھ بھی ہوتی ہی تیسے ہی جہان چت ہوتا ہی وہان اہم بھاو بھی ہوتا ہی۔ جیسے آکاش سب
جگہ ہی پرنت جہان پرتبمب ہوتا ہی وہان بھاستا ہی اور جیسے جل سب پرتھوی مین ہی پرنت بھاستا
وہان ہی ہی جہان کھودا جاتا ہی تیسے ہی آتما سب جگہ پُورن ہی پرنت بھاستا وہان ہی ہی جہان
چت ہی۔ جیسے سورج کا پرتبمب سب جگہ ہی پرنت جہان درپن اکتوا جل ہی وہان بھاستا ہی
تیسے ہی آتما جہان ستھان پُورن ہی پرنت چت کے اہم بھاو سے بھاستا ہی آتما کا
پرتبمب چت ہی مین بھاستا ہی اور وہ چت آتما کی ستا سے جگت رچنا کو پھیلاتا ہی۔ جیسے سورج کی
کرنین دھوپ کو پھیلاتی ہین۔ ہے راجی بھوتون کا کارن انتہ کرن ہی ہی آتم تتو تو اتیت ہی اد کارن نہین ہی
واستومین اکارن ہی۔ جگت جو ست بھاستا ہی سو اُپچار سے بھاستا ہی اُسی کے نِبرت ہونے کا
اُپاے آتم گیان ہی ہے رام جی سنسار کا کارن انتہ کرن ہی اور اسمیک گیان سے ست رُوپ
بھاستا ہی جیسے مرتھل مین اسمیک گیان سے جل بھاستا ہی۔ جب جتھارتھ گیان ہوتا ہی
تب جگت کا کارن چت سے نشٹ ہو جاتا ہی جیسے دیپک کے پرکاش سے اندھکار نشٹ
ہو جاتا ہی تیسے آتم گیان سے چت نشٹ ہو جاتا ہی سنسار کا کارن اپنا چت ہی ہی اسی
کا نام جیو انتہ کرن چت اور من ہی۔ شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہی مہا آنند کے دینے
والے۔ ایک چت کے اتنے نام کیسے ہوئے۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی بھاو رُوپ ایک
پرماتم تو ہی۔ جیسے سمندر ندی ترنگ آدک سنگیا ایک جل ہی دھرتا ہی تیسے ہی چت آدک انیک سنگیا کو آتما
دھرتا ہی پر سدا ایک رُوپ ہی ہمبیدن پھرنے سے انیک رُوپ دھرتا ہی۔ جیسے کہین ترنگ کہین
بُدبُدے کہین جل کہین بھونرا در کہین استھراتی سنگیا کو دھرتا ہی پرنت سب ہی جل روپ ہی تیسے
ہی سرب شکت آتما سب شریرون مین سب رُوپ ہوتا ہی۔ جب اسپند کلنا دور ہوتی ہی تب شُدھ
ہو بھاستا ہی۔ اور جہان اگیان سنسرنے کو انگیکار کرتا ہی وہی اننت آتما جیو کہاتا ہی۔ جیسے کیسری سنگھ
پنجڑے مین پھنستا ہی تیسے ہی یہ جیو رُوپ ہوتا ہی ہے راجی جہان اہم بھاو پھرتا ہی وہان جیو کہاتا ہی

جہان نشچے برت سے پھرتا ہی اُسکو بُدھ کہتے ہین۔ سنکلپ بکلپ کرنے سے مَن کہاتا ہی۔ چنتا کرنے سے چت
کہاتا ہی اور پرکرت بھاؤ سے پرکرت کہاتا ہی۔ ہے رامجی پرکرت روپ جو پدارتھ ہی وہ جڑ کہاتا ہی اور چیتن ہی
سو جیو کہاتا ہی۔ جڑ جو درشیہ بھاؤ سے سمبت بھاگ ہی اور اجڑ جو جیو اہم سو درشٹا بھاؤ سے سِدھ
ہوتا ہی اِنکے جو بیچ مین ہی وہ پرماتما تو ہی سو طرح طرح کا رُوپ ہو کر بھاستا ہی۔ برہدارنیۂ اُپنکھد
اور بیدانت شاسترون مین بہت پرکار سے جیو کا رُوپ کہا ہی اسکے سواے اور سنگیا شاستر بنانے والون
نے کلپنا کرکے کہی ہین سو برتھا کلپنا ہی۔ جب تک اُہم بھاو سے چت سنسرتا ہی تب تک جگت بھرم ہوتا ہی
جیسے جب تک سورج ہی تب تک پرکاش ہوتا ہی اور جب سورج است ہوتا ہی تب پرکاش
جاتا رہتا ہی تیسے ہی جب چت کا ابھاؤ ہوتا ہی تب جگت بھرم جاتا رہتا ہی۔ دیہہ مین آتم بُدھ کرنا
مہا مورکھتا ہی کیونکہ یہ نیچے اوپر کا سنجوگ ہی جو آتما کا ایسے سنجوگ نہ ہو تو دیہہ کے ناش ہوجانے
سے آتما کا بھی ناش ہو جاوے پر دیہہ کے ناش ہونے سے آتما کا ناش تو نہین ہوتا جیسے
برچھ کے پتون کے ناش ہونے سے برچھ کا ناش نہین ہوتا اور گھٹ کے ناش ہونے سے
آکاش کا ناش نہین ہوتا تیسے ہی شریر کے ناش ہونے سے آتما کا ناش نہین ہوتا جیسے
پُرانے کپڑے کو تیاگ کر پُرش نئے کپڑے پہن لیتا ہی تیسے ہی آتما پُرانے شریر کو تیاگ کر نئے
شریر کو انگیکار کرتا ہی اِسی کا نام مورکھ لوگ مَرجانا کہتے ہین پر شریر کے ناش ہونے سے آتما کا ناش
تو کچھ نہین ہوتا۔ ہے رام جی جسکا چت باسنا سے رہت ہو گیا ہی اُسکا شریر جب چھوٹتا ہی تب اُسکا
چت چد آکاش مین لین ہو جاتا ہی اور جسکا چت باسنا سہت ہی وہ ایک شریر کو تیاگ کر اور شریر پاتا
ہی۔ جو دیہہ کے ناش ہوئے آپ کو ناش ہوا مانتا ہی وہ مورکھ ہی جیسے ایک استھان مین اگیان سے بیتال
بھاستا ہی اور جیسے ماتا کی چھاتیون مین مورکھ بالک کو بیتال بھاستا ہی تیسے اگیان سے آتما مین مرنا بھاستا
ہی جو اُسکا آتم تو ناش ہوا رتھات چت ناش ہو جاوے اور پھر نہ پھُرے تو آنند ہو۔ جو شریر کے ناش ہونے
سے آتما کا ناش کہتے ہین وہی موڑھ ہین اور جھوٹھ کہتے ہین۔ جیسے کوئی ایک دیش سے دوسرے دیش
کو جاتا ہی تو اُسکا ابھاؤ نہین ہو جاتا تیسے ہی ایک شریر کو تیاگ کر اور شریر کو پراپت ہوتا ہی
تو آتما کا ناش نہین ہوتا۔ جیسے جل مین ترنگ پھُر کر پھر لین ہو کر اور جگہ مین جا کر پھُرتے ہین تیسے
ہی آتما ایک شریر کو تیاگ کر اور شریر دَھر لیتا ہی۔ جیسے پنچھی اُڑتا اُڑتا دور جاتا ہی تب دیکھ نہین
پڑتا پرنت ناش نہین ہوتا تیسے ہی شریر کے ناش ہونے سے آتما اور جگہ پرگٹ ہوتا ہی
پر ناش نہین ہوتا۔ ہے رام جی باسنا کے بس مین آکر یہ جیو ایک شریر کو تیاگ کر اور شریر کو
پراپت ہوتا ہی اسیطرح باسنا کے اَنُسار جیو پھرتا ہی۔ باسنا روپی رَسّی سے بندھا ہوا جیو روپی بندر
شریر روپی استھانون مین بھٹکتا پھرتا ہی کبھی اوپر کے لوک مین اور کبھی منکھیہ لوک مین گھٹی جنتر کیطرح
پھرتا ہی۔ ہے رام جی جیو کے ہردے مین جو باسنا ہوتی ہی اُسی سے جرا مرتُّ آدک کا دُکھ پاتا ہی اور
کمل روپی بھار اُٹھا کر کبھی سورگ لوک اور کبھی پاتال اور کبھی بیچ کے لوک مین جاتا ہی شانت کبھی نہین ہوتا

اِس سے ہے راجی اُبدیا روپی جو سنسار ہی تسکو بھرم رُوپ جانکر اُسکی باسنا کو تیاگ کرو اور اپنے سورُوپ مین استھت ہو - اتنا کہکر بالمیک جی بولے کہ اِس پرکار جب بششٹھ جی نے کہا تب سورج است ہوئے اور سب سبھا اسنان کے لئے اُٹھی اور آپسمین نمسکار کرکے اپنے اپنے استھان کو گئے پھر رات کو گذر انکر سورج نکلتے ہی آ بیٹھے -

## سرگ ستسٹھ - موکش سوروپ اُپدیش برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی آتما دیہہ کے اُپجنے سے نہین اُپجتا اور ناش ہونے سے ناش نہین ہوتا اسلیئے تم نشکلنا آتما ہو تمکو دیہہ کے ساتھ سمبندھ کبھی نہین - جیسے کنج مین پھول اور پھل اور گھٹ مین گھٹا کاش ہوتا ہی سو آپس مین الگ الگ رُوپ ہوتے ہین ایک کے ناش ہونے سے دوسرے کا ناش نہین ہوتا تیسے ہی دیہہ کے ناش ہونے سے آتما کا ناش نہین ہوتا - جو دیہہ کے ناش ہونے مین اپنا ناش مانتا ہی وہ مورکھ ہی جڑ ہی اُس اُردھ چیتنا کو دھکار ہی - ہے رام جی رتھ اور رشی اور گھوڑے کا اسنیہہ سے رہت سنجوگ ہوتا ہی تیسے ہی شریر اور اندریونکا سنجوگ ہی - ہے رام جی رتھ کے ٹوٹ جانے سے جیسے رتھ بایو کی کچھ ہان نہین ہوتی تیسے ہی دیہہ اور اندریون کے ناش ہو جانے سے آتما کا ناش نہین ہوتا - جیسے پرتھوی اور پربت پر جل دھارا کا سنجوگ ہوتا ہی اور بجوگ بھی ہوتا ہی سو ایک کے ناش ہونے سے دوسری کا ناش نہین ہوتا تیسے ہی دیہہ اور اندریونکا سنجوگ ہی پر اُنکے ناش ہونے سے آتما کا ناش نہین ہوتا - جیسے ایک استھان مین بیتال بھاستا ہی اور ڈر لگتا ہی تیسے ہی دیہہ مین اُہم بھاؤ سے راگ دویش اور سُکھ دُکھ پاتا ہی جیسے ایک کاٹھ کی بہت پتلی ہوئی ہین سو کاٹھ سے الگ کچھ نہین تیسے ہی جو کچھ شریر ہی وہ پنچ تتو کا ہی پنچ تتو سے الگ کچھ نہین - جب یہ پنچ تتو کا شریر پنچ تتو مین ملجاتا ہی تب اُسکو مرگیا کہتے ہین - یہ آشچرج ہی جو پرتچھ پنچ تتو کا شریر ہی اُسمین آتما کی بھاؤنا کیسے کرتے ہین اور پھر پرسن ہوکر دُکھ کو پراپت ہوتے ہین اِسی سے مورکھ ہین - ہے راجی نہ کوئی پُرش ہی اور نہ کوئی استری ہی پر انکے لیے موڑھ لوگ روتے ہین - جیسے مٹی کے ہاتھی گھوڑے وغیرہ کھلونے طرح طرح کے ہوتے ہین اور اُنکو پاکر اگیانی بالک سکھی اور دُکھی ہوتے ہین تیسے ہی اگیانی لوگ اس پنچ تتو کی رَچنا کو دیکھکر اُسکے ملنے مین راگ دویش کرتے ہین اور گیانوان کو سب بھوت پدارتھ بھرم ماتر بھاستے ہین - جیسے مٹی کے آدمیون کو آپس مین ملنے سے راگ دویش کچھ نہین ہوتا تیسے بُدھ اندریان مَن اور آتما کا جو ملاپ ہی اُس سے تمکو کچھ راگ دویش نہین ہوتا - جیسے پتھر کی پتلیان ملتی ہین تو اُنکو اسنیہہ بندھن کچھ نہین ہوتا تیسے ہی دیہہ اندریان پر ان اور آتما کا ملاپ آپسمین اسنیہہ بدھ سے رہت ہی اِس سے تم اسنیہہ سے رہت ہو رہو شوک کاہے کو کرتے ہو - جیسے گھاس اور پانی کی ترنگ کا سنجوگ ہوتا ہی تو گھاس اِدھر اُدھر جاتی ہی اور پانی کو کچھ دُکھ سُکھ نہین ہوتا تیسے ہی دیہہ اور آتما کا سنجوگ ہی اُنکے ملنے اور بچھڑنے کا سکھ دکھ نہین ہوتا - آتما اور اناتما دیہہ اندریان پران مَن بُدھ اِدا الگ الگ ہین اور آپس مین اِنکے چھیر اور اُدی مین سُکھ دُکھ کچھ نہین ہوتا پرنت

چت کے اُدے ہونے سے اناتما دھرم آتما مین پرتبمب (سایہ افگن) بھاستا ہی۔ تم تتوگیان کا بچار کرکے
چت کو تیاگ کرکے اپنے سوُروپ مین اِستھت ہو۔ جیسے جل ترنگ بھاؤ کو تیاگ کر اپنے استھر سوبھاؤ
کو پراپت ہوتا ہی۔ جب تم اپنے استھر سوبھاؤ کو پراپت ہوگے تب اس پنچ تتو والے شریر سے آپ کو الگ
جانوگے جیسے بایو منڈل کو پراپت ہوکر دیہہ آدک جیو پرتھوی منڈل کو دیکھتا ہی تیسے ہی تم آتم پد مین اِستھت
ہوکر دیہہ آدک بھُوتونکو دیکھوگے۔ ہے رام جی تم دیہہ آدک بھوتون کو دیکھ کر تیاگ کرو اور اتیت اچنما پُرش ہو رہو
تب تم پرم پرکاش کو پاؤگے۔ جیسے سورج کانت من سورج کے اُدے ہونے سے پرم پرکاش کو پاتا ہی
تیسے ہی جب گیان ہونے سے درسٹا درشن درشیہ بھاؤ تمھارا جاتا رہیگا تب تم اپنے بھاؤ کو جیون کا
تیون جانوگے جیسے منکھیہ مَد سے متوالا ہو جاتا ہی اور نشہ کے اُتر جانے سے آپ کو جیون کا تیون جانتا ہی اور
اُس متوالے پن کو یاد کرتا ہی تیسے ہی تم یاد کروگے۔ آتم تتو کا جو اسپند پھُرنا ہوا ہی اُسیکا نام چت ہی سو
کچھ بست نہین ہی۔ جیسے سمُدر مین ترنگ بھاؤ اُدے ہوتا ہی سو کچھ بست نہین تیسے ہی چت آدک
کچھ بست نہین بھرم رُوپ ہی۔ اس پرکار جانکر مہا بدھ والے لوگ راگ اور پاپ سے رہت
ہوکر جیون مکُت ہوئے ہین اور مہا شانت پد پاکر بچرتے ہین۔ جیسے رتن مَن کی کنچن طرح طرح
کی لہرین دیتی ہی سو مَن کی کلنا سے رہت چمکار ہی تیسے ہی منکھیون مین جو گیان وان اُتم پرُش ہین
اُنکا بیوہار کلنا سے رہت ہوتا ہی۔ جیسے کنوین مین پرتبمب پڑتا ہی اور آکاش مین دھول اُڑتی بھاستی ہی پر
آکاش میلا نہین ہوتا تیسے ہی گیان وان پُرش اپنے بیوہار مین کرم کے ابھمان کو نہین پراپت ہوتا۔ جیسے منکھیہ
کے آنے جانے سے سمُدر کو راگ دویش نہین ہوتا تیسے ہی آتم گیانی پرُش کو بھوگون کے آنے جانے مین راگ
دویش نہین ہوتا۔ ہے رام جی جس مَن مین جگت کے کسی پدارتھ کی منوباسنا نہین پھُرتی اُس چت
مین جو کچھ پھُرنا بھاستا ہی اُسکو بلاس سوُروپ جانو وہ اُسکو بندھن کا کارن کچھ نہین ہوتا اور جس چت
مین مین تو آدک جگت کی بھاونا ہی پرنت ہردے سے اُسکی ستت بُدھ ہی اُس سے وہ درشیہ درشٹا
درشن سمبندھ تینون کال سہت جگت کو پھیلاویگا۔ جو کچھ جگت ہی وہ سب اَست رُوپ ہی اور
جو ست ہی وہ ایک ابیکت رُوپ ہی اُسکا آشری کرکے نرلیپ ہو رہو تب دُکھ سکھ کی دشا کہان
ہی۔ جو کچھ جگت دیکھ پڑتا ہی وہ سب اَست روپ ہی اور جو ست ہی وہ سدا جیون کا تیون ہی است
رُوپ جگت کے لیے تم کیون برتھا موہ کرتے ہو اسمیک درش کو تیاگ کر سمیک درشی ہو ہے سُلوچن
رام جی جو سمیک درشی ہین وہ موہ کو نہین پراپت ہوتے۔ درشیہ اور درشن اندریون کے ساکشی سمبندھ
مین ارتھات بشے اندری کے ساکشی رُوپ آنند کا جسکو سکھ ہی وہ پربرہم کہاتا ہی اور اُن آتم سکھ سے جو سمبت
مین اِستھت ہی وہ گیا نوان ہی اُسکو موکش پراپت ہی۔ جو درشیہ درشن کے ملنے مین استھت ہوتا ہی اُس اگیانی کو
وہ سمبت سنسار بھرم دکھاتی ہی۔ درشیہ درشن مین جو انبھو ستا ہی وہ سکھ آتم رُوپ ہی جو درشیہ کے ساتھ
لگا ہی وہ بندھان ہی اور جو درشیہ سے مکُت ہوکر سمبت مین اِستھت ہی وہ مکت کہاتا ہی۔ ہے رام جی درشیہ
درشن کے سمبندھ مین جو مدھ سمبت ہی وہ انبھو گوچر ہی اُس سمبت کا آشری کرکے جو درشیہ درشن مکت ہی وہ سنسار

سمدر سے پار اُتر جایگا - یہ سکھپت روپ اوستھا ہی اسکو پراپت ہوا پرم پرکاش کو پراپت ہوتا ہی اور اسکو مُکت کہتے ہین - جو درشیہ درشن سے مُکت بُدھ ہی وہ مُکت کہاتا ہی اور جو درشیہ درشن کے ساتھ بندھا ہی وہ بندھن مین ہی اور سب کا انبھو کرنے والا آتما ہی وہ نہ استھول ہی نہ اَن ہی نہ پرتچھ ہی نہ اپرتچھ ہی نہ چیتن ہی نہ جڑ ہی نہ ست ہی نہ است ہی نہ اہم ہی نہ توم ہی نہ ایک ہی نہ انیک ہی نہ نکٹ ہی نہ دور ہی نہ استا ہی نہ ناستا ہی نہ پراپت ہی نہ اپراپت ہی نہ سرب ہی نہ اسرب ہی نہ پدارتھ ہی نہ اپدارتھ ہی نہ پنچ بھوتک ہی نہ اپنچ بھوتک ہی جو کچھ دیکھہ پڑتا ہی سو من سہت چھٹے اندریون سے بھاؤ کو پراپت ہوتا ہی - جو اس سے الگ ہی وہ انکا بشے نہین کیونکہ سنہ کنچن رُوپ ہی یہ بھی سب وہی روپ ہی اور جیون کا تیون جاننے سے سب آتما روپ ہی جگت اناتما روپ کچھ نہین سمیک گیان سے ایسا بھاستا ہی - یہ جو کٹھور رُوپ پرتھوی اور دروتا روپ جل اور اسپند رُوپ بایو اور گرم رُوپ اگن اور اوکاش روپ آکاش بھاستے ہین وہ سب آتما رُوپ ہین - جو کچھ ست آست رُوپ جگت بھاستا ہی سو آتم ستا سے الگ نہین - آتما سے جگت کو الگ ماننا باؤلاپن ہی مورکھ لوگ ایسا مانتے ہین - مہاپُرشون کو کال کلنا روپ جگت سب آتما روپ ہی کلپ سے آدلیکر انت تک سب آتما کا چمتکار ہی ایسا جانکر تم اپنے سوروپ مین استھت ہوا اور سنسار ساگر سے پار اُتر جاؤ -

## سرگ ارسٹھ - آتم بچار برنن

بشسٹھ جی بولے کہ ہے رامجی یہ جو مین نے تمکو دویت کے تیاگ کی بچار درشٹ کہی ہی اس بچار سے اپنا جو آتم سوبھاؤ ہی وہ پراپت ہوتا ہی جیسے بُدھمان کو اُپاسنا کے ابھیاس سے جنیتا من پراپت ہوتی ہی - اسکے اُپرانت ایک اور بھی پرم درشٹ سنو جس سے سنکھیہ اچل آتم سوروپ کو دیکھتا ہی وہ یہ ہی کہ مین ہی آکاش دشا سوُرج نیچے اوپر دیوتا دیت اندھیرا اُجیرا آمیگھ پربت پرتھوی سمدر پون دھول آگن آدک استھاور جنگم جگت ہون - ہے رامجی سب جگت آتما ہی تو مین اور تو سے الگ اور ست یا ایک کیسے ہو جسکو ہردی مین ایک ایسا نشچے ہوتا ہی اُسکو سب جگت آتما رُوپ بھاستا ہی اور وہ پُرش سکھ دُکھ نہین پاتا جبکہ سب جگت من ماتر ہی تو اپنا اور پرایا کسکو کہیے - گیا نوان کو آتما سے الگ کچھ نہین بھاستا اس سے وہ دُکھ سکھ کو پراپت نہین ہوتا - ہے رامجی اہنکار بھی تین طرح کا ہی دو طرح کا تو ساتوکی نرمل ہی - تو گیان سے ہوتا ہی اور موکش دایک پرمارتھ روپ ہی اور تیسرا اسنسار دکھاتا ہی - ایک اہنکار تو یہ ہی کہ جو تمسے کہا کہ سب مین ہی ہون مجھ سے الگ کچھ نہین اور دوسرا یہ ہی کہ پرم اَنُ جو باریک سے بھی زیادہ باریک ہی سو ساکشی بھوت ابیکت رُوپ مین ہی ہون - یے دونون موکش دایک ہین اور تیسرا یہ کہ آپ کو سر سے پاؤن تک دیہہ رُوپ جاننا سو دُکھ دایک اور سنسار کا کارن ہی - شانت اور سکھ کا کارن نہین - یا ان تینون کو تیاگ کرتے رہو یہ سب سدھانت کا کارن ہی - آگے جیسی تمھاری اِچھا ہو سو کرو - پرنت آتما سب سے آتیت اور سب سے پرے ہی تو بھی اپنی ستا سے جگت کو پورن کر رہا ہی اور سب کا پرکاش رُوپ وہی ہی وہ اپنے انبھو سے سدا اُدے رُوپ ہی

اور کسی پرمان کا بشئے نہین - ابھمان آدک سے رہت ہی اور سرب کال سمبادا اپنے پرکاش سے پرکاشتا ہی - یہ جو
درشیہ جگت ہی سو سب آتما بھگوان ہی اور درشیہ درشن ست اَست سوکشم استھول سب سے آتما
رہت ہی وہی سب رُوپ ہی سب کی بانی کہنے مین بھی وہی آتا ہی اور کسی سے کہا بھی نہین جاتا - جو طرح
طرح کا جگت بھاستا ہی وہ بھی اُس سے الگ نہین - آتما آدک نام بھی شاسترون نے اُپدیش کے لئے
کلپا ہی وہ سب کہین تینون کال مین استھت اور پرکاش روپ ہی - سوکشم بھاؤ اور استھول بھاؤ سے
وہی ہی اور سب جگہ موجود اپنے پھُرنے سے جیو رُوپ ہو کر بھاستا ہی - جب چت سمبت پھُرن رُوپ
ہوتی ہی تب جیو آدک رُوپ ہو بھاستا ہی اور پھُرنے سے رہت ہونے مین دویت کلنا مِٹ جاتی
ہی جیسے آکاش مین جب پون پھُرتا ہی تب گرم و سرد ہو بھاستا ہی تیسے ہی پھُرنے سے جیو آدک
بھاستے ہین - آتما چیتن اور سرب بیاپک رُوپ ہی اور کبھی کسی بھاؤ کو پَراپت نہین ہوتا - جیسے پدارتھ
اپنے بھاؤ مین استھت ہی تیسے ہی پرمیشور آتما اپنے سو بھاؤ مین استھت ہی پرنت اُسکا بھاسنا
پرتیشٹھا مین ہوتا ہی - جیسے بایو کے بنا دھول نہین اُڑتی اور اندھکار مین پرکاش بنا پدارتھ نہین
بھاستا تیسے ہی پرتیشٹھا بنا آتما نہین بھاستا پرتیشٹھا مین پرتمبب بھاستا ہی - جیسے سورج کے
اُدے ہونے سے سب جیو ونکا بیوہار ہوتا ہی اور سورج کے است ہونے سے لین ہو جاتا ہی پر سورج
دونون سے اَلیپ ہی تیسے ہی آتما سبکا پرکاشک اور نرلیپ ہی - شریرون کے بیوہار ہونے اور
اشٹ ہونے مین وہ جیون کا تیون ہی نہ اُپجتا ہی نہ مِٹتا ہی نہ اچھا کرتا ہی نہ تیاگ کرتا ہی نہ مُکت ہی نہ بندھن ہی
سَربدا سرب پرکار جیون کا تیون ایک روپ ہی اُسکے اگیان سے جیو انا تم بھاؤ کو پراپت ہوتا ہی جیسے
رسّی مین سرپ بھاستا ہی اور کیون کارن ہوتا ہی - آتما آدانت سے رہت اجنما اور ابناشی ہی
اور اپنے آپ سے الگ نہین اِس سے اچھا تیاگ دیش کال بست کے پرچھید سے رہت ہی -
بندھن نہین اور جو بندھن نہین تو مُکت کیسے ہو - سب کلنا سے رہت آتما سب کا اپنا آپ
ہی پر اَبچار سے موڑھ لوگ روتے ہین - اِس سے مین نے جو تمکو اُپدیش کیا ہی اُسکو آد
سے لیکر اَنت تک اچھی طرح بچار دیکھو اور اِس جگت سے شوک کا تیاگ کرو مور کھون کے
سمان لوگون مین شوک مت کرو - ہے سُمت راجی - تم بندھ اور موکش کی کلپنا کو تیاگ کرو - نہ بندھ کے
تیاگ کی اِچھا کرو نہ موکش کے پَراپت کی اچھا کرو - کل کی پتلی کیطرح اَبھمان سے رہت ہو کر کرم کرو اِسکا نام
اَبھمان ہی - ہے راجی موکش کسی پدارتھ کا نام آکاش مین نہین اور نہ پاتال مین ہی نہ پرتھوی مین ہی چت کا نرمل
ہونا ہی موکش ہی - آنا تما کے ساتھ آپ کو مِلانا اور اُسمین آتما کا اَبھمان کرنا ہی میل ہی اور اسکا تیاگ کرنا اور
آتما مین چت کا لگانا اسکا نام موکش ہی - جب چت سے گنون مین برت کا تیاگی ہوا اور سمیک آتم گیان ہو اُسی کو
تتو درشی لوگ موکش کہتے ہین - ہے راجی جب تک آتم گیان نہین ہوتا تب تک یہ دین دکھی ہوتا ہی اور جب
اَنتہکا نرمل گیان ہوتا ہی تب دکھون سے مُکت ہوتا ہی اِس سے اور اپایون کو تیاگ کر بھگت کرکے موکش
کی اِچھا کرو - اور جب بہت دنون سے اِس گیان کو سادھ کر چت لبسرت پد کو پَراپت ہوتا ہی تب رس موکش کی

بھی اچھا نہین کرتا ہی ایک موکش کیا ہی۔ ہے رامجی جیو کو اور کوئی اُپاے موکش کا نہین ہی آتم بودھ ہی پاکر سکھی
ہوگے۔ جب چت اَچت ہوتا ہی تب سب جگت بھرم مِٹ جاتا ہی اور جگت بھی کچھ دوسری بست
نہین۔ اَدّویت آتم تتو ہی ہی اور جو وہی ہی تو بندھ کسکو کہیے اور موکش کسکو کہیے بندھ اور موکش کی
کلپنا تچھ ہی اُسکو تیاگ کر چکرورتی ہو کر پرتھوی کا پالن کرو تو تمکو کرم بھی کرنے کا اسپرش کچھ نہ ہوگا
ارتھات نِرلیپ رہوگے۔

## سرگ اُنھتر۔ نیراشپد مون بچار برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی سنکلپ ہی سے جگت اُپجا ہی اگیان سے آپکو شریر جانتا ہی اور اپنے سنکلپ کو
اُپجا کر اپنا سوروپ جانتا ہی۔ جیسے کوئی سندر پُرش ہو اور اُسکو دیکھے بنا کروپ (بدصورت) جانے تیسے ہی آتما
کے ساکشات کار بنا دیہہ رُوپ آتما کو جانتا ہی کہ مین دیہہ ہون۔ جیون جیون آتما کا پرماد ہوتا ہی تیون
تیون دیہہ مین اَدھک اَبھمان ہوتا ہی۔ جیسے جیون جیون مدرا پیتا ہی تیون تیون متوالا ہی۔ ہے رامجی یہ
طرح طرح کا جگت اگیان سے بھاستا ہی جیسے سورج کی کرنون سے مرگترشنا مین جل بھاستا ہی تیسے ہی اسمیک
گیان سے آتما مین جگت بھاستا ہی۔ ایک کلنا کے پھُرنے سے تن بُدّھ چت اہنکار اندریان اور دیہہ
بھاستی ہی ایک پھُرنے کے ہی اِتنے نام ہین۔ جیسے ایک جل کے کتنے ہی نام ہوتے ہین تیسے ہی ایک پھُرنے
کے کتنے ہی نام ہین۔ جو چت ہی سو اہنکار ہی جو اہنکار ہی وہی من ہی اور جو من ہی وہی بُدّھ ہی اُسمین کچھ بھید نہین
جیسے برف اور سفیدی اور ٹھنڈھک مین کچھ بھید نہین تیسے ہی من بُدّھ آدمین کچھ بھید نہین ایک کے ناش
ہوجانے سے دونون کا ناش ہو جاتا ہی اس سے مَن مین جو کچھ کلنا ہی اُسکو تیاگ کر موکش کی اچھا کو بھی تیاگ کرو۔
ہے رام جی بیراگ اور بیک کا ابھیاس کر کے مَن کو نِرمل کرو۔ جب من نِرمل ہوگا تب من کا مَن بھاؤ
نشٹ ہو جایگا۔

جب یہ پھرتا ہی کہ مین مُکت ہو جاؤن تب بھی مَن جاگ اُٹھتا ہی اور مَن کے جاگنے سے تن بھی ہوتا ہی جب مَن ہوآتا
ہی تب اپنے ساتھ شریر بھی بھاس آتا ہی بہت سے دُکھ بھی بھاس آتے ہین ہے رامجی آتم تتو سب سے اتیت ہی اور
سب رُوپ بھی وہی ہی تب کون بندھ ہی کون موکش ہی۔ جب مَن کا مَن بھاؤ مٹ گیا تب نہ کوئی بندھ ہی اور
نہ کوئی موکش ہی آتما سب کرمون سے اتیت ہی کرم بھی اِس پرکار ہوتا ہی کہ جیسے بایو کے ہلنے سے برچھ سے
پتے اور پھول ہلتے ہین تیسے ہی پرانون کے پھُرنے سے ہاتھ پانون آدک اندریان سب کام کرتی ہین۔ ہے
رامجی چت شکت سرب بیاپی سوکشم اور اَچل ہی وہ نہ آپ ہی چلتی ہی اور نہ کسی کی چلائی چلتی ہی سدا استھت
رُوپ ہی جیسے سمیر پربت نہ آپ ہی چلتا ہی اور نہ بایو کے چلانے سے چلتا ہی ہے رامجی جتنے پدارتھ بھاستے
ہین سو آتم روپی درپن مین پرتبمب بھاستے ہین۔ جیسے سب پدارتھون کو دیپک پرکاشتا ہی تیسے ہی سب
پدارتھون کو آتما پرکاشتا ہی سب پدارتھون مین ایک آتما ہی بیاپک ہی اور مین تو آدک کی کلنا سے رہت
ہی جہان مین تو آدک کلنا نہین پھُرتی وہان سُکھ دُکھ بھی نہین پھُرتا۔ جیسے برچھون اور پہاڑون سے

مین توکا شبد نہین پھرتا تیسے آتما مین بھی نہین پھرتے اس سے گیان وان مین کرم اور بھوگ نہین پھرتے ہے رامجی آتما نِراَہنکار اور نِراکار ہی اُسمین کرم اور بھوگ کیسی ہو آتما مین کرم اور بھوگ اگیان سے بھاستا ہی جیسے مُرتھل مین جل بھاستا ہی - ہے رامجی اگیان روپی مدرا کو پی کر من روپی مرگ متوالا ہوا ہی اس سے وہ ست اَست کا بچار نہین کر سکتا جیسے مرگ ترشنا کی ندی اَست ہی ست بھاستی ہی اور مرگ (ہرن) اُسکو ست جانکر پانی پینے کے واسطے دوڑتا ہی تیسے ہی یہ جیو اروپ سنسار کو رُوپ جانکر دوڑتا ہی -

جب آتم ستا کا سمیک گیان ہوتا ہی تب یہ اَبدیا ناش ہو جاتی ہی - جیسے براہمنونکے بیچ مین چانڈالی آبیٹھے اور براہمن اُسکو جب پہچانین کہ یہ چانڈالی ہی تب وہ چھپ جاتی ہی تیسے ہی جب اَبدیا کو جانا تب وہ ناش ہو جاتی ہی - ہے رام جی جب اَبدیا کو جیون کی تیون جانا تب وہ اَبدیا روپی جگت من کو نہین کھینچ سکتا جیسے مرگ ترشنا کی ندی کو جب جانا تب پیاس ہو تو بھی من جل نہین کھینچ سکتا - ہے رامجی جب پرمارتھ ستا کا گیان ہوتا ہی تب باسنا جڑ سے مٹ جاتی ہی جیسے دیپک کے اُدے ہونے سے اندھکار مٹ جاتا ہی تیسے ہی آتم گیان سے ابدیا باسنا سہت مٹ جاتی ہی - ہے رامجی یہ ابدیا اَبچار سے سِدّھ ہی جب ست شاسترون کی جُگت سے بچار پیدا ہوتا ہی تب اَبدیا مٹ جاتی ہی جیسے برف کا ٹکڑا دھوپ سے گلکر پانی ہو جاتا ہی تیسے بچار سے اگیان مٹ جاتا ہی - ہے رامجی دیہہ جڑ ہی اور آتما چیتن روپ ہی - پھر جڑ دیہہ کے نمت بھوگون کی اچھا کرنا بڑا مورکھ پن ہی جو گیانی پرش ہین وہ اس بندھن کو توڑ ڈالتے ہین - ہے رام جی آشا روپی پھانسی کو ہردی سے کاٹو جب آشا روپی پردہ اُٹھ جاوے گا تب پُورنماسی کے چندرما کی طرح شیتل ہو جاؤ گے تیسے ہی یہ پُرش بھی تینون تاپون سے چھوٹ کر شیتل ہو جاتا ہی - جیسے پہاڑ پر آگ لگے اور اُس کے اوپر بہت پانی برسے تو وہ جلن سے چھوٹ کر شیتل ہو جاتا ہی - ہے رام جی جیسے کیشری سِنگھ پنجڑے کو توڑ کر نکلتا ہی تیسے ہی گیانوان پُرش بھوگ باسنا روپی بندھن کو توڑ ڈالتا ہی - ہے رام جی جیسے دَرِدری کو تینون لوک کا راج ملنے سے آنند ہوتا ہی تیسے ہی گیانی کو آتما کے درشن ہونے سے آنند ملتا ہی اور پرم نرمل لچھمی سے شوبھایمان ہوتا ہی - جب ہردی سے آشا روپی میل جاتا رہتا ہی تب جیسے شرد رت کا آکاش نِرمل سوہتا ہی تیسے ہی وہ سوہتا ہی - ہے رامجی گیانی پُرش اپنے آپ مین نہین سماتا جیسے مہاکلپ کا سمُدر اپنے آپ مین نہین سماتا - اور جیسے میگھ جل کو تیاگ کر مون ہو جاتا ہی تیسے گیانی آشا کو تیاگ کر آتم مون ہو جاتا ہی - جیسے آگ لکڑی کو جلا کر دُھوین سے رہت ہو کر اپنے آپ مین استھت ہو جاتی ہی تیسے ہی چت کی برت سے ہوا پُرش آتم پد مین نِربان ہو جاتا ہی - جیسے دیپک نِربان ہو جاتا ہی تیسے ہی چت نربان ہوا پرمانند پراپت ہوتا ہی - جیسے اَمرت کو پی کر پُرش آنندوان ہوتا ہی وہ پرمانند سے پُورن اپنے آپ مین پرکاشتا ہی جیسے بایو سے رہت دیپک پرکاشتا ہی اور شُدھ من اپنے پرکاش سے پرکاشتی ہی تیسے ہی گیانی اپنے آپ سے پرکاشتا ہی مین سرباتما سرب گت سرب اکار ایشور نراکار کیول چد آنند آتما ہون - اور سدا اپنے آپ مین استھت ہون ہے رامجی گیانی اپنے آپ کو ایسے جانتے ہین اور پہلے کے گذرے ہوئے دنونکو ہنستے ہین مین تو اننت آتما ہون

مایا کے بھرم سے آپ کو کرتا بھوکتا مانتا تھا - ایسا جانکر جو راگ دویش سے رہت پرم شانت کو پراپت ہوتا ہے اسکے سب تاپ مٹ جاتے ہین اُسکی سدا آتما مین پریت رہتی ہے اُسکا چِت سب اور سے پُورن ہوجاتا ہے وہ سب کو پوتر کرنے والا ہوتا ہے وہ کام روپی چکر سے چھوٹ کر جنموں کے بندھن کاٹ ڈالتا ہے راگ دویش آدک دوند اور سب ڈر سے چھوٹ جاتا ہے - ابدیا روپی سنسار سمُدر سے تر جاتا ہے اُتم اُچھتی کو بھی پراپت ہوتا ہے ارتھات پرم پد کو پاتا ہے اور پھر سنسار کے جنم مرن کو نہین پراپت ہوتا اور اُسکے کرمون کا انت ہوجاتا ہے - ہے رام جی گیان وان کی کریا کو دیکھکر اور سب لوگ اچھا کرتے ہین پرنت گیان وان اور لوگون کی کریا دیکھکر کسی کی اِچھا نہین کرتا ہے وہ سب کو آنند وان کرتا ہے پرنت آپ کسی سے آنند وان نہین ہوتا وہ نہ کسیکو دیتا ہے نہ لیتا ہے نہ کسی کی استت کرتا ہے نہ کسی کی نِندا کرتا ہے نہ کسی اُتم پدارتھ کو پاکر سکھی ہوتا ہے نہ بُری چیز کو پاکر دکھی ہوتا ہے سکھ دُکھ سے رہت ہے - اُس نے سب پھل کا تیاگ کیا ہے اور سب اُپادھ سے رہت ہے اور کرم اور بھوگ سے آپ کو نیارا مانتا ہے ایسا جو پُرش ہے وہ جیون مکت ہے - ہے رام جی جب تم سب اچھا کو تیاگ کرموں ہوجاؤگے تب نربشیکھ بھاؤ کو پراپت ہوگے جیسے میگھ جل کو تیاگ کرشُون بھاؤ کو پراپت ہوتا ہے تیسے ہی تم موکش بھاؤ کو پراپت ہوگے - ہے رامجی جیسے کامی پُرش استری کو گلے سے لگا کر آنند وان ہوتا ہے پر اُس کو ایسا آنند نہین ہوتا جیسا آنند نرباسنا والے پُرش کو ہوتا ہے - پھولون کے گچھونسے بسنت رِت ایسی نہین سوہتی جیسا اُدار بدھ آتماون والا سوہتا ہے - ہمالے پربت مین پراپت ہوا بھی ایسا شیتل نہین ہوتا جیسا نرباسنا والے پُرش کا من شیتل ہوتا ہے - موتیون کی مالا سے اور کیلے کے بن مین رہنے سے بھی ایسا سکھ نہین مِلتا اور چندن کا پینے والا بھی ایسا شیتل نہین ہوتا جیسا شیتل باسنا نہ رکھنے والے کا من ہوتا ہے اور چندرما کے اسپرش سے بھی ایسا شیتل نہین ہوتا جیسا نرباسنک پُرش شیتل ہوتا ہے - چندرما باہر کی تپن مٹاتا ہے پرنت بھیتر کی تپن نہین مٹاتا اور نراشا ہونے سے ہردے کی تپن مِٹ جاتی ہے اور پرم شانت کو پراپت ہوتا ہے - جیسی ٹھنڈھک نرباسنا والے پُرش کے سنگ سے ہوتی ہے تیسی اور کسی اُپاے سے نہین ہوتی - ہے رام جی ایسا سکھ سورگ مین بھی نہین مِلتا اور سُندر استریون کے اسپرش سے بھی نہین ہوتا جیسا سکھ نرباسنا والے کو ہوتا ہے - نرباسنا والا پُرش اُس سکھ کو پاتا ہے جس کے آگے تینون لوک کے سکھ تنکے کے برابر جان پڑتے ہین - ہے رام جی - آشا روپی کُنج کے برچھ کے کانٹے کو اُپشم روپی کلھاڑا ہے - جو پُرش نرباسنگ ہوا ہے اسکو سب پرتھوی گو پد کے سمان تچھ بھاستی ہے سمیرو پربت ایک ٹوٹے برچھ کے سمان بھاستا ہے اور دِشا ڈبیا کے سمان بھاستی ہین کیونکہ وہ آتم پد کو پراپت ہوا ہے اور تینون لوک کی دولت کو تنکے کے برابر دیکھتا ہے - جو پُرش نرباسنک ہوا ہے وہ جگت کو دیکھ کر ہنستا ہے اور کبھی اُسکو جگت کے پدارتھون کی کلپنا نہین پھُرتی اُس نے جگت کو تنکے کے برابر جانکر تیاگ دیا ہے اور سدا آتم ہی مین استھت ہے اسکو کسکی اُپما (تمثیل) دیجئے - اُس پُرش کی اُدے است اہم توم آدک کلنا

نشٹ ہوگئی ہی اور کیول آتم سوبھاؤ کو پراپت ہوا ہی۔ اُس الیشور آتما کو کون تول سکتا ہی جب دوسرا اُسکے سمان
ہو تو تولے۔ ہے راجی وہ پُرش سب سکنون کے اَنت کو پرانت ہوا ہی۔ یہ جگت متھیا بھرم روُپ ہی جیسے
آکاش مین بھرم سے دوسرا چندرما اور مرتھل مین ندی اور نشہ پینے سے نگر گھومتا ہوا جان پڑتا ہی تیسے ہی یہ
متھیا جگت بھرم سے بھاستا ہی اسکی آشا مت کرو تم تو بدھمان پنڈت ہو مورکھون کی طرح موہ کیون
کرتے ہو یہ مین اور یہ میرا۔ اگیان سے بھاستا ہی اس کلنا کو چت سے دُور کرو۔ یہ واستو مین
کچھ نہین سب جگت آتما روُپ ہی اور طرح طرح کا ہوتا بھی کچھ نہین ہی۔ جو سمیک درشی پُرش ہی وہ جگت
کو ایک روپ جانکر دھیرج وان رہتا ہی کبھی دُکھ نہین پاتا ہی۔ ہے رام جی جو پُرش نربا ہنگ
ہوا ہی اور آتم بچار سے آتم پد کو پراپت ہوا ہی اُسکو دیکھ کر موہنے والی مایا بھی بھاگ جاتی ہی اور
پاس نہین آتی ہی۔ جیسے سنگھ کے پاس ہرن نہین آتا تیسے ہی گیان وان کے پاس مایا نہین آتی۔
سُندر استریان اور مَن اور سونا آدک دھن اور پتھر لکڑی سب اُسکو برابر جان پڑتا ہی بھوگون
سے اُسکو سُکھ نہین ہوتا اور آپدا سے دُکھ نہین ہوتا وہ سدا جیون کا تیون رہتا ہی۔ جیسے
پربت بایو سے چلایمان نہین ہوتا تیسے ہی وہ سکھ دُکھ سے چلایمان نہین ہوتا۔ سُندر بالا
استری اُس کے چت کو کھینچ نہین سکتی کامدیو کے چلائے ہوئے بان اُسکے اوپر ٹکڑے ٹکڑے ہوجاتے
ہین اور راگ دویش اُسکو کھینچ نہین سکتے وہ سدا آپ کو نراکار اَدویت اور نرگُن جانتا ہی اور سُندر
باغیچہ تالاب بیل سجیا اندریون کے بشی بھوگ اور دُکھ دینے والے اُسکو برابر ہین راگ دویش کو نہین
پراپت کرتے جیسے بٹپ مین فصل کے موافق میٹھے اور کڑوے پھل ہوتے ہین تو بٹپ کو کسی مین راگ
دویش نہین ہوتا اکسمات جو بھوگ پراپت ہوتا ہی اُسکو وہ بھوگتا ہی پرنت دُکھی سکھی نہین ہوتا۔
ہے راجی جنہار تھ درشی اشٹ انشٹ مین چلایمان نہین ہوتا جیسے بسنت رِتُ کے آنے جانے
سے بٹپ دکھ سُکھ کو پراپت نہین ہوتا۔ وہ کرم اندریون سے کرم کرتا ہی پرنت اُسمین آسکت نہین
ہوتا اور باہر دیکھنے سے آسکت جان پڑتا ہی پر بھیتر سے آسکت نہین ہوتا۔ وہ جو باہر آسکت
درشٹ نہین آتا پرنت چت آسکت ہی وہ مگن ہو دیتا ہی۔ جیسے شدھ من کیچڑ مین درشٹ آتی ہی تو بھی
اُسکو کچھ کلنک نہین اور بیچ سے کھوٹی ہی وہ جو باہر سے اُجل بھی بھاستی ہی تو بھی کلنک سنمت ہی
تیسے ہی جو چت سے آسکت ہی اور جو چت بھاؤ سے آسکت نہین وہ آسکت نہین ہے رام جی آتم ستا
سدا پرکاش روپ نِت شدھ اور پرمانند سوروپ ہی جس پُرش کو اپنے شُدھ سُوروپ کا گیان ہی اُسکو بھولتا نہین
ہے راجی جسکے شریر سے اَہم بھاؤ اُٹھ گیا ہی اور اندریون سے کرم کرتا ہی تو وہ کرتے ہوئے بھی کچھ نہین کرتا
اور جسکے شریر مین اَہم بھاؤ ہی وہ کچھ نہ کرتے بھی کرتا ہی۔ جیسے کسی کو بہت دنون کے بعد بھائی بندھ ملے تو وہ
اُسکو بھول نہین جاتا۔ تیسے ہی جسنے اپنا سوُروپ جانا ہی اُسکو وہ پھر بھول نہین جاتا۔ ہے راجی جسکو شدھ
سوروپ کا سمیک گیان ہوتا ہی اُسکو بھرم روپ جگت نہین بھاستا۔ جیسے رسی مین بھرم سے سانپ بھاستا ہی
پر جب بھرم مٹ جاتا ہی تب جیون کی تیون رسّی بھاستی ہی سانپ نہین بھاستا ہی اور جیسے مرتھل مین جل

بُدھ نبرت ہو جانے سے پھر جَل بُدّھ نہین ہوتی تیسے ہی آتما کے جاننے سے دیہ بھان نہین ہوتا - جیسے
پہاڑ سے ندی اُترتی ہی تو پھر پہاڑ پر نہین چڑھتی اور جس سونے کا کھوٹا پن آگ مین جلا دیا گیا ہو اُس سونے
کو چاہے کیچڑ مین ڈالو تو بھی کھوٹا نہین ہوتا تیسے ہی جب ہردی کی چد گانٹھ ٹوٹ گئی تب گنون کے بیوہار
مین گانٹھ نہین پڑتی ارتھات بندھن مین نہین پڑتا - جیسے برچھ سے گرا ہوا پھل پھر برچھ مین نہین
لگتا تیسے ہی جسکا دیہا بھمان ٹوٹ گیا ہی وہ پھر نہین ہوتا اور سوروپ مین ابھمان نہین ہوتا - جیسے
لوہے کے ہتھوڑے سے پسیا ہوا پر پھر نہین پھُرتا - جس پُرش نے اَبدیا کو جانا ہی وہ پھر اُسکی سنگت
نہین کرتا اور جس براہمن نے چانڈالون کی سبھا کو جانا ہی وہ پھر اُنکی سنگت نہین کرتا تیسے ہی جب آتم
بچار سے من کو چُورن کیا تب پھر وہ نہین پھرتا - جس پُرش نے ابدیا روپ جگت کو جانا ہی وہ پھر
جگت کے پدارتھون مین نہین پھنستا - ہے راجی بکھ جو مدھر جل سے ملا ہوا ہو وہ جب تک اُسکو کوئی
جانتا نہین تب تک پیتا ہی اور جب اسکو جانا تب پھر نہین پیتا تیسے ہی جب تک اِس سنسار کو جونکا تون
نہین جانا تب تک اسکے پدارتھون کی اِچھا کرتا ہی پر جب جانا کہ یہ مایا ماتر ہی تب اِسکی اچھا نہین کرتا -
ہے راجی سندر اِستری جو طرح طرح کے گہنے اور کپڑے پہنے ہوئے دیکھ پڑتی ہین اُنکو گیان وان جانتا ہی کہ
یے لہو مانس آدک کی بنی ہوئی جھوٹھی پتلیان ہین اور کچھ نہین اور جو اُنکی اِچھا کو تیاگ کرتا ہی وہ نبرت ہو جاتا
ہی جیسے تصویر پر نیلے پیلے کالے رنگ بنے ہوتے ہین تیسے ہی اُنکے کپڑے اور بال ہین -
ہے رام جی جس پُرش کو آتما کا ساکشات کار ہوتا ہی اُسکو اَلبست مین لبست بُدھ نہین ہوتی - اَلبست مین
لَبست بُدھ تب ہوتی ہی جب لَبست کو بھُول جاتا ہی سو گیا نوان کو تو سدا ہی سوروپ کا اسمرن رہتا
ہی اُسکو اَلبست مین لبست بُدھ کیسے ہو جسکو آتم بُدھ ہوئی ہی اُسکو بھول نہین ہوتی - جیسے کسی پُرش نے
کسی کے پاس گڑ رکھا ہو اور وہ کھا جاوے تو وہ اُسکو دنڈ آدِ دے سکیگا پر اُسکا مزہ دور نہین کر سکتا تیسے
ہی جسکو آتما کا انبھو ہوا ہی اُسکا کوئی کچھ نہین کر سکتا - ہے رام جی جیسے کسی بدکار عورت کا دل کسی دوسرے
مرد مین لگا ہی تو وہ گھر کا کام بھی کرتی ہی پرنت چت اُسکا سدا اُسی مین رہتا ہی تیسے ہی گیا نوان کرم کرتا ہی
پر اُسکا چِت سدا آتم پد مین رہتا ہی اور جیسے بدکار عورت کو اُسکا بھرتا دنڈ بھی کرتا ہی پر تو بھی اسپرش
کا سکھ اُسکے ہردے سے دور نہین کر سکتے تیسے ہی جس کو آتما کا انبھو ہوا ہی اُسکو کوئی دُور
نہین کر سکتا اور جو دیوتا اور دَیت دور نہین کر سکتے تو اور کی کیا گنتی ہی - جو بڑے دُکھ یا سکھ کے
انبھو کا پرباہ آپڑے تو بھی اُنکو کھنڈن نہین کر سکتا - کرتا ہوا بھی دورہ کرتا ہی - جیسے خراب عورت
پرائے مرد کے مِلنے سے دُکھ پاتی ہی پرنت اُسکو اَسپرش کے سکھ کا جو انبھو ہوا ہی اُسکے سنکلپ سے اکھنڈ
انبھو کرتی ہی اِس سے اُسکو دُکھ نہین جان پڑتا تیسے ہی جسکو آتما کا سُکھ ہوا ہی اُسکو اور دُکھ سکھ کچھ نہین
جان پڑتے - ہے راجی سمیک گیان سے جسکی ابدیا مٹ گئی ہی وہ دُکھ نہین دیکھتا جو اُسکے انگ کاٹے جاوین
تو بھی اُسکو دکھ نہین ہوتا اور شریر کے ناش ہونے سے وہ ناش نہین ہوتا سُکھ دُکھ اُسکے ناش ہو گئے ہین
اور سدا وہ آتم پد مین نشچے رکھتا ہی جو وہ دُکھی بھی دیکھ پڑتا ہی تو بھی دُکھ اسکو کوئی نہین - وہ بن مین رہے

یا گھر مین رہے - بیوہار کرے یا سمادھ لگاوے وہ سدا جیون مکت رہتا ہی اور اُسکو دُکھ اور کشٹ کسی طرح کا نہین ہوتا ہی -

## سرگ ۷۵ جیون مکت بچار برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی راجا جنک راج کاج کرتے تھے پرنت آتم پد مین استھت تھے اس سے اُن کو کلنک نہ ہوا اور سدا تاپ سے رہت رہے - تمھارا اپتا مہ راجا دلیپ بھی سب کرمونکو کرتے رہے پرنت راگ دویش کو نہ پراپت ہوئے - اور جیون مکت ہوکر پرتھوی کا راج بہت دنون تک کرتے رہے -
راجا اج طرح طرح کے جُدھ اور راج کاج کرتے ہوئے سدا جیون مکت سوبھاو مین استھت تھے - راجا ماندھاتا طرح طرح کے جدھ کرم کرتے رہے پرنت سدا پرم پد مین نشچے رکھتے رہے اور کبھی موہ کو نہ پراپت ہوئے - راجا بل جھاتیاگی پاتال مین راج کاج کرتے دیکھہ پڑے پرنت سوروپ کے گیان سے سدا شانت روپ اور جیون مکت ہوکر بچرتے تھے - نمچر دیتونکا راجا سدا طرح طرح کے جُدھ کرمون مین رہتا تھا اور دیوتاؤن کے ساتھ سدا بردھ رکھتا تھا پرنت ہردی مین اسکے کچھ تاپ نہ تھا - اندر نے جُدھ مین برترا سر دیت کو مارا پرنت سدا شیتل رہا کبھی چھوبھ کو نہ پراپت ہوا - اور دیتون کا راجا پرہلاد پاتال مین راج کرتا رہا پرنت ہردی مین اُسکو کچھ چھوبھ نہ ہوا - ہے رام جی شمبر نام دیت اپنی اشٹ ست آپ رچنے لگا پرنت رچنے مین وہ بندھمان نہ ہوا وہ سدا شامبری مایا کرتا رہا اور مایا سے ایک مایا بی روپ ہوکر استھت ہوا - ہے رام جی یہ سنسار جو شامبری مایا روپ ہی اُسکو شامبری کی طرح تیاگ کر اپنے سوروپ مین استھت رہو -
بشن بھگوان سدا دیتون کو مارتے اور جُدھ کرتے رہتے ہین پر ہردی مین اُنکی بُدھ نرلیپ ہی اس سے سدا سُکھی اور جیون مکت ہین - اور مُشل نام دیت نے بشن بھگوان سے جُدھ کرنے مین شریر کو چھوڑا پرنت ہردی سے اُسکو دیہہ سے کچھ سمبندھ نہ تھا اس سے جیون مکت اور سکھی رہا اور دکھ کو نہ پراپت ہوا - ہے رام جی سب دیوتاؤنکا مکھ اگنی ہی سو جگیہ مین جو کچھ ہومی ہوئی ہے اسکو بہت دنون تک بھوگتا ہی پرنت گیاوان ہی اس سے چھوبھ وان نہین ہوتا سدا شیتل رہتا ہی - دیوتا لوگ سدا چندرما کی کرنون سے امرت پیتے ہین پرنت چندرما کو کچھ نہین ہوتا - اور دیوتون کے گرو برہسپت نے استری کے لیے چندرما سے جُدھ کئے اور دیوتاؤن کے نمت طرح طرح کے کرم کرتے ہین پرنت راگ دویش کو نہین پراپت ہوتے - اس سے جیون مکت ہین - ہے رام جی دیتون کے گرو شکر جی دیتون کے نمت سدا جتن کرتے رہتے ہین اور لوبھی کی طرح چنتا کیا کرتے ہین پرنت جیون مکت ہین - جو کوئی ہردے سے سدا شیتل رہتا ہی وہ کبھی دکھ نہین پاتا - پَون پرانیون کے انگون کو بہت دنون تک چلاتا ہی اور کرم کرتا ہی پر دُکھ کو نہین پراپت ہوتا ہی اس سے جیون مکت ہی - برہما جی سدا جگت کو پیدا کرتے ہین اور پرلی تک اسی کام مین رہتے ہین پر وہ سوروپ کو جانتے ہین اس سے جیون مکت ہین - بشن بھگوان جُدھ آدک کرمون مین رہتے ہین پرنت

سدا مُکت سوروپ ہین - شری سداشو ترنیتر اور اردھانگ دھاری ہین ہردے مین سنسکت نہین ہین
اس سے جیون مُکت ہین - شری پاربتی جی موتیون کی مالا گلے مین پہنے ہین اور ترنیتر کو سدا مالا کی طرح ہردے
مین رکھتی ہین پرنت ہردے سے شیتل رہتی ہین اس سے جیون مُکت ہین - سوامی کارتک دیتون کے ساتھ
جُدھ کرتے رہے پرنت گیان روپی رتنون کے سمدر تھے اور ہردے شیتل تھے - شری سداشو جی کے
شرنگی نام گن اپنا لہو اور مانس ماتا کو دیتے تھے پرنت دھیرج مین تھے اس سے دُکھ کو نہ پراپت ہوئے
اور طرح طرح کے کرم کرتے تھے پرنت جیون مُکت تھے اس سے سدا سکھی تھے - نارد منی سدا
مُکت سبھاؤ ہین اور سدا جگت کے کرم جال مین رہتے ہین پرنت دُکھ نہین پاتے اس سے جیون مُکت
ہین - جیون مُکت اور منی مون جو بشوامتر ہین وہ بید کے کہے ہوئے کرم کرتے رہتے ہین اس سے جیون مُکت
ہین - سورج بھگوان دن کو پرکاش کرتے ہین اور پھرتے رہتے ہین پرنت جیون مُکت اور سدا سکھی
رہتے ہین - جمراج سدا جیوؤن کو دنڈ دیتے رہتے ہین اور چھوبھ مین رہتے ہین پرنت جیون مُکت ہین -
اندر اور کبیر سے آدلیکر تینون لوک مین بہت سے جیون مُکت ہین جو بیوہار مین شیتل ہین -
کوئی موڑھ پتھر کی شلا کی طرح ہو رہے ہین کوئی پرم گیانی ہو کر بن مین جا رہے ہین - جیسے بھرگ
اور بھاردواج اور بشوامتر آد بہت سے لوگ راج پالن کرتے رہتے ہین جیسے جنک ماندھاتا
آد - کوئی آکاش مین بڑی کانت دھارن کرکے برہسپت چندرما شکر سپت رکھ آد استھت
ہوئے ہین - کوئی سورگ مین آگن بایو کبیر جم نارد آدک ہین - پاتال مین جیون مُکت پرہلاد آدک
ہوئے ہین - کتنے ہی دیوتا روپ دھر کر آکاش مین استھت ہین - کوئی منکھیہ روپ دھر کر اس منکھیہ لوک
مین استھت ہین اور کوئی نر جگ جون مین استھت ہین انکو سربدا سرب پرکار سب مین آتما روپ ہی بھاستا
ہی کچھ الگ نہین بھاستا - طرح طرح کے بیوہار بھی ادویت سے کیا ہی - ہے رام جی وشنو دھاتا سرب اِیشور
اور شو آدک سب آتما ہی کے نام ہین - بست روپ مین جو ابست ہی اور ابست مین جو بست ہی سو
ابست سے بست تب نکلتا ہی جب جگت ہوتی ہی اور بست سے ابست بھی جگت ہی سے دور
ہوتی ہی جیسے ابست روپ ریت سے سونا جگت سے نکلتا ہی اور بست روپی سونے سے میل جگت
سے دور ہوتا ہی تیسے ہی ابست روپ دیہہ آدک سے بست روپ آتما شاسترونکی جگت سے پایا جاتا ہی اور
بست روپ آتما سے جگت روپ ابست بھی شاسترونکی جگت سے دور ہوتی ہی - ہے راجی جو پاپون سے ڈرتا
ہی وہ جب دھرم مین لگتا ہی تب نر بھی ہوتا ہی اور دُکھون کے ڈر سے جیو آتم پد کی طرف جاتا ہی تب بھاونا کے
بل سے است سے ست کو پاتا ہی - دھیان اور جوگ بھی شون ہی پرنت جتن کے بل سے اُس سے ست کو
پاتا ہی اور جو است ہی وہ اُدی ہو کر ست بھاستا ہی جیسے بازی گر کی بازی سے خرگوش کے سینگ
دیکھ پڑتے ہین تیسے ہی آتما مین است روپ جگت اگیان سے درڑھ ہو کر دیکھ پڑتا ہی پرنت کلپ
کے انت مین یہ بھی ناش ہو جاتا ہی -
ہے راجی یہ جو سورج چندرما اندر آدک ہین انکے نام الگ رہینگے اور سُمیر آدک بڑے پربت اور سمدر اور

بھاؤ پدارتھ جو اُتم مدھم ادھم بھاستے ہین وی سب ناش ہو جائینگے کوئی نہ رہیگا کیونکہ سب مایا ماتر ہین- ایسا
بچار کرانکے بھاؤ ابھاؤ مین سُکھہ دُکھہ مت کرو اور سم بھاؤ ہو کر رہو- ہے رامجی جو است ہی وہ ست کی طرح
جان پڑتا ہی اور جو ست ہی وہ است کیطرح جان پڑتا ہی اس سے جتھارتھ بچار کر ست رُوپ آتم پدمین استھت
ہو رہو اور است رُوپ جگت کا بھروسا چھوڑ کر سم بھاؤ ہو رہو- اس لوک مین جو ابیبک کی راہ پر چلتا ہی
وہ مُکت نہین ہوتا اس طرح کُر دڑون جیو سنسار سمدر مین ڈوبتے ہین اور جو ببیک کی راہ پر چلتے ہین وہ
مُکت ہوتے ہین- ہے رام جی جسکا من مرگیا ہی اُسکو مُکت روپ جانو اور جسکا من نہین مرا ہی اُسکو
بندھن جانو- اس سے جسکو سب دکھون سے چھوٹنے کی اِچھا ہو وہ آتم بچار کرے اسی سے سب
دُکھہ ناش ہو جاوینگے- ہے رام جی دُکھون کی جڑ چت ہی جب تک چت ہی تب تک دُکھ ہی اور
جب چت ناش ہو جاتا ہی تب سب دُکھہ ناش ہو جاتے ہین- ہے رام جی جب آتم گیان ہوتا ہی تب
چت کا ناش ہو جاتا ہی اور دُکھہ بھی سب ناش ہو جاتے ہین اور راگ اور اچھا اور ڈر سب مِٹ
کر کیول شانت رُوپ ہو جاتا ہی- راجا جنک آدک جو جیون مُکت ہوئے ہین سو راگ اور سندیہہ
سے رہت ہو کر مہا گیان وان ہوتے ہین اور سب کرم کرتے ہوئے بھی سدا شیتل چت رہے ہین-
اس سے تم بھی ببیک سے چت کو لین کرو- ہے رام جی مُکت بھی دو طرح کی ہی- ایک جیون مُکت
ہی دوسری بدیہہ مُکت ہی- جو پرش سب پدارتھون مین اسنکت ہی اور جسکا من شانت ہوا ہی
وہ مُکت کہاتا ہی اور جس پُرش کا گیان سے سب پدارتھون مین اسنیہہ مٹ گیا ہی اور بیوہار
کرتا ہوا دیکھہ پڑتا ہی تو بھی شیتل چت ہی وہ جیون مُکت کہاتا ہی- اور جو پُرش سب بھاؤ ابھاؤ پدارتھون کو
تیاگ کر کیول ادویت تتو کو پراپت ہوا ہی اور جسکی دیہہ آدک کوئی کریا درشٹ نہین آتی وہ بدیہہ
مُکت کہاتا ہی- اور جس کا اسنیہہ پدارتھون سے دور نہین ہوا وہ مُکت کے واسطے جتن بھی کرتا ہی تو
بھی بندھن کہاتا ہی جو جگت کے ساتھہ جتن کرتا ہی اُسکو کٹھن بھی سہج ہو جاتا ہی اور جو جگت سے
رہت جتن کرتا ہی اُسکو گو پد بھی سمدر ہو جاتا ہی- ہے رام جی جس نے آتما سے آتم بچار کیا ہی
اُسکو ایسا بڑا سمدر روپی جگت گو پد کے برابر ہو جاتا ہی اور اگیانی کو گو پد بھی دستر ہو جاتا
ہی- اُسکو جو کوئی بھلا برا تھوڑا بھی آجاتا ہی تو وہ اُس مین ڈوب جاتا ہی نکل نہین سکتا-
اُسکو گو پد بھی سمدر ہی- گیانی کو بہت بڑی دولت اور ایشورج ملے یا اُسکا ابھاؤ ہو جاوے
تو بھی وہ اُس مین راگ دویش کر کے نہین ڈوبتا- ہے رام جی اپنے جتن کے بل سے سب کچھ
ہوتا ہی- جو کوئی بڑا ہوا ہی یعنے رتبہ پر پہونچتا ہی وہ جتن روپی برچھ کے پھل ہی سے ہوا ہی- آتم پد کا
پراپت ہونا بھی جتن روپی برچھ کا پھل ہی- اس سے اور سب اُپاے تیاگ کر آتم پد پانے کا جتن
کرو- کیونکہ جب تک آتم پد کو نہین پاتا ہی تب تک کوئی اس سنسار روپی سمدر سے پار نہین
اُتر سکتا آتم پد ہی اُسکے لیے جہاز ہی-

## سرگ اکھتر - سنسار ساگر جوگ اُپدیش برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی جو کچھ جگت جال ہے وہ سب آتما برہم کا آبھاس رُوپ ہے اگیان سے استھر ہو رہا ہے اور ببیک سے شانت ہو جاتا ہے - برہم روپی سمندر مین جگت روپی بھَونر جو پھرتے ہین اُنکی گنتی کوئی نہین کر سکتا - آتما روپی سورج کے جگت روپی ترسرین (ذرہ) ہین - ہے رام جی اسمیک درشن ہی بپکشت کی استھت کا کارن ہے اور سمیک درشن سے شانت ہو جاتا ہے - جیسے مرتھل مین اسمیک درشن سے جل بھاستا ہے اور سمیک درشٹ سے ابھاؤ ہو جاتا ہے - ہے راجی سنسار روپی اَپار سمندر سے جگت اور آتم ابھیاس کے بنا ترنا کٹھن ہے - موہ روپی جل سے وہ بھرا ہوا ہے مَرن روپی اُسمین بھَونر ہین پُن روپی جگت ہے بڑوا اگن اسکے انگ مین نرک سمان ہے ترشنا روپی بھَونر ہے اندریان اور مَن روپی نگر مچھ ہین کرودھ روپی سانپ ہے جیو روپی ندیان ہین جو اُسمین پرویش کرتی ہین - جنم مَرن روپی بھَونر چکر ہین اِنسے جو ترجاتا ہے وہ پُرش ہے استریان جو سندر لگتی ہین اُنکے نیترنہا بلوان ہین جنسے وہ پہاڑ دن کو بھی کھینچ سکتی ہین اور موتیون کی طرح دانت آدک جو سُندر انگ ہین وہی مہا دُکھ کے دینے والے بڑوا اگن کے سمان ہین جو اِنسے اُبر جاتا ہے وہی پُرش ہے - ہے رام جی جو جہاز اور ملاح کے ہوتے ہوئے بھی اِنسے پار نہین ہوتا اُسکو دھکار ہے - جہاز اور ملاح کون ہے سو سنو جس منکھیہ کے شریر مین کچھ بچار سمت بُدھ ہے وہی جہاز ہے اور سنت لوگ ہی ملاح ہین اِنکو پاکر جو سنسار سمندر سے پار نہین ہوتا اُسکو دھکار ہے ایسے سنسار سمندر کو پکڑ کر جو پار اُتر گیا ہے اُسیکو پُرش کہتے ہین - ہے راجی جس پُرش نے آتم بچار مین بُدھ لگائی ہے وہی ترجاتا ہے اور کوئی نہین ترسکتا ہے جس کو آتم ابھیاس درڑھ ہوا ہے وہ ترسکتا ہے - ہے رام جی پہلے گیان وان پُرشون کے ساتھ بچار اور بُدھ سے سنسار سمندر کو دیکھو جب تم اِس کو جیون کا تیون جانوگے تب بلاس اور کیل کرنے جوگ ہوگے -

ہے راجی تم تو بھگوان ہو پرنت گیان کے بچار سے سمندر سے پار ہو جاؤ - تم تو جوان ہو تمھاری پیچھے اور تمھاری سو بھاؤ کے بچار سے اور لوگ بھی سنسار سمندر سے پار ہو جاینگے - جو اِس شبھ مارگ کو چھوڑکر بشئی مارگ کیطرف جاتے ہین وے سنسار سمندر مین ڈوبے ہین - ہے رام جی یے جو بشئی بھوگ (دنیا کے مزے) ہین وے بکھ (زہر) روپ ہین جو انکو سیون (استعمال) کریگا وہ ناش ہوگا - پرنت جسکو گیان پراپت ہوا ہے اُسکو یے کچھ دُکھ نہین دے سکتے جیسے گارُڑ منتر پڑھنے والے کو سانپ نہین دُکھ دے سکتا جسکا پرنام شدھ ہوا ہے وہ دھن وان ہے - بل اور بیج اور تیج یے تینون تتو کے ساکشات کار ہونے سے چرٖھتے آتے ہین جیسے بسنت رت کے آنے سے رَس پھول پھل سب سُندر ہو آتے ہین - ہے رام جی جسکو گیان کی دھرم لچھمی پراپت ہوئی ہے وہ پُورن امرت کی طرح شیتل اور شُدھ اور سم پرکاش رُوپ ہے - یہ لچھمی پاکر پدت بید استھت ہو رہتے ہین -

# مرگ بہتر - جیون مکت برنن

شری رامچندر جی نے کہا کہ ہے منیشور تتو جاننے والے کے لچھن سنچھیپ سے پھر کہیے - جنکو تتو کا چمتکار ہوا ہے انکی برتِ اُدار بانی سے کہیے - ایسا کون ہی جو آپ کے بچن سنکر ترپت ہو - بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی جیون مکت کے لچھن مین نے تجسے بہت طرح سے پہلے کہے ہین پر اب پھر بھی اور سنو - ہے مہا باہو رامچندر جی گیانوان سنسار کو سکھپت کی طرح جانتا ہی اور سب اِیر کھنا اُسکی نشٹ ہو جاتی ہین - وہ سب جگت کو آتم رُوپ دیکھتا ہی اور کیول بھاؤ کو پراپت ہوتا ہی سنسار اُسکو سکھپت رُوپ ہو جاتا ہی اور آتمانند مین مگن رہتا ہی وہ دیتا ہی پرنت اپنے جاننے سے کیسکو نہین دیتا اور لوگون کی درشٹ مین پر تچھ ہاتھون ہاتھ لیتا ہی پرنت اپنی درشٹ سے کچھ نہین لیتا ایسا جو آتم درشی گیانوان اُدار آتما ہی وہ کل کی پتلی کی طرح کام کرتا ہی جیسے بازیگر کی پتلی ابھمان سے رہت کام کرتی ہی تیسے ہی گیان وان ابھمان سے رہت کام کرتا ہی - دیکھتا ہی ہنستا ہی لیتا ہی دیتا ہی پرنت ہردی سے سدا اشیتل بُدھ رہتا ہی وہ آنے والی بات کا کچھ بچار نہین کرتا اور ہوگئی بات کا کچھ چنتن نہین کرتا اور موجود مین استھت نہین رہتا سب کامون مین وہ اکرتا ہی - سنسار کی اور سے سوتا ہی اور آتما کی اور جاگتا ہی - اُس نے ہردے سے سب کا تیاگ کیا ہی - باہر سے سب کامون کو کرتا ہی اور ہردی سے کسی پدارتھ کی اچھا نہین کرتا - باہر جیسا پرکرت آچار پراپت ہوتا ہی اُس کو ابھمان چھوڑ کر کرتا ہی دویش کسی مین نہین کرتا اور دُکھ سُکھ مین پون کی طرح رہتا ہی - بھرم کو تیاگ کر اُداسین کی طرح سب کام کرتا ہی نہ کسی کی اچھا ہی اور نہ کسی مین دُکھی ہی - باہر سے سب کچھ کرتا ہوا دیکھہ پڑتا ہی پر ہردی سے سدا اسنگ ہی - ہے رام جی وہ بھوکتا مین بھوکتا ہی آبھوکتا مین ابھوکتا ہی - مورکھون مین مورکھ کیطرح استھت ہی بالکون مین بالک کی طرح بوڑھون مین بوڑھون کیطرح دھیرج وانون مین دھیرج وان سُکھ مین سکھی اور دُکھ مین دھیرج وان ہی وہ سدا پن کرتا بُدھمان پرسن مدھر بانی سنجکت اور ہردی سے ترپت ہی اسکی دینتا نبرت ہوگئی ہی وہ سدا کومل بھاؤ چندرما کیطرح شیتل اور پُورن ہی - شبھ کرم کرنے مین اسکو کچھ ارتھ نہین اور اشبھ کرم کرنے مین اُسکو کچھ پاپ نہین - گرہن مین گرہن نہین اور تیاگ مین تیاگ نہین وہ نہ بندھن مین ہی نہ مکت مین ہی نہ اسکو آکاش مین کچھ کام ہی نہ پاتال مین کچھ کام ہی وہ جتھا لبست اور جتھا درشٹ آتما کو دیکھتا ہی -

اُسکو دویت بھاو کچھ نہین پھرتا اور نہ اُسکو بندھن اور مکت کے لیے کچھ کرنا ہی کیونکہ سمیک گیان سے اُسکے سب سندیہ جل گئے - جیسے پٹی سے چھوٹا ہوا پنچھی آکاش مین اُڑتا ہی تیسے ہی شنکا رسے رہت اُسکا چت آتمارو پی آکاش مین پراپت ہوا ہی - ہے رام جی جسکا من سنسار بھرم سے چھوٹ گیا ہی اور جو سم رس آتم بھاؤ مین استھت ہوا ہی اُسکو اشٹ انشٹ مین کچھ راگ دویش نہین ہوتا - وہ آکاش کیطرح سب مین برابر رہتا ہی - جیسے پلنے مین بالک ابھمان سے رہت ٹانگ ہلاتا ہی تیسے ہی گیانی کے کرم ابھمان سے رہت ہین

اور جیسے شراب پینے والا متوالا ہو جاتا ہی تیسے ہی آتمانند مین گیانی مگن ہو جاتا ہی اور دہ دیت کی سنبھال اُسکو کچھ نہین ہوتی ہیپو پادی بُدھ سے رہت ہوتا ہی - ہے رام جی وہ سبکو سبطرح سے گرہن کرتا ہی اور تیاگ بھی کرتا ہی پرنت سہردی سے گرہن اور تیاگ کچھ نہین کرتا - جیسے بالکون کو گرہن اور تیاگ کی بُدھ کچھ نہین ہوتی تیسے ہی گیانی کو بھی نہین ہوتی اور نہ اُسکو کسی کام مین راگ دویش پھُرتا ہی وہ جگت کے پدارتھون کو نہ ست جانکر گرہن کرتا ہی اور نہ است جانکر تیاگ کرتا ہی سب مین ایک آتم تتو دیکھتا ہی - نہ سُکھ مین سُکھی ہوتا ہے نہ دُکھ مین دُکھی ہوتا ہی - ہے رام جی جو سورج شیتل ہو جاوے اور چندرما گرم ہو جاوے اور آگ نیچے کو دوڑے تو بھی گیانی کو آشچرج نہین بھاستا - وہ جانتا ہی کہ سب چدآتما کی شکت پھُرتی ہی وہ نہ کسی پر دیا کرتا ہی اور نہ کسی پر نِردئی پن کرتا ہی نہ لجا کرتا ہی نہ نِرلج ہی نہ دین ہوتا ہی نہ اُدار ہوتا ہی نہ سُکھی ہوتا ہی نہ دُکھی ہوتا ہی اور اُسکو نہ خوشی ہی نہ رنج ہی وہ سب بکارون سے رہت شدھ اپنے آپ مین استھت ہی - جیسے شردرت کا آکاش نِرمل ہوتا ہی تیسے ہی وہ بھی نِرمل بھاؤ مین استھت ہی اور جیسے آکاش مین انکر نہین پیدا ہوتے ہین تیسے ہی اُسکو راگ دویش نہین پیدا ہوتے - ہے رام جی ایسا پُرش سُکھ دُکھ کو کیسے مانے - اُسکو جگت جال ایسا بھاستا ہی جیسے جل مین ترنگ ایسا جانکر تم بھی اپنے سوبھاؤ مین استھت ہو - ہے رام جی جیسے سپنے مین ایک پل بھر مین سوپن سرشٹ پھُر آتی ہی اور ایک ہی چھن مین نشٹ ہو جاتی ہی تیسے ہی جاگرت مین بھی سرشٹ اُدی ہو آتی ہی اور مِٹ جاتی ہی - جو کچھ اچھا اچھا دُکھ سُکھ شوک موہ آدک بکار ہین وہ سب من مین پھُرتے ہین - جہان مَن ہوتا ہی وہان بکار بھی ہوتا ہی جیسے جہان سمُندر ہوتا ہی وہان ترنگ بھی ہوتی ہی تیسے ہی جہان مَن ہوتا ہی وہان بکار بھی ہوتا ہی - ہے رام جی جہان چِت نہین ہی وہان بکار بھی نہین ہی جب تک چِت پھُرتا ہی تب تک جگت بھرم ہوتا ہی اور جب بچار روپی سورج کے تیج سے مَن روپی برف کا پتلا گل جاتا ہی تب آنند ہوتا ہی - تب سکھ دُکھ کی دشا شانت ہو جاتی ہی اور جب سُکھ دُکھ نہین رہتا تب گرہن اور تیاگ بھی مِٹ جاتا ہی اور بھلے بُرے کی اِچھا بھی مٹ جاتی ہی جب یہ نشٹ ہو جاتے ہین تب شبھ اشبھ نہ رہنے سے رمینک آرمینک بھی نشٹ ہو جاتا ہی اور بھوگون کی اِچھا بھی نشٹ ہو جاتی ہی جب بھوگون کی اِچھا مِٹ جاتی ہی تب مَن بھی نِراشس پد مین لین ہو جاتا ہی - ہے رام جب مَن جڑ سے مِٹ گیا تب مَن مین جو سنسار کے سنکلپ ہین وہ کہان رہے - جیسے تِلون کے جل جانے سے تیل نہین رہتا تیسے ہی مَن مین سنکلپ بکلپ نہین رہتے تب کیول شانت آتما ہی باقی رہتا ہی - جیسے سندراچل کے چھوبھ مٹ جانے سے چھیر سمُندر شانت وان ہوتا ہی تیسے ہی چِت شانت وان ہوتا ہی - ہے رام جی اِس سے بھاؤ مین ابھاؤ کی بھاؤنا درڑھ کرو اور سوروپ کا ابھیاس کرو - جیسے شردرت کا آکاش نِرمل ہوتا ہی تیسے ہی کلنا کو تیاگ کر مہاتما پُرش ارتھات گیانی لوگ نِرمل ہو جاتے ہین -

# سرگ تہتّر - جیون مُکت گیان بندھ برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی جیسے جل مین دردتا سے چکر اور بھونر ہوتے ہین سوا ست ہی ہوکر بھاستے
ہین تیسے ہی چت کے پھُرنے سے اَست جگت ست ہوکر بھاستا ہی اور جیسے آنکھ کے دُکھنے سے آکاش
مین مور کے پنکھ اور مکت مالا بھاستے ہین سو است ہی است ہوکر بھاستے ہین تیسے ہی چت کے پھُرنے سے
جگت بھاستا ہی - جیسے بادلون کے چلنے سے چندر ما چلتا دیکھ پڑتا ہی تیسے ہی چت کے پھُرنے سے
جگت بھاستا ہی - سری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون جس سے چت پھُرتا ہی اور جس سے نہین پھُرتا
ہی وہ کیا ہی اُسکو برنن کیجیے کہ اُسکا مین اُپاے کرون - بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی جیسے برف مین شیتلتا
تلون مین تیل پھولون مین سُگندھ آگ مین گرمی ہوتی ہی تیسے ہی چت مین پھُرنا ہوتا ہی چت اور پھُرنا
دونون ابھید اور ایک ہی چیز ہین دونون مین سے جب ایک مِٹ جاے تب دونون مِٹ جاتے
ہین جیسے سردی اور سفیدی کے مٹ جانے سے برف مِٹ جاتی ہی تیسے ایک کے مِٹ جانے سے
دونون مٹ جاتے ہین - اِس سے چت کے ناش کرنے کے دو اُپای ہین جوگ اور گیان -
چت کی برت کے روکنے کو جوگ کہتے ہین اَور سمیک بچارنے کا نام گیان ہی - شری رامچندر جی
نے پوچھا کہ ہے بھگون چت کی برت کس طرح سے روکی جاتی ہی اور پران اپان کَون کیونکر روکے
جاتے ہین کہ جس جوگ سے اننت سُکھ اور پرم سمپدا پراپت ہوتی ہی - بششٹھ جی بولے
کہ ہے رام جی اِس دیہہ مین جو ناڑی ہین اُن مین پران بایو پھرتا ہی جیسے پرتھوی پر ندیون کا جل پھرتا ہی
وہ پران بایو ایک ہی ہی پر اسپند کے بش سے طرح طرح کے بچتر کرم کرتا ہی اُس سے اَپان آدک نام پاتا ہی
جوگیشور لوگ کہتے ہین کہ جیسے پھول اور سُگندھ اور برف اور سفیدی مین کچھ بھید نہین اور آدھار
اور آدھیے ایک رُوپ ہین تیسے پران اور چت ابھید رُوپ ہی - جب پران بایو پھیستر پھُرتی
ہی تب چت کلا پھرکر جو سنکلپ کے سنمکھ ہوتی ہی اُسی کا نام چت ہی جیسے درو ہوتا ہی تب بھونر
اور لہر اُس مین پھُر آتے ہین تیسے ہی پرانون سے چت پھُر آتا ہی - چت کے پھُرنے کا کارن
پران بایو ہی ہی جبکہ پران بایو روکا جاتا ہی تب نشچے کرکے مَن بھی شانت ہو جاتا ہی اور مَن کے
لین ہو جانے سے سنسار بھی لین ہو جاتا ہی جیسے سورج کے پرکاش نہ رہنے سے رات مین
لوگون کا بیوہار شانت ہو جاتا ہی -
شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون یہ جو سورج اور چندرما نت آیا جایا کرتے ہین تو دیہہ روپی گھر مین
پران بایو کا روکنا کسطرح ہوتا ہی - بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی سنت لوگون کے سنگ اور ست شاسترون کے
بچار اور اور بشیون کے بیراگ سے جوگا بھیاس ہوتا ہی - پہلے جگت مین است بُدھ کرنی چاہیے اور
بانچھت جو اپنا اشٹ دیو ہی اُسکا دھیان کرنا چاہیے - جب بہت دنون تک دھیان ہوتا ہی تب ایک
تتو کا ابھیاس ہوتا ہی اُس سے پرانون کا اسپند روکا جاتا ہی - ریچک اور پورک اور کمبھک جو

پرانایام ہین اِنکا جب اکھید چت ہوکر درڑھ ابھیاس کری اور ایک دھیان سُنجکت ہو اِس سے بھی پرانون
کا اسپندرو کا جاتا ہی۔ اوکار کا اُچارن کرنے سے اور وہ اُسکی جو سوکشم دُھن ہوتی ہی تو پرتھم شبد بڑی
دُھن سے ہوتا ہی اور پھر سوکشم دُھن باقی رہتی ہی اُسمین چت کی برت کو لگاوی تو سکھپت رُوپ اوسمھا
مین برت اُسیکا رُوپ ہوجاتی ہی تبھی پران کا اسپندرو کا جاتا ہی۔ ریچک پرانایام کے ابھیاس سے
بسرت پران بایو سے شون بھاؤ آکاش مین جاکر لین ہوتا ہی تبھی پران کا اسپندرو کا جاتا ہی۔ کمبھک
کے ابھیاس کے بل سے بھی پران بایو روکا جاتا ہی۔ تالو کی جڑ کے ساتھ جتن سے جیبھ کو تالو گھٹنا
سے لگاکر کھیچری مُدرا سے بایو اوپر کے چھید کو جاتی ہی اور اوپر کے چھید مین جانے سے بھی پران
بایو کا اسپندرو کا جاتا ہی ناک کی نوک مین جو بارہ انگل تک آیان روپی چندرما کا نرمل استھان
آکاش مین ہی اُسکو جیون کا تیون دیکھے تو بھی پران اسپندرو کا جاتا ہی۔ تالو کے بارہ انگل اوپر
والے چھید کا ابھیاس ہو تو اسکے انت مین جب پران کو لگاوی تب اُس سمبت مین پرانون کا پھرنا
نشٹ ہوجاتا ہی۔ جب دونون بھونہہ کے بیچ ترپٹی مین پرکاش کو تیاگ کر جہان چیتن کلا رہتی
ہی وہان برت کو لگاوے تو اُس سے بھی پران بایو روکی جاتی ہی۔ جو سب باسنا کو تیاگ کر ہردے
آکاش مین چیتن سمبت کا دھیان کرے تو بہت دن کے ابھیاس سے پران کا اسپندروکا جاتا
ہی۔ شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون جگت کے لوگون کا ہردے کیا کہا تا ہی جس مہا درپن مین سب
پدارتھ پرتمبت (سایہ افگن) ہوجاتے مین بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی جگت کے دو ہردے ہین۔ ایک
تو لینے جوگ ہی۔ نابھ (ناف) سے جو دش انگل اوپر ہی وہ تیاگنے جوگ ہی پر چھین بھاؤ سے جو دیہہ
کے ایک استھان مین استھت ہی اور اُسمین جو سمبت ماتر گیان سوروپ انبھو سے پرکاشتا ہی وہ سنکھیہ
کو گرہن کرنے جوگ ہی جو بھیتر باہر بیاپ رہا ہی اور واستو مین بھیتر باہر سے بھی رہت ہی وہی پردھان
ہردے ہی اور سب پدارتھون کا پرتمبت لینے والا درپن ہی۔ سب سمپدا کا بھنڈار اور سب جیوونکا
ہردے ہی ایک انگ کا نام ہردے نہین ہی جیسے جل مین ایک پُرانا پتھر پڑا ہو تو
سمبت ہردے مین وہی ہی ایک انگ کا نام ہردے نہین ہی جیسے جل مین ایک پُرانا پتھر پڑا ہو تو
وہ جل نہین ہو جاتا ہی تیسے ہی سمبت ماتر کے نکٹ تو سمبت ماتر نہین ہوتا۔ یہ جڑ رُوپ ہی
اور آتما چیتن آکاش ہی اِس پردھان ہردے سے بل کر کے سمبت ماتر کی اور چت کو لگاؤ
تب پران اسپند بھی روکا جایگا۔
ہے رامجی یہ پرانون کا روکنا مین نے تمسے کہا ہی اور بھی شاستردن مین بہت طرح سے کہا ہی پر جس پرکار گرُو
کے مُکھ سے سُنے اُسی پرکار ابھیاس کرے تب پرانونکا روکنا ہوتا ہی گرُو کے اُپدیش سے برخلاف اور طرح سدھ نہین
ہوتا۔ جسکو ابھیاس کرکے روکنا سدھ ہوگیا ہی وہی کلیان مورت ہی اور کوئی کلیان مورت نہین ہی ہے رامجی
ابھیاس کرکے پرانایام ہوتا ہی اور بیراگ کے درڑھ ہونے سے باسنا کا ناش ہوتا ہی ارتھات باسنا دور
جاتی ہی۔ جب درڑھ ابھیاس کیا جاتا ہی تب چت اچت ہوجاتا ہی۔
ہے رامجی بھونہہ کے دش انگل تک جو بایو جاتا ہی اُسکا ابھیاس جب بار بار کرے تب وہ چھین ہوجاتا ہی

اور کھیچری مُدرا ار بھات تالو سے جیبھ لگا کر جو ابھیاس کرے تو بھی پران روکے جاتے ہین اسکے ابھیاس سے چت کا بیا کل ہونا مٹ جاتا ہی اور پرم اُپشم کو پراپت ہوتا ہی۔ جو یہ ابھیاس کرتا ہی وہ پُرش آتمارامی ہوتا ہی اس کے سب شوک دور ہو جاتے ہین اور ہردے مین پرم آنند پراپت ہوتا ہی اس سے تم بھی ابھیاس کرو۔ جب پران کا اسپند مٹ جاتا ہی تب چت بھی استھر ہو جاتا ہی اسکے بعد جو پد ہی وہی نربان روپ ہی۔ ہے رام جی جب پران کا اسپند مٹ جاتا ہی تب چت بھی استھر ہو جاتا ہی اور جب چت استھر ہو گیا تب باسنا مٹ جاتی ہی اور جب باسنا سٹ جاتی ہی تب موکش پراپت ہوتی ہی۔ جب تک چت باسنا سے لپٹا ہوا ہی تب تک جنم مرن دیکھتا ہی اور جب من باسنا سے رہت ہوتا ہی تب موکش ہوتا ہی۔ ہے راجی پران بایو کو روک کر باسنا سے رہت ہو پھر جہان تمھاری اچھا ہو وہان رہو تمکو کچھ بندھن نہ ہوگا جب پران پھرتا ہی تب من اُدے ہوتا ہی اور جب من اُدے ہوتا ہی تب سنسار بھرم ہوتا ہی۔ جب من چھین ہوتا ہی تب سنسار بھرم مٹ جاتا ہی۔ ہے رام جی جب من سے سنسار کی باسنا مٹ جاتی ہی تب اشبد پدارتھ پراپت ہوتا ہی۔ جس سے یہ سرب ہی اور یہ سرب ہی جس سے نہ سرب ہی اور جو نہ سرب ہی۔ جو نہ سرب مین ہی اور جس مین نہ یہ سرب ہی ایسا جو نرگن تتو ہی سو سرب کلنا کے تیاگ کرنے سے پراپت ہوتا ہی۔ اُس کی اُپما کس کی دیجئے۔ آتما ابناشی نربکلپ اور نرگن ہی۔ یہ جگت ناش سنکلپ سے رچا ہوا گُن روپ ہی اسکا کس پدارتھ سے درشٹانت دیجئے۔ ار بھات دوسرا کچھ نہین۔ جو کچھ اسواد ہین اُنکو آسواد کرنے والا وہی ہی۔ اور جتنے پرکاش ہین سب کا پرکاش کرنے والا وہی ہی۔ سب کلنا کلنا روپ وہی ہی اور جتنے پدارتھ ہین اُن سب کا ادھشٹھان روپ وہی ہی وہ چت اور آبرن کے دور ہونے سے پراپت ہوتا ہی اور سب پدارتھون کی سیما (حد) وہی ہی ایسا جو آتم روپ شیتل چندرما ہی جب اُس مین بُدھیمان استھت ہوتا ہی تب جیون مُکت کہاتا ہی اور سب اچھا اور آشچرج مٹ جاتے ہین۔ مین تو آدک کلپنا مٹ جاتی ہی اور سب بیوہار بھول جاتا ہی ایسا جو مُکت من ہی سو پرشوتم ہوتا ہی۔

## سرگ چوہتر۔ سمیک گیان برنن

شری رامچندر جی نے کہا کہ ہے پربھو۔ جوگی کی مُجگت تو آپ نے کہی جس سے چت اُپشم ہوتا ہی۔ اب سمیک گیان کا لچھن بھی کرپا کر کے کہیے۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی یہ تو نشچے ہی کہ آتما آنند روپ اور آد انت سے رہت پرکاش روپ سرب پرماتما تتو ہی اسی نشچے کو بُدھیشور سمیک گیان کہتے ہین یہ جو گھٹ پٹ آدک انیک پدارتھ شکت ہی وہ سب پرمانند روپ آتما ہی اُس سے الگ نہین یہ سمیک گیان کی درشٹ ہی اور سرباتمانت شدھ پرمانند سو روپ سدا اپنے آپ مین استھت ہی ایسا نشچے سمیک گیان ہی۔ اور جو اس سے الگ ہو وہ اسمیک گیان ہی ہے راجی سمیک درشٹی کو موکش ہی اور اسمیک درشٹی کو بندھن کیون کہ اُسکو آتما جگت روپ بھاستا ہی اور سمیک درشٹی کو کیول آتما ہی بھاستا ہی۔

جیسے رستی مین اسمیک درشٹی کو سرپ بھاستا ہی اور سمیک درشٹی کو رشی ہی بھاستی ہی تیسے ہی سمبیدن اور سنکلپ سے رہت شدھ سمبت پرماتما ہی اُسکو جو جانتا ہی وہی پرماتما کا جاننے والا بدھیشور ہی اس سے الگ آبدیا ہی ہے رام جی آتم تتو سدا اپنے آپ مین استھت ہی اور اُسمین دویت کلنا کوئی نہین - ایسا جو جتھارتھ درشٹی ہی وہی سمیک درشٹی ہی سرباتما پورن ہی اُسمین بھاؤ آبھاؤ بندھ موکش کوئی نہین اور نہ نزدیک نہ دُور ہی ہم ہی اپنے آپ مین استھت ہی جو سب چدآکاش ہی تو بندھ کِسکو کہیے اور موکش کسکو کہیے ایسا جسکو گیان ہی اُسکو برھما جی سے لیکر چینٹی تک کاٹھ پتھر سب برابر بھاستے ہین کچھ بھید نہین بھاستا تو وہ کلپنا کے سنمکھ کیسے ہو - ہے رام جی بست کے اُدانت ایون ہی بِت ریک کرکے آتما سِدھ ہوتا ہی ارتھات پدارتھ ہی سو ہے تو بھی آتم ستا سے سِدھ ہوتا ہی اور جو پدارتھ کا آبھاؤ ہو جاتا ہی تو بھی آتم ستا باقی رہتی ہی تم اُسی کے آشرے ہو رہو وہی انبھو ستا جگت رُوپ ہو بھاستی ہی اور جرا مرن آدک جو طرح طرح کے بکار بست روپ بھاستے ہین وہ بست اپنے آپ مین ہی پھُرتی ہی جل مین درد تا سے طرح طرح کے ترنگ بھاستے ہین سو وے جل روپ ہی ہین کچھ الگ نہین تیسے ہی چِت کے پھُرنے سے جو طرح طرح کے پدارتھ بھاستے ہین سو آتم روپ ہی ہین - آتم تتو اپنے آپ مین استھت ہی جب اُسمین استھت ہوتا ہی تب پھر دُکھی نہین ہوتا - جو پُرش درڑھ بچار والا ہی وہ بھوگون سے چلایمان نہین ہوتا جیسے ہندپون سے سمیر پربت چلایمان نہین ہوتا - اور جو اگیانی بچار سے رہت ہی موڑھ ہی اُسکو بھوگ کھا لیتے ہین جیسے جل سے رہت مچھلی کو بگلا کھا لیتا ہی - جسکو سب آتما ہی بھاستا ہی وہ پُرش سمیک درشٹی کہاتا ہی اور وہی مکُت رُوپ ہی -

## سرگ پچھتر - چت اُپشم برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی جیسی پُرش جو بھوگون کے پاس آ بھی جاتا ہی تو بھی اُنکی اِچھا نہین کرتا ہی - کیونکہ اسکو ارتھ بدھ نہین - جیسے تصویر کے لکھے ہوئے سُندر کمل کے پھول کے پاس بھونرا آجاتا ہی تو بھی اُسکی اِچھا نہین کرتا - ہے رام جی سکھ دُکھ کے پراپت اور بنرت مین اِچھا تب تک ہوتی ہی جب تک دیہہ کا ابھمان ہوتا ہی اور جب دیہہ کا ابھمان مِٹ جاتا ہی تب کچھ اِچھا نہین ہوتی - ہے رامجی ممتا کرکے دُکھ ہوتا ہی جب رُوپ کو نیتر دیکھتا ہی تب اُسکو اچھا جانکر پرسن ہوتا ہی اور بُرا مانکر دُکھی ہوتا ہی - جیسے بیل بوجھا اُٹھانے کا کام کرتا ہی اُسکو لابھ اور ہان کچھ نہین اور جسکو اسمین ممتا ہوتی ہی وہ لابھ ہان کرتا ہی تیسے ہی جیو اندریون کے بشیون مین سُکھی دُکھی ہوتا ہی - جیسے گدھا کیچڑ مین ڈوبا ہوا اور راجا شوک کرے کہ میرے نگر کا گدھا کیچڑ مین ڈوبا تیسے ہی ممتا کرکے اندریون کے بشیون مین جیو دُکھ پاتا ہے نہین تو جو گدھا کیچڑ مین ڈوبے تو راجا کا کیا بگڑتا ہی ہے رامجی یہ اندریان تو اپنے بشیون کو لیتی ہین اور اُن مین جیو جلتا ہی سو ہی آشچرج ہی - جن بشیون کی جیو چیشٹا اور اچھا کرتا ہی سو چھن بھر مین مِٹ جاتے ہین - ہے رام جی جو مارگ مین کسی کے ساتھ اسنیہہ ہو جاتا ہی تو ممتا اور پیار سے دکھ ہوتا ہی جو دیہہ مین ممتا کرے گا اُسکو دکھ کیسے نہ ہوگا - چاہی کیسا ہی

بُدھمان ہو یا شور بیر ہو تو بھی سنگ کرنے سے بندھن ہوتا ہی ارتھات اندریون کے بشیون کا اہنبھاؤ گرہن کرے گا تو اُنکے ناشش ہونے سے وہ بھی ناشش ہوگا جن نیترون کا بشے روپ ہی سو نیتر ساکشی ہوکر رُوپ کو گرہن کرتا ہی اور جیو ایسا موڑھ ہی کہ اورون کا دھرم اپنے مین مان لیتا ہی اور اُن مین جلتا ہی۔ جیسے بھرم درشٹ سے آکاش مین مورپچھ اور دوسرا چندرما بھاستا ہی تیسے ہی موڑھ پنے سے جیو اندریون کے دھرم اپنے مین مان لیتا ہی۔ جیسے اندریون کا ساکشی ہوکر جیو بشیون کو گرہن کرتا ہی تیسے ہی چت بھی ابھمان سے رہت ساکشی ہوکر گرہن کرے تو راگ دویش سے تپایمان نہ ہو۔ جیسے پانی مین لہر اور بھونر پھرتے دیکھ پڑتے ہین تیسے ہی اندریون کے روپ مین اندریان پھر آتی ہین۔ آدھار اور آدھیئی سے انکا سمبندھ ہوتا ہی اور چت اُنکے ساتھ ملکر بیاکل ہوتا ہی۔ رُوپ اندری من اُنکا آپسمین آسنگ بھاؤ ہی جیسے مکھ اور درپن اور پرتمبب الگ الگ آسنگ ہین تیسے ہی یہ بھی الگ الگ اور اسنگ ہین پرنت اگیان سے سلے ہوئے بھاستے ہین۔ جیسے لاکھ سے سونے اور روپے اور چنی کا سنجوگ ہوتا ہی تیسے ہی اگیان سے رُوپ اور دیکھنا اور من سنسکار کا سنجوگ ہوتا ہی۔ جب گیان روپی اگن سے اگیان روپی لاکھ جل جاے تب آپس مین سب الگ الگ ہوجاتے ہین اور پھر کسی کا دکھ سُکھ کسی کو نہین لگتا جیسے دو لکڑی کا سنجوگ لاکھ سے ہوتا ہی اگیان سے بشے اندریون اور من کا سنجوگ ہوتا ہی اور گیان روپی اگن سے جب بچھڑ جاتے ہین تب پھر نہین ملتے۔ جیسے مالا کے الگ الگ دانے تاگے مین اکٹھے ہوتے ہین تیسے ہی دیہہ اور اندریون مین اگیان سے میل ہوتے ہین اور جب بچار کرکے تاگا ٹوٹ جاتا ہی تب سب ایک دوسرے سے الگ الگ ہوجاتے ہین پھر نہین ملتے۔ ہے راجی جن پُرشون کو آتم بچار ہوا ہی وہ ایسا بچار رتے ہین کہ ہمکو دکھ دینے والا چت تھا اور چت کے ناش ہوجانے سے آنند ہوا ہی۔ جیسے کسی گھر مین دکھ دینے والا پشاچ رہتا ہی تب دُکھ ہوتا ہی نہین تو گھر دُکھ نہین دیتا پشاچ ہی دُکھ دیتا ہی تیسے ہی شریر روپی مندر مین دُکھ دینے والا چت ہی ہی۔ ہے چت تو نے مجھکو متھیا ہی دُکھ دیا تھا اب مین نے آپ کو جانا ہی۔ تو آدی مین بھی تچھ ہی اور انت مین بھی تچھ ہی اور برتمان مین بھی متھیا جیودن کو دُکھ دیتا ہی۔ جیسے متھیا پرچھائین بالک کو بیتال ہوکر دُکھ دیتی ہی بڑا آشچرج ہی۔ چت تو تب تک دکھ دیتا ہی جب تک آتم سوروپ کو نہین جانتا اور جب آتم سوُروپ کا گیان ہوتا ہی تب تو کہین دیکھ بھی نہین پڑتا یہ تو مایا ماتر ہی ہٹ جا یا چلا جا اب مین تجھ سے موہت نہین ہوتا تو موڑھ جڑ اور مرا ہوا ہی اور تیرا روپ اُبچار سے شدھ ہی۔ اب مین نے پہلے کا سوروپ پایا ہی تو تتو نہین بھرم ماتر ہی جو موڑھ ہی وہ تجھ سے موہت ہوتا ہی بچاروان موہت نہین ہوتا۔ جیسے دیپک سے اندھکار درشٹ نہین آتا تیسے ہی گیان سے تو درشٹ نہین آتا۔ ہے چت موڑھ تو بہت دنون تک اس دیہہ روپی گھر مین رہا ہی اور تو بیتال روپ ہی۔ جیسے آشدھ استھان اور مرگھٹ آدک مین بیتال رہتا ہی تیسے ہی ست سنگ سے رہت دیہہ روپی گھر اشمسان کے سمان سدا آشدھ ہی وہان تیرے رہنے کا استھان

ہی۔ جہان سنت لوگ رہتے ہین وہان تجھ ایسے جگہ نہین پاتے سواب میرے ہردے گھر مین ست بچار
سنتو کھ آدک سنت لوگ آکر رہے ہین تیرے رہنے کی جگہ نہین ہی۔ ہے چت پشاچ تو پورب روپی
ترشنا پشاچنی اور کام کرودھ آدک گنجک اپنے ساتھ لیکر بہت دنون تک بچرا ہی اب ببیک روپی منبج سے
مین نے تجھکو نکالا ہی تب کلیان ہوا ہی۔ ہے پشاچ روپ تو پرمادروپی مدرا پیکر متوالا ہوا تھا اور بہت
دنون تک ناچتا رہا تھا اب مین نے ببیک روپی منبج سے تجھکو نکالا ہی تب دہیہ روپی کندرا شدھ ہوئی
ہی اور شدھ بھاؤ والے پرشون نے نواس کیا ہی۔ ہے چت مین نے تجھکو ببیک روپی ہتر
کے بل سے بش کیا ہی اب تیرا کیا پراکرم ہی تو تب تک دُکھ دیتا جبتک بچار روپی ہتر کو مین نے نہ پایا
تھا اب تیرا کچھ بل مجھپر نہین چل سکتا۔ اب مین نرمل بھاؤ مین استھت ہون۔ آگے بھی مین تجھکو
جگاتا تھا۔ آپ سے ہی تو سب روپ ہی۔ جیسے کچے منتر والا سنگھ کو جگاتا ہی تو آپ کشٹ پاتا ہی
تیسے ہی مین تجھکو جگاکر کشٹ پاتا تھا۔ اب مین نے آتم بچار روپی پکے منتر سے بش کیا ہی تب شانت
وان ہوا ہون۔ اب ممتا اور مان میرے کچھ نہین ہی موہ اور اہنکار سب نشٹ ہو گئے ہین اور انکا کلنتر
بھی نشٹ ہو گیا ہی مین نرمل اور چیتن آتما ہون میرا مجھکو نمسکار ہی۔ نہ مجھ مین کوئی آشا ہی نہ کرم
ہی نہ سنسار ہی نہ کرتبیہ ہی نہ من ہی نہ بھو کتبیہ ہی اور نہ دہیہ ہی ایسا میرا نرگن روپ آتما ہی میرا مجھکو
نمسکار ہی نہ کوئی آتما ہی نہ اناتما ہی نہ اہم ہے نہ توم ہی کسی شبد کا وہان پرویش نہین ایسا نراش ہی
پرکاش رُوپ نرمل آتما مین اپنے آپ مین استھت ہون۔ ایسا جو مین آتما ہون میرا مجھکو نمسکار ہی۔ مین
بکار نہین ہون مین تو نت ہون نراش ہون سب کا مون مین اتیت ہون اور انشا انشی بھاؤ سے رہت
ہون ایسا سربا تما جو مین ہون میرا مجھکو نمسکار ہی۔ مین سم سرب گت سوکشم اور اپنے سو بھاؤ مین استھت
ہون اور پرتھوی پربت سمندر آکاش آدک جگت مین نہین ہون۔ اور مین ہی سب پدارتھ ہو کر بھاستا
ہون ایسا مین سربا تما ہون اب مین سرب بھاؤ پراپت ہوا ہون اور من بھاؤ مجھ سے دور ہوا ہی۔ میرے
پرکاش سے سب جگت بھاستا ہی مین اجر امر اور اننت ہون اور گنون سے الگ اور ادویت ہون۔ من
جس سے دور ہوا ہی ایسا جو مین سُندر رُوپ ہون جسمین سنسار پرکٹ ہی اور سو روپ سے ابناشی ہون
اُس اننت اجر امر گُن تیت ایشور کو نمسکار ہی۔

## سرگ چھتر۔ چت شانت پرتپادن برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی اِس پرکار بچار کرتو جاننے والے آتما کو سمیک کر جانتے ہین تم بھی آتم بچار کا آشری
کرکے آتم پد کے آشرے ہو رہو۔ یہ جگت سب آتما روپ ہی ایسا جانکر چت سے جگت کی ستتا کو تیاگ کرو۔
جب ایسا بچار کرے تب چت کہان ہی۔ بڑا آشچرج ہی کہ جو چت اسبت رُوپ دکھائی دیتا تھا سو ابدت مایا ماتر
است رُوپ تھا۔ جیسے آکاش کے پھول کہنے ماتر ہین تیسے ہی چت کہنے ماتر ہی اور اَبچار سے دکھائی
دیتا ہی بچار وان کو چت است بھاستا ہی کیونکہ ابچار شدھ ہی۔ جیسے ناؤ پر بیٹھے ہوئے بالک کو

کناری کے برچھ چلتے ہوئے جان پڑتے ہین پر بُدھمان کو چلنے مین ست بھاؤ نہین ہوتا تیسے ہی مورکھ کو چت ستا بھاستی ہی اور بچار وان کا چت نشٹ ہو جاتا ہی۔ جب مورکھتا رُوپ بھرم مٹ جاتا ہی تب چت کچھ نہین پایا جاتا۔ جیسے بالک چکر پر چڑھا ہوا پھرتا ہی تو پربت آدک پدارتھ اُسکو گھومتے جان پڑتے ہین اور جب چکر ٹھہر جاتا ہی تب چکر آدک پدارتھ اچل بھاستے ہین تیسے ہی چت کے ٹھہرنے سے دوسرا کچھ نہین بھاستا۔ آگے مجھکو دوسرا بھاستا تھا اس سے چت کے پھرنے سے طرح طرح کی ترشنا اور اچھا اُٹھتی تھی اب چت کے نشٹ ہو جانے سے ان پدارتھون کی بھاؤنا نشٹ ہو گئی ہی اور سب سنشے اور شوک میرے مٹ گئے ہین اَب مین تاپ سے رہت ہو گیا ہون۔ جیسے مین استھت ہون تیسے ہون ایر کھنا کوئی نہین ہی۔ جب چت کا چیت بھاؤ مٹ گیا تب اِچھا آدک گن کہان رہے۔ جیسے پرکاش کے مٹ جانے سے برن گیان نہین رہتا تیسے ہی چت کے ناش ہونے سے اِچھا آدک گُن نہین رہتے۔ اب چت نشٹ ہو گیا تو ترشنا بھی نشٹ ہو گئی اور موہ کا پنجڑا ٹوٹ گیا اب مین اہنکار سے رہت بودھوان ہون سب جگت شانت رُوپ آتما ہی اور طرح طرح کا ہونا کچھ نہین۔ مین نرابھاس اُدانت سے رہت آنند پد کو پراپت ہوا ہون۔ میرا سرب گت سوکشم آتم تتو اپنا آپ ہی اور اُسمین مین استھت ہون ان بچارون سے اَب کیا پریوجن ہی۔ جبتک مین آپ کو دیہہ جانتا تھا تب تک یے بچار مورکھاوستھا مین تھے۔ اَب مین امت نراکار اور کیول پرمانند سچد آنند کو پراپت ہوا ہون۔ آگے مین چت روپی بیتال کو آپ ہی جگاتا تھا اور اب بچار روپی منتر سے مین نے اِسکو نشٹ کیا ہی اور نرنے سے اپنے سروپ کو پراپت ہوا ہون مین شانت آتما اپنے آپ مین استھت ہوا ہون۔ ہے رام جی جس کو یہ نشچے پراپت ہوا ہی وہ نردوند راگ دویش سے رہت ہو کر استھت ہوتا ہی اور پرکرت کرم کرتا ہی اور پرمان مد سے رہت ہو کر آنند سے پُورن ہوتا ہی۔ جیسے شردرت کی رات کو پُورنماسی کا چندرما امرت سے پوَرن ہوتا ہی تیسے ہی پرکرت آچار کارج کرتا گیان وان کا ہردے شانت رُوپ اور پُورن آتما ہوتا ہی۔

## سرگ ستہتر۔ بیتو اتہاس چت انشاسن برنن

بشسٹھ جی بولے کہ ہے رام جی یہ بچار بید جاننے والون نے کہا ہی۔ آگے مجھ سے یہ بچار شری برہما جی نے بندھیاچل پربت پر کہا تھا اسی بچار سے وہ پرم پد مین استھت ہوئے ہین۔ اسی درشٹ کا آشری کر کے آتم بچار سے تم بھی سنسار روپی سمدر سے پار ہو جاؤ۔ ہے رام جی اسپر اور ایک پرم درشٹ سنو۔ وہ درشٹ پرم پد کو پراپت کرنے والی ہی۔ جس پرکار بیتو منیشور بچار کر کے نڈر ہو گیا ہی وہ سنو۔

مہا تیجوان بیتو نام منیشور نے سنساری آدھ بیادھ سے بیراگ کیا اور ناگ آدک ہو کر پربتون کی کندرا مین رہنے لگا۔ جیسے سورج سمیر پربت کے گرد گرد پھرتا ہی تیسے ہی وہ پھرنے لگا اور سنساری کرم کو

دکھ رُوپ بچارتا تھا کہ یہ بڑا بھرم دینے والا ہے- ایسا جانکر وہ گھبرایا اور نربکلپ سمادھ کی اچھا کرکے اپنے بیوہار کو تیاگ دیا اور اپنی اُجل کٹی تیاگ کر کیلے کے پتون کی اور کٹی بنا کر اُسمین جا بیٹھا جیسے بھونرا کمل کو تیاگ کرکے نیلے کمل پر جا بیٹھتا ہے تیسے ہی وہ اُجل کٹی کو تیاگ کر شیام کٹی مین جا بیٹھا- نیچے اُس نے کُش بچھایا اُس کے اوپر مرگ چھالا بچھایا اُسپر پدم آسن مار کر بیٹھا اور جیسے میگھ جل کو تیاگ کر شُدھ ہوا ہو کر بیٹھتا تیسے ہی اور سب کرمون کو تیاگ کر شانت کے نمت شانت رُوپ ہو بیٹھا- ہاتھون کو تلے کرا اور مکھ کو اوپر کرا اور گردن کو سیدھی کر کے استھت ہوا اور اندریون کی برت کو رُوک کر پھر مَن کی برت کو بھی روکا جیسے سُمیر پربت کی کندرا مین سورج کا پرکاش باہر سے مٹ جاتا ہے تیسے ہی اندریون کی رُدکی ہوئی برت باہر سے بھی مٹ جاتی ہے- اور ہر درت سے بھی بشیون کی چتینا کا جوگ اُس نے تیاگ دیا- اِس پرکار وہ کرم (سلسلہ) سے استھت ہوا- جب من نکلجا دے تب وہ کہے کہ بڑا آشچرج ہے من مہا چنچل ہے کہ مین اُسکو ٹھہراتا ہون اور وہ نکلجاتا ہے- جیسے سُوکھا پتا ہوا مین پڑا ہوا نہین ٹھہرتا ہے تیسے ہی مَن ایک چھن بھی نہین ٹھہرتا اندریون کے بشیون کی اور دوڑتا ہے جیسے گیند کو جیون جیون مارتے ہین تیون تیون وہ اُچھلتا ہے تیسے ہی اِس مورکھ مَن کو جیون جیون جس جس آدر سے کھینچتا ہون تیون تیون اُسی اور پھر دوڑتا ہے اور مست ہاتھی کیطرح جھُومتا ہے- جو گھٹ کی اور سے کھینچتا ہون تو رَس کی اور نکلجاتا ہے اور جو رَس کی اور سے کھینچتا ہون تو گندھ کی اور دوڑتا ہے استھر کبھی نہین ہوتا- جیسے بندر کبھی کسی ڈال پر جا بیٹھتا ہے تیسے ہی مورکھ مَن شبد اسپرش رُوپ رَس گندھ کی اور دوڑتا ہے استھر نہین ہوتا اسکے گرہن کرنے کے پانچ اُستھان ہین-

جن راستون سے بشیون کو گرہن کرتا ہے سو پانچ گیان اندریان ہین- ارے مورکھ مَن تو کس واسطے بشیون کی طرف دوڑتا ہے- یہ تو آپ جڑ اور اَست رُوپ بھرم ماتر ہین اِنسے تو شانت کو کیسے پاوے گا- اِن مین چنچلتا سے اِچھا کرنا اَنرتھ کا کارَن ہے- جیون جیون اِنکے ارتھون کو گرہن کرے گا تیون تیون بہت سے دُکھ پاوے گا- یے بشے بھوگ جڑ اور اَست رُوپ ہین اور تو بھی جڑ ہے- جیسے مرگ ترشنا کی ندی است ہوتی ہے تیسے ہی یے بھی اَست رُوپ ہین- ہے مَن یہ تو سب آسا روپ ہین- تو بھی اندریون سہت جڑ رُوپ ہے تو کرم کرنے کا ابھمان کیون کرتا ہے سب کا کرتا چدانند آتم بھگوان سدا ساکشی روپ ہے تیسے ہی آتما بھی ساکشی روپ ہے تو کیون برتھا جلتا ہے- جیسے سورج سب کے کامون کو کراتا ہے اور آپ ساکشی روپ ہے تیسے ہی آتما ساکشی رُوپ ہے اور سب جگت بھرم ماتر ہے- جیسے اگیان سے رَستی مین سانپ بھاستا ہے تیسے ہی اگیان سے آتما مین جگت بھاستا ہے- جیسے آکاش اور پاتال کا سمبندھ کچھ نہین ہوتا- اور براہمن اور چانڈال کا سنجوگ نہین ہوتا اور سورج اور اندھکار کا سمبندھ نہین ہوتا تیسے ہی آتما چیت اور اندریون کا سمبندھ نہین ہوتا- آتما ستا ماتر ہے اور سب جڑ اور اَست رُوپ ہین اِنکا سمبندھ کیسے ہو- آتما سب سے نیارا ساکشی رُوپ ہے- جیسے سورج سب جنون سے نیارا رہتا ہے تیسے ہی آتما سب سے نیارا ساکشی روپ ہے- ہے چیت تو مورکھ ہے بشے روپی

بھوجن مین رہ کر سب اور سے کھاتا رہتا ہی پر اگھاتا کبھی نہین اور بچار کر کے دیکھ کے سمان بر بھا کرم کرتا ہی
تیرے ساتھ مجھکو کچھ پریوجن نہین۔ ہے مورکھ تو متھیا اہسم اہسم کرتا ہی اور تیری باسنا بالکل
است رُوپ ہی اور جن پدارتھون کی تو باسنا کرتا ہی وہ بھی است رُوپ ہین۔ تیرا اور آتما کا سمبندھ
کیسے ہو آتما چیتن رُوپ ہی اور تو متھیا جڑ روپ ہی یہ مین نے جانا ہی کہ جنم مرن آدک بکار اور جیون بھاؤ
کو تو نے مجھکو پراپت کیا ہی۔ مین کیول چیتن پربرم ہون متھیا اہنکار کر کے جیو تو بھاؤ کو پراپت ہوا ہی
اور دیہہ ماتر آپ کو جانتا ہی مین سمبت ماتر نت شدھ اداانت سے رہت پرمانند چدآکاش
اننت آتما ہون۔ اب مین سوروپ مین آپ جگا ہون اور ست بھاؤ مجھکو کچھ نہین درشٹ آتا۔
ہے مورکھ من جن بھوگون کو تو سکھ رُوپ جانکر دوڑتا ہی وہ ابچار سے پہلے تو امرت کی طرح جان
پڑتے ہین اور پیچھے بکھ کی طرح ہو جاتے اور بجوگ سے جلاتے ہین۔ آپ کو تو کرتا بھوکتا بھی متھیا
مانتا ہی اور تو کرتا بھوکتا نہین ہی اور اندریان بھی کرتا اور بھوکتا نہین ہین کیونکہ جڑ ہین۔ جو تو جڑ ہوا تو
تیرے ساتھ متر بھاؤ کیسے ہو اور جو تو جڑ اور است رُوپ ہی تو کرتا اور بھوکتا کیسے ہو اور جو تو چیتن
اور ست روپ ہی تو بھی تجھکو کرم اور اور بھوگ نہین ہو سکتا کیونکہ تو متھیا ہی اور مین پرتچھ چیتن۔
تو کرم اور بھوگ کو متھیا اپنے مین مانتا ہی تو متھیا ہی۔ جب مین تجھکو سدھ کرتا ہون تب تو ہوتا
ہی۔ تو نشچے کر کے جڑ ہی تجھکو کرم اور کیسے ہو۔ جیسے پتھر کی شلا تر نہین سکتی تیسے ہی تجھکو
ترنے کی سامرتھ نہین۔ تجھ مین جو کرم کرنے کی سامرتھ ہی سو میری شکت ہی۔ جیسے
ہنسیا گھاس کو کاٹتا ہی تو آپ سے نہین کاٹتا پُرش کی شکت سے کاٹتا ہی اور تلوار مین
جو مارنے کی کریا ہوتی ہی وہ بھی پُرش کی شکت ہی تیسے ہی تجھ مین کرم اور بھوگ کرنے کی
سامرتھ میری ہی شکت ہی جیسے برتن مین پانی پیتے ہین تو برتن نہین پیتا ہی پُرش ہی پیتا ہی اور
برتن سے ہی پیتا ہی تیسے ہی تجھ مین کرم اور کرنے کی سامرتھ میری شکت ہی اور میری ستا
پاکر تو اپنے کامون کو کرتا ہی۔ جیسے سورج کا پرکاش پاکر لوگ اپنے اپنے کام کرتے ہین تیسے ہی
میری ہی شکت پاکر تو کرم کرتا ہی۔ اگیان کر کے تو جڑ جیو سے رہتا ہی اور گیان کر کے لین ہو جاتا
ہی جیسے سورج کے تیج سے برف کا پتلا گل جاتا ہی۔ اس سے چت اب مین نے نشچے کیا ہی کہ
تو مرتک رُوپ اور موڑھ ہی۔ پرمارتھ سے نہ تو ہی اور نہ اندریان ہین جیسے اندرجال کے کھیل کے
پدارتھ بھاستے ہین سو سب متھیا ہین۔ کیول بگمان سُوروپ اپنے آپ مین استھت نرامے اجرامر اور نت
شدھ بودھ پرمانند رُوپ ہون اور مین ہی طرح طرح کا رُوپ ہو کر بھاستا ہون پرنت کبھی دویت بھاؤ کو
پراپت نہین ہوتا۔ سدا اپنے آپ مین استھت ہون۔ جیسے پانی مین لہر اور بُلبُلے دیکھ پڑتے ہین سو پانی
کے رُوپ ہی ہین تیسے ہی سب پدارتھ مجھ مین بھاستے ہین سو مجھ سے الگ نہین۔ ہے چت تو بھی
چنماتر بھاؤ کو پراپت ہو۔ جب تو چنماتر بھاؤ کو پراپت ہوگا تب تیرا الگ بھاؤ کچھ نہ رہیگا اور شوک
سے رہت ہوگا۔ آتم تو سب بھاؤ مین استھت اور سرب رُوپ ہی جب تو اُسکو پراپت ہوگا تب سب کچھ

تجھکو پراپت ہوگا نہ کوئی دیہہ ہی اور نہ جگت ہی سب برہم ہی ہی ایسے بھاستا ہی واستو مین مین تو کی کلپنا کوئی
نہین ہی چیت آتما چیتن روپ اور سرب گت ہی آتما سے الگ کچھ نہین۔ تو تجھکو سنتاپ نہین
اور جو اناتما جڑ اور اَست روپ ہی تو بھی تو نہ رہا۔ جو کچھ ناش روپ تو بنتا ہی سو جھوٹھا بھرم ہی۔ آتم تتو
سرب بیاپک روپ ہی دوسرا کوئی نہین ہی تو مین اور تو کی کلپنا کیسے ہو۔ اَست سے کچھ کام سِدھ نہین
ہوتا۔ جیسے خرگوش کے سینگ اَست ہوتے ہین تو اُنسے مارنے کا کام سِدھ نہین ہوتا تیسے ہی تجھ
سے کرم اور بھوگ کرنے کا کام کیسے ہو۔ اور جو تو کہے کہ مین ست اَست اور چیتن جڑ کے مدھ بھاؤ
مین ہون جیسے اندھکار اور پرکاش کا مدھ بھاؤ چھایہ (سایہ) ہی تو سورج روپ پرماتما نرنجن کے
ہوتے مند بھاؤ چھایا کیسے رہے جس سے کرم اور بھوگ تجھکو نہین ہوتا کیونکہ تو جڑ ہی جیسے ہنسیا اپنے
آپ سے نہین کاٹ سکتا جب منکھیہ کے ہاتھ کی شکت ہوتی ہی تب کام ہوتا ہی تیسے ہی تجھ
سے کچھ کام نہین ہوتا۔

جب آتم ستا تجھ سے ملتی ہی تب تجھ سے کام ہوتا ہی تو کیون اہنکار کرکے برتھا جلتا ہی۔ ہے چیت جو
تو کہے کہ ایشور کا اُپکار ہی تو جو پرماتما ہی اُسکو کرنے نہ کرنے کا کچھ پریوجن نہین۔ سب کا کرتا بھی وہی ہی۔ جیسے
آکاش خالی ہونے سے سب کو بڑھاتا ہی پرنت اسپرش کسی سے نہین کرتا تیسے ہی پرماتما سب ستا دینے والا
ہی اور نرلیپ ہی۔ ہے مورکھ من تو کیون بھوگون کی اِچھا کرتا ہی تو جڑ اور اَست روپ ہی اور دیہہ بھی
جڑ اَست روپ ہی بھوگ کیسے بھوگیگا اور جو پرماتما کے نمت اِچھا کرتا ہی تو پرماتما تو سدا ترپت ہی
اور اِچھا سے رہت ہی سب مین وہی پورن ہی اور دوسرے رہت ایک ادویت پرکاش روپ
اپنے آپ مین استھت ہی تجھکو کس کی چنتا ہی۔ اس سے برتھا کلپنا کو تیاگ کر آتم پد مین استھت
ہو جہان سب کلیش مٹ جاتے ہین جو تو کہے کہ پرماتما کے ساتھ میرا کرم اور بھوگ کا سمبندھ ہی تو بھی نہین
بنتا جیسے پھول اور پتھر کا سمبندھ نہین ہوتا تیسے ہی پرماتما کے ساتھ تیرا سمبندھ نہین ہوتا۔
جیسے جل اور مٹی کا سمبندھ ہوتا ہی جیسے ادکھ
سمان اور ادھ کرن اور دربیہ کا سمبندھ ہوتا ہی جیسے
مین چندرما کی ستا پراپت ہوتی ہی۔ جیسے سورج کے تپنے سے شِلا تپ جاتی ہی۔ جیسے بیج
اور انکر کا سمبندھ ہوتا ہی۔ جیسے پتا اور پتر کا سمبندھ ہوتا ہی۔ جیسے دربیہ اور اگن کا سمبندھ
ہوتا ہی تیسے آکار والی چیز کا سمبندھ نراکار اور نرگن والی چیز سے کیسے ہو۔ پرماتما چیتن تو
جڑ ہی وہ پرکاش روپ ہی تو اندھکار روپ ہی وہ ست روپ ہی تو اَست روپ ہی۔ اس کارن
سمبندھ تو کسی کے ساتھ نہین بنتا ہی پھر تو کیون برتھا جلتا ہی۔ تو من روپ ہی پرماتما سب کلنا سے رہت ہی۔
تو کلنک روپ ہی اور پرماتما نہ کلنک روپ ہی
تیج کی ایکتا تیج سے ہوتی ہی اور جل کی ایکتا جل سے ہوتی ہی۔ سو سمبندھ تین طرح کا ہی۔ سم۔
تیری ایکتا اُس سے کیسے ہو۔ جبکا کچھ انگ ہوتا ہی اُسکا سمبندھ ہوتا ہی۔
ادھ سم۔ بلکسن۔ جیسے جل کی جل سے ایکتا ہوتی ہی اور تیج سے تیج کی ایکتا ہوتی ہی یہ سم سمبندھ
ہی پر تیرا آتما کے ساتھ سم سمبندھ نہین۔ دوسرا اردھ سم سمبندھ یہ ہی کہ جیسے استری اور

پُرشش کے انگ سمان ہوتے ہین پرنت بلکشن (مختلف) رُوپ ہین سُوا رَدھ سَم سمبندھ بھی تیرا اور آتما کا نہین۔ کچھ دوسرے کیطرح بھی تیرا سمبندھ نہین۔ جیسے دودھ اور جل کا سمبندھ ہوتا ہی تیسے ہی تیرا سمبندھ نہین اور جو بہت ہی بلکشن ہین اُنکی طرح بھی تیرا سمبندھ نہین جیسے کاٹھ اور لاکھ۔ پُرش اور ہاتھی گھوڑے آدک کا سمبندھ نہین۔ آدھار اور آدھیئی کیطرح بھی تیرا سمبندھ نہین جیسے بیج اور اَنکر۔ پتا اور پتر آدک کا جو سمبندھ ہی تیسے ہی تیرا اور آتما کا سمبندھ نہین کیونکہ سمبندھ اُسکا ہوتا ہی جس کے ساتھ کچھ بھی انگ ملتا ہی۔ جس کا کوئی انگ نہین مِلتا اور آپس مین برودھ ہی اُسکا سمبندھ کیسے کہیے۔ جیسے کہیے کہ خرگوش کے سینگ پر امرت کا چندرما بیٹھا ہی یا اندھکار اور پرکاش اکٹھے ہین تو جیسے یہ نہین بنتا تیسے ہی آتما کے ساتھ دیہہ اور من اور اندریون کا سمبندھ نہین بنتا کیونکہ آتما سب کلنا سے الگ نِت شدھ اددیت اور پرکاش روپ ہی اور من آدک جڑ است متھیا اور اندھکار رُوپ ہین اُنکا سمبندھ نہین۔ جنکا آپس مین برودھ ہو اُنکا سمبندھ کیسے ہو۔ تو پرماتما کے اگیان سے من اور اندریان اور دیہہ آدک سمت اُدی ہوا ہی اور آتما کے گیان سے ابھاؤ ہو جاتا ہی پھر سمبندھ کیسے ہو۔ ہے من جو کچھ جگت ہی وہ سب برہم کا رُوپ ہی دوسرا نہین اور نہین تو کی کلپنا بھی کوئی نہین۔ برہم ستا اپنے آپ مین استھت ہی۔ سب کلنا تجھ مین تھی اور تو تب تک تھا جبتک سورُوپ کا گیان نہ تھا اور جب سوروپ کا گیان ہوتا ہی اور اگیان مِٹ جاتا ہی تب تو کہان ہی جیسے رات کے ابھاؤ سے نشاچر دن کا ابھاؤ ہو جاتا ہی تیسے ہی اگیان کے ابھاؤ سے تیرا ناش ہو جاتا ہی پھر تو کہین نہین دیکھ پڑتا ہی۔

## سرگ اُٹھتّر۔ اُنشاسن جوگ اُپدیش برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی اِس پرکار بیتو منیشور بندھیاچل پربت کی کندرا مین بڑی بُدھ سے بچارنے لگا اور اور بھی جو کچھ اُس نے کہا وہ بھی سنو۔ کہ اَناتما جو یہ اور اندریان اور مَن آدک ہین سو سنکلپ سے اُپجی ہین جب گیان اُدی ہوتا ہی تب انکا ابھاؤ ہو جاتا ہی۔ ہے من جیسے سورج کے اودے ہونے سے اندھکار ناش ہو جاتا ہی تیسے ہی نِت اُدی رُوپ انبھو سوروپ پرماتما کے اُدی ہونے سے تیرا ابھاؤ ہو جاتا ہی۔ باسنا سے اُسکا آبرن (پردہ) ہوتا ہی جب باسنا کا ابھاؤ ہو جاتا ہی تب آبرن کا بھی ابھاؤ ہو جاتا ہی۔ جیسے میگھ کے ابھاؤ ہونے سے سورج پرکاشتا ہی تیسے ہی باسنا کے مٹ جانے سے آتم تتو پرکاشتا ہی۔ باسنا کی جڑ اگیان ہی جب اگیان سہت باسنا مٹ جاتی ہی تب چدانند برہم پرکاشتا ہی باسنا ہی کا نام بندھن ہی اور باسنا کے مِٹ جانے کا نام موکش ہی جب باسنا روپی رسّی کو کاٹو گے تب پرماتما کا درشن ہوگا۔ جیسے پرکاش بنا اندھکار کا ناش نہین ہوتا تیسے ہی مَن اور اندریان اور دیہہ آدک آتم بچار بنا ناش نہین ہوتے۔ جب بچار کر کے آتم پد پراپت ہو تو تب من سہت چھ اندریون کا ناش ہو جاتا ہی ارتھات اِنکا ابھمان مِٹ جاتا ہی اور اِنکے دھرم اپنے مین نہین بھاستے۔ جب تک دیہہ اور اندریون کے ساتھ ابرن ہی۔

تب تک آتم پد نہین پراپت ہو سکتا - اِس سے کلیان کے واسطے آتم پد پانے کا ابھیاس کر جب تک جیو من اور اندریون کے ساتھ آپ کو ملا ہوا جانتا ہی تب تک اپنے سورُوپ کی پرتبھا اور سدھتا نہین بھاستی جب آتما کا ساکشات کار ہو جاتا ہی تب راگ دویش آدک بکار ناش ہو جاتے ہین - جیسے سورج کے اُدے ہونے سے نشاچر نہین رہتے تیسے ہی آتما کے ساکشات کار ہونے سے بکار نہین رہتے جس کے دیکھنے سے انکا ابھاؤ ہو جاتا ہی اُسکا آتما کے ساتھ سمبندھ کیسے ہو - جیسے پرکاش اور اندھکار کا سمبندھ نہین ہوتا تیسے ہی ست اور است کا سمبندھ نہین ہوتا اور جیسے جیو سے مرتک کا سمبندھ نہین ہوتا ہی تیسے ہی آتما اور آناتما کا سمبندھ نہین ہوتا - آتما سب کلپنا سے رہت ہی اور من آدک سب کلپنا رُوپ ہین - کہان یہ گونگا اور جڑ اور آناتما رُوپ اور کہان نت چیتن پرکاش نراکار آتما رُوپ - انکا آپس مین برُدھ رُوپ ہی تو سمبندھ کیسے کہیے - یے تو نشچے کر کے انرتھ کے کارن ہین - جب تک انکا ابھمان ہی تب تک جگت دُکھ رُوپ ہی اور جب انکا ابجوگ ہوتا ہی تب جگت پرماتم رُوپ ہو جاتا ہی - جب تک آتما کا اگیان ہے تب تک منکھیہ آپ کو ان مین ملا دیکھتا ہی اور دُکھ پاتا ہی اور جب آتما کا گیان ہوتا ہی تب اپنے ساتھ انکا سنجوگ نہین دیکھتا یہ مین نے نشچے کر کے جانا ہی کہ اندریون اور من کے سنجوگ سے جگت بھاستا ہی اور جب اندریونکا گاؤن اُجڑ جاتا ہی تب جگت پرماتما رُوپ ہو جاتا ہی - مین جو آتما اور من اور اندریون کو اِکٹھا جانتا تھا سو پرماد رُوپی مَدرا کے پینے سے متوالا ہوا من سے جانتا تھا - اب آتم بچار سے من مر گیا تب سکھی ہوا ہون - جو زہر کو پی کر بیہوش ہو سو تو واجبی ہی پر جو پیئے بغیر بیہوش ہو جاے تو تعجب ہی اِس سے جو آناتما کا اسکے ساتھ سنجوگ ہوتا ہی تو سُکھ دُکھ کر کے راگ دویش وان ہونا بھی بنتا ہی پر آتما تو سُکھ دُکھ کا ساکشی ہی - سکھ کا سنجوگ ہی نہین جس سے نہین ہی اور راگ دویش سے جلتا ہی تو تہا مورکھ ہو -

آتما تو دُکھ سُکھ کا ساکشی ہی جیسا آگے ابھیاس ہوتا ہی تیسا ہی بھاستا ہی کبھی اُلٹا بھاؤ نہین ہوتا - سُکھ دُکھ مین مُورکھ من راگ دویش کرتا ہی آتما تو سدا ساکشی اور چیتن برت ہی اُسکے ساتھ اندریون کا سنجوگ کیسے ہو - اب جو سنجوگ کا ابھاؤ سدھ ہوا تو آتما مین کرم اور بھوگ کیسے کہیے - جہان چت کلنا ہوتی ہی وہان کرم اور بھوگ بھی ہوتا ہی اور جہان چت کلنا نہین ہی وہان کرم اور بھوگ بھی نہین ہی - ایسا نہ کلنک آتم تتو مین ہون کہ نہ کرتا ہون نہ بھوگتا ہون نہ مجھ مین بندھ ہی نہ موکش ہی نہ ہنتا ہین نہ اُہنتا ہین مین سرب آتما نرلیپ رُوپ ہون - ہے من تو بھی مین ہون اور پرتھوی جل اگن بایو آکاش پانچو تتو بھی مین ہون - اِس طرح نرنی کر کے جسنے دھارن کیا ہی وہ موہ مین نہین پڑتا - جو کوئی اہم ابھمان کر کے آتما سے آپ کو الگ جانتا ہی وہ دُکھی ہوتا ہے اور جب اپنے سوبھاؤ مین استھت ہوتا ہی تب پرم سکھی ہوتا ہی اِس سے جس کو سُکھ کی اچھا ہو تو اُسکو ایک آتما پرماتما کے شرن ہونا ضرور ہی - جب سورُوپ کو تیاگ کر سنکلپ کیطرف دوڑتا ہی تب بہت سے دُکھ پاتا ہی - ہے چت جو تو اپنے مین کرمون کو دیکھتا تھا سو وہ اندریون سہت جڑ رُوپ پتھر کے سمان ہین - جیسے

آکاش مین پون نہین لگتا تیسے ہی تجھکو کرم کا لگاؤ نہین ہوتا جب سورُوپ کا پرمادہو تا ہی تب جیو آپ
کو چیت آدک سے ملا ہوا جانتا ہی اور چیت آدک آتما کی ستا پاکر چیتن ہوتا ہی جیسے اگن کی ستا پاکر لوہا
بھی جلا سکتا ہی تیسے ہی تو آتما کی ستا پاکر کرم اور بھوگ کرنے مین سمرتھ ہوتا ہی۔ جب آتم بچار کرکے اپنے
سورُوپ کا ساکشات کار ہوتا ہی تب اگیان برت میٹ جاتی ہی اور من آدک کا بجوگ ہوجاتا ہی تب
سب کلنا رہت ہوا کیول ہوکش رُوپ آتما ہوتا ہی اور کرم اور بھوگ کا بھی آبھاؤ ہوجاتا ہی۔ جیسے آکاش
مین لالی کا ابھاؤ ہی تیسے ہی آتما مین کرم کا ابھاؤ ہی۔ سب جگت آتما سورُوپ بھاستا ہی جیسے
سمدر ترنگ آدک سے طرح طرح کا ہوتا ہی سو سب جل رُوپ ہی جل سے الگ نہین تیسے سب جگت
آتما رُوپ ہی آتما سے الگ نہین۔ مین سچد انند آتما اپنے آپ مین استھت ہون اور
دویت کلنا مجھ مین کوئی نہین جیسے سمدر مین گرمی نہین ہی تیسے ہی پرماتما مین کوئی کلنا نہین اور جیسے
آکاش مین بن نہین ہوتا تیسے ہی پرماتما مین کلنا نہین ہوتی۔ وہ سمبیدن سے رہت سمیت ماتر سرب آتما
ہی جب اُسکا ساکشات کار ہوتا ہی تب مین تو آدک کی کلنا کا آبھاؤ ہوجاتا ہی۔ وا نادروپ سرب گت
سدا اپنے آپ مین استھت ہی۔ ایسا جو ادویت تو ہی اسمین دویت کلنا کہنے کو کون سمرتھ ہی۔ ایسا کون ہی
جو آکاش مین رنگ بید لکھے۔ نت اُدت سب کا سار ادویت آتما ہی اسمین دویت کلنا نہین ہی اور سب مین
بدرن نرمل نت آنند روپ ہی۔ ایسے آتما کو اب مین پراپت ہوا ہون۔

## سرگ اُناسی۔ چیت اُپدیش برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی اِس پرکار بیتو منیشور بچارتا تھا پھر جو کچھ وہ نرمل بُدھ سے بچارنے
لگا وہ بھی سنو کہ ہے اندری رُوپ من تو کیون اپنے ارتھون کی اور دوڑتا ہی تجھکو بشیون سے شانت
نہین ہوتی جیسے ہرن مرتھل کی ندی کو دیکھ کر دوڑتا ہی اور شانت نہین ہوتا اِس سے تو بھی بشیون کی
اور ترشنا کرنے سے شانت نہ ہوگا اِن کی اچھا تیاگ کر۔ جو پرم آتم تتو ابناشی سب اوستھا مین ایک
رس اور ست ہی اسکو گرہن کر۔ تب سب دکھ تیری مٹ جائین گے۔ تیرے ساتھ مین ملا تھا تب
تب مین نے بھی دُکھ پایا۔ تو اگیان سے پیدا ہوا ہی اور جو تیرے ساتھ ملتا ہی وہ بھی دُکھ پاتا ہی۔ جیسے
جلتی ہوئی لاکھ جس کے شریر سے اسپرش کرتی ہی اُس کو جلاتی ہی تیسے ہی جس کو تیرا اسنگ ہوا
ہی وہ دُکھ پاتا ہی۔ ہے من یہ جیو تیرے سنگ سے کال کے مکھ مین جا پڑتا ہی جیسے ندی جب جل
سہت ہوتی ہی تب سمُدر کی اُور چلی جاتی ہی اور جو اُسمین جل نہ ہو تو کیون جاوے تیسے ہی تیرا اسنگ پاکر جیو
کال کے مکھ مین جا پڑتا ہی جو تیرا اسنگ نہ ہو تو کیون جا پڑے جیسے میگھ کہرے سے سورج کو گھیر لیتا ہی تیسے ہی
من روپی میگھ اچھا روپی کہرے سے آتما روپی سورج کو گھیر لیتا ہی اور برابر دکھون کو برساتا ہی۔ ہے من
تجھ مین چنتا اُٹھتی ہی اِس سے تو بندر کی طرح چنچل ہی جیسے بندر برچھ کو ٹھہرنے نہین دیتا ہلاتا ہی تیسے ہی
چیت دیہہ کو ٹھہرنے نہین دیتا۔ چیت روپی پنچھی کے لوبھ اور لالچ دو پنکھ ہین اور راگ دویش روپی

چونچ ہی جس سے شریر روپی برچھ پر بیٹھا ہوا شُبھ گنون کو کاٹ کاٹ کھاتا ہی۔ چت روپی مہا پنچ کُتّا بھوگ
بھاؤنا روپی مہا اشدھ پدارتھون کو ہردے روپی استھان مین اکٹھا کرتا ہی اور ان کرمون سے کبھی رہت
نہین ہوتا۔ چت روپی اُتو اگیان روپی رات مین پھرتا ہی اپنا کام کرکے پرسن ہوتا ہی اور شبد کرتا ہی جیسے
مرگھٹ مین بیتال شبد کرتا ہی جب اگیان روپی رات مِٹ جاے تب چت روپی اُلّو بھی نہ رہے اور
سمبدا آکر پرویش کرے جیسے سورج کے اُدے ہونے سے سورج مکھی کمل اُدے ہوتا ہی تیسے ہی سمپدا
اُدے ہوتی ہی جب موہ روپی کُہرا اور اچھا روپی دھُول ہردے روپی آکاش سے مٹ جاتی ہی تب نرمل
آکاش پرگٹ ہوتا ہی۔ ہے چت جب تک تو نہین مرتا ہی تب تک شانت نہین ہوتی۔ سوستھ
بیٹھے ہوئے جو چنتا پراپت ہوتی ہی وہ تیرے ہی سنجوگ سے ہوتی ہی۔ جہان چت نشٹ ہو جاتا ہی
وہان سب آنند ہو کر شیتلتا اور مترتا سے پوتر ہو جاتا ہی جیسے شرد رت کا آکاش نرمل ہوتا ہی
اور بادل کے مِٹ جانے سے سورج پرکاشتا ہی تیسے ہی اگیان کے مِٹ جانے سے آتما
پرکاشتا ہی اور پرسنتا گمبھیرتا سمتا اور بڑائی ہوتی ہی۔ جیسے پون اور مندراچل پربت سے رہت
چھیر سمدر شانت ہوتا ہی اور پورنماسی کا چندرما سوہتا ہی تیسے اگیان کے مِٹ جانے سے
آتمانند پاکر یہ منکھیہ سوہتا ہی۔ ہے چت یہ اِستھاور جنگم جگت سمبت رُوپ آکاش مین ہی اُس مہت
برہم کو کبھی پراپت ہو۔ جو پُرش آشا روپی پھانسی کو توڑ کر آتم پد مین پراپت ہوا ہی اور جس نے سنسار
کا ست بھاو مِٹا دیا ہی وہ جنم مرن کے بندھن مین نہین پڑتا۔ جیسے جلا ہوا پتا پھر ہرا نہین ہوتا تیسے
ہی چت نشٹ ہوا جنم مرن نہین پاتا۔ ہے چت تو سب کو کھا جانے والا ہی جو تو سنسار کو ست مانکر اُسکی طرف
دوڑے گا تو تیرا بھلا نہ ہوگا اور جو آتما کیطرف نہ دوڑے گا تو تیرا بھلا نہ ہوگا اور جو تو آتما کی طرف دوڑیگا
تو تیرا بھلا ہوگا جو تو اپنا بھاؤ کرکے آتم پد مین استھت ہوگا تب تو کلیان رُوپ ہوگا اور جو تو اپنا ست بھاؤ
کرے گا کہ اکار کو نہ تیاگے گا تو دکھی ہوگا۔ جو تیرا جینا ہی وہ مرنے برابر ہی اور جو مرنا ہی وہ جینے برابر ہی
ان دونون مین جو تیری اِچھا ہو وہ انگیکار کر۔ جو تو ابھی آپ کو آتم پد مین نربان کریگا تو پرم پد کو پراپت
ہو کر پرم سکھی ہوگا اور جو نہ کرے گا تو پرم دکھی ہوگا۔ جو آتم پد کو تیاگ کرتا ہی وہ موڑھ ہی۔ تیرا
نربان ہونا آتم پد مین جینے کا کارن ہی اور آتما سے الگ ہو کر جو تو جینے کی اِچھا کرتا ہی سو تیرا
جینا متھیا ہی ارتھات تو آدمین بھی متھیا ہی اور اب بھی بچار بنا بھرم ماتر ہی بچار کرنے سے
نشٹ ہو جایگا۔ جیسے سورج کے پرکاش بنا اندھکار ہوتا ہی اور پرکاش سے اندھکار نشٹ ہو جاتا ہی تیسے ہی
بچار بنا چت ہی بچار سے ناس ہو جاتا ہی۔ اتنے دنون تک مین ابیبک سے ہی جیتا تھا۔ جیسے بالکون کو
اپنی پرچھائین مین بیتال کلپنا ہوتی ہی اور بچار نہ ہونے سے ڈرتا ہی بچار کرنے سے نڈر ہو جاتا ہی تیسے ہی
اب مین تیرے سنگ سے چھوٹ کر اپنے پہلے سوروپ کو پراپت ہوا ہون۔ اور ببیک سے تیرا بھاو ہوا
ہی اس سے ببیک کو نمسکار ہی۔ ہے چت ابیبک سے تو میرا متر تھا اب بودھ سے تیرا چت بھاؤ مِٹ گیا ہی
تو پرمیشور روپ ہی اب باسنا مٹ گئی ہی۔ آگے تجھ مین طرح طرح کی باسنا تھی اُس سے تو لین اور دُکھ روپ تھا

اب باسنا کے ہٹ جانے سے تیرا پرمیشور روپ ہوا ہی۔ تجھ مین اگیان سے چت سو بھاؤ اُپج کر دکھون
کا کارن تھا سو بیبک سے جاتا رہا ہی۔ جیسے رات کے پدارتھ سورج کے اُدے ہونے سے جاتے
رہتے ہین تیسے ہی بیبک سے چت بھاؤ جاتا رہا ہی سو سِدھانت کا کارن ہی۔ تیرے سنگ سے مین
تجھ ہو گیا تھا اب شاستردن کی جُگت سے نرنے کیا ہی کہ تو نہ آگے تھا اور نہ اب ہی اور نہ پھر ہوگا۔
جب تک مین نے آپ کو نہ جانا تھا تب تک تیرا اسَت بھاؤ تھا اب مین نے آپ کو جانا ہی
اور اپنے آپ مین اِستھت ہوا ہون اب مین پرم نِربان اور شانت روپ ہون سب تاپ میرے
مِٹ گئے ہین اور نت شُدھ چدآنند پربرہم سو رُوپ ہون۔ جگت کی سَت اسَت کلنا میری مِٹ
گئی ہی کیونکہ کلنا سب چت مین تھی۔ جب چت نربان ہو گیا تب کلنا کہان رہی۔ مین کیول شُدھ آتما
ہون میرا پرتجوگی کوئی نہین۔ اور نہ بیو چھید ہی کیونکہ دوسرا کوئی نہین کیول چت کی چتینا پھُرتی تھی
سو نربان ہو گئی ہی اور اب مین سوستھ ہوا ہون جیسے ترنگون سے رہت سمدر اچل ہوتا ہی تیسے ہی سب
کلنا اور راگ سے مین رہت ہون اور سمبیدن سے رہت ہو کر سَم ستا ماتر اپنے آپ مین اِستھت ہون۔

## سرگ اَسّی۔ بیتو منو جک برنن

بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے رام جی اِس پرکار بیتو منیشور نے نرنے کر کے باسنا سے رہت ہو کر بندھیاچل
پربت کی کندرا مین سمادھ لگائی اور آکاش کی طرح نرمل چت ہو کر اندریون کی برت کو باہر سے کھینچکر اُجل
کی پھر گردن کو سَم کر کے چت کی برت اننت آتما شاکشی بھوت مین اِستھت کی۔ جیسے لکڑیون کو جلا کر
اگن کی جوالا شانت ہو جاتی ہی تیسے ہی اسکے پران اور مَن کی برت کا اسپند مٹ گیا اور جیسے شِلا مین
کھودی ہوئی پتلی ہوتی ہی اور تصویر کی لکھی ہوئی پتلی ہوتی ہی تیسے ہی اِستھت ہو گیا۔ میگھون کی
برکھا سر پر ہو۔ راجا لوگ شکار کھیلین۔ بڑے شبد ہون ریچھ اور بندر شبد کرین۔ بارہ سنگے اور
اور ہاتھیون کے شبد ہون۔ بن مین آگ لگے۔ پتھرون کی برکھا ہو۔ بایو چلے اور دھوپ پڑے
تو بھی وہ سمادھ سے نہ جاگے۔ اور جیسے پہاڑ مین شِلا دبی ہوتی ہی تیسے ہی اُسکا شریر دب گیا۔
جب اسیطرح تین سَو برس گذر گئے تب چت پھرا یا کہ شریر میرے ساتھ ہی پرنت پران نہین پھرے
اور چت کے پھُرنے مین آپ کو کیلاس پربت کے اوپر اور کدم کے برچھ کے نیچے دیکھا۔ سَو برس تک مَون ہو کر جیون
مکت اور نرمل آتما ہو کر رہا۔ سَو برس تک بدیا دھر ہو کر بدیا دھرون مین رہا۔ اسکے بعد اور پانچ مہاجگ گذر جانی
پر اندر ہوا تب دیوتا لوگ اُسکو نمسکار کرتے تھے شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون دیش
کال من آدک کی پرتیبھا اُسکو انیت اور انیم کیسے بھاست ہوئی بششٹھ جی کہتے ہین کہ ہے رام جی چت
سَرباتما رُوپ ہی جیسا جیسا پھُرنا اُس مین ہوتا ہی تیسا ہی تیسا بھاستا ہی۔ جیسا دیش کال کا پھُرنا
ہوتا ہی تیسا ہی تیسا انبھو ہوتا ہی۔ ہے رام جی جیسا کچھ پرپنچ ہی وہ مَن ماتر ہی جیسا پھُرنا تیبر (تیز)
ہوتا ہی تیسا ہی انبھو ستا مین بھاست ہو کر وہان اِستھت ہوتا ہی۔ جب اور بھرم مین گیا تو نیم کے اُلسا

تیسا ہی ہوتا جاتا ہی - جو اگیانی ہوتا ہی اُسکو باسنا سے طرح طرح کا جگت بھاستا ہی اور گیانی کو سب آتما ہی بھاستا ہی اُس کا پھُرنا بھی آپھُرنا ہی اور باسنا بھی آباسنا ہی - بیتو منیشور نے چت کے پھُرنے سے اتنا دکھ دیکھا پرنت شانت روپ تھا اس سے اُس کی باسنا بھی اَباسنا تھی جیسے بھونا بیج نہین اُگتا تیسے ہی اسکی باسنا آباسنا تھی اور جنم کا کارن نہ تھا پھر کلپ بھر تک وہ شری سداشو چندر دھاری جی کا گن ہو کر سب بدیاؤن کا جاننے والا اور سربگیہ ترکال درشی جیون مُکت ہو کر رہا ہی - ہے رام جی جیسا کسی کا سنسکار دِرڑھ ہوتا ہی تیسا ہی اُس کو انبھو ہوتا ہی جیسے منیشور چت کو اسپند کر کے جیون مُکت کا انبھو کرتا تھا شری رام جی نے پوچھا کہ ہے بھگوان جو ایسا ہے تو جیون مُکت کے مت مین بندھ موکش ہوا -

بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی جیون مُکت کو سب برہم سوروپ بھاستا ہی بندھ موکش اوستھا اُسمین کہان ہی گیان ماتر آکاش مین جیسا پھُرنا ہوتا ہی تیسا ہی بھاستا ہی - ہے انگ یہ سب چنماتر سوروپ ہی اور جگت طرح طرح کا من سے بھاستا ہی واستو مین نہ جگت ہی نہ آجگت ہی کیول برہم ستا استھت ہی جگت کے بھو شیئت کیول برہم ستا بھاستا ہی - چنماتر سے الگ جگت کیول من کے پھُرنے سے بھاستا ہی جنکو ایسا گیان نہین انکو جگت پُرسے بھی ادھک دِرڑھ ہو بھاستا ہی اور گیانوان کو آکاش کیطرح بھاستا ہی - ہے رام جی اگیان سے من اُپجا ہی اور اس سے سارا جگت ہوا ہی واستو مین اور کچھ نہین ہی جیسے سمُدر مین ترنگ اور اُور اُلاس ہوتے ہین تیسے ہی چدآکاش مین آکار بھاستے ہین - جب چت اچت ہو جاتا ہی تب کچھ دویت نہین بھاستا -

## سرگ اکیسی - بیتو سمادھ جوگ اُپدیش برنن

شری رام جی نے پوچھا کہ ہے بھگوان بیتوشور کا جو شریر بندھیاچل پربت مین پھنسا تھا اُسکی کیا گت ہوئی بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی اِسکے بعد آ جاننے والے بیتو منیشور ایک سمے مین شریر دن کو من سے بچارنے لگے کہ کتنے ہی شریر ناش ہو گئے ہین - اَب جو شریر اُسکا پرتھوی پر پڑا تھا اُسکو دیکھا کہ پربت کی کندرا مین دھول سے لپٹا ہوا برسات مین پھنس رہا ہی اور اُسکے اُوپر گھاس جم گئی ہی اسکو دیکھ کر کہنے لگا کہ مین اُسمین پرویش کرون - پھر بچار کیا کہ یہ تو جڑ گا اور پھنسا ہوا ہی اور اُسکو مین نکال نہین سکتا اس سے سورج منڈل کو جاؤن کہ سورج کے سارتھی اَرُن پنگ اُسکو نکالینگے - یا یہ کہ اسکے ساتھ میرا کیا پریوجن ہی یہ ناش ہو جائے یا بنا رہے اِسکے لیے اتنا جتن مین کسواسطے کرو - مین اپنے نرگن سوروپ مین استھت ہون - دیہہ سے میرا کیا پریوجن ہی اِس پرکار بچار کر بیتو سور چپ ہو گیا - ایک چھن کے بعد پھر بچارنے لگا کہ پرتھوی مین دیہہ سے نہ کچھ تیاگنے جوگ ہی اور نہ کچھ لینے کے جوگ ہی - اِس سے دیہہ کو تیاگنا اور رکھنا دونون برابر ہین تو پھر یہ شریر کس لیے دیا ہی کچھ دنون تک ور اُسکا پرآربدھ بیگ ہی اسلیے آکاش مین جو سورج استھت ہی اُسمین پرویش کرون جیسے درپن پر پرتبمب پرویش کرتا ہی - اور اِس شریر کو سورج کے

سارتھی سے نکلواؤن۔ ہے رام جی ایسا بچار کر بیتو منیشور پرلشتک روپ سے آکاش کو چلا اور پرنام کر کے سورج کے بھیتر بایو روپ ہو کر پرویش کیا جیسے شتروپنڈ مین آگن پرویش کرتی ہی تب سورج بھگوان نے جانا کہ بیتو منیشور نے پرویش کیا ہی اور سربگیہ (ہمہ دان) تھے اس سے جانا کہ پرتھوی مین اسکا شریر کیچڑ اور گھاس مین دبا ہوا پڑا ہی اُسکے نکلوانے کے لیے آیا ہی۔ ایسا بچار کر سورج بھگوان نے اپنے سارتھی سے کہا کہ ہے سارتھی بندھیاچل پربت کی کندرا مین بیتو منیشور کا شریر دبا ہوا پڑا ہی اُسکو تو جا کر نکال دے تب اُرن نام سارتھی نے جسکا شریر ہاتھی کے سمان ہی بندھیاچل پربت پر آکر اپنے ناخن سے اُس شریر کو نکالا اُس کے ناخن ایسے تھے کہ جن سے وہ پہاڑ کو اُکھاڑ ڈالے۔ اُس نے اپنے ناخنون سے دھرا کو ٹڑ مین گرٹے ہوئے اُس شریر کو باہر نکالا۔ جیسے سمندر کے کنارے بھیہ کا مت گیرا پاتے ہین تیسے ہی پربت کی کندرا سے اُس شریر کو نکال ڈالا۔ تب بیتو منیشور نے پرلشتک روپ سے اُس شریر مین پرویش کیا جیسے پنچھی آکاش سے اُڑتا اُڑتا گھر مین آکر پرویش کرتا ہی۔ اور ساؤدھان ہو کر اُرن کو نمسکار کیا اور اُرن نے بھی بیتو منیشور کو نمسکار کیا اور اپنے اپنے کام مین لگے۔ اُرن تو آکاش مارگ کو گیا اور بیتو منیشور کا شریر کیچڑ سے بھرا تھا اس سے اُس نے تالاب مین غوطہ لگایا اور جیسے ہاتھی میل دھوتا ہی تیسے ہی اسنان کر کے سندھیا آدک کرم کیے اور سورج بھگوان کا پوجن کیا۔ جیسے پہلے تپ سے شریر سوہتا تھا تیسے ہی بھوشت کیا اور ستراسمتا بدتا سب آدک گنون سے پورن ہو کر برہم لچھمی سے شوبھت ہوا اور سب کے سنگ سے رہت بھی رہا کہ ان گنون کو بھی سوروپ مین اسپرش نہ کرے اور آپ کو شدھ سوروپ جانے۔

## سرگ بیاسی۔ اندری نربان برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی جب اس پرکار کچھ دن بیت گئے تب سمادھ کے نمت بیتو منیشور کا من اُدی ہوا اور بندھیاچل پربت کی کندرا مین جا بیٹھا۔ پہلے جو بچار ابھیاس کیا تھا اور پر اور پر آتم درشٹ ہوئی تھی اس سے پھر چت کو کہا کہ ہے چت اندریو۔ مین نے تمکو پہلے ہی سے مار رکھا ہی اب تمھارے چت مین ارتھ انرتھ کوئی نہین کیونکہ است ناست کلنا میری مٹ گئی ہی۔ است ناست (ہست و نیست) کے پیچھے جو باقی رہتا ہی اُسمین استھت ہون۔ جیسے پہاڑ کا کنگورا اَچل ہوتا ہی تیسے ہی مین اَچل ہون سدا اُدی روپ است کیطرح استھت ہون اور سدا گیان سوروپ پرکاشوان ہون۔ است کی طرح سے اس پرکار کہ سدا اکریا روپ ہون اور است روپ اُدے کیطرح استھت ہون۔ است اس طرح سے کہ من اندریون کا بشے نہین اور اُدے کیطرح اس کارن سے کہ مین سب کا ساکشی ہون اور سدا اسم رس پرکاش روپ اپنے آپ مین استھت ہون۔ پربدھ اور سُکھپت مین استھت ہون۔ پربدھ اس کارن کہ جو اندریون کے بشے کا اُپلبدھ کرتا ہون۔ اور سُکھپت اس کارن کہ تہر کھ شوک اشٹ انشٹ سے رہت اور جگت کی اور ست سُکھپت سمادھ مین اور وہان جاگرت ہو کر تریا پد آتم تتو مین استھت ہون۔ جیسے کسی استھان مین کھمبھا استھت ہوتا ہی

تیسے ہی اِستھت رُوپ نت شدھ سمان ستا جو آتم پد ہے دہان مین نِرامی اِستھت ہون۔ ہے رام جی اِس پرکار دھیان کرتا ہوا وہ بیتومنیشور دھیان مین لگا اور چھہ دن تک دھیان مین رہا اور پھر جب جگا تو اُس کال کو چھن بھر کے سمان جانا جیسے سویا ہوا چھن بھر مین جاگے۔ اِسی پرکار بیتومنیشور شدھ پد کو پراپت ہوا اور جیون مُکت ہو کر بہت دنون تک بچرتا رہا۔ نہ کوئی بست اُسکو سُکھ دے اور نہ دُکھ دے۔ چلتا ہوا بھی اِستھر رہے اور اندریون کا بیوہار کرتا ہوا بھی بھلے ہوے کی پراپت مین سمان رہے کبھی کسی مین چلا یمان نہ ہو۔ وہ چلتا بیٹھتا من اور اندریون سے کہے کہ ہے اندریو مرجاؤ۔ ہے مَن اب تو سمان ہوا ہے اور آتما کو پاکر دیکھ کہ اب تجھکو کیا سکھ ہوا ہے جس سکھ پانے سے اور پانے جوگ کچھ نہین رہتا وہ نردگ سکھ ہے۔ ایسا جو پرم شانت رُوپ اَچل سکھ ہے تسکو اُشچرج کر کے چنچلتا کو تیاگ اور ہے اندریو تمھارا او استومین کچھ سورُوپ نہین اور آتم پد مین تم درشٹ نہین آتین۔ اپنے سورُوپ کے جانے بنا تم مجھکو دُکھ دیتی تھین۔ اب مین اپنے سرُوپ کو پراپت ہوا ہون اور اب تم مجھکو اپنے بس مین نہین کرسکتین کیونکہ تم اَلبت رُوپ ہو آتما کے پرمادسے تمھارا بھان ہوتا ہے۔ جیسے رَسّی مین سانپ بھاستا ہے تیسے ہی آتما مین جو آناتم بھاؤنا اور اَناتما مین آتم بھاؤنا ہوتی ہے سو ابچار سے ہوتی ہے اور بچار سے نہین ہوتی۔ اب بچار کر کے یہ بھرم مٹ گیا ہے تم سب اندریان اور مَن اور اہنکار اور ہے۔ برہم اور ہے کرم اور ہے بھوگ اور ہے۔ اور کا دکھ اپنے مین ماننا یہی مورکھ پن ہے جیسے بن کی لکڑی اور ہے اور بانس اور ہے اور چمڑا اور ہے جس سے رتھ بنتا ہے اور لوہا پیتل اور کپڑے جنسے رتھ جڑا جاتا ہے سو بھی اور اور ہین اور بیل جو رتھ کو چلاتے ہین سو بھی جُدا ہین۔ ان سب سے رتھ بنتا ہے اور جیسے گھر کی صورت ہوتی ہے تیسے رتھ ہے اُسمین بیٹھنے والا پُرش بھی اور ہوتا ہے اور رتھ کا سب سامان آپس مین اور ہوتا ہے جو اُسمین بیٹھنے والا کہے کہ مین رتھ ہون تو نہین بنتا۔ تیسے ہی شریر روپی رتھ اگنیان سے مِلا ہوا ہے اندریان اَور ہین من آدک اور ہین اُس مین پُرش ہے سو جیو ہے۔ جو جیو کہے کہ مین شریر ہون تو بڑا مورکھ پن ہے۔ اُس شریر کے دُکھ سُکھ مورکھ پنے سے اپنے مین مانتا ہے جو بچار کر کے دیکھو تو راگ دویش کے چھوبھ سے مُکت ہو۔ مین نے اَبچار روپ بسمرت سورُوپ کو دور سے تیاگ کیا ہے اور سورُوپ کی اَسمرت پرکٹ ہوئی ہے کہ آتم تتو ست ہے اُسیکو مین نے ست جانا ہے اور آناتما اَست ہے اُسکو اَست جانا ہے۔ جو ست ہے وہ اَست رہتا ہے اور جو اَست ہے وہ ناش ہو جاتا ہے۔ ہے رام جی اِس پرکار بیتومنیشور مَن مین بچار کر کے جیوَن مکت ہوا اور اپنے سورُوپ مین بہت برسون کو گذرانا۔ نِربھے پد مین چِت آدک بھرم سب مٹ جاتے ہین۔ ایسے شدھ پد کو پراپت ہو کر وہ جنجھار بھوتار تھ آتم دھیان مین اِستھت ہوا اور گرہن اور تیاگ کی کچھ بھاونا نہ رہی پر پورن آتم پد کو پراپت ہوا۔ اگست مُن کا پتر بیتومُن اُس پد کو پاکر نرباسنگ ہوا پھر جس کال مین اور جس پرکار سے وہ بدیہہ مُکت ہوا ہے وہ بھی سُنو۔ کہ بیس ہزار اور سات سو برس تک وہ جیون مُکت ہو کر پھر بدیہہ مُکت ہوا۔ جو پد اچھا اور ان اچھا سے رہت ہے اور جنم مرن کا جسمین اَنت ہے

اُس راگ و دیش سے رہت پدکو پَراپت ہوا۔ ہے راجی پھر اُس نے ہمالی پربت کی کندرا مین پرویش
کیا اَور پدم آسن باندھ کر ہاتھ جوڑکر کہا کہ ہے راگ تو نرو گ اور نرد وشس ہو جا۔ تیرے ساتھ مین نے
بہت دن تک بہیک سے رہت لیلا کی ہی۔ تو اب جا میرا تجھکو نمسکار ہی۔ ہے بھوگ تیری لالتا سے
مجھکو پَرم پد بھولگیا تھا۔ جیسے ماتا سکھ کے نِمِت پُتر کی لالسا کرتی ہی تیسے ہی مین سکھ جانکر تیری لالسا
کرتا تھا اب تو جا میرا تجھکو نمسکار ہی۔ اب مین نربان پدکو پَراپت ہوتا ہون۔ ہے دُکھ تجھکو بھی
نمسکار ہی تیرے اُپدیش سے مین آتم پدکو پَراپت ہون کیونکہ مین سدا بھوگ اور سکھ چاہتا تھا اور
جب سُکھ پراپت ہوتا تھا تب تجھکو بھی ساتھ لے آتا تھا سکھ سے تیری اُتپت ہوتی ہے۔ سکھ
کی لالسا مین بہت جنم پاتا رَہا پر جب سُکھ آوے تب تجھکو بھی ساتھ لے آوے۔ تجھکو دیکھکر مجھکو
آتم پد کی اِچھا اپجی اور تیرے پرساد سے مَین پرم شیتل پدوی کو پَراپت ہوا ہون۔ ہے دُکھ تو تو
دُکھ تھا پرنت مجھکو آتم پد پَراپت کیا۔ اِس سے تیرا بھلا ہو تو اَب جا۔ ہے مِتر۔ سنسار مین
جینا آسا رہی جبکا سنجوگ ہوتا ہی اُسکا بجوگ بھی ہوتا ہی تو نے میرے ساتھ بڑا اُپکار کیا کہ اپنا ناش
کیا اور مجھکو سُکھ پراپت کیا کیونکہ جب تو مجھکو پراپت نہ تھا تب مین آتم پد کے نمت کب
جتن کرتا تھا تو نے اپنا ناش کرنا مانا پر مجھکو سُکھ پہونچایا۔ ہے مِتر تو بھائی بندون کی طرح
بہت دنون تک میرے ساتھ رہا اور کبھی مجھ سے دور نہ ہوا۔ مین نے تیرا ناش نہین کیا پر تو نے
اپنا ناش آپ ہی کیا۔ تو مجھکو جب پراپت ہوا تھا تب مجھکو ببیک اُپجا تھا اُس ببیک
نے تیرا ناش کیا ہی اِس سے تجھکو میرا نمسکار ہی اور ہے ماتا ترشنا تجھکو بھی میرا نمسکار ہی
تو سدا میرے ساتھ رہی ہی اور کبھی مجھکو تیاگ نہین کیا۔ جیسے اجان بالک کو ماتا تیاگ نہین کرتی
تیسے ہی تو نے مجھکو تیاگ نہین کیا اَب تو جا۔ ہے کامدیو تو نے آپ اُلٹا اپنا ناش کیا۔ جب تو دُور
تھا تب جینا تھا اور جب سنمکھ ہوا تب مِٹ گیا۔ تجھکو نمسکار ہی۔ ہے سُکرت تجھکو بھی نمسکار ہی
تو نے بڑا اپکار کیا کہ نرک سے نکالکر سُورگ مین پہونچایا۔

پرنت اَنت مین سبکا بجوگ ہوتا ہی اِس سے تو بھی جا۔ ہے دُشکرت تو بھی جا۔ بکرم روپی تیرا چھیتر (کھیت)
ہی اور جُبا ادستھا بیج ہی اُس سے دُکھ پھل ہوتا ہی تیرے ساتھ بھی سنجوگ ہوا تھا اِس سے تجھکو بھی نمسکار ہی
تو بھی جا۔ ہے موہ تجھکو بھی نمسکار ہی تجھ سے بہت دنون تک مین ہندھا رہا اور طرح طرح کے استھانون
مین جاتا رہا اور تو ڈر دکھاتا تھا اُس سے مین ڈرتا تھا اِس سے تجھکو نمسکار ہی اب تو جا۔ ہے گرکندرا
تجھکو بھی نمسکار ہی تو نے اور مین نے بہت دنون تک تپ کیا ہی۔ ہے بُدھ۔ ہے ببیک تجھکو بھی نمسکار
ہی تو نے میرے ساتھ اُپکار کیا کہ سنسار بندھن سے مُکت کیا تو بھی جا۔

ہے ڈنڈا اور ہے تونبا تجھکو بھی نمسکار ہی تو بھی جا بہت دنون تک میرے ساتھ رہا ہی۔ ہے دیہ تو بھی لہو ماس
کا پنجرا ہوکر میرے ساتھ بہت دنون تک رہی ہے اور تو نے اُپکار کیا ہی۔ ببیک اُپجانے کا استھان
تو ہی ہی تیرے سنجوگ سے مین نے پَرم پد پایا ہی تو بھی اَب جا تجھکو نمسکار ہی۔ ہے سنسار کے بیوہار

تمکو بھی نمسکار ہی تم مین رہ کر مین نے بہت سے کرم کیے ایسا پدارتھ جگت مین کوئی نہین جس سے مین نے بیوہار نہ کیا ہو اور ایسا کرم کوئی نہین جو مین نے نہ کیا ہو اور ایسا دیش کوئی نہین جو مین نے نہ دیکھا ہو اب سب کو نمسکار ہی - ہے آندریو پران من آدک تمکو نمسکار ہی تمھارا ہمارا بہت دنون تک ساتھ رہا تھا - اب بجوگ ہوا کیونکہ جسکا سنجوگ ہوتا ہی اُسکا بجوگ بھی ہوتا ہی - اِس سے تمھارا ہمارا بھی جوگ ہوتا ہی - نیترون کی جوت جاکر سورج منڈل مین مل جاے گی - سونگھنے کی اندری پرتھوی مین جا کر ملجائیگی تو چاپون مین اور من چندرما مین کان آکاش مین - جیبھ رس مین ملجائیگی - اسی طرح سب اپنے انش مین ملجائینگے - جیسے لکڑیون کے جل جانے سے آگن شانت ہو جاتی ہی شرد رت مین میگھ شانت ہو جاتا ہی - بنا تیل کا دیپک نربان ہو جاتا ہی اور سورج کے است ہونے سے پرکاش شانت ہو جاتا ہی تیسے ہی من آدک شانت ہو جاوینگے - ہے رام جی ایسا بچار کرتے کرتے اُسکا من سب کام سے رہت ہو کر پرنو کے دھیان مین لگا اور سب درشیہ سے شانت اور موہ روپی مل کو تیاگ کر پرنو کے بچار مین لگا -

## سرگ تراسی - بیتو نربان جوگ اُپدیش برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی اِس پرکار اُس نے شبد برہم پرنو کا اُچارن کیا اور پنجم بھومکا جو چیت کی ادستھا ہی اُسکو پراپت ہوا - بھیتر باہر کے استھول سوکشم پدارتھون اور تینون لوک کے سب سنکلپون کو تیاگ کر وہ اُچھو بھ روپ استھت ہوا جیسے چنتا من اپنے پرکاش مین استھت ہوتی ہی اور جیسے پورن کال سے چندرما اپنے آپ مین استھت ہوتا ہی اور جیسے مندراچل کے نکلنے سے چھیر سمد استھت ہوتا ہی اور متھنے سے رہت مندراچل استھت ہوتا ہی اور جیسے کمھار کا چکر پھرتے پھرتے ٹھہر جاتا ہی اور جیسے سورج کے است ہونے سے جیو دن کے بیوہار کرم ٹھہر جاتے ہین اور جیسے میگھ سے رہت شرد کال کا آکاش نرمل ہو جاتا ہی اور پرکاش اور اندھکار سے رہت آکاش ہوتا ہی تیسے ہی پھرنے سے رہت اُسکا من شانت کو پراپت ہوا - پرنو کا دھیان کر کے پھر اُس برت کے انت کو پراپت ہوا - پھر منتر کو بھی تیاگ کر جیسے مہاپرش لوگ کرودھ کو تیاگ کر دیتے ہین تیسے ہی برت کو بھی تیاگ دیا - آگے نہ تیج ہی نہ اندھکار رہی اُسمین ابھاو بہت رہتی ہی اُسکو بھی پل بھر مین تیاگ دیا - پھر تیج کا پرکاش اُدے ہوا اسکو بھی پل بھر مین تیاگ دیا - تب جیسے نئے بالک کی جنم سے پدارتھون کے گیان سے رہت ادستھا ہوتی ہی تیسے ہی ادستھا پراپت ہوئی - تب جو ستا ماتر آتم تتو سکھیت پد ہی اُسکا آشری کیا اور مہا اچل جو سمیر پربت کی طرح استھر ادستھا ہی اُسکو پراپت ہوا - پھر کیول آچیتن چنماتر تریا نرانند آنند پد مین جسمین سو روپ سے الگ اور آنند نہین پراپت ہوا وہ ست است روپ ہی سب کرمون سے الگ ہی اِس کارن است ہی اور انبھو روپ ہی اِس کارن ست روپ ہی ایسے اشبد پد کو وہ پراپت ہوا جو پرم شدھ پاون اور سب بھاؤ کے بھیتر پراپت ہی اور سب بھاؤ شبد سے

رہت ہی جس کو شون بادی شُون - برہم بادی برہم - بگیان بادی بگیان - سانکھیہ مت والے پرُش - جوگ والے ایشور - شیو ی شو - بیشنو بشن - شکت مت والے پرم شکت - کال مت والے کال آتم بادی آتما اور مادھمک مادھم آدک جو شاسترون والے کہتے ہین سو ایک پربرہم ہی کو کہتے ہین -

جو سرب دا سرب کال سرب پرکار سرب مین سرب رُوپ ہی - ایسے سرباتما کو وہ منیشور پراپت ہوا جس آنند سمدر کے بل سے سب کو آنند ہوتا ہی ایسے آتم تتو انبھو رُوپ اپنے آنند کو وہ پراپت ہوا اور وہی رُوپ ہو گیا جو اُنیہ اور نرانیہ نرنجن سرب آسرب اجرامر سب کے آدِ سکلنک نہ کلنک ہی ایسے آکاش سے نرمل پد کو بیتو منیشور پراپت ہوا -

## سرگ چوراسی - بیتو لبرانت سماپت برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی دُکھ رُوپ سنسار سمُدر کے پار ہو کر بیتو منیشور اُس پرم پد کو پراپت ہوا جس پد کو پاکر جیو پھر جنم مرن کو نہین پاتا اور جس پد مین استھت ہو کر پرم شانت اُپشم آنند کو پراپت ہوتا ہی جیسے سمُدر مین پڑا ہوا بوند سمُدر ہو جاتا ہی تیسے ہی برہم سمُدر مین وہ برہم ہو گیا اور شریر جو تھا وہ سوکھ کر گر پڑا - جیسے جاڑون مین سوکھے پتے برچھون سے گر پڑتے ہین - شریر روپی برچھ مین ہردی روپی گھوسلا تھا جسمین پران روپی پنچھی رہتا تھا سو چد آکاش مین پراپت ہوا - جیسے کھمبھانی سے پتھر دوڑتا ہی تیسے ہی جا کر پراپت ہوا اور اپنے سورُوپ مین استھت ہوا - ہے رام جی یہ مین نے تمکو بیتو منیشور کی کتھا سنائی ہی سو اننت بچار سہت ہی اس پرکار بیتو منیشور بشرام وان ہوا -

تم بھی اس کو بچار کر سِدھتا کے سار کو پراپت ہو اور جگت کی چنتنا کو تیاگ کر سادھان ہو - ہے رام جی جو کچھ مین نے تمسے پہلے کہا ہی کہ اس پد کو پاکر پھر کچھ پانے جوگ نہین رہتا اور اب جو کچھ کہتا ہون اور جو کچھ پیچھے کہون گا اُسکو بچارو - مُکت گیان ہی سے ہوتی ہی اور گیان ہی سے سب دُکھ ناش ہوتے ہین گیان ہی سے اگیان مٹ جاتا ہی اور گیان ہی سے پرم سِدھ ہو جاتا ہی - پانے جوگ یہی بستُ ہی - اور کوئی دکھون کا ناش نہین کر سکتا - یہ نشچے ہی کہ گیان سے سب بندھن کٹ جاتے ہین اور گیان ہی سے بیتو منیشور نے من کو مار لیا ہے رام جی بیتو منیشور کی سمبت جگت سے الگ ہو گئی - جو کچھ دُکھ ہی وہ من سے ہوتا ہی اور من کے اُپشم ہونے سے سب جگت انبھو روپ ہو جاتا ہی - بیتو منیشور بھی من ماتر تھا مین بھی من ماتر ہون تم بھی من ماتر ہو اور پرتھوی آدک سب جگت بھی من ماتر ہی من سے الگ کچھ نہین جہان من ہوتا ہی وہان جگت ہوتا ہی من ہی جگت رُوپ ہی اور جگت ہی من رُوپ ہی - جو گیانی پرُش ہی وہ من کی دشا کو تیاگ کر کیول چد انند آتم تتو مین استھت ہوتا ہی اور راگ دویش آدک بکار سب اُسکے مٹ جاتے ہین -

# سرگ پچاسی ۔ سِدھ لابھ بچار برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی تم بھی بیتومنیشور کی طرح بدت بید ہوکر راگ دویش سے رہت اِستھت ہو۔ جیسے تیس ہزار برس تک بیتومنیشور شوک سے رہت اور جیون مُکت ہوکر بچرا ہی تیسے ہی تم بھی بچر داور بھی راجا اور منیشور لوگ گیانی ہوئے ہین جیسے وہ اُس پد مین پراپت ہوکر راج کاج آدک کرتے رہے ہین تیسے ہی تم بھی جیون مُکت ہوکر رہو۔ ہے رام جی سُکھ دُکھ کرم آتما کو اسپرشش نہین کرتے آتما سُر بگیہ ہی تم کس لیے شوک کرتے ہو۔ بہت سے بید بدت پرتھوی مین بچرتے ہین پرنت شوک کبھی نہین کرتے ۔ جیسے تم اب شوک نہین کرتے ہو۔ ہے رام جی تم اب سو ستھ اُداشم سربگیہ ہو اب تم کو پھر جنم نہ ہوگا۔

جیون مُکت پُرش جو اپنے سوروُپ مین استھت ہی وہ سُکھ دُکھ کو نہین پراپت ہوتا۔ جیسے سنگھ بندر سیار آدک کے بش مین نہین ہوتا تیسے ہی جیون مُکت بکارون کے بش مین نہین ہوتا۔ سری رام جی نے پوچھا کہ ہے بھگون اِس پرسنگ مین مجھکو سندیہ ہوا ہی اُسکو آپ دور کر دیجیے جیسے سرد کال مین میگھ (بادل) دور ہو جاتا ہی۔ ہے تتّو جاننے والون مین اُتم۔ جیون مُکت کے سریر مین شکت کیون نہین دیکھ پڑتی کہ آکاش مین اُڑتا پھرے یا چھوٹا روپ ہوکر اور سریر مین گھُس جاوے آدک۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی آکاش مین اُڑنے وغیرہ کی جو سِدھیان ہین سو تپسیا آدک کرمون کی شکت ہین جو کچھ جگت بچتر دکھائی دیتا اور پھر گپت ہو جاتا آدک ہین وے بستُ دربیہ کے سبھاؤ ہین آتما کے گیان کے نہین۔ ہے رام جی کوئی دربیہ اور کریا اور کال کو جیتھا کرم سادھتا ہی اسکو بھی شکت پراپت ہوتی ہی اور گیانی سادھے یا اگیانی سادھے اسکو شکت پراپت ہوتی ہی پرنت وہ شکت آتم گیان کا پھل نہین۔ آتم گیانی کو آتم گیان ہی کی سِدھتا ہوتی ہی وہ آتما ہی سے ترپت ہوتا ہی اور سِدھیان جو ابدیا روُپ ہین اُن کی طرف نہین دوڑتا۔ جو کچھ جگت ہی اُسکو اُس نے ابدیا روپ جانا ہی اِس سے وہ پدارتھون مین نہین پھنستا۔ جو اگیانی ہی وہ سِدھتا کے لیے اِن پدارتھون کو سادھتا ہی اور جو گیانی ہی وہ اِن پدارتھون کے لیے جتن نہین کرتا۔ جتن کرنے سے گیانی ہو یا اگیانی ہو اندر آدک کے ایشورج کو پاتا ہی اور وہ گیان کی شکت نہین دربیہ کی شکت ہی سو اِبدیا روُپ ہی اگیانی لوگ اُنکی طرف دوڑتے ہین گیانی نہین دوڑتے کیونکہ وے سب سے اُتیت ہین۔ جنھنے سب اِچھا کا تیاگ کیا ہی اور آتم پد مین سنتو کھ پاتا ہی وہ اُنکی اِچھا نہین کرتا۔ اُنکی اِچھا بھوگون یا بڑائی کے واسطے ہوتی ہی یا مان یا جاننے یا سِدھ کی پاسِدھتا کی یا مان کی اِچھا نہین ہوتی کیونکہ یے سب کے نمِت ہوتی ہی۔ آتم گیانی کو بھوگون کی پاسِدھتا کی یا مان کی اِچھا نہین ہوتی کیونکہ یے سب اناتم دھرم ہین اور وہ نِت ترپت پرم شانت روپ بیت راگ اور نِرباسنا والا پُرش ہی اور آکاش کی طرح سدا اپنے آپ مین اِستھت ہی۔ جیسے سُکھ آپ سے آتا ہی تیسے ہی دُکھ بھی آپ سے آتا ہی سریر کے سُکھ دُکھ کی اوستھا مین وہ چلایمان نہین ہوتا نِت ترپت اور آسنگ ہوتا ہی اور جینے

مرنے کی برت اُسکو نہین پھُرتی سب مین سم رہتا ہی۔ جیسے سمدر مین سب ندیان پرویش کرتی ہین اور سمدر اپنی مرجادا مین استھت رہتا ہی تیسے ہی گیانوان کو جو کچھ نہین پراپت ہوتا۔ ہے راجی جو کچھ گیانوان کو پراپت ہوتا ہی اُسکو وہ آتما مین ارپن کرتا ہی اُسکو کرنے مین کچھ لابھ نہین اور نہ کرنے مین کچھ ہان نہین۔ اسکو کسی کا آشرے نہین اور سدا اپنے سوُروپ مین استھت ہی اور یہ منتر کال اور کرم سے شُدھ ہوتا ہی۔ ایک جوگ کریا ایسی ہی کہ اُسکے کرنے سے اُڑنے کی شکت ہو آتی ہی ایک تو منتر سے شکت ہوتی ہی اور ایک گٹکا مُنھ مین رکھنے سے اُڑنے وغیرہ کی شکت ہوتی ہی۔ شکت کی نیت پہلے ہی ہو رہتی ہی اسکے سوائے اور طرح نہین ہوتی۔ ہے رام جی جیسی شکت جس سادھنے سے مقرر کی گئی ہی اُسکو سداشِو جی بھی اَینتھا (برخلاف) نہین کر سکتے کیونکہ وہ سبھاد سے آپ ہی سِدھ ہی۔ جیسے چندرما مین سردی اور آگ مین گرمی آدک آدنیت ہی اُسکو کوئی دور نہین کر سکتا اور سربگیہ جو بشن بھگوان ہین وہ بھی اُسکو اَنتھا (برخلاف) نہین کر سکتے۔ ہے رام جی جس چیز مین مارنے کی ستا ہی وہ مارتی ہی اور نشہ والی چیز نشہ کرتی ہی تیسے ہی بست اور جوگ اور کال آدک مین سِدھ ہونے کی شکت مقرر کی گئی ہے۔ جیسے ایک اودھ مین کلیش کرنے کی شکت ہی تو اُسکے پانے سے کلیش ہی ہوتا ہی تیسے ہی اِن مین اپنی اپنی شکت ہی جو اُنکو سادھتا ہی اُسکو یے پراپت ہوتی ہین۔ آتم گیانی جو اُنکا سادھن کرے تو وہ کرتا مین بھی کرتا ہی آتم گیان کے پانے مین سِدھ کچھ اُپکار نہین کر سکتی پرنت جو اُنکی چاہنا کرے تو جتن کرکے پاتا ہی جتن کیے بنا نہین پاتا آتم گیانی کو اِچھا بھی نہین ہوتی کیونکہ آتما کے پانے سے اُسکی سب اِچھا شانت ہو جاتی ہی ہے راجی جتنے لابھ ہین انسے پرم آتم آتم لابھ ہی آتما کو پاکر پھر کسی کی اِچھا نہین رہتی۔ جیسے اَمرت کے پینے سے پھر اور جل کے پینے کی اِچھا نہین ہوتی تیسے ہی آتما کے لابھ سے پھر اور اِچھا نہین ہوتی۔

ایسا آتم لابھ جس نے پایا ہی اُسکو ان سِدھیون کی اِچھا کیسے ہو۔ جیسی کسی کو اِچھا ہوتی ہی تیسی ہی اُسکو پراپت ہوتی ہی۔ گیانی ہو یا اگیانی ہو اِچھا جتن کے انسار ہی پراپت ہوتی ہی۔ یہ جو بیتومُن تھا اِسکو اِچھا کچھ نہ تھی اور پہلے جو سورج کے پاس جانے کی شکت دیکھ پڑی تھی وہ کریا کے سادھنے سے تھی پھر جب گیان اُپجا تب اِچھا کچھ نہ رہی۔ ہے رام جی جو کچھ کسی کو پھل ملتا ہی وہ اپنے ہی جتن کرنے سے ملتا ہی۔ جو گیانوان ہی وہ سدا ترپت رہتا ہی اُسکو اِشٹ اَنشٹ کی اِچھا کچھ نہین پھُرتی۔

شری رامچندر جی نے پھر پوچھا کہ ہے بھگون تین سو برس تک بیتومنیشور سمادھ مین رہا تو اُسکا شریر پرتھوی مین پرتھوی کیون نہ ہو گیا اور سنگھ بھیڑیے سیار آدک اُسکو کیون نہ کھا گئے۔ پیچھے بدیہہ مُکت ہوا پہلے کیون نہ ہوا۔ پرتھوی مین دبے ہوئے شریر کو نکالنے کے واسطے بڑا جتن کیون کیا۔ ان سندیہون کو دُور کیجیے۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے راجی۔ سمبت باسنا کے ساتھ بندھی ہوئی سُکھ دُکھ کو بھوگتی ہے اور میلے بھاؤ سے گھری ہوئی ہی۔ جو باسنا سے رہت شُدھ سمتا رُوپ ہی اور جو سُکھ دُکھ کے بھوگ سے رہت ہی

اور کسی کارن چھیدی نہین جاتی - ہے رام جی جس جس پدارتھ مین چت لگتا ہی وہی پدارتھ سو روپ
مین بھاستے ہین یہ پدارتھ کی شکت ہی - جیسی پدارتھون مین شکت ہوتی ہے ویسی ہی بھاستی ہی اس
کارن بہت برس بیت جانے پر بھی سمادھ کے بل سے اُسکا شریر جیون کا تیون رہتا ہی کیونکہ چت جس
پدارتھ مین لگتا ہی اُسکا روپ ہو جاتا ہی - جیسے متر کو متر بھاؤ سے دیکھتا ہی تو آپ سے آپ پرسن ہوتا ہی
اور شتر کو دیکھ کر چت مین آپ ہی آپ دُکھ پھراتا ہی - میٹھی چیز کو دیکھ کر چت آپ سے آپ للچا اٹھتا ہی
اور کڑوی چیز کو دیکھکر چت بھاگ جاتا ہی - راہ چلنے والے کا چت راہ کے پربت اور برچھون کے راگ
مین نہین پھنستا - چندرما کے پاس جانے سے شیتلتا ہوتی ہی اور سورج کے پاس جانے سے گرمی لگتی ہی سو پدارتھ
کی شکت ہی جس پدارتھ کے ساتھ برت کا اسپرش ہوتا ہی اُسکا پھل آپ سے آپ ملتا ہی ویسے
ہی جوگی جب دیہہ اور اندریون کی باسنا اور ممتا بھاؤ کو تیاگ کر کے سم بھاؤ مین پراپت ہوتا
ہی تب اُسکو سم بھاؤ کا انبھو ہوتا ہی ارتھات سب مین ایک ہی بھاستا ہی اس کارن شریر کو سنگھ
آدک کوئی بھوجن نہین کر سکتے اور جو جیو اُسکے مارنے کو آتے ہین وہ ہنسا (جان کشی) کو تیاگ کر اہنسک
(جان مارنے والے) ہو جاتے ہین - بیتو کا شریر جو ناش نہ ہوا اور نہ پرتھوی مین بلکہ پرتھوی ہو گیا
اُس کا کارن یہ ہی کہ سب جگہ آکاش برابر ایک ہی استھت ہی - کاٹھ لوہا پتھر اور برھما جی سے
تنکے تک سب مین ایک ہی طرح بیاپک ہی جہان پریشٹکا ہوتی ہی وہان بھاستا ہی - اور جہان
پریشٹکا نہین ہوتی وہان نہین بھاستا - جیسے سورج کا پرتبمب (عکس) سب جگہ موجود ہی پرنت
جہان اُجل ٹھور درپن اور جل آدک ہوتے ہین وہان بھاستا ہی اور جہان اُجل ٹھور نہین
ہوتا وہان پرتبمب نہین بھاستا ویسے ہی جہان پریشٹکا ہی وہان سمبت بھاستی ہی اور کہین نہین
بھاستی اِس کارن بیتو مُن کی سمبت جو سم بھاؤ مین استھت ہی اسکو کسی تتو اور جیو کا چھوبھ
نہین ہوتا - پنچ تتون کا چھوبھ تب ہوتا ہی جب پران پھرتے ہین اور جب پران نہین پھرتے
ارتھات جب پران پھرنے سے رہت ہوتے ہین تب تتون کا چھوبھ نہین ہوتا - بیتو مُن
کے پرانون کے بھیتر اور باہر کی اسپند کلا شانت ہو گئی تھی اور پران اور چت کلا دونون پھرنے
سے رہت تھین اِس سے اِسکے ہردے مین چھوبھ نہ ہوا - ہے رام جی دیہہ روپی گھر مین
جب چت اور بایو کا اسپند شانت ہو جاتا ہی تب شریر ناش ہو جاتا ہی اور سب سمیہ
پربت کی طرح استھت ہو جاتا ہی تب کسی کی سامرتھ نہین ہوتی کہ اُسکو چھوبھ کرے یا ناش کرے جوگیشور کا چت
اور پران اسپند سے رہت ہو جاتا ہی وہ اُن کو بس مین کر کے لگاتا ہی تب اُسکو نہ تتون کا چھوبھ ہوتا ہی نہ بایو
پت کپھ کا چھوبھ ہوتا ہی اور نہ اور کچھ چھوبھ ہوتا ہی اس کارن جوگی کا شریر ہزار برس تک بھی جیون کا تیون
بنا رہتا ہی ناش نہین ہوتا - جیسے بجر کو کوئی پیس نہین سکتا ویسے ہی اُس کے شریر کو کوئی ناش
نہین کر سکتا سب کی شکت اُسپر گو بھل ہو جاتی ہے - اِس کارن سے بیتو مُن کا شریر جیون کا تیون
بنا رہا - اب پہلے وہ بدیہہ مکت کیون نہ ہوا - وہ بھی سنو - ہے رام جی تتو جاننے والا اور بید

جاننے والا راگ سے رہت جہا بدھمان ہی۔ جنکی ابھمان روپی گانٹھ ٹوٹ گئی ہی وے پرش سوتنتر (آزاد) ہوکر رہتے ہین انکو نہ کوئی پراربدھ کرم ہی اور نہ سنچت کرم ہی اور نہ برتمان (حال) کا کرم ہی۔ تتو جاننے والا سب سے مکت اور سوتنتر اور نرمل ہوکر بچرتا ہی اور جیسی اچھا کرے ویسی جلد ہوتی ہی۔ ہے رام جی بیتومن کو جب آکاش ماتر سے جینے کا اسپند پھر آیا تب وہ کچھ دنون تک جیتا رہا اور جب اُس کی سمبت مین بدیہہ مکت ہونے کا اسپند پھرا تب بدیہہ مکت ہوگیا۔ گیانی لوگ سبھاؤ ہی سے سوتنتر رہتے ہین جس بات کی وہ اچھا کرتے ہین وہ ترنت ہی ہوجاتی ہی اور من آتم پد مین استھت ہوتا ہی انکو کچھ کرت اور کرتبیہ نہین۔

## سرگ چھیاسی۔ گیان بچار برنن

شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے ناتھ۔ آپ نے کہا جب بچار سے بیتومن کا چت شانت ہوگیا تب اُسکو ستر تا اور دیا آدک گن پراپت ہوئے پرنتو جب بیگ سے اُسکا چت نشٹ ہوگیا تب پھر ستر تا آدک گن کہان آکر پراپت ہوئے۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی چت کا ناش ہونا دو طرح کا ہی۔ جیون مکت کا چت اچت روپ ہوجاتا ہی اور بدیہہ مکت کا چت سوروپ سے نشٹ ہوجاتا ہی۔ جیسے بھنا دانہ ہوتا ہی تیسے ہی جیون مکت کا چت دیکھنے مین چت روپ ہی پر بھیتر سے شبد بھاؤ نہین۔ اور جیسے دانہ نشٹ ہوجاتا ہی تیسے ہی بدیہہ مکت کا چت دیکھنے کو بھی نہین رہتا۔ ہے رام جی چت کا ست ہونا ہی دُکھونکا کارن ہی اور چت کا است ہونا سکھون کا کارن ہی۔ جس چت مین بشیون کی باسنا پھرتی ہی وہ چت جنم مرن کا دینے والا ہی اور دکھون کا کارن ہی گنون کے سنگ سے مین میرا کے بھاؤ مین رہتا ہی اور چت کے ست ہونے سے جیو کہاتا ہی۔ ہے رامجی جب تک چت ہی تب تک اننت دُکھ ہوتے ہین۔ دُکھ روپی برچھ کا بیج چت ہی ہی جب چت نشٹ ہوتا ہی تب کلیان ہوتا ہی۔

شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے براہمن۔ من کسکا نام ہی اور وہ کیسے نشٹ ہوتا ہی اور کیسے است ہوتا ہی سو کہیے۔ بششٹھ جی نے کہا کہ ہے پرسن کرنے والون مین اُتم۔ چت ستا کا لچھن مین نے تمسے کہا ہی اب چت کے مرجانے کا لچھن سنو۔ جس کو سکھ دُکھ کی دشا دھیرج اور سروپ کو چلا نہین سکتی جیسے سمیرہ پربت کو پون چلا نہین سکتا تیسے ہی جس کے چت کو دُکھ چلا نہین سکتا اُسکا چت مرا ہوا جانو۔

ارتھات جو چت ست پد کو پراپت ہوتا ہی اُس چت سے چنتا ناش ہوجاتی ہی۔ جیسے بھونے دانے مین انکر ناش ہوجاتا ہی تیسے ہی اُسکا چت ناش ہوجاتا ہی۔ جسکو آتما سے الگ کچھ نہین پھرتا وہ چت مرا ہوا ہی ہے رامجی جسکے چت کو اہم اچھا دویش آدک بکار بگاڑ نہ سکین اُسکا چت مرا ہوا جانو اور جسکو اندریون کے بشئے اشٹ انسٹ نہ پراپت ہون اور راگ دویش سے گرہن تیاگ کی دودھت بھاؤنا نہ اُپجے جیون کا میون بنا رہے اُس پرش کا چت مرا ہوا جانو۔ جسکا چت مرگیا ہی اُسکو جیون مکت جانو اور جسکو سنسار کے

اشٹ کے پدارتھون مین راگ ہوتا ہی وہ گرہن کی اچھا کرتا ہی اور انشٹ کی پراپت مین دویش کر کے
تیاگنے کی اچھا کرتا ہی۔ مین اور میرا بھاؤ بہت دیہہ مین جو ابھمان ہی اُس سے آپ کو سکھی دکھی مانتا ہی اور
اپنے مین اُتھو ہوتا ہی سو چیت جیتا ہی۔ یہ چیت ستتا ہی۔ جب چیت سنسار سے برکت ہو اور ست شاسترون
کا شرون اور منن اور سوروپ کا ابھیاس کرے تب چیت اچیت ہو جاتا ہی اور پرانند کی پراپت ہوتی ہی اور
بھی جیون مکت ہو کر بچرتا ہی۔ اب جس طرح متر تا آدک گن جیون مکت مین ہوتے ہین وہ بھی سنو۔
ہے رام جی چیت مین جو سنسار کی ستتا روپی میل ہی یہی چیت بھاؤ ہی وہ جب آتم گیان سے نشٹ
ہو جاتا ہی تب متر تا آدک گن آکر پراپت ہوتے ہین جیسے سورج کے اُدی ہونے سے اندھکار نشٹ
ہو جاتا ہی اور پرکاش اُدی ہوتا ہی اور جیسے بھونے دانے کا انکر جل جاتا ہی تیسے ہی گیان سے چیت کا
چیت بھاؤ مٹ جاتا ہی اور متر گن اُدی ہوتے ہین تب دیکھنے ہی بھشر کو چیت دیکھ پڑتا ہی اور اگیانی
کی طرح جتن کرتا ہوا بھاستا ہی پرنت اگیانی کا چیت جنم کا کارن ہی اور گیانی کا چیت جنم
کا کارن نہین جیسے کچا دانہ اُگتا ہی اور بھونا نہین اُگتا ہی تیسے ہی اگیانی جنم پاتا ہی
اور گیانی جنم نہین پاتا جیسے چندرما راہ سے چھوٹتا ہی تب چیت مین متر تا اور دیا آدک
گن اُدے ہوتے ہین اور جیسے بسنت رت مین بیلین سب پھولتی ہین تیسے ہی چیت بھاؤ کے مٹ
جانے سے متر تا آدک گن سو بھاؤ ہی سے پھرتے ہین۔ جو بدیہہ مکت ہوتا ہی اُسکا چیت سوروپ سے بھی
نشٹ ہو جاتا ہی اور وہان گن کوئی نہین رہتا وہ اوستھا اور کوئی نہین جانتا بدیہہ مکت ہی جانتا ہی اُسمین دویت
کلپنا کچھ نہین پھرتی اور نرمل پاؤن پد ہی۔ ہے رامجی جیون مکت کا چیت سوروپ مین اچیت ہو کر رہتا ہی
اور بدیہہ مکت مین چیت سوروپ سے نشٹ ہو جاتا ہی۔ اِس کارن جیون مکت مین متر تا آدک گن
پائے جاتے ہین۔ آتما جو نرمل اور نہ کلنک ہی سو چیت کے نشٹ ہو جانے سے بدیہہ مکت مین رہتا
ہی اُسمین گنون کی کلپنا کوئی نہین پھرتی وہ پرم پاؤن نرمل پد مین استھت ہوتا ہی اور شانت آدک گن بھی نہین
رہتے ہین۔ اِس لیے کہ چیت سوروپ سے نشٹ ہو جاتا ہی۔ چیت کے نشٹ ہو جانے سے چیت کی
اوستھا کہان رہی تب نہ کوئی گن رہتا ہی نہ ادگن رہتا ہی۔ نہ وہ گنون سے پیدا ہوا سار کہا تا ہی اور نہ اوگنون
سے پیدا ہوا اسار کہاتا ہی نہ وردزی ہی نہ لچھمی وان ہی نہ اُدے ہی نہ است ہی نہ ہرکھ ہی نہ شوک ہی
نہ تیج ہی نہ اندھیرا ہی۔ نہ دن ہی نہ رات ہی نہ سندھیا ہی نہ دشا ہی نہ آکاش ہی۔ نہ ارتھ ہی نہ باسنا ہی نہ آباسنا
ہی۔ نہ انجن ہی نہ نرنجن ہی۔ نہ ست ہی اور نہ است ہی۔ نہ چندرما ہی نہ تارے ہین نہ سورج ہی۔ ایسا
جو سب کلنا سے رہت شرورت کے آکاش کی طرح نرمل اور بدھ سے پرے پد ہی اور کی گم نہین جیسے
آکاش کے استھان کو پون جانتا ہی ویسے ہی اسکی اوستھا کو وہی جانتا ہی وہان استھت ہونے
سے سب دکھ شانت ہو جاتے ہین اور برہمانند مین لین ہو جاتا ہی۔ گیانوان آکاش کی طرح نرمل
پد کو پراپت ہوتا ہی جس کے پانے سے پھر اور کچھ پانا نہین رہتا۔

## سرگ ستّاسی - اسمرت بیج بچار برنن

شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون - پرم آکاش کے کوش مین ایک پہاڑ ہی اُسپر جگت روپی ایک برچھ
ہی تاری اُس کے پھول ہین میشد پتے ہین سورج چندر رما اسگندھ ہین اور دیوتا ویت منکھیہ آدک سب جیو
اُسپر پچھی رہتے ہین ساتو سمندر اس پہاڑ پر بادلیان ہین اور بے گنتی ندیان اُسمین گرتی ہین چودہ طرح
کے جیو اُس مین پیدا ہوتے ہین اور سکھ دُکھ روپی پھلون سے پُورن ہین اور موہ روپی جل سے وہ سینچا جاتا
ہی سو درڑھ ہوکر استھت ہوا ہی اِسکا بیج کَون ہی - بودھ بڑھنے کے واسطے یہ گیان روپی سار مجھ سے
سنچھیپ سے کہیے - بشسٹھ جی بولے کہ ہے رام جی اِس سنسار کا بڑا بیج شریر ہی جس کے بھیتر آسبھ
کی گھٹنا ہی جب شبھ اشبھ کا ارمبھ شریر ہی ہی اور شریر کا بیج چت ہی - راجس - ساتوک - تامس
برت اُسکی شاخین ہین وہ جنم مرن کا بھنڈار ہی اور سُکھ دکھ روپی رتنون کا ڈبا ہی ایسا جو چت ہی وہ اِس
شریر کا کارن ہی - ہے رام جی جو کچھ جگت جال دکھ پڑتا ہی وہ سب است روپ ہی اور چت کے پھُرنے
سے طرح طرح کے روپ بھاستے ہین جیسے گندھرب نگر طرح طرح کے روپ سنمت بھرم سے
بھاستا ہی اور سنکلپ نگر بھاستا ہی سُو است ہی تیسے ہی یہ جگت است ہی - جیسے مٹی مین گھٹ بھاؤ
ہوتا ہی تیسے ہی چت مین جگت کا ست بھاؤ ہوتا ہی - چت روپی اَنکر کی برت روپی دو شاخین
ہوتی ہین ایک پرانون کا پھُرنا دوسرا درڑھ بھاؤنا جب پران اسپند ہوتا ہی اور ہردے
ماتر مین جو ایک سو ایک ناڑی ہین اُنکی اور سمبیدن رُوپ چت اُدے ہوتا ہی تب پران اسپند اُن کی
اور نہین پھُرتا - جب پران پھُرتا ہی تب شدھ ساتوک چت اُپجتا ہی اور اسمین جگت
بھاستا ہی جیسے آکاش مین نیلاپن بھاستا ہی تیسے ہی پرانون مین جگت بھاستا ہی - جب پران
اسپند ہوتا ہی تب چت سمبت اُچھلتی ہی جیسے ہاتھ سے مارا ہوا گیند اُچھلتا ہی - جیسے پران
اسپند مین سرب گت سمبت اُپ لبدھ رُوپ ہوتی ہی اور وہان پر تمبب رُوپ ہوکر ساتوک
بھاگ مین استھت ہوتی ہی اور مہا سوکشم سے سوکشم ہی جیسے بایو مین گندھ رہتی ہی - دہی سمبت
رُوپ کو تیاگ کر جب بمکھ ہوکر دوڑتی ہی تب اُس سے طرح طرح کے جگت
بھاستے ہین اور طرح طرح کی باسنا اُٹھتی ہین اور اُنسے بہت طرح کے دُکھ پراپت ہوتے
ہین - اِس سے ہے رام جی سمبت کو سنکھ روکنا ہی کلیان کا کارن ہی - جب سمبت سو روپ مین استھت
ہوتی ہی تب چھوبھ مٹ جاتا ہی اور جب شدھ سمبت مین اَہم الیکھ پھُرتا ہی تب بیدن رُوپ
ہوتی ہی وہی چت ہی - چت سے انیک دُکھ ہوتے ہین اور چت کا ہونا انرتھ کا کارن ہی - جب چت
نہ اُپجے تب شانت ہو جاتی ہی اور چت تب نرت ہوتا ہی جب پران اسپند روپ سے کئے جاوین یا باسنا
مٹ جاوے - دھیان اور پرانایام سے جوگیشور لوگ پرانون کو روکتے ہین تب چت استھت ہو جاتا
ہی - یہ جوگ سے انبھو کرتا ہی - اب گیان سے جو انبھو ہوتا ہی وہ بھی سُنو - ہے رام جی چت باسنا سے اُپجتا ہی

باسنا بچار کے نہ ہونے سے پھُرتی ہی۔ جیسے بالکون کو جنم سے چھاتیون سے دودھ پینے کی پرت پھُرتی
ہی تیسے ہی ایکا ایک بھاؤنا کی درڑھتا سے باسنا پھُر آتی ہے۔ ہے رام جی جس مین پُرش کی بہت
بھاؤنا ہوتی ہی وہی رُوپ پُرش کا ہوتا ہی۔ سو روپ کے پرمادسے جو بھاست ہوتا ہی اُسمین دڑھ
پرتیت ہوجاتی ہی تب اُسکی بھاؤنا کرتا ہی اور جگت کی باسنا سے موہ پراپت ہوتا ہی۔ سو یہ سِدّھ جو اَنبھو
رُوپ آتما ہی اُسکو جان نہین سکتا۔ باسنا کے پربل ہونے سے سوروپ کو تیاگ دیتا ہی اور بھرم
رُوپ جگت کو ست دیکھتا ہی۔ جیسے شراب سے متوالے ہوئے کو پدارتھ اور کے اور بھاستے ہین
تیسے ہی مورکھون کو باسنا کے بل سے جگت کے پدارتھ ست بھاستے ہین۔ ہے رام جی اسمیک گیان
سے جیو دکھی ہوتا ہی شانت کو نہین پراپت ہوتا اور مَن کی جلپنا سے جلتا ہی۔ من کِسکا نام ہی سو بھی سُنو جو اسمیک
گیان سے اَناتما مین آتم بھاؤنا ہو اور بست آتما مین اَبست اَناتم بھاؤنا ہو اُسکا نام من ہی۔ وہ
مَن اسیطرح پیدا ہوتا ہی کہ پہلے چیتن سمبت مین پدارتھون کی چیتنا ہوتی ہی پھر تیبر پدارتھون کی درڑھ
بھاؤنا ہوتی ہے تب وہی چیتن سمبت چت رُوپ ہوجاتی ہے اُس چت مین پھر جنم مرن آدک
بکار اُپجتے ہین اور پھر کسی کا گرہن اور کسی کا تیاگ کرتا ہی جب گرہن اور تیاگ کا سنکلپ ہردے سے
دور ہو تب چت بھی مرجاوے جب باسنا مٹ جاتی ہی تب من اَمن پد کو پراپت ہوتا ہی مَن کا امن ہونا ہی
پرم اُپشم کا کارن ہی۔ ہے راجی جو کچھ جگت کے پدارتھ ہین اُنکی اَبھاؤنا کرو اور سب جگت کو اَبست
جانکر تیاگ کرو تب ہردے آکاش مین چت شانت ہوگا۔ ہے رام جی چت کا سوروپ اِتنا ہی
جب پدارتھون سے رس اُٹھ جاتا ہی تب چت پھر نہین اُپجتا ہی۔ جب تک پدارتھون کا رس پھُرتا
ہی تب تک موٹا رہتا ہی اور اسمیک گیان سے اناتما مین جو آتم بھاؤنا ہی جیون جیون یہ درڑھ ہوتی ہی
تیون تیون چت رُوپی برچھ انرتھ کے نمت بڑھتا جاتا ہی اور جیون جیون اناتما سے آتم بدھ مٹتی جاتی ہی
تیون تیون چت رُوپی برچھ مٹتا جاتا ہی سو کلیان کے نمت ہی
ارتھات اَبست مین بست بُدّھ نہین ہوتی تیون تیون چت رُوپی برچھ مٹتا جاتا ہی سب اَشا نبرت ہوجاتی ہین اور
جب چت جتھا بھُوت جتھارتھ کو دیکھتا ہی تب چت اچت ہوجاتا ہی سب اَشا نبرت ہو جاتی ہین اور
پرم شانت اور شیتلتا ہردے مین استھت ہوتی ہی تب پدارتھون کو گرہن بھی کرتا ہی تو بھی ہردے سے راگ
سنجکت باسنا نبرت ہوجاتی ہی تب اُس سے چت شانت ہوجاتا ہی۔ ہے رام جی جیون مکت
مین بھی کرم دیکھہ پڑتا ہی پرنت جنم کا کارن نہین ہوتا کیونکہ من مین من کا ست بھاؤ نہین ہوتا جیسے
نٹ اَبھمان سے رہت طرح طرح کے سوانگ دھرتا ہی تیسے ہی وہ اَبھمان سے رہت کرم کرتا ہی
اور جیسے کمھار کا چکر گھومتا گھومتا تاڑنا سے رہت ہوکر آہستہ آہستہ ٹھہر جاتا ہی تیسے ہی گیانی کا چت
کرم کرتا ہوا دیکھہ بھی پڑتا ہی پرنت جنم کا کارن نہین ہوتا اور جب پرآربدھ بھوگ پورن ہوجاتا ہی تب آپ سے
آپ ٹھہر جاتا ہی۔ جیسے بھُونا بیج نہین اُگتا تیسے ہی راگ سے رہت گیانی کا کرم جنم کا کارن نہین ہوتا
دیکھنے مین گیانی اور راگیانی کے کرم ایک ہی طرح کے ہوتے ہین جیسے بھونا اور کچا بیج دیکھنے مین ایک ہی
طرح کا ہوتا ہی پرنت کچا اُگتا ہی تیسے ہی گیانی کے کرم جنم کے کارن نہین ہوتے کیونکہ اُس کا چت شانت

ہو جاتا ہی۔ ہے رام جی جس کے کرم ابھمان سے رہت ہین وہ جیون مکت کہاتا ہی اُسکا چت کیول چنماتر کو پراپت ہوا ہی اور وہ جب شریر کو تیاگتا ہی تب اچنت رُوپ چدآکاش ہوتا ہی۔ ہے رامجی چت کے دو بیج ہین ایک پرانون کا پھرنا دوسرے باسنا کا پھُرنا۔ جب دونون مین ایک نہ ایک کا ابھاؤ ہو جاتا ہی تب دونون ناش ہو جاتے ہین۔ یے پرسپر کارن رُوپ ہین جیسے تال سے میگھ جل پی کر پھر برساکر تال کو بھر دیتا ہی سو پرسپر کارن رُوپ ہی تیسے ہی پران اسپند اور باسنا پرسپر کارن روپ ہین۔ جیسے بیج سے انکُر ہوتے ہین اور انکُر سے بیج ہوتے ہین تیسے ہی پران اسپند سے باسنا ہوتی ہی اور باسنا سے پران اسپند ہوتا ہی یے دونون چت کے کارن ہین۔ جیسے پھُول بنا سُگندھ نہین اور سُگندھ بنا پھول نہین ہوتا تیسے ہی باسنا بنا پران نہین ہوتے اور پران بنا باسنا نہین ہوتی۔ ہے رامجی جب باسنا پھُرتی ہی تب سبھوت مین چھوبھ ہوتا ہی اور وہ پرانون کو جگاتی ہی تب اُس مین جگت اُپجتا ہی تب ہردے مین پران اسپند کے دھرم ہوتے ہین تب سمبت چھوبھ دان ہوتا ہی اور چت روپی بالک اُپجتا ہی۔ اِس پرکار باسنا اور پران دونون چت کے کارن ہین جب دونون مین ایک کا ناش ہو جاوے تب دونون ناش ہو جاوین اور چت کا بھی ناش ہو جاوے۔ ہے رام جی چت رُوپی ایک برچھ ہی اور سُکھ دُکھ روپی اُسکے اسکندھ ہین۔ چنتا روپی پھل ہین کارج روپی پتے ہین۔ برت روپی بیل سے لپٹا ہوا ہی اور راگ دویش روپی دو بگلے اِسپر آکر بیٹھے ہین۔ ترشنا کالی ناگن سے گھرا ہوا ہی اور اندریان روپی پنچھی اُس پر آبیٹھے ہین۔ اِچھا اُدک روگون سے پُشٹ ہوتا ہی اور اگیان اِسکی جڑ ہی۔ جب ابا سنا روپی تلوار سے جلد کاٹا جاتا ہی تب سنسار کی ابھاونا اور سوروپ کی بھاونا سے جلد ناش ہو جاتا ہی۔ جیسے تیز ہوا سے پکا ہوا پھل برچھ سے جلدی گر پڑتا ہی تیسے ہی آتم بھاؤ سے پھل گر پڑتا ہی۔ ہے رام جی چت روپی آندھی نے سب دشاؤنکو میلی کرکے پرکاش کو گھیر لیا ہی اور ترشنا روپی تنکے اُسمین اُڑتے ہین۔ شریر روپی کھمبھا کار بالو گولا اگیان روپی کُنڈ سے اُپجا ہوا بڑے چھوبھ کو پراپت کرتا ہی۔ جب ہردے مین پرکاش ہو تب اندھکار کو دور کرے اور جب اسپند روکا جاتا ہی تب دُھول شانت ہو جاتی ہی۔ آتم بچار سے جب باسنا رہت ہو تب شریر روپی دُھوان شانت ہو جاوے۔ ہے رامجی پرانون کے روکنے سے شانت ہوتی ہی اور باسنا کے نہ اُدے ہونے سے چت اِستھر ہو جاتا ہی۔ پران اسپند اور باسنا کا بیج سمبیدن ہی جب شُدھ سمبت ماتر سے سمبیدن کا تیاگ کرے تب باسنا اور پران دونون نہ پھُرین۔ جیسے برچھ کا بیج اور جڑ کاٹنے سے پھر برچھ نہین اُگتا تیسے ہی اُنکی جڑ سمبیدن ہی۔ جب سمبیدن کا ابھاؤ ہوتا ہی تب دونون نہین بنتے۔

سمبیدن کا بیج آتم ستّا ہی۔ سمبت ستا سے سمبیدن پرکٹ ہوا ہی اُس سے الگ نہین۔ جیسے تلون مین تیل کے سوائے اور کچھ نہین ہوتا تیسے ہی سمبت ستا کے سوائے ہردے مین اور کچھ نہین پایا جاتا۔ وہی سنکلپ دوارا سمبیدن کو دیکھتا ہی۔ جیسے سپنے مین منکھیہ اپنا مرنا دیکھتا ہی اور پردیش کو جاتا ہی۔ تیسے ہی

راہ مین آؤن اور جاؤن جوگ دھارنا سے آکاش مین اُڑنے کی شکست بھی ہوئی ہر اور سِدّھ مارگ کی دھارنا سے سِدّھون کے مارگ مین بھی آتی جاتی ہون پرنت اور کچھ ارتھ سِدّھ نہ ہوا کیونکہ پانے جوگ آتم پد پراپت نہوا جسکے پانے سے کوئی دکھ نہ رہے۔ اب مجھکو تربان کی اچّھا ہر۔ مین نے سِدّھون کے گن اور مین دیوتا اور بِدیادھر اور گیانیون کے بہت سے استھان دیکھے ہین پرنت جہان گئی وہان سب تمھاری ہی بڑائی کرتے ہین کہ بششٹھ جی بل کرکے اگیان کو دور کرتے ہین۔ جیسے بڑا میگھ برستا ہر پرنت جب پون چلتا ہر تب میگھ کو دور کر دیتا ہر تیسے ہی تمھارے بچن اگیان کو دور کر دیتے ہین۔ جب مین نے تمھاری ایسی تعریف سُنی تب مین نے اِس سرشٹ مین آنے کا ابھیاس کیا اور دھارنا کے ابھیاس سے تمھاری سرشٹ مین آئی ہون اِس سے ہے منیشور میرے اور میرے بھرتا کی شانتی کے لیے آتم گیان کا اُپدیش کرو۔ میرا بھرتا جو من کے استھر کرنے کا اُپاے کرتا ہر اُسکو تم ایسا اُپدیش کرو کہ وہ جلدی اِستھت ہو جاوے اور آتم پد کو پاوے اور مجھکو بھی آتم گیان کا اُپدیش کرے۔ ہے بھگون تم مایا سے پار ہوئے مجھکو دکھائی پڑتے ہو اِس کارن مین تمھاری شرن آئی ہون مین اِستری بُدّھ کرکے تمھارے پاس نہین آئی پرشکھیہ بھاؤ کو لے کر آئی ہون اور مین جانتی ہون کہ میرا ارتھ سِدّھ ہو رہا ہر کیونکہ جو کوئی مہاپرش کی شرن مین آتا ہر تو نِشپھل نہین جاتا بلکہ اُسکے سب کام پورے ہوتے ہین جو کام کسیکا ہوتا ہر اُسکو مہاپرش لوگ سِدّھ کر دیتے ہین جیسے کلپ برچھ کے پاس جو کوئی جاتا ہر تو اُسکا مطلب پورا ہو جاتا ہر تیسے ہی میرا ارتھ سپھل ہو جائیگا اِس سے کرپا کرکے مجھکو اُپدیش کرو۔ ہے منیشور تم مانو دیا کے سمدر ہو سب کے ارتھ پورن کرنے کو تم سمرتھ اور سُہِردھ ہو یعنی اُپکار کی نسبت بغیر بھی اُپکار کرتے ہو اِس سے مین اناتھ تمھاری شرن (پناہ) مین آئی ہون تم مجھکو آتم پد کو پراپت کرو۔

## سرگ ایک سو چوراسی ۱۸۴ - بدیادھری ابھیاس برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی جب اِس پرکار بدیادھری نے مجھ سے کہا تب مین آکاش مین سنکلپ کا آسن رچکر اُسپر بیٹھا اور سنکلپ ہی سے ایک آدھار بھوت کا آسن رچکر اُسکو بیٹھایا کیونکہ میرا شُدّھ سنکلپ ہر جو کچھ چنتنا کرتا ہون وہ ہو جاتا ہر۔ تب مین نے کہا کہ ہے دیوی یہ تو کیسے کہتی ہر کہ شلا مین ہماری سرشٹ ہر سو کہ شلا مین سرشٹ کیسے بستی ہر۔ بدیادھری بولی کہ ہے بھگون تمھاری سرشٹ مین جو لوکالوک پربت ہین سو پرسدّھ ہین اُنکے اُتر دِشا کے شِکھر پر ایک سُبرن کی شلا ہر اُسمین میری سرشٹ ہر جیسے اُس شلا مین سرشٹ بستی ہر اُس سرشٹ کا برہما میرا بھرتا ہر اور مین اُسکی اِستری ہون۔ تین لوک اِس طرح بستے ہین کہ اوپر کے لوک مین دیوتا لوگ رہتے ہین اور پاتال مین دیت اور ناگ رہتے ہین اور بیچ کے لوک مین منکھیہ اور پشو پنچھی رہتے ہین اور سمدر پربت پرتھوی جل اگن بایو آکاش بھی ہین۔ سمدر مین گمبھیرتا۔ جیوون مین پران۔ پون اکاش مین چلنا۔ آکاش نے پول۔ پرتھوی نے دھیرج۔ بدیادھرون نے گیان۔ آگ نے گرمی سورج نے

پرکاش - دیتون نے بڑائی - بشن بھگوان نے جگت کی رچھا کے لیے اوتار لینا - ندیون نے بہنا اور پربتون نے استھر رہنا اختیار کیا ہی - اِس پرکار سب نیت پرماتما کے آشر سے رچی ہوئی ہی اور کلپ بھر تک جیون کی تیون مرجادا بنی رہتی ہی - اِسی طرح جیو جنمتے اور مرتے ہین - دیوتا لوگ بمانون پر چڑھے پھرتے ہین دن کا سوامی سورج ہی - رات کا سوامی چندرما ہی اور نچھتر اور تارون کا چکر پون سے پھرتا ہی - اس چکر کے دو دھرے ہین اور کال اس چکر کو پھیرتا ہی سو پھیرتا پھیرتا ناش روپ جو کال ہی سو کلپ کے انت مین اُس چکر کے کمھ مین جا رہتا ہی - ہے مینشور پرماتما اننت ہی اُسکا انت کوئی نہین جان سکتا ہی - جب سمبدن پھرتا ہی تب جانتا ہی کہ یہ جگت ایشور کی ستا سے ہی اور جب پھرنے سے رہت ہوتا ہی تب جانا نہین جاتا کہ جگت کہان گیا - ہے مینشور تم چلو اور ہماری سرشٹ کا بلاس دیکھو تم تو جگت کے بلاس سے پار ہوئے ہو اور اگرچہ تم کو اچھا نہین ہی تو بھی کرپا کرکے اُس شلا مین ہماری سرشٹ دیکھو - اتنا کہکر بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی اسطرح کہکر وہ مجھکو آکاش مارگ مین لے چلی جیسے گندھ کو پون لیجاتا ہی تب ہم اور وہ دونون آکاش مارگ مین اُڑے اور بھوتاکاش مین بہت دیر تک اُڑتے رہے تب ہمکو لوکالوک پربت دکھائی پڑا - اُسکے پاس جاکر اُسکے شکھر دیکھے کہ بہت اونچے گئے ہین اور بڑے میگھ اُسپر پھرتے ہین اور شکھر ایسے سندر ہین کہ مانو چھیر سمدر سے چندرما نکلا ہی - وہان جاکر مین نے مہا سندر سبرن کی ایک شلا دیکھی اور اسکے پاس گیا تو مین نے کہا کہ ہے دیبی یہ تو شلا پڑی ہی تمھاری سرشٹ کہان ہی - اسمین پرتھوی دیپ کی مرجادا جسکا آبرن چارون طرف سمدر ہوتا ہی اور اُن پر کی دس ہزار جوجن تک سبرن کی پرتھوی - پربت - سپت لوک - آکاش - دشو دشا - تارا منڈل - سورج چندرما جو دن رات کے پرکاش کرنیوالے ہین اور بھوتون کا سنچار دیوگن - بدیادھر - سدھ - گندھرب - جوگیشور - برن - کبیر - جگت کی اُتپت اور پرلی کا سنچار - پاتال کی بھومکا - منڈلیشور - نیاے کرنے والے - مرتستھل کی بھومکا - نندن بن آدک - دیتون سے برودھ کرنے والے دیوتا یہ سب کہان ہین - یہ تو ایک شلا دکھائی پڑتی ہی - ہے رام جی جب مین نے آشچرج مین آکر ایسا کہا تب بدیادھری بولی کہ ہے بھگون مجھکو تو پرتھی اِس شلا مین اپنی سرشٹ بھاستی ہی جیسے شدھ درپن مین اپنا مکھ بھاستا ہی ویسے ہی مجھکو اِس شلا مین اپنی سرشٹ پرتچھ (ظاہر ظہور) بھاستی ہی جیسی مرجادا دیش و بشانتر کی مجھکو بھاستی ہی اِسکا سنسکار آگے سے میرے ہردے مین ہی اس سے مجھکو پرتچھ بھاستی ہی اور تمھارے ہردے مین اِسکا سنسکار نہین ہی اس سے تم کو نہین بھاستی - تمھاری سرشٹ کی نسبت سے یہ شلا بڑی ہی اور تم کو شلا کا نشچے ہی اِس کارن تم کو اسمین جگت نہین بھاستا ہے بھگون جسکا ابھیاس ہوتا ہی وہ پدارتھ ضرور ملتا ہی اور وہی بھاستا ہی - ہے مینشور گرو شکھیہ کو اُپدیش کرتا ہی پر اُپدیش ماتر سے اشٹ کی پراپت نہین ہوتی جب اُسکا ابھیاس کرے تب اشٹ کی پراپت ہوتی ہی - ہے مینشور ایسا شاستر کوئی نہین جو ابھیاس کرنے سے نہ ملے - ایسا نیاے اور سدھانت کوئی نہین جو ابھیاس کرنیسے نہ ملے - ایسی کلا کوئی نہین جو ابھیاس کرنیسے نہ ملے - اور ایسا پدارتھ کوئی نہین جو ابھیاس کی پربلتا سے سدھ نہو - جو تھک کر بیٹھ نہ رہے تو ضرور سدھ ہوتے ہین - ہے مینشور جو کچھ سدھ ہوتا دشٹ آتا ہی سو سب

ابھیاس کے بل سے ہوتا ہو۔ پہلے جب مین تمھارے پاس آئی تھی تو مجھکو بھی شلا مین سرشٹ نہین بھاسی تھی
کیونکہ یہ سرشٹ انت باہک شریر مین استھت ہو۔ تمھارے ساتھ ودیت روپی کتھا کے کہنے سے انت باہک
شریر مجھکو بھول گیا تھا اس سے جگت کی چرچا اور تمھاری سرشٹ کی چرچا کرکے مجھکو وہ صاف نہین دکھ پڑتی
جیسے میلے درپن مین مکھ نہین دیکھ پڑتا تیسے ہی تمھاری سرشٹ کے سنکلپ سے مجھکو بھی اپنی سرشٹ نہین
بھاستی پرنت بہت دنون تک جو ابھیاس کیا ہو اس سے پھر بھاستی ہو کیونکہ جو کچھ درڑھ ابھیاس ہوتا ہو اُسکی
جے ہوتی ہو۔ ہے مینشور جتا پد مین پھرنے سے آدجیوون کے شریر انت باہک ہوئے ہین ارتھات آکاش
روپ شریر تھے جب اُن مین پرماد کرکے درڑھ ابھیاس ہوا تب آدھ بھوتک ہوکر بھاسنے لگے۔ جب
پھر بھاؤنا الٹا کر جوگ کی دھارنا سے ابھیاس ہوتا ہو تب آدھ بھوتک مٹ جاتا ہو اور انت باہک
پرگٹ ہوتا ہو اُس سے آکاش مین پنچھی کی طرح اُڑتا پھرتا ہو۔ اس سے تم دیکھو کہ ابھیاس کے بل سے سب کچھ سدھ ہوتا
ہو۔ ہے مینشور اگیان سے جگت کو اہنکار روپی پشاچ لگا ہو سو درڑھ ہوکر استھت ہوا ہو جب شاستر کے
بچنون مین درڑھ ابھیاس ہوتا ہو تب ناش ہوجاتا ہو۔ ہے مینشور تم دیکھو کہ جس کسی کو سرشٹ پراپت ہوتی ہو
سو ابھیاس کے بل سے ہوتی ہو جو اگیانی ہوتا ہو اور برہم کا ابھیاس کرتا ہو تو گیانی ہوجاتا ہو۔ پربت بڑا ہو
پرنتُ جو ابھیاس سے چورن کیا چاہے تو چورن ہوجاتا ہو اور سب برچھ کو بھوجن کرنا چاہے تو کٹھن ہو
پرنتُ ابھیاس کرکے دھیرے دھیرے گھُن کھا جاتا ہو آپ تو چھوٹا ہو پرنت جس بستُ کا پانا کٹھن ہو
وہ بھی ابھیاس سے سگم ہوجاتی ہو۔ جیسے چنتامن اور کلپ برچھ کے پاس جاکر جس پدارتھ کی اچھا کرو وہ
سدّھ ہوتی ہو تیسے ہی آتم روپی چنتامن اور کلپ برچھ ہو اُسمین جس پدارتھ کا ابھیاس کیا جاتا ہو سو سدھ
ہوتا ہو اور ابھیاس روپی پرتھوی پھل دیتی ہو۔ جو لڑکپن سے ابھیاس ہوتا ہو وہ بڑھاپے تک رہتا ہو۔ ہے
مینشور جو پرش باندھو (عزیز) نہین ہوتا ہو اور پاس آکر رہتا ہو وہ پاس رہنے کے ابھیاس سے باندھو
ہوجاتا ہو پرنتُ باندھو جو دور دیش مین رہتا ہو وہ ابھیاس کے نہونے سے اباندھو (غیر) ہوجاتا ہو۔
ہے مینشور بکھ بھی امرت کی بھاؤنا کرنے سے ابھیاس کرکے امرت ہوجاتا ہو۔ جو میٹھے مین کڑوے
بھاؤنا ہوتی ہو تو وہ بھی کڑوا بھاستا ہو اور کڑوے مین جو میٹھے کی بھاؤنا کیجیے تو وہ بھی میٹھا ہوجاتا
ہو جیسے کسی کو کڑوی نیم پیاری ہو اور کسی کو مٹھائی پیاری ہو۔ ہے مینشور جو کچھ سدھ ہوتا ہو سو ابھیاس
کے بل سے سدھ ہوتا ہو جو پُن کیا ہوتا ہو تو پاپ کے ابھیاس سے نشٹ ہوجاتا ہو۔ اور پاپ
پُن کے ابھیاس سے نشٹ ہوجاتا ہو۔ ماتا بھی اماتا ہوجاتی ہو۔ متر امتر ہوجاتا ہو۔ ارتھ کا انرتھ
ہوجاتا ہو۔ بھاگ ابھاگ روپ ہوجاتے ہین اسی طرح سب پدارتھ بدل جاتے ہین پرنتُ
ابھیاس کا ناش کبھی نہین ہوتا۔ ہے مینشور جو پدارتھ پاس پڑا ہوتا ہو اور سادھک اندریان
بھی موجود ہوتی ہین تو وہ بھی ابھیاس بنا پراپت نہین ہوتا۔ جہان ابھیاس روپی سورج اُدے
ہوتا ہو وہان درشٹ روپ پدارتھ پراپت ہوتا ہو۔ اگیان روپی بشوچکا روگ برہم چرچا کے
ابھیاس سے ناش ہوجاتا ہو۔ ہے مینشور سنسار روپی سمندر آدی اور انت سے رہت ہو پرنتُ

آتم ابھیاس روپی ناؤ کے وسیلہ سے اُس سے پار ہو جاتا ہو جو ابھیاس کو نہ چھوڑوگے تو ضرور پار اُتر جاؤگے
ہے منیشور جو پدارتھ اُدے ہوا اور اُسکے اَست ہونے کی بھاؤنا کیجاے تو وہ اَست ہو جاتا ہو اور جو اَست
ہوا اور اُسکے اُدے ہو کے بھاؤنا کیجاے تو وہ اُدے ہو جاتا ہو۔ جیسے سِدّھ کے شاپ سے اُدے پدارتھ
نشٹ ہو جاتا ہو اور بردان سے نہ ملنے والا پدارتھ مِلجاتا ہو۔ ہے منیشور جو پُرش شاستر سے اچھے پدارتھ
کو سُنتا ہو اور اُسکا ابھیاس نہین کرتا وہ منکھیون مین نیچ ہو اُسکو اچھا پدارتھ کبھی نہین ملتا۔ جیسے بانجھ کے
پُتر نہین ہوتا ہو تیسے ہی اُسکو اچھا پدارتھ نہین ملتا ہو۔ ہے منیشور جو آتم روپی اچھے پدارتھ کو تیاگ کر اور
کسی پدارتھ کی اِچھا کرتا ہو وہ بُرے سے بھی بُرے کو پاکر نرک سے نرک کو بھوگتا ہو۔ ہے منیشور جسکو ابھیاس کا
بھی ابھیاس پراپت ہوتا ہو اُسکو جلد ہی آتم پد پراپت ہوتا ہو اور ابھیاس کے بل سے اشٹ کو پاتا ہو
جیسے پرکاش سے پدارتھ دیکھیے کہ وہ پڑا ہو تو اُسکا نام ابھیاس ہو اور اُسکے نمت جتن کرنا ابھیاس کا ابھیاس
ہو۔ جب جتن اور ابھیاس کو کرتے ہین تب پدارتھ کو پاتے ہین۔ بار بار چِنتا کرنے کا نام ابھیاس ہو
جب ایسا ابھیاس ہوتا ہو تب اشٹ پدارتھ پراپت ہوتا ہو اور طرح سے نہین ہوتا ہو۔ ہے منیشور
چودہ طرح کے بھوت جات (مخلوقات کی قسمین) ہین جیسا جیسا کسی کو ابھیاس ہوتا ہو تیسا تیسا اُسکے
بل سے سِدّھ ہوتا ہو۔ ابھیاس روپی سورج کے پرکاش سے جیو اپنے اشٹ پدارتھ کو پاتا ہو
اور ابھیاس کے بل سے ڈر مٹ جاتا ہو تب پرتھوی پربت بن کندرا مین نربھے ہو کر بچرتا ہو (ازبسکہ
کسی جگہ کسی کال مین اُسکو کسی بات کا ڈر کسی سے نہین رہتا ہو)۔

## سرگ ایکسو چھیاسٹی[۱۶۶] ۔ پرتھ پرمان جگت نراکرن برنن

بِدیادھری بولی کہ ہے منیشور سب پدارتھ نرنتر ابھیاس (برابر مزاولت) کرنے سے سِدّھ ہوتے ہین
تمھارا شلا مین درڑھ نشچے ہوتا ہو اِس سے تم کو شلا ہی بھاستی ہو اور مجھکو اُسمین سرشٹ بھاستی ہو جب
تمھارا سنکلپ بھی میرے سنکلپ کے ساتھ ملے تب تمکو بھی یہ جگت بھاسے۔ یہ جگت جو استھیت
ہو سو میرے انت باہک مین ہو اور آدِتیہ سب کا انت باہک ہو سو انت باہک مین سب ایک ہین
جیسے سمدر مین سب ترنگ ایک ہوتے ہین۔ ہے منیشور جب تم دھارنا کا ابھیاس کرکے شُدّھ بُدّھ
مین پراپت ہوگے تب تم کو اِس شلا مین سرشٹ بھاسے گی۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی جب اُسنے
اِس پرکار مجھ سے شُدّھ جگت کہی تب مین نے پدم آسن باندھکر سب اِشتی تیاگ کیے اور کتھا کے چھوبھ کو
بھی تیاگ کر اپنے آدھ بھوتک کو بھی تیاگ کیا۔ تب نرنتر شُدّھ بودھ کا ابھیاس کرنے سے مجھکو شُدّھ بودھ کا
اُبھو اُدے ہوا۔ جیسے بادل کے نہونے سے شرد رِت کا آکاش نرمل ہوتا ہو تیسے ہی کلنا سے رہت مجھکو شُدّھ بودھ
کا انبھو اُدے ہوا جو اُدے اَست سے رہت پرم شانت روپ ہو اور اُسمین مجھکو وہ شلا آکاش روپ
درشٹ آئی اور شلا تتو کرکے کیول بودھ ماتر درشٹ آئی۔ پرتھوی آدک تو مجھکو کوئی درشٹ نہ آئے کیول ادویت
آکاش آتم تتو ماتر اپنا آپ ہی درشٹ آیا۔ پر جب بودھ ماتر سے انت باہک روپ ہو کر اسپند پھرا تب

انت باہک سے اُس شِلا مین سرشٹ بھاسنے لگی - جیسے منوراج کی سرشٹ ہوتی ہے کہ بودھ سے الگ نہین ہوتی تیسے ہی وہ سرشٹ مجھکو درشٹ آئی اور شِلا کا روپ بھاسی - جیسے سپنے کے گھر مین شِلا درشٹ آوے تو وہ بھی شِلا اور گھر روپ ہوکر بھاستا ہے کچھ الگ نہین ہوتا - تیسے ہی وہ شِلا درشٹ آئی - ہے رامجی جیسے مین نے آکاش روپ وہ شلا دیکھی تیسے ہی سب جگت چد آکاش روپ ہے کچھ دوسرا نہین بنا - سربدا کال آتم ستا ہی اپنے آپ مین استھت ہے پر آتما کے اگیان سے دوسرا بھاستا ہے - جیسے کوئی پرش سپنے مین اپنا سر کٹتا دیکھے اور رونے لگے پر جاگ کر آپ کو جیون کا تیون آنند مین دیکھتا ہے تیسے ہی جبتک جیو اگیان کی نیند مین سوتا ہے تب تک جگت بھرم نہین مٹتا ہے اور جب سوروپ مین جاگ کر دیکھتا ہے تب سب بھرم مٹجاتا ہے کیول اپنا آپ ہی بھاستا ہے - ہے رام جی یہ آشچرج دیکھو کہ جو بست ست روپ ہے سو است کیطرح بھاستی ہے - آتما سدا است روپ ہے پر اگیان سے نہین بھاستا ہے اور جو است ہے وہ ست کی طرح ہو بھاستا ہے - شریر آدک درشیہ است روپ ہین سو ست کی طرح بھاستے ہین ہے رام جی آتما سدا پرتچھ ہے اور شریر آدک پردکش ہین پر اگیان سے شریر آدک پرتچھ بھاستے ہین اور آتم پد پروکش بھاستا ہے - ہے رام جی آتما سدا پرتچھ ہے اور[1] اس لوک اور پرلوک کی کریا جو سدھ ہوتی ہے سو سمپورن آتم ستا ہی[2] سے سدھ ہوتی ہے پرتچھ پرمان آتما ستا ہی سے بھاستا ہے - آدِ پرتچھ آتما ہی ہے اور سب کچھ آتما کے پیچھے جانتا ہے جو پرش کہتے ہین کہ آتما جوگ اور من سے پرتچھ ہوتا ہے سو مورکھ ہین - آتما سدا پرتچھ ہے اور پرتچھ آدک پرمان بھی آتما ہی سے سدھ ہوتے ہین - مایا اسی کا نام ہے کہ سدا پردکش (پرتچھ) بست آتما کو پردکش جاننا اور شریر آدک است کو ست ماننا - ہے رام جی جتنے جیو ہین اُنکا استو روپ برہم ہی ہے اور اُنمین آدبھرنا انت باہک روپ ہوا ہے اسکے بعد آدھبوتک بھاسنے لگا ہے اور بھرم کرکے آدھبھوتک کو اپنا آپ جانتے ہین - پرنت جو سدا نربکار نراکار نرگن سوروپ اپنا آپ انبھو روپ ہے اُسکو کوئی نہین جانتے - آدشریر سب جیوونکا انت باہک ہے جو شُدھ آتما کا کنچن کیول آکاش روپ ہے اور کچھ بنا نہین سنکلپ کرکے آدھبھوتکتا دِرڑھ ہوئی ہے سو متھیا بھرم سے بھاستی ہے جیسے سپنے مین آدھبھوتک شریر بھاستا ہے تیسے ہی جاگرت مین بھی آدھبھوتک شریر بھاستا ہے اور انت باہک ابناشی ہے اس لوک اور پرلوک مین اُسکا ناش نہین ہوتا وہ استو مین بودھ سوروپ سے کچھ الگ نہین بھرم کرکے آدھبھوتک درشٹ آتا ہے - جیسے سورج کی کرنون مین جل سیپی مین روپا - رسی مین سانپ - آکاش مین دوسرا چندرما بھاستا ہے تیسے ہی بھرم سے اپنے مین آدھبھوتک شریر بھاستا ہے - ہے رام جی یہ آشچرج دیکھو کہ ست بست است ہوکر بھاستی ہے اور جو است ہے وہ ست ہوکر بھاستی ہے سو ابچار سے بھاستی ہے - یہ موہ کا ماہاتم ہے کہ سب کے آد جو پرتچھ آتما ہے اُسکو لوگ اپرتچھ جانتے ہین اور اپرتچھ جگت کو پرتچھ جانتے ہین - ہے رام جی یہ جگت بھرم سے بھاستا ہے اور سپنے کی طرح متھیا ہے - جن پدارتھون کو جیو سکھ روپ مانتے ہین وہ دکھ کے کارن ہین کیونکہ پرنام (انجام) اِنکا دکھ ہوتا ہے - جو پرتھم چھین سکھ بھاستا ہے اور اُسکے بجوگ سے دُکھ ہوتا ہے اسی کارن اِنکا نام آپات رمنیی ہے - انکو پاکر شانت مان کوئی نہین ہوتا جیسے مرگ ترشنا کا چھین سکھ بھاستا ہے اور پھر اُن سے کے

[1] غایب [2] غالب

بجوگ سے دکھ ہوتا ہی کیونکہ اُس جل کو پاکر کوئی ترپت نہین ہوتا تیسے ہی بشیون کے سکھ سے کوئی ترپت نہین ہوتا جو انہین سے لگے رہتے ہین وے مورکھ ہین ۔ جو بہت اُتم سُکھ ہی وہ انبھو کرکے پرکاشتا ہی اُسکو تیاگ کر بشیہ کے سُکھ مین جو لگتے ہین وے مورکھ ہین وہ شُدّھ آکاش روپ اَنت بابک مین جگت دیکھتے ہین ۔ ہے رامجی جگت جال ہونے کی طرح بھاستے ہین تو بھی کچھ ہوئے نہین ۔ جیسے استھان مین پرش بھاستا ہی تو بھی ہوا نہین اور جیسے سُپن مین بھوکھن بھاستے ہین تیسے ہی یہ جگت پرتچھ بھاستا ہی پر کچھ نہین ہی ۔ ہے رامجی پرتچھ پرمان بھی نہین ہی تو آتما آدک پرمان کہان سے ست ہون ۔ جیسے جس ندی مین ہاتھی بہنے جاتے ہین تو اُسمین روئی کے بہنے مین کیا آشچرج ہی تیسے ہی سب پرتچھ پرمان جگت کو است جانو تو اُنمان پرمان کرکے کیا ست ہوتا ہی ۔ ہے رامجی کیول بودھ ماتر مین جگت کچھ بنا نہین ہم کو تو سدا ایسا ہی بھاستا ہی اور اگیانی کو جگت بھاستا ہی ۔ جیسے کسی پرش کو سپنے مین پربت دیکھ پڑتے ہون اور جاگنے والے پرش کو نہین بھاستے ۔ تیسے ہی اگیانی کو یہ جگت بھاستا ہی پر ہمکو تو آکاش سمُدر پربت سب کیول بودھ ماتر بھاستے ہین جیسے کتھا کے ارتھ سننے والے کے ہردے مین ہوتے ہین اور جس نے نہین سُنا اُسکے ہردے مین نہین ہوتے تیسے ہی میرے سدّھانت کو گیانی لوگ جانتے ہین اگیانی نہین جانتے ۔ ہے رام جی جتنا کچھ آدھو بھوتک جگت بھاستا ہی سو اپرتچھ ہی اور پرتچھ ہی اور آتما سدا پرتچھ ہی ۔ جو اس لوک یا پرلوک کا ارتھ ہی سو انبھو سے سدّھ ہوتا ہی کیونکہ سب کے آدانبھو پرتچھ ہی اُسکو تیاگ کر جو دہیہ آدک درشیہ کو اپنا آپ جانتے اور انھین کو پرتچھ جانتے ہین وہ مورکھ اور پتھر کی طرح ہین اور سوکھے تنکے کی طرح تچھ ہین جیسے گھومنے سے پربت آدک پدارتھ گھومتے بھاستے ہین تیسے ہی اگیانی کو آدھو بھوتک بھاستے ہین ۔ ہے رام جی یہ جگت سب پردکش ہی کیونکہ اندریون سے پرتچھ ہوتا ہی ۔ جو آنکھ ہوتی ہی تو روپ بھاستا ہی اور جو آنکھ نہ ہو تو کچھ نہ بھاسے اسی طرح سب اندریون کے بشے ہین جو ہون تو بھاسین نہین تو نہ بھاسین اور آتما سدا پرتچھ ہی اسکے دیکھنے مین کسی بشے کی نسبت نہین ہی ۔ ہے رام جی جو اندریون سے سدّھ ہو وہ است ہی جو جگت ہی است ہو تو اُسکے پدارتھ کیسے ست ہون اس سے اس جگت کی ستتا کو تیاگ کر (یعنی جگت کو ست نہ جانکر) شُدّھ بودھ مین استھت ہو رہو ۔ فقط

## سرگ ایکسو ستاسی‌ؔ ۔ شلا انتر بششٹھ برہما سمباد برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی جب مین اُسکو بودھ درشٹ سے دیکھون تب وہ مجھکو برہم روپ بھاسے اور جب سنکلپ درشٹ سے دیکھون تب پرتھوی دیپ سمُدر پربت لوک لوکپال سورج چندرما تارا گن پاتال آدسہت جگت درشٹ آوے جیسے درپن مین پرتبمب بھاستا ہی تیسے ہی آتم روپی درپن مین جگت بھاستا ہی تب وہی نے شلا مین پرویش کیا اور مین بھی سنکلپ روپی شریر سے اُسکے ساتھ چلا گیا ۔ ہم دونون جگت کے بیوہار کو نانگھتے چلے گئے اور جہان پرمیشٹھی برہما کا استھان تھا وہان جا پہونچے ۔ تب دیبی نے کہا کہ ہے بھگوان تم پرمیشٹھی سے یہ کہنا کہ یہان مجھکو یہ لے آئی ہی اور یہ پوچھنا کہ ہمکو جو تمنے بیاہ کے نمت آپ بُلایا تھا تو پھر کیون ہمکو تیاگ کرتے ہو

ہے منیشور اُس نے مجھکو بواہ کے لیے پیدا کیا تھا پر جب مین بڑی ہوئی تب اُسنے مجھکو تیاگ کیا اُسکو براگ
اُپجا ہر اور اُسکو دیکھکر اب مجھکو بھی براگ اُپجا ہر اسی سے مین پرم پد کی اچھا رکھتی ہون جہان نہ درشٹا ہر نہ درشیہ
ہر نہ شون ہر کیول شانت روپ ہر اور جو سرشٹ کے آد اور مہا کلپ کے انت مین رہتا ہر اُسمین استھت ہونے
کی اچھا ہر جسمین استھت ہونے سے پہاڑ کی طرح سمادھ ہو جاوے ایسے پرم پد کا اُپدیش کرو۔ ہے رامجی
اسطرح کہکر وہ پتا کے جگانے کے لیے پاس جاکر بولی کہ ہے ناتھ تم جاگو تمھارے گھر مین دوسری سرشٹ
کے برہماجی کے پُتر بششٹھ مُن آئے ہین تم اُٹھ کر ارگھ پادیہ سے انکا پوجن کرو کیونکہ تمھارے گھر مین اتتھ
آئے ہین۔ مہا پرش لوگ کیول پوجا ہی سے پرسن ہوتے ہین۔ ہے رامجی جب اس پرکار دیبی جی نے
کہا تب برہماجی سمادھ سے اُترے اور اُنکے پران دیہہ اور ناڑیون مین آکر استھت ہوئے۔ جیسے
بسنت رت مین سب برچھون مین رس ہو آتا ہر تیسے ہی اُسکی دسون اندریون اور چارون انتہ کرن مین
آہستہ آہستہ کرکے پران استھت ہوئے اور سب اندریان کھل آئین تب اُسنے مجھکو اور دیبی کو اپنے
سامنے دیکھا اور گیان سے اونکار کا اُچارن کرکے سنگھاسن پر بیٹھ گیا برہماجی کے جاگنے سے بڑا شبد ہونے لگا
اور بدیادھر گندھرب رکھ مُن آکر پرنام کرکے استت اور بید کی دھن سے پاٹھ کرنے لگے۔ برہماجی بولے
کہ ہے رکھ کُشل تو ہر تم اتنی دور سے کیون آئے ہو۔ تم تو سار آسار کو جانتے ہو۔ جیسے ہاتھ مین بیل کا پھل
ہوتا ہر تیسے ہی تم کو گیان ہر بلکہ گیان روپی سمُدر ہو۔ اس طرح کہکر اُسنے اپنے پاس آسن دیا اور نیترون
سے اگیا کی کہ اسپر بشرام کرو۔ ہے رام جی جب اس پرکار اُسنے مجھسے کہا تب مین پرنام کرکے اُسکے
پاس جا بیٹھا اور ایک مہورت تک دیوتا اور سدھ اور رکھ لوگون کے پرنام ہوتے رہے اسکے بعد
جب بدیادھر اور دیوتا سب چلے گئے تب مین نے کہا کہ ہے بھوت بھوشیہ برتمان (ماضی مستقبل حال) تینون
کال کے جاننے والے ایشور پرمیشٹھی تم اونچے آسن پر براجمان ہو اور ساکشات برہم گیان کے سمُدر ہو یہ جو
تمھاری شکت دیبی ہر جسکو تم نے استری (یعنی زوجہ) کرنے کے لیے پیدا کیا تھا اور پھر اسکو بُرا
جانکر تیاگ کیا ہر تو تمھارے براگ کرنے سے اسکو بھی براگ اُپجا ہر اسلیے مجھکو یہان لے آئی ہر کہ تم
پرماتم تتو کی بانی سے مجھکو اُپدیش کرو۔ سو اس سے انکا کیا مطلب ہر برہماجی بولے کہ ہے منیشور مین شانت
اجرامر روپ ہون اور مجھ مین اُدے استت کبھی نہین۔ مین پرم آکاش روپ ہون اور اپنے آپ مین
استھت ہون۔ نہ میری کوئی استری ہر نہ مین نے کسی کو پیدا کیا ہر۔ اسکا برتانت جیسے ہوا ہر
تیسے ہی مین کہتا ہون کیونکہ مہا پرش کے آگے جیسا کا تیون ہی کہنا چاہیے۔ ہے منیشور آدشدھ چدآتما
جتنا ترید ہر اُسکا بچن جو اہم ہو کر پھرا ہر اُسکا نام آد برہما ہر سو مین ہون۔ جیسے بھوشیت سرشت کا ہو
اُرتھ یہ کہ سنکلپ روپ درشٹا اور سنکلپ روپ مین ہون اور واستو مین آکاش روپ سدا نرآبرن
ہون اور اپنے آپ ہی مین میری اہم برتیت ہر۔ اُسمین آد سنکلپ کا پُھرنا جو ہوا ہر اُس سے جگت بھرم رچا ہر اور
اُس جگت بھرم مین مرجادا ہوئی ہر اور سنکلپ کا ادھشٹھاتا جو برہم شکت ہر سو بھی شدھ ہر۔ ہے منیشور اُس
مرجادا کو ہزار چوکڑی جگون کی بیت گئی ہین۔ اب کلجگ ہر۔ کلپ اور مہا کلپ کی مرجادا پوری ہوئی ہے

اس سے مجھکو پرم چد آکاش مین استھت ہونے کی اچھا ہوئی ہو اور اسی سے اسکو برس جانکر مین نے تیاگ کیا ہو
جب اسکا تیاگ کرونگا تب نربان پد کو پراپت ہونگا کیونکہ یہ میری اچھا باسنا روپ ہو جو باسنا کا تیاگ ہو تو نربان
پد پراپت ہو - یہ جو شُدھ چیت کلا ہو اُسنے دھارنا کا ابھیاس کیا تھا اس سے اسمین اننت باہک شکت پراپت
ہوئی ہو اننت باہک شکت سے یہ آکاش مین پھری ہو اور سنسار سے برکت ہوئی ہو آکاش مارگ مین اسکو
تمھاری سرشٹ بھاس آئی اور پرم پد پانے کی اچھا سے اسکو تمھاری سنگت پراپت ہوئی اب سے تمھاری شرن
مین آئی ہو اور تم کو لے آئی ہو - جو آتم ہین وہی بڑون کی شرن مین جاتے ہین یہ اپنے کلیان کے نمت تمکو لے آئی
ہو - ہے منیشور یہ میری مورت روپ باسنا شکت ہو - آگے مین نے اسکو پیدا کرکے تن جگت جال کو رچا ہو اب
مجھکو نربکلپ نربان پد کی اچھا ہوئی ہو اس سے مین نے اسکا تیاگ کیا ہو - اب اسکو بھی بیراگ اُپجا ہے
اس کارن تم بودھ روپ کی شرن مین آئی ہو - ہے منیشور یہ جگت بلاس سنکلپ سے ہوا ہو واستو مین
کچھ ہوا نہین پرماتم تتو جیون کا تیون اپنے آپ مین استھت ہو اور مین تم تیرا تیرا آدک شبد سمدر کے ترنگ
کی طرح ہین - جیسے سمدر مین ترنگ اُپجکر شبد کرتے ہین اور پھر اُسی مین ملجاتے ہین تیسے ہی ہمارا تمھارا بولنا
اور ملاپ ہو - ہے منیشور واستو مین نہ کوئی اُپجا ہو نہ لین ہوتا ہو - جیسے ترنگ جل روپ ہو الگ نہین
تیسے ہی سب جگت برہم سوروپ ہو الگ کچھ نہین اندریان اور من اور بدھ سب وہی روپ ہین - ہے
منیشور مین چد آکاش ہون اور چد آکاش مین استھت ہون یہ برہم شکت ہو جس نے جگت کو رچا ہو یہ
بھی اجرا و امر ہو اور نہ کبھی اُپجا ہو نہ ناش ہوگا - شُدھ آتما کنچن دوارا جگت ہو بھاستا ہو - جیسے
سورج کی کرنین جل روپ ہو بھاستی ہین پرنتُ جل کچھ ہوا نہین تیسے ہی آتما ہی ہو جگت کچھ ہوا نہین
ہے منیشور جگت جال ہوکر آتما بھاستا ہو پرنت جگت کے اُدے یا است ہونے سے آتما مین کچھ
پھیر بدل نہین ہوتا وہ جیون کا تیون ایک رس استھت ہو - جیسے سمدر مین ترنگ اُپجتے اور مٹتے ہین پرنت سمدر
جیون کا تیون رہتا ہو تیسے ہی یہ جگت کچھ اُپجا نہین سنکلپ سے اُپجے کی طرح بھاستا ہو جیسے دِرڑھتا سے
جل اولا ہو جاتا ہو تیسے ہی چنماتر مین چیتنتا سے برہمانڈ آکار بھاستا ہو اُپجا کچھ نہین - ہے منیشور یہ جو شلا ہو
جسمین ہماری سرشٹ ہو سو کیول چدگھن روپ ہو - تمھاری سرشٹ مین یہ شلا اور ہم چیتن آکاش
آتما شلا ہوکر بھاستا ہو جیسے سپنے مین سرشٹ سب جاگرت بھاستی ہو سو بودھ روپا ہو - بودھ ہی
جگت سا بھاستا ہو تیسے ہی یہ جگت اور شلا روپ ہوکر بودھ ہی بھاستا ہو - ہے منیشور جیسے
سپنے مین گرہ کا چکر پھرتا درشٹ آتا ہو تیسے ہی سورج چندرما پربت ندی برن گیر آدک جگت جو
بھرم سے درشٹ آتا ہو سو بنا کچھ نہین چیتن کا کنچن ہو ایسے بھاستا ہو جیسے سورج کی کرنون مین کنچن
جل آبھاس ہوتا ہو جہان آتم ستا ہو وہان جگت بھاستا ہو سب پدارتھ آتم ستا ہی سے بھاستے
ہین برہم ستا سب مین بیاپک ہو اس سے سب اور سے سرشٹ بستی ہو جیسے ایک شلا مین ہماری
سرشٹ مین جو کچھ پدارتھ بھاستے ہین اور ان مین سرشٹ بستی ہو سو پرچھن درشٹ سے نہین بھاستی
پر جب اننت باہک درشٹ سے دیکھیے تب سرشٹ بھاستی ہو گھٹون مین اور گڑھون مین اور پرتھوی جل

اگن پَون آکاش آدسب استھانون مین سرشٹ ہی اور بنا کچھ نہین ۔ جیسے جہان سُمدر ہی تہان ترنگ بھی ہوتے ہین پرنت سُمدر سے الگ کچھ ترنگ ہو کے بھی نہین وہی روپ ہین تیسے ہی یہ جگت نہ کچھ اُپجتا ہی نہ مٹتا ہے جیون کا تیون آتم سُمدر اپنے آپ مین استھت ہی ۔ جگت سنکلپ شکت سے پُھرتا ہی اور سنکلپ شکت اہم روپی کنچن ماتر اُدے ہوئی ہی ۔ جیسے کمل سے سُگندھ لیکر تریان نکلتی ہین تیسے ہی مول سے دیبی جگت روپی سُگندھ کو لے کر اُدے ہوئی ہی پرنت واستو مین جگت کچھ بنا نہین کیول سنکلپ شکت سے بنے کیطرح بھاستا ہی ۔ ہے منیشور واستو مین نہ کوئی سنکلپ ہی اور نہ کوئی پرلی ہی جیون کا تیون برہم اپنے سوبھاؤ مین استھت ہی جیسے آکاش مین آکاش اور سُمدر مین سُمدر استھت ہی تیسے ہی برہم مین برہم استھت ہی ہے منیشور یہ جگت نہ ست ہی نہ است ہی آتما مین یہ نہ اُدے ہوا ہی نہ است ہو گا ۔ جیسے آکاش مین نیلتا نہ ست ہی نہ است ہی ۔ تیسے ہی برہم مین جگت نہ ست ہی نہ است ہی ۔ مین اُس برہم کا کنچن برہما ہون اور یہ جگت میرے سنکلپ سے پیدا ہوا ہی اب مین سنکلپ کو نربان کرتا ہون ۔ جب سنکلپ نربان ہو گا تب جیسے کمل کے ناش ہونے سے سگندھ کا ناش ہو جاتا ہی تیسے ہی جگت کا ابھاؤ ہو جائیگا ۔ مجھ مین اِچھا پھُری تھی اُسی مین باستا ہی اور باسنا مین جگت ہی اب مین اِسکو نربان کرتا ہون ۔ جب اِچھا نربان ہو گی تب جگت کا بھی آپ سے آپ ابھاؤ ہو جائیگا ۔ تمھارا شریر سنکلپ سے بھاستا ہی اس سے تم اپنی سرشٹ مین جاؤ ۔ ایسا نہو کہ تمھارا شریر بھی یہان نربان ہو جائے ۔ ہے رامجی اِس پرکار وہ مجھ سے کہکر دیبی سے بولا کہ ہے دیبی اب تو نربان ہو جا اور اپنے آپ مین بودھ آدک کو بھی لین کر لے ۔

## سرگ ایک سو اٹھاسی ۔ انیتھ جگت پرلی برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی اِس پرکار برہما نے کہکر پدم آسن باندھا اور سب چنتونکو چھوڑ کر اُکار آکار مکار کو چھوڑ کر اردھ ماترا مین استھت ہوا تب اُسکی مورت ایسی درشٹ آنے لگی جیسے کاغذ پر مورت لکھی ہوتی ہی اُسکو سب جگت جال کا گیان بھول گیا اور دیبی بھی اُسی طرح پدم آسن باندھکر برہما جی کے نشچے مین ہو جانے لگی جب برہما جی نربید نا مین لین ہو جانے لگے اُس سمے جتنے اُپدرو تھے سب اُدے ہوئے منکھیہ پاپ کرنے لگے استریان دُراچارنی (بدچلن) ہو گئین ۔ سب جیوون نے دھرم کو تیاگ کر دیا ۔ کامی پُرش بہت ہوئے جو پرائی استری کے ساتھ سنگ کرنے لگے اور استری پرش کسی کا ڈر نہ ماننے لگے ۔ کام کرودھ لوبھ موہ راگ دویش بڑھ گئے ۔ اور شاستر کی مرجادا کو چھوڑ کر لوگ انیشور بادی (ناستک) ہو گئے ۔ برکھا بند ہو گئی اور کہرا پڑنے لگا ۔ کال بھی پڑا ۔ دُشٹ جن دھنی ہونے لگے ۔ دھرماتما لوگ آپدا (مصیبت) بھوگنے لگے ۔ چور چوری کرنے لگے ۔ راجہ شراب پینے لگے جیوون کو بڑے دکھ ہونے لگے اور تینون تاپون سے جلنے لگے ۔ راجہ لوگون نے نیائے کو چھوڑ دیا ۔ اسی طرح جو پاپ کرم تھے وہ سب اُدے ہوئے اور دھرم چھپ گیا ۔ اگیانی راج کرنے لگے ۔ پنڈت لوگ سیوا ٹہل کرنے لگے ۔ دُرجنون (بد آدمیون) کا مان اور پوجن ہونے لگا اور اچھے پنڈتون کا نرادر ہونے لگا ۔ جیوون کے سموہ (گروہ) اکٹھا ہوئے

اور پرتھوی نے اپنی ستّا کو چھوڑ دیا کیونکہ پرتھوی برہماجی کے سنکلپ مین پڑی تھی جب برہماجی نے اپنا سنکلپ کھینچ لیا تب وہ نربیج ہوگئی اور چیتنتا نکل گئی - جو استھان جیوون کے رہنے کے تھے وہ کھائین کی طرح ہوگئے اور جیو سب ناش ہوگئے اور پرتھوی بھی ناش ہونے لگی - پربت کانپنے لگے اور بھوچال اور ہاہاکار شبد ہونے لگے جیسے شردکال مین بیل سوکھ جاتی ہی اور جرجری بھاؤ کو پراپت ہوتی ہی تیسے ہی پرتھوی جرجری بھاؤ کو پراپت ہوئی کیونکہ چیتنتا اور شریر سب جگت کا برہما ہی - جیون جیون سنکلپ روپی چیتنتا مٹتی گئی تیون تیون پرتھوی جرجری بھوت ہوتی گئی - جیسے کسی پرش کا آدھا انگ مرجاتا ہی تو وہ انگ مردہ سا ہوجاتا ہے اور بھیشٹا اُسمین نہین رہتا ہی تیسے ہی برہماجی کی سنکلپ روپ چیتنتا پرتھوی سے نکلتی جاتی ہی اِس کارن سے پرتھوی دکھی ہوئی دھول اُڑنے لگی اور نگر ناش ہونے لگے اِس پرکار اُپدرو ہونے لگے کیونکہ پرتھوی کے ناش ہونے کا سمے نکٹ آگیا اور سمدر جو اپنی مرجادا مین استھت تھے اُنھون نے بھی اپنی مرجادا کو تیاگ دیا - جیسے کامی پرش شراب پیکر اپنی مرجادا کو تیاگ کر دیتا ہی تیسے ہی سمدر اُچھلے - کنارے سب گر گئے اور پربت اور گندرا سے نکلکر پرتھوی کو ناش کرنے لگے راجا اور نگو کے لوگ بھاگنے لگے اور اُنکے پیچھے بڑے زور سے پانی چلنے لگا - بڑے بڑے پربت گرنے لگے اور چکر کی طرح پھرنے لگے - سمدر کی لہرون سے پربت گرتے تھے اور اُڑتے تھے لہرین اُچھل اُچھل کر پاتال کو گئین اور پاتال کا بھی ناش ہونے لگا - بڑے رتنون کے پربت جب گرے تب رتنون کا ایسا چمتکار ہوا جیسے تارا منڈل کا چمتکار ہوتا ہی اسی طرح بڑا اُپدرو ہونے لگا اور ترنگ اُچھل اُچھل کر سورج اور چندرما کے منڈل کو جانے لگے اور اُنکا پرکاش جاتا رہا - بڑوا اگن اُدے ہوئی تب برن اور کبیر آدک دیوتاؤن کے باہن ڈرنے لگے - پانی کے زور شور سے پہاڑ ناچنے لگے - مانو پربتون کے پنکھ لگے ہین اور سورگ کے کلپ برچھ سمدر مین آگرے اور چنتامن اور سدّھ اور گندھرب سب گرنے لگے سمدر سب اکٹھے ہوگئے - جیسے گنگا جمنا سرسوتی اکٹھی ہوتی ہین تیسے ہی سب سمدر ملکر شبد کرنے لگے اور اُنمین سے ایسے مچھ نکلے جنکے دُمون کے لگنے سے پربت اُڑجاوین - گندرا مین جو ہاتھی تھے وہ پکارنے لگے سورج چندرما تارا گن کلیش پاکر سمدر مین گرنے لگے - ہے رامجی اِس پرکار پرلے کے اُپدرو سے جتنے لوکپال تھے سب سمدر مین آپڑے اور مچھ اُنکو کھاگئے - ترنگ آپس مین جدّھ کرنے لگے جیسے متوالے ہاتھی شبد کرتے ہین -

## سرگ ایکسونواسی - نربان برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی اُس براٹ روپ برہما نے جسکا شریر سمپورن جگت تھا اپنے پران کو کھینچا تب چھتّر چکر کا پھیرنے والا جو بایو ہی سو اپنی مرجادا کو تیاگ کر چھوبھ کرنے لگا اور وہ چکر ناش ہونے لگے کیونکہ برہما کے سنکلپ مین وہ تھے کسی کو یہ سامرتھ نہین کہ اُنکو رکھ سکے - تیج مین جو دیوتا تھے سو لوکون کے آدھار تھے لوکون کے نکلنے سے وے بھی نرآدھار ہوکر سمدر مین گرنے لگے جیسے برچھ سے پھل گرتے ہین تیسے ہی گرنے لگے - جیسے سنکلپ کے ناش ہونے سے سنکلپ کا برچھ گرتا ہی اور جیسے پکا پھل سمے پاکر برچھ سے گرتا ہی تیسے ہی سب گرنے لگے سُمیر پربت کی

کندراگری اور نون کا بڑا جھوبھ اور شبد ہوا۔ جیسے اپنی شانت کے لیے پرلون مین تریکا اُٹرا اُٹرا پھرتا ہی تیسے ہی آکاش
مین پھرنے لگا دیوتون کے رہنے کا جو سمیر پربت تھا وہ بھی گر پڑا۔ شری رام چندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون
سنکلپ روپ جو برہما تھا سو براٹ آتما ہی اور سب جگت اُسکی دیہہ ہی۔ پرتھوی اور پاتال اور سورگ لوک
اُسکے کون انگ ہین اور سنکلپ روپ انگ کیسے ہوتے ہین۔ سنکلپ تو آکاش روپ ہوتا ہی اور جگت
پرتچھ دیہہ دھاری ہی دیکھ پڑتا ہی۔ جو جس سے اُپجتا ہی سو ویسا ہی ہوتا ہی تو یہ جگت برہما جی کا انگ کیسے ہی۔
بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی اس جگت سے پہلے کیول چنماتر تھا اور اُسمین جگت نہ ست تھا نہ است تھا کیول آتم تتو
ماتر اپنے آپ مین استھت تھا جیسے آکاش اپنے آپ مین استھت ہی اور ایک اور دو شبد سے رہت ہی اُس
کیول چنماتر کا کنچن اہم ہوکر استھت ہوا ہی اُسکا درشیہ سے سمبندھ ہوا ہی اور اُسکے انبھو گرہن سے جو نشچے
ہوا اُسکا نام بُدھ ہی اور وہ جب بیت گیا تو اُسکا نام من ہوا اُس من کے پھرنے سے جگت درشیہ ہوا ہی
ہے رام جی شُدھ چنماتر مین جو چیت ہی وہی برہما کا روپ کہلاتا ہی اُسکے پھرنے مین آگے جگت کھڑا ہوا ہی اور
اُس سنکلپ روپ جگت کا وہ براٹ ہی پرنت آکاش روپ ہی اور بنا کچھ نہین یہ جو اکار سہت جگت
بھاستا ہی سو برہم سے بھاستا ہی پر سب سنکلپ آکاش روپ ہین۔ جیسے سپنے مین جگت بھاستا ہی۔
سو سب آکاش روپ ہوتا ہی پرنت ندرا دوش سے پنڈاکار (شریر دھاری) بھاستا ہی اور آتم ستا سدا کیول
آکاش روپ جیونکا تیون اپنے آپ مین استھت ہی۔ ہے رام جی اہم جو پھُرا ہی سو مِتھیا ہی اگیان سے درڑھ
استھت ہوا ہی اور اسمیکا درشی کو درڑھ بھاستا ہی سو کیول سنکلپ ماتر ہی اور بنا کچھ نہین۔ اس سے جتنا جگت
بھاستا ہی سو سب چدا کاش ہی ایک اور دو کی کلنا اور سب شبدون سے رہت آتما ماتر ہی۔ مین اور تم شبد
کوئی نہین اور یہ جگت اُسکا کنچن ہی۔ جیسے سورج کی کرنون مین جل آبھاس ہوتا ہی۔ تیسے ہی آتما کا آبھاس
جگت ہی سنکلپ کی درڑھتا سے درشیہ بھاستا ہی پرنت ہی نہین جیسے سنکلپ روپ گندھرب نگر اور
سوپن پُر ہوتے ہین تیسے ہی یہ جگت ہی۔ ہے رام جی جس پرکار مین نے جگت برنن کیا ہی اُسکو جو پرش میرے
کہنے کے موافق جیون کا تیون دھارا ہی تو اُسکی باسنا نشٹ ہو جاوے اور پہلے کی طرح آتما جیون کا تیون
بھاسے تب جیسے جگت کے آدِ آتم تتو ماتر تھا تیسے ہی بھاسے۔ کیونکہ اور کچھ ہوا نہین کیول آتم تتو ماتر
جیون کا تیون استھت ہی جو آتما ہی ہی تو سمواے کارن اور نمت کارن کیسے ہو جگت کا اُدے اور ناش ہونا است ہی
اور ادویت اور اننت کہنا بھی کوئی نہین جب سب شبدون کا ابھاؤ ہوتا ہی تب پرم چدا کاش انبھو ستا ہی
باقی رہتی ہی اسی کا نام موکش ہی۔ ہے رام جی ہم کو تو اب بھی سمبت ستا ہی بھاستی ہی اور ہم شدھ ہون اور
سب کلنا سے رہت ہون اور چدا کاش ہون مجھ مین جو بششٹھ اہم پھُرا ہی سو پھُرا نہین پھُرے کی طرح
بھاستا ہی اور آتما ہی کا کنچن ہی ہوا کچھ نہین اس سے تم بھی اسی پرکار جاگ کر تربا سنگ ہو رہو اور اپنے
پرکرت آچار کو کرو یا نہ کرو جو اچھا ہو سو کرو پرنت کرنے اور نہ کرنے کا سنکلپ مت کرو اور پرم مون مین
استھت ہو رہو۔ گیان وان کو یہی انبھو ہوتا ہی اس سے تم بھی ایسی دھارنا کو دھارن کرو (ارتھات آتما
کے سواے اور کسی پدارتھ کو ست نہ جانو)۔ فقط

## سرگ ایک سو نوے ۱۹۰ - براٹ آتما برنن

شریرامچندر جی نے کہا کہ ہے بھگون بُدھہ موکش جگت بدھہ نہ ست ہر نہ است ہر نہ اُدے ہوتا ہر نہ است
ہوتا ہر کیول جیون کا تیون آتما استھت ہر - یہ آپنے مجھکو اُپدیش کیا ہر سو مین نے جانا ہر کہ آتما مین جگت نہ اُپجتا ہر اور
نہ مٹتا ہر پر آپ کے امرت روپی بچنون کو سنکر مین ترپت نہین ہوتا اور امرت ہی کیطرح پیتا ہون - جگت ست است
سے رہت سماتر ہر اسکو بھی مین نے جانا ہر - اب یہ کہیے کہ سنسار کیسے اُپجتا ہر اور انبھو کیسے ہوتا ہر -
بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی جو کچھ تمکو استھاور جنگم سب طرح سے دیش کال سہت دیکھ پڑتا ہر اُسکے ناش کا
نام مہا پرلی ہر اُسمین برہما بشن رُدرا اور اندر بھی لین ہوجاتے ہین اور اُسکے پیچھے جو باقی رہتا ہر وہ نرمل
اُجنما اُناد کیول آتم تتو ماتر ہر اُسمین بانی کی گم نہین وہ کیول اپنے آپ مین استھت ہر اور پرم سوکشم ہر جسمین
آکاش بھی استھول ہر - جیسے سمیر پربت کے آگے رائی کا دانہ سوکشم ہر تیسے ہی آکاش سے بھی ادھک
آتما سوکشم ہر اور سمبیدن سے رہت چنماتر ہر اُسمین اہم کنچن ہوکر پھرا ہر - آتما سدا نربکلپ ہر - سمدر کی طرح ہر
دیش کال کے بھرم سے رہت ہر کیول چیتن گھن اپنے آپ مین استھت ہر - جیسے سپنے مین اپنے بھاو کو
لیکر جیو استھت ہوتا ہر تیسے ہی اپنے بھاو کو لیکر چیتن کنچن ہوتا ہر اُسی کا نام برہما ہر اور وہ چدروپ ہر - ہے
رام جی چدان جو اپنے بھاو کو لیکر اُدے ہوا ہر اُسنے جیت نام درشیہ کو دیکھا اس سے اُسکا انبھو
متھیا ہوا - جیسے سپنے مین کوئی اپنا مرنا دیکھتا ہر سو اُسکا انبھو متھیا ہر تیسے ہی چدان درشٹ سے درشیہ
کو دیکھتا ہر سو متھیا درشٹ ہر - جب چدان اپنے سوروپ کو دیکھتا ہر سو کیول نراکار روپ ہر پرنت
اہم ایسا بیج ورتھہ ہوتا ہر اس سے اپنے آپ سے نکلکر درشیہ کو سنکلپ سے دیکھتا ہر جیسے بیج سے
انکر نکلتا ہر تیسے ہی سنکلپ کے پھرنے سے دیش کال دربیہ درشٹا درشن درشیہ ہوتا ہر واستو مین کچھ ہوا
نہین آتما سدا اپنے سوبھاو مین استھت ہر پر نت سنکلپ سے ہوئے کی طرح بھاستا ہر - جہان چدان فُرنے بھاسے
وہ دیش ہر جس سمے بھاسے وہ کال ہر - جو بھان ہر وہ کریا ہوئی - بھان کا گرہن دربیہ ہر اور دیکھنے کو جو
پریت دوڑتی ہر وہ نیتر ہوکر استھت ہوئی ہر جسکو دیکھتے ہین وہ بھی شون ہر اور دیکھنے والے بھی شون ہین
سب است ہر کچھ بنا نہین جیسے جیسے آکاش مین آکاش استھت ہر تیسے ہی آتما اپنے آپ مین استھت
ہر - سنکلپ سے سب کچھ بنتا جاتا ہر چدان جو بھاست ہوا ہر وہ درشیہ روپ ہوکر استھت ہوا ہر
جب چدان مین سوروپ کی برت پھرتی ہر تب نیتر اندری ہوکر استھت ہوتی ہر جیسے سننے کی برت
پھرتی ہر تب کان ہوکر استھت ہوتی ہر - جب اسپرش کی برت پھرتی ہر تب توچا اندری (کھال) ہوکر
استھت ہوتی ہر - جب سگندھ لینے کی برت پھرتی ہر تب ناک اندری ہوکر استھت ہوتی ہر اور
جب رس لینے کی اچھا ہوتی ہر تب جیبھ اندری (زبان) ہوکر سواد لیتی ہر - ہے رام جی پہلے چدان نام سے
رہت پھرا ہر اور سمپورن جگت بھی اُسی کا روپ ہی تھا اور اب بھی وہی کیول آکاش روپ ہر سنکلپ سے اپنے
مین پنڈ گھن دیکھکر شریر اور اندریون کو دیکھا - انادست سوروپ چدان اندریونکے سنجوگ سے پدارتھون کو

گرہن کرتا ہی اور اسنکلپ روپ جو برت پھُرتی ہی اُسی کا نام من ہوا۔ جب نشچے آتمک بدھ ہوکر استھت ہوئی تب چِدانُ مین یہ نشچے ہوا کہ مین درشٹا ہون یہی اہنکار ہوا۔ جب اہنکار سے چِدانُ کا سنجوگ ہوا تب اپنے مین دیش اور کال کا پرچھید دیکھا۔ آگے ورشیہ اور پورب آتر کال دیکھا کہ اِس دیش مین بیٹھا ہون اور یہ مین نے کرم کیا ہی۔ یہ بلھم اہنکار ہوا ندان دیش کال کریا دربیہ کر ارتھ کو الگ الگ گرہن کرتا ہی اور آکاش ہوکر آکاش کو گرہن کرتا ہی — ہے رام جی آدپھرنے سے چِدانُ مین پرتھم انت باہک شریر ہوا پھر سنکلپ کے درڑھ ابھیاس سے آدھ بھوتک شریر بھاسنے لگا۔ جیسے آکاش مین اور آکاش ہو تیسے ہی یہ آکاش ہین اور انہو تے بھرم سے اُدے ہوئے ہین اور ستّ کی طرح بھاستے ہین۔ جیسے مرستھل مین بھرم سے جل بھاستا ہی تیسے ہی اجار سے سنکلپ کی ڈرڑھتا سے پنچ تتو کے شریر بھاستے ہین اُن مین اہم پرتیر ہونے سے دیکھتا ہی کہ یہ میرا سر ہی یہ میرے چرن ہین یہ فلانا دیش ہی آدک شبد ارتھ اور طرح طرح کا جگت اور بھاؤ ابھاؤ گرہن کرتا ہی اور اس پرکار کہتا ہی کہ یہ دیش ہی یہ کال ہی یہ کریا ہی۔ اور یہ پدارتھ ہی۔ ہے رام جی جب اس طرح جگت کے پدارتھون کا گیان ہوتا ہی تب چت بشیون کی طرف دوڑتا ہی اور راگ دویش کو گرہن کرتا ہی جو کچھ دیہہ آدک بھوت پھرنے سے بھاستے ہین سو کیول سنکلپ اتر ہین اور سنکلپ کی درڑھتا سے درڑھ ہوئے ہین۔ ہے رام جی اس پرکار برہما بشن رُدر پرکٹ ہوئے ہین اور اسیطرح کیڑے مکوڑے پیدا ہوئے ہین پرنت پرماد اور اپرماد کا بھید ہی۔ جو اپرمادی ہین کہ سدا انندروپ سوتنتر ایشور ہین انکو یہ جگت اور وہ جگت اپنا آپ روپ ہی اور جو پرمادی ہین وے کچھ ہین اور سدا دکھی ہین پر واستو مین پرماتم تتو سے الگ کچھ ہوا نہین۔ جیسے آکاش اپنی شونتا مین استھت ہی تیسے ہی آتم ستا اپنے آپ مین استھت ہی اور سب کا بیج ترلوکی روپ بوند کا میگھ۔ کارن کا کارن۔ کال مین نیت۔ کریا سے کریا وہی ہی آد براٹ پرش کا شریر بھی نہین اور رہم اور تم بھی نہین کیول چداکاش روپ ہی اب بھی انکا شریر آکاش روپ ہی آتم ستا الگ اوستھا کو نہین پراپت ہوئی کیول آکاش روپ ہی جیسے سپنے مین جُدّھ ہوتے اور میگھ گرجتے آدک شبد ارتھ بھاستے ہین سو کیول آکاش روپ ہین بنا کچھ نہین پرنت ندرا دوش سے بھاستے ہین اور جب جاگتا ہی تب جانتا ہی کہ ہوا کچھ نہین تھا آکاش روپ ہی تیسے ہی جو پرش اناد اودیا سے جاگا ہی اُسکو جگت آکاش روپ بھاستا ہی۔ ہے رام جی بہت جوجن تک براٹ پرش کی دیہہ ہی تو بھی برہم آکاش کے سوکشم اُن (باریک ذرہ) مین استھت ہی۔ یہ ترلوکی ایک چدانُ مین استھت ہی اور براٹ پرش اسکا ایسا ہی جسکا آد انت مدھ کچھ نہین بھاستا تو بھی ایک چاول کے برابر بھی نہین ہی۔ ہے رامجی یہ جگت ادجگت کے حصے بہت بڑے دیکھ پڑتے ہین پرنت جیسے سپنے کے پربت جاگنے کے ایک ذرہ کے برابر بھی نہین تیسے ہی جو بچار روپی ترازو سے تو لیئے تو پرمارتھ ستا مین انکی ستا کچھ نہین دیکھ پڑتی پرنت آتم ستا سے الگ کچھ نہین ہوا آتم ستا ہی اس طرح بھاستی ہی اسی کا نام سوایمبھو منُ اور براٹ ہی اور اسی کو جگت کہتے ہین۔ جگت اور براٹ مین کچھ بھید نہین واستو مین آکاش روپ ہی۔ سناتن بھی اسی کو کہتے ہین اور رُدر۔ اِندر۔ اپیندر۔ پون۔ میگھ۔ پربت۔ جل۔ جتنے بھوت (مخلوقات) ہین سو اُسکا روپ ہین۔

ہے رام جی اِسکا آدِ بپُ جو چنماتر روپ ہی اُسمین چیتنتا سے اپنا اَن سایبپ (شریر) دیکھتا ہی - جیسے تیج کا کنکا یعنے ذرہ ہوتا ہی اُس تیج اَن سے چیتنتا اور کرم کرکے اپنا شریر جگت روپ دیکھتا ہی - جیسے سپنے مین کوئی پرش آپ کو پربت دیکھے تیسے ہی وہ آپ کو براٹ روپ دیکھتا ہی - جیسے پون کے دو روپ ہین چلتا ہی تو بھی پون ہی اور نہین چلتا ہی تو بھی پون ہی تیسے ہی جب چت پھُرتا ہی تب بھی برہم ستّا جیون کا تیون ہی اور جب چت نہین پھُرتا ہی تب بھی برہم ستّا جیون کا تیون ہی - پرنت جب اسپند پھُرتا ہی تب براٹ روپ ہوکر استھت ہوتا ہی اور جب چت اپھُر ہوتا ہی تب ادویت ستّا بھاستی ہی اور سدا ادویت ہی براٹ روپ ہوکر استھت ہوتا ہی اور جب چت اپھُر ہوتا ہی تب ادویت ستا بھاستی ہی اور سدا ادویت ہی براٹ سُو روپ ہی - ہے رام جی اِس درشٹ سے اُسکے سر اور پاؤن نہین بھاستے جتنی برہمانڈ کی پرتھوی ہی سو سب اُسکا مانس ہی - سب سمدر اُسکا لہو ہی - ندیان ناڑی یعنی رگین ہین - دسو دشا بکش ستھل ہین تارا گن کرو مادلی ہین - سمیر آدک پربت اُنگلیان ہین - سورج آدک تیج پتّ (صفرا) ہی - چندرما کف (بلغم) ہی - پون پران بایو ہی - سمپورن جگت جال اُسکا شریر ہی اور برہماہر دے ہی سو آکاش روپ ہی پر سنکلپ سے طرح طرح کا روپ ہو بھاستا ہی - سو روپ سے کچھ بنا نہین - آکاش آدک سب جگت چد آکاش روپ ہی اور اپنے آپ مین استھت ہی - فقط

## سرگ ایکسو اکیانوے ۱۹۱ - براٹ شریر برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی آد جو براٹ ہی سو برہم ہی اُسکا تو آدا ورانت کچھ نہین ہی اور یہ جگت اُسکا چھوٹا شریر ہی اُسی چیتن بپ کا کِچن برہما روپ ہوا ہی اُسکے بستار کا کرم سُنو - اُس برہما نے جسکا بپُ سنکلپ ماتر ہی اپنے سنکلپ سے ایک انڈا پیدا کیا اور اُسکو توڑکر اوپر کا حصہ اوپر کیا اور نیچے کا حصہ نیچے کیا پاتال برہما جی کا چرن ہوا - اور اوپر سر ہوا - بیچ کا آکاش پیٹ ہوا - دسو دشا بکش استھل - ہاتھ سمیر آدک پربت مانس سب پرتھوی - سمدر اور سب ندیان نسین - جل لہو - پران بایو اور اپان بایو پون - ہمالی پربت کف - سرب تیج پتّ - چندرما اور سورج نیتر - تارا گن موتی لار - اور لار پران کے بل سے نکلتی ہی جیسے تارا چکر کو پون پھیرتا ہی - اوپر کا لوک اُسکی چوٹی - منکھیہ پشُ پنچھی روئین - سب بھوتون کی چیشٹا اُسکا بیوہار ہی بربت ہڈی - برہم لوک اُسکا مکھ ہی اور سب جگت اُس براٹ کا شریر ہی - شری رام چندر جی بولے کہ ہے بھگون یہ جو آپ نے سنکلپ روپ برہما اور جگت اُسکا شریر کہا سو اِسکو تو مین مانتا ہون پرنت یہ جگت تو اُسی کا شریر ہوا - پھر برہم لوک مین برہما کیسے بیٹھا ہی اور اپنے شریر سے الگ ہوکر کیسے استھت ہوتا ہی - بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی اسمین کیا آشچرج ہی جو تم دھیان لگاکر بیٹھو اور اپنی مورت ہردے مین رکھکر استھت ہو تو بنجاوے - جیسے منکھیہ کو سپنا آتا ہی اور اُسمین جگت بھاستا ہی سو سب اپنا سو روپ ہی پرنت اپنی مورت دھار کر اور کو دیکھتا ہی تیسے ہی برہما جی کا ایک شریر برہم لوک مین بھی ہوتا ہی - برہما اور براٹ مین اتنا بھید ہی کہ جو بھی اپنے سوپن سرشٹ کا براٹ ہی پرنت اُسکو پرمادسے نہین بھاستی اور برہما جی سدا

ہے رام جی دیوتا۔ سدھ رکھیشور بدیادھر اُس براٹ پرش کی گردن مین رہتے ہین۔ بھوت پریت پشاچ سب اُس براٹ پرش کے تل سے اُپجے ہین اور کیڑون کی طرح پیٹ مین رہتے ہین اور استھاور جنگم سب جگت سنکلپ سے رچا ہوا براٹ مین استھت ہے۔ اُسی کے انگ ہین۔ جو جگت ہے تو براٹ بھی ہے اور جو جگت نہین تو براٹ بھی نہین جگت اور برہم اور براٹ تینون پریایے ہین اس سے سب جگت براٹ کا شریر ہے۔ نراکار کیا اور آکار کیا۔ بھیتر باہر سب براٹ کا روپ ہے۔ جیسے بھیتر باہر آکاش مین بھید نہین تیسے ہی براٹ اور آتما مین بھید نہین جیسے پون کے چلنے اور ٹھہرنے مین بھید نہین تیسے ہی براٹ اور آتما مین بھید نہین۔ جیسے چلنا اور ٹھہرنا دونون روپ پون کے ہین تیسے ہی ساکار اور نراکار سب براٹ کا شریر ہے۔ ہے رامجی اس پرکار جگت ہوا ہے۔ سو اُپجا کچھ نہین سنکلپ سے اُپجے کی طرح بھاستا ہے جیسے سورج کی کرنون مین جل ہے نہین اور ہوئے کی طرح بھاستا ہے تیسے ہی برہم ستا مین جگت اُپجے کی طرح بھاستا ہے اور ہوا کچھ نہین کیول اپنے آپ مین استھت ہے وہ شلا جٹھر کی طرح استھت ہے ارتھات نرسنکلپ بکلپ اور چیتن روپ چیت سے رہت چنماتر سوروپ ہے اس سے کلنا کو تیاگ کر تم اپنے ہی سوبھاؤ مین استھت ہو رہو۔

## سرگ ایکسو بانوے ۱۹۲ جگت برہم پرلے برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی پہلے پرلی کا برتانت پھر سنو کہ مین برہم پُری مین برہما جی کے پاس بیٹھا تھا جب مین نے آنکھ کھول کر دیکھا کہ دوپہر کا وقت ہے اور دوسرا سورج پچھم دشا مین اُدے ہوا ہے اور اُسکا بڑا پرکاش ہے مانو سمپورن تیج اکٹھے ہوئے ہین یا بڑوا اگن کا پرکاش ہوا ہے اور بجلی کی طرح استھت ہوا ہے اُسکو دیکھکر مین آشچرج کرنے لگا ایسا دیکھتا ہی تھا کہ ایک اور سورج اُدے ہوا پھر اُتر دشا کی اور اور سورج اُدے ہوا۔ اسطرح دس سورج آکاش مین پرکٹ ہوئے اور ایک پہلے کا تھا اور بارھوین بڑوا اگن سمدر سے نکلی اُس سے ایک سورج نکلا سب بارہ سورج اکٹھے ہو کر جگت کو جلانے لگے۔ ہے رام جی پرلے کے تین نیتر اُدے ہوئے ایک نیتر سورج۔ دوسرا نیتر بڑوا اگن۔ تیسرا نیتر بجلی۔ یہ تینون ملکر جگت کو جلانے لگے۔ سب دشا لال ہو گئین۔ اٹ اٹ شبد ہونے لگے نگر بن کندرا پرتھوی جلنے لگی۔ دیوتاؤن کے استھان جل جل کر گرنے لگے۔ پربت جلکر کالے ہو گئے۔ جوالا یعنی شعلہ کی چنگاریان نکلکر پاتال کو گئین۔ پاتال بھی جل گیا۔ سمدر جلکر سوکھ گئے اور ہمالے پربت کا برف کا جل ہو کر جلنے لگا جیسے دُرجنون کی سنگت سے سادھو کا ہردے جلتا ہے۔ جب اس پرکار بڑی اگن پرجولت (شعلہ انگیز) ہوئی تب مجھکو بھی جلن آنے لگی تب مین وہان سے دور ملکر نیچے جاکر ٹھہرا وہان مین نے دیکھا کہ استاچل پربت جلتا ہوا ادیاچل پربت کے پاس آپڑا ہے۔ مندراچل پربت اور سُمیر پربت جلکر گرنے لگے اور اگن کی جوالا اونچی اُٹھکر بھڑ بھڑ شبد کرنے لگی۔ ہے رام جی اس پرکار سمپورن جگت جلنے لگا اور بڑا اُپدرو ہوا۔ جہان کچھ رس تھا سو سب کھیل گیا۔ ہے رامجی جسکو اگیانی رس کہتے ہین سو سب برس ہے پرنتو اپنے سے پر رس سنگت درشٹ آتے ہین اُس سے مجھکو

سب ایسے بھاسے جیسے جلی ہوئی بیل ہوتی ہو۔ہے رامجی اِس طرح مین نے سب جگت کو جلتا ہوا دیکھا پرنت گیان سے جسکا اگیان نشٹ ہوگیا تھا وہ سُکھی دیکھ پڑتا تھا اور سب آگ مین جلتے ہوئے دیکھ پڑتے تھے اور بڑے بھیانک شبد ہوتے تھے۔ شری شوجی کا جو کیلاس پربت ہو جب اُسکے پاس آگ پہونچی تب شری سداشوجی نے اپنے نیتر سے آگ پرکٹ کی جس سے بڑا اچوبھ ہوا اور برھمانڈ جلنے لگا تب مہاپون چلا اور بڑے بڑے پربت اُڑنے لگے جیسے تنکے اُڑتے ہین۔جو استھان جلے تھے اُنکی اندھیری ہوکر جیون کے استھان بھی اُڑنے لگے ندان بڑا اچوبھ ہوا اور راندر آدک دیوتا اپنے اپنے استھانون کو چھوڑکر برہم لوک مین چلے گئے۔بڑے میگھ جو جل سے بھرے تھے وہ بھی سوکھ کر جلنے لگے اور کلپ روپی بتلی ناچنے لگی۔جلے ہوئے استھانون سے جو دھوان نکلتا تھا وہ مانو اسکے بال تھے اور پرلے شبد اسکا بولنا تھا۔بڑا پون چلنے لگا پربت جلکر اُڑنے لگے اور سمیر آدک پربت تنکے کی طرح اُڑتے تھے ندان جیوون کو بڑا کشٹ ہوا جو کہا نہین جا سکتا ہو۔فقط

## سرگ ایکسو ترانوے ۱۹۳۔برہم جل مَی برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی جب اگن سے سب استھان جلگئے تو اُسکے بعد پشکر میگھ گرج گرج کر برسنے لگے اور پہلے موسل کی طرح پھر کُھمبھا دھار یا پھر ندی کی طرح پھر مہاندی کی طرح برسنے لگے جنکی گنگا جمنا ندی لہرین ہین اور اُن سے سب شیتل ہو گئے۔جیسے تینون تاپون سے جلا ہوا اگیانی سنتون کے سنگ سے شیتل ہوتا ہو ہے رامجی پھر ایسا جل بڑھا جس سے سمیر آدک پربت ناچنے لگے اور جیسے سمدر مین پھینا ہوتا ہو تیسے ہی ہو گئے یا ایسے ہی جان پڑتے تھے جیسے پانی کے جانور ہوتے ہین۔ہے رامجی ایسا جل بڑھا کہ کچھ کہا نہین جاتا بڑے بڑے استھان اور دیوتا سدھ گندھرب بہے جاتے تھے جنکو اگیانی لوگ پرمارتھ جانکر سیون کرتے ہین وے بھی بہت سے دیکھ پڑے جیسے کوئی پرش کانٹے کے اندھے کنوین مین گر کر دُکھ پاوے تیسے ہی وے مجھکو دیکھ پڑتے تھے پرنت مجھکو سب برہم ہی برہم دیکھ پڑتا تھا اور جب سنکلپ کیطرف دیکھون تب مہاپرلے دیکھ پڑے اور میگھ گرجتے جٹا ہوکر دیکھ پڑین۔پھر تو یہ حال ہوا کہ برہم لوک تک جل چڑھگیا اور مین دیکھ کر آشچرج مین پڑگیا۔

## سرگ ایکسو چورانوے ۱۹۴۔باسنا چھے پرتپادن برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی اُس برہما کا جگت جل مَی ہوگیا اور مجھکو جل کے سوا اور کچھ نہ دیکھ پڑے سب شون ہی دیکھ پڑے۔اوپر نیچے بیچ کی دشا بھی نہ جان پڑین اور نہ کوئی تتو نہ کوئی پربت نہ کوئی دیوتا نہ کوئی پشو نہ کوئی پنچھی دیکھ پڑے تب مین نے برہم پوری کو دیکھا کہ اِسکی کیا دشا ہو۔پھر جیسے پراتہ کال کا سورج اپنے پرکاش کو پھیلاتا ہو تیسے ہی مین نے برہم پُری کو درشٹ پھیلا کر دیکھا تب برہما جی مجھکو پرم سمادھ مین دیکھ پڑے اور اور جو جیون مکت برھما جی کے پروار والے تھے وے بھی سب پدم آسن باندھکر پرم سمادھ لگائے بیٹھے تھے اور جیسے پتھر کی مورت ہوتی ہے تیسے ہی

سب پرم سمادھ مین اچل استھت تھے اور سمبیدن پھُرنے سے رہت تھے۔ چارون بیدون کو مُورت
دھارن کیے ہوئے اور برہسپت بُرن کُبیر اِندر جم راج چندرما اگن آدِ دیوتا اور رکھیشور منیشور جیون مُکت
سب کو مین نے دھیان مین استھت دیکھا اور بارہ سورج جو جگت کو تپاتے تھے سو بھی پدم آسن باندھکر
سمادھ مین بیٹھے تھے۔ ایک مہورت تک مین نے اسی طرح دیکھا جب ایک مہورت بیت گیا تب سورج
کے سوا اور سب انتردھیان ہو گئے۔ جیسے سپنے کی سرشٹ موجود ہوتی ہے اور جاگنے سے مِٹ جاتی ہے
تیسے ہی میرے دیکھتے دیکھتے برہم پوری شون بن کی طرح ہو گئی۔ جیسے راج بھَوَن سے مارگ پرلی ہو جاتے ہین
تیسے ہی پرلی ہو گئی۔ ہے رام جی جیسے سپنے مین میگھ گرجتے دیکھ پڑتے ہین اور یہ درشٹانت تو بالک بھی
جانتا ہے کہ پرنتُو انبھو کو چھپاتے ہین وے مورکھ ہین مین انبھو سے بھی جانتا ہون اور یاد بھی ہے اور سُنا
بھی ہے کہ جب تک نیند ہے تب تک سپنے کی سرشٹ بھاستی ہے اور جاگنے پر اُسکا ابھاؤ ہو جاتا ہے تیسے
ہی جب تک برہما جی کی باسنا تھی تب تک سرشٹ تھی جب باسنا مٹ گئی تب سرشٹ کہان رہی۔
جب باسنا مِٹ جاتی ہے تب انت باہک اور آدھبھوتک شریر نہین رہتے۔ ہے رام جی جب شُدھ ماتر پد سے
چیت شکت پھُرتی ہے تب پنڈاکار ہو بھاستی ہے اور جب تک وہ شریر ہے تب تک سنسار بھی اُپجتا ہے اور ناش بھی
ہوتا ہے تیسے ہی برہما جی کی سُکھپت مین جگت لین ہو جاتا ہے اور جاگرت مین پیدا ہوتا ہے کیونکہ برہما جی کے شریر کا سُکھپت
مین لین ہو جانا ہی پرلے ہے۔ جو کہو کہ اِس شریر کے ناش ہونے کا نام مہاپرلی ہے تو ایسا نہین ہے کیونکہ مرجانے
سے شریر کا ناش ہو جاتا ہے اور پھر لوک بھاستا ہے اور جو کہو کہ وہ پرلوک بھرم ماتر ہے تیسے ہی یہ بھی بھرم ماتر ہے اور
وہ پرلوک بھرم ماتر ہے تو اُسی کا نام مہاپرلی ہے تو ایسا بھی نہین ہے کیونکہ شُرستِ اَمرت پُر ان سب کہتے ہین کہ مہاپرلی
مین کچھ نہین رہتا کیول آتم ستا ہی رہتی ہے اور جو کہو کہ پرلوک بھرم ماتر ہے اسکا نام ہوتا کیا ہے تو بید اور شاستر کا
کہنا برتھا ہوتا ہے اور جو اُنکا کہنا برتھا ہو تو اُنکے کہنے سے برہماکار برتٖ کسی کو پیدا نہ ہو۔ جو تم کہو کہ جیسے
انگ والا اپنے انگ کو سمیٹ لیتا ہے تیسے ہی استھول بھوت (موٹی غلقت) کے رہتے ہوئے مہاپرلی
نہین ہوتا ہے اور جو تم کہو کہ سمبدن جو اگیان ہے جسمین اہم پھرتا ہے اُسکا نام مہاپرلی ہے تو یہ بھی نہین کیونکہ مورچھا مین
اسکو اگیان ہوتا ہے پرنتُو پھر سرشٹ بھاستی ہے اور موت ہوتی ہے سو بڑی مورچھا ہے پر اُسمین بھی پھر پنچ بھوتک
شریر بھاستا ہے اور آگے جگت بھاستا ہے اس سے اِسکا بھی نام مہاپرلی نہین۔ جو تم کہو کہ جب تک پنچ
بھوتک شریر ہے تب تک جگت ہے اور جب یہ نہ رہے تب مہاپرلی تو یہ بھی نہین کیونکہ جب شریر کو جیو تیاگ کرتا
ہے اور اُسکا کریا کرم نہین ہوتا تو وہ پشاچ ہوتا ہے اس شریر کا جب نروپ ہوتا ہے اور منکھیہ مرجاتا ہے تب
چھتری یا براہمن کی سنگیا نہین رہتی۔ اِس سے تم دیکھو کہ دیہہ کا نام بھی مہاپرلی نہین اور برماد کرکے
بیرتی (برخلاف) کا نام بھی مہاپرلی نہین۔ مہاپرلی اُسکو کہتے ہین کہ جسمین سب کا ناش ہو جاوے اور سب کا
ناش تب ہوتا ہے جب باسنا کا بھی ناش ہو جاوے اس سے گیانی لوگ باسنا کے ناش ہو جانے کو نربان کہتے
ہین جیسے جب تک نیند ہے تب تک سپنے کا جگت بھاستا ہے اور جاگنے پر سپنے کا جگت مٹ جاتا ہے تیسے ہی جب تک
باسنا ہے تب تک جگت ہے جب باسنا مِٹ جاتی ہے تب جگت بھی مِٹ جاتا ہے سو ہے رام جی باسنا بھی پھرتی نہین

آبھاس ماتر ہی اور جو تم کہو کہ بھاستا کیون ہی تو جو کچھ بھاستا ہی سو وہی اپنے بھاؤ مین آپ استھت ہی۔ ہے رام جی بھاؤ سے اُتھان ہونے کا نام بندھن ہی اور اُتھان کے مٹنے کا نام موکش ہی۔ ہے رام جی آنکھ کے کھولنے اور بند کرنے مین بھی کچھ جتن ہی پر مکت ہونے مین کچھ جتن نہین جو برت بہر مکھ ہوئی تو بندھن ہوا اور جو برت انترمکھ ہوئی تو مکت ہوا اسمین کیا جتن ہی اسلیئے سکھوپت کی طرح نرباسنک استھت ہو رہو۔ جب اہم سمبیدن پھرتا ہی تب متھیا جگت ستا ہو بھاستا ہی آگے جو اچھا ہو سو کرو پر جب اہم کے اُتھان سے رہت ہو گے تب پرم نربان پد کو پراپت ہو گے جہان ایک اور دو کلپنا کوئی نہین ایسے پرم شانت اور نربکلپ پد کو پراپت ہو جاؤ گے۔

## سرگ ایکسو پچانوے ۱۹۵ - جگت متھیا پرتپادن برنن

بششٹھ جی بولے کہ ہے رامجی ندان (آخرکو) وہ برہما جی انتردھیان ہو گئے جیسے تیل کے نہونے سے دیپک نربان ہو جاتا ہی۔ جب برہما جی برہم پد مین نربان ہوئے اور بارہ سورج پھر برہم پری کو جلانے لگے اور سمپورن برہم پری جلگئی تب وے سورج بھی برہما جی کی طرح پدم آسن باندھکر بیٹھ گئے اور جیسے تیل بنا دیپک نربان ہو جاتا ہی تیسے ہی وے سورج بھی نربان ہو گئے۔ ہے رامجی جب بارہ سورج نربان ہو گئے تب سمدر اُچھلے اور برہم پری کو ڈھانپ لیا جیسے رات مین اندھکار نگر کو ڈھانپ لیتا ہی تیسے ہی برہم پری کو سمدرون نے ڈھانپ لیا۔ بڑے ترنگ اُچھلے اور پشکر میگھ بھی ترنگون سے چھیدے گئے اور جل روپ ہو گئے۔ ہے رامجی تب ایک پرش آکاش سے نکلا ہوا مجھکو دکھ پڑا جو مہا بھیانک شیام روپ اگر آکاش تھا اُسنے سب کو ڈھانپ لیا اور وہ کرشن مورت ایسا تھا مانو کلپ بھر تک کی رات اکٹھی ہو کر اُسکا روپ بنکر کھڑی ہو گئی اور اُسکے مکھ سے جو اگنی نکلتی تھی اُسکے شریر کا بڑا پرکاش تھا مانو کروڑ سورج اکٹھے ہوئے ہین اور بجلی کا پرکاش اکٹھا ہوا ہی۔ اُسکے پانچ مکھ تھے اور دس بھجا تھین اور تین نیتر تھے مانو تین سورج چمکتے تھے ہاتھ مین اُسکے ترشول تھا اور آکاش کی طرح اُسکی مورت تھی جیسے چھیر سمدر کے متھنے کو بشن بھگوان نے بڑی بھجا کر کے شریر دھارن کیا تھا اور پھر سمدر کو چھپایا تھا تیسے ہی اُسنے اپنی ناک کی پون سے سمدر کو چھوبھت کیا۔ جیسے آکاش کا بڑا روپ ہی تیسے ہی اُسنے اپنا سوروپ دھارن کیا مانو پرلے کال کے سمدر مورت دھر کے آئے ہین یا سب اہنکار کی سمشٹتا یا مہا پرلے کی بڑوا اگن (جو سمدر کے بھیتر رہتی ہی) یا پرلے کال کے میگھ مورت دھر کر استھت ہوئے ہین۔ ہے رامجی مین نے جانا کہ یہ مہا رُدر ہین کیونکہ اُنکے ہاتھ مین ترشول ہی اور تین نیتر اور پانچ مکھ ہین۔ ایسا جانکر مین نے اُنکو پرنام کیا۔ شری رامچندر جی نے پوچھا کہ ہے بھگون اُسکا بھیانک روپ کیا تھا اور رُدر کسکو کہتے ہین اُسکا براٹ روپ اور دس بھجا اور پانچ مکھ اور تین نیتر کیا تھے اور ہاتھ مین ترشول کیا تھا۔ وہ کسکا بھیجا آیا تھا اور اُسنے کیا کیا اور کہان گیا وہ اکیلا تھا یا اُسکے ساتھ اور بھی کوئی تھا اور وہ شیام مورت کیون تھا۔ بششٹھ جی بولے کہ ہے رام جی بھم مکھ پرچھن جو اہنکار ہی سو تیاگنے جوگ ہی اور سمشٹ اہنکار سیونے جوگ ہی۔ سرب آتما پرتیت کا نام سمشٹ اہنکار ہی اور اُسیکا نام رُدر ہی

